تمام عالم پر محیط نہین بہت مخلوق خدا کی ایسی ہی کہ ابتک اونپر بہت بڑی سیر کرنیوالونکو بھی اطلاع نہین
علاوہ بران اگر افراد بشر کی زبانین معلوم بھی ہون افراد جن کی زبانونپر علم آنیکا کیا طریقہ ہے پھر اگر
تسلیم بھی کیا جاوے کہ اسعرصہ مین کسی فرد کی افراد بشر یا جن سے یہہ زبان نہین تسپر بھی اس سے لازم نہین
آتا کہ کسی عرصہ مین کسی فرد بشر یا جن کی یہہ زبان نتھی کیونکہ قضیہ حینیہ مطلقہ مستلزم دائمیہ مطلقہ کا
نہین کہ یہہ امر آپکو بحث قضایا فن میزان سے ثابت ہوا ہوگا آپنے آثار صنادید ہند مولفہ سید احمد خان
سلمہ اللہ تعالے دیکھی ہوگی اوسمین بہت کندہ عبارات دیرینہ دہلی کی منقول ہین جنمین سے بعضون کے خط
آج مشابہ خطوط اہل زمانہ کے نہین اور بعضی کندہ ایسی ہین کہ زبان انکی سمجھہ مین نہین آتی اسپر یہہ نہین کہ کسیکی زبان
مشابہ اوسکی معلوم نہین ہوتی پس واضح ہوا کہ اگر ہمکو مشابہت کسی زبان کی کسی اہل دیار کی زبان سے
معلوم نہو تو اس سے لازم نہین آتا کہ وہ زبان یزدانی ہے اور کسی فرد بشر یا جن کی نہین با اینہمہ دلیل
استقرائی ظنی ہے اور ظنیات سے یقین حاصل نہین ہوتا اسصورت مین دعوی آپکا کہ لاریب سنسکرت زبان
یزدان ہی ہرگز ثابت نہین ہوتا اور بالفرض اگر ہم تسلیم بھی کرلین کہ سنسکرت زبان کسی فرد جن وانس کے
نہین پھر بھی ثابت نہین ہوسکتا کہ وہ زبان خدای پاک کی ہی کیونکہ منفی ہونا کسی صفت کا موجودات ممکنہ تا
سے مستلزم اسکا نہین کہ وہ صفت خدای پاک کی ہو اگر اس ملازمہ پر کوی دلیل لالہ جی کے پاس ہو تو پیش کرین دیکھئے کہ معدوم ہم
وقت وجود کے ایک صفت ہی کہ موجودات ممکنہ کا موصوف ہونا اس صفت کے ساتھہ ممتنع ہی کیونکہ معدوم ہونا عین قوت وجود
بالبداہت ممتنع اور معدوم ہے حالانکہ یہہ صفت خدا تعالی کی بھی نہین پس ان براہین قطعیہ سے بطلان تمام ہذیانات لالہ جی کا مانند شمس نصف النہار
کی واضح ہوگیا اور صحت قول صاحب اعجاز مین کسیطرحکا شک شبہہ باقی نرہا علاوہ بران لالہ صاحب نے خود صفحہ ۷ سطر ۱۲ یاد اس سلام
مین بنظر زبان سنسکرت کے اس مصرعہ مین اشارہ فرمایا ہی ع دو زبان قدسیان نیکنام ؛ اس سے ظاہر ہوا کہ وہ زبان خصوصیت تعلق
کی ساتھہ نہین رکھتی بلکہ زبان ایک مخلوق مقدس کی ہی پس خود باقرار لالہ جی کے سب دلیل و قال لالہ جی کی باطل ہوگئی اسیسے ہم لالہ جی کو پوچھتے
ہین کیونکہ آپ الفاظ سنسکرت کو صفت خدای پاک قرار دیتے ہین تو فرماوین کہ الفاظ مذکورہ مخلوق ہین یا غیر مخلوق اگر
مخلوق ہین تو صفت خالق نہین ہوسکتی اور اگر مخلوق نہین تو بید غلط ہے کیونکہ مہا اپنکھید اتھربن بید مین
صاف مرقوم ہی سب سے پہلے جو تہا اوسکا نام نارائن فرض کیا گیا وہ وقت نہ سمت تھی نہ لفظ تھا الخ
پھر آگے لکھا ہی کہ سب سے پہلے اوسنے برہما اور بید یعنے حلم و عمل پیدا کئے اس بیان سے واضح ہوا کہ الفاظ اور
کلمات بید کے کہ بموجب حکم بید کے مخلوق ہین صفات خدای پاک مین کسیطرح داخل نہین ہوسکتی چہار بید و
اپنکھید شام بید مین ہی رگہہ بید یجر بید سام بید اوم کے تینون حرف سے مرکب ہوئی ہین اتھربن بید ان تینون
بیدون سے بنا ہی گویا تینون کا خلاصہ ہی انتہی لالہ جی غور فرماوین کہ مرکبات و ملخصات صفات باریتعالی ہین کیونکر

داخل ہو سکتی ہین برہارن اپنکہد جو بید مین ہے کہ نطق برہم ہے کہ بغیر نطق کے کچھہ نہین ہوتا ہو اور یاسکا
محل اکاس ہو پس نطق کو عقل محض تصور کرو اور ظاہر ہے کہ چارون بید اور سب اوپنکہد نطق سے ہی بنی ہین
اب لالہ جی فرماوین کہ جو چیز بموجب تصریح جسکے نطق سے بنی ہے وہ داخل صفات خدا تعالی کیونکر ہو سکتی
ہے پس باطل ہوا دعوی قدم اور داخل صفات ہونے بیدون کا اب رہی تحقیق اسکی کہ سنسکرت زبان کن
لوگونکی تھی صاحب اعجاز نے دعوی کیا کہ قرون سابقہ مین جو عماید ہنود تھے اونکی یہہ زبان تھی اور دلیل اسکی
یہہ ہے کہ ابتک اہل بنارس اس زبان مین گفتگو کرتے ہین خلاصہ مدعا اونکا یہہ ہو کہ پیشتر جو ہنود تھے
اونکی یہہ زبان تھی اور اب بھی جو بنارس مین علما ہین وہ باہم اس زبان مین گفتگو کرتے ہین لالہ جی اسکا انکار
کرتے ہین اور فرماتے ہین کہ بنارس کے آنے جانیوالون سے دریافت کیا جاوے مگر انکار اونکا قابل پذیرائی
کے نہین ہو ہمنے کئی مرتبہ ہر قسم کے فقیرون اور پنڈتونکو باہم باتین کرتے دیکھا ہو کہ وہ زبان سنسکرت
مین باتین کرتے تھے اور تکذیب لالہ جی کی اور تصدیق ہمارے قول کی خود صفحہ ۱۴ جلد اول پرچہ اخبار لالہ جی
نمبر ۴ مطبوعہ ۲۲ نومبر ۱۸۶۹ء سے واضح ہو کہ لالہ جی خبر بنارس مین لکھتے ہین کہ دیانند سرستی رام نگر مین آئے
ہین اور سنسکرت مین گفتگو کرتے ہین یہان کے پنڈت اونکے پاس جاتے مین اور ہر روز مباحثہ کرنے مین انکے
قطع نظر اسکے صدہا کتابین زبان سنسکرت مین موجود ہین اور اونکی فصاحت و بلاغت پر لالہ صاحب بھی صفحہ
سولہہ سطر سات رسالہ ہذا مین معترف ہین تو کیا لالہ صاحب کے زعم مین وہ سب
آسمانی کتابین ہین اور جبکہ صدہا کتابین زبان سنسکرت مین موجود ہین اور کچھہ فرق درمیان زبان اور عبارت بید
اور ان کتابونکی نہین ہے تو کیونکر کہا جا سکتا ہو کہ سنسکرت خاص زبان خدا ہو اور ہرگاہ کہ بہت کثرت سے
کتب قرون سابقہ ہنود کی اس زبان مین موجود ہین تو صاف ظاہر ہے کہ قرون سابقہ کی یہہ زبان تھی
چنانچہ تصدیق اسکی اسمید پرب بہارت سے ہوتی ہے جسمین لکھا ہو کہ مردم ولایت مین بپورہمہ ور سنسکرت سخن
میگفتند اور نیز تقریر پنڈت تان تت بودھنی سبھا بریلی سے تائید اسکی واضح ہے کہ انہون نے تصریح کی ہو
کہ بید اگلے لوگونکی زبان ہو اور چونکہ اب عمائد اور علما ہنود مین مفقود ہین یہانتک کہ بسبب انکے فقدان کے
نوبت سرخیلی کی مہاراجہ بسین بران لالہ اندرمن تک پہونچی ہے لہذا وہ زبان بھی بہت کم ہو گئی اسی سبب سے
حمقا ہنود بمقتضای جبلی عجائب نکلے اس زبان کو شی غریب سمجھکر زبان خاص خدا سمجھنے لگے باقی ہذیان سرائی
جو لالہ جی نے بہر کیفیت چہارم اور بہر کیفیت پنجم مین صفحہ ۱۶ اور ۲۷ مین کی ہو اوسکا جواب سوط اللہ الجبار مین
دیکھین قولہ بلاشبہہ ہر ایک عالم کے لئے بھی بید ذائع و شائع ہو اور اوسکی تفہیم و تعلیم کل کے لئے مساوی
ہو مثلاً جیسے عالم غبا مین بید کے درس و تدریس کے قواعد و ضوابط مقرر ہین ایسی ہی قیاس پر دوسرے عالم

مین یہہ تو قران ہی کی شان ہی کہ عربون کے لئی آسان ہی اور کل جہانیون کے لئی وبال جان ہو آیا
کتاب الہی ایسی ہی چاہیئے انتہی تقریر دبیر ہند کی قابل ملاحظہ کے ہی کہ اول کو آخر سی کچہہ نسبت نہین اوپر
تو یہہ مضمون کہ اس عالم مین کہ جسمین بہت سی اہل زبان مثل عرب اور فارس اور یونان اور انگریز
وغیرہم ہین بید کے درس و تدریس کے قواعد الخ بعد اوسکے یہہ مضمون کہ قرآن عربون کے لئی آسان ہی
اور کل جہانیون کے لئی وبال جان الخ لالہ جی کو شرم نہین آتی اور اہل زبان سی قطع نظر کرکے یہہ فرماوین
کہ ہند مین ہی جسقدر ہنود ہین اونکے لئے بید آسان ہین یا وبال جان ہین لالہ جی ہی کے حق مین
کہتا ہون کہ خود اونہین کے لئی یہہ بید وبال جان ہین سنئے اونکی تو حقیقت ہی کیا ہی بڑی بڑی بید
دان اقرار کرتے ہین کہ ہمپر یہہ بید وبال جان ہین دیکھو مہابھارت کی فصل موجبہ ہرم بلادہار بڑا بید
دان کیسی صراحت کے ساتھہ بیان کرتا ہی کہ بید مین جانورون کے مارنیکا اور اونکے کہانیکا حکم بہی
موجود ہی مگر مین بسبب ضعف اپنی رای کے بید مین کچہہ گفتگو نہین کرسکتا جب ایسی بڑی بید دان پر فہم ظاہر
معنے بید کا وبال جان ہی تو لالہ نادان بیان فرماوین کہ وہ شخص کون ہی اور کہان ہی کہ جسکو سمجہنا بید
کا آسان ہی آیا کتاب الہی کی یہی شان ہی اور ایسا ہی خبط اور مہمل ہونا کلام الہی کا نشان ہی کہ کسیکے
سمجہہ مین نہ آوی اور جو کوئی اوسکو دیکہی بلادہار کیطرح خبط مین پڑجاوی اور خود لالہ جی بہی در پردہ
وبال جان ہونے بید کا اقرار کرتے ہین کہ فرماتے ہین کہ بسبب ضعف مردم کلجگ کے بیاس جی نے
اوسکو چار بار کیا پس ظاہر ہوا کہ اس دور کے آدمیونکے حق مین وہ وبال جان تہا کہ بیاس جی نے اوسکی
اصلاح کرکے کچہہ آسان کیا برخلاف شان عظمت نشان قران کے کہ ہر دور مین حال اوسکا یکسان ہی اور
اوسمین اصلاح کو دخل نہین پہر لالہ جی کو شرم نہین آتی کہ قران کو تو وبال جان بتلاتے ہین اپنے گریبان
مین منہہ ڈالکر نہین دیکہتے وہ بید جسکے تمر کہ جسکا منشار خاص ہنا ہی ہزار ہندو نین ایک بہی اوسکو نہین
جانتا برخلاف قران معجز نشان کے کہ عرب کا ذکر ہی کیا ہزارون عجمی اوسکے سمجہنے والے قرون سالقہ مین
تہے اور اس قرن مین بہی موجود ہین اور اکثر آیات اوسکی زبان زبان اور دہان ہین لالہ جی
منشیات اور تاریخات مؤلفات ہنود ہی دیکہین کہ کوئی خالی آیات قرانی سے نہین ہوگی اور بید کا
ایک اشلوک بہی پایا نجاویگا اگر بسبب وبال جان ہونے کے اُس کانٹون کے جہاڑ کو خود ہنود ہی نے
مستحق نہین ٹہرایا تو اور کیا وجہ ہی جسکی سبب سی دامن کشان اوس سی گذرتے ہین پہر یہہ جو فرماتے ہین
کہ بید جیسی عالم ہذا مین الخ یہہ تخصیص اونکی اونکے اصول پر محض غلط ہی کہ اونکے اصول پر تو یہی حال
قران کا ہی کہ ہر عالم گذشتہ اور عالم آیندہ مین درس تدریس قران کی اسیطور پر ہے جیسی کہ اس عالم مین

تصریح ہر بیداران اپنکہد کے ایک بعد دوسرے کے پیدا ہوا رک مراد ہی کہ چارون مصرعہ نظم کے اور ہر مصرعہ کے
عدد حروف برابر ہون جبر مراد ھی کہ برخلاف اوسکی کمی وبیشی واقع ہوا ور سام فراشتہ کہ بطور گیت کے ہو
جیسی باتا اور ہو ہو اور بموجب تصریح مہا اپنکہد اتھربن بید کے رگ کہ بید مشرقی زمان بر سا سو اور یجر بید مغربی
اور سام بید شمالی اور اتھربن بید جنوبی سے بنا جب ذوات بھی متعدد ہین اور اسما بھی متعدد ہین اور وجود
مین بھی ایک بعد دوسری کے آیا اور صفات بھی مختلف ہین پہر اونکو ایک کہنا بالبدیہہ غلط ھی اوسکی جواب
مین لالہ جی نے جو کچھ فرمایا کہ نام خدا تعالے کے بہت ہین تو لازم آتا ہی کہ ذوات بھی متعدد ہون کمال جہالت
لالہ جی کی ہے تعدد ذات لازم نہین آتا اور جب ذوات اور صفات اور اسما سب مختلف ہون اونکو شئ واحد
سراسر گمراھی ہے **قولہ** توریت کے ۳۹ رسالے ہین اور باوصف اسکی کتاب واحد شمار کیجاتی ھی انتہے
ہرچند کہ ترجمہ ہای توریت کے اسفار کی صحت اور ترتیب مین ہمکو بہت کلام ہی اور علماء یہود اور نصاری
کے ساتھہ اسکا بہت بڑا مباحثہ ھی لیکن بمقابلہ ہنود کے اس بحث سی ہم قطع نظر کر کے یہہ کہتی ہین کہ بموجب
بیان علمای یہود اور نصاری کے توریت مجموعہ اسفار مذکورہ کا نام ہی مگر ایک سفر اوسکا باقی اسفار سی
متغایر ہے اگر اسیطرح چار رسائل متعدد کے مجموعہ کا نام لالہ جی کی نزدیک بید ہی تب سی وہ اعتراض جو
لالہ جی نے تعدد کتب پر کیا ہی بیدون پر وارد رہتا ھی اور کسیطرح سے مندفع نہین ہوتا خواہ اونکو بلفظ
چار رسالہ خواہ بلفظ چار کتاب تعبیر کرین یعنے جب ایک رسالہ یا ایک کتاب سی مقصود بر آیا تو دوسری پر
کمر باندھی جب اوس سی بھی مدعا حاصل نہوا تو تیسری پر کمر کسی جب اوس سی مقصد نہ بر آیا تو چوتھی پر ہمت مصروف
کی باقی مضامین بابو ہ جو لالہ جی نے صفحہ ۹ تک بہر کیف ششم اور ہفتم مین لکھی ہین اونکے جواب بسوط اجمال
مین بہت مفصل ہین **قولہ** جیسی کتاب خدا کے لئے احدیت ضرور ھی ویسی ہی پیغمبر کیلیے کیونکہ اسکی فردیت مسلم ہے
انتہی دونو قضیہ لالہ جی کے غلط ہین کتاب کی احدیت کی ضرورت پر کوئی دلیل نہین ہے اور اسیطرح فردیت
پیمبر کو کسی نے تسلیم نہین کیا اور چونکہ دلیل عقلی اسپر کچہہ نہین ہے لالہ جی پر یہہ واجب تہا کہ نقل بید ہی
سے اوسکو مدلل کرتے گو کہ وہ نقل ہمپر حجت نہ تھی مگر پہر بھی کچھ کلام اونکا بیدلیل محض نسمجھا جاتا غایت الامر
یہہ کہ کلام تقلیدی متصور ہوتا مخفی نرھی کہ احدیت اور فردیت مختص ہے ساتھہ اوسی ذات یگانہ کے
کہ جسکا کوئی خلق وامر وجملہ صفات مین شریک وسہیم نہین لالہ جی نے جو بمقتضای آنکہ ع حرف درویشان
بدزدد مرد دون ✤ تاکہ خواند بر سلیمی صد فسون ✤ احدیت اور فردیت کو کتاب اور رسول کے حق مین ثابت
کردانا ہی باوجودیکہ دونو کی غیریت کے مقر ہین یہہ اونکا اقصی درجہ کا کفر و زندقہ ہی العیاذ باللہ سبحانہ
ع ہر چہ گیرد علتی علت شود ✤ **قولہ** ہم اصلا یہہ نہین کہتے کہ ابدالآباد تک کل عالم کے لئے ایک ہی

پیغمبر کانی ہے انتہی غیرت ہے لالہ جی تحفۃ الاسلام کو ایسا جلد بھول گئی اوسمین بصراحت رقم فرمایا ہی کہ عقل
سلیم اقتضا مینماید کہ چنانکہ در ذات الٰہی تعدد راہی ندارد ہمچنان باید کہ در کتاب و پیغمبر او نیز تعدد دخلی نباشد
اسی کتاب مین آپ صفحہ ۹ و ۱۰ پر لکھتے ہین کہ ہر ایک دنیا مین کتاب جداگانہ کی کچھ حاجت نہین کتاب الٰہی
مثل ذات نامتناہی کے واحد ہی جیسی کتاب خدا کو لئے احدیت ضرور ہی ویسی ہی پیغمبر کبریا کے لئے
فردیت مسلم ہی پس گو آپ نکہین لیکن آپکی دلیل مستندہ کا توبھی نتیجہ ہی اگر آپ یہہ نہین کہتی تو خود اپنی دلیل
کے مقتضا سی منحرف ہین پس ظاہر ہوا کہ وہ دلیل آپ کی حسب خواہش نفسانی بنائی گہڑ جاتی ایک کہانی
لایعنی ہی خلاصہ اس اجمال کا یہہ ہی کہ لالہ جی نے وحدت ذات کو علت وحدت کتاب اور وحدت کتاب
کو علت وحدت رسول قرار دیا ہی پس چونکہ ذات پاک ابدالاباد واحد ہے اور معلول علت سی منفک نہین ہو سکتا
تو کتاب بھی ابدالاباد واحد چاہیئے اور چونکہ وحدت کتاب علت ہی وحدت رسول کی پس رسول بھی
ابدالاباد واحد چاہیئے پس اعتراض صاحب اعجاز کا لالہ جی پر بدستور وارد رہا اور سب تقریرین اونکی از قسم
ہذیانات متصور ہوئین آگے اس سی جو درباب حقیت رسالت برہما کلام کیا ہی چونکہ ہمنی لبطلان رسالت
برہما کو خود کتب معتبرہ ہنود سی سوط الجبار اور دیگر رسائل مین ثابت کر دیا ہی لالہ صاحب اوسکو ملاحظہ
فرماوین کہ بار بار تکرار ایکبات کا ضرور نہین **قولہ** بر صفحہ ۱۴ اگر قران کتاب آسمانی ہی تو فقط اہل عرب کے
لئی ہو ویگی کہ زبان عربی ہی انتہی لالہ جی آپ کا یہہ مقدمہ بہت رنگ لائیگا اور آپکو بہت کہنا کہلائیگا
یہہ مقدمہ آپ کا اسپر مبنی ہے کہ جسکی زبان مین کتاب ہو اوسیکو واسطی مخصوص ہوا اور ون کیواسطی نہو
چونکہ آپ معترف ہین کہ بید زبان مین کسی اہل عالم کے نہین ہی نہ دیوتونکی نہ جنون کے نہ آدمیون کی بلکہ
خاص زبان الٰہی مین ہی پس لازم آیا کہ بید خدا ہی پاک کے ہی لئی ہوا اور کسی اہل عالم کے لئی نہو کہ زبان
الٰہی ہی غایۃ الامر اس سی تو تجاوز ہو ہی نہین سکتا کہ بموجب تقریر لالہ جی کے بید فقط سنسکرت والون
لئی ہو کہ زبان سنسکرت ہی **قولہ** بڑی تعجب کی بات ہی کہ اوتعالی واسطی ہدایت عالم کے رسول بھیجا اور
اپنی شہر کے تمام باشندہ دیکو ہدایت کرسکی انتہی بڑی تعجب کی بات ہی کہ خداتعالی برہما کو تمام مخلوق کی ہدایت
کیواسطی رسالت پر مبعوث کری اور مہادیو جی جو باعتقاد ہنود اونکی فرزند اور بڑی عالم ربانی ہین انکو
اجہل الناس خطاب کرین دیکہئے ادہیای ۱۳۰ اسکند پوران کاشی کہنڈکی اور باب رسالت کتاب سوط الجبار
**قولہ** بر تقدیریکہ قران زبان عالم سی ممتاز و مشخص ہوتا توکسیکی مجال تہی کہ اوسمین کمی بیشی بجا لاوی
اور ساختہ پرداختہ بشر بتلا دی انتہی لالہ جی اسمقدمہ سی آپکے بید کی جڑ کاٹ دی اور خود آپکی اسی
دلیل سی بطلان بید کا ثابت ہو گیا جو مہابھارت اور جوگ بششٹ وغیرہ کتب معتبرہ ہنود مین تصریح تمام ہی

وتحریف بید ونکا اقرار ہے چنانچہ بن پرب بھارت مین لکھا ہی کہ دواپر مین بیدون مین ایسی تحریف ہوئی کہ آدمی بھی تحریر مین نہ آئی سناتن پرب مین ہے کہ بید ہر قرن مین بنوع دیگر ہو جاتے ہین سبھا پریلی کے پنڈت اوسکو بنایا ہوا شیون کا کہتے ہین اہل اسلام اور عیسائی اور سب مذاہب کے آدمی اسکو ایجاد کیا ہوا بیاس یا اور کسی شخص کا ظاہر کرتے ہین پس بمقتضای مقدمہ مسلمہ آپکے لازم آیا کہ بید کتاب آسمانی نہین واللہ یحق الحق وہو خیر الفاصلین والحمد للہ رب العالمین مفصل کلام اس باب مین سوط الجبار مین بحث کتب مین لکھا گیا **قولہ** صفحہ ۱۵ قران جملہ زبانون کی کتابون مین فصاحت کی رو سے لاثانی ہے یا صرف کتب عربی مین انتہی ایک بیہودہ **تقریر** ہے ہنوز لالہ صاحب فصاحت اور بلاغت کو بھی نہین سمجھتے یہہ ہی نہین جانتے کہ دونو مین فرق کیا ہی ہمکو اس مقام پر تشریح اسکی ضرور نہین مختصراً اسقدر بیان کیا جاتا ہی کہ فصاحت کا مرجع الفاظ ہین اور بلاغت کا مرجع تعبیر مقصود کا ہی مطابق مقتضاء مقام کے پس یہہ استفسار لالہ جی کا کہ جملہ زبانون مین فصیح ہے یا صرف عربی مین عین جہالت انکی ہی چونکہ مقابلہ الفاظ کا واسطے ظاہر ہونے فصاحت کے باہم ایک زبان مین ہو سکتا ہی دو زبانون مین البتہ اگر باعتبار بلاغت کے فرماتے تو ایکبات بھی تھی اور باعتبار بلاغت کے ہم کہہ سکتے ہین کہ ہنود کے بید کو قران کی بلاغت کے ساتھہ کچھہ نسبت نہین چنانچہ ہمنے بیان طویل بید کو جو صفات ربانی مین واقع ہوا ہی اور آخر بحث امور اربعہ مین واقع ہے کتاب سوط الجبار مین از روی قواعد بلاغت کے غیر بلیغ مبرہن کر دیا ہی ملاحظہ فرمائیے پس جسقدر ہذیان سرای صفحہ ۱۵ پر لالہ جی نے کی ہی قابل جواب کے نہین رہا یہہ کہ لالہ جی نے جو آیت وما علمناہ الشعر وما ینبغی لہ سے استدلال کیا ہی کہ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم اشعار موزون اور ناموزون مین تمیز نکر سکتے تھے یہہ بھی لالہ جی کی حماقت ہی کیونکہ معنی آیت یہہ ہین کہ نہ ہمنے سکھایا اسکو شعر اور نہ شعر کہنا اوسکی شان کے لائق ہی اور یہ ظاہر ہے شاعری کچھہ کمال کی بات نہین ہی کہ بدون اسکے آدمی کے کمال مین نقصان آوے بلکہ اکثر اوقات منجر بنقصان ہوتی ہی اور علماء کرام اور صاحب تشریع اور اجتہاد اوسکو معیوب سمجھتے ہین چنانچہ امام شافعی فرماتے ہین ؎ ولولا الشعر بالعلماء یزری لکنت الیوم اشعر من لبید اور ارباب معانی بمقابلہ نثر کے نظم کو ہرگز ترجیح نہین دیتے اور رسالت اور شاعری مین منافات صریح ہی کیونکہ کلام شاعرانہ کبھی مبالغہ مفرطہ اور حشو و تعقید وغیرہ امور ناپسندیدہ سے خالی نہین ہوتا اور شارع کی عبارت مین لفظ تابع معنی ہوتا ہی اور شاعر کے شعر مین معنی تابع لفظ ہوتے ہین جیسا کہ کتب دینیہ ہنود مین برای العین دیکھا جاتا ہی اور یہہ امر بر آئینہ شان رسالت کی منافی ہے مگر یہہ امر کہ آنحضرت صلعم اشعار موزون و ناموزون مین تمیز نکر سکتے تھے جیسا کہ لالہ جی نے

کسیا ہی منطوق آیت ہی نہ مفہوم آیت لالہ جی نے یا از راہ جہالت معنی آیت نہین سمجھی یا دیدہ و دانستہ
افترا پر آمادہ ہوئے اونہون نے شعر کہنا اور چیز ہی اور شعر سمجھنا اور چیز اور یا ہمہ گر ملازمہ بھی نہین بسیں معلوم ہی تعلیم
مسلم ہم عدم تمیز کا درمیان کلام موزون اور ناموزون کے نہین اور لالہ جی تو موزون اور ناموزون کی
شے نہین جانتے قولہ علمای غیر ملک کہ علوم عربی مین کمال اعلی وجہارت رکہتے ہین اور کتب عربی کو
دیکہتے بہالتے ہین گواہی دیتے ہین کہ مقامات ہمدانی اور مقامات حریری عبارت مین قران سی اکمل اور
افضل ہین انتہی سراسر افترا اور صریح جہوٹ ہی لالہ جی یہہ کچہہ خوبی مناظرہ کی نہین ہے کہ جہوٹ بات
ایسی بناکر معرض بحث مین لائی جاوی یہہ مناظرہ نہوا یہہ تو مکابرہ ٹہہرا اگر یہہ دستور مغلوبون کا ہے
کہ جب کچہہ بن نہین آتی تو جہوٹی باتین بناتے ہین اور افترا کے وسیلہ سی جان بچاتے ہین فرمایئے کہ
وہ کونسا عالم علم عربی کا کامل ہے جسنے ایسا لکہا ہی اگر افترا نہین تو نام نشان اوسکا بیان کیجئی ظاہرا
آپ پادری فنڈر کا حوالہ دیتے لالہ جی آپ پادری فنڈر کو جانتے بھی نہین ہمسے تک آنسے ملاقات رہی
ہے وہ علوم عربیہ سے آپ کیطرح محض ناواقف تھی کبھی اونہون نے تحریر یا تقریر مین اسکا دعوی نہین
کیا کوئی کتاب یا خطبہ یا قصیدہ بھی اونکا عربی مین نہین ناواقفی اونکی علوم عربیہ سے مانند آپکی ناواقفی
کے ترجمہ ہای عبارات سے واضح ہی لیکن جو لوگ غیر ملت کے زبان عربی سی واقف ہین اونکو چارناچار
یہہ امر تسلیم کرنا واجب پڑا ہی کہ قرآن کی برابر کوئی کلام فصیح و بلیغ نہین جان ڈیونپورٹ جو نصرانی مین جسے
دوم مین اپنی تاریخ مین لکہتے ہین کہ قران فروسی ہشتن ہی اور اس لفظ کے معنی پڑہنا ہی بلکہ وہ چیز جو پڑہنی
چاہیے راقم کہتا ہی کہ من حیث الفصاحت والبلاغت قران افضل اور اشرف کتب عالم مشرقیہ ہی اس
بات کے سب قائل ہین کہ یہہ کتاب بکمال نفاست و لطافت عبارت لکہی گئی ہی اکثر عبارات و مضامین ایسی عالی
اور موثر ہین کہ مصدق قول گوتہہ مین مورخ مذکور جو مشہور ہی کہتا ہی کہ قران ایسی کتاب ہی کہ پہلی تو پڑہنی
والیکو اوسکی عبارت سست اور بے لطف معلوم ہوتی ہی لیکن بعد ازان اوسکی خوبیون پر فریفتہ ہو جاتا ہی
اور آخر الامر اوسکی خوبصورتیون پر ایسا شیفتہ ہو جاتا ہی کہ تاب ضبط باقی نہین رہتی واضح ہو کہ عرب کو جو
تلاوت قرآن سی تعجب اور تحیر ہوتا ہی تو اوسکی وجہ یہہ ہی کہ اس کتاب کی عبارت ایسی عمدہ ہی کہ سحر کہنا چاہیئے
وہ آیات جنمین نعمای بہشت کا ذکر ہی ایسی فصیح و شیرین ہین کہ سننے سی دل بے چین ہو جاتا ہی اور جنمین جہنم کا بیان ہی اون کی
ایسی دہشت اور خوف آتا ہی کہ قلب ٹکڑی ہوا جاتا ہی انتہی مختصرا اگر آپ تو فرمائیے کہ کسی غیر ملت والے نے بزبان
سنسکرت بیچ اوسکی عبارت کی بہی کچہہ صفت و ثنا کی ہی سنسکرت کہ اکثر عبارتین اوسکی پر غلط و محیط و مغلق زبانین
مین بلکہ خود اکثر ہنود وید عبارت سنسکرت رکہتی ہین اس امر کے معترف ہین اکثر عبارات اوسکی ایسی ہین کہ

صاف معلوم ہوتا ہی کہ خردسالی مین بنائی گئی ہین قولہ بعضے علمار عرب نے اقرار کیا ہی کہ قرآن فصاحت زبان
مین نظیر اور لاثانی نہین الخ ہم اِس مرحلہ کو جلد اول سوط الجبار مین طے کر چکے ہین اور لالہ جی اور انکے پیشوا کو
اُنکی عقل اور علم اور دیانت پر بخوبی آگاہ کر چکے ہین اوسکو ملاحظہ فرماکر جو کچھہ حوصلہ ہو تو مباحثہ کرین فصحا
و بلغار عرب سب معترف ہوئے ہین کہ نظم قرآن حد اعجاز کو پہونچی ہی اور کلام بشر نہین چنانچہ اکثر اسپر یقین
کرکے ایمان لائے ربیعہ جو مشہور شاعر تھے جنکا ایک قصیدہ منجملہ قصاید سبعہ معلقہ کے ہی سنتے ہی قرآن کے
کہنے لگے کہ یہہ کلام بغیر وحی کے کسی سے نہین ہو سکتا اور فوراً مسلمان ہو گئے علے ہذا القیاس اور بہت اہل زبان
اسی اعجاز کے سبب ایمان لائے ہین اب ہم مناسب سمجھتے ہین کہ بعینہ عبارات جزواً جزواً اوسکی اتباع کی جو
اسباب مین ہی نقل کرین تاکہ اہل عقل و علم کو ہمارے قول کی تصدیق اور لالہ جی کی اور انکے پیشوا کی تکذیب واضح
ہو جاوے کتاب الفصل فے الملل والاہوار والنحل باب الکلام فے اعجاز القرآن قد ذکرنا ان القرآن معجز لا یقدر
احد علے مثلہ بتعجیز رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم الناس ان یاتوا بمثلہ وتبکیتہم بذلک فی محافلہم وہذا امر
لا ینکرہ احد مومن ولا کافر واجمع المسلمون علے ذلک وانما وجب اعجازہ لان اللہ تعالی منع الخلق عن
معارضتہ فان قالوا فقولوا انتم اہل القرآن موصوف بانہ فی اعلی درج البلاغۃ ام لا قلنا وباللہ التوفیق
انکنتم تریدون ان اللہ تعالے قد بلغ بہ ما اراد فنعم ہو فی ہذا المعنی فے الغایۃ التی لا شی ابلغ منہا وان
کنتم تریدون ہل ہو فی اعلی درج بلاغۃ المخلوقین فلا لانہ لیس من نوع کلام المخلوقین لا من اعلاہ و
لا من ادناہ ولا من اوسطہ ولیس من نوع بلاغۃ الناس وان اللہ تعالے تولی منع الخلق من مثلہ وکساہ
الاعجاز وان کل کلمۃ قائمۃ المعنی یعلم انہا اذا تلیت انہا من القرآن فانہا معجزۃ لا یقدر احد علی المجی
بمثلہا ابدا لان اللہ تعالے حال بین الناس وبین ذلک کمن قال ان آیۃ نبوتی ان اللہ یطلقنی علی المشی
فے ہذا الطریق الواضح ثم لا یمشی فیہ احد غیری ابدا فہذا اعظم ما یکون من الآیات وہذا ہو الذی جاء بہ
النص والذی عجز عنہ اہل الارض منذ اربعمائۃ عام واربعین انتہے مختصراً یعنی تحقیق ذکر کیا ہمنے یہہ کہ
قرآن معجزہ ہے اور نہین قدرت رکھتا کوئی اوسکی مثل پر بسبب عاجز کرنے رسول اللہ صلعم کے آدمیون کو اسپر کہ
لاوین وے مانند اسکی اور مراد یہی رسول اللہ صلعم کے اُن لوگونکو اونکی محفلون مین (یعنی جب رسول اللہ صلعم
نے اُنکی محفلون مین فرمایا کہ اِن کُنْتُمْ فِیْ رَیْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا عَلٰی عَبْدِنَا فَاْتُوْا بِسُوْرَۃٍ مِّنْ مِّثْلِہٖ الآیہ اور امثال اسکی
آیات تحدی سے اور مطالبہ کیا اونسے کہ لاؤ ایسا کلام تو وے سب عاجز ہوئے اور ہار گئے اور نہ لا سکے اسکی مانند)
اور یہہ ایک ایسا امر ہی کہ کوئی مومن اور کافر اُسکا انکار نہین کرتا اور متفق ہین سب مسلمان اسپر اور اعجاز
قرآن جو واجب ہوا ہو وہ بسبب اسکے ہی کہ خدا تعالی نے باز رکہا ہی خلق کو اوسکی معارضہ سے پس اگر کہین

کہ آیا قرآن اس صفت کے ساتھ موصوف ہی یا نہین کہ وہ اپنے درجہ بلاغت مین ہی تو کہین گے ہم کہ اگر مراد تمہاری
یہہ ہی کہ خدا تعالی نے حد بلاغت مین پونہچایا ہی قرآن کو جہانتک کہ ارادہ کیا تو مسلم ہی اس اعتبار سے
قرآن اس غایت پر ہی کہ اس سے کوئی شی بلیغ تر نہین اور اگر مراد تمہاری یہہ ہی کہ وہ اعلی درجہ بلاغت مخلوق
مین ہی تو یہہ مسلم نہین کیونکہ قرآن از قسم کلام مخلوق نہین ہے نہ اعلی قسم کلام مخلوق مین ہی نہ اوسکے مرتبہ
نہ اوسط مین وہ از قسم بلاغت آدمیونکی ہی ہی نہین اور خدا تعالی متکفل ہوا ہی باز رکھنے خلائق کا اوسکی مانند
لانے سے اور پہنایا ہی اوسکو لباس اپنے کلام کا اور جو کلمہ تا اینہ اسنی قرآن کا ہی جب پڑھا جاوے تو وہ معجزہ ہی کہ کوئی
شخص ہرگز قدرت نہین رکہتا اسپر کہ لاوے مانند اوسکی کبہی اسلئے کہ خدا تعالی حائل ہوگیا ہی درمیان آدمیون اور
قرآن کے (یعنی اپنی قدرت سے اوسنے یہہ کیا ہی کہ کوئی ایسا کلام نہین لا سکتا) مثال اوسکی یہہ ہی کہ کوئی کہے کہ
میری علامت نبوت کی یہہ ہی کہ اللہ تعالی آسان کرتا ہی مجہپر چلنا اس راہ تنگ کا اور سوا میرے کوئی اوسپر
نہین چلتا پس یہہ ایک بڑا معجزہ ہی معجزات سے اور یہی بات ہی کہ جسپر نص وارد ہوئی ہی اور یہی بات ہے کہ
عاجز ہوئی ہین اہل عرب اوسی عرصہ ۴۴ برس سے (یعنی نزول وحی سے روز قول قایل تک) انتہی پس واضح
ہوا کہ اختلاف اسمین نہین ہی کہ کوئی ایسا کلام نہین کہہ سکتا ہی بلکہ مردار وغیرہ اور جمہور اہل اسلام سب اسپر
متفق ہین کہ کوئی ایسا کلام نہین لا سکتا دیکہو وہ خود معترف ہی کہ لاشی ابلغ منہ یعنی کوئی چیز اس سے بلیغ تر
نہین صرف اختلاف یہہ ہی کہ آیا نفس نظم قرآن معجز ہے یعنی حد بلاغت مین وہانتک پونہچی ہے کہ دایرہ امکان
سے ایسا کلام کہنا خارج ہی یا یہہ کہ حد امکان مین تو داخل ہے مگر بسبب اسکے کہ وہ کلام خدا کا ہی اور مماثل
کلام مخلوق نہین اور خدا تعالی نے اپنی قدرت سے مخلوق کو باز رکہا ہی کہ باوجود امکان کے ایسا کلام نہین
لا سکتی جیسے کہ ایک راہ صاف ہو اور خدا تعالی اپنی قدرت سے ایک کو تو وہ راہ چلنے دے اور دون کو چلنے سے
باز رکہے پس جو لالہ جی نے کتاب ملل عبد الکریم شہرستانی سے عبارت ناتمام نقل کی ہی وہ انکے مدعا کے موافق
نہین ہی اور جو اوسکا ترجمہ اپنے پیشوا کی مانند از راہ بددیانتی کے کیا ہرگز لائق توجہ کے نہین باقی رہا یہہ امر کہ
مردار اور نظام فرقہ مبتدعہ مین سے تہی یا نہین اور اونکی قول اہل اسلام مین مستند ہین یا نہین یہہ ایک امر
آخر ہے فی الواقع یہہ دونو فرقہ مبتدعہ مین سے تہی چنانچہ خود عبد الکریم شہرستانی نے جسکا حوالہ لالہ جی نے
دیا ہی اونکو فرقہ مبتدعہ مین شمار کیا ہی اور صاحب شرح مواقف نے بالتصریح اوسکے حق مین لکہا ہے کہ
وہو من شیاطین القدریہ یعنے وہ شیاطین قدریہ مین سے ہی اور یہہ جو لالہ جی فرماتے ہین کہ بقول صاحب کشاف
مردار مسلمان اور فرقہ معتزلہ مین فقیہہ اور پارسا کہلاتا ہی یہہ بہی اونکا افترا اور یاوہ سرائی ہی اول تو
یہہ کہ نسخہ جات کشاف مطبوعہ اور قلمیہ موجود ہین لالہ جی نشان دین کہ صاحب کشاف نے کس جگہہ لکہا

لکہا ہی ثانیاً یہہ کہ بالفرض اگر اوسکو مسلمان بھی فرض کیا جاوی تب بھی ایسی مبتدع گمراہ کا قول اہل اسلام
پر ہرگز حجت نہین ہو سکتا ملخص کلام اسمقام مین یہہ ہی کہ ہم مطابق نصوص قرانی کے یہہ دعوی کرتے ہین کہ
یہہ کلام ایسا معجز ہے کہ کوئی جن و بشر اسکی مانند اوسکی نہین کہہ سکتا اور آجتک قریب ۱۳۰۰ برس کی ہو گئے
ہمارا یہہ دعوی چلا جاتا ہی ہمارا یہہ دعوی نہین ہی کہ کوئی شخص یہہ نہین کہہ سکتا کہ مین یا اور کوئی جن و بشر
مانند اس قران کے بنا سکتا ہون یہہ بات تو پہلے ہی سے منکرین کہتے چلے آئی ہین کہ لو نشاء لقلنا مثل ہذا
یعنے اگر چاہتے ہم تو کہہ دیتے اسکی مانند لیکن باوجود اس لاف وگذاف کے آجتک کسی نے چند جملہ بھی
ایسے نہین لکھی پس مجرد یہہ کہہ دینا کہ ہم ایسا کہہ سکتے ہین اور فلان ایسا کہہ سکتا ہی جبتک مطلق اسکا ظہور
مین نہ آوی ہمارے مدعا مین کچھہ قدح نہین کرتا ہے ؏ با چنین بیہودہ گوئی بیتوان گفتن اگر ❊ قوتی داری
بگو ور قدرتے داری بیار ❊ فان لم تفعلوا ولن تفعلوا فاتقوا النار التی وقودہا الناس والحجارۃ اعدت
للکفرین یعنی اگر نکر سکو تم اور ہرگز نہین کر سکوگے پس ڈرو اس آگ سی کہ جسکا ایندہن مین آدمی اور پتھر
مہیا کی گئی ہے واسطی کافرون کے فقط یہانتک اصل مطلب کی تحقیق تھی کہ بحمد اللہ تعالی ہم اوسکو بہت
اچھی طرح تحقیق کر چکے اب لالہ صاحب کے افترا کے اظہار کیطرف متوجہ ہوتے ہین قولہ چنانچہ ابطالہ اعجاز
القران من جہۃ الفصاحۃ والبلاغۃ یعنی اوسنی اس بات کو کہ قران فصاحت اور بلاغت کی رو سے
معجزہ کیا جاوی باطل کیا انتہی سراسر افترا ہی شہرستانی کی کتاب ملل و نحل موجود ہی اوسمین ایسی عبارت کا نام و نشان
بھی نہین اگر لالہ جی سچے ہین تو اپنے دہرم سی خدا کو حاضر ناظر سمجھکر لکھدین کہ اونہون نے بچشم خود یہہ عبارت
کتاب شہرستانی مین دیکھی ہی پھر علاوہ افترا کے خیانت جبلی و لیاقت الہیجکی قابل غور ہی کہ یہہ ترجمہ جو انہون
نے لکہا ہی ہرگز مطابق عبارت منقولہ کے نہین ابطالہ مصدر ہی اوسکی معنے فعل ماضی کے لئی اور مصدر متعدی کی
معنے طرف مفعول کے یہہ لفظ جو لالہ جی نے بڑہا ہی یعنی (اوسنی) یہہ کس لفظ کے معنی لکھی اول تو ایک عبارت
مہمل لکھی پہر اسکا ترجمہ اپنی طرف سی خلاف اس عبارت کے بنایا ظاہر التعلیہ مین ڈوب گئی اور جنکے دو اقتدار
مین اونہون نے بحسب جبلی تحریف کی کسی عبارت کو اول و آخر سے دور کرکے ایک نا تمام کلام لکہدیا ہے
چونکہ لالہ جی کو انکی برابر بھی استعداد نہین و انما ہو عبر قدیر فالتقا وکیہ پرائی ای مین الگئی ؏ حال جاہل
بیچارہ دان ای رفیق ❊ کج رو و جاہل ہمیشہ در طریق ❊ قولہ نظام نے بھی کہا ہی اذا الخلاصہ ہم کانوا
قادرین علی ان یاتوا بسورۃ من مثلہ بلاغۃ و فصاحۃ یعنی جسوقت کہ عرب مسلمانون سی الگ ہو گئے تو بغیر کسی
اسباب کی قدرت رکہتی تھی کہ فصاحت و بلاغت و نظم مین قران کی مانند سورہ بنا لاوین فقط انتہی یہان
سمجھو ایک شاعر کے مخمس کا ایک بند یاد آیا ہے ؏ دیا سلامی جو نیچے تہا کہ سر کشیدہ ❊ ہوا وہ جدا شتنگر

بنا کے کب جیتا تھا ÷ ہوا ہی بلبلہ جہان سے نکون ہو دل تنگ تھا ÷ کہ مرغ فہمی کا بچہ کہنسکتی ہی انڈا ÷ حضور
اہل لسان کرین تو ابہی ÷ خدا کی قدرت ہی کہ ہمارا جہ بیشن لالہ اندرمن با اینہمہ جہلی خیانت وجہل وتعا
قصد مناظرہ کا فرماوین ناظرین غور کرین کہ عبارت منقولہ مسلمانون کا ذکر کہان ہے جو اونہون نے اوسکے
معنی مین بتایا یہہ امر تو کسی پر مخفی نہین کہ جن ایام مین آیات مذکورہ یعنی جنمین مطالبہ اتیان مثل قران کا
کفار سے ہو نازل ہوئی تہین ان دنون مین کفار ہمہ جہت غالب تہے اور کچہ زور اور غلبہ اہل اسلام کا نہ تہا
بلکہ معدودے چند مشرف باسلام ہوئے تہے اور کفار کے ہاتہہ سے انکی نوبت بجان اور کارد باستخوان تہی لالہ
جی نے اسپر بہی خیال نکیا کہ قطع نظر مخالفت عبارت منقولہ سے یہہ معنی انکی تو بادی النظر مین کبہی صریح غلط
اور مبنی برافترا پردازی ہر خاص و عام کے نزدیک متصور ہونگی مگر لالہ جی بہی معذور ہین کہ جیسی قوم سے مجبور ہین
معنی عبارت بلحاظ ماسبق کے یہہ ہین کہ اگر اونکو رہا کر دیتا تو ہر آئینہ ہوتے قادر اسپر کہ لادین ایک سورۃ
مانند اوسکی فصاحت وبلاغت مین یعنی وہ قید قدرتی تعجیز کی جو اونپر خدا کیطرف سے ہے اگر اوسکو اوپر سے
اوٹہالیتا تو کرتے وہ ایسا اور یہہ امر کچہ ہماری منفرد نہین ہے چنانچہ ہم بالتصریح اوسکو اوپر بیان
کر چکے ہین ع فیض روح القدس ار باز مدد فرماید ÷ دیگران ہم بکنند آنچہ مسیحا میکرد ÷ قولہ
مزدار و نظام خاص ملک عرب کے رہنے والے تہے انکے موطن اور مولد اور مسکن اونکا لالہ جی نے کچہ
نہین لکہا اور نہ کچہ ثبوت اسکا پیش کیا کہ وہ ملک عرب کے رہنے والے تہے پس یہہ دعوی بہی اونکا
بے دلیل ہے آگے سے جسقدر واہیات لالہ جی نے بکی ہی ایکبات بہی اوسمین قابل التفات نہین اور
سوط الجبار اوسکی سزا کیواسطے کافی ہے حاجت تکرار نہین قولہ فصحاء یکتا اور بلغاء بے ہمتا کا
کلام الفاظ مکررہ سے خالی ہوتا ہے انتہی ہنوز لالہ جی کو یہہ بہی معلوم نہین کہ فصاحت اور بلاغت او صنائع
لفظیہ مین کیا فرق ہے صاحب سدا نے یہہ نہ سمجہا تہا کہ لالہ جی ایسے جاہل ہین کہ بحث فصاحت اور بلاغت
مین صنائع لفظیہ کو بسبب جہل مرکب کے داخل کر دینگے بڑی دلیل لیاقت پر لالہ جی کے یہہ ہی کہ فرماتے
ہین کہ صنائع لفظیہ یا عین فصاحت ہین یا جزو فصاحت اور بر تقدیر شق ثانی ابن عساکر
کاذب انتہی مختصراً لالہ جی پہلے اس فن سے آگاہی حاصل کیجیے بعد اوسکے اوسمین دخل دیجیے ابن
عساکر وغیرہ نے یہہ کب لکہا ہی کہ وہ فصیح نتہا بلکہ اونکا مقصود یہہ ہی کہ علاوہ از فن فصاحت
فن صنائع مین بہی علی الخصوص اس صنعت مین زیادہ دخل رکہتا تہا اگر اندراج بتجوز یا تسامح اطلاق
فصاحت او صنائع لفظیہ کے کسی شخص کی عبارت مین واقع ہوا تو محل طعن نہین تکرار مطالب کے
باب مین جو گفتگو کی ہی محض بیفائدہ ہی جواب اوسکا سوط الجبار مین دیکہین خود ہی لالہ جی اپنی ادنی

قیاس کرین کہ ایک مطلب کو صدہا جگہہ ایک ہی کتاب مین لائی ہین اور بیشمار پہر کیفون مہمل سے کتاب
کو طول دیا ہی کہ ناظرین پر مخفی نہین آخر بحث امور اربعہ مین جو بید کی عبارات کا ترجمہ کیا ہی اس سے
ظاہر ہے کہ چند سطر مین ایک مضمون کا اسقدر تکرار ہے کہ بجز سمع خراشی کے اور کچہہ نہین کہا جاسکتا
قولہ قرآن مین تکرار لفظی بہت بیموقع ہے اس آیت آل عمران مین لفظ طائفہ دوبار ہے اُن دونو
کے ایک معنی ہین یعنے طائفہ منکم وطائفہ قد اہمتہم انفسہم انتہی یہہ سودای خام لالہ جی کا ہی اگر وہ کچہہ بہی
علم معانی اور بیان مین دخل رکہتے تو ہم اونکے سامنے تشریح کرتے کہ دونو جگہہ کلمہ طائفہ کس خوبی سے
واقع ہوا ہی ایک جگہہ متعلق فعل اور دوسری جگہہ مسند الیہ اور پہر تنکیر اوسکی کیا کیا خوبیان اور حسن کیا
رہی ہے اور یہہ جو لالہ جی لکہتے ہین کہ دونو کے ایک معنی ہین اگر اونکو کچہہ بہی دخل علوم اوبیہ مین ہوتا تو
سمجہتے کہ گو کلمہ ایک ہی مگر مدلول دونو کے متغایر ہین اور بجز اس تکرار کے اور کسی طریق سے معانی مقصودہ
ایسی اختصار و صاحت و فصاحت سے ادا نہین ہوسکتی اگر کسیکو کچہہ ہوس ہی تو اور الفاظ مین وہ معانی لے
ادا کرکے پیش کرے لالہ جی کچہہ تو دل مین شرماؤ ذری اُن جملونکو تو دیکہو جو بید سے آپنے شروع رسالہ جملہ مسند
مین نقل کئے تارا اپنا تحفہ پرہما جاتی تارا اپنا تحفہ رودرجاتی دیکہئے کسقدر تکرار تہوڑی سی عبارت مین
ہے اور تکرار ہی نہین بلکہ اطناب مخل ہی جو ارباب بلاغت کے نزدیک نہایت مذموم ہی اسقدر ہی کافی
تہا کہ تارا اپنا تحفہ برہما رودرجاتے اور سخن فہمی لالہ جی کی ابیات سعدی کے لانے سے اسمقام مین ظاہر
ہے کہ اونکو محمول اوپر تکرار الفاظ اور کلمات کے تصور فرماتے ہین حالانکہ مستفاد ابیات مذکورہ کا صاف
وصریح یہہ ہی کہ جب ایکبات ایک موقع پر کہی جاوے تو پہر اسکا اوسی موقع پر لاجاوے اور تکرار نازیبا ہے
کہ باعث اطناب مخل کا ہی قولہ پہر الزام مخالف سراسر اتہام ہی الخ صاحب اعجاز نے جب لالہ جی کا
قافیہ تنگ کیا اور انہے ہاتون لیا اور انکی مسلمات سے بید پر الزام دیا تو اب لالہ جی بہاگے ابہلے
بہت زور شور سے تکرار الفاظ ومضامین وکلمات کو مخل فصاحت قرار دے رہے تہے اب سب بہول گئے
اور چارہ کچہہ نہ ہوا تو اسی ہی بات پر اکتفا کی کہ کتب ہنود سے کیفیت فصاحت وبلاغت کیا تمہی معلوم
کرسے جناب لالہ صاحب یہہ تو کچہہ خوبی مناظرہ کی نہین اسطور پر تو ہم بہی کہہ سکتے ہین کہ اول کتب
اہل اسلام سے کیفیت فصاحت وبلاغت کی کیا تمہی معلوم کرو پہر گفتگو کرو اگر تکرار مضامین والفاظ
وکلمات فی نفسہ مخل فصاحت ہی تو بید مین بہی یہی حکم جاری ہی ورنہ اگر نہین تو کہین بہی نہین مگر جو نکہ
پیچہے سے غور کی اور دلمین سمجہے کہ اسقدر کہدینے سے پیچہا نچہوٹیگا تو پہر مقابل ہوئے اور فرمایا کہ بید
مین تکرار لفظی ومعنوی اصلا نہین دیگر مخالف کو واجب ہی کہ آیات بید پیش کرے ترجمہ دار اسکو

کا نام ہے ہرگز جسمین ترجمہ اُردو ہے تکیہ نو بنا و فاسد علی الفاسد ہے انتہی یعنی تقریر لالہ جی کی اُنکے حق مین
کچھہ مفید نہین کیونکہ ترجمہ مین الفاظ او لغات کی البتہ تغیر اور تبدیل ہو کہ لغت سنسکرت سے لغت اُردو
یا فارسی مین ترجمہ ہوا ہی لیکن مضامین کی ایسی تبدیل نہین کہ سراسر مضمون بیجا و بے محل ہو علاوہ بران ترجمہ
دارا شکوہ کا ایسا نہین ہی کہ کوئی لالہ معلم اوسکی تغلیط کر سکے کیونکہ دارا شکوہ نے جسکو خود لالہ
مقررہ و لکھتے ہین صدہا پنڈت اور سنیاسیونکو کشمیر اور کاشی سے جمع کر کے اور لاکھون روپے
خرچ کرکے ترجمہ کرا کر مقابلہ کرایا ہی دیکھئے دیباچہ الکھہ پرکاش اگر لالہ جی کو اوسپر کچھہ اعتراض ہی تو
اپنی طرف سے ترجمہ لفظی کسی اپنکہد کا کر کے مقابلہ کرین اور جسطرح کہ بمطابقت الفاظ و تراکیب کے ہمنے
ترجمہ ہای لالہ جی کی تغلیط کی ہی اوسیطرح وہ بھی بمطابقت الفاظ و تراکیب اظہار غلطی کا کرین ورنہ مجرد یہہ
کہدینا کہ یہہ ترجمہ غلط ہی ہرگز منظور نکیا جاویگا قطع نظر ان سب مراتب کے کیا لالہ جی اپنے ترجمہ کو بھی جو
آپ نے اخیر بحث امور اربعہ مین تحفۃ الاسلام مین زیب قلم فرمایا ہی غلط بتاوینگے اوسکو دیکھہ لو کہ
کسقدر تھوڑی سی عبارت مین تکرار مضامین اور الفاظ ہی اور کسقدر المناب مخل ہی کہ کچھہ حد ہی نہین کہنا
اور اشلوک بید کا جسمین سراسر تکرار ہی بلفظہ اوپر منقول ہوا اوسکی تکرار کو ملاحظہ فرما لیجئے قولہ علمای
علم معانی اجتماع حروف متجانس کو بھی مخل فصاحت کہتے ہین انتہی کیون جھوٹ بولتے ہو تم علم معانی اور
فصاحت کو کیا جانو کسنے ایسا کہا ہی اوسکا نام تو لیجئے مگر واضح ہو کہ سوای علمای معانی اور بیان کے
جو ایسی کسیکا نام لیا کہ اس فن مین مستند نہین تو ہرگز مقبول نہوگا الغرض یہہ قول لالہ جی کا اہل معانی
کے نزدیک مسلم نہین مگر چونکہ مقدمہ مسلمہ لالہ جی کے تو ہر آئینہ اوپر حجت ہی اس بنا پر ہم کہتے ہین کہ
آغاز ہی بیدون کا غیر فصیح ہی بید اول کا مہاپاک اور مطلع یہہ ہی پرکہا تنک برہم دیکھو دو ترن
تنک مین جمع ہوئی سام بید کا مہا پہاک یہہ ہی تنو ہستی دیکھو دو تے تنو مین جمع ہوئی ججر بید
کے خود نام ہی مین دو جیم مجتمع ہوئی علی ہذا القیاس بہت کلمات بید مین مشتمل اوپر تکرار حروف متحدہ
اور متجانس کے ہین یہان صرف اسیقدر پر اکتفا کیا گیا ع اگر عاقلی یک اشارت بس است + مخفی نرہے
کہ ہمت لفظی ہمارے لالہ جی کی اس سے خوب واضح ہی کہ اونہون نے لفظ متجانس کو جو بسین مہملہ ہے
بشین معجمہ رقم فرمایا ہے اور عبارت انکی فن میزان مین ایسی دلیل سے لایج ہی کہ دعوی تو استکراہ حروف
متجانسہ کا بلفظ جمع جسکا اطلاق تین سے کم پر نہین ہوتا اور تفریعات مین کوئی تفریع ایسی نہین جسمین
دو حرف سے زیادہ جمع ہون اس قابلیت پر یہہ جہل مرکب کہ صاحب ہدیہ اور صاحب اعجاز کے ساتھہ
بمناظرہ پیش آئے اب شئے مفصل بیان تکرار کا چونکہ آپ اوپر دعوی عربی دانی اور نکات فہمی اور

عبارت علم معانی اور بیان کا کرچکے ہین اسواسطے زبان عربی مین یعنی جس زبان کی فصاحت اور بلاغت
مین بحث ہے اوسی زبان مین تفصیل تکرار کی بیان کرتا ہون کیونکہ مطابق دعوی مسطورہ بالا کے لالہ جی کو شکی
سمجھنے مین کچھ تامل نہو گا الکلمة اذا اعیدت معرفة فالثانیة عین الاولی وان اعیدت نکرة فهی غیرها فاذا
قصدت التنبیه علی ان الثانیة عین الاولی حقیقة او ادعاء فعلیک بالاعادة معرفة وان حاولت التصریح
علی التغایر وجب الاعادة منکرا کما قال عز من قائل انا ارسلنا الیکم رسولا شاهدا علیکم کما ارسلنا الی
فرعون رسولا فعصی فرعون الرسول فاخذناه اخذا وبیلا وقال تعالی مثل الجنة التی وعد المتقون فیها
انهار من ماء غیر آسن وانهار من لبن لم یتغیر طعمه وانهار من خمر لذة للشاربین وانهار من عسل مصفی
وقال تعالی ثم انزل علیکم من بعد الغم امنة نعاسا یغشی طائفة منکم وطائفة قد اهمتهم انفسهم یظنون
بالله غیر الحق ظن الجاهلیة وقال الشاعر قامت تظللنی من الشمس نفس اعز علی من نفسی قامت تظللنی و
من عجب شمس تظللنی من الشمس فان غیر النظم علی نحو آخر من الانحاء وبدل الکلمات المکررة ما افاد
ما افاده ولم یکن مطابقا لاعتبار المناسب فلو قیل ارسلنا الیکم رسولا شاهدا علیکم کما ارسلنا الی
فرعون نبیا لم یعلم ان المبعوث الی المخاطبین هو غیر المبعوث الی فرعون فخرج الکلام عن حد البلاغة و
ابتذل ابتذالا وللتکریر وجوه اخر من المبالغة والتحسر والتعظیم والتعجب والابهام وغیرها لا تستحسن
معها الا الاعادة کما قال عز من قائل تکاد زیتها یضیء ولو لم تمسسه نار نور علی نور وقال الشاعر فیالیت
ذاک الدهر دام لنا کذا ویالیت ایام الصبابة لم تزل وقال ارق علی ارق ومثلی یارق ه چمن آید
بچمن بہر تماشای بہار * بلبل آید بر بلبل بتمنای غزل * فلو وضع موضع المکررات ما یرادفها لم یکن
حسنا کما یشهد به الذوق السلیم ولم یفد ما افاده التکریر من المبالغة والابهام والتحسر والتعظیم واذا
تقرر هذا فاعلم ان ما یروی ان سحبان کان یحدث الناس سنین ولا یعید کلمة ان صح فلعله لم یتفق ما یدعو
الی التکریر من الوجوه المذکورة والا فهو فانه بائن من البلاغة پس واضح ہوا کہ مطلقا تکرار کلمات مخل فصاحت
وبلاغت نہین بلکہ اکثر مقامات ایسے ہین کہ اونمین ترک تکرار خلاف بلاغت ہے پس کیا عجب ہے سحبان بن
وائل کا یا اور کسی قائل کا کہ مثلا اس نظم کو (انا ارسلنا الیکم رسولا شاهدا علیکم کما ارسلنا الی فرعون
رسولا فعصی فرعون الرسول فاخذناه اخذا وبیلا) بتغیر کلمات اور طرح پر بے تکرار ان معانی کو ایسے حسن و خوبی
اور فصاحت اور بلاغت کے ساتھ ادا کرے اور آیات کا تو مذکور ہی کیا ہے جو شخص کہ مدعی ہیچ تکرار کا ہے وہ بطور
دور کرنے تکرار کے مضمون اشعار مذکورہ کو ایسے کلام فصیح اور بلیغ مین پیش کرے کہ معانی اشعار کو ایسے
حسن و خوبی کے ساتھ ادا کرے ہم اس مقام مین عبارات عربیہ اور اوزان شعریہ کی قید لالہ جی پر سے اوٹھا کر

انکی مذمت مین منسوب ہین کہ وہ شعر عرفی کا جو منتواو پر لکھا ہوا ہی اور اسمین لفظ مین اور طویل کرم [illegible]
فرمایا کو بہ تکرار معانی کو عبارت نثر مین طلب بر الفاظ سی کہہ ہین کہ جس حسن خوبی کے ساتھ معانی ذکر [illegible]
دلالت کرتا ہی اور ہم جو وجوہ بلاغت کے اوسمین موجود ہین وہ سب وجوہ انکی نثر مین باتحاد [illegible]
بالجزم کہتا ہون کہ ابتک لالہ جی وجوہ بلاغت سی کچہہ بھی واقف نہین وہ ہرگز نہین جانتی کہ بلاغت [illegible]
ہی اور کیا وجوہ ہین جنکی مراعات سی کلام بلیغ کہلاتا ہی اور عدم مراعات سی حد بلاغت سی خارج ہوجاتا ہی
بھی بیقین کہتا ہون کہ جو تکرار کہ عرفی کے شعر مین ہی اوسکی خوبی کو بھی ہرگز نہین سمجھی اگر سمجھتے ہین تو
کر بیرکہ آیا وہ تکرار مطابق قواعد بلاغت کے مستحسن ہی تو وہ جو حسن کی بیان فرماوین اور اگر تفہیم [illegible]
اوسکی اور کلمات جنکو تحریر مین لاوین اور وجوہ قبیح کلمات تکرار اور حسن کلمات مبدلہ کی ظاہر کرین اور
فرماوین کہ اونکے نزدیک سہ چمن آئینہ چمن سیر تماشای بہار بلبل ہوا گلشن کہ بہ چمن مہر [illegible]
اگر لالہ جی نے پہلو تہی کی تو سمجہا جاویگا کہ وہ فن معانی اور بیان سی بھی مانند اور فنون کے نا [illegible]
محض ہین قولہ بر تقدیریکہ کسی عرب نے قران کی مانند کتاب تصنیف کی ہو وہ ہو اور اوسوقت کے [illegible]
گواہی بھی دی ہو کہ یہہ کلام مثل قرآن کے ہی تو معلوم نہین ہو سکتا کیونکہ اوسوقت کی کتابین [illegible]
دفتر عالم سے بالکل محو ہوگئی ہین اقول یہہ قول لالہ جی کا سراسر جہوٹ ہی قصاید متقدمین منکرین ومسلمین [illegible]
خطب انکے اور حکایات اونکی بلفظہا ابتک موجود ہین اور مدارس مین فنون ادبیہ مین درس ہوا
ہین اوس زمانہ مین دیار عرب مین مشرکین اور یہود ونصاری سب موجود تہی اور یہود ونصاری کہ [illegible]
دعوی پر سرگرم ہین کہ ہماری ہاتہہ مین ابتک کتابین اوس عہد کی بلکہ اوس سی پہلی کی بلا تغیر وتبدیل [illegible]
ممکن نہین کہ اگر کوئی کتاب یا خطبہ بجواب فاتوا بسورۃ من مثلہ لکہا گیا ہوتا تو یہہ دو فرقے [illegible]
عناد کے اوسکو ضائع کر دیتی کیونکہ ایک بڑی دلیل ابطال نبوت کی تہی علاوہ بران محرد تو [illegible]
حکم قطعی متفرع نہین ہو سکتا پس یہہ جواب لالہ جی کا کہ مبنی اوپر توہم کے ہی بسبب عدم ثبوت کے [illegible]
پذیرائی نہین سوای ان سب امور کے اعجاز قرآن تو ایک معجزہ نبی آخر الزمان صلعم کا ابد الدہر باقی [illegible]
اس عہد مین منکرین اور اہل مذاہب باطلہ بکثرت ہین اور اکثر اونمین سی زبان عربی سی واقف اور
ہین اور بعضی مانند لالہ جی کی دعوی مہارت اور فصاحت اور بلاغت ہین پہر اونکو کیا چیز مانع ہوکہ
سورہ کی مانند ویسا کلام پیش کرین جب ہے ایسی قران لم تفعلوا ولن تفعلوا فاتقوا النار التی
الناس والحجارۃ اعدت للکافرین آگے اس سی جو آپنے قصہ عبد اللہ بن سعد بن سرح کی
انکار تم فرمایا ہو وہ کچہ آپکے حق مین مفید نہین وہ ایک پرتو وحی کا تہا جو اوسکے دل پر منکشف

بے ساختہ اسکی زبان سے نکلگیا پس وہ مین قران تھا کچھہ اسکا بنایا ہوا کلام نتہا کہ بعد اوسکی پہر کبہی اس سے
ایسا کلام بن نسکا اور بعد ارتداد اور چلے جانے کہ کے نادم ہوکر پہر مدینہ مین آکر تائب ہوا اور مسلمان
ہوا قولہ تعجب ہے کہ جسکے دلمین وحی الہی پرتوہ ڈالے وہ ضلالت اختیار کرے انتہی یہہ تعجب لالہ جی کا
مبنی بر جہالت ہے اگر کسی سنیاسی کی صحبت سے بہرہ یاب ہوئی ہوتے تو انکو اسکی حقیقت کہلجاتی
اور معلوم ہوجاتا کہ بعض اوقات ایسے حالات کاملین پر طاری ہوتے ہین کہ جتنے مرید اونکے سامنے حاضر ہوتے
ہین بحسب استعداد ہر ایک کو اسرار نازلہ کا علم ہوجاتا ہے اور ضرور نہین کہ تاثیر انکی بہا ثابت ہووے کہ تالم
گمراہی آیندہ کے ہوجاوین ع باران کہ در لطافت طبعش خلاف نیست * در باغ لالہ روید و در شور
بوم خس * تفصیل تحقیق اسمقام کی کتب سلوک مین خصوصاً مثنوی مولوی معنوی کے دفتر اول مین ضمن تشریح
اس بیت مین قابل ملاحظہ کے ہے ع آئینہ ہستی چہ باشد نیستی * نیستی بگزین گر ابلہ نیستی * مگر تعجب کی
بات یہہ ہے کہ خود صاحب وحی گمراہی اختیار کرے اور اوس پر یقین نلاوے جسطور پر کہ برہما نے سر بہی کٹوایا اور
بیدون پر ایمان نلایا دیکہو ادہیای ۴ سکند پوران کاشی کہنڈ آگے اس سے جو کچھہ روایات غیر
ثابت لکھی ہین اونکا جواب کچھہ ندیا جاویگا قولہ قطع نظر ازین اگر فرض کیا جاوے کہ قران فصاحت کی راہ
سے بیمانند ہے اور اوسکی سماویت پر فصاحت عبارت دلیل ہے تو لازم آتا ہے کہ دنیا مین جسقدر کتابین فصاحت
کی راہ سے لاثانی ہین سب خدا کی طرفسے ہون انتہی یہہ دلیل مبنی ہے اسمقدمہ پر کہ دنیا مین اور بہی کتابین اہل دنیا
کی بنائی ہوئی ایسی ہین کہ از روی فصاحت و بلاغت حد اعجاز کو پہونچی ہین اور باوجود طلب معارضہ
اور تحدی کے مدت مدید تک کوئی ایک جملہ بہی ویسا بنا نسکا لیکن چونکہ یہہ مقدمہ ثابت نہین کیونکہ
صفحہ عالم پر کوئی کتاب ایسی نہین پس یہہ دلیل محض بیکار ہے اگر کہیے کہ کیا معلوم ہے کہ ایسی کوئی کتاب ہے
یا نہین ممکن ہے کہ ہو جواب اوسکا یہہ ہے کہ جو شخص ایسی کتاب کی رو سے ہمارے مقابلہ مین معارضہ پیش آوے
اوسپر واجب ہے کہ وجود ایسی کتاب کا ثابت کرے صرف وہم و خیال پر بنا معارضہ کی قائم نہین ہوسکتی
قولہ لازم ہے کہ ہر ایک آیت افراط و تفریط سے خالی ہووے کہ اوتعالی قادر علی الاطلاق ہے انتہی جہالت
لالہ جی کی اس سے خوب ظاہر ہوتی ہے کہ اسمقام مین لفظ افراط و تفریط لائے ہین چونکہ فن بلاغت سے بیخبر
ہین لہذا مجبور ہین مدعا اونکا یہہ ہے کہ لازم ہے کہ سب آیات درجہ بلاغت و فصاحت مین متساوی ہون
اور اس دعوی پر دلیل یہہ لائے ہین کہ خدا تعالے قادر علی الاطلاق ہے سبحان اللہ کیا عمدہ تقریر ہے دعوی
کچھہ دلیل کچھہ قدرت مطلقہ مستلزم اسکی نہین کہ سب آیات درجہ بلاغت و فصاحت مین متساوی ہون
اگر اسپر کوئی دلیل لالہ جی کے پاس ہے تو پیش کرین ہمارا دعوی یہہ ہے کہ آیات قرانی سب ایسی ہین کہ انکی

مثل کوئی فرد افراد میں بشر سے بنا نہیں سکتا اگر بالفرض دو آیات باہم درجہ فصاحت و بلاغت میں متفاوت ہوں تو یہہ امر تاریخ دعوی میں کسیطور مخل نہیں جبکہ بزعم لالہ جی اور دیگر ہنود کے اوتار خصائص کمال میں متفاوت الاقدام نہیں کوئی پورن کلا اوتار ہے کوئی ایک کلا کوئی چار کلا کوئی کچھہ کم و بیش پس اگر کلام میں اوسکی باہم فصاحت میں مساوات نہووے تو لالہ جی کو کیا محل اعتراض ہے علاوہ بران ہم اوپر ثابت کر چکے ہیں کہ اکثر عبارات بید کی نہایت غیر فصیح اطفال کی سی زبان میں ہیں پس اس تقریر سے لالہ جی کی بطلان بیدون کا بخوبی ثابت ہو گیا **قولہ** مصباح و کشاف و دلایل الاعجاز اور اسرار البلاغت میں مرقوم ہے کہ یہہ آیت فصاحت و بلاغت کی راہ سے لاثانی ہے انتہی معلوم ہوتا ہے کہ سب کتابیں لالہ جی کی نظر سے بھی نہیں گذرین ورنہ کسی کتاب میں ایسی عبارت کہ جسکا یہہ ترجمہ ہو جو لالہ جی نے لکھا ہے مرقوم نہیں ہم اسجگہہ عمداً عبارات کتب مذکورہ کو نہیں لکھتے اور خدمت میں لالہ جی کی ملتمس ہیں کہ عبارات کتب مذکورہ کی بلفظہا لکھیں اور ترجمہ بھی اونکا رقم فرماویں تاکہ دریافت ہو جاوے کہ واقع میں کتب مذکورہ لالہ جی نے مطالعہ فرمائی ہیں یا نہیں اور مطالب اونکی عبارات کے سمجھے ہیں یا نہیں اگر وہ اسمیں پہلو تہی کرینگے تو صاف متیقن ہوگا کہ بحسب جبلی قوم کے دوکانداری دغابازی کی تصنیفات میں بھی اونکے بہانہ خوب چلتی ہے **قولہ** الحاصل قران فصاحت لسان میں سبعہ معلقہ سے برتر نہیں ہے ہماری رای میں تو دونو برابر ہیں انتہی آپ کیا ہیں اور آپکی رای کیا کیا پدی اور کیا پدی کا شوربا آپکو اردو بولنے کا سلیقہ ہی نہیں اور زبانوں میں آپ کیا رای قایم کرسکتے ہیں آپ نے کبہی سبعہ معلقہ دیکھی بھی نہیں اور اگر دیکھی بھی ہونگی تو سمجھے بھی نہونگے پہر آپ اونکی نسبت کیا رای دیسکتے ہیں مگر علماء بیان خوب سمجھتے ہیں کہ قصائد سبعہ کو کچھہ مناسبت بلاغت و فصاحت قران سے نہیں ربیعہ جو منجملہ شعراء سبعہ کے ہے خود معترف ہوا کہ ہمارے کلام کو قران سے کچھہ مناسبت نہیں اور یہہ کلام کسی بشر کا نہیں بدون وحی کے ایسا کلام نہیں ہو سکتا جب شعراء اہل زبان کا یہہ حال ہے تو ہند کے آٹا دال بیچنے والے کس شمار و قطار میں ہیں کہ انہیں بتنی لگا دیں جوہر کا ٹھہرا دیں ایک شعر اول قصیدہ کا ہے ع غدایرہ مستشزرات الی العلی ٭ تضل العقاص فی مثنی و مرسل ٭ اسکی نسبت علماء معانی کیا کیا اعتراضات کرتے ہیں **قولہ** سالہا سال دراز گذرے کہ ہم قرآن کے لفظ لفظ کو خوض کرتے ہیں اور بغور تمام پڑہتے ہیں انتہی پر بھی ہمکو وہ لطافت و بلاغت کہ جسکی جہت سے ہم اوسکو معجزہ قرار دیسکیں حاصل نہو تو بالضرور معجزہ نہیں انتہی جب آپکو عقل و تمیز ہی نہیں اور علم فصاحت اور بلاغت سے آپ جاہل محض ہیں علوم عربیہ اور فنون ادبیہ کی خوشبو بھی آپکے مشام تک نہیں پہنچی بہلا آپ کی آپکی تصنیفات سے روشن ہے جودت فکر و سیعت

کام مین لاکر سبب تالیف تحفۃ الاسلام مین ایک قصیدہ لکھنی کے آپ مرتکب ہوئی ہین دیکھی کہ بسبب سید شکن
نے اوسمین آپکی کسقدر تجہیل کی ہے اگر غیرت ہو تو منہ نہ دکہاؤ تا واقفی آپ کی علوم عربیہ سی خود آپ ہی
کی تقریرات سی ہویدا ہین جو آپ نے اکثر جگہہ قرآن کی آیات نقل کی ہین اونمین ایسی غلطی کی ہی کہ طفل
ابجد خوان بھی نکریگا آغاز کتاب تحفۃ الاسلام مین ہی آپنے لفظ تردید لکھا اوسکو معنی آپ نہ سمجھی اسپر ہم نے
لکھون سے آپکو آگاہ کیا اور ہمنی سوط الجبار سی آپکو بیدار کیا کہین کسی شخص کا مقولہ سید احمد بن رشد نسا
لکھا دیکھا آپ فرط جہالت سی یا اضافت کو کچھ نہ سمجھے اور خود بھی سید ہی لکھکر استدلال کیا دیکھیے
صفحہ ۲۰۳ سوط الجبار جلد ثانی آپ نے کنز مین لفظ شراب لکھا دیکھا اصلی معنی اوسکو نہ سمجھی علم لغت
مین جوکہ آپکو دستگاہ کامل تھی اوسکے ایسی معنی عمدہ لکھی کہ جسکا بیان صفحہ ۲۴۴ سوط الجبار پر ہمنی کیا ہی
حملہ ہند مین ایسے خود رفتہ ہوگئی ابو امامہ آپ نے نام عورت کا لکھا حالانکہ وہ کنیت مرد کی ہوسکتی ہی
نہ عورت کی آیہ کریمہ وَمَا مَنَعَنَا أَنْ نُرْسِلَ بِالْآيَاتِ إِلَّا أَنْ كَذَّبَ بِهَا الْأَوَّلُونَ کا ترجمہ اور اوسکے معنے
آپ نے کسقدر خلاف نحو کے لکھی ہین دیکھو صفحہ ۲۰۵ سوط الجبار اِقْتَرَبَتِ السَّاعَةُ وَانْشَقَّ الْقَمَرُ کے
معنی کیا کیا عمدہ آپ نے موافق قواعد نحویہ کے لکھی جسکی تعریف ہمنی صفحہ ۲۱۲ پر کی ہی فرط قابلیت سی
آپ نے آیہ کریمہ الی مستقیم مین الی لیستقیم بہتر سمجھا دیکھو صفحہ ۳۰ افتح المبین ملکہ مین جو تا ہے
آپ نے بڑی اصرار اور بحث سی تا ر تانیث سمجھا اور ترجمہ عبارت عربیہ کا بلکہ عبارت فارسی کا بھی
آپ سی کہین صحیح نہوا جو کچھ مین نے لکھا بنظر اظہار قابلیت آپکی آپ کی کتاب مین سی ایک ایک
دو دو باتین لکھدین ہین ورنہ آپکی قابلیت تو بیان سی باہر ہی آپکو بسبب شرک کے سمجھنی کی تو استعداد
ہی نہین دوسری علم کو کیا سمجھو گے بنظر اسکے آپ چار والی مثل کرین کہ ایکی بار ہی مار ہی تو جانون
آپ کبھی فرما دین کہ ایکی غلطی لکھو تو مانون مین اکثر جگہہ آپکی خبر لونگا انشاء اللہ تعالے ان سب امور
سی ظاہر ہی کہ آپ کلمات قران بھی صحیح نہین پڑہ سکتی اور رسائی فہم کی معانی تک تو معلوم آپ بیشک معذور ہین
ای کہ دایم بخویش مغروری ÷ چون ترا عقل نیست معذوری ÷ نشہ عشق نیست در سر تو ÷
رو کہ تو مست آب انگوری ÷ **قولہ** اگر فصاحت قران اعجاز ہی ٹھہرایا جاوی تو بھی عبث ہی کہ سوا
شعراء عرب کے دوسرا اوسکی لذت نہین اوٹھا سکتا بر تقدیریکہ قرآن کا ترجمہ کیا جاوی اور غیر ملکون
مین شہرت دیا جاوی تو کچھ معجزہ ساتھ نہین جا سکتا اور کام نہین آتا انتہی یہہ بھی ایک بیہودہ تقریر
ہے کیونکہ دعوی ہمارا یہہ ہی کہ نظم قران معجز ہی کہ کوئی جن و بشر اوسکی مانند نہین کہہ سکتا اور یہہ بھی
ظاہر ہی کہ اوس زمانہ سی آجتک ہزار دن منکر عربی دان گذرے اور موجود ہین اور کوئی اونمین سی ایسا نکر سکا

اور نہ آیندہ کر سکے پس جو دعوی ہمارا ہی وہ ثابت ہو چکا ہمارا دعوی نہین ہی کہ ہر کوئی خواہ عجمی ہو خواہ
عربی قرآن کے نکات و وجوہ فصاحت و بلاغت کو سمجھہ سکتا ہی اگر کوئی لالہ جی کیطرح اوسکی اسرار فصاحت
و بلاغت کو نہ سمجھے تو اوسکی جہالت ہی ؎ گر نہ بیند بروز شپرہ چشم * چشمۂ آفتاب را چہ گناہ * پہر یہہ
جو آپ فرماتے ہین کہ وہ معجزہ سا تہہ نہین جاتا الخ اعجاز قرآن تو ایسا ہے کہ ہر وقت اور ہر زمان اسکی ساتھہ
ہی دیدہ و بینا اور فہم رسا چاہیئے مگر یہہ فرمایئے کہ آپ جو حکایات اعجاز رام و کرشن وغیرہ کی نقل کرتے ہین
وہ کہان گئین کیا ابتک اس عہد کے آدمیون کے ساتہہ ساتہہ پہرتی ہین اور اگر ہمراہ نہین تو بقول آپ
کے عبث محض ہین اسکے بعد لالہ جی یہہ رقم فرماتے ہین کہ اقتصہ قرآن کی سلاست لفظی اور رعایت معنوی
کو احاطہ بشری سی خارج ٹھہرانا جہالت ہی انتہی جہالت لالہ جی کی خود آنکے طرز کلام سی واضح ہی کہ ضد کلام
کو مبنی اور تسلیم اعجاز کے کیا اور پہر اوسکے عجز مین وہ تقریر کی جو منافی اوسکی ہو گرچونکہ وجوہ بلاغت سی
جاہل محض ہین پس اگر نامربوط کلام بولین تو کچھہ تعجب نہین **قولہ** فصاحت کلمات اور بلاغت عبارات اکثر
کتب عرب مین قرآن سی برتر پائی جاتی ہی چنانچہ عبدالرحیم فاضل کلکتہ لکہتا ہی کہ امرؤ القیس نے ایسے
قصاید انشا کئے کہ جنکے نقل پراحت اور حسن صباحت پر تمام فصحا اور تمام بلغا متفق ہین انتہی اگرچہ یہ عبارت
بعینہ عبدالرحیم سابالطی کی نہین ہی نہ اوسکی عبارت کا ترجمہ ہی پہر بہی موافق مدعا لالہ جی کے نہین دعوی لالہ
کا یہہ ہے کہ اکثر کتب عرب قرآن سی برتر پائی جاتے ہین اور دلیل اوسپر یہہ کہ قصاید امرؤ القیس کے فصاحت
و بلاغت پر فصحا اور بلغا متفق ہین اس سی یہہ کہان ثابت ہوا کہ قصاید مذکورہ قرآن سی فصاحت و بلاغت
مین برتر ہین مداخلت لالہ جی کی فن میزان مین بہی اس قسم کے استدلالات سی بخوبی واضح ہوتی ہی غرضکہ
ہر فن مین جیسی وہ ہین انکی عبارات اور استدلالات اوسپر شاہد عدل ہین ؏ بوی ہر ہیزم پدید آید ز
دود * آگے لالہ جی نے چند عبارات مسیلمہ کذاب اور ابوالفیض کی بطور معارضہ کے پیش کی ہین اور ہم
پہلے دعوی کر چکے ہین کہ جس عبارت سی کہ ہم معجزہ نہ سمجہین وہ بالضرور معجز نہین اور اس تحریر سی کمال فہم
آنکی دریابۂ عبارات فنون عربیہ اور ادبیہ کے واضح ہی اور ہم یہہ دعوی کرتے ہین کہ اونکی مشام تک
بہی بوی فنون عربیہ اور ادبیہ کی نہین پونہچی اور اونہون نے عبارات مسیلمہ کذاب اور ابوالفیض کو بطور
معارضہ قرآن کے پیش کیا ہی اور ہم اُن عبارات کو نہایت ناقص قرار دیتے ہین چنانچہ چند سطر عربی عبارات
مین واسطے اظہار قبایح عبارات منقولہ لالہ جی کے لکہی جاتی ہین مقصود اس سی صرف امتحان لالہ جی کا ہی
جیسے بہت سلیس عبارات اور الفاظ مین تقبیح عبارات منقولہ و معقولہ لالہ جی کی کی ہی یہانتک کہ جو شخص
اودنے عبارت بھی علوم عربیہ سے بہرہ رکہتا ہوگا بلا تکلف اوسکو سمجھہ لیگا پس لالہ جی پر واجب ہے کہ اوسکو

ملاحظہ فرما کر اُردو مین ترجمہ کرکے زبان عربی مین اوسکا جواب لکھین اگر اونہون نے مطابق ہماری
التماس کے عمل نہ فرمایا تو سمجھا جاویگا کہ دعوی اونکا محض لاف کذاف بیہودہ تھا اگرچہ اس امتحان کی
کچھہ ضرورت نہ تھی کیونکہ نافہمی اونکی خود کتابت عبارات مذکورہ سے واضح ہی کیونکہ بہت کلمات مہمل ہمینے
عبارات مذکورہ مین اونہون نے رقم فرمائے ہین جس سے معلوم ہوتا ہی کہ مثل کاتبان بیوقوف کی جہان
منقول عنہ مین مری مکھی چپٹی ہوئی ہوگی وہ بھی مکھی مارکر منقول مین لگا دیتے ہین لالہ جی نے بھی عبارات
مذکورہ کہین لکھی دیکھی ہے اور بغیر سمجھنے معانی کے الفاظ و حروف کے نقل کر دی ہی اگر فی الاصل اصل
غلط ہے تو نقل مین بھی وہی غلطی بدستور رہی اور جہان کہین بسبب ناواقفی کے زبان عربی سے کوئی کلمہ
پڑہنے مین نہین آیا تو اپنے فہم ناقص کے موافق اپنے طور پر اوسکو غلط لکھدیا ہی اور تصدیق ہمارے اس بیان
کی یہہ ہی کہ آیات قران کا ترجمہ ہر مقام پر بسبب اسکے کہ ترجمہ ہی قران فارسی اور عربی اونکو ملگئی ہین لکھتے
رہے ہین اور ان عبارات کا ظاہراً ترجمہ اونکو نہین ملا اس سبب سے اوسکے ترجمہ کے لکھنے مین قاصر رہے
اسپر بھی ہمکو مناسب معلوم ہوا کہ دزد عگو را تا بدروازہ باید رسانید لہذا یہہ طریقہ امتحان لالہ جی کا ہمنے
اختیار کیا ہی ؎ ای فرعون ناموسی مکن ✤ تو شغالی ہیچ طاوسی مکن ✤ ای شغال بجمال دُمنے ہنر ✤
ہیچ بر خود ظن طاوسی مبر ✤ زانکہ طاوسان کنندت امتحان ✤ خوار و بی رونق بمانی در جہان ✤ دُمبہ پارہ
یافت شخص بیستہان ✤ بر صباحی چرب کردی سبلتان ✤ درمیان مردمان زنتی کہ من ✤ لوت چرب نے
خوردہ ام در انجمن ✤ اشکمش گفتی جواب بی طنین ✤ کہ اباد اللہ کید الکافرین ✤ گر نبودی امتحان ہر بدی ✤
ہر مخنث در وغا رستم بدی ✤ ویحک ایہا الجاہل المکثار لقد بالغت فی الاستکبار وویلک ایہا الذعر ین
سعدون القین قابلت الازرنیز باللجین تحسب مقالات الکذاب مماثلۃ بکلمات العزیز الوہاب وما کید ک الا
فی تباب بمقدر کبت متن العمیاء واختبطت خبط العشواء واستسمنت ذا ورم ونفخت فی غیر ضرم لست
عیر ولا نفیر وما تعرف قبیلا من دبیر ومع ذلک تحسب لنفسک انحی من سیبویہ وتعدہا من الطلاب الذات
بلحییہ بمکانک فقد حان اوان امتحانک دہا انا اشرع فی تبیان زدلا تہ ما استہجنتہ وبیان ہزال ما
لتعلم ایہا الجاہل انہ اغث من کلام باقل قولہ الم تران اللہ خلق النساء افراجا انتہی فقولہ افراجا اما
حال عن النساء ای خلقہن والحال انہن فروج او مفعول ثان لخلق فاذن ضمن الخلق معنی الجعل والمعنی
جعل النساء فروجا فعلی الاول لا یخفی ما فیہ من ضعف التالیف وفساد المعنی لوقوع الجامد حالا و
لزوم کونہن فروجا حال الخلق وعلی الثانی ایضا لا شک فی فساد المعنی للزوم کونہن فروجا فلیت
شعری کیف رضی ہذا الجاہل بہذہ الکلمۃ الخبیثۃ ارضی ان یکون نساء قومہ فروجا علی فروج او فروجا للعبد

فرح فواسد رب العالمين لقد حق على هذه الدعوى المبين هو كتاب المبين المبينات للمبشين والمصري لو
قال المترجم انه استجاب لكو ثم حين استجمع المعنا جا فلهن انعمه وجعله ازواجا بطلايق ما يعتقده المشنو
واذن لما استحسنه هذا المنتود لم يكن على حسب ما اعتقده ميز ودثم اذا اخت في منطقة لانه فقد فلسا وتعت
فرسا او قوسا ومع ذلك لا ادري علة العدول الى الفرد هذا المرجع المجهول فاثرا فعالا على فعول ثم قوله جعل
الرجال لهن ازواجا فهم من الاول فالعرب لا تقول هو زوجها وهي زوج او زوجة لها انما تقول هو زوجها او هي
زوجه او زوجته كان حق الكلام جعل الرجال ازواجهن لا ازواجا لهن وافهم من ذلك قوله فتوالجهن ايلاجا الخ
توليجهم كلمة الخطاب كما خطه مستحسن الكتاب فمن المخاطب المولج ومع ذلك كيف يولج المخاطب الواحد في جماعتهن
ايلاجا ولم لم يذكر مفعول الفعل وايضا لا سبيل الى ان يرجع ضميرهن الى الازواج لان الواجب على هذا فيهم
لا فيهن فلا بد ان يرجع الى النساء ولا يخفى سخافته وركاكته فان قلت وانكان المولج فيها فروج النساء لكنها
لما كانت اجزاء من النساء صح ان يقال توليجهم فيهن على طريق اطلاق اسم الكل على الجزء قلت على هذا الكلام الخ
ان يقول فتسليجهم فيهن رعاية للتناسب من الزوجين على طريق اطلاق اسم الكل على الجزء وايضا ما فائدة التأكيد
بالمصدر المنصوب بل التأكيد حشو والمناب لا طائل تحته لان المقام ليس بمقتضى للتأكيد اذ لا ينكره احد واخبث
من الكل قوله ثم تخرجهم ما شئنا اخراجا اخبر فتعسا لك يا هذا الجاهل وتبا لك ايها الغافل كيف استحسنت لنفسك
ان تدخل ذكرك في فرج زوجتك ادخالا وتخرجه اليك ما شاء اخراجا فانت مولج والبك مخرج فصرح بمن
حسك ويحتمل ان يكون تخرج على كلمة الخطاب فيكون المعنى تدخل ما شئت وتخرج ما شئنا فما ادلهم نير ما اخرج
ما فهمه ما قال بعد فينتجن لنا اناسا جالان العرب لا تقول نتجت لك زوجتك وانما تقول ولدت لك والنتاج
في كلامهم مختص بالدواب يقال نتجت الناقة ونتيل مجهولا والعجب كل العجب ان الرجال للنساء والنتاج
لا لبك فما بال المولج والرجال كلهم محرومون ليس لهم الا المكابدة والكلال واعجب من ذلك الم تر الى
ربك كيف فعل بالحبلى لا يدرى من الحبلى المعهودة اهي اليمانية المفقودة ام الهندية الموجودة ثم بين فعل الرب
بالحبلى بقوله اخرج منها نسمة تسعى من بين صفاق وحشى فواسد ما هذا الا لا متحركة ما تكلم العرب قط بلفظ
ولا بكلمة تسعى ولا بكلمة حشى كما خطه هذا المستحسن ان هي الا لفظات مهملات ولا تطيل الكلام فيها وفي كل ما ذكر
من الفقرات فكلها عارية عن الفصاحة والبلاغة وعند علماء البيان ملحق باصوات الحيوانات وكذا
الى النقيض ليس بشيء فانه مع ضعف تاليفه واشتماله على التعقيدات اللفظية والمعنوية ليس فيه شيء يستحسنه
علماء البيان بل يعدونه من الاحلام والهذيان واما المحسنات اللفظية فانما تستحسن في الكلام الفصيح اذا
فاذا تعرى عن الفصاحة والبلاغة فهو كتحبير جلدة الحمير فان النكات والمعاني المعبرة عنها بكلمات فصيحة

ہی الالب و ما عداہا قشور زدہی لالہ اندرمن جی یہہ تو فرمائیے یہہ کلمات لسمتہ لسعی غلطی جو آپنے یہان
کذاب کی عبارت سے نقل فرمائے ہین کچہہ سمجہکر لکہے ہین یا مانند کاتبان بیوقوف کی مکہی پر مکہی چپکا دی ہے
یہانتک تو لالہ جی نے ازراہ جہل مرکب کے باوجود ناواقف ہونیکے فن معانی اور بیان سے اور جاہل محض ہونے
کے علوم عربیہ اور زبان عرب سے اور فنون ادبیہ سے فصاحت اور بلاغت قرآن مین تخم بحثی کی اب ازراہ بوالہوسی
کے اخبار آیندہ مین جنکا وقوع مطابق خبر کے ظہور مین آیا ازراہ توہم پرستی کے مناظرہ کرتے ہین چنانچہ
اول بحث خبر الم غُلِبَتِ الرُّومُ فِي أَدْنَى الْأَرْضِ وَهُمْ مِنْ بَعْدِ غَلَبِهِمْ سَيَغْلِبُونَ فِي بِضْعِ سِنِينَ لِلَّهِ الْأَمْرُ مِنْ
قَبْلُ وَمِنْ بَعْدُ وَيَوْمَئِذٍ يَفْرَحُ الْمُؤْمِنُونَ بِنَصْرِ اللَّهِ يَنْصُرُ مَنْ يَشَاءُ وَهُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ وَعْدَ اللَّهِ لَا يُخْلِفُ اللَّهُ وَعْدَهُ
وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ یعنے مغلوب ہوئی روم تہوڑی سی زمین مین اور وہ بعد مغلوب ہونے اپنے کی بیشک
غالب ہونگے بضع سنین مین (یعنے بعد ۳ برس کے اور قبل ۹ برس کے) خدا ہی کیواسطے ہے حکم پہلے اور پیچہے
اور اُس روز خوش ہونگے مومنین بسبب مدد فرمانے اللہ تعالی کے مدد کرتا ہے اللہ جسکی چاہتا ہے اور وہ
غالب ہے اور مہربان ہے یہہ وعدہ فرمایا ہے خدا نے وعدہ موکد نہین خلاف کرینگا اللہ تعالے اپنے وعدہ
مین ولیکن اکثر آدمی نہین جانتے فقط کوئی صاحب عقل جسکو تہوڑی سی سمجہہ بہی ہوگی بعد سمجہنے اسقدر تاکیدات
بلیغہ کی ہرگز اس کلام کو محمول اوپر ظن اور تخمین کے نہین کرسکتا چنانچہ سوط الجبار مین بخوبی ہم ثابت کر چکے
ہین کہ سیاق قول خدا یتعالی کا کسیطرح بطور ظن و تخمین کے نہین اور ظاہر ہے کہ قیافہ ایسے امور مین کچہہ نہین
چلتا اور جو امور متعلق قیافہ سے ہین اونمین بہی قیافہ مفید یقین نہین بلکہ اونمین بہی ظنی اور تخمینی ہے اور ہرگاہ
سیاق کلام بطور ظن و تخمین کے نہین پس کوئی صاحب عقل ایسی خبر کو محمول اوپر قیافہ کے نہین کرسکتا اب رہی
یہہ بات آپکی کہ کسی اہل تنجیم سے سنکر ایسا کہا ہوگا سو یہہ بہی آپکا مرام پر راست نہین آتا اسلئے کہ احکام اہل
تنجیم کی بجز حرکات اجرام فلکیہ کے اصلا ارباب عقول کے نزدیک لائق اعتبار کے نہین ہین بارہا تجربہ مین
آیا ہے کہ منجمین نے خبر دی ہے کہ فلانی تاریخ بارش بکثرت ہوگی اور خلاف اوسکی ظہور مین آیا بارہا ایسا ہوا ہے
کہ اونہون نے بالجزم کہا ہے کہ اس سال مین بارش نہوگی اور اونکی خبر غلط ہوئی علاوہ برآن ہرگاہ کہ بڑے
بیشتر اوقات خود حساب ہی مین غلطی فاش کرتے ہین تو اور امور مین اونکا قول کب لائق اطمینان کے ہے اور
اوسکی بنا پر کوئی صاحب عقل کب ایسا دعوی موکد کر سکتا ہے کہ اوسکے غلط ہونیکے باعث اصل مدعا اور اہم
مقاصد مین خلل عظیم واقع ہو علی الخصوص ایسا شخص کہ باعلان و تاکید تمام مجمع عام مین یہہ فرمایا ہو کذب المنجمون
ورب الکعبۃ یعنی جہوٹے ہین منجمین قسم ہے رب کعبہ کی پس جو شخص کہ اس تاکید شدید سے منجمین کو جہوٹا بتاتا ہو ہرگز
عقل سلیم باور نہین کرسکتی کہ وہ ایسے نامعتبرون کے قول کی بنا پر اسقدر تاکید مزید کے ساتہہ ایسے امر اہم کی

نبرد می کرینگے نہ ہونے سے جمیع مقاصد اہم مین خلل عظیم پڑیگی علاوہ برآن منجم بعد حساب سعد اور اقتران
کے یہہ خبر دیتا ہے کہ بوقت احتراق یا اقتران فلان فلان کواکب کے یہہ امر واقع ہوگا اور از روی
حساب کے وہ اسوقت کو معین کر دیتا ہے اوسکی خبر مین تعین سال اور ماہ کا بلکہ دن اور ساعت کا بھی ہونا
ضرور ہے اسوجہ سے بخوبی ظاہر ہوا کہ یہہ خبر خبر اہل تنجیم کی نتھی اور یہہ امر بھی قابل غور کے ہے کہ یہان یہہ
خبر ہے کہ تین برس کے بعد اور نو برس کے اندر یہہ واقعہ ہوگا اور یہہ ظاہر ہے کہ اگر اندر تین برس کے
فتح اہل روم کی ہو جاتی یا نو برس تک نہوتی تو دونو حالتون مین یہہ خبر صادق نہ آتی پہر ظن و تخمین
کو یہان کہان گنجایش رہی اور کس بنا پر یہہ ظن و تخمین ہوسکتا تہا اگر بقول لالہ جی کے شاہ روم بادشاہ
سامان تہا تو یہہ ظن نہایت راسخ تھا کہ ہفتہ دو ہفتہ یا مہینے یا دو مہینے غایت الامر سال بہر اندر اسکی
فتح حاصل ہوگی اس بنا پر یہہ تخمین ہرگز تخمین ہوسکتا کہ تین برس کے بعد نو برس کے اندر البتہ دائم
ہوگا اور لالہ جی جو یہہ کہتے ہین کہ جملہ ہنود ایام غدر مین کہتے تھے کہ اقبال سرکار پھر عود کریگا انہی کذب
صریح ہے مگر ازراہ بیحیائی جبلی کے اونکو جھوٹ بولتے ہوئے کچھہ شرم نہین آتی یہہ تو فرما دین کہ نانا راو
ہندو تہا یا مسلمان بابو رام نراین کون تہا اور سوا اونکے ہزارون ہندو سرگرم بغاوت تہی بلکہ آغاز
بغاوت کا انہین بد انجامون سے ہوا تہا - ایک لغو عقیدہ ذات کا جو صرف ہندؤن کا ہے جسسے وہ اپنے ذرا
سے نادانستہ فعل یا اتفاق یا دوسرے شخص کے فعل سے ایک لمحہ مین بیحرمت اور ناپاک اور بیدین اور اپنے
خاندان سے خارج اور دنیا و دین مین مردود ہوجاتے ہین یہی بد مذہبی جڑ اور بنیاد غدر کی ہے
یہہ ہی بد مذہبی تو باعث اور موجب اسکی ہوئی کہ اعلے ذات کے ہندؤن نے کارتوس جو جڑ غدر کی ہے
کاٹنا اپنی جبل سے موجب بیدینی سمجھا اور اپنی مذہبی سمجھہ سے پہلی جبر اور پہلی بغاوت کی حالانکہ ہندؤن
کی بڑی ذات کے لوگون مانند برہمن اور راجپوت مین پیدا ہوئے کہ رات اور دن اونہین انتقام کے
سرگوشیان اور دغا کی تدبیرین اور مشورے ہوکر بغاوت کی آپ کو ذاتی علم اور عقل تو ہی نہین جو آپ
معلوم کرین جو گفتگو ہوئی اوپر کا عدالت متعلقہ غدر موقوعہ ہند و نیز نوشتجات مشمولہ اونکی جو سنہ ۱۸۵۷
و سنہ ۱۸۵۸ء مین پارلیمنٹ کے سامنے پیش ہوئی اور سید احمد خان سلمہ نے مع ترجمہ اردو چھپوا دی ہین
اور بعض مقام کی عبارت مین بھی نقل کرتا ہون +

صفحہ ۲۱ ماہ دسمبر سنہ ۱۸۵۶ء جنوری سنہ ۱۸۵۷ء مین ایک رزیل ذات کے کاریگر یا خلاصی نے جو دمدمہ
کے سلح خانہ مین کلکتہ کے پاس جہان اوسوقت نئے رفل کی چاندماری کی تعلیم ہوتی تہی نوکر تھا
ایک برہمن سپاہی سے اوسکے لوٹہ سے پانی پینے کو مانگا برہمن سپاہی نے انکار کیا اور کہا کہ تو ہما

لوٹہ کو چہوکر ناپاک کریگا خلاصی نے جوابدیا کہ تمکو اپنی ذات کا بڑا خیال ہے ذرا ٹہرو انگریز تم سے دو
کارتوس جسپر گاے اور سؤر کی چربی لگی ہے کٹوائینگی تب تمہاری ذات کہان رہیگی یہہ بات اوسکے دلپر
لگ گئی برہمن نے اپنے ساتہیون سے اوسکا تذکرہ کیا منہ بمنہ یہہ بات آن نامیدون کے ساتہہ جو اکہا
لگی گئی اور سب کیطرح سمجھی گئین پہلی تہوڑے دنونمین یہہ چرچا تمام ہندوستانی پلٹنون مین جو کلکتہ کے
قرب کی مقامونمین تہین پہیلگیا دن مین اوسکی سرگوشیان ہوتی تہین اور رات کو برہمنون کے گہرون
مین مشورے ہوتے تہے صفحہ ۲۹ چونتیسوین پلٹن کے ایک سپاہی نے جو بظاہر نشہ یا تحریک سے
دیوانہ تہا بارکپور چہاونی مین مسلح نکلکر اپنے ہمراہیون سے کہا کہ تم لوگ اپنے دین کی حفاظت کیو اسطے ہمارے
شریک ہو ان ہمراہیونمین سے ایک نے بھی اوسکے گرفتار کرنے کو قدم آگے نہ بڑہایا اور جب اوسکی
پکڑنے کو دو افسر ولایتی آپہنچے اور اوس مجنون سے زد و خورد مین مشغول ہوئے تو سپاہیون کے غول نے
پیچہے سے آکر ان افسرونپر حملہ کیا اور اونکے سرپر بندوق کے کندے مارے اون دو افسرونکی مدد کی
لئے صرف ایک سپاہی آیا تہا اور وہ مسلمان تہا صفحہ ۴۱ برخلاف ایک خیال کے جو ابتک عالمگیر ہے
غدر کی بنیاد ہندؤن سے تہی نہ مسلمانون سے صفحہ ۴۵ اونیسوین پلٹن مین جسکا نام کاٹا گیا ۵۵۹ سب سے
اعلے ذات کے برہمن اور راجپوت تہے چونتیسوین پلٹن مین جسمین بغاوت سب سے اول اور نہایت کامل طور سے
ہوئی اور وہین سے وہ اونیس پلٹن تک پہنچی تہی ایکہزار نو اسی سپاہی تہے جنمین سے پورے ۳۰۰ ہندو
تہے اونمین سے ۳۳۵ بشمول آٹہہ ہندوستانی افسرونکے برہمن تہے معاملات کی ایسی حالت کا نتیجہ
آسانی سے خیال مین آسکتا ہے چو بیسوین پلٹن کے کپتان اوبرت صاحب اپنے اظہار مین کہتے ہین کہ
اس پلٹن مین ہندوستانیون پر بڑا دباو برہمنون کا ہے جو تعداد مین بھی زیادہ ہین کپتان مروزی
صاحب اوس پلٹن کے دوسری افسر نے عدالت کو اطلاع دی کہ پلٹن کی معمولی کہاوت ہے کہ وہ
حوالدار میجر مختار پرشاد پانڈے کی تحت مین ہے یہہ کون شخص تہا یہہ وہ شخص تہا جسکے گہر مین
سب پوشیدہ صلاحین کی گئین جن صلاحونمین ہر ایک شخص نے اپنے ہمراہیون کے تعصب کو چہاونیون
کے تمام افواہون کے دوہرانے اور مبالغہ دینے سے بہڑکایا یہانتک کہ تمام گروہ ایک شبہہ سے دیوانہ
بنگیا اور انتقام کی سرگوشیان اور دغابازی کی تدبیرین بھی کی گئین اور اوس شخص کا مجمع کے لئے
کیون لمحلے تہا سپاہیونمین سے ایک نے کہا کہ ہم وہان اسلئے جاتے تہے کہ وہ اعلی ذات کا برہمن
ہے دستور ہے کہ سب ہندوستانی افسر اوسکے گہرمین جاتے ہین اور وہان عرصہ تک رہتے ہین
۲۹ مارچ کو اوس جلاد سپاہی کی قید نکرنے اور گولی نمارنے سے سپاہیونکی کشیدگی کا ایک برہمن ہونے

کے سبب سے ظہور ہوتا ہے تعجب نہیں ہے کہ ایک ایسی ملی ہوئی برادری سے ایک بیوقوفی کے عام
وسواس سے جیسا کہ ہے ایسے ہول اور خوف کی امید میں جو رک نہ سکے مجبور ہوئی ہو یہی غدر کی جڑ تھی اور
انجام تک اسکی بھی اصل منشاء رہی صفحہ ۶۷ اور اس غدر کا قریب سبب صرف کارتوس کا معاملہ تھا
اور سب کچھ نہ تھا صفحہ ۱۷۰ غدر کی بنیاد مشرقی فوج ہی میں تھی اور اوسکا اصل سبب کارتوس کا معاملہ تھا
سوای اسکے کچھ نہ تھا صفحہ ۱۰۵ پہلی جڑ بغاوت کی خیالات ہندوؤن کی بڑی ذاتوں کے لوگون یعنی پیدل
اور رسالون کے برہمن اور راجپوت میں پیدا ہوئی صفحہ ۱۹۴ سر جان لارنس صاحب کو یہہ یقین نہیں تھے
کہ مسلمانون کی یا اور کوئی پہلے سے کی ہوئی ایسی سازش تھی جو اول فوج لاک کو باعث گردہ نہیں اور
بعد کو ہندوستانی مرج میں پھیلی ہو کسطرح انصاف سے ظاہر ہو سکتا ہے کہ ادنہیں جو انگریزون کے
رئیس ہوتے ہیں ایسی سازش سے کوئی بھی واقف نہ تھا آپ لالہ جی فرماوین کہ یہہ قول اونکا کہ جنابہ ہنود
ایسے اور ایسے تھے سچ ہے یا جھوٹ خلاصہ کلام اسمقام میں یہہ ہے کہ ہمارا دعوی یہہ ہے کہ قرآن مجید میں
قبل از وقوع واقعہ بوثوق تمام اور بابین الفاظ کہ اس خبر میں کبھی خلاف نہوگا یہہ خبر دی گئی اور مطابق
اوسکے ظہور میں آیا پس پیشین گوئی اور اعجاز قران میں کچھہ شک و شبہہ باقی نرہا لالہ جی کہاں مقدمات
یقینیہ کا معارضہ مقدمات وہمیہ سے کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ تخمینہ سے کہا ہوگا اتفاقیہ ہوگا اہل نجوم
سے سنکر کہا ہوگا او علے ہذا القیاس اوراوہام پیش کرتے ہین سوا اونکے یہہ مقدمات وہمیہ ہمارے مقدمات
یقینیہ کا کسیطور پر معارضہ نہیں کرسکتے اگر کوئی مقدمہ اپنے مقدمات وہمیہ سے بطور جزم و یقین کے قائم
کرکے اوسکو ثابت کردین تو البتہ معارضہ اونکا بجا ہے ورنہ ایسے وہمیات بمقابلہ یقینیات کے اصلا
قابل التفات کے نہین اور یہہ جو فرماتے ہین کہ وقوع اس خبر کا یقینی نہیں ہے چونکہ از روی اخبار متواترہ
کے سال حدیبیہ میں صدق اوسکا ثابت ہوگیا ہے اور علاوہ اوسکے اہل تواریخ شام و روم و فارس موافق
و مخالف سب اوسکو تسلیم کرتے ہین پس انکار اوسکا انکار یقینیات کا ہے اگر لالہ جی بمقابلہ ایسے ثبوت کے
اپنے انکار پر کوئی دلیل رکھتے ہون تو پیش کرین ورنہ انکار اونکا تمام تر مکابرہ و مجادلہ اور محض تعصب ہے
قولہ کیونکہ پیشین گوئی کے لئے تعین اور تفصیل روز و ماہ و سال کے ضروری ہے چنانچہ ہنود کے ادنے
زاہدون اور عابدون نے صدہا سال پیشتر خبر دی ہے اور یہہ تفصیلات کیا ضرور ہین اور ضرورت پر ان تفصیلات
کی کیا دلیل ہے اور ہنود کے کس عابد و زاہد نے ایسی خبر واقعہ آیندہ کی دی ہے جو صادق ہوئی اوسکی تفصیل تو
کیجیے اور بالفرض اگر کبھی ایسی پیشین گوئی بہ تفصیل روز و ماہ و سال و قوم میں بھی آئی ہو تو بالیقین جاننا
چاہئے کہ انہون نے حساب نجوم کے ہوتے از روے کشف و کرامات کے جیسا کہ اوپر گذرا قولہ آیت سورہ

ر دوم معنی جزم و یقین سے خالی ہے پس مخالف کس منہ سے لاف زن ہے کہ تقریر مدت برسبیل یقین
قرآن مین ہے انتہی لالہ صاحب آپ تو بہت بد و شد سے حرف زن ہین کہ ہم سالہا ی دراز سے قرآن کو لفظاً
لفظاً حرفاً حرفاً مطالعہ کرتے ہین پہر یہہ کیا افترا ہے کہ آپ فرماتے ہین کہ یہہ خبر جزم و یقین سے خالی ہے
اس خبر کی بابت جو تاکید قرآن مین ہے وعد اللہ لا یخلف اللہ وعدہ ولکن اکثر الناس لا یعلمون یعنے
وعدہ کیا خدا نے وعدہ موکد کہ خلاف نہین کرنیکا اپنے وعدہ مین لیکن اکثر آدمی نہین جانتے اس سے
زیادہ اور کیا تاکید ہوگی کہ علاوہ تاکید لفظی کے تاکید معنوی بھی اوسکی ساتھہ ہے یعنے واقع ہونا مصدر
موکد مضمون جملہ کا پس آپ نہایت جاہل ہین کہ اسقدر تاکید کو بھی تاکید نہین جانتے دیکھیے کہ علاوہ اس
پیشین گوئی فتح کے یہہ کیسی بڑی پیشین گوئی ہے کہ برای العین مصداق اوسکا دیکھہ لیا گیا یعنے بعد
تاکیدات مذکورہ کے جو یہہ خبر دی کہ اکثر الناس لا یعلمون یہہ خبر آپکی جہالت پر کیسی صادق آئی کہ
باوجودیکہ آپ بقول اپنے سالہای دراز سے حرفاً حرفاً قرآن مجید کو بغور تمام ملاحظہ فرماتے ہین اور پہر ایسی
تاکید صریح سے بیعلم اور جاہل ہین پس دو پیشین گوئی اس آیت مین ثابت ہوئین تصدیق ایک کی بنقل متواتر
اور کتب تاریخ متحقق ہوئی اور دوسری برای العین مشاہدہ مین آئی اسپر بھی اگر قساوت قلبی سے انکار
پر اصرار کرو تو اپنے تئین منجملہ اُن مطعونین کے سمجہو کہ جنکے حق مین وارد ہے ختم اللہ علی قلوبہم و علی سمعہم
و علی ابصارہم غشاوۃ ولہم عذاب الیم صم بکم عمی فہم لا یرجعون **قولہ** حاصل کلام یہہ ہے کہ مصنف قرآن ابدا پیشین
گوئی پر قادر نہین ہے چنانچہ سورہ اعراف مین ہے لو کنت عالم الغیب لاستکثرت من الخیر وما مسنی السوء الایۃ الخ
آپکی بلاغت اور مناظرہ دانی آپکے اس ہذیان سے خوب ثابت ہوئی بحث تو یہہ ہے کہ قرآن مین پیشین گوئی ہے
یا نہین اس بحث کا حاصل آپ نے یہہ نکالا کہ منزل قرآن سے روگردان ہوکر منزل علیہ کے حال سے بحث کرنے لگے
کیا بید و شاستر مین یہی طریقہ مناظرہ کا جاری ہے کہ کلام کچہہ اور حاصل کلام کچہہ تاکہ آپ اس کوچہ سے نابلد
محض ہین آپکی خودستائیون کا امتحان خود آپ ہی کے بیان سے بخوبی ہوتا جاتا ہے ع انچنین رسوا کند حق کیک را
اس آیت مین نفی علم غیب کی رسول سے ہے نہ قرآن کے بھیجنے والے سے اور واقع مین بھی یہی ہے کہ کوئی مسلمان یہہ
اعتقاد نہین رکہتا کہ کوئی پیغمبر عالم الغیب ہے بلکہ یہہ صفت مخصوص ہے ساتھہ اُس ذات کے کہ جسنے اپنے رسول پر
قرآن بہیجا ہے پہر ایک خیانت آپکی اور بھی عیان ہے کہ شروع آیت مین جو کلمہ قل تہا اوسکو آپنے اصل عبارت
مین سے نکال ڈالا اور ترجمہ بھی اوسکا نکیا مقصود آپ کا اس خیانت جبلی سے صاف یہہ ہے کہ ہنود اس مضمون کو راجع
طرف منزل قرآن کی سمجہین اور آپکی تصدیق کرین لیکن آگاہ رہیے کہ یہہ قرآن برحق وہ کتاب محکم ہے کہ کیسا ہی
کوئی بد نہاد بد ذات ازراہ خیانت جبلی کے کچہہ ارادہ بدلنے یا نکال ڈالنے ایک حرف کا بھی کرے تو ایسا ارادہ

اسکا ہمین بیس برس دیکھا وعدہ ربانی اس کلام حقانی کے حق مین ہے انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون یعنی
بیشک ہمنے ہی اوتارا ہے اس ذکر کو اور بیشک ہم اوسکے نگہبان ہین جب ایسا حافظ حقیقی اوسکا نگہبان ہے
تو اب کسی چورون کی چوری کو اصلا دسترس نہیں دائم بموجب جبلی قوم کے کسی ہی لگاؤ چور چوری کیا تو کیا
ہیرا پھیری سے بھی گیا **قولہ** نہیں ہون مگر ڈرانے والا اور بتانیوالا انتہی بتانیوالا آپ نے کس لفظ کا ترجمہ
کیا اسی راستی پر آپ فرماتے تھے کہ قرآن مجید کو ہم سالہا سال سے دیکھتے ہین اور ایک ایک لفظ اور حرف پر غور
کرتے ہین کچھ بھی شرم تو نہ آئی غیرت ہو تو مسئلہ کھلا ادر ہی بحث استفادہ آیت مین سو اس باب مین ایکی تادیب کے
واسطے سوط الجبار کافی ہے غالب ہے کہ اس سے سیدھے ہو جاوینگے **قولہ** عمر نے انکی نبوت مین شک کیا انتہی
اثر تائید مسیلمہ کذاب کا ہو کہ لالہ جی اوس سے بھی دو قدم آگے چلے ہم ایسے مفتریات کا جواب ندینگے قصہ
صلح حدیبیہ کا احادیث معتبرہ مین موجود ہے جسکا جی چاہے دیکھ لے **قولہ** صحیح مسلم مین انس سے روایت ہے
کہ ایک قوم نے حضرت سے دریافت کیا کہ قیامت کب آویگی محمد صاحب نے اونمین سے ایک چھوٹے لڑکے کیطرف
اشارہ کرکے کہا کہ یہہ لڑکا بڈھا نہونے پاویگا کہ قیامت آجاویگی انتہی مخفی نرہے کہ اطلاق ساعۃ کا جسطرح
قیامت کبری پر آتا ہے اوسیطرح پر قیامت وسطی اور قیامت صغری پر بھی آتا ہے اور مراد ہماری یہان قیامت
صغری سے قیامت شخصیہ یعنی موت شخصیہ ہے جیسا کہ وارد ہوا ہے کہ من مات فقد قامت قیامتہ یعنی جو مرا
اوسکی قیامت قائم ہوگئی پس معنی حدیث کے یہہ ہین کہ یہہ لڑکا بوڑھا نہونے پاویگا کہ تمہاری قیامت صغری
آجاویگی یعنے تم مرجاؤگے یہان سے مراد آجانا قیامت کبری کا نہیں ہے چنانچہ موید اسکی دوسری روایت ہے
ان یعش ہذا لا یدرکہ الہرم حتی تقوم ساعتکم یعنے اگر جیتا رہا یہہ لڑکا تو نہ پہنچیگا اوسکو پیری کہ تمہاری
قیامت قائم ہوجاویگی یعنے تم مرجاؤگے چنانچہ ہشام بن عروہ جو راوی حدیث کے ہین ساعتکم کی
تفسیر اسیطرح پر کرتے ہین یعنے موتہم علاوہ بران جو لفظ ساعتکم یعنے اضافہ ساعۃ کیطرف ضمیر
خطاب کی کہ جسکے یہہ معنی ہین کہ تمہاری قیامت صاف وصریح توہم ارادہ قیامت کبری کا مرتفع ہوگیا
کیونکہ قیامت کبری مخصوص کسی شخص یا قوم یا جماعت کے ساتھہ نہیں ہے اور ہرگاہ کہ لفظ ساعت کو مضاف
ساتھہ ضمیر خطاب کے کیا گیا تو ظاہر ہے کہ مراد قیامت شخصیہ جو مخصوص بعض افراد کے ساتھہ ہے مراد ہے نہ قیامت
کبری کہ مخصوص کسی فرد یا قوم یا جماعت کے ساتھہ نہیں ہے — دوسری حدیث مین ہے تسئلونی عن الساعۃ و
انما علمہا عند اللہ پوچھتے ہو مجھسے قیامت کو اور نہیں ہے علم اوسکا مگر خدا ہی کو پس مقصود جواب قیامت
یہہ ہے کہ وقت قیامت کا کیا پوچھتے ہو اسکا علم تو خدا ہی کو ہے مگر یہہ لڑکا اگر جیتا رہا تو بوڑھا نہونے
دیگا کہ تمہاری موت جو تمہارے حق مین بمنزلہ قیامت کے ہے آجاویگی فقط اور نہ معلوم ہونا وقت حلول قیامت

کا کسی نبی کو مخالف شان نبوت نہین اسلئے کہ محال اور مستنعات سے ہے کہ جسطور پر علم الہی محیط جملہ اشیا کا ہے کسی فرد بشر کا علم خواہ وہ کیسا ہی کامل سے کامل ہو ایسا ہی محیط ہو اور اعتقاد آنے قیامت کا البتہ اصول دین سے ہے اعتقاد تعین وقت حلول قیامت کا اصلا نہ اصول دین سے ہے نہ فروع سے اور یہہ جو فرماتے ہین کہ بسبب خوف یا اعتقاد ہو جانے لوگون کے یہہ نہ کہا کہ علم اوسکی وقت کا مجکو نہین اور اس قولکو منسوب بعلماے اسلامیہ کرتے ہین یہہ بھی غلط ہے یہہ امر جناب رسالت آب صلعم نے ہرگز نہین چھپایا ہمیشہ باعلان تمام مجمع مین فرماتے رہے اور کبھی بہ اعتقاد ہونیکا خیال نفرمایا چنانچہ خود آیات اور احادیث سے جو لالہ جی نے لکھی ہین ثبوت اوسکا واضح ہے اور ظاہر ہے کہ جو امر قرآن سے باعلان تمام ثابت ہے اور قرآن اوس عہد مین زبان زبان پر محفوظ تہا پس الیسے امر کے چھپانے سے حاصل کیا تھا اور جس چیز کو خود جناب رسالت آب صلعم نے مشتہر کیا اور بجد و جہد تمام ہر خاص و عام کو اوسپر اطلاع فرمائی اور تاکید اوسکی یاد کی کی پھر کوئی نادان سے نادان بھی یہہ نہین کہہ سکتا کہ حضرت نے اوسکو لوگون سے چھپایا **قولہ** پھر حدیث مسلم مین انس کی ایک روایت کا حاصل یہہ ہے کہ محمد صاحب نے فرمایا کہ خدا کہتا ہے کہ تیری امت ہمیشہ سوالات بیہودہ کرتے کرتے یہانتک نوبت پہنچا دیگی کہ خدا کی خدائی مین تردد لائیگی اور کہیگی کہ خلق تو خدا نے پیدا کی خدا کو کسنے پیدا کیا فقط ظاہر ہے کہ محمد صاحب کیوقت سے آجتک تیرہ سو برس کا فاصلہ ہے کسی مسلمان نے خدا کی خدائی مین تردد نہین کیا اور یہہ کلمہ نہین کہا چہ جاے آنکہ ابدا کل امت محمدی کا یہہ مقولہ ہو دیوانہو کوئی بات تو سچی زبان پر لایا کرو یہہ کچھہ خوبی مناظرہ کی نہین کہ جبلی قوم کو ہر امر مین مرعی رکھو ہم آپکی کذابی اور جہالت اور دغابازی جبلی کہانتک ظاہر کئے جاوین کچھہ تو خوف خدا کا کرو صحیح مسلم کے ہزارہا نسخے قلمی اور مطبوعہ موجود ہین یہہ الفاظ اوسمین کہان ہین جنکا آپ نے یہہ ترجمہ کیا ہے الیسی افترا سے کچھہ پھل نپاؤگے بجز اسکی کہ تمام زمانہ مین مفتری کذاب کہلاؤگے الیسی الیسی باتون سے ہنود مین بھی نامعتمد ہو جاؤگے اب سنئے کہ حدیث بلفظہ یہہ ہے قال اللہ عز و جل ان امتک لایزالون یقولون ما کذا ما کذا حتے یقولوا ہذا اللہ خلق الخلق فمن خلق اللہ عز و جل فرمایا خداے عز و جل نے کہ امت تیری ہمیشہ ہوگی کہ کہیگی کیا ہے ایسا اور ایسا یہانتک کہ کہینگی پیدا کیا اللہ نے خلق کو پس کسنے پیدا کیا اللہ عز و جل کو ناواقف کم عقل لوگون کے دلمین ہمیشہ الیسی وساوس گذرتے ہین اور وہ علماء امت کے پاس جاکر ہمیشہ اس قسم کے وساوس بیان کیا کرتے ہین اور وے اونکو سمجہاکر اونکے وساوس کو دور کر دیتے ہین اس قسم کے وساوس سے بشر طیکہ محض بطور وسوسہ کے دلمین خطور کرکے مرتفع ہو جاوے اور راسخ نہو وے کوئی شخص مرتد نہین ہوتا لالہ سیاہ دل کے دلمین یہہ گذرا کہ حدیث مین مقدمہ اولی کلیہ ہے کہ جمیع افراد امت کو حادث ہے گر

چونکہ جہل مرکب مین بہرا ہوا ہی اور فن میزان و مناظرہ سی ناواقف محض ہی یہہ نہین جانتا کہ فن میزان
مین مبرہن ہو چکا ہی کہ قضیہ باعتبار کمیت افراد موضوع کے یا مسورہ ہے یا غیر مسورہ اور مسورہ کی دو قسم
ہین کلیہ و جزئیہ اور غیر مسورہ حکم مین جزئیہ کے ہی پس چونکہ یہان وہ قضیہ جسمین بحث ہی غیر مسورہ ہے
تو نا سمجہ اُسکو حکم مین جزئیہ کے ہی پس اوسکے حکم کو واسطے سب افراد کے ثابت سمجہنا سرا سر حماقت و جہالت
لاله تیرہ درون کی ہی پس مقصود حدیث کا صاف واضح ہوا کہ بعض لوگ امت مین ایسے بھی ہونگے اب رہی
بات کہ ایسا ہوا بھی یا نہین ہم اگرچہ یہہ بات کہین کہ ایسا بہت مشاہدہ مین آتا ہی تو لاله صاحب اوسکی تکذیب
پر آمادہ ہونگے لہذا ہم صحیح مسلم سے ہی اوسکو ثابت کرتے ہین تاکہ یہہ احتمال باقی نرہے کہ بعد اعتراض لاله جی
کے گہڑی یہہ بات بنائی ہی اوسی باب مین (یعنے باب بیان الوسوسة فی الایمان و ما یقوله من وجدها) محمد
بن سیرین ابوہریرہ سے روایت کرتا ہی قال وہو آخذ بید رجل فقال صدق الله و رسوله قد سالنی اثنان
وہذا الثالث کہا ابن سیرین نے کہ وہ یعنی ابوہریرہ پکڑے ہوئی تہی ہاتہہ ایک آدمی کا پس کہا ابوہریرہ
نے سچا ہی الله اور اوسکا رسول کہ سوال کیا مجہہ سے دو نے اور یہہ تیسرا ہی یہہ دوسرے مرتبہ کا واقعہ اوسی
باب مین ابو سلمہ ابوہریرہ سے روایت کرتے ہین بینما انا فی المسجد اذ جاء نی ناس من الاعراب فقالوا یا
اباہریرہ ہذا الله خلق الله الحدیث اتفاقًا ہم مسجد مین تہی کہ آئی کہہ آدمی دیہات سے پس کہا اُنہون نے
کہ یہہ الله ہی جسنی پیدا کیا ہی الله کو الخ دیکہو مصداق اس پیشین گوئی کا اسپر بہی اگر کوئی کچہہ شک کرے تو
اوسکی قساوت قلبی ہے اور تیرہ درونی لاله کی مانند ہی اور اس قسم کے سوالات اہل اسلام مین تو عوام
اور بیعلم کرتے ہین مگر ہنود کے بڑے بڑے اکثر بید دانون نے پیش کی ہین چنانچہ کارک نے ایا ہی جا برہنون
کے جا کو لک سے پوچہا کہ قبول کیا کہ جگت بہہ مانڈ یعنے عالم برہما اور مایا سے بنی جواب کہو کہ برہما اور مایا
کس سے بنی ہی انتہے دیکہو برہدارن اپنکہد ججر بید نمبر ۳۳ **قوله** ترمذی کی ایک روایت کا خلاصہ یہہ ہی الخ
یہان پر لاله جی نے دو حدیثون پر اعتراض کیا ہی حدیث اول یہہ ہی قال رسول الله صلعم بعثت فی نفس
الساعة فسبقتها کما سبقت ہذه ہذه و اشار باصبعیه السبابة والوسطی یعنی مبعوث ہوا ہون مین قریب
قیامت کے پس سابق ہوا ہون مین اوس سے ایسا جیسا کہ سابق ہی یہہ اس سے اور اشارہ کیا اپنی دو انگلیون
انگشت شہادت اور بیچ کی انگلی کے ساتہہ خلاصہ یہہ کہ میرے اور قیامت کے درمیان کوئی اور بعثت
نہین ہی دوسری حدیث یہہ ہی مثل ہذه الدنیا مثل ثوب شق من اوله الی آخره فبقی متعلقا بخیط فی
آخره یوشک ذلک الخیط ان ینقطع مثل اس دنیا کی مانند ایک کپڑے کی ہی کہ اول سے آخر تک
تک پہاڑا گیا اور باقی رہگیا آخر مین لگا ہوا ایک ڈورا قریب ہی کہ وہ بہی منقطع ہو جاویگا لاله جی اول

حدیث پر اعتراض کرتے ہین کہ قیامت نے ظہور نکیا اور بعد ندکو طے نہوا سوا ذنکی کمال حماقت ہو مقصود
حدیث کا یہہ ہے کہ مین نبی آخر الزمان ہون میرے اور قیامت کے درمیان مین بعثت اور نبی کی نہین
ہے جیسی کہ ان دو نو انگلیون مین کوئی اور چیز واقع نہین اگرچہ یہہ حدیث اسپر بھی دلالت کرتی ہو کہ قیامت
بھی قریب ہی ہو پھر بھی حدیث سے یہہ بات نہین نکلتی کہ ایسی قریب ہو کہ ۱۳۰۰ برس کے اندر قائم ہو جاویگی
اسیطرح جو دوسری حدیث پر معترض ہین کہ ۱۳۰۰ برس ہوگئی اور وہ تار نہین ٹوٹا یہہ بھی انکی حماقت
ہے وہ تمثیل کو تشبیہ مفرد سمجھی کیا کرین علم و عقل سے معذور ہین اتنا علم و عقل اونکو کہان ہی کہ بلغا
اور فصحا کے کلام کو سمجھین اور تشبیہ کی اقسام پر دسترس ہو اب ہم کہتے ہین کہ معنی حدیث کے یہہ ہین کہ
دنیا بہت گذر گئی ہے اور تھوڑی باقی رہی ہی مگر حدیث مین اُس تھوڑی کی میعاد نیرہ سو برس معین نہین ہے
کہ اعتراض لالہ جی کا اوسپر وارد ہو اور غالب تو یہہ ہی کہ اسبات مین کہ دنیا نسبت گذری ہوئی کے باقی
بہت ہی قلیل ہے لالہ جی بھی شک نکرینگے اگر شک ہو تو پیش کرین تاکہ ہم اوسکو ثابت کردین اصل
اسلام کا اعتقاد یہہ ہی کہ عالم حادث ہی اور فانی ہی اوسکی ابتدا ہی اور نہایت ہی یعنے نتہا اور بعد
عدم کے وجود مین آیا اور بعد وجود کے معدوم ہو جاویگا اور قدیم اور باقی نہین ہی کان اللہ ولم یکن
معہ شئی کل شئے ہالک الا وجہہ اور یہی عقیدہ ہی سری بید بیاس جی کا کہ تصریح تمام فرماتے ہین کہ جو
موسوم اور معلوم ہی کچھہ نتہا وہی تہا اور کچھہ نہین اور سوا ہی اوسکی اور سب چیز فنا ہو جاوینگی برخلاف عقیدہ
جہلا ہنود کے کہ عالم کو قدیم قرار دیکر معیت اوسکی ذات باریتعالی کے ساتھہ اعتقاد کرتی ہین پھر ہم ہرگز یہہ
نہین کہتی کہ حدوث عالم کو پانچ ہزار برس ہوئے یا دس ہزار برس ہوئی غرض کہ ہماری کتب معتبرہ سے تعین
ابتداء حدوث کا ثابت نہین ہوتا اور جسطرح پر تعین ابتداء حدوث ثابت نہین اوسیطرح پر معدوم ہونیکا
تعین کہ اتنی عرصہ بعد فنا ہو جاویگا ثابت نہین مگر اخبار انبیا علیہم السلام سے اسقدر ثابت ہی کہ بنسبت گذشتہ
کے باقی بہت کم ہی اور یہی ہی مدلول صریح حدیث کا لیکن چونکہ لالہ جی علم بیان سے مذاق و واقف نہین لفظ
حیط سے جو حدیث مین واقع ہوا ہے زمانہ باقیہ کو دونوں انگلی کی برابر سمجھے اور بعد اصبعین کو بعد حقیقی تصور
کیا اور از راہ جہل مرکب بر بنائی غلط فہمی کے معترض ہوئی ؎ فہم سخن گر نکند مستمع ✽ قوت طبع از متکلم

مجو ہی قولہ ما اعرض حیط تعالیٰ **قولہ** اصل حقیقت یہہ ہو کہ جب محمد صلعم نے جانا (یعنی روز بدر کے کہ لشکر
قریش کا ہمسی دو چند ہی تو اصحاب کے دلیر بنانے کو فرمایا کہ جبریل آیا اور یہہ آیت لایا ہر لشکر کش ایسا ہی کہا
کرتا ہی انتہی مختصراً یہہ سراسر افترا لالہ سیاہ دل کا ہی اور عمدہ دلیل ہی اوسکی حماقت اور قلت درایت پر جنکہ
صاحب کو یہہ تو خبر ہی نہین کہ یہہ آیت بلکہ تمام سورۃ قمر مکیہ ہی یعنی مکہ مین قبل از ہجرت نازل ہوئی ہی اور وقت

و مسلمانوں کی کچہہ جمعیت تھی و اسلئے نہ قتال تہا نہ جہاد تہا مسدود بھی چند مشرف باسلام ہوئی تھی اور غزوہ بدر سنہ
ہجری مین ہوا ہی تفسیر بیضاوی مین ہی وہو من دلائل النبوۃ وعن عمر رضی اللہ عنہ لما نزلت قال لم اعلم ما ہی فلما
کان یوم بدر رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یلبس الدرع ویقول سیہزم الجمع فعلمتہ یعنی یہہ آیت دلائل نبوت
سے ہی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ سی منقول ہی کہ جب یہہ آیت نازل ہوئی تو مین نہین جانتا تہا کہ یہہ کیا بات ہی پہر جب
اسلام جب بدر کا دن ہوا تو دیکہا مین نے پیغمبر خدا صلعم کو کہ پہنتے تھے زرہ اور کہتے تہے سیہزم الجمع یعنی جلد
بہاگیگی یہہ جماعت تب مین نے جانا فقط جب یہہ بات ثابت ہوئی کہ غزوہ بدر سے چند سال پیشتر یہہ آیت
نازل ہوئی اور ایسے وقت مین کہ اہل اسلام نہایت مغلوب اور بہت تہوڑے تہے اور کوئی سامان و گمان جنگ
و جہاد کا بہی نہ تہا اور پہر مطابق اوسکے غزوہ بدر مین چند سال بعد ظہور مین آیا یعنی تین سو تیرہ مسلمانون نے
بے سامان سے کفار کے فوج ذات الشوکہ نو سو پچاس مسلح نے شکست پائی تو اوسکو خبر غیبی نہین کیا کلام ربانی
اور بارہ ہزاری جو لاکہہ سے اندرا قساوت قلبی اور جہل مرکب کی ہی ہرگز قابل التفات کی نہی **قولہ** پہر تیسری پیشین
گوئی سورہ نور مین ہی الخ تفصیل اس مقام کی یہہ ہے کہ جناب رسالت آب صلعم اور تہوڑی چند جو اوس عرصہ مین مشرف
باسلام ہوئی تہی تیرہ برس تک کفار کے ہاتہہ سے تنگ اور خائف رہے اوسکے بعد جب ہجرت کی تو مدینہ مین بہی غلبہ
کفار کے سبب خوف زدہ شب و روز مسلح رہتے تہے یہانتک کہ خدای تعالے نے اونسے یہہ وعدہ فرمایا وعد اللہ
الذین آمنوا منکم وعملوا الصالحات لیستخلفنہم فی الارض کما استخلف الذین من قبلہم ولیمکنن لہم دینہم الذی
ارتضی لہم ولیبدلنہم من بعد خوفہم امنا وعدہ کیا خدا نے اون لوگون سے جو ایمان لائی ہین اور کئی ہین
اونہون نے نیک کام کہ ہر آئینہ خلافت بخشیگا اونکو زمین کی جسطرح پر کہ خلافت بخشی تہی اون لوگون کو جو
اونسے پہلے تہے اور قائم کر دیگا اونکے لئے دین اونکا جسکو پسند کیا ہی اوسنے اونکے لئے اور ہر آئینہ بدل دیگا اونکے
لئے اونکو خوف کے بعد امن یعنی جس طور پر کہ تمسے پہلے بنی اسرائیل فرعون کے ہاتہہ سے تنگ اور خوف زدہ تہی
اور خدای تعالی نے اونکو غالب کر کے اطراف زمین پر تسلط بخشا تہا اور دین کو رونق بخشی تہی اسیطور پر تمکو
بہی کفار پر غالب کر کے اکناف ارض پر حکومت اور خلافت بخشیگا اور تمہارے دین کو جو پسندیدہ ہے رونق و رواج
دیگا دیکہو کیسا ظہور اوس وعدہ کا ہوا کہ تہوڑے ہی دنون کے بعد مانند صبح صادق کے روشنی دین محمدی
کی روز افزون اطراف و اکناف عالم پر مستنیر ہوئی اور بلاد عرب و عجم کو منور کر دیا کیسے کیسے بادشاہ صاحب
افواج و سطوت جو شاہنشاہ کہلاتے تہے مقہور ہوئے کیسے کیسے بتخانہ جنہین صدہا سال سے آتش شیطان پرستی
کی مشتعل تہی خاک برابر کر دئے کتنی کس زور شور سے بانگ کوس اشہد ان لا الہ الا اللہ واشہد ان
محمدا رسول اللہ کی شرق سے غرب تک پہونچی کیسے کیسے راجہ جو ملک ہند مین سالہا سال سے سلطنت کرتے

رام ہوسے کہ علاوہ از سیم و زر و جواہرات کے اونہون نے سلاطین اسلامیہ کے سامنے اپنی بیٹیان نذر کین وما
ہذا النصر الا من عند اللہ اسپر بھی اگر کوئی بیحیا بذات منکر مشاہدات باحکام پیش آوے تو اپنا سر کہاوے
خدا نے جو وعدہ کیا تہا وہ پورا ہوگیا لالہ سینہ سیاہ اسکو بھی محمول اوپر تسلی و تسکین اصحاب کے کرکے اوسکے
صدق کو امر اتفاقی ظاہر کرتا ہے مگر یہہ مقولہ بھی اوسکا مانند مقولہ ای سابق ایک یاوہ سرائی ہے جب ایک بات
بتاکید تمام بالاقیام قرینہ کے کہی جاوے اور اوسیکے مطابق ظہور مین آوے تو اوسکے اخبار غیبی ہونے مین کسیطرح
کا شک و شبہہ نہین اور اس قسم کی یاوہ گوئیان کہ محض مبنی اوپر توہمات اور معاندت کے ہین کچہہ خلل اوسمین
نہین ڈال سکتین **قولہ** قطع نظر ازین آیت کے سیاق سے لازم آتا ہے کہ تمام اہل ایمان امن دئے جاوین اور خلیفہ
کئے جاوین انتہے یہہ اوسکی حماقت بالائی حماقت ہے ہنوز لالہ تیرہ درون یہہ بھی نہین جانتا کہ سیاق کلام کسکو
کہتے ہین اور کلام اور اشارہ کلام کیا ہے کیا کرے علم و عقل سے مجبور ہے مجنونانہ جو لفظ زبان پر آتا ہے بک
اوٹہتا ہے ظاہرا ازراہ حماقت کے یہہ سمجہتا ہے کہ چونکہ آیت مین لفظ بعض نہین تو اوسے لازم آویگا کہ کل مراد
لئے جاوین ازراہ حماقت جبلی کے یہہ نسمجہا کہ ایسے مواقع مین خود قرینہ عقلی دال ہے اسپر کہ مراد امن و
تسلط مطلق ہے کچہہ قید کل و جزو کی نہین چنانچہ یہہ امر ہر شخص جسکو تہوڑی عقل بھی ہوگی بخوبی سمجہتا ہے دیکہو یہہ
کہا جاتا ہے کہ مسلمانون اور کافرونمین لڑائی ہوئی اور مسلمانون نے ملک چہین کر سلطنت کی اسمی
کوئی صاحب عقل یہہ نہین سمجہتا کہ جملہ اہل اسلام اور سب کفار لڑائی مین شامل تھے اور سب مسلمانون
نے سلطنت کی بولا جاتا ہے کہ فلانے سنہ مین ہند مین عملداری اور حکومت مسلمانونکی ہوئی اسسے کوئی
صاحب عقل یہہ نہین سمجہتا کہ تمام مسلمان حاکم ہوئے اگر کوئی شخص ایسا سمجہے تو لالہ سیاہ دل کی مانند ہما
اور مجانین مین شمار کیا جاویگا اور یہان تو نص کلام بالعبارت گواہی دیتی ہے کہ اہل اسلام کا تسلط بھی
بلاد پر ایسا ہی ہوگا جیسا کہ اونسے پہلے لوگون یعنی بنی اسرائیل کا ہوا تہا اور ظاہر ہے کہ بنی اسرائیل
مین کا ہر ایک فرد بشر حاکم اور بادشاہ نہتہا **قولہ** حالانکہ تین شخصون نے خلافت پائی الخ یہہ حماقت
لالہ تیرہ درون کی ہے بعد ان تینون خلافتون کے بھی حکومت اہل اسلام ہی کی رہی گوکہ باہم نزاع بھی
ہوئی **قولہ** قطع نظر ازین امن تمامی مومنین بھی در روم ہے انتہے یہہ تیسری حماقت لالہ سیاہ دل کی ہے
آیت مین یہہ کہان ہے کہ ہر قسم کا امن سب مومنین کو دیا جاوے بلکہ مدلول آیت تو صاف یہہ ہے کہ جس خوف
مین اب مومنین ہین اوس سے مامون ہوجاوینگے اور یہہ بات ہر آئینہ ظہور مین آئی کہ جو خوف شب و روز
کفار سے اونکو رہتا تہا وہ بعون اللہ زائل ہوگیا اور اوسکے خاطر خواہ امن پائی **قولہ** حالانکہ وہ دونون
وعدے آجتک بھی وفا نہوئے الخ خلاصہ اس تقریر کا یہہ ہے کہ فتح بدر سے سب کفار کی جڑ نہین کٹی تھی مثلاً

ثابت ہے کی اوس وقت جب یہ کتب تصنیف ہوئی تھی اور امتحان حق شبہ ہو اتنا سو جواب وسکا یہ ہے کہ بیان
لفظ الا فریق جمہور علماء یہ ہے کہ مراد اوس سے کفار مکہ ہیں اور یہ ظاہر ہے کہ اوس جا دین اکثر مسلمان اور بد گمان کہ
اکسب کا فرون ارکانکی بر دشتی یثرب میں پہونچے اور اکثر گرفتار ہوئے کہ اوسکے سبب سب کی جڑ کٹ گئی بیرٹ
کفار عجم اونکی خبر سے بہ رسیم ہی گئی اور ایجابی ہوا اگر غور کرو تو فتح اول ہی جو باعث اسلام دین ہوئی موجب یہ
کبنی کفار عرب و عجم کی سے اور یہی اعلای کلمة اللہ اتفاق حق ہے کہ ظہور میں آیا **قولہ** پانچوین پیشین گوئی احزاب
مین یہ الخ بیان اسکا مطابق روایات معتبرہ کے یہ ہے کہ اخبر النبی صلی اللہ علیہ وسلم اصحابہ سیشتد الامر اجتمع
الاحزاب علیکم والعاقبۃ لکم علیہم انہم سائرون الیکم بعد تسع او عشر فاقبلوا کما اخبر وفی راس ذالک اقبالہم فضرب
الخندق علی الخندق ثم خرج الیہم فی ثلثۃ الاف والخندق بینہ وبینہم ومضی علی الفریقین قریب شہر لا حرب
بینہم الا الترامی بالنبل والحجارۃ حتی بعث اللہ علیہم صبا باردۃ فی لیلۃ شاتیۃ فاحصرتہم وسفت التراب
فی وجوہہم واطفات نیرانہم وقلعت خیامہم وماجت الخیل بعضہا فی بعض وکبرت الملائکۃ فی جوانب العسکر
فقال طلیحۃ بن خویلد الاسدی اما محمد فقد بدرکم بالسحر فالنجا النجا فانہزموا من غیر قتال فلما کان الیوم الثانی
اذن فی الناس ان لا یصلوا العصر الا فی بنی قریظۃ فحاصرہم احدی وعشرین او خمسا وعشرین حتی
جہدہم الحصار فقال لہم تنزلون علی حکمی فابوا فقال علی حکم سعد بن معاذ فرضوا بہ فحکم سعد بقتل مقاتلیہم و
سبی ذراریہم ونسائہم فقتل منہم ستمائۃ او اکثر من سبعمائۃ یعنی خبر دی تھی پیغمبر صلعم نے اپنے اصحاب کو
کہ بھاری ہوگا امر بسبب اجتماع احزاب کی تمپر (یعنی بارہ ہزار آدمی کفار قریش مکہ اور غطفان اور یہود بنی
قریظہ اور بنی النضیر کے جمع ہوکر تمپر آوینگے) اور انجام کار تمہاری فتح ہوا اونپر اور وہ آوینگے نو یا دس
روز کے بعد چنانچہ ایسا ہی ہوا اور جب سنی حضرت رسالت پناہ صلعم نے اونکی آنیکی خبر تو کہودا خندق
پر خندق پر چلے اونپر تین ہزار آدمیون سے دونو فریق کے درمیان خندق تھا اور گذر گیا قریب
ایک مہینے کے کہ بجز تیر اندازی اور کلوخ اندازی کے اور کچھ لڑائی نہوئی یہانتک کہ خدا تعالے
نے کفار پر ٹھنڈی پروا ہوا بھیجی سرد رات مین کہ دل تنگ کر دیا ہوا نے اونکو اور جھونکی خاک اونکے
مونہہ مین اور بجھادی آگ اونکی اور اوکھاڑ دیئے خیمے اونکی اور گھوڑے ایک دوسرے کو لپٹنے لگے
اور تکبیر کی ملائکہ نے گرد لشکر کے تب کہا طلیحہ بن خویلد اسدی نے کہ بیشک محمد نے تمپر جادو چلایا پس
بچو بچو پھر بھاگ گئے وہ بغیر لڑے پھر دوسرے روز پیغمبر صلعم نے منادی پھروائی کہ نہ پڑھیں عصر
کی نماز مگر بنی قریظہ مین پھر محاصرہ کیا بنی قریظہ کا اکیس یا پچیس روز یہانتک کہ نہایت تنگ کیا انکو
محاصرہ نے پھر فرمایا کہ میرے حکم پر راضی ہو تو وہ راضی نہوئے پھر اونسے کہا کہ سعد بن معاذ کے حکم پر

راضی ہوتے ہیں اور سپرد وہ راضی ہوئے تب حکم دیا سعد بن معاذ نے کہ جو لڑنیوالے ہیں انمیں انکو قتل کیا جاوے
اور عورات اور غیر لڑنیوالے کو قید کیا جاوے پس مارے گئے انمیں چھ سو یا کچھ زیادہ سات سو تک فقط اور یہہ
یہہ خبر کیسی مطابق ہوئی قد دخل ہر روز میں ہی جیسا فرمایا تھا ظہور میں آیا اور جیسا فرمایا تھا کہ سخت بھاری ہوگا
تیہر ویسا ہی واقع ہوا کہ سخت شدائد کھینچے اور جیسا فرمایا تھا کہ انجام کار تمہاری فتح ہو ویسا ہی ہوا کہ کفار
مکہ و غطفان بھاگ گئے اور یہود بنی قریظہ میں سے جو لڑنے والے تھے قتل ہوگئے اور باقی مع زن و بچہ گرفتار
اسکے لالہ سیاہ درون یہاں بھی اپنے خبث باطنی کو اسطور پر ظاہر کرتے ہیں کہ یہہ بھی آثار و علامات دیکھ
کرکے کہدیا ہوگا مگر یہہ نہیں سمجھتے کہ آثار و علامات تو کسی اہل مدینہ پر مخفی نہیں رہ سکتے تھے اور اخبار جو
پہونچتیں تو بوساطت صحابہ ہی کے پہونچتیں اگر ایسا ہوتا تو بروقت ظہور واقعہ کے صحابہ یہہ کسطرح کہتے کہ
ہذا ما وعدنا اللہ ورسولہ وصدق اللہ ورسولہ یعنی یہہ پیش آیا جسکا وعدہ کیا تھا ہمسے اللہ اور اوسکے
رسول نے اور ظاہر ہوا صدق خدا اور اوسکے رسول کا علاوہ بران فتحیابی احزاب پر تو ایسا امر تھا کہ
آثار و اخبار سے معلوم ہوسکے پس جب واقعات مطابق واقع کے ہوئے تو اوسکے خبر غیبی ہونے کا بجز کسی
سیاہ درون معاند کے اور کوئی انکار نہیں کرسکتا قولہ وہ فتح کہاں گئی اھ تو وہ فتح تھی جو ظہور میں
آئی کہ مخالفین سب میدان چھوڑ کر بھاگ گئے یہانتک کہ ایک گروہ پر اونمیں سے اہل اسلام نے حملہ کرکے
اونکا محاصرہ کیا اور اونکو تنگ کرکے قتل و قید کیا معلوم نہیں کہ لالہ جی نے فیروزی اور فتح کسکو سمجھا ہے
باقی خرافات جو لکھی ہے وہ سب بے اصل ہے قولہ تفصیل اس سرگذشت کی رسالہ عماد ہند میں مع اسناد و
تسوید ہے انتہی لالہ جی وہ عماد بے بنیاد گہر میں ہی دبا رکہی تھی وہ ہے کہاں کہ اوسکے قلع و قمع کی [illegible]
گہر میں کیوں دبا رکہا ہے حملہ ہند کی تو خوبی آپنے دیکھ لی کہ خود مخدول ہوگئے صمصام اونکی تیغ جوہر بیان
منصور ہوکر میدان میں آپ پر وبال ہوئی یہہ صولت ہند بھی محض گیدڑ بھبکی ہے منصور ہوئی اب
وہ عماد بے بنیاد رہی ہے جب سر اٹھاویگی انشاء اللہ تعالی ایسی برابر ہوگی کہ کہوج بھی نرہیگا قولہ
چھٹی پیشین گوئی الخ سورہ فتح میں ہے قل للمخلفین من الاعراب ستدعون الی قوم اولی باس
شدید تقاتلونہم او یسلمون کہو اون پیچھے رہنے والے اعراب سے کہ تم قریب بلائے جاؤ گے بطرف
گروہ سخت جنگ جو کے مقاتلہ کروگے اونسے یہانتک کہ وہ اسلام لاویں اور یہہ خبر صادق آئی بیچ
خلافت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے کہ گروہ اعراب مرتد ہوکر مسیلمہ کذاب سے جاملے اور بر سر مقابلہ
ہوئے تو اونسے مقاتلہ ہوا یہانتک کہ وہ اسلام لائے مفسرین اعلام کا یہی قول ہے اور یہی صحیح ہے اور ہوازن
اور غطفان سے کچھہ جنگ شدید واقع نہیں ہوئی پس وہی مصداق اولی باس شدید کے نہیں ہوسکتے اھ

روم میں اہل کتاب تھے اونسے مقاتلہ جبتک ہی کہ جزیہ دین یا اسلام لاوین اور یہان یہہ ہی کہ لڑینگے اونسے
جبتک کہ وہ اسلام لاوینگے پس اس قسم کا مقاتلہ اہل کتاب کے ساتھہ متصور نہین اور ایران کا مقاتلہ
بسبب بعد ہی اور یہان حرف استقبال قرب واقع ہی پس باوجود مقاتلہ قریب کے اوسکو اوپر مقاتلہ بسبب
محمول نہین کرسکتے غرض کہ بوجوہ مذکورہ اور بھی مطابق اصح اقوال کے وہ قوم قوم مسیلمہ دراعراب تھی
جو اوس سے متفق ہوگئے تھے پس مفسرین نے جو ماسوا اونکے اور قوم کے ارادہ کا احتمال لکھا ہی خود اونکے
اقوال سے واضح ہی کہ وہ احتمالات ضعیف ہین اور بالفرض اگر ہمکو تعین بین اوس قوم کی باعث واقع
ہونے مقامات چند کے شک بھی ہو تو صرف اوس قوم کی تعین بین شک ہوا اصل خبر کے صدق مین
تو کسی طرح کا شک نہین کیونکہ خبر تو مطابق واقع ہوئی اگر ساتھہ ہو یا ونکے ساتھہ ہو **قولہ** مولف قرآن
حیران ہی کہ کلمہ تردید لایا انتہی خلاصہ مدعا اس جاہل کا یہہ ہی کہ حرف تردید یعنی او جو یہان آیا ہے
شعر ہے اوپر شک کے اور شک اخبار الہی مین محتمل نہین جواب اسکا یہہ ہی کہ جو شخص عرب کی زبان اور
فن میزان سے واقف ہو وہ ایسی جہالت کی تقریر نہین کرسکتا فن میزان مین مبرہن ہوچکا ہی کہ قضیہ منفصلہ
باحقیقیہ ہی یا مانعۃ الجمع ہے یا مانعۃ الخلو یہان کلمہ او سے اشعار ہوا اوپر منع خلو کے یعنی وہ ایسی قوم
ہوگی کہ غیر از قتال یا اسلام اونکی نسبت اور کچھہ نہوگا یہہ نہوگا کہ ماسوا دونون جزون کا اور کچھہ مثل
جزیہ کا اونسے منظور کیا جاوے چنانچہ بیضاوی مین اشارہ اسطرف کیا ہی کہ اما المقاتلۃ او الاسلام لا
غیر اور یہہ ممتنع نہین کہ دونو جمع ہوجاوین اسطور پر کہ بعد مقاتلہ کے وہ اسلام لاوین چنانچہ الیسا ہی ہوا کہ بعد مقاتلہ کے اونہون نے
اسلام قبول کیا اور موید اسکی ہی دوسری قرأت تقاتلونہم او یسلموا بمعنی الی ان یعنی مقاتلہ کروگے اونسے یہانتک کہ وہ اسلام لاوینگے
جیسے کہتے ہین لالزمنک حتی تعطینی حقی بمعنی الی ان تعطینی حقی مگر جس شخص کو کہ لا الہ جی نہ لقاب عرب سے اگاہی ہو
نہ طرز استعمال کو جانتا ہو نہ فن میزان سے واقف ہو ایک جہل مرکب دلبر اونکو جہا گیا ہی اوسکی باعث جو
کچھہ زبان پر آتا ہی بکے دیتا ہی **قولہ** ساتوین پیشین گوئی الخ لقد رضی اللہ عن المؤمنین اذ یبایعونک
تحت الشجرۃ فعلم ما فی قلوبہم فانزل السکینۃ علیہم واثابہم فتحا قریبا ومغانم کثیرۃ یاخذونہا وکان اللہ
عزیزا حکیما وعدکم اللہ مغانم کثیرۃ تاخذونہا فعجل لکم ہذہ ترجمہ تحقیق راضی ہوا اللہ تعالے مومنین سے جب
بیعت کرتے تھے وہ تیری درخت کے نیچے پس معلوم کیا جو کچھہ کہ اونکے دلون مین تھا پہر اوتارا اطمینان اونپر
اور بعوض اوسکے دی اونکو فتح قریب اور بہت غنیمتین کہ لینگے اونہین اور ہی اللہ زبردست حکمت
والا وعدہ فرمایا ہی اللہ تعالے نے تمسے بہت غنیمتونکا کہ تم اونکو پہر جلد دی تمکو یہہ غنیمت الآیہ یہہ آیت بعد
بیعت کے سال حدیبیہ مین نازل ہوئی اوسمین وعدہ کیا خدا نے کہ بہت جلد تمکو ایک غنیمت ملیگی اور

جسطور پر خبر دی تھی ویسا ہی ظہور مین آیا بہت ہی قریب فتح خیبر حاصل ہوئی اور اوسمین بہت غنیمت ملی
پس اسکی خبر غیبی ہونیمین کیا شک وشبہ باقی رہا یہان بھی بیس برن لالہ اندر من وہی ہنسنے والی لا تے کہ
نون ہی اور تیل ہے اور آلو بھی ہے کہ ہر لشکر کش ایسا ہی کہتا ہی برتقدیر یکہ فتح ہوئی تو پیشین گوئی ہنین
اور اگر منعکس ہو تو اوسکو گرہ سی کچہہ نہین جاتا مگر یہہ تقریر اونکی عین حماقت ہی کیونکہ یہان تو درصورت انعکاس
کے سب دعوی نبوت کا درہم برہم ہوا جاتا ہے اور قرآن کے وحی ہونیمین خلل آتا ہی مدعی نبوت ایسی بات
بدون وحی کے اسقدر تاکید شدید سی باین کلمات کہ یہہ وعدہ خدا کا ہی اور خدا یون فرماتا ہی کیونکر کہہ سکتا
ہے علاوہ بران بحث تو اسمین ہی کہ یہہ خبرین دی گئین اور مطابق اسکی ظہور مین آئین اس مطابقت خبر کا رقعہ
کے ساتھہ کیا جواب ہی بعید نہین کہ لالہ جی یہہ فرماوین کہ اتفاقات سی ہی کہ مطابق ہوئین اسکا جواب یہہ ہے
کہ یہہ خوب اتفاق ہی کہ سب جگہ ونہین جاری ہی اگر کوئی خبر واقع کے مطابق ہوتی اور کوئی نہوتی تو البتہ
مطابقت کو امر اتفاقی کہنا روا تہا اور جبکہ حال یہہ ہی کہ جو خبر دی مطابق فلق صبح کے ظہور مین آئی تو
ایسی اخبار کی مطابقت کو اتفاقیہ کہنا اسکی مانند ہی کہ کوئی احمق مانند لالہ جی کے یہہ کہی کہ سنکھیا سم
نہین ہی اور اوسکی اثر کے ظہور کو ہر مرتبہ یہہ کہدی کہ امر اتفاقی ہے یا یہہ کہی کہ سورج سی عالم روشن
نہین ہوتا اور ظہور اثر کے باب مین یہہ عذر کری کہ امر اتفاقی ہی صاحبان انصاف فرماوین کہ یہہ قول اس
حماقت شعار کا کون تسلیم کر سکتا ہی ہمہ دانی لالہ جی کی دیکھئی ازراہ بوالہوسی کے ترجمہ تحت الشجرۃ کا
یہہ کیا ہی کہ درختون کے نیچے سخت جاہل چوب ناتراشیدہ ہی کہ مفرد اور جمع مین تمیز نہین کر سکتا اس جہل
مرکب پر دعوی یہہ کہ ہمنے سالہا سال قرآن کو بغور دیکھا ہی آگے اس سی جو لالہ جی علم باریتعالے مین نقص
نکالتے ہین اور لکھتے ہین کہ جب تک مومنین نے بیعت نکی تب تک اونکے دل کا علم نہوا یہہ اونکی صریح حماقت
ہے مضمون آیت کا یہہ ہے کہ خدا بیعت کرنیوالون سی راضی ہوا اور جانا خدا نے اونکے دلونکا حال یعنی یہہ
بات معلوم ہوئی کہ جن جن باتون کا اونہون نے عہد کیا ہی اونکو پورا کر دینگے اور ظاہر ہی کہ پیشتر
عہد سے وفا بالعہد کسی صورت سی نہین ہو سکتا بلکہ ایک امر ممتنع اور معدوم محض ہی اور علم او پر وجود شئے
کے منحصر ہے اور پر وجود شئے کے پس قبل از وجود بیعت علم او پر وجود بیعت اور وفا عہد کے برابر البتہ ممتنع ہی
شاید لالہ جی کے نزدیک یہہ بات جائز ہی کہ وجود سے پیشتر یہہ علم ہو سکتا ہی کہ یہہ شئے موجود ہی زری الٹی
کوئی پوچھے کہ جناب یہہ تو علم نہوا بلکہ صاف جہل ہوا کہ شئے معدوم کو موجود تصور کیا کیا حقیقت یہہ ہی
کہ وہ جاہل محض ہین اور مسئلہ علم ایک مسئلہ ہی حکمت الہیہ کا علم اوسکا تو ایک طرف لالہ جی نے کبھی نام
بھی اوسکا نہ سنا ہوگا **قولہ** اٹھوین پیشین گوئی الخ قُل لَئِنِ اجْتَمَعَتِ الْاِنْسُ وَ الْجِنُّ عَلٰی اَنْ یَّاْتُوْا بِمِثْلِ

هذا القرآن لا یاتون بمثله ولو کان بعضهم لبعض ظهیرا وان کنتم فی ریب مما نزلنا علی عبدنا فاتوا بسورة من
مثله وادعوا شهداءکم من دون الله ان کنتم صادقین فان لم تفعلوا ولن تفعلوا فاتقوا النار التی

وقودها الناس والحجارة کہہ کہ اگر جمع ہون جن و انس اسپر کہ لاوین مانند اس قرآن کی نہین لاسکین گے
مانند اسکے اگرچہ ہوگا ایک دوسرے کا مددگار دوسری آیت کا ترجمہ یہہ ہے اور اگر تم شک مین ہو اس
چیز سے جو ہمنے اتارا ہے اپنے بندہ پر تو لاؤ ایک سورہ مانند اسکی اور بلاؤ اپنے مددگارونکو جو خدا کے
سوا ہین اگر سچے ہو پھر اگر نکر سکو تم اور ہرگز نکر سکوگے تو بچو اوس آگ سے جسکا ایندھن ہین آدمی
اور پتھر ارباب عقل و تمیز دیکھین کہ کتنا بڑا دعوی ہے اور کس تاکید کے ساتھ خبر ہے اور کیسی مطابق
واقعہ کے ہے کہ تیرہ سو برس گذرنے کو آئے اور باوجود موجود ہونے اور مہارت رکھنے معاندین
کے زبان عربی مین کوئی آجتک تین آیتون کے قدر بھی بنا نسکا لالہ جی تیرہ ورون سے پہلے اپنے چند
رسالون اور اس رسالہ مین بھی بہت زبان سرائی کی ہے مگر کوئی ایسی بات کہ اس دعوے مین
اور صدق خبر مین خلل انداز ہو پیش نہین کی صرف یہی ہر جگہ یاوہ گوئی کرتے رہے کہ ایسا کلام اس
سے اچھا کہہ سکتے ہین سو اسقدر کہدینا کچھ دشوار نہین اور ہمارے دعوے مین بھی اس سے کچھ ضعف
نہین آتا کہ اوسکا جواب صرف اسیقدر کافی ہے ع اینچنین بیہودہ گوئی میتوان گفتن اگر چہ تو نے
وادی بگو در قدرتی واری بیار۔ اور جو چند جملہ لالہ جی نے بنائے ہین اپنے پیشوا کذاب کے نقل کئے
تھے اور اونپر لالہ جی کو بڑا فخر اور ناز تھا اونکی ایک ایک لفظ اور ایک ایک جملہ کی غثاثت اور نامربوطی
کلام کی جیسا کہ چاہیے مبین ہو چکی ہے ملاحظہ فرمالیوین **قولہ** اکثر نے حضرت کی تکذیب کی اور کسی نے
صدقیت پر گواہی ندی الخ جبکہ خبر کہ قرآن مین ہے کہ لا یاتون بمثلہ ولن تفعلوا یعنی نہ لاوینگے اسکی
مانند اور ہرگز ایسا نکر سکینگے اسکی تکذیب تو مجرد قول سے نہین ہو سکتی مثلاً اگر ہم کہین کہ زمین
اور آسمان اور اجرام فلکیہ قدرت خدا کی ایسی دلیلین ہین کہ اونکی مانند سوا خدا کے ہرگز کوئی نہین
بنا سکتا تو اوسکی تکذیب یہہ نہین ہے کہ کوئی احمق آگندہ جہل مثل لالہ جی کے یہہ کہدے کہ ہم بھی بناسکتے
ہین اسکی تکذیب تو صرف اسی پر منحصر ہے کہ کوئی بناکر پیش کردے ورنہ مجرد قول اوسکا ہر آئینہ اوسکی جنون
وجہالت کی محمول ہوگا **قولہ** اہل اسلام کو لازم ہے کہ پیشین گوئی عرفی پر ایمان لاوین الخ مجھکو قرائن
سے ثابت ہوتا ہے کہ مغرور لالہ سفیہ سیاہ کے دماغ مین بھی کچھ خلل آگیا ہے اس سفیہ سے کوئی پوچھے کہ پیشین
گوئی تو اوسکو کہتے ہین کہ کوئی شخص کچھہ خبر دے اور مطابق اوس خبر کے ظہور مین آوے عرفی نے
یہہ کب خبر دی ہے کہ میرے قصیدہ کے مانند ہرگز کوئی لکھ نسکیگا اگر ایسا کہین اوسنے لکھا ہو تو لالہ جی

اوسکا نشان دیں اور بالفرض اگر یہہ دعوی بھی کیا ہو تو خود ہی لالہ جی فرماویں کہ تصدیق اوسکی کہو ہوئی ہے یا نہیں ہم دیکھتے ہیں کہ اکثر قصائد عرفی کے ایسے ہیں کہ اونسے بہتر اونہیں کے معاصرین اور شعرای زمان مابعد نے لکھے ہیں دیکھو کہ قصیدہ بہاریہ لامیہ کہ منجملہ منتخبات قصائد عرفی ہے میرزا رفیع کا بہاریہ لامیہ اوس سے بہت بڑہا ہوا ہے چونکہ یا اسیقدر دونو قصیدون کا لکہنا باعث تطویل ہے اور دونو قصیدے بہت مشہور ہیں کچہہ لکھنے کی ضرورت بھی نہیں ناظرین دونو کو دیکھ سکتے ہیں مگر بطور مشتی نمونہ از خرواری دونو کے کچہہ اشعار اسجگہہ لکھتا ہون اوس سے ظاہر ہوگا کہ مطلع میرزا رفیع بدرجہا مطلع عرفی سے ہر طرح پر بڑہا ہوا ہے مطلع عرفی ٭ چہرہ پرداز جہان رخت بہمد چون بحمل ٭ شب سمور نیم رخ در دور شود مستقبل ٭ مطلع میرزا رفیع ٭ اوٹھہ گیا ہمین دریکا چمنستان سے عمل ٭ تیغ اردی نے کیا ملک خزان مستاصل ٭ اور اشعار بعد مطلع کے یہہ ہیں ٭ سجدہ شکر مین ہی شاخ ثمردار ہر ایک ٭ دیکہہ باغ جہان مین کرم عز وجل ٭ تار بارش مین ہر دم مین گہر ہای تگرگ ٭ ہار پہناتے ہین اشجار کو ہر سو بادل ٭ مضمون تعلی عرفی لکھتا ہے ٭ اقبال سکندر بحہانگیری نظمم ٭ برداشت بیک دست قلم را وعلم را ٭ میرزا نوشہ لکھتے ہین ٭ فرمان دہ اقلیم کمالیم بگیتم جمع ٭ لشکر ودر وفیل وفرس دکوس علم را ۔ اگر لالہ جی کو کچہہ بھی علم معانی اور بیان مین دخل ہوگا تو محال ہے کہ جو فرق دونو کے درمیان مین باعتبار فصاحت اور بلاغت کی ہے اوسمین سے تہوڑا بہت معلوم کرلین گے مگر باوجود تسلیم کے بھی کچہہ بعید نہین کہ بمقتضای جبلی سکرانہ کی یہہ کہدین کہ امر اتفاقی ہے ٭ گاہ باشد کہ کودکی نادان ٭ از غلط بر ہدف زند تیری ٭ قولہ مسیلمہ جعفر بن حارث اور یحیی بن حکم اور ابن مقنع وغیرہ مثل قرآن عبارتین بنا لائے الخ محض افترا ہے اگر افترا نہین تو جیسی مسیلمہ کذاب کی عبارت لکھی ہے اونکی عبارتین بھی لکھتے تا کہ معلوم ہوجاتا کہ ایا قائل عبارت کذاب ہے یا ناقل عبارت کذاب ہے ۔ قولہ قریب نصف اہل اسلام کے کہتے ہین کہ عثمان نے قرآن سے سورۃ النورین وغیرہ چند سورتین نکال ڈالین الخ دیکھو تو کتنا بڑا کذاب ہے کہ کہتا ہے کہ قریب نصف اہل اسلام ایسا کہتے ہین یا یہہ کہ حماقت شعار کو یہہ بھی خبر نہین کہ وہ کون لوگ ہین جو ایسا کہتے ہین اور کسقدر ہین مخفی نرہے کہ اہل اسلام مین دو فرقے سنی اور شیعہ بکثرت ہین اگرچہ اور بھی بعض فرقے ہین کہ اپنے تئین مسلمان کہتے ہین مگر بسبب اعتقادات قبیحہ کے یہہ دونو فریق اونکو مسلمان نہین جانتے اور ان دونون فرقون کا اتفاق ہے اسپر کہ قرآن مجید مین سے ایک حرف کی بھی کمی وبیشی نہین ہوئی چنانچہ بحث اسکی مفصل سوط الجبار مین مرقوم ہے قصہ کوتاہ قرآن مین کوئی بات ایسی بات نہین کہ اوسکی عبارت لاثانی ٹھہرای جاوی انتہی جب کہ یہہ پیشین گوئی قرآن کی لا یاتون بمثلہ صادق

تار اپنا تہہ پر ہما جاہتی تار اپنا تہہ رو دو رجاہتی کیا سبب تکرار کے اسکو بھی غیر فصیح کہدینگے اور جو اشلوک بنائی
ہوئی اور لوگون کے ایسی ہین کہ جنمین تکرار کلمات نہین تو کیا اونکو بید کی اشلوک پر ترجیح دینگے اور فی المثل
اگر کسی نے کچھہ اشلوک سنسکرت مین لکھی اور یہہ التزام کیا کہ حروف ہجا سنسکرت مین سے نصف حروف کی قدر
نہ آوین تو کیا اونکو تمام بید پر فضیلت دیدینگے اور یہہ قول لالہ جی کا کہ اول سے آخر تک خطبہ پڑھتا تھا اور
تکرار حروف تکتا تھا کیسا جھوٹ صریح ہے کیا خطبہ اوسکا نہایت درجہ تیس ہی حرف کا ہوتا تھا خدا کی قدرت
دیکھنا چاہیئے اور معجزہ قرآنی سمجھنا چاہیئے کہ جو شخص درپی تکذیب کلام الٰہی ہوتا ہے خدا اوسکو اوسیکی مونہہ سے
جھوٹا بنا دیتا ہے سے ایچنین رسوا کند حق کید را **قولہ** اسیطرح اگر فیضی بھی اگر اپنے کلام کی بی نظیری پر فخر
کرتا تو روا تھا الخ لالہ جی نے جو عبارت فیضی کی نقل کی ہے اونکی نقل سے بخوبی ثابت ہے کہ اونہون نے مانند
کاتبان بیوقوف کے کہ اگر فی المثل منقول عنہ پر مکھی مری چپکی ہوئی دیکھی ہے تو منقول مین بھی مکھی مارکر لگا دی
ہے ہرگز ہرگز اوس عبارت کو لالہ جی نے نہین سمجھا معنی کا سمجھنا تو ایک طرف الفاظ بھی اونکی سمجھہ مین
نہین آئے صفحہ ۲۹ پر اونہون نے تین سطر و نہین وہ عبارت نقل کی ہے سترھوین سطر مین اسصورت پر ایک لفظ
لکھا ہے (الفا) لالہ جی فرماوین کہ یہہ کیا لفظ ہے اور معنی اسکے کیا ہین اور نقطہ اسپر کیسا ہے اس سے پہلی اوسی
سطر مین لکھا ہے (والعق) یہہ فتح لام کا کسطرح پڑھی اور عمل کا محل اعرابی کیا ہے اوسی سطر مین لکھا ہے (طوالحہا)
فرماوین کہ فتح حا کا کیونکر درست ہے اور محل اعرابی اس کلمہ کا کیا ہے اوسی سطر مین لکھا ہے (کلام اللہ) فتحہ
میم کا کیون ہے کلام کا محل اعرابی کیا ہے اٹھارھوین سطر مین ہے (دمحامدہ) دال کے کسرہ کی کیا وجہ ہے اور یہہ کلمہ
معمول کس عامل کا ہے اگرچہ ان تین سطرون مین اور بھی حروف و کلمات غلط لکھی ہین مگر وہ غلطیان خفیف
ہین ہم اونسے تعرض نہین کرتے پس صاف ظاہر ہوا کہ لالہ جی محض از راہ مشاغبہ اور مکابرہ کے پیش آئے
ہین کوئی بات سمجھکر نہین لکھی ہے جو کچھہ لکھا ہے محض از راہ حماقت یا جہل مرکب کے لکھا ہے بنظر تحقیق حق کوئی بات
نہین لکھی اب رہی یہہ بات کہ وہ چند فقرہ فیضی کے جنکو لالہ جی نے از راہ نافہمی فصیح بلیغ سمجھا تھا فصاحت و بلاغت مین کس حد تک پہونچے ہین یا یہہ کہ بمرتبہ فصاحت
و بلاغت سے ساقط ہین سو حال اسکا یہہ ہے کہ علماء معانی و بیان متفق ہین اسپر کہ ایسا کلام کہ ضعف تالیف اور تنافر کلمات اور تعقید لفظی و معنوی پر مشتمل ہو فصاحت
سے خارج ہے بلکہ ملحق باصوات حیوانات ہے اور ظاہر ہے کہ فقرات مذکورہ مین ایک بھی فقرہ ایسا نہین جو ان سقام سے خالی ہو پس بلاغت تو ایک جانب رہی وہ فقرات تو فصاحت سے بھی گرے ہوے ہین پھر
کلام معجز نظام کے ساتھہ کیا مناسبت ہے **قولہ** تفسیر فتح العزیز مین لکھا ہے کہ اوتعالی نے سورہ آل عمران کی اس آیت مین ذات الذین عند
اللہ الحنفیۃ السمحۃ لا الیہودیۃ ولا النصرانیۃ اصلاح فرمائی کہ چندان فصیح و بلیغ نہ تھی اور پھر اسطرح خبر بنائی
ان الدین عند اللہ الاسلام کہ بہ نسبت اول بغایت افصح اور ابلغ ہے فقط انتہی بلفظہ و حروفہ اگرچہ مدعا
لالہ جی کا یعنی یہہ امر کہ کسی سے اصلاح لیجاتی تھی یا مطلقا حضرت رسالت مآب صلعم خود اصلاح دیتی تھے

قول مفسر سے ثابت نہین ہوتا اور دعوی اوسکا باستناد قول مفسر محض بیجا اور باطل ہو مگر ہمکو اسباب مین نزاع
بحث ضرور نہین اسلئے کہ یہہ قول مفسر کا ہمارے اصول سے اصلا ثابت نہین کسی حدیث صحیح مین ایسا وارد نہین
ہوا اور نہ ہمارا ایسا اعتقاد کہ عبارت مذکورہ کبھی قرآن مین داخل تھی کیونکہ جو آیت منسوخ التلاوۃ ہو وہ
بالفاظہا کسی کو یاد نہین رہی اور جسقدر از روی خبر احاد کے منقول ہو وہ بالفاظہا جز قرآن نہین سکتا
اسلئے کہ از روی خبر متواتر جزو قرآن ہوا اوسکا ثابت نہین ہوسکتا البتہ کچھہ مضمون اوسکا یاد رہا ہو
کہ بعض روایت والون نے نقل اوسکی بطور نقل بالمعنی کی ہو اور شاید کوئی لفظ بھی اوسکا اس نقل مین ہو
مگر جبتک کہ کل الفاظ مرتبہ بنقل متواتر منقول نہون کوئی عبارت جزو قرآن نہین ہوسکتی چنانچہ خود
مفسر رحمۃ اللہ علیہ بھی اسی مقام پر اس امر پر معترف ہین اور فرماتے ہین کہ فراموش کنانیدن آن
آیات آن معنی نیست کہ ہیچ چیز از لفظ و معنی بخاطر کسی نماند بلکہ معنیش آنست کہ تمام نظم منزل دران
آیات محفوظ نباشد و در بعضی از الفاظ یا بترتیب الفاظ آن اشتباہ افتد و چون اشتباہ افتاد منزل
بودن آن بالیقین ثابت نشد و از حد قرآن کہ منزل بالیقین ست بر آمد انتہی اب رہی یہہ بات کہ وہ
فصاحت مین برابر اس آیت کے تھی یعنی وہ فصیح تھی اور یہہ افصح ہو سو حال اسکا یہہ ہو کہ ہرگاہ نظم و عبارت
اوسکی بعینہا محفوظ نہین اور ترجیح ایک عبارت کی دوسری پر موقوف ہوا اوپر محفوظ ہونے دونو عبارتون
کے پس ہم کسی طرح یہہ نہین کہہ سکتے کہ وہ فصیح تھی اور یہہ افصح ہو اور نأت بخیر منہا او مثلہا سے خیریت
اور مثلیت عبارت اور نظم کی مقصود نہین بلکہ خیریت اور مثلیت فی المصلحۃ مراد ہو چنانچہ علماء اصول رحمہم اللہ
تعالے بتصریح تمام فرماتے ہین فخر الاسلام بزدوی رحمہ اللہ نے لکھا ہی فاما قولہ نأت بخیر منہا او مثلہا فان المراد
الخیریۃ فیما یرجع الی مرافق العباد دون النظم بمعناہ فکذلک المماثلۃ انتہی شارح بزدوی لکھتے ہین المعنی
نأت بخیر منہا او مثلہا فی المصلحۃ والثواب ونحوہا لا الملفظۃ خیر من لفظہا او مثلہا والحاصل ان الخیریۃ و
المثلیۃ باعتبار الحکم لا باعتبار اللفظ و نظم القرآن کلہ سواء فی الاعجاز و فی کونہ قرآنا انتہی مختصرا بعینہ
لالہ جی نے جو عبارت مفسر رحمہ اللہ کی اس مقام پر لکھی تھی اوس سے ثابت ہو کہ لالہ جی سراسر جاہل اور محض نا
ہین اور یہ مصداق ؎ آنچہ مردم میکند بوزینہ ہم ٭ آن کند کز مرد بیند دمبدم - جیسا کچھہ کہین لکھا
دیکھتے ہین بلا لحاظ صحت و غلطی اور بغیر فہم معنی کے بعینہ نقل کردیتے ہین اسی مقام پر صفحہ ۴۴ مین دو
نقل کہین ایک اس صورت پر وات الذین عند اللہ الخ اور دوسری اس صورت پر ان الذین
عند اللہ الآیہ مگر خاک نہین سمجھے کہ ان الفاظ کے کچھہ معنی بھی اس مقام پر صحیح ہوسکتے ہین یا نہین ظاہر
معلوم ہوتا ہو کہ کسی کتاب مین کچھہ غلطی تحریر کی ہوگئی ہو اوسکو اونہون نے دیکھکر مثل ناقلان

بیوقوف کی کہ مری لکھی جو منقول عنہ پر جسکی دیکھتی ہین ویسی ہی جیسا دیتی ہین عمل کیا ہی اور باانیہمہ کمال
بیحیائی سے دعوی عربی دانی پر بھی سرگرم ہین اور جنکو اصل عبارت لکھنے کی ضرورت نہین ہے ہم دیکھتے ہین
کہ لالہ جی اپنی عبارت منقولہ کے معنی کس طور پر صحیح کہہ سکتے ہین **قولہ** نوین بشین گوئی سورہ فتح مین ہو
الذی ارسل رسولہ بالہدی ودین الحق لیظہرہ علی الدین کلہ اقتو اگرچہ او سب مقامات کی تشریح بحسن
وخوبی بحر استقصا مین جناب مولانا آل حسن صاحب نے فرمائی ہی ہماری زبان وقلم اوسکو بیان سے قاصر ہو اور انکی
تقریرین ایسی لطف انگیز ہین کہ بیان مین نہین آسکتین دیکھنے ہی سے اونکی خوبی ظاہر ہوتی ہی اور جو کچھ
اس رسالہ مین مرقوم ہی وہ اونکی مناسبت بھی اونکی بیان سے نہین رکھتا ۝ ترک جوشی کردہ ام من
نیم خام ۞ از حکیم معنوی بشنو تمام - مگر جسقدر کہ اونہون نے بمقابلہ عیسائیون کے اسباب مین تحریر
فرمایا ہی بے اختیار جی چاہتا ہی کہ بعینہ اوسکو یہان نقل کردن اور وہ یہہ ہی - جاننا چاہیے کہ خدا تعالے نے
فرمایا ہی وعد اللہ الذین آمنوا منکم وعملوا الصالحات لیستخلفنہم کما استخلف الذین من قبلہم ولیمکنن لہم
دینہم الذی ارتضی لہم ولیبدلنہم من بعد خوفہم امنا یعنی اللہ تعالی نے وعدہ دے رکھا ہی نیکو کار ایمان والو کو
تم مین سے اے مسلمانو کہ اونکو بادشاہ کریگا جیسے بعضے اگلون کو بادشاہ کیا اور جمادیگا اون دین کو جسے
اونکی لیے مقبول کیا اور بدل دیگا اونکو خوف کی جگہ امن وامان کو اور حدیث کا ضمیمہ ہی کہ بخاری نے بسند
جناب ابن الارت صحابی سے استخراج روایت کیا ہی کہ وہ کہتے ہین کہ ہم نے آنحضرت پیغمبر خدا صلعم کے حضور
مین حاضر ہوکر مکہ کے بت پرستونکی ایذا اونکی جو ہمکو دیتے تھے شکایت کی آپکا چہرۂ مبارک سرخ ہوگیا اور جلسہ
صبر کی نصیحت کرنے لگے اور اگلی مظلومون اور اونکی صبر کی حکایتین بیان کرنے لگے اور فرمایا واللہ
لیتمن ہذا الامر حتی یسیر الراکب من صنعاء الی حضرموت لا یخاف الا اللہ ولکنکم تستعجلون خدا کی قسم یہہ
یعنی دین اسلام جسکی جہت سے تمکو ابتدا مین یہہ سختی پہنچتی ہین مقرر مقرر پوری طرح سے رواج پاویگا یہان تک کہ
صنعا سے حضرموت تک آدمی سلطان سفر کریگا اور سوا خدا کے کسی کا ڈر اوسے نہوگا لیکن تم جلدی کرتے
ہو فقط مطلب یہہ کہ میری اور میرے ساتھیون کی بیکسی اور مظلومی اور بیدینون سے ذلیلی کی نہایت
اور جبروت پر دھیان نکرو ایک دن ایسا آنیوالا ہی کہ کوہ ودشت مین تمہین کسیکا ڈر نہوگا جیسے گھر
وطن مین اور اسی کے ضمیمہ مین ہے جو بخاری نے بسند متصل عدی بن حاتم طائی صحابی سے روایت
کی ہے کہ عدی کہتے ہین کہ مین پیغمبر خدا صلعم کی حضور مین بیٹھا تھا کہ ایک شخص نے آکر تنگدستی سے شکایت
کی اسلام کی جہت سے اور پھر ایک دوسرا شخص آیا اوس نے شکایت کی سفر کی راہ مین بند ہو جانیکی یعنی آمد و
سود اگرکا بازار مین اور خرید فروخت کرنا اور سفر کرنا تجارت کے لیے اور رستہ چلنا بیدینون کے ظلم سے

سچے دین کو سب دینوں پر اگرچہ مشرکوں کو ناگوار ہو اور اسکا ضمیمہ ہے وہ کہ مسلم اور ابوداؤد اور ترمذی
مین ثوبان راوی سے جنکی صحابیت مسلم الثبوت ہے بسند متصل اخراج کیا کہ وہ کہتے ہین کہ پیغمبر خدا صلعم فرماتے تھے

---

زوی لی الارض مشارقہا ومغاربہا وسیبلغ ملک امتی مازوی لی یعنی اکھٹا کر کے دکھلائی گئیں مجھکو زمین کی پورب
کی طرفین اور پچھم کی اور پہونچیگی حکومت میری امت کی جہانتک کہ وہ دکھلائی گئی یعنی پورب سے پچھم تک
دیکھو یہاں بھی پہلے انہیں چار باتوں پر درمیان کردا اور بعد اسکے دہیان کرو اس بات کو کہ ملک فاس
اور اندلس بلکہ جزائر خالدات سے کہ ربع مسکون کی حد غربی بھی ہے تا جزائر شرقیہ چین کہ یہہ ربع مسکون کی حد شرقی
ہے طول میں اور سواحل جنوبیہ افریقیہ اور جزائر جنوبیہ ہندوستان سے لیکر کہیں ۴۵ اور کہیں ۵۰ اور کہیں
ساٹھہ درجہ تک بلکہ بعضی جگہہ کچھہ اوپر تک جیسے بعضے دیار روس عرض شمالی میں کمتر بڑی صوبونکی موافق
وہ ملک جو خوب آباد ہے باقی رہا ہوگا جہاں ہزار گیارہ سو برس کے اندر تک مسلمانونکی حکومت نہیں ہوئی اور
ایسی نہیں جیسے نادرشاہ اور بونا پاٹ کی بلکہ کمتر کوئی مقام ہوگا جہاں مسلمانوں نے سو برس سے کم حکومت
کی ہوگی گو کہ کہیں شعار اسلامیہ جاری کئے ہوں اور کہیں صرف جزیہ پر اکتفا کی ہو جیسے اکثر ولایات فرنگ
میں چنانچہ یہہ بات بھی آپ ہی لوگونکی تواریخ خصوصاً ڈاکٹر ٹیلر صاحب کی تاریخ اور آپ ہی کا جغرافیہ سے
بین کی دریافت کیں اور ایک بات یہاں اور غور کرنیکے قابل ہے کہ جتنے مذہب والے ہیں سب ہی اپنے اپنے
دین کو سچا کہتے ہیں مگر برہان عقلی کی روسے جسطرح لا الہ الا اللہ کا مضمون سچا ٹھہرتا ہے اسطرح نہ ثنویت
کا عقیدہ ہے نہ تثلیث کا اور نہ سکون اور باشتی کا بلکہ برہان عقلی کی روسے یہہ تینوں مسئلے باطل ٹھہرتے
ہیں سو ہزاروں برس سے ثنویت زردشتیوں کے یہاں اور سکون اور باشنا ہنود ہندوں اور جینیوں کے یہاں
اور تثلیث عیسائیوں کے یہاں ضروریات الہامیہ ملت میں داخل ہے وہ بھی باعتبار وفور افرادانی نوع انسانی سے
ابتک کسیکے عہد میں دنیا میں مشرق سے مغرب تک اس کیفیت اور کمیت کے ساتھہ نہیں پہیلی جیسے کہ دین محمدی
علی صاحبہ الصلوۃ والسلام میں پہیلی اور اگر کہیں پہیلی ہو تو بتا دیجیے اور لطیفہ یہہ ہے کہ جسوقت ہمارے
پیغمبر خدا کا ظہور ہوا اوسوقت ان تینوں اصول والوں کے سوا اور کوئی ربع مسکون میں بڑا صاحب حکومت
تھا اور حکومت کو بھی دین کہتے ہیں پس کوئی حکومت ان تینوں مذہب والونکی حکومت ایسی نہیں باقی
رہی جسپر مسلمان لوگ غالب آئے ہوں گو کہ بعضی جگہہ صرف جزیہ اور لشکری لینے پر قناعت کی ہو چنانچہ
تمہاری ہی تاریخیں اور جغرافیہ شاہد ہیں اور جب حضرت عیسی پھر آوینگے تو بادشاہت اسلامی کے
رواج کی تکمیل ہو جاویگی انتہے اب یہاں لالہ اندرمن کی فصاحت بیانی اور استعداد بیانی کی طرف متوجہ
ہوتا ہوں قولہ غلبہ کی کئی صورتیں ہیں انتہے جسقدر غلبہ اور سطوت اوپر مذکور ہو چکا یہہ تو لاریب کے

کسی صورت غلبہ مین داخل ہی نہین بعید نہین کہ اونکی نزدیک اسکا نام مغلوبی ہو **قولہ** اول کثرت است یعنی کل
امم سواے ہندو کی زیادہ ہین اتہو اگر لالہ جی کے نزدیک یہہ امر مسلم ہی تو چونکہ بقول باطلہ اونکی عالم مین تین ارب
بلکہ مین اور اکتیس کرور عیسائی ہین اور تیرہ کرور ہندو مین پس لازم آیا کہ مذہب ہنود ہر طرح ہر اول
دو نو مذہبون سے مغلوب ہی جناب پس جی اس قول پر قائم رہو اور اپنی ملت کی مغلوبی پر اقرار کیجیے اہل دونو
ملت والون کے مقابلہ مین ہم اپنا غلبہ جسطرح ہو گا ثابت کرینگے **قولہ** دوسری صورت غلبہ کی تقویت ذاتی اور قوت
نفس الامری ہی یعنی ثبوت دین کے دلائل و وسائل اسطرح کے کہ اونکو معارضہ و مباحثہ سے دیگر اہل ادیان عاجز
پس یہہ شان خدا داد ہندوستانیون اور یونانیون کے لئے ہو اتہو تری اس قول مولانا آل حسن سلمہ اللہ
کی کہ برہان عقلی کی رو سے جسطرح لا الہ الا اللہ کا مضمون سچا ٹھہرتا ہی الخ توجہ فرمائی اور غور کیجیے کہ تعشیر اوتار
کی بحکم بداہت عقل منجملہ محالات عقلیہ کے ہی اور بر ہم تن توحید ہو اور آپ اوسکی اثبات پر کوئی دلیل لا نسکو
پس آپ کو شرم نہین آتی کہ با اینہمہ بی بنیادی اور بی عقلی کے اپنے دین بی اصل کی صفت و ثنا کرتو مین اب ہم خود
لالہ جی کے دین کا بطلان خود اسی بیان سے لالہ جی کی مبرہن کرتے ہین کہ جب باعتراف لالہ جی یہہ قرار پایا کہ
دلائل و وسائل یونانیون کے بہت غالب ہین اور یہہ غلبہ خدا داد اونکو حاصل ہی یعنی من جانب اللہ ہی تو
لازم آیا کہ قدیم اہل یونان جو اکثر یہود اور نصرانی تہے اور اہل ہند جو اکثر بت پرست اور بودہ اور جین
اور ناستک جاربا کی تہے اور اب بہی ہین بلکہ زمانہ سابقہ مین بہی لوگ بکثرت تہی بقول لالہ جی کے باعتبار
دلائل و وسائل اثبات دین کی کچہہ بید انتیون اور شاستریون سے کم نہین ہین اور بید انتیون اور
شاستریون کو دلائل مذہبیہ کو یہود اور عیسائیون اور دہریون وغیرہ کی دلائل مذہبیہ پر ترجیح نہین یعنی
یہہ لوگ اندرو ہو دلائل اور وسائل کے اونپر غالب نہین آسکتی اور یہہ بہی ثابت ہوا کہ یہہ شان اونکو
نہ ملا اور یعنی خدا کیطرف سے عطا ہوئی ہی جسطرح پر کہ بحسب اعتقاد لالہ جی بید انتیون وغیرہم کو یہہ عطا ہوا ہی
اب ہم ان اصول پر چند فروع متفرع کرتے ہین اول یہہ کہ لالہ جی کی اعتراف کے بموجب دلائل اثبات نبوة انبیا
و حیات عیسی بن مریم علیہما السلام ایسے ہین کہ ہنود کی مجال نہین کہ انکی رد کی دلائل کو اونہین کچہہ رد و قدح
کر سکین اور دلائل و وسائل شریعت موسویہ اور عیسویہ ایسے مدلل و محکم ہین کہ ہنود کو یارا نہین کہ اونکی
رد و قدح مین کوئی دلیل ایسی کہ اونپر غالب ہو پیش کر سکین اور چونکہ حسب اعتراف لالہ جی کے دلائل
رد و وسائل اونکو منجملہ اکی طرف سے اونکو عطا ہوئی ہین اور دلائل الہیہ کے رد پر جو مستعد
ہو اور آمادہ ہو وہ خود مردود ہی پس حسب اعتراف لالہ جی کے جو کوئی ہندو مستعد اوپر رد و قدح دلائل
اور وسائل یہود و نصاری کے ہو وہ خود مردود ہے تقریظ ثانی قسیسان انگلشیہ نے جو خود

مذہب کے ابطال مین رسائل متعدد لکھی ہین اور اونکو مائل کیا ہی اور مبحث و رسائل بید و شاستر کو باطل ٹھہرایا ہی ہنود
کو یارا نہین کہ ایسی دلائل لاوین کہ اونکی دلائل پر غالب آوین اور چونکہ دلائل اونکی خدا کی طرف سے ہین اگر
اونکی رو برو بمقابلہ پیش آوین تو خود بحسب اعتراف لالہ اندرمن کے مردود ہو جاوین اب کہان گئی ہمصفیر اندرمن
لیس بر ان منشی اندرمن دیکہا اعجاز قرآن اور غلبہ اور سطوت ایمان کہ کس حسن و خوبی کے ساتہہ آپ ہی کے
انہون آپکے بید کو جڑ سے کٹوا دیا اور دفتر شاستر کو تمام ابتر کر دیا تقریر سوم قدیم بودہ جین خدا کو نہین
مانتے اور ناستک مادہ ہیولانی کو واجب الوجود جانتے ہین پس بموجب اعتراف لالہ جی کے اونکی دلائل اور
وسائل بھی ایسی ہین کہ اونکو بھی غلبہ من جانب اللہ عطا ہوا ہی تو لامحالہ دہرم شاستر والی اونکی دلائل اور مسائل
پر بھی غالب نہین آسکتے اور اگر خداداد غلبہ پر اپنا غلبہ چاہین تو مردود کہلاوین اور انجام کار مغلوب
ہو جائین اس بنا پر لازم آیا کہ لالہ جی کے مذہب و دلائل ایسی ہین کہ بمقابلہ دلائل دہریہ وغیرہ کے غالب نہین آ سکتے
پس صاف متحقق ہوا کہ دلائل و وسائل مذہب لالہ جی کے نہایت کمزور و ضعیف ہین کہ نہ اہل کتاب کا مقابلہ کر سکتے
ہین نہ دہریہ وغیرہ کا اور اگر اونکی غلبہ خداداد پر اپنا غلبہ چاہتے ہین تو مردود کہلاتے ہین اب سنئے حال اہل
اہل اسلام کا کہ وہ یونانی فرقہ دہریہ کہ جسکی مغالطات سے کتر یہود اور اکثر نصرانی مرتد ہو کر دہریہ ہو گئے
خلفاء عباسیہ کے عہد مین بڑی بڑی مباحثہ اونکو اہل اسلام سے رہی اور انجام کار غلبہ اہل اسلام کو ہوا
فرقہ مشرکہ سے ابتداء دور اسلام سے مباحثہ رہا اور وہ بھی مغلوب ہوئے یہود و نصاریٰ سے
شروع اسلام سے مباحثہ رہا اور وہ بھی مبہوت ہوئے فلاسفہ یونان سے اسقدر مباحثہ رہا کہ ہزارون
کتابین لکھی گئین مگر اونکو بھی ساکت کر دیا ہر ہر فریق کے مباحثہ کی کتابین جنمین فریقین کے استدلال
درج ہین اب تک موجود ہین کتاب فصل شیخ ابن حزم کی کہ جسمین سب ملت والون اور ہر فریق سے
مباحثہ مبسوط ہی جامع سب مباحثات کی ہی حکماء اسلامیہ ایسی ایسی گذرے ہین اور اب بھی موجود ہین کہ
بمقابلہ اونکی اور کسی ملت مذہب والا دم نہین مار سکتا ہین اس باب مین ایک حرف بھی الدر جی
کی طرح لاف گذاف کا نہین لکہتا تصدیق میری اس تقریر کی کتب حکمت اور کلام اور کتب اشراق جناب
صوفیہ کرام سے واضح ہی کہ ہزارہا کتب اب دیار ہند مین بھی موجود ہین لالہ جی فرماوین کہ کوئی مباحثہ
اونکی ملت والون کا اب تک کسی فلسفی یا کسی حکیم سے ہوا اگر ہوا تو نشان دین اور اگر کوئی کتاب ایسی ہو
جنمین یہ مباحثات لکھی گئے ہون پیش کرین ہان چند روز ہوئی کہ جب قسیسان انگلیشیہ آئی
بہت مذمت کی اور متواتر اونکی مذہب کی طعن مین کتابین لکہین تو صرف ایک رسالہ اونکا جواب
مین تحریر کیا چنانچہ اوسکو بھی قسیسان مذکور نے رد کر کے اور کئی رسالہ لکہی سو اب تک اونکا کچھ جواب نہ

اب بمقابلہ تحفۃ الہند کہ نہایت مختصر کتاب ہے لالہ جی نے کچھ کہنا شروع کیا ہے ہنوز اوسکی جواب سے فارغ نہیں ہوئی حالانکہ
اونکی ایک کتاب کی دس بیس جلد کتابیں تحریرین آئیکی ہیں اور چونکہ لالہ جی سرآمد ہنود اور اوس فرقہ نامحمود کے فرد
کامل ہین خود اونہونکی استدلالات سے حال مناظرہ دانی اور معلومات قواعد میزانی کا بخوبی روشن ہوتا ہے کہ
تصریح ضرور نہیں ہے قولہ تیسری صورت غلبہ شمشیر ہے کہ قدیم الایام نصیب ہنود رہی الخ یہ تقریر لالہ جی کی
بے انتہا شجاعت تنکی کے زبان پر آئی ہیں ہے الا لالہ صاحب چو شمشیر بست * نہ از گربہ ترسد از موش سہم
درخت کدو را زبن برکند * بہ گرز گران بیضہ را بشکند * چو لالہ کچوری و پوری خورد * سپہ دار گرا
نکس جان برد * چو از زوال شد مست آن پہلوان * سپہ دار گر لشکر پید عنان * بہ تن گر گشتہ جوش جہان
ز ہمت و پیسوی لنگ را * لالہ جی وہ کونسا دن تہا کہ ہنود نے ملک ہند سے باہر نکلکر تلوار کی گہر
بیٹھے ہوئی ساس بہوؤن نند بہاوجون کی لڑائی لڑتے رہے جب کسی باہر والے نے اوپر چڑہ کر حملہ مرام
کیا تو پاؤن پسار کر لیٹ گئے تہوڑی سی جماعت سے اسکندر رومی نے فتح پائی سلطان یمین الدولہ محمود
نے تہوڑے لشکر سے بڑے بڑے راجون کو تہ تیغ کیا مملکت چھین لی تہانے مسمار کر دئیے زن و مرد کو
پکڑ پکڑ کر لونڈی غلام بنایا تاریخ یمینی مین واقعہ ناردین میں لکہا ہے وکاد عدد الارقاء من العبید والاماء
تزید علی عدد الدیار قریب تہا کہ تعداد عورت مردونکی جو غلام بنائے گئے تھے زیادہ ہو جاوے
اور پر ایک بیابان کے واقعہ فتوح میں لکہا ہے فاما السبی فالشاہد علی کثرۃ عددہ ودفورہ
وقوع الاستیام علی الواحد منہم بما بین درہمین الی عشرۃ دراہم یعنے جو گرفتار ہوئے
تھے مرد و عورت تو اونکی کثرت پر یہ بات گواہ ہے کہ نرخ فی آدمی کا کفار میں
درمیان دو درم اور دس درم کے تہا لالہ جی کیا یہ زور شمشیر تہا کیا آپ ہی
بڑے بڑے چہتری جو مہاراجہ اور سور کہلاتے تھے پا بزنجیر ہوئے تھے کیا حوالہ
بخود و برضامندی اپنے اور اپنی رعایا کے زن و بچے پیش کر دئیے تھے کیا خوشی
خاطر سے تہانے توڑ ڈالے مسجدین بنوا دی تہین اوس وقت شمشیر ہند کہا
اور کیا اندہی اور سور درسن چکرا اور کمان کا تدبیر کہان جاتی رہی تہی کیا لنگون مین
غلاظت کر دیا تہا کتب تواریخ دیکھئے فریدون شاہ ایران نے گرشاسپ بن اطرود کو ہند پر بہیجا
اوس نے مہاراجہ کو کہ مہاراج نام رکہتا تہا بہت ذلیل کیا اور چند زیادہ ہند کو خراب کیا ایکبار راجہ نے اطاعت
قبول کی اور پیشکش پر راضی ہوا تب الف بہیجی جب بات بادشاہ دوبارہ سام نریمان پہونچکر شاہ ایران نے ہند کا قصد کیا تو راجہ
بہت منت و سماجت سے اور رنج و جزع اور ... سے اونکو رخصت کیا پہر گرشاسپ راجہ پسر مہاراج کے نصیب ہر

زمینداران دکن کی عرضی بخفیہ منوچہر شاہ ایران کے پاس بھیجی اور انسے مدد لیکر زمیندار دکنکو مغلوب کیا
اور شائستہ خدمت سام نریمان سپہ سالار ایران کی بہت بجا لایا اور پنجاب تک ہمراہ رکاب ہوا پہر
جب رستم دستان نے واسطے تسخیر ہند کے توجہ کی تو راجہ فیروز رای پسر راجہ کیشوراج ڈر کے مارے
کوہستان ترہت مین جا چھپے اور جب رستم نے ترہت مین اونکا سراغ لگاکر اونپر فوجکشی کی تو کوہستان
جہارکہنڈ اور گونڈوارہ مین جاکر اپنے تئین چھپایا آخرکار وہین مرگیا رستم نے اونکی اولاد مین کسیکو
حاکم ہند نکیا بلکہ ایک اور شخص کو کہ اوسکی خدمت مین حاضر تہا اور موسوم بسورج تہا حکومت ہند کی
بخشی اور اوسنے اپنی بہانجی رستم کو دی اور ہر سال خراج بہیجتا رہا اسیطرح جب افراسیاب نے راجہ سنگل
پر جب حملہ کیا تو تمام ہند اونکے قبضہ سے نکال لیا لاچار راجہ صاحب مع تیغ وکفن خود پابوس شاہ
افراسیاب کے ہوئے کہ افراسیاب نے اوسکی بیٹے پرہت نامی کو تخت پر بٹہاکر اوسکو ہمراہ لیگیا پرہت ایک
ثلث حاصل ملک بطور خراج کے افراسیاب کے پاس بہیجتا رہا غرضکہ اسیطور پر ہمیشہ راجگان ہند
مغلوب اور تابع حکم فرمانروایان ایران کے رہے ہین اور یہہ اخبار جو مین نے لکہے ہین اخبار عہد قدیم مین
کہ زمانہ راجہ رام وغیرہ سے ہے بموجب تحقیق اہل تحقیق کے بیشتر کی ہین کتب تواریخ ملاحظہ فرمائیے روضۃ الصفا
مین کتب تواریخ اہل ایران اور توران سے منقول ہے کہ چون اسفندیار از مہم ارجاسپ فارغ شد در ولایت
چین وتتار رفت ودران سرزمین آتشکدہ ہا ترتیب داد وخلائق را برالتزام ملت مجوس تکلیف کردہ ازانجا
حدود براہ دریا متوجہ ہندوستان گشت ودران بلاد نیز کیش آتش پرستی را رواج تمام داد چنانچہ منقولہ
اسفندیار بہی اوسمین اسطور پر مرقوم ہے از راہ دریا رخت بہندوستان کشیدم وہندوان در مقام معارضہ
آمدند مہم بمقاتلہ انجامید چون محاربہ کردم کہ بر ایشان غالب گشتم وسرداران دیار ہند را اسیر کردہ در
گردن وخرطوم پیلان آویختیم ویکہزار وسیصد وسنگ از بلاد وبتہا در آن دیار در زیر قدم آوردم ودر حدود
اقصی بلاد ہندوستان معابد بسیار بنا نمودم انتہی اسیطرح پر کیکاؤس نے ہندوستان مین آکر اوسپر تسلط
کیا اور بڑی بڑی راجہ اوسکی رام ہوئی اور چندے تسلط کرکے از راہ مکران معاودت کی - محمود غزنوی
نے بارہ مرتبہ ہندوستان پر چڑہائی کی باوجودیکہ اجین اور کالنجر اور گوالیار اور جیپال اور قنوج
اور دلی اور اجمیر کے راجون نے اپنی دین ودنیا کی حفظ وسلامت کیواسطے اتفاق کیا لیکن کچھ پیش نگیا
اور نگرکوٹ کا مندر جسکی احاطہ کی زمین سے شعلہ نکلتے ہین اور جو نہایت متبرک ہندو مین سمجہا جاتا تہا
محمود نے توڑا اور بارہوین مہم مین مندر سومنات کو خراب کیا اور سومنات اور اور بتونکو توڑا اقول لہ
چندروز غلبہ مسلمانون مین رہا گرچشم کند وبند ہی انتہی یہہ توشتہ کی مشتہ مین ہی سے دشمنہ سے باہم

نہ نکالو آپ خوب جانتے ہین کہ لکھو کہا جو ٹیان مٹ گئین بڑا تعجب ہی کہ آج آپ بہت ہی غصہ مین ہو
گئے کل کی بات بھول گئی کہ آپ سی بیس برس کا تو کیا مذکور ہی جو بڑی بڑی مشہور چھتری برہمن ہور
تھے اپنی اپنی بیٹیان بطور ہدیہ و نذر کے پونہچاتے تھے اور بنا سنوار کر ڈولون مین اپنے آپ لیجاتے تھے اور او
بنسبت انکو ایک کوڑی منت بھی قبول نہین کرتا تھا دہی تو بیقدر ٹھہر کر تختہ مشق الجزیہ وغیرہ قرار پائی تھین تھانونکی جڑ بنیاد
اکھاڑ کر بنیاد مین مسجد ذکی قائم کی گئین جوق جوق مرد و زن بڑی بڑی صنادید ہنود کی اسلام لائی باقیماندہ ذمی الاسلام
کہلائی پس ثم کندہ نہوئی صرف لالہ جی ہی کی زبان پر ہی ورنہ کندہ غلبہ اسلام کا تو ہنود کے دلون پر نقش سے چلے آئے
ہے **قولہ** چوتھی صورت غلبہ کی قدامت عہود کہ محض ہنود ہی الخ یہہ قول اونکا جیسے مسلم بلکہ مردود ہے
کوئی دلیل اسپر نہین بلعضے مورخین اہل یورپ یہہ کہتے ہین کہ بعد واقعہ فرعون کے کچھہ قبطی مصر سے
بھاگ کر جو ہند مین آئی اونہون نے اہل ہند کو بیوقوف دیکھکر یہہ دین تراشا ہی اکثر باتین ان کی
کی ہندؤن مین ملتی ہین اور اکثر برہمن کو مقرر اسی سبب سی کہتے ہین اور یہہ انہین کی تعلیم کا اثر ہے
کہ جو زبردست راجہ ہوا اوسکی پرستش کرنے لگے اور خدا جاننے لگے مگر شاید لالہ جی اس قول کو تسلیم نکرین
اور محمول اوپر تعصب مذہبی کے سمجھین لہذا ہم بھی اسپر اصرار نہین کرتے اور ایسے شخص کو اس معاملہ مین
حکم قرار دیتے ہین جو نہ عیسائیون سے نہ ہنود سے نہ مسلمانون سے علاقہ رکھتا ہوا اور باہم اوسکے اور
ہنود کے کبھی کچھہ بحث مباحثہ بھی نہوا ہو یہانتک کہ کبھی ہند مین بھی نہ آیا ہو دساتیر زرتشتیہ مین
مرقوم ہے کہ زرتشت نے خبر دی کہ ایک برہمن بیاس نام کہ از بس ہوشیار ہی آویگا اور کئی باتین
مجھسے پوچھیگا چنانچہ ایسا ہی ہوا اور بیاس جی بلخ مین تشریف لیگئے اور زرتشت سے مجمع عام مین ملاقات
کرکے کہا کہ کئی باتین میرے دل مین ہین مین نے اونکو اب تک زبان سے نہین نکالا اس سبب سے کہ مین نے سنا
ہی کہ رشیا ملین گنکر اپنے دوستونکو خبر دیتے ہین اگر تم میرے دل کی باتون کے جواب مجھکو دیدو تو تمہارا
دین قبول کرون زرتشت نے سب باتین جو بیاس کے دل مین تھین بیان کرکے جواب اونکے دئیے اور خوب
بیان صحیح کی کردی تب بیاس جی زرتشت پر ایمان لائے اور خدا کی نماز پڑھی اور دین زرتشتی قبول کیا اور
پھر ہند کو واپس گئے اور اوس سے پہلے جیکر نگاچہ نامی ایک شخص ہند سے زرتشت کی خدمت مین حاضر ہوکر دین زرتشت کی
تعلیم پاکر ہند مین واپس آیا تھا اور اوسنے دین زرتشتی ہند مین پھیلایا تھا چنانچہ یہہ قصہ بھی دساتیر مین
تفصیل سے مرقوم ہے اور تصریحات مورخین اوپر مرقوم ہو چکی ہین جنسے ثابت ہے کہ فرمانروایان ایران شاہان
نے دین زرتشتی کو ہند مین بہت پھیلایا غرضکہ اصول جن ہنود دین زرتشتی ہے کہ بوساطت شاہان
ایران اور جیکر نگاچہ اور بیاس جی کے ہند مین رائج ہوا ہے اور قدوم مین براہمہ ہند نے کچھہ اوسمین

تصرفات کرکے ابل را باہر از آمیختہ طرفہ معجونے بہم رسانیدہ اند ملاحظہ فرمائیے یہ کتاب دساتیر سے یہود و
مسلمانان یا عیسائیوں کی نہین بلکہ منجملہ کتب زرتشتیان وہ کتاب ہے جسکو وہ لوگ کتاب آسمانی سمجھتے ہین اور یہ
بھی ظاہر ہے کہ اپنکہد بید کی اور پوران وغیرہ کہ جسقدر اب ہنود کے پاس ہین اگرچہ سلسلہ انکی روایت کا
بید بیاس تک بھی مسلسل و متصل نہین باانیہمہ آگے بید بیاس کے سلسلہ قطعاً معدوم ہے پس ان ہنود جنکے
ہے اخذ سبکے بید بیاس جی ہی ہین اور حال بید بیاس کا اوپر مذکور ہوا اور تائید اسکی کتب ہنود سے بھی
پائی جاتی ہے کیونکہ اونکی کتابون مین مرقوم ہے کہ بید بیاس ایک عرصہ تک جنگلو نمین غائب رہے در حقیقت وہ
جنگلو نمین نہین تھے بلکہ وہ عرصہ اونکا بلخ مین زرتشت کی ملازمت کا تھا پس ثابت ہوا کہ اصل ماخذ
دین ہنود کا تعلیمات زرتشت ہے کہ جیکرنکاچہ اور بیاس جی کی وساطت سے ہند مین پہونچین اور بیاس جی
نے اونمین کچھہ ترمیم تبدیل کرکے کتابین ترتیب دین اور بنام بید اونکو موسوم کیا چنانچہ اکابر ہنود بھی
اسبات کو تسلیم کرتے ہین کہ بید ایک لاکھہ اشلوک کہ بید عبارت اونسے ہے بجز چار مہاباک کی مصنفہ بید بیاس
ہین سبھا بریلی کے پنڈتون کی تقریر مندرجہ سوط المجبار مین مرقوم ہے الکہدہاری جو بڑی خیرخواہ ہنود کے
اور بڑے حامی مذہب بید اور بیدانت ہین خاتمہ الکہہ پرکاش مین فرماتے ہین کہ برہما کی زبان سے چار مہاباک
برآمد ہوئی تھی جنکی تفصیل دیباچہ مین ہے اونکی شرح بید بیاس نے ایک لاکھہ اشلوک مین لکھکر بنام چار بید
شہرت دی چارون بید مین ۸۰ ہزار کرم کانڈ کے اشلوک ہین اونکو بمنزلہ دودہ کے اور سولہہ ہزار
اوپاسنا کے ہین اونکو بجائے کہین کے اور چار ہزار اشلوک گیان کے ہین انکو روغن خالص بلاکدورت تصور
کرو اور سمجھو کہ کہین بغیر دودہ کے نہین ہوتا ہے قدیم زمانہ کے ودیا پرشون نے ان چار ہزار اشلوک کا خلاصہ
اور نتیجہ پچاس اپنکہد ون مین لکہا تہا گویا روغن سے جوہر نکالا تہا انتہی پس یہہ کہنا لالہ جی کا کہ دین
ہنود قدیم ہے اور برہما سے منقول ہے صریح غلط ہے بلکہ برعکس اسکے صاف ظاہر ہے کہ تعلیمات زرتشت ہی
کہ بوساطت جیکرنکاچہ اور بیاس جی کے بلخ سے ہند مین پہنچی ہین اور انمین بھی غلط و فریب خرابیان در خرابیان
پڑگئین کہ بعینہ اب وہ بھی باقی نہین اور جو کچھہ کہ دساتیر مین مرقوم ہے محمول اوپر کذب کے نہین ہوسکتا
کیونکہ وہ کتاب بہت پرانی ہے صاحب کتاب کو کیا معلوم تہا کہ بیاس جی کون ہین اور اونکی غرض ایسی تحریر سے
کیا تھی علاوہ برآن طرز بیان واقعہ سے صاف مستنبط ہوتا ہے کہ واقعہ اصلی کی خبر مرقوم ہے اور دعوی
قدم عہد کا بھی جو لالہ جی کرتے ہین مبنی بر جہالت ہے کہ ہم بحث شہرت قرآن مین آیندہ انشاء اللہ تعالی ثابت
کرینگے کہ قرن اول جسکو ہنود ست جگ کہتے ہین وہ زمانہ نوح ع کا تھا کہ اس عرصہ مین دین نوح ع رائج تہا
اور اس عرصہ کے بعد دین ابراہیم اور دین موسی ع جاری رہا قولہ برصفحہ ۶ آیت سے واضح ہے کہ قران کلام

خدا ہین ورنہ او تعالے کو شرط انشاء اللہ تعالی کی کیا ضرورت تھی انتہی ہم اسمو قسم مین یہہ بحث ضرور نہین
جانتے کہ کلام الہی مین انشاء اللہ تعالی کا آنا جائز ہی یا ممتنع صرف لالہ جی کے اظہار جہالت کیواسطی اسقدر لکہنا
ماتا ہی کہ بیان قران مجید مین یہہ آیت بطور حکایت خبر رویا جناب سید المرسلین صلعم کی واقع ہی یعنی خواب جو
جناب رسالت آب صلعم نے قبل از واقعہ حدیبیہ کے دیکہی تھی اور اصحاب سے بیان کی تھی اوسکا مضمون
بیان بیان ہوا ہی پس جسقدر بہ بیان سرائی لالہ جی نے بیان کی ہی سب یاوہ گوئی اور مبنی بر جہالت ہی بڑی
تعجب کی بات ہی کہ ایسی جہالت صریح پر وہ مدعی اسکے ہوتے ہین کہ سالہای دراز سے ہم قران کو دیکہتے ہین
اور ایک ایک لفظ پر غور کرتے ہین یہہ کیسی خود ہی کہ صریح معانی کلمات اور مضامین واضحہ کو بہی نہین سمجہتے
پس خود اونکی تقریر اونکے بطلان دعوی پر شاہد عدل ہے **قولہ** برصفحہ ۴۴ تین چار آیتون کو اونہی
پیشین گوئی قران پر گمان کیا ہے آیت اول سورہ بقر مین ہے قُلْ إِنْ كَانَتْ لَكُمُ الدَّارُ الْآخِرَةُ عِندَ اللَّهِ خَالِصَةً
مِّن دُونِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ إِن كُنتُمْ صَادِقِينَ وَلَن يَتَمَنَّوْهُ أَبَدًا ورنہ ایسی تو ہم بہی کہہ سکتی ہین کہ فلان
قوم تمنای موت ابدا نکریگی انتہی لالہ جی کو وقوع خبر غیبی مین تو کلام نہین بلکہ اقرار اوسکے کرکی یہہ فرماتے
ہین واضح ہو قران شریف مین یہود کے حال سے خبر دیگئی کہ لن یتمنوہ ابدا یعنی یہہ لوگ کبہی تمنای موت کی
نکرینگی اور ایسا ہی ظہور مین آیا کہ باوجود تکذیب نبی اخر الزمان اور معاندت عظیم کے انہون نے کبہی
تمنا موت کی نکی سب آفتین قتل اور اسیری اور جلاوطن سر پر اوٹہائین مگر کبہی یہہ تمنا نکی غور کیجیے کہ اس سے
زیادہ اور کیا اعجاز اور کیا پیشین گوئی ہوگی کہ خود موت اور قتل تو قبول کرین اور تمنا موت نکرین اور وے
لوگ یہہ اچہی طرح سمجہتے تہے کہ اگر ہم تمنا موت کی کرینگے تو یہہ خبر غلط ہوجائیگی اور جب خبر غلط ہوگئی تو بطلان
دعوی نبوت کا صاف صریح لازم آگیا اور ایک آسان سی بات کہدینے مین سب مدعا ہمارا حاصل ہوگیا
پس باینہمہ اگر یہہ اعجاز وظہور پیشین گوئی نہین ہی تو اور کیا ہی کہ موت وقتل واسیری اور جلاوطنی اور
ذلت وخواری اور بربادی مال ومتاع سب کچہہ تو قبول کیا مگر دو کلمہ زبان پر لانے منظور نکئے لالہ جی جو یہان
فرماتے ہین کہ ہم بہی ایسا کہہ سکتی ہین یہہ نہین سمجہتے کہ دان تو اسبات پر تمام بنیاد ملت اور ادعای نبوت منہدم
ہوئی جاتی تہی لالہ جی کے اسقدر کہدینے سے کس چیز مین خلل آتا ہی اسپر بہی ہم کہتے ہین کہ اگر لالہ جی اور انکی جماعت
پنڈتون کی جو اونکی اکابر ہین بالجزم یہہ کہدین کہ مسلمان تمنای موت کی نکرینگے اگر کرین تو دین ہنود کا
باطل ہی اور یہہ موثق کرین کہ اگر جماعت مسلمانون کی تمنای موت کرین تو ہم فورا مسلمان ہوجاوینگی تو ہم
ہی ایک جماعت کی جماعت مسلمانون کی اونکے مواجہہ مین تمنای موت پر مستعد ہوجاویگی مین بالجزم یہہ کہتا
ہون کہ لالہ جی ایسا وعدہ نکرینگے جب یہہ حال ہی تو زندہ سے شرماکر انصاف فرماوین کہ کیا یا حقیقت ہی جسکے

کی لبسبب کسی رنج کے جو اوسکو پونچے پس اگر بالضرور آرزو کرنی الاہو تو یہہ کہے کہ ای خدا یتعالی زندہ رکھ
مجکو جبتک کہ زندگی میرے لئے بہتر ہے اور موت دی مجکو جبکہ موت میرے لئی بہتر ہو فقط اِس سے ظاہر ہوا
کہ لبسبب پونچنی کسی حادثہ دنیاوی کے تمنای موت ممنوع ہی کیونکہ وہ دلیل جزع و فزع و بیصبری کی ہی لیکن
رغبت اخروی یا اعلاء دین حق کے صحابہ کبار جہاد مین خوشی و رغبت سی طالب شہادت ہوتے تھے اور ہزاراں
ہزار درجہ اُس موت کو زندگی پر فضیلت و ترجیح دیتے تھے پس صورتیکہ یہود تمنای موت مین غلبۂ دین حق کا سمجھتے
تھے تو کوئی مانع اوس تمنا کا عقلاً و شرعاً اونکے حق مین قائم نتہا با وجود اسکے نہ تمنا کرنا اونکا بالبداہت ظاہر
صدق اوسی خبر لن یتمنوہ کا ہے **قولہ** بر صفحہ ۴۹ فقیر مؤلف گذارش کرتا ہی کہ یہان بحث ہی اُس چیز
کہ جو قرآن مین وارد ہی واللہ یعصمک من الناس یعنے خدا بچا دیگا تجکو آدمیون سے یعنی کفار سے چنانچہ
ایسا ہی ظہور مین آیا کہ کوئی شخص آپکے قتل پر قادر نہوا حالانکہ بیشمار آدمی آپکے دشمن تھے اور بہتیرون نے
آپکے قتل کا قصد کیا مگر اللہ تعالی نے محض اپنی عصمت سے آپکو محفوظ رکہا چنانچہ بینندگان کتب احادیث پر
پوشیدہ نہین لالہ جی یہان بھی دہی بتنے والی لائے یہہ نسمجھے کہ یہان تو وعدہ جناب رسالت آب صلعم کے
بچانیکا ہی اسمین ترغیب مومنین کی کہان ہی اور حسب حال القین کہ برابر بکثرت تمام خبرین مطابق واقع کے ہوتی
چلی جاتی ہین تو اس تطابق واقع کا لالہ جی کے پاس جواب کیا ہی مگر یہہ کہ یہان بہی عند الاتفاق کا پیش کر دینا
سو بطلان اِس عذر کا بھی سابق ہو چکا ہی مخفی نرہے کہ یہہ وعدہ شدائد کیطرف سے مما قلت رسول اللہ صلعم کا
سے ہی چنانچہ جار اللہ زمخشری نے بتصریح تمام لکہا ہی انہ لیعصمہ من القتل وفیہ ان علیہ ان یحتمل کل ما دون
النفس فی ذات اللہ فما اشد تکلیف الانبیاء علیہم السلام انتہی امام فخر الدین رازی علیہم الصلوۃ والسلام ان المراد یعصمہ من القتل
وفیہ التنبیہ علی انہ یجب علیہ ان یحتمل کل ما دون النفس من انواع البلاء فما اشد تکلیف الانبیاء علیہم
السلام پس جو کچہ لالہ جی نے نسبت شدت مرض کے ہذیان سرائی کی ہی سب یاوہ گوئی ہی **قولہ** بعد ورود
آیت کے صدہا مسلمان یہود کے ہاتھ سے مارے گئی انتہی یہہ اعتراض ہے لن یضروکم الا اذی وان یقاتلوکم
یولوکم الادبار یعنے نہ ضرر پونچا وینگے تمکو مگر رنج اور اگر لڑینگے تم سے تو پھیرینگے اپنی پیٹھین تمسے تحقیق یہہ ہی
کہ یہود لبسبب فرط عناد کے دین اسلام پر طرح طرح کے طعن کرتے تہے اور ہمیشہ لوگونکو ترغیب دیتی تھے کہ اس
دین مین کوئی نہ آوے اور جو آیا ہی وہ پہر جاوے اور اونکی اِس ترغیب و تحریص ایذا فرا سے اہل ایمان کو رنج ہوتا تہا
لہذا خدا یتعالی نے واسطے مومنین کے تسلی کی یہہ آیت نازل کی کہ یہہ لوگ ہرگز اپنی مراد دلی پر فائز نہونگے
یعنی مسلمین کے ارتداد اور پہر جانے کی اور اونکے غلبہ کی انکے ہاتہ مین دو تدبیرین ہین ایک انکی
اہانت آمیز باتی دوسری جنگ و مقاتلہ سو صورت اول مین تو بجز ایذا و دل تنگی کے تمکو کچہہ ضرر نہین پہنچا

یعنے اونکے افترا اور بہکانے سکہانے سے اصلا ضعف دین اسلام مین نہ آویگا اور اونکا غلبہ نہوگا اور صورت ثانی مین جسوقت تمہارے مقابل ہوکر مقاتل ہونگے تو پیٹھین دکھلاوینگے یعنے بھاگجا وینگے اور مغلوب ہوجاوینگے اور جسطرح پر خبر دیگئی تھی ٹہیک ویسا ہی ظہور مین آیا کہ نہ اونکا افترا اور بہکانا سکہانا مضر دین ہوا اور نہ اونکا مقاتلہ جب مقاتلہ کو سامنے آئے مطابق خبر صادق کے بھاگتے نظر آئے بنی نضیر اور قریظہ اور بنی قینقاع اور یہود اور خیبر کا یہی حال ہوا کہ اپنے ہاتہون اپنے گھر ہیان اور گھر جلا جلا کر بھاگے مین حیران ہون کہ لالہ جی یہہ کیا ہذیان سرائی کر رہے ہین اول تو مارا جانا صدہا مسلمانون کا یہود کے ہاتھ سے محض غلط ہے ثانیا بالفرض اگر کسی لڑائی مین کسی یہودی کے ہاتہہ سے کوئی مسلم شہید ہوگیا ہو یا کسی معرکہ مین اکثر شہید ہوئے ہون تو بھی اس سے صحت خبر مین کچھہ خلل نہین آتا چنانچہ یہہ بات بیان مذکورہ بالا سے ظاہر ہے یعنی خبر تو یہہ ہے کہ تحریف اور افترا و زبانی سے بجز تکلیف کے کچھہ ضرر از قسم اپنے غلبہ اور ضعف اسلام کے نہ پونہچا دینگے اور مقاتلہ اور جنگ مین مقابل نہو سکین گے اور پیٹھین دکھلائین گے شہید ہونا کسی ایک دو مسلمان یا جماعۃ مسلمین کا اونکے ہاتہون سے موجب عدم مطابقت خبر کا کسی طرح نہین ہوسکتا آیت متلوہ مین یہہ نہین ہے کہ بروقت مقاتلہ کے مسلمین محفوظ رہین گے بلکہ کلمہ لیقاتلوکم خود دال ہے اسپر کہ جانبین کے آدمی مقتول ہونگے **قولہ** قطع نظر ازین محمد صاحب ان دنون جسپر کوئی پر ایمان لائے تھے یا بانکار پیش آئے تھے انتہے بہت دیر مین جناب لالہ جی نے بزعم خود مباحثہ عقلی شروع کیا مین اونکے مباحثہ عقلی کا نہایت مشتاق رہتا ہون اونکے مباحثہ عقلی سے کمال لطف اوٹھتا ہے کہ انکی لیاقت فن مناظرہ اور میزان وغیرہ اسے خوب کہلتی ہے اب ہم جہالت لالہ جی کی ظاہر کرنے مین تفصیل اوسکی یہہ کہ لالہ جی فرماوین کہ یہہ قضیہ اونکا جو مرددہ بحرف انفصال ہے منفصلہ حقیقیہ ہے یا مانعۃ الجمع یا مانعۃ الخلو والجمع یا مانعۃ الخلو کا تو مقام نہین رہا انفصال حقیقی اگر حقیقیہ مراد ہے تو لالہ جی سخت احمق ہین کہ مسلمات خصم مین مفہوم مردد کے ساتھ تحقق کر سکتے ہین یعنیہ تو یعنیہ ما خبر اسکی ہر کہ کوئی باوجود اسکے کہ لالہ جی بہیئت انسانی نظر آتے ہین یہہ پوچہے کہ آیا لالہ صاحب باعتبار ہیکل جسمیہ کے گدہے ہین یا انسان خود لالہ جی ہی غور کرین کہ ایسا شخص کسقدر احمق اور بیوقوف سمجہا جاویگا علی ہذا القیاس پیش کرنیوالے اس مفہوم مردد کو سمجہنا چاہئے کیونکہ یہہ امر تو خود لالہ جی بہی جانتے ہین کہ ہر مسلم کے نزدیک یہہ امر مسلم ہے کہ ہر نبی اولی المومنین ہے معاذ اللہ انبیا عم کا اعتقاد کتب الہیہ کے اوپر ایسا نہین ہے جیسا جناب پرما صاحب کا اعتقاد بید پر ہے کہ سر بھی کٹوایا اور یقین قول بید پر ہرگز نہ آیا اور بید دق نہایت آزردہ ہوئے دیکہو ادہیای ۱۳۲ اسکند پران کاشی کہنڈ اور خاتمہ جلد اول سوط الجبار پس مفہوم مردد لالہ جی کا عین دلیل اونکی جہالت کی ہے **قولہ** برصفحہ ۹۴ بر تقدیر تسلیم شق اول یہود بنی النضیر کو خوف

ہے کیون واپس مدینہ کے روانہ ہوئی الخ الغرض مت روایت ہذا کے مدعا ہمارا ثابت ہی کیونکہ جب یہودنے
جناب رسالت آب صلعم کے قتل کا مشورہ کیا تو جبرئیل نے پیغمبر کو اونکے مشورہ پر خبر دیدی اور پیغمبر صلعم وان
سے نکل گئی لالہ جی اپنے دلمین آپ ہی غور کرین کہ عصمت خدا اگر اسکا نام نہین ہی تو اور کیا چیز ہے کہ راز پنہانی
پر خدا کیطرف سے خبر دیگئی **قولہ** مسکن بنی النظیر سے قدم نہ اوٹہانے انہی بہی ایک حماقت لالہ جی کی ہو کہ
مباشرت اسباب کو اعتماد عصمت کے منافی سمجھتے ہین اگر یہی آپکی سمجہ ہو تو بہت پستاوینگے اور برابہہ رامچندر
اور سری کرشن کی الوہیت کے باب مین بہت الزام اوٹھاوینگے اس بنا پر ہزارون اعتراض وارد ہونگے
اور یہی تقریر لالہ جی کی پیش کیجاویگی کہ اونکو اپنے علم پر اطمینان اور اعتماد تھا یا نہین اگر تہا تو ہر موقع
مین مباشر اسباب کیون ہوئے متہرا کو چہوڑکر خوف سے جراسندہ کے کیون بھاگ گئے پھر لالہ جی تھیہ فرماوین کہ
چانڈوک اپنکہد مین مرقوم ہے کہ دیوتا امر ہین اور اودہیای ۸۸ اسکندہ ۱۰ ہم سہاگوت مین یہہ ہی کہ
جب برکاسر نے شیوجی کے سر پر ہاتھہ دہرنے کا اس نیت سے ارادہ کیا کہ اونکو جلا کر بھسم کر دے تو
مہادیو ڈر کے مارے آسن چہوڑ کر بھاگے اوسکے پیچہے وہ بھی دوڑا جہان جہان وہ بہاگے پھرے تہان تہان
وہ بھی اونکے پیچہے لگا چلا گیا تب وہ نہایت بیقرار ہو کر بیکنٹھہ کو گئے اونکو نہایت رنج دورہ مین دیکھکر
بشن جی نے پاربتی جی کا بہیس بنا کر اونکے بچانے کی تدبیر اوسکے ہاتھہ سے کی پس اب ہم اسی تقریر لالہ جی کا عادہ
کرتے ہین کہ اگر مہادیو جی بید پر ایمان لاتے اور اونکو راست جانتے تو خوف برکاسر سے بیتاب نہ ہوجاتے ا
اپنے آسن سے قدم نہ اوٹہاتے بلکہ استقامت فرماتے اور خاطر مضطر کو سمجہاتے کہ برکاسر اصلا اونکو جلا کر بھسم
نکر سکیگا اور ہرگز ضرر نہ پونہچا سکیگا اور بشن جی اونکے بچانے کیواسطے ہرگز حیلہ و فریب نکرتے اور اگر مہادیو
بشن جی اسمضمون پر بید کے ایمان نہ لائے تھے اور اوسکو جہوٹا جانتے تھے تو سب ہنود کو لازم ہی کہ باتمام مہادیو و
اور بشن جی کے اوسکو سراسر جہوٹا جانین **قولہ** سفر السعادت مین ہی کہ ایک یہودیہ گوشت زہر آلودہ جناب
رسالت آب صلعم کے سامنے لائی ایک لقمہ کہایا تہا کہ فی الفور اونکے جسم مین سرایت کر گیا دو برس زندہ رہے
تیسری سال اسی مرض مین انتقال کر گئے الخ یہہ امر صحیح نہین بروایت معتبرہ یہہ بات ثابت ہی کہ اوس زہر
ایسا اثر حضرت پر نہین ہوا چنانچہ صحیح مسلم مین انس بن مالک سے روایت ہی ان امرءۃ یہودیۃ اتت ر
النبی صلعم بشاۃ مسمومۃ فاکل منہا فجئی بہا الی رسول الله صلعم فسالہا عن ذلک فقالت اردت لا
قتلک قال ما کان الله لیسلطک علی ذلک یعنی ایک عورت یہودیہ لائی پیغمبر صلعم کے پاس ایک بکری زہر آلودہ
پس کہایا حضرت نے اوسمین سے پہر اوسکو لائی پیغمبر خدا صلعم کے پاس پہر پوچہا پیغمبر صلعم نے اوس سے یہہ حال
کہا اوسنے کہ ارادہ کیا تہا مینے تیرے قتل کرنے کا فرمایا پیغمبر خدا صلعم نے نہین ہی خدا تعالی کہ مسلط کرے

بجکو اسپر فقط پس صاف ظاہر ہوا کہ اُس گوشت زہر آلود کے ایسے اثر کو جو موجب قتل ہو خدا تعالی نے باز رکھا اور سفر السعادۃ یا اور کسی کتاب مین جو بحوالہ بخاری یہہ بات لکھی ہی سو وہ اصلا قابل احتجاج نہین کیونکہ بخاری مین اگرچہ ترجمۃ الباب مین یہہ حدیث لکھی ہی مگر اوسکو مرفوع نہین کیا بلکہ اول روایت مین ہی بسبب نہ ہونے دو واسطہ کے منقطع ہے اسلئے کہ سند اسکی بخاری مین اسطور پر مرقوم ہی قال یونس عن الزہری قال عروۃ وقالت عائشۃ کان النبی صلعم یقول فی مرضہ الذی مات فیہ الحدیث اور چونکہ بخاری اور یونس کے درمیان دو واسطہ مین اور وہ دو نو مذکور نہین پس بسبب انقطاع کے یہہ حدیث قابل احتجاج کے نہین سوا ہی اسکی ابن شہاب کہتی ہین قال عروۃ وقالت عائشۃ کا عطف جو عروہ پر کیا ہی اس سے ظاہر ہی کہ عروہ نے عائشہ سی روایت نہین کی بلکہ مرسلات عروۃ سی ہی یا ابن شہاب نے عائشہ سی منقطع روایت کی ہی یعنی بعض وجوہ سی مرسل ہے اور بعض وجوہ سی منقطع ہی اور ہم عنقریب بیان کرینگی کہ ایسی روایات لائق احتجاج اور استشہاد کے نہین ہوتین خصوصاً ایسی حالتین کہ روایت مسلم سی جو مرفوع متصل مروی ہے معارض ہو پس اس روایت سی احتجاج ہرگز لائق قبول کے نہین یہانتک تو مینے دلائل نقلیہ پیش کین اب مین دلیل عقلی بھی واسطی دفع توہم کے پیش کرتا ہون کہ زہر کے اثر کا قاعدہ ہی کہ غایۃ الامر دو ساعت شمسی سی زیادہ وہ اثر بنسبت ہلاکت کے باقی نہین رہتا اگر اس میعاد کے بعد کوئی شخص ہلاک ہو وی تو یہہ نسمجھا جاویگا کہ وہ سم کے اثر سے مرگیا دیکھہ لیجئی کتب ابن سینا و محمد بن زکریا اور اگر یہہ کتابین بہم نہ پونہچین تو مقدمہ ہلاکت جو دسمبر ۱۸۶۸ع مین واقعہ خاص مرادآباد کا عدالت سشن مرادآباد مین تجویز ہوا ہی دیکھئے اوسمین فرد اظہار ڈاکٹر صاحب کی جو اس فن مین بہت حاذق ہین موجود ہی چنانچہ نقل اوسکی بالفاظہا لکھتا ہون۔ سوال کتنے عرصہ کے بعد زہر کے دینے سی اوسکی علامات ظاہر ہوتی ہین جواب ۳۰ منٹ سی ایک گھنٹے تک سوال کتنے عرصہ مین زہر سی ہلاکت ہوتی ہی جواب آٹھہ یا دس گھنٹہ سی ایک ہفتہ تک **قولہ** بر صفحہ ۵ تفصیل اس سرگذشت کی رسالہ عماد ہند مین ہی انتہی وہ عماد لے بنیاد گھر کی گھر مین کیون چھپا رکھی ہی جیسی کچی پکی وہ ہی اوسکو پیش تو کیجئی اوسکی توڑنے کے بہت مشتاق منتظر ہین کہانتک اُس کچی کو چھپاؤ گے جب سامنے لاؤ گے اوسیدن توڑوا ؤ گے **قولہ** بر صفحہ ۵ فقیر اندرین عرضداشت کرتا ہی کہ اگر ہمارے صلعم نے اپنی حیات مین ارتداد اہل اسلام کی خبر دی ہو تو بعید نہین کہ وہ خود جانتے تھی کہ کاغذ کی کشتی ہمیشہ نہین ٹہر سکتی اور ریت کی دیوار اپنا آنہین ٹھہر سکتی انتہی ہمارے منشی ہندو لفظ تیر کو طا مہملہ سے کہ حروف خاص عرب ہی لکھتی ہین حالانکہ یہ لغت خاص سنسکرت کا ہی کہ اُردو مین بہت مستعمل ہی یا ایہہ

ایسا تصور کرتے ہین جو کچہہ خبر دی تہی کہ بعد ارتداد فرقہ مرتدہ کو اور قوم اویگی وہ ظہور مین آئی ابتدا ارتداد اعراب کے اُس قوم سے اونکا قلع وقمع ہوگیا **قولہ** منجملہ مفسرین کے حسینی نے پانچ قول بکذب بالیل نقل کئے ہین انتہی بجای ملا حسین واعظ کے لالہ صاحب نے حسینی لکہا ہی یہہ نہ سمجہے کہ لفظ حسینی منسوب بہ حسین ہے تفسیر حسینی تو ہوسکتی ہی مفسر کو کسیطرح حسینی نہین کہہ سکتے یہہ بہی منجملہ جہالتون لالہ صاحب کے ہی آمدم بر سر مطلب یہان بحث ہی مصداق خبر آیت سورہ مائدہ کی یعنی یا ایہا الذین امنوا من یرتد منکم عن دینہ فسوف یاتی اللہ بقوم یحبہم ویحبونہ الایہ لالہ جی فرماتے ہین کہ مفسرین پانچ قول بکذب ایک دوسریکے نقل کرتے ہین حالانکہ یہہ اونکی نادانی سے ہے پانچ قول برابر صادق آسکتے ہین یعنی ممکن ہی کہ سب جماعۃ اصناف کثیرہ کی مراد ہوا اور چونکہ اصناف مختلفہ نے مرتدین پر جہاد کیا ہی پس ظاہر ہے کہ وہ سب اشخاص جنسے یہہ جہاد واقع ہوا مراد ہین اگر ایک مفسر نے کسی صنف خاص کو باعتبار مرتدین یمامہ کے اور دوسرے نے دوسری صنف کو باعتبار مرتدین یمن کے مراد لیا تو اس سے نہ باہم کچہہ تعارض لازم آیا نہ اصل خبر کی مصداق مین فرق پڑا **قولہ** محمد صاحب کے انتقال کرتے ہی عبد القیس صحابی کے سوا تمام اہل یمن مرتد ہوگئے تہے انتہی لالہ جی کی سیر علم سیر مین بہی خوب کہل گئی اسی واقفیت پر مستعد معارضہ کے ہوئی ہین یہہ قول اونکا سراسر جہوٹ ہی اسی آیت کی تفسیر مین زمخشری لکہتے ہین ان الاسود العنسی رئیس بنی مدلج کان کاہنا تنبا ر بالیمن واستولی علے بلادہ واخرج عمال رسول اللہ صلعم فکتب رسول اللہ صلعم الی معاذ بن جبل والی سادات الیمن فاہلکہ اللہ تعالی علے یدی فیروز الدیلمی واخبر رسول اللہ صلعم بقتلہ لیلۃ قتل فسر المسلمون وقبض رسول اللہ صلعم من الغد واتی خبرہ فی آخر شہر ربیع الاول انتہی اس سے ظاہر ہی کہ اہل یمن سے بنو مدلج ایام حیات جناب رسالت مآب صلعم مین مرتد ہوگئے تہے اور سردار اونکا ذوالحمار اسود عنسی کاہن تہا اور رؤسا یمن اسلام پر قائم تہے اور فیروز دیلمی نے اُس مرتد کو ایک روز پیشتر حضرت صلعم کی وفات سے قتل کیا اور اوسی روز حضرت نے اوسکی مارے جانیکی خبر مدینہ مین دی پس اسباب مین جسقدر لالہ جی نے خامہ فرسائی کی ہی سراسر جہوٹ اور جہالت ہی طرفہ یہہ ہی کہ ایک جماعت کی جماعت جو بنی عبد القیس کے نام سے مشہور تہی لالہ جی اونکو ایک شخص سمجہکر کہتے ہین کہ سوا ہی عبد القیس صحابی کے سب مرتد ہوگئی تہی سبحان اللہ ع انچنین رسوا کند حق کیدرا ÷ اگر کچہہ شرم ہو تو منہ نہ کہلا دین **قولہ** برصفحہ ۵۲ علاوہ ازین آیت مذکورہ مین لفظ قوم اسکی منافی ہی کیونکہ شخص واحد پر اطلاق قوم خلاف ہی اور برعکس جمہور کے ہی انتہی لالہ جی ذرہ ہوش مین آئیے آپ پر یہہ کیا سودا چڑہا ہی آپ عبد القیس کو ابتک سمجہی ہی نہین آپکی وہی مثل ہی کہ تمام زلیخا پڑہگئے اور پوچہتے ہین کہ زلیخا مرد تہی یا عورت تہا **قولہ** کتاب تیسیر مین ہی کہ قوم مذکور

سے ثابت ہوتا ہی کہ برہما کا عہد ابھی تک بدستور باقی ہی اور چندی اور بھی باقی رہیگا پس یہہ عہد بھی عہد نبوت
ہے ہی یا نہیں اور جس عرصہ مین پوران لکھی گئی ہین وہ عہد بھی عہد نبوت عہد تہا یا نہین اگر یہہ عہد اور عہد
تدوین پورانون کا عہد نبوت عہد نہین تو برہما صاحب خود نبوت سی دست بردار ہوئی یا معزول ہوگئی اسکی
تصریح کرنی چاہئی لیکن اسقدر لیستہ تحریر لالہ جی سی ظاہر ہوا کہ عہد تحریر پورانون کا عہد نبوت عہد نہتہا
پس خالی اس سی نہین کہ برہما صاحب اوس عہد مین منصب نبوت سی معطل تھی خواہ خود دست بردار ہوئی
ہون خواہ معزول کئی گئی ہون مگر یہہ معلوم نہین ہوتا کہ کب سے معطل ہین اور کب تک معطل رہینگے سوم
وہ عہد نبوت عہد کونسا تہا جسمین تدوین بیدونکی ہوئی ہی اور وہ زمانہ کونسا تہا جسمین پورانون کی
تدوین ہوئی ہی اور کسقدر زمانہ دونون مین فاصلہ ہی چہارم یہہ کہ ہنود کی اتہربن بید مین تذکرہ اٹھارہ
پورانون کا ہی اس سی واضح ہی کہ زمانہ تدوین بید سی پہلے وہ سب پوران مدون ہو چکی تھی پس ثابت
ہوا کہ پوران ہای مذکور کی تدوین کا زمانہ بیدونکی تدوین کے زمانہ سی مقدم ہی اور چونکہ زمانہ تدوین
بیدون کا عین عہد نبوت عہد ہی پس ظاہر ہوا کہ عہد نبوت عہد سی پیشتر منصب نبوت سے برہما
جیو معطل ہو چکی تھے پنجم جب یہہ ثابت ہوا کہ زمانہ تدوین بیدون سے پیشتر برہما جیو منصب
رسالت سی معطل ہو چکے ہین تو ثابت کرنا اسکا کہ پہر وہ منصب نبوت پر کب ممتاز ہوئی اور کس دلیل
سے بذمہ مدعیان نبوت برہما کے باقی رہا جب تک یہہ امر ثابت نہوگا مطابق تقاضای دلیل لالہ جی کے یہہ
بید محض بیدثمر ہین کہ اصلا قابل اعتبار کے نہین ششم مدون بید ونکا کون ہی اور مدون پورانون کا کون
ہے اور یہہ جو جوگ بششٹ مین لکہا ہے کہ برہما نے چارون بید اور اٹہارہ سمرتی اور چھ شاستر
اور اٹھارہ پوران بنائے صحیح ہے یا غلط اگر غلط ہے تو دلیل غلطی کی کیا ہے اور اگر صحیح ہے تو
وہ پوران بھی بنائے ہوئی برہما کے قرار پائے اور اونکی صحت مین کیا کلام رہا ہفتم سنادون کا
سلسلہ جو اول مین لکہا ہے جب ایک ہی ہے یعنی سوت عن بیاسین یا سوت عن سیم پاین عن
بیاس اس سے ظاہر ہے کہ ایک شخص یعنی بید بیاس ماخذ سب پورانون کا ہے چنانچہ امر مسکند اول
بہاگوت سے بھی ثابت ہے کہ اوسمین لکہا ہے کہ بیاس جی نے ازتہ بید کے کہیکر اٹھارہ پوران کو
اسنہتے اپا یہہ سلسلہ معتبر ہے یا نامعتبر اگر معتبر ہے تو اونکی صحت مین کیا گفتگو ہے اور اگر نامعتبر
ہے تو سلسلہ کا کونسا راوی نامعتبر ہے کتب ہنود سے واضح ہوتا ہے کہ یہہ سب شخص معتبر ہین اور
راویان بید بھی شاید یہی ہون اور ہرگاہ بموجب عقیدہ ہنود کے یہہ سب اشخاص معتبر ہین پس لاجرم شق اول
ہو ہم منتظر ہین کہ جناب لالہ صاحب جواب اسکو مدلل بدلائل عقلیہ یا نقلیہ تحریر فرماوین مگر دست بستہ جناب پادری

غرض ہیکہ دو باتونکا التزام کریں ایک یہہ کہ حسب عادت کلام فحش زبان پر نہ لاوین ورنہ ہمکو لازم ہمسے بھی جو آپکا
ہے ابتک تو درگذر کی آیندہ نہوگی دوسری یہہ کہ جو کچہہ لکہیں بیدلیل نہ لکہیں مگر واضح ہو کہ جن کتابون سے
استدلال کرینگے اونکو اوپر الزام عدم صحت کا کسی جگہہ عائد نکر سکینگے **قولہ** اب اس سے قطع نظر کرکے
تمامی سوالات وتمامی وسوسات اہل اسلام کے جوابات تحقیقی اور الزامی رسالہ عماد ہند مین تحریر کیے گیے ہین انکے
خوش بیانی اور واقفیت علم معانی اس جملہ سے بخوبی واضح ہی صدر کلام مین زمانہ حال مین کسی چیز سے قطع نظر کرکے
جس خبر کا منتظر سامع کو زمانہ استقبال مین کیا تہا اوسکو آخر کلام مین زمانہ ماضی پر ڈالدیا اگر لفظ اب نہوتا
تو ایک بات بھی تہی یہہ تو ایسا کلام ہی جسطرح پر کوئی کہے اب زمین پر چلنے سے قطع نظر کرکے مین پہاڑ پر
چڑہ گیا تہا صدر کلام اور وسط کلام اور آخر کلام تینون نام اوپر لکہے مین لالہ جی آپ جو تک بندی کو علم
معانی اور بیان سمجہہ رہے ہین یہہ فہم آپ کا محض غلط ہی علم معانی اور بیان وہ علم ہے جس سے اس قسم کی نامربوطی
کلام سے رفع ہوتی ہے جبتک اوسسے نہ پڑہوگی ہزار تک بندی کروگے غثاثت کلام سے ہرگز نہ بچوگے اور جب
اوسکو پڑہکر سمجہہ لوگے تو خود بخود کہدوگے کہ قرآن کی برابر کوئی کلام فصاحت وبلاغت مین نہین ہوسکتا
بشرطیکہ انصاف پر قائم رہوگے اور عماد الہند پر جو ہر جگہہ حوالہ کرتے ہو ابہی تک تو آثار بھی اوسکے نمودار
نہین جسوقت اوسکو ظاہر کروگے یقین جان لو کہ بحمل اللہ وقوتہ خاک برابر ہوگا **قولہ** برصفحہ ۱۴ پوشیدہ نرہی کہ
قیامت کے باب مین قرآن مین تین قول مختلف آئے ہین انتہی محض افترا ہی ہرگز تین قول مختلف نہین **قولہ** مثلاً
سورہ سجدہ مین ہی کہ وہ دن ہزار برس کا ہوگا انتہی سورہ سجدہ مین ہرگز نہین کہ قیامت کا دن ہزار برس کا
ہوگا اس مقام پر کچہہ تذکرہ بہی قیامت کا نہین **قولہ** سورہ معارج مین ہی کہ پچاس ہزار برس کا انتہی البتہ
یہان مفسرین لکہتے ہین کہ مراد روز سے زمانہ ہی ابتدا نفخ صور سے تا استقرار ہر ایک مومن اور کافر کے اپنے مقر
مین **قولہ** سورہ نحل مین ہی کہ روز قیامت کا کام ایک نگاہ مین انجام پاویگا انتہی ہرگز سورہ نحل مین یہہ نہین
ہے کہ روز قیامت کا کام ایک نگاہ مین انجام پاجاویگا یہہ سب افترا پردازی اور دغابازی لالہ جی کی ہے
ہم تینون آیتون کو یہان نقل کرتے ہین آیت سورہ سجدہ مع تفسیر بیضاوی یدبر الامر من السماء الی الارض
یدبر الامر الدنیا باسباب سماویۃ کالملائکۃ وغیرہا نازلۃ آثارہا الی الارض ثم یعرج الیہ ثم یصعد الیہ و
تثبت فی علمہ موجودا فی یوم کان مقدارہ الف سنۃ مما تعدون فی برہۃ من الزمان متطاولۃ یعنی بذلک
استطالۃ ما بین التدبیر والوقوع انتہی دیکہو تو اس آیت مین کچہہ ذکر قیامت کے دن کا نہین بلکہ مفسر علیہ الرحمۃ اسکی
تفسیر لفظ برہۃ من الزمان متطاولۃ کرتا ہی جسکے معنی ہین ایک جز زمان طویل اور یہہ اوسکی تشریح مین لکہتا
ہے کہ مراد ہی اس سے درازی ما بین تدبیر اور وقوع کی بس افترا پردازی اور دغابازی لالہ جی کی خوب ثابت

ہوگئی آیہ سورہ معارج کی تفسیر شیخ عبد العزیز رحمہ ہے تَعْرُجُ الْمَلَائِكَةُ وَالرُّوحُ إِلَيْهِ فِي يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهُ خَمْسِينَ أَلْفَ سَنَةٍ
باید دانست کہ معنی عروج ہر چیز آنست کہ بغایت مقصود خود رسد وچون او تعالی غایت الغایات است پس رسیدن ہر چیز
بغایت مقصود خود رسیدن عروج بسوی اوست بانہ باید دانست کہ در عالم افعال وتاثیرات الہیہ بواسطہ سہ چیز مخلوق
میفرماید اول ملائکہ دوم ارواح کہ عبارت از جوہر دراک ہر مخلوق ست وصورت نوعیہ آن مخلوق محکوم اوست
سوم نفوس ذوی الارادات از انسان وحیوان وشیاطین وجن پس آنچہ بواسطہ ملائکہ وارواح است
بلاواسطہ بحق منسوب ست زیرا کہ دران وہم وشہوت وغضب مخلوق نیست ہر چہ ہست عقل صرف ست کہ تحمل آن
بوقانون بدون معارض ومزاحم میکند وبرطبق آن میرود وآنچہ بواسطہ نفوس ذوی الارادات ست بلاواسطہ
منسوب بحضرت حق نیست زیرا کہ وہم وشہوت وغضب دران دخل دارد بازباید دانست کہ ہرگاہ امری در
عالم واقع میشود ملائکہ وارواح در اتمام آن امر وتدبیر آن مہم فرادی یا بہیئت اجتماعیہ ترکیبیہ
شریک میشوند واز ابتدا وشروع مقدمات وارہاصات آن تا انتہا وحصول مقصود دران مصروف میباشند
وچون مقصود حاصل میشود ایشان را رجوع عروجی بجانب مبدء خود حاصل میشود از انجہت کہ بعضی استعداد خود
را بفعلیت بدل کردند ونوعی از کمال نصیب ایشان شد واین رجوع عروجی بعینہ مانند رجوع حواس وقوای
انسانی ست بعد استیفای لذات تحصیل مطلبی از مطالب عمدہ تا وفور استعداد خود ما بر مالک خود عرض کنند و
مستحق تحمل داعیہ دیگر شوند وچون این سہ چیز دانستہ شد پس معارج الہیہ عبارت از اتمام تدبیرات اوست
در عالم وآن تدبیرات مختلف ست بعضی از انہا بمقدار یک ساعت آن سرانجام میپذیرد وبعضی از انہا
در مقدار یک روز وبعضی در سہ روز وچہار روز وبعضی در ہفتہ وبعضی در یک ماہ وبعضی در یک سال
علی ہذا القیاس تا آنکہ بعضی تدبیرات عمدہ کہ تعلق بانقراض دول طویلہ وانقطاع ملل باقیہ دارند در مدت ہزار
سال عروج مینمایند چنانچہ در سورہ الم السجدہ مذکور ست واطول مدد صعود بشری درین عروج مدت تدبیر
وقائع قیامت ہست کہ از ابتدا مدت نفخ اول تا انتہا استقرار اہل بہشت در بہشت واہل دوزخ در دوزخ پنجاہ
ہزار سال خواہد بود وملائکہ قاطبۃ وارواح جمیع انواع مخلوقات دران شریک خواہند شد وبعد از گذشتن این
مدت سرانجام این کار عظیم کردہ عروج خواہند نمود بالجملہ عروج تدبیرات الہیہ منحصر در یک سال ویک مدت نیست
برای بیان عظمت کارخانہای الہی گاہی آن تدبیرات را ذکر میفرمایند کہ در مدت ہزار سال تمام میشود وگاہی آنکہ
در مدت پنجاہ ہزار سال انجام میپذیرند وغرض آن نیست کہ ہر تدبیر او تعالی نزولا وعروجا منحصر درہمین
قدر مدت می باشد تا اشکالی بہم رسد وبا آنچہ در الم السجدہ مذکور ہست تعارضی پیدا شود انتہی مختصرا آیہ سورہ
نحل یہ ہی وَمَا أَمْرُ السَّاعَةِ إِلَّا كَلَمْحِ الْبَصَرِ أَوْ هُوَ أَقْرَبُ بیضاوی میں اسکی تفسیر میں لکھا ہی وما امر قیام القیامۃ

فی سرعتہ وسہولتہ لشہ الا کلمح البصر اذ کرجع الطرف من اعلی الحدقۃ الی اسفلہا او ہو اقرب او امرہا اقرب منہ بان یکون
فی زمان نصف تلک الحرکۃ بل فی الآن الذی یبتدی فیہ فانہ تعالیٰ یحیی الخلائق دفعۃ وما یوجد دفعۃ کان فی
آن واو للتخییر او بمعنی بل وقیل معناہ ان قیام الساعۃ وان تراخی فہو عند اللہ کالشیٔ الذی یقولون فیہ
ہو کلمح البصر او ہو اقرب مبالغۃ فی استقربہ انتہی پس واضح ہوا کہ آیت اولی میں یوم سے یوم القیامۃ مراد نہیں
بلکہ وہ زمانہ طویل کہ جسمیں امور عظام دنیویہ کی تدبیر انجام کو پہونچتی ہے مراد ہے اور آیۃ ثانیہ میں یوم سے وہ مدت
طویلہ جو ابتدا نفخ اول سے تا اختتام واقعات اور استقرار ہر ایک فریق کی اپنی مستقر میں کہ دری مقصود ہے
اور آیت ثالثہ میں کوئی زمانہ نہیں ہے وہاں یہ بیان ہے کہ قیامت ایک طرفۃ العین میں بلکہ اس سے بھی جلد قائم
ہو جاویگی کیونکہ قیام اوسکا زمانی نہیں بلکہ آنی ہے جیسے دن رات ہو جاتی ہے کہ درمیان میں دونوں کے
کوئی زمانہ نہیں پس لالہ جی نے جو بر بنا توہمات اپنے کے بتقلید بعض پادریوں کے اپنی طرف سے کیون
کے معنی بنا کے اوسپر اعتراض کیا ہے یہ اعتراض اونکا آیات پر وارد نہیں ہوتا بلکہ اونکی توہمات پر وارد ہے
اب ہم تصریح کرنے میں لالہ جی کی جہالتوں کی جنکو انہوں نے از راہ جہل مرکب کے عقل کامل تصور کیا ہے **قولہ**
کاروبار ایسے نہیں کہ نزول وصعود کر سکیں کسواسطے کہ داخل اعراض میں انتہی جواب اسکا تفسیر عروج سے جو
اوپر لکھی گئی ظاہر ہے عروج اعراض اور ہے اور عروج اعیان اور لفظ عروج وصعود و ترقی ہمیشہ بیان میں جیسا کہ اعیان
پر مستعمل ہے ترقی اعراض میں بھی مستعمل ہے الیہ یصعد الکلم الطیب والعمل الصالح یرفعہ ۞ و دیدۃ حتی تنظرون
الجہول + کان لہ حاجۃ فی السماء لالہ جی فرماتے ہیں کہ کو کتاب اپنکہد رکہسہ میں ہے کہ جو ان خواہشوں کو پورا
سمجہتا ہے اوسکو بد اعمال بدروں سے جیسے جاتے ہیں اور نیک اعمال اوسکی یاروں اور فرزندوں پر تقسیم ہو جاتے
ہیں ہرگاہ کہ اعمال اعراض ہیں اونکا ایک سے چہوٹ کر دوسرے کو پہنچ جانا اور اوروں پر قسمت پانا کیونکر متصور
ہو سکتا ہے یہ اوسی اوپنکہد میں ہے آہنگ شام یعنی جاندار وسمجہت کی ہے لالہ جی فرماتے ہیں کہ آسمان تو
عرض ہے یہ جاندار کیسے ہو گئی یہاں جوہر وعرض کی بحث کریں اور جواب اپنے اعتراضات کا آپ ہی دیتے **قولہ**
قطع نظر ازین یہ قیاس اصلا نہیں کہ کوئی بات ہزار برس تک جاری رہے پس اس عالم بالا کیطرف رجوع
کرے انتہی یہ کیا مہمل تقریر ہے قید کیا مذکور ہے لالہ جی کہتے کیا ہیں اس جملہ مہملہ کا مدعا جو کچہہ ہو صاف
صاف لکہیں اور بعد ملاحظہ تفسیر شیخ عبد العزیز رحمہ اللہ کے جو اوسپر اعتراض ہو پیش کریں **قولہ** اب
وہ آیت اور اوسکی معنی یہ ہیں الخ میں حیران ہوں کہ لالہ جی کو صرف ونحو کی تو استعداد ہی نہیں کیس
بنیاد پر آیت کا ترجمہ کرنے بیٹہے ہیں جہل مرکب نے انکو بہت فضیحت کیا ہے گا اونکو اصلا تمیز نہیں ہوتا اول تو
آیت ہی غلط لکہی یعرج الیہ کی جگہ یعرج الیہ لکہتے ہیں اپنا ترجمہ لکہتے ہیں تدبیر کرتا ہے امر آسمان سے طرف

زمین سے الخ معلوم نہوا کہ (امر) (تدبیر کرتا ہی) کا فاعل ہی یا مفعول امر متدبر ہی یا مدبر بہر لکھتی ہین کہ پس عروج فرماتا
ہے طرف اوسکی ایک دن الخ۔ معلوم ہوا کہ (فرماتا ہی کا) فاعل کیا ہی یا امر فاعل ہی یا اللہ تعالےٰ فاعل ہی یا ایک دن
فاعل ہی اور ضمیر اوسکی کسکی طرف راجع ہی **قولہ** حاصل آنکہ روز قیامت اوتعالی کاروبار کے لئے آسمان سے
بطرف زمین نزول فرماتا ہی بعدہ فراغت حاصل کرکے پھر آسمان پر تشریف لیجاتا ہی انتہی اس سے ظاہر ہوا کہ یعرج کا
فاعل لالہ جی کے نزدیک خدا تعالےٰ ہے اب ہم اونسے دریافت کرتے ہین کہ الیہ مین ضمیر مجرور کسکی طرف راجع ہے
آسمان اور زمین کیطرف تو راجع ہو ہی نہین سکتی ناگزیر خدا تعالےٰ کیطرف راجع ہوگی پس ترجمہ لالہ جی کا مہمل
ہوگیا ظاہر التقریر سے لالہ جی کے معلوم ہوتا ہی کہ ضمیر مجرور بطرف آسمان کے عائد ہی مگر یہہ سخت حماقت اور
جاہلیت لالہ جی کی ہے لفظ سما مونث ہی اوسکی طرف ضمیر مذکر کسطرح پھر سکتی ہی منشا اس یادہ سرائی کا جہالت
ہے کہ آج تک یہہ نہین سمجھتے کہ مرجع مذکر کیطرف ضمیر تانیث نہین عائد ہو سکتی پھر یہہ بھی نہین سمجھتے کہ روز قیامت
تو زمان حال مین قائم نہین بلکہ زمان آیندہ مین قائم ہوگا اور یہان خود لالہ جی سب فعال کے زمان کو زمان
حال قرار دیتے ہین چنانچہ خود لکھتے ہین کہ عروج کرتا ہی تدبیر کرتا ہے پس ظاہر ہوا کہ دلالت ان صیغونکی
کسیطور پر اوس روز پر جو آیندہ آویگا نہین ہو سکتی اور خود تقریر لالہ جی کی اونکو دعوی کی تکذیب کے واسطے
کافی ہو گئی یہہ بھی ایک اعجاز قرآن ہی کہ جب کوئی بیدین اوسکے معنی مین قصداً اعوجاج کرتا ہی خداے تعالےٰ
اوسکو خود اوسیکی تقریر سے جو بنا بنا کر فضیحت کرتا ہی کتاب اللہ لا یاتیہ الباطل من بین یدیہ ولا من خلفہ
تنزیل من حکیم حمید فرماتا عربیا غیر ذی عوج **قولہ** سورۂ فجر مین مرقوم ہی وجاء ربک والملک صفا صفا الخ
یہان زمین کا ذکر بھی نہین اور ایسی ہی اوس حدیث مین جو اونہون نے آیندہ نقل کی ہی اصلاً ذکر زمین
کا نہین ہے پس نہ یہہ آیت نہ وہ حدیث لالہ جی کے مدعا کی مفید ہی **قولہ** بہرحال موافق اقوال مفسرین کے
بیان حالت قیامت مین ہی انتہی اس کذاب مفتری کو شرم نہین آئی کہ صاف وصریح افترا اوپر مفسرین کے کرتا ہی
جتنے اوپر تفسیرات مفسرین کی نقل کی ہین اونسے صاف ظاہر ہی کہ آیۂ سورۂ سجدہ اصلاً قیامت کے حال مین نہین ہے
اور جی یہہ اعتراض جو آپکے پیشوا یعنی پادری فنڈر صاحب کا ہی جناب مولانا رحمت اللہ صاحب اور مولانا آل حسن
صاحب ازالۃ الاوہام اور استفسار مین جواب اسکا دیچکے ہین آپ کو اگر شوق مناظرہ کا تہا تو اوس جواب مین
گفتگو کی ہوتی مگر حق تو یہہ ہے کہ آپ اوس جواب کو بسبب کم استعدادی کے سمجھے بھی نہونگے اور پادری صاحب
ہندسی بلکہ اس عالم سے کوچ کر گئے اور آپکو درماندہ چھوڑ گئے اب کون آپ کو مضمون جواب کا
سمجہاوے افسوس ہی کہ پادری صاحب مرگئے اور آپکو مثل یتیم و لسیر کے کر گئے **قولہ** طرفہ اینکہ آیت ہذا
مین ایراد کلمہ آو سے کہ بمعنی آئندہ ہی لازم آتا ہی کہ خدا تعالی آگاہ نہین کہ کار قیامت طرفۃ العین مین

سرانجام پاویگا یا اوس سے زودتر اختتام ہوجاویگا انتہی یہہ جہالت لالہ جی کی بالائی جہالت ہے، آیت مین کچھہ تذکرہ انجام پانیکا کام کا نہین ہے اور مفصل بیان اسکا ہوچکا اور لفظ اَو کو جو کہتے ہین کہ معنی یا ہی تردید ہی یہہ بھی اونکی جہالت ہے اگر یا ہی تشکیک کہتے تو ایک بات بھی تھی ظاہرا معلوم ہوتا ہے کہ ابتک وہ تردید و تشکیک مین کچھہ فرق نہین جانتے پس ایسی جاہل سے گفتگو بھی عبث ہے مگر یہہ بھی واسطی تنبیہ کے لکھا جاتا ہے کہ اَو کے معنی کئی ہین ایسی مواقع مین بمعنی اباحہ مستعمل ہوتا ہے مراد یہہ ہوتی ہے کہ اگر وہ ہے تب بھی بجا ہے اور اگر یہہ ہے تب بھی بجا ہے کما تقول جالس الحسن او ابن سیرین یعنی مجالست حسن کی بھی بجا ہے اور ابن سیرین کی بھی بجا ہے ایسی ہی یہان ہے کہ قیام قیامت کو اگر طرفة العین مین سمجھو تب بھی درست ہے اور اگر اوس سے اقرب زمانہ مین بھی کہو تب بھی درست ہے کیونکہ اوسکا قیام آنی ہے دفعة واحدة قائم ہوجاویگی اور بمعنی بل بھی مستعمل ہوتا ہے کما قال بدت مثل قرن الشمس فی رونق الضحی ۔ و صورتہا او انت فی العین املح چنانچہ تفسیر بیضاوی مین ان دونو معنی کی طرف اشارہ کیا گیا ہے **قولہ** علاوہ ازین یہان سے یہہ بھی ثابت ہوا کہ خدای تعالی مانند جن و انس کے پابند شب و روز ہے انتہی قساوت قلبی لالہ جی کی حد سے درگذری آیات مین پابندی کا ذکر کہان ہے ہمنی چاہا تہا کہ کتاب کو مختصر کرین مگر لالہ جی نہین مانتے جب تک دوچار الزامات بیدون اور اپنے معبودون پر نہ سنینگے باز نہ آوینگے اب لالہ جی پابندی اون موجودات کی جنکو آپ اپنا معبود اور الہ سمجھتے ہین سنیئے کہتو لی اپنشہد اتہرین بید مین ہے جب معلوم ہوا کہ جیو آتما اور پرآتما دونو ہمسایہ ہے اور اول ہرن کرنیوالا ہے اور درمیان سوراخ دل کے مقیم ہے اور بسبب مقید ہونیکے اعضا مین محجوب ہے پس یہہ یقینی آتا ہے کہ ہرن کربہ کا صانع ہے انتہی جناب لالہ جی مقیدی اور پابندی اسکا نام ہے جسکا آپ بہت وا اسکے ساتھہ آپکا بید کہ رہا ہے جو کہ سنجیا اپنشہد اتہرین بید آتما کی دن رات اکیس ہزار چھہ سو تنفس ہوتے ہین یعنی سانس لیتا ہے اور ساتھہ پانو سو دوڑتا ہے ستا اور رج اور تم یہہ تینون صفتین اوسکو ہر وقت اور ہر آن مثل رسی جکڑے رہتی ہین اور ہر عضو کو پکڑے ہین مگر جہل و نادانی سے اوسکو اونکی کیفیت نہین معلوم ہوتی اور وہ بی نقصان ہے اور یہہ عالم جو دکھائی دیتا ہے وہی ہے انتہی دیکھیے مقیدی اور پابندی رات و دن کی اسکا نام ہے جسکو یہہ بید با علان تمام مشتہر کر رہا ہے **قولہ** یہی مطلب سورہ حج مین صاف مرقوم ہے مثلا و ان یوما عند ربک کالف سنة مما تعدون فقط انتہی آپکا مطلب یہہ تہا کہ قرآن سے ثابت ہے کہ خدا پابند رات دن کا ہے فرمائیے کہ یہہ پابندی سورہ حج مین کہان ہے پوری آیت سورہ حج کی یہہ ہے و یستعجلونک بالعذاب و لن یخلف اللہ وعدہ و ان یوما عند ربک کالف سنة مما تعدون اسکا مطلب یہہ ہے کہ کفار جو جلدی کر رہے ہین عذاب کی (یعنی وہ جو کہتے ہین کہ ہمپر کیون نہین عذاب آتا اور کیون نہین قیامت برپا ہوتی

تو خدا اپنے وعدہ کا خلاف نہ کریگا یعنی بیشک قیامت اونپر قائم ہوگی اور اگرچہ اونکو نزدیک [illegible] قیامت میں جو
دیر ہے مگر خدا کے نزدیک کچھ تاخیر نہیں اوسکا وقت پر قائم ہونیکا وقت بڑا عرصہ سمجھتے ہو وہ ایک دن ہے یعنی بہت
قلیل ہے خدا کے نزدیک۔ **قول** ہر کیف قرآن کو اپنی کہ وجود اپنی زمانہ کا تصرف ہے انتہی لالہ جی ترجمہ
معانی اور بیان مین برعم اپنے بڑے ماہر ہین فرماتے ہین کہ ہیانکیا موقع ہر کیف کا ہے اکثر جگہ جو بے محل الفاظ اونکی تحریر
مین اس سے ظاہر ہے کہ نظر لالہ جی کی تطویل تک ہے پھر یہہ جو فرماتے ہین کہ قرآن گویا ہے الخ یہہ بھی صاف
افترا ہے آیات مذکورہ مین سے کس آیت کا یہہ منطوق ہے لالہ جی کو شرم نہین آتی کہ رذیلوں کے گمانیکی خاطر سے
بہشت کو اپنی جہنم مین داخل کرتے ہین اور یہہ امر تو خود لالہ جی کو معلوم ہے کہ اہل اسلام حدوث زمان کے
معتقد ہین پس در صورت قدیم مین تصرف حادث کا کیونکر ہوسکتا ہے مگر یہہ امر اوپر اعتقاد لالہ جی کے البتہ
محتمل ہے کہ معیت وجود زمان کے ساتھ وجود واجب الوجود کی بسبب اعتقاد قدم زمان کے قائل ہوں **قول** تمام
اون آیات اور روایات کو پیش کرے انتہی بہت آیات اور احادیث سے ثابت ہے کہ دوزخ کی درکات متفاوت
ہین اور اسیطرح اہل دوزخ کے بھی درجات ہین قرآن مین ہے اَلْمُنَافِقِيْنَ فِي الدَّرْكِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ
اَدْخِلُوْا اٰلَ فِرْعَوْنَ اَشَدَّ الْعَذَابِ سوا ہے اسکے بہت آیات اور احادیث ہین مگر یہان چندان اونکو لانیکی
ضرورت نہین **قول** اپنی عاقبت سے حساب نہین لیتا انتہی عاقبت سے حساب لینا عجیب امر ہے اردو مین معنے
حساب لینے کے یہہ ہین کہ کسی کے ذمہ کسیکا کچھہ حق واجب ہو اوسکا مطالبہ کیا جاوے عاقبت سے حساب لینا
محض ایک مہمل بات ہے ہمنے آجتک کسی معتمد کی نظم و نثر مین یہہ کلمہ نہین دیکھا ظاہر الالہ ناواقفی نے محاورہ فارسی کا
از راہ بوالہوسی ترجمہ اردو مین کرڈالا ہے یہہ نہ سمجھے کہ محاورات ہر زبان کے علیحدہ علیحدہ ہوتے ہین ترجمہ
اونکا دوسری زبان مین ہرگز نہین ہوسکتا مثلاً خاک زد آتش زد دست داد اگر کوئی احمق اونکا ترجمہ کرکے
معانی مجاز عرفی جنمین وہ کلمات زبان فارسی مین مستعمل تھے مراد لے تو سراسر حماقت اوسکی ہے لالہ جی کو شاید
معاملہ میرزا محمد حسن قتیل اور شیخ علی حزین کی خبر نہین جبکہ میرزا صاحب کا یہہ شعر ؎ یکدو جب جامی گوی
نوز خون پاک نبود چہ کشتہ برگشتہ تیان بود وہ دگر خاک نبود چہ شیخ علی حزین کے سامنے پڑھا گیا با وجودیکہ
بہت عمدہ مضمون الفاظ فصیحہ مین اچھی طرح ادا کیا گیا تہا مگر چونکہ ایک محاورہ اردو کو فارسی کر دیا تہا
شیخ علی حزین نے اوسکو سنکر فرمایا کہ کلام ہند و بچہ است از اہل زبان نیست یعنی خاک نبود بمعنی ہیچ
نبود محاورہ اہل زبان کا نہین (خاک نہین) محاورہ اردو کا ہے کہ میرزا صاحب نے اوسکو فارسی مین ترجمہ کر لیا
**قول** قطع نظر ازین مسلمانون کے دین و آئین مین کفر کہتے ہین عدم تصدیق محمد صلعم کو حالانکہ اسبات
مین سواے مسلمانون کے جمیع اشخاص مساوات رکھتے ہین انتہی یہہ بھی حماقت لالہ جی کی ہے مدار کفر کچھہ

تصدیق پیغمبر پر ہی نہیں ہے بلکہ جو شخص کسی ایک اصل کا بھی اصول دین میں سے منکر ہوگا وہ کافر ہوگا اور
پھر اوسمین بھی مدارج ہین بعضی ایسی ہین کہ صرف منکر ہی ہین بعضی ایسے ہین کہ اہانت اور سب و شتم کے
مرتکب ہین بعضی خود دعوی الوہیت کا کرتے ہین علی ہذا القیاس مدارج کفر بہی بہت ہین ایسی عرصہ تین الفصر
مانند لالہ صاحب کے ہین کہ بکمال بے ادبی اور گستاخی کے پیش آتے ہین بعض مانند آتھم وغیرہ کے قصائد نعت
مین نبی آخر الزمان صلعم کے رقم فرماتے ہین ایک اہل کتاب ہین ایک بت پرست ہین غرض درجات ہر ایک
کے موافق اون کے اعتقادات کی متفاوت ہین **قولہ** پہر اکثر آیات مین آیا ہے کہ فاعل شر شیطان اور
انسان ہے اور کہین قرآن مین خدای تعالے کو فاعل شر ٹھہرایا ہے انتہی یہہ بحث بہت مفصل سوط الجبار
مین ہو چکی ہے لالہ جی اوسکو دیکھ لین مختصر اسیان بھی کچھ لکھا جاتا ہے کہ ہماری ملت مین خالق افعال خدای
تعالی ہے اور مباشر بندہ ہے بید ہنود اس مسئلہ مین ہمارا تابع ہے کہ فاعل جمیع خیر و شر خدای تعالے کو باعلان
تمام بیان کرتا ہے اور لالہ جی بھی تحفۃ الاسلام مین معترف ہوئے ہین کہ فاعل جملہ خیر و شر او تعالی ہے جب یہہ
امر مسلم الثبوت ہے تو ہم لالہ جی سے استفسار کرتے ہین کہ بید مین بہت مواقع مین فاعل فعال اور چیزون کو
بیان کیا ہے چنانچہ انتر مت بید اینکھید اتہرن بید مین لکہا ہے کہ مایا جو قائی ہے جہوٹ کو سچ اور سچ کو جہوٹ
کر دکھلاتی ہے وہ ذات جو حق ہے اوسکو چھپاتی ہے اور عالم کو جو جہوٹا ہے اوسکو ہتیلی پر دہر دکھلاتی
ہے انتہی سرب بید اینکھید ججر بید مین ہے پرجاپت نے تمام عالم کو پیدا کیا تیتری اینکھید ججر بید مین ہے
فاعل ہر فعل کا جیو آتما ہے کہین یہہ بھی لکھا ہے کہ برہسپت نے اپنی صورت زہرہ کی بناکر اسرون کو گمراہ
کیا اسیطرح پر بہت جگہ بید مین نسبت افعال عباد کے بطرف غیر خدا کے کی ہے چونکہ بربنای تقریر لالہ جی
کے یہہ تناقض بید مین موجود ہے پس لالہ جی پر واجب ہے کہ اوسکو رفع کرین اور ہم تو جواب
تحقیقی سوط الجبار مین دے چکے ہین ضرورت اعادہ کی نہین ہے **قولہ** جو کوئی زبان عربی سے
ذرا بھی واقف ہے بخوبی جانتا ہے کہ آیات کے لفظ سے حقیقۃ و مجازاً منکشف نہین ہوتا کہ خالق
گمراہی اور ضلالت خدا ہے انتہی جناب لالہ صاحب خرابی تو ایسی ہی لوگون کی ہے جو کم واقف
ہین جسطرح پر آپ ہین کیونکہ وہ مجاز لفظی اور مجاز عقلی مین تمیز نہین کر سکتے چنانچہ آپ اس علم
مین کہ بحث اسناد خبری کی ہے یہہ فرماتے ہین کہ کسی لفظ سے حقیقۃ و مجازاً منکشف نہین ہوتا فرماتی کہ
یہان الفاظ کی کیا بحث تھی یہان تو بحث اسناد ہے آپکی اس تقریر سے مجکو یقین کامل ہوا کہ ابھی تک
بحث اسناد خبری کی بو بھی آپ کے دماغ تک نہین پہونچی ع چل ہوا ہوا ای صبا دیکھا تجھے * آنکہ
چون پستہ گفتمش ہمہ مغز * پوست بر پوست بود ہمچو پیاز * اب مناسب ہے کہ سوط الجبار کو ملاحظہ فرمائی گر

جواب اسکا یہ ہے کہ بید مین جو لکہا ہے کہ پرجاپت نے عالم کو پیدا کیا اور نامل ہر شخص کی حیوانات ہے اور
اما جہوٹ کو سچ اور سچ کو جہوٹ بناکر دکہلاتی ہے اور فلانے فلانے کو گمراہ کیا بیان کو نسبا نسبتا
ہے کہ جس سے منکشف ہوتا ہے کہ خالق ان افعال کا خدای تعالے ہے آگے اس سے جسقدر آپنے
لکہا ہے محض یاوہ سرائی آپ کی ہے اور جواب شبہات دہریہ کے سوط الجبار مین دیئے گئے ہیں
اونکو ملاحظہ فرمائیے اور رہا بہارت کے کرن پرب کو بھی دیکھئے اسمین لکہا ہے کہ بید مین کئی نصیحتیں
ہین جنکو ہم سب کہتے ہین اون کے معانی پر کسیکو اطلاع نہین پس جو اعتراضات کہ آپ نے آیات
متشابہات پر کئے ہین وہ سب ہم بید پر وارد ہین اون کے جواب کا فکر کیجئے اور ہم تو آپکے
کو جواب دیچکے ہین **قولہ** اہل اسلام سے ہمارا سوال ہے کہ ولقد اضل منکم جبلا کثیرا وغیرہ آیتین
محکمات ہین یا متشابہات بر تقدیر شق اول اونکی تاویل کس لئے کیجاتی ہے انتہی لالہ جی آپکی یہ
محض جہالت ہے جو آپ یہان تقریر کر رہے ہین آپ ابھی تک دلالت اور متشابہات اور محکمات مین کچھ
فرق نہین جانتے پہلے یہہ فرق دریافت کر لیجئے ان بعد کچھ گفتگو کیجئے اور یہان تو کچھ آیات
مین تاویل بھی نہین ہوئی پس بحث تاویل کی محض فضول ہے مگر آپ فرمائیے کہ باوجودیکہ اکثر
جگہ بید مین فاعل سب خیر و شر کا خدای تعالے کو بتصریح تمام بیان کیا ہے پھر جو نسبت اکثر
افعال کے اور ونکی طرف کی گئی ہے آپ اسکی کیا تاویل کرتے ہین **قولہ** اور شیعہ یضل بہ الا
الفاسقین وغیرہ کی تسویل کرتے ہین انتہی اول تو فرمائیے کہ تسویل کا یہان کیا موقع ہے آپ
محض جاہل ہین آپ کو یہہ بھی نہین معلوم کہ تسویل کس مقام پر مستعمل ہوتا ہے اور کلام کو
ایک معنی سے دوسرے معنی کی طرف پھیرنے کے مقام مین استعمال تسویل کا صحیح ہے یا نہین
اور در اصل معنی تسویل کے کیا ہین اور تعدیہ اسکا کیسے محل بیمحل جو لفظ زبان پر آجاتا ہے کہہ دیتے
ہین معنی سے کچھ مطلب نہین رہتا قافیہ تاویل کا تسویل درست ہونا مقدم ہے علاوہ ان سب
مراتب کے آپ ابتک یہہ بھی نہین سمجھتے کہ آیت ما یعلم تاویلہ الا اللہ مین جو کلمہ تاویل واقع
ہے اوسکے معنی کیا ہین آپ از راہ جہالت معنی تاویل کے اس آیت مین بھی یہہ سمجھے ہوئے ہین کہ
پھیرنا لفظ کا معنی ظاہری سے معنی غیر ظاہر کی طرف حالانکہ یہہ ہرگز مقصود نہین بلکہ یہان معنی
تاویل کے ما یؤول الیہ الشی ہین جسکا حاصل مراد اور معنی ہین آپنے جسقدر یہان گفتگو کی ہے
سب از راہ جہل مرکب کے ہے آپنے نہ محکمات کو سمجھا نہ متشابہات کو نہ دلالت کو نہ یہہ سمجھے
کہ تاویل اصطلاح مین کسکو کہتے ہین اور لغوی معنی تاویل کے کیا ہین اور اس آیت مین تاویل

کیا معنی ہین اور یہہ آیتین جنکا یہان مذکور ہے کس قسم کی ہین اور ان آیات کو کسنے از قسم متشابہات
کہا ہے خلاصہ یہہ ہے کہ ازراہ افترا پردازی اپنے جی سے باتین بناکر امور مسلمہ شیعہ کی بنا پر ان
راہ جہل مرکب کے اعتراض بیہودہ کرتے ہین کبھی کہتے ہو کہ شیعہ یہہ لکھتے ہین کبھی کہتے ہو کہ سنی یون
لکھتے ہین مگر نہ کلام علماء شیعہ کا سمجھتے ہو نہ علماء اہل سنت کا الغرض جو کچھ فاضل بت شکن نے رقم
فرمایا ہے وہ صاف عیان ہے وہ لکھتے ہین کہ وسیلہ چہارم در ابحاث فاسدہ کہ بنای بحث
اندرین بر الکنت وسفاہت او ازانہا عیان باید دانست کہ جمیع کلمات اندرمن ازین نہ فن بیرون
نیست یکی بی ادبی دوم حکومت طلبی سوم بہتان طرازی چہارم حیلہ سازی پنجم خیانت پردازی
ششم توہم پرستی ہفتم ادبستی ہشتم غباوت نشانی نہم بیجا دانی قولہ پہر شیعہ اپنی تاویل جاہل
ٹہرانیکے لئے کہتے ہین کہ الفاظ والراسخون فی العلم جملہ سابق پر معطوف ہین انتہی لاالہ
صاحب آپ تو ازبس جاہل ہین کہ الفاظ کا عطف جملہ پر کیونکر ہو سکتا ہے جملہ سابقہ تو یہہ ہے کہ لا
یعلم تاویلہ الا اللہ بہلا اسپر والراسخون فی العلم کیونکر معطوف ہو سکتا ہے آپ یہہ بھی
نہین سمجھتے کہ محل اس جملہ کا کیا ہے آیا محل رفع مین ہے یا نصب مین یا محل جر مین اور والراسخون
فی العلم مرفوع ہے یا منصوب یا مجرور اور والراسخون فی العلم جملہ ہے یا حکم مین جملہ کے
ہے یا حکم مین مفرد کے جب آپ کو اسقدر بھی شعور نہین اور بے شعوری آپکی یہانتک پہونچی کہ
والراسخون فی العلم کو جملہ سابقہ پر معطوف بیان کرتے ہین پہر آپ کو شرم نہین آتی کہ ازراہ
جہل مرکب کے دخل در معقولات کرکے فضیحت ہوتے ہو مگر حق یہہ ہے کہ یہہ بھی ایک اعجاز قرآن
ہے کہ جب کوئی احمق دشمن دین قرآن کی بہ نسبت ازراہ قساوت قلبی کے کچہہ یاوہ گوئی کرتا
ہے خدای تعالی خود اوسکی تقریر سے اوسکو ذلیل کر دیتا ہے پہر یہہ قول آپ کا کہ الفاظ
والراسخون فی العلم الخ آپ کی جہالت پر دلالت کرتا ہے الفاظ والراسخون فی العلم معطوف
نہین ہو سکتے علی الخصوص واو کہ خود حرف عطف ہے وہ کسی طرح پر معطوف نہین ہو سکتا پہر
قول آپکا تعطیل الہی محض بمعنی ہے آپنے تسویل کے قافیہ کے لحاظ سے لفظ تعطیل لالا اور معانی
کا خیال کچہہ نکیا تعطیل کو تعطل کی جگہ استعمال مین لائے اگر علم معانی اور بیان مین کچہہ بھی آپکو
دخل ہوتا تو مراعات لفظی کے سبب معنی کو آپ خراب نکر دیتے یا یہہ ہے کہ آپ تعطیل اور
تعطل مین کچہہ فرق نہین سمجھتے قولہ یعنی تاویل متشابہات سے سوای او تعالے اور اولو
لوگون کے کہ علم قرآن مین استوار ہین کوئی واقف نہین ہے انتہی اس تشریح سے جہالت لائی

فی بابت ہرگیکی درست ہوئی کیونکہ حسب القول اذکو الراسخون شرا عمم جملہ سابقہ یعنی لا یعلم تاویلہ الا اللہ
پر معطوف ہوا تو یہہ بھی ایک جملہ علحدہ ہوا اور جو جو عامل جملہ معطوف علیہ مین ہین اومین کا کوئی عامل
اسمین عامل نہوا اور والراسخون فی العلم مین کوئی کلمہ ایسا نہین جو علم اور عدم علم پر دلالت کرے
پھر اس صورت مین یہہ معنی کہ (سوای اون لوگون کے جو علم قرآن مین استوار ہین کوئی واقف نہین)
لالہ جی نے کہان سے نکالی ہرچند کہ مین یقین جانتا ہون کہ جسطرح پیرا دیتون سے ناقہمی سے یہہ
معنی بیان کئے ہین اسیطرح میری اس تقریر کو بھی بسبب بے علمی کے نہ سمجھینگے لیکن صاحبان علم اوسکو
خوب سمجھ لینگے اور حال جہالت لالہ جی کا اونپر خوب روشن ہو جائیگا **قولہ** دراصل یہہ بھی بیجا ہے
کیونکہ درصورت لفظ یقولون کے اول ایک واو مع ضمیر مقدر تھی یعنی ویقولون یا وہم یقولون
وجیب تھا انتہی مین حیران ہون کہ لالہ جی کو جنون ہے یا مالیخولیا ہے ایک بات بھی صحیح زبان سے
نہین نکلتی جب وہ خود لکھتے ہین کہ الراسخون فی العلم جملہ متقدمہ پر معطوف ہے تو لامحالہ یہہ بھی جملہ
ہونا چاہئے اور ظاہر ہے کہ الراسخون فی العلم جملہ نہین بلکہ مرکب غیر تام ہے اس حالت مین واسطے
افادہ خبر یا طلب کے محتاج اور اجزا کا ہے اور یہہ بھی ظاہر ہے کہ الراسخون فی العلم بظاہر مبتدا
ہو سکتا ہے پس لازم ہے کہ یقولون مع اپنے معمولات کے خبر ہووے جب یہہ امور متحقق ہو گئے تو
اب لالہ جی کی جہالت قابل دیکھنے کے ہے کہ مبتدا اور خبر کے درمیان مین واقع ہونا مرتفع حرف
عطف کا یا وقوع حرف عطف کا مع ضمیر ضروری سمجھتے ہین بھلا اس جہالت کا بھی کچھہ ٹھکانا ہے
اہل انصاف ذری غور فرماوین کہ کسی زبان مین بھی واقع ہونا حرف عطف کا درمیان مبتدا اور خبر کے
ضرور ہے بلکہ حال برعکس اسکے ہے کہ واقع ہونا عطف کا مبتدا اور خبر مین قطعاً ممتنع ہے بجائے
زید قائم اور زید قائم ہست اور زید کہڑا ہے کے کوئی شخص غیر از صاحب ہذیان وجنون کے یہہ
نہین کہہ سکتا کہ زید و قائم زید و قائم ہست زید اور کہڑا ہے لالہ جی نے کوئی تفسیر اس مقام پر
دیکھی ہے اور اومین جو بموجب قاعدہ نحو کے معنی آیت مین بحث لکھی ہے اوسکو جہالت کے سبب سمجھے
مطلقاً نہین بلکہ برعکس سمجھے پس ہمکو بھی تشریح اس بحث کی ضرور نہین جسوقت کہ وہ اپنی جہالت کے
معترف ہونگے یا اپنی غلطی کی اصلاح کرینگے تو اوسوقت ہم بہت وضاحت کیساتھہ وجوہ تفسیر
آیت کی بیان کر دینگے **قولہ** پس علماء شیعہ کی تفسیر کہان درست ہو سکتی ہے قطع نظر اس سے ہمکو
شیعونکی تفسیر و بیان سے کیا کام ہے کہ ہمارا اسیا حشر ہیون سے ہے انتہی اس آیت کی تفسیر مین تو کچھ سنی
اور شیعہ کو دخل نہین مگر بھی ہم لالہ صاحب کی جناب مین التماس کرتے ہین کہ جب آپ جہالت کا اعترا

کر کے یا غلطی کی صلاح فرماؤ کوئی اعتراض پیش کرینگے ہم اُنکو جواب شافی دینگے ہم یہہ سمجھے کہ محض اہل سنت ہی
کیطرف سے آپکے اقوال کو رد کرتے ہین بلکہ اکثر مواقع مین اہل تشیع کی طرف سے بھی آپکی خبر لیتے ہین کو ستمد مین آپنے
متعہ کے باب مین اہل تشیع پر اعتراض کیا تہا دیکہیے کیسا جواب دندان شکن دیا گیا ہے اگر کچھ شرم رکھتے ہوگے
تو پہر نام اوس اعتراض کا زبان پر نہ لاؤگے اب ور گمنڈ نکیجیو جو جو اعتراضات مذہب تشیع پر تمہین مین موجود
بلا تامل پیش کیجیے انشاء اللہ تعالے جواب کافی پاؤگے **قولہ** المقصود متشابہات کی تاویلات سے کنارہ کشی سنیون کا
عین ایمان ہے انتہی لالہ جی اس مقام مین کوئی آیت متشابہات مین سے دراصل ہے ہی نہین آپ کیا زبان آوری
کرتے ہین واقع مین آپ اپنی توہم پرستی اور بادہ پرستی اور غباوت نشانی اور ہیچمدانی اور جلوت طلبی
کو عیاناً ظاہر فرما رہے ہین **قولہ** ابیات الخ نثر لالہ جی کی تو ارباب سخن کے ملاحظہ مین بہت گذری مگر نظم بھی
اونکی قابل تماشا ہے ازراہ بوالہوسی کے ترجمہ مثنوی کا فرماتے ہین **قولہ** مست و لا معقل ہوکر پیکر شراب *
ذرہ کو اپنے وہ سمجھے آفتاب * شعر مولوی قدس سرہ جسکا یہہ ترجمہ لالہ جی نے کیا ہے یہہ ہے **شعر** ازخود آگہ
مست گشتہ بی شراب * ذرہ خود را بدیدہ آفتاب * سبحان اللہ کیا خوب ترجمہ ہوا وہان یہہ تہا کہ خود بخود
بے شراب پینے کے مست ہوئے یہان برعکس اوسکے کہ شراب پیکر مست ہوئے ظاہرا بوقت ترجمہ کے لالہ صاحب
کو اسکا دہیان نرہا کہ مثنوی مولوی قدس سرہ زبان فارسی مین ہے بلکہ ازراہ غفلت اوسکو اردو زبان
کی کتاب سمجھ کر لفظ بی جو بائی موحدہ مجہول اوسمین تہا اوسکو یائی فارسی معروف سمجہا یعنی بجای
بی شراب پی شراب سمجھے اور ازراہ توہم پرستی کے مطابق اپنے وہم کے پیکر شراب لکھدیا **شعر** مثنوی مین
ایک مگس کا تہا بیان * نقد حال اپنا ملا اوسکو عیان * حسب حال اوسکے تہی حالات مگس * ترجمہ کرنے لگا
وہ بوالہوس * انچہ مردم میکند بوزینہ ہم * آن کند کز مرد بیند دمبدم * چونکہ تہا بیعقل وہ ہندی
نژاد * فارسی بہولا رکہا اردو کو یاد * بسکہ تہا بدمست اور جاہل غبی * بی کو وہ سمجہا کہ ہے یہہ لفظ پی
ازخود سرمست گشتہ پی شراب * ذرہ خود را بدیدہ آفتاب * تہا جو دل پر جہل و غفلت کا حجاب * ترجمہ
پی کا کیا پیکر شراب * حال جاہل بیخبران ران ای رفیق * کہ رود جاہل ہمیشہ در طریق * عنکبوت از طبع عنقا
داشتی * از لعابی خیمہ کی افراشتی * باقی جسقدر لالہ جی نے یاوہ سرائی کی ہے سب از قسم حکومت طلبی ہین
اور جواب اوسکی تحفہ او خلعت الہنود اور سوط الجبار مین پا چکے ہین **قولہ** بہر قرآن مین اسکے برخلاف حکم
ہے کہ انسان اعمال غیر کی جزا و سزا مین شریک ہے مثلاً سورہ نساء مین ہے اباؤکم و ابناؤکم لا تدرون ایہم
اقرب لکم نفعا انتہی حماقت لالہ جی کی حد سے گذر گئی جو ترجمہ اونہون نے خود لکھا ہے اوسکو بغور دیکھیں
اوسمین یہہ کہان ہے کہ ایک شخص دوسرے شخص کی جزا اور سزا مین شریک ہے عجب طرح کا منہ و ناگفتہ کلام ہے کہ

دعوی کو دلیل سے کچھ مناسبت نہین **قولہ** بھی مطلب سورہ طہ مین آیا ہے انتہی بحث اسکی مفصلا سوط الجبار مین ہوچکی
ہے مزورت اعادہ کی نہین اور صاحب معالم التنزیل نے کسی آیت کو منسوخ نہین بیان کیا یہ سب خیالات بردازی
لالہ جی کی ہے **قولہ** قرآن کے اکثر مقام مین واقع ہے کہ کفار کے اعمال برباد ہوجاتے ہین انتہی بحث حبط اعمال مفصلا سوط
الجبار مین ہوچکی ہے اور ہمنے مسئلہ حبط اعمال کو خود کتب ہنود سے اور دلائل عقلی سے ثابت کر دیا ہے اور جب حبط اعمال
مسلم ہوا تو پھر کچھ تعارض نہین ہے کیونکہ ہرگاہ اعمال حبط شدہ کان لم یکن ہوگئے اور کچھ وجود نہی انکا
حکماً نرہا تو درحقیقت وہ اعمال ہی نرہے کہ انکی جزا دیجاتی لیکن یہہ تناقض بید ہنود مین بیشک موجود ہے اسلئے
کہ لالہ جی نے تحفۃ الاسلام مین بحوالہ بید دعوی کیا ہے کہ ہر عمل کی جزا اسکے عامل کو دینی واجب ہے خواہ نیک ہو
خواہ بد با وجود اسکے بید مین یہہ بھی موجود ہے کہ مرد گیانی اعمال سے آزاد ہوجاتا ہے اوسکے برے اعمال اوسکے
دشمنون سے چپٹ جاتے ہین اور نیک اعمال دوستون اور اقارب پر تقسیم ہوجاتے ہین لالہ جی فرماوین کہ جب
اوسکو نہ نیک افعال کی جزا ملی نہ بد افعال کی سزا پھر وہ مضمون کہ ہر عمل کیواسطے جزا اور سزا فرور ہے صاف غلط
ہوگیا پھر ایک جگہ بید مین یہہ ہے کہ جھوٹھی گواہی سے بہتر پشت جہنم مین جاتی ہین پھر قصہ جرتکارو کا مہابہارت مین موجود ہے
جس سے یہہ ثابت ہے کہ بسبب نکاح نکرنے جرتکار کے کئی پشت اوسکی عذاب مین گرفتار ہوئین یہان سے ثابت
ہوا کہ سزا اعمال عاملین کے غیر عاملون کو بھی دیجاتی ہے اور مہابہارت سے یہہ بھی ثابت ہے کہ جو برہمن شراب
پئے اوسکے سب اعمال حبط ہوجاتے ہین کہوٹلی اپنکہد اتھرون بید مین ہے کہ تمام عمر کی حسنات کا نتیجہ ایک
مہمان کے ملول ہونے سے باطل ہوجاتا ہے ان تصریحات سے ثابت اور واضح ہوا کہ بعضون کو انکے اعمال حسنہ
کی کچھہ جزا نہ ملیگی بلکہ اعمال حسنہ انکے حبط ہوجاوینگے لالہ جی اس تناقض کے رفع کا فکر فرماوین اور
ہم تو جواب تحقیقی انکو دے چکے ہین اب انکے ذمہ جواب باقی رہا **قولہ** بر صفحہ ۸۶ کہ عدم وجود وسلب
وایجاب مین بعد المشرقین ہے انتہی یہان پر لالہ جی نے صاحب تحفہ کے اس قول پر بحث شروع کی کہ احباط
اعمال بھی جزا ہے پس ثابت ہوا کہ ہر نفس موافق عمل و کسب کے جزا اور سزا دیا جاتا ہے انتہی بہت دیر سے لالہ جی نے
عقلی بحث نہین کی تھی اور اپنی جہالت کا اعلان نہین کیا تھا اس سبب سے طبیعت فی الجملہ ملول تھی بحمد اللہ
کہ بہت عرصہ کے بعد انہون نے معقولی بحث شروع کی ہے سا قیا عیش ہے لا بادہ مینا بہر کے +
کہ چپاسی مین ہی آشام مہینہ بہر کے ۔ فرمائیے لالہ جی کہ آپنے مجموع حبط اعمال یعنی مجموع مضاف و مضاف
الیہ کو عدم اصلی قرار دیا یا صرف حبط کو یا صرف اعمال کو معدوم سمجھا تو کمال نادانی آپکی ہے اسلئے
کہ حبط اعمال ایک شی ہے کہ خارج اور ذہن مین وجود اوسکا بدیہی ہے مثلا ایک مزدور نے کچھہ
مزدوری کی اور بسبب کسی جرم کے اوسکو اجرت مزدوری کی نہ دی گئی تو ندیا جانا مزدوری کا

فرض کیا کہ بسبب جہالت کے لغت عرب سے معنی حبط کے آپ پر مشتبہ ہوئے مگر سیاق آیات پر بھی نظر کی ہوتی کہ
سیئہ کو محل میں وارد نہیں ہوا ہرگاہ کہ آیات مذکورہ محل و سیئہ میں تو صاف ظاہر ہو کہ مراد ابطال جزای
اعمال حسنہ ہے نہ ابطال سزای اعمال سیئہ اعمال قبیحہ کی سزا دینے کا نام عفو ہے اور باطل کر دینے جزای اعمال
حسنہ کا نام احباط ہے جب آپکو ابتک عفو و احباط میں تمیز نہیں ہے تو آپکے حال خسران مآل پر کمال افسوس
ہے کہ تمام عمر آپنے جہالت و ضلالت میں گنوائی اور خسر الدنیا والآخرہ ہوئے مہابہارت کے پرب اول
ملم تسکر دیوتا کا در باب تحریم شراب کے اسطرح پر مرقوم ہے کہ من بعد ہر کہ از برہمنان آنرا بخورد و آنچہ کردہ باشد
از بر برود انتہی اوسی پرب میں حکایت نکالیجانے راجہ ججات کی بہشت سے جو لکھی ہے اوسمیں مرقوم ہے
کہ اندر براجہ ججات گفت کہ چون خود را بہتر از ہمہ دانستی ہر عملیکہ در تمام خود کردہ بودی باطل شدند
درباب تھی لالہ جیس برن صاحب کیا یہان عمل حسنہ اور سیئہ دونو مقصود ہیں اور ہیاں ۳۸ اسکند پوران میں
بھی مرقوم ہے کہ از جماع زن غیر منکوحہ ہمہ اعمال باطل میشود کیا اوس سے یہہ مراد ہے کہ اوس سے اعمال سیئہ
بھی جاتے رہتے ہیں اور وہ زنا باعث محو ذنوب ہوتی ہے **قولہ** پہر سورہ آل عمران میں ہے کہ سوای دین
اسلام کے کوئی دین مفید نہیں ہے الخ حاصل اعتراض لالہ جی یہہ ہے کہ یہہ آیت وَمَن يَبْتَغِ غَيْرَ الْإِسْلَامِ
دِيناً فَلَن يُقْبَلَ مِنْهُ وَهُوَ فِي الْآخِرَةِ مِنَ الْخَاسِرِينَ اور یہہ آیت إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَالَّذِينَ هَادُوا وَالنَّصَارَىٰ
وَالصَّابِئِينَ مَنْ آمَنَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَعَمِلَ صَالِحاً فَلَهُمْ أَجْرُهُمْ عِندَ رَبِّهِمْ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ
يَحْزَنُونَ دونو باہم متناقض ہیں کیونکہ آیت اولی سے معلوم ہوتا ہے کہ آخرت میں بجز دین اسلام کے
کوئی دین مقبول نہیں اور دوسری آیت سے واضح ہے کہ مسلم اور یہود اور نصرانی اور صابی کوئی ہو
جب وعدہ خدا اور قیامت کا یقین کریگا اور اعمال صالحہ بجا لاویگا عذاب آخرت سے وہ بیخوف ہوگا
پس آیت اولی میں واسطے نجات آخرت کے اسلام شرط ہے اور آیت ثانیہ میں نہیں لہذا تناقض متحقق ہوا
مگر یہہ نافہمی لالہ جی کی ہے دونو آیتوں میں کچہہ تناقض نہیں ہنوز لالہ جی دین اسلام کو بہی نہیں
سمجہے کہ وہ کس دین کا نام ہے اور یہی جہل مرکب انکی اس اعتراض کا منشا ہے مخفی نرہے کہ دین
اسلام کا اطلاق خاصۃ دین محمدی ہی پر نہیں بلکہ ادیان سب انبیا کے ایکہی ہیں اور اوسیکا نام
اسلام ہے اور وہ سب دین اصول میں بلکہ اکثر فروع میں بہی متحد ہیں مثلاً قبل از بعثت جناب محمد صلعم
کے دین عیسی عم ہی دین اسلام تہا لیکن بعد بعثت آنحضرت صلعم کے اگر کوئی شخص منکر محمد صلعم ہو تو باوجود
تصدیق رسالت جناب عیسی عم کی وہ دین اسلام سے خارج ہو گیا کیونکہ دین عیسی عم میں تصدیق انبیا
کی شرط ہے اور چونکہ اوسنے تکذیب ایکہی کی کی تو ایک شرط اوسسے فوت ہوئی اس سبب سے دائرہ اسلام

سے خارج ہوگیا اور اس امر پر کہ دین کل نبیون کا ایک ہی ملت ہے بہت آیات قرآن مجید کی دال ہین ووصّی
بہا ابراہیم بنیہ ویعقوب یا بنی ان اللہ اصطفی لکم الدین فلا تموتن الا وانتم مسلمون - ام کنتم شہداء
اذ حضر یعقوب الموت اذ قال لبنیہ ما تعبدون من بعدی قالوا نعبد الٰہک واله آبائک ابراہیم
واسمٰعیل واسحٰق الٰہا واحدا ونحن له مسلمون - شرع لکم من الدین ما وصّی بہ نوحا والذی اوحینا
الیک وما وصّینا بہ ابراہیم وموسیٰ وعیسیٰ ان اقیموا الدین ولا تتفرقوا فیہ - ان ہذہ امتکم امۃ
واحدۃ وانا ربکم فاعبدون - یا ایہا الرسل کلوا من الطیبات واعملوا صالحا انی بما تعملون علیم
- وان ہذہ امتکم امۃ واحدۃ وانا ربکم فاتقون - جب یہ امر متحقق ہوا تو اب ہم کہتے ہین کہ
مفسرین نے آیت ثانیہ کی تفسیر دو طرح کی ہے ایک یہ کہ اس آیت مین بیان ہے امم ماضیہ کا اور امت محمدیہ کا
یعنی جو لوگ اپنے تئین مومن کہتے ہین اور منجملہ امم ماضیہ یعنی یہود اور نصاریٰ اور صابیون کے جو ایمان
لایا خدا پر اور روز قیامت پر اور کئے اونہون نے نیک کام مطابق اپنی شریعت کے تو اونکو کچھہ خوف نہین الخ
حاصل یہ کہ جو لوگ اپنے تئین مومن کہتے ہین اور جو لوگ کہ پیش از بدر دین ناسخ کے دین و شریعت منسوخہ
پر تھے بشرطیکہ اونکا اظہار ایمان بطور نفاق نہو بلکہ بصفات مذکورہ موصوف ہون اونکو اونکا اجر
ملیگا اور کچھہ خوف اونکو نہین ہے قاضی بیضاوی اپنی تفسیر مین آیت کی اسطور پر تفسیر کی ہے من کان
منہم فی دینہ قبل ان ینسخ مصدقا بقلبہ بالمبدء والمعاد عاملا بمقتضی شرعہ پس اس تفسیر پر اعتراض
لالاجی کا اصلا وارد نہین ہوتا تفسیر ثانی یہ ہے کہ وہ لوگ جو بطور نفاق صرف زبان سے اظہار ایمان کرتے
ہین اور سوا ہے اونکے اور لوگ مثل یہود اور نصاریٰ اور صابئین جب وہ خلوص دل سے ایمان لاوین اور
ملت اسلام مین واقعی داخل ہون اور مطابق شرع اسلام کے نیک کام کرین تو اونکو اونکا اجر ملیگا اور
کچھہ خوف اور غم اونکو نہین چنانچہ صاحب کشاف نے بھی تفسیر کی ہے الذین آمنوا بالسنتہم من غیر مواطاۃ
القلب وہم المنافقون والذین ہادوا والنصاریٰ والصابئین من آمن من ہولاء الکفرۃ ایمانا خالصا
ودخل فی ملۃ الاسلام دخولا اصیلا وعمل صالحا فلہم اجرہم الذی یستوجبونہ بایمانہم وعملہم اور مختار صاحب
فتح العزیز بھی یہی ہے وہ لکھتے ہین کہ ہر یک ازین فرق چہارگانہ ہر کہ ایمان آرد از ایشان از تہ دل بلا اختلاط
بخدا بلی تشبیہ و بلی تعطیل و بلی تشریک و نیز ایمان آرد بروز آخر کہ روز جزا است و ایمان بخدا بدون ایمان بآن
روز تمام نمی شود زیرا کہ ہر کہ ایمان بآن روز ندارد دوام ربوبیت او تعالیٰ و عموم قدرت و کمال حکمت و عدل او
را منکر است و ایمان بکتابہا و رسولان و فرشتگان لازم این ہر دو ایمان است زیرا کہ این ہر دو ایمان بغیر
توسط رسولان و فرشتگان متمم نمی تواند شد و بغیر کتابہای آسمانی علم بآن باقی نمی تواند ماند و ازین جہت

تفسیر بایان این برشر چیز نفر مردند فی الواقع برکرا ایمان بمبدء ومعاد کما حقہ نصیب شد بدون وساطت سلمان
ذریت یمان دکتابها نشد عملو عملا صالحا وعمل کرد عملی شایستہ در عمل کردن عمل شایستہ ناگزیرست کہ ناسخ
بگیرد ومنسوخ را ترک کند واحکام الہیہ را در مقابلہ مصالح عقلیہ ترجیح دہد چون ہر یک ازین فرق چہارگانہ
حسب ایمان وعمل برین قانون بجا آوردند فلہم اجرہم پس برای ایشان ہست اجر کامل روی ابن جریر
عن مجاہد قال سال سلمان رسول اللہ صلعم عن اولئک النصاری وما رای من اعمالہم فقال لم یموتوا علی
الاسلام قال سلمان فذکرت اجتہادہم فنزلت ہذہ الآیۃ فدعا سلمان فقال نزلت ہذہ الآیۃ فی اصحابک
ثم قال من مات علی دین عیسی قبل ان یسمع بی فہو علی خیر ومن سمع بی ولم یومن بی فقد ہلک انتہی مختصرا
پس اس تفسیر سے لزوم اسلام اور ہونا ناقص کا دو نو آیتوں میں صاف وصریح عیان ہوا حاصل کلام
یہہ ہے کہ ایمان باللہ مستلزم ہے ایمان بالرسول کا اور قرآن مجید میں اسپر نص صریح وارد ہے کہ سورۂ نسا
مین واقع ہے ان الذین یکفرون باللہ ورسلہ ویریدون ان یفرقوا بین اللہ ورسلہ ویقولون نؤمن ببعض
ونکفر ببعض ویریدون ان یتخذوا بین ذلک سبیلا اولئک ہم الکافرون حقا واعتدنا للکافرین عذابا
مہینا پس ظاہر ہوا کہ تفریق درمیان ایمان باللہ اور ایمان بالرسل کے یعنی ایک پر ایمان لانا اور دوسرے
پر نہ لانا بالتحقیق کفر ہے اور چونکہ کفر اور ایمان یکجا جمع نہیں ہوسکتے تو جب تک حصول ایمان بالرسل نہ ہو حصول
ایمان باللہ غیر متصور ہے علاوہ برین ہرگاہ کہ آیت ثانیہ میں ایک شرط عمل صالح کی ہے اور ظاہر ہے کہ تحقق
عمل صالح کا بدون تدین دین حق کے اور اخذ ناسخ اور ترک منسوخ کے ممکن نہیں کیونکہ اکثر اعمال متعلق
بعبادات ومعاملات ایسے ہین کہ بعضون کے نزدیک از قسم اعمال حسنہ ہین اور بعضون کے نزدیک از قسم اعمال قبیحہ ہین مثلاً
قربانی گائے کی واسطے اضحیہ کے اہل اسلام اور دیگر اہل کتاب کے نزدیک اور واسطے جگ کی اکثر علماء ہنود کے نزدیک
عمل حسن ہے تمام ہنود اسکو اکبر الکبائر تصور کرتے ہین جماع جو برابر جورو مجہود ہری کے ساتھ کیا اسکو اہل حق
کبیرہ قرار دیتے ہین لالہ جی اسکو داخل اعمال حسنہ بیان کرتے ہین نکاح پھوپھی کی بیٹی کے ساتھ سری کرشن جی
کے نزدیک مباح اور جائز ہے بلکہ اولی ہے لالہ اندرمن صاحب اسکو حرام بتاتے ہین نکاح ایک عورت کا پانچ مردون
کے ساتھ اہل حق کے نزدیک ممنوع ہے بید بیاس جی نے اوسکے جواز کا فتوی دیا لالہ صاحب تحفۃ الاسلام مین اسکی
حرمت کے قائل ہین اور دوسرے رسالہ مین اوسکی جواز پر اصرار کرتے ہین غرض کہ اس قسم کے بہت مسائل ہین
جنمین ایک فرقہ دوسرے کے خلاف راہ چلتا ہے پس بدون تدین دین حق کے اور التزام احکام شریعت حقہ
کے تحقق اعمال صالحہ کا متصور نہیں اور ہرگاہ کہ تدین دین حق کا واسطے اعمال صالحہ کے ضرور اور لازم ہوا
تو اب قرآن مجید کی رو سے دیکھنا چاہئے کہ آیا وہ دین کونسا ہے چونکہ قرآن مجید کی آیت اولی سے یہہ بات

ثابت ہوکہ سوای دین اسلام کے اور کوئی دین مقبول نہین پس ثابت ہوا کہ تحقق اعمال صالحہ کی دین اسلام شرط ہے
اور چونکہ تحقق اعمال صالحہ واسطی نجات آخرت کے شرط ہی اور جو چیز کسی امر کی شرط کی شرط ہوتی ہی وہ اوس امر
کی بہی شرط ہوتی ہے پس آیت ثانیہ سی لازم آیا کہ دین اسلام واسطی نجات آخرۃ کے شرط ہی پس کسی قسم کا تناقض
دونو آیتون مین نہین بعید نہین کہ لالہ جی بسبب جہالت کے یہہ جرح پیش کرین کہ الفاظ آیت مین ذکر اسلام کا نہین
پس اشتراط دین اسلام خلاف الفاظ آیت کی ہی جواب اوسکا یہہ ہی کہ علم اصول مین مبرہن ہو چکا ہی کہ دلالت الفاظ
کی معنی پر چار قسم پر ہی بعبارۃ النص و باشارۃ النص و بدلالۃ النص و باقتضاء النص پس جو چیز کہ باقتضاء النص
ثابت ہی نفس ثبوت مین وہ بھی ایسی ہی کہ جسطرح چیز دلالۃ یا عبارت یا اشارۃ نص سی ثابت ہو اور ما اقتضاء النص
اوسکو کہتے ہین کہ منطوق کلام مین تو کوئی لفظ اوسپر دلالت نکرتا ہو مگر صحت عمل منطوق اوسپر موقوف ہو
جیساکہ اس آیت مین ایمان باللہ اور صحت عمل صالحہ اقتضاء دین اسلام پر مطابق بیان مذکورہ بالا کے موقوف ہی
اور علم میزان مین از روی برہان کے ثابت ہو چکا ہی کہ دلالت الفاظ کی اوپر معنی کے یا مطابقی ہی یا تضمنی یا التزامی
دلالت لفظ کی اوپر اوس چیز کے جو اوسکو معنی کو لازم ہو دلالت التزامی کہلاتی ہی پس مطابق بیان فن میزان
کے ہرگاہ کہ ایمان باللہ کو اور عمل صالحہ کو دین اسلام لازم ہے تو گوکہ الفاظ مین ذکر دین اسلام کا نہین مگر
چونکہ دلالت عمل صالح کی اوپر دین اسلام کے دلالت التزامی ہی پس ثبوت دین اسلام مین مطابق قواعد علم
اصول اور میزان کے کسی طرح کا تامل واقع نہین اب لالہ جی ہمکو تناقض بید کا جواب دین کہ کیول اپنکہد اتہرون
بید اور اکثر جینہ اپنکہدون سی معلوم ہوتا ہی کہ بدون اعتقاد توحید حقیقی اور حصول درجہ عرفان کے مکت یعنی
نجات ممکن نہین اور پہر اوسی اپنکہد مین صحیح لکہا ہی کہ اونم گت نام کاشی کا ہی وہ دونو ابرو کے درمیان
مین ہی اوسمین دہیان کرکے ست رودری پڑہی پس مکت ہوا انتہی حالانکہ ست رودری اول سی آخر تک
تعریف اور عظمت مہادیو کی ہی اور چونکہ ست رودری کا پڑہنا اور عرفان و توحید لازم و ملزوم نہین ہین
کہ توحید و عرفان بغیر ست رودری کے پڑہنی کے بھی ممکن ہی اور ست رودری بغیر عرفان و توحید کے بھی پڑہی
جاسکتی ہی بلکہ مضمون ست رودری کا منافی توحید ہی اس سبب سے یہہ تناقض کسی طرح بہی رفع نہین ہو سکتا
**قولہ** بر صفحہ ۶۹ غیر کیواسطی سجدہ ممنوع ہی الخ بحث اسکی مفصل سوط الجبار مین اور ہدیہ اور اعجاز مین ہو چکی
ہے لالہ جی نے پہر وہی اعتراض پیش کیا اور جوابات سی تعرض نکیا پس ظاہر ہوا کہ وہی جوابات کافی ہین اور
لالہ جی نے از راہ مشاغبہ پہر اعتراض مردودہ کو پیش کیا ہی **قولہ** باعث تخلف وعدہ کا کسی آیت و روایت
سے پیدا نہین ہی انتہی روایات اس باب مین بہت ہین کہ مفسرین اور محدثین اونکو نقل کرتے ہین **قولہ**
قطع نظر ازین ادنی و اعلی پر ظاہر و مشہور ہی انتہی لفظ اشہر جو لالہ جی یہان لائی محض لغو اور خالی از اطناب نہین

کیونکہ جو فائدہ اظہر دیتا ہے اوس سے زیادہ اشہر سے حاصل نہیں ہوا علاوہ بران محاورہ اردو مین یہہ ہے کہ ادنی
اور اعلی مین یہہ بات مشہور یا اشہر ہے یہہ نہین بولا جاتا کہ ادنی اور اعلی پر مشہور ہے یا اشہر ہے پس لالہ جی نے جو
یہان لکہا ہے کہ ادنی اور اعلی پر اشہر ہے صاف غلط ہے علاوہ بران اظہر و اشہر الفاظ افعل التفضیل مین
کہ استعمال اونکا یا تہہ من یا مضاف الیہ یا لام تعریف کے ہوتا ہے لالہ جی کا کلام تینون سے معرا ہے اس سے جہالت
اونکی واضح ہے **قوله** حالت ترک آب و طعام مین بسبب یبوست کے موہنہ سے بو ہی کریہہ آتی ہے انتہی انشاء اللہ
لالہ جی طب مین بھی دخل فرماتے ہین بو ہی دہان کی علت یبوست قرار دیتے ہین حالانکہ یبوست کسیطرح سے
علت بو ہی دہان کی نہین ہو سکتی بلکہ علت بو ہی دہان ہیجان مادہ اور تبخیر معدہ کی ہے کہ خلو کے سبب وہ
ہیجان مین آتا ہے اور بخارات اوٹہتے ہین **قوله** ایسے وقت مین جناب کبریا سے ہمکلامی نہایت بے ادبی ہے
انتہی یہہ بھی جہالت لالہ جی کی ہے بو ہی خوش اور ناخوش کا اعتبار باہم مخلوقات کی بہ نسبت ہے اور خدای تعالی
اس سے منزہ ہے وہان وہی چیز پسندیدہ ہے جو مطابق حکم کے ہو اعراض خارجیہ اس عالم کے اوس عالم مین بطرز
دیگر ظہور کرتے ہین چنانچہ حدیث مین وارد ہے لخلوف فم الصائم اطیب عند اللہ من ریح المسک یعنی بو ہی
دہان روزہ دار کی خوشتر ہے خدا کے نزدیک خوشبو ہی مشک سے دیکہیے کہ ہنود مین باوجودیکہ قتل حیوانات
قبیح او ممنوع ہے مگر جب کہ مطابق حکم کے جگ مین قتل کیا جاتا ہے تو خدا کے نزدیک اونکے عقیدہ مین بھی پسندیدہ
ہے ... بی مگم شرع آب خوردن خطاست ÷ وگر خون بفتوی بریزی رواست + صفحہ ۱۰۹ تحفۃ الاسلام
مین خود لالہ جی نے بہت اصرار سے لکہا ہے کہ پاکی اور ناپاکی کسی شئی کی معبد اکل مین موثر نہین ہوتی پس
مین حیران ہون کہ یہان کیونکر بو ہی دہان صائم کو باعث بی ادبی کا قرار دیتے ہین اور اگر اس سے جو فضائل
مسواک کے لالہ جی نے بیان کئے ہیں اگرچہ اکثر روایات اونمین غیر صحیح ہین پہر بہی وہ روایات محمول در
غیر حالت صوم کے ہین اور یہہ روایت جو لکہتے ہین خیر الخلال الصیام السواک یہہ ہرگز ثابت نہین بلکہ معلوم
ہوتا ہے کہ کسی نا معتبر کتاب مین دیکہکر لالہ جی نے نقل الفاظ کی بلالحاظ صحت الفاظ کے مانند کاتبان نا تمیز
کے کردی ہے اسلیے کہ الخلال معرف باللام ہے اور ایسے ہی الصیام بھی معرف باللام ہے اور ایسے ہی السواک
بہی معرف باللام ہے نہین معلوم ہوتا کہ ترکیب نحوی مین الصیام کیا ہے اور السواک کیا ہے اور ترجمہ جو ان
الفاظ کا اونہون نے کیا ہے اوسمین لکہتے ہین کہ روزہ دار کے واسطے حالانکہ یہ صیام کے معنی روزہ دار
کے ہین نہ خلال کے معنی روزہ دار مین نہ یہان حرف لام ہے کہ جسکے معنی اونہون نے واسطے لیے ہین حوالہ
صلوۃ مسعودی سے جو کچہہ لکہا ہے کسی طرح لائق احتجاج کے نہین صلوۃ مسعودی کوئی کتاب معتمد نہین
اور ہرگاہ کہ احادیث صحیحہ مین وارد ہے کہ خدا کے نزدیک بو ہی دہان روزہ دار بو ہی مشک سے زیادہ

پسندیدہ وہی ہیں بالفرض اگر کسی نے اوسکے خلاف لکہا بہی ہو تو قابل اعتبار کے نہیں **قولہ** بہیجو عمل برگزیدہ شخص
موسی کو اکرام وانعام دیتا انتہی اکرام دینا کسی زبان کا محاورہ نہیں ہے البتہ انعام دینا تو مستعمل ہے چونکہ
نظر لالہ جی کی تک بندی پر زیادہ تر رہتی ہے لہذا لفظ انعام کے ساتھ اکرام بہی لا ئے گو کہ محاورہ ٹوٹ جائے
**قولہ** خدا ئے تعالی نے انتالیس روز استعمال مسواک سے منع نہیں کیا تہا انتہی خیال کیا چاہیے کہ روزہ کے
اوپر لعاب نفس کے ہے اور بوی دہان صائم بہی ایسی شی ہے کہ اوس سے نفس کو فی الجملہ تعب حاصل ہوتا
ہے ہر چند کہ ازالہ اوسکا داخل مفطرات نہیں پہر بہی ازالہ ایک ایسی چیز کا ہے کہ خدا کے نزدیک پسندیدہ
ہے اسلئے شان کاملین مقتضی اس امر کی ہے کہ تکلیف اوس بوکی گوارا کریں اور اوسکو زائل نکریں پس
جناب موسی ؑ نے جب ایک روز پہلے ایک روز میقات سے اوسکو زائل کر دیا تو ترک اولی کیا اگرچہ ایسے
امور پر عوام سے مواخذہ نہیں ہوتا لیکن خواص اور کاملین سے ایسے ایسے امور پر مواخذہ ہوتا ہے
اور دوسرے ایک بات کی کچہہ تکلیف دیجاتی ہے اور لالہ جی جو لکہتے ہیں کہ انتالیس روز مسواک کی
یہہ اونکی خیانت پردازی اور دغا بازی ہے مفسرین نے بتصریح یہہ لکہا ہے کہ جب ایک روز اعتکاف کا
باقی رہا تو اونہوں نے مسواک کی چنانچہ تفسیر عزیزی کے صفحہ ۴۲ ا پر یہہ امر بصراحت مرقوم ہے علاوہ ان
سب امور کے چونکہ اس باب میں لالہ جی مدعی اثبات نقص قرآن کے ہیں اور دونوں آیتوں سے
میقات چالیس روز کی ثابت ہے سورہ بقر میں بہی اربعین لیلۃ موجود ہے اور دوسری سورہ میں بہی
فتم میقات ربہ اربعین لیلۃ موجود ہے پس دعوی نقص کا صاف غلط ظاہر ہوا اور اون امور کی نسبت
بیان بحث لالہ جی کی محض مہمل ہے **قولہ** اگر فرض کیا جاوے کہ موسی باعث دفع خوشبوی دہن
مجرم ٹہہرا تو اوسبحانہ کیطرف حاجت لازم آتی ہے کہ پروردگار بندوں سے طالب طیب ہے انتہی یہہ جو کہ
اوسبحانہ کیطرف حاجت لازم آتی ہے سراسر مہمل بلکہ مدعا کے برعکس ہے مدعا لالہ جی کا تو یہہ ہے کہ خدا ئے تعالی
کا محتاج ہونا لازم آتا ہے یہاں یہہ ہے کہ اوسکی طرف احتیاج لازم آتی ہے اوسکی طرف تو ہر مخلوق کو
احتیاج ذاتی ہے لزوم کیا معنی وہ تو ہر چیز کا محتاج الیہ ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ لالہ جی زبان
اردو میں بہی انواع سقطات سے قاصر ہیں اب اصل مدعا میں گفتگو کیجاتی ہے کہ یہہ تقریر لالہ جی کی سراسر
بیجا اور مبنی اوپر جہل کے ہے تکالیف شرعیہ سے کچہہ غرض پروردگار کی متعلق نہیں ہے یہہ بہی ایک
بہتری ہماری حق میں ہے شعر من نکردم امر تا سودی کنم ٭ بلکہ تا بر بندگان جودی کنم ٭ من نگردم
پاک از تسبیح شان ٭ پاک ہم ایشان شوند در فشان ٭ یہہ بہی ہے جو حکم واسطے غسل اور استنجا کے
ہے ظاہر ہے کہ جو شخص اوسپر عمل نکریگا مجرم ٹہہریگا پس بموجب عقیدہ لالہ جی اسکے لازم آیا کہ خدا ئے تعالی

کو کچھ حاجت ہو کہ بندوں سے مطالب طہارت اور نجاست کا بہ مخفی نہ ہو کہ اکثر مفسرین نے تفسیر میں اس آیت کی یہہ
لکھا ہو کہ میعاد دینی کتاب کی موسیٰ کو تیس روز قرار پائی تھی چنانچہ اوسی میعاد پر کتاب دی گئی مگر بعد دینے
کتاب کے دس روز اونکو اور ٹھہرا رکھا کہ ان ایام میں بہ نسبت اجرای احکام اور دیگر امور کے تعلیم امر کی گئی
اور غوامض کتاب پر اطلاع دی گئی اسطرح پر چالیس دن پورے ہوے چنانچہ مطابقت اس تفسیر کی توریت
سے بھی ظاہر ہوتی ہے یعنی اوس سے پایا جاتا ہے کہ بعد دئے جانے کتاب کے بہت امور ربانی اونکو تعلیم کئے گئے
کہ تفصیل اونکی فصل ۲۵ سے ۳۴ تک سفر خروج میں مرقوم ہے پس اس تفسیر پر کچھہ کسی قسم کا اعتراض وارد
نہیں ہوتا کیونکہ سورہ بقر میں مجملا کل میقات کا ذکر ہوا ہے اور سورہ اعراف میں اوس اجمال کی تفصیل ہے

**قولہ** پہر سورہ قلم میں یونس کی بابت لکھا ہے لولا ان تدارکہ نعمۃ من ربہ لنبذ بالعراء وہو مذموم اس
شرط و جزا سے لازم آتا ہے کہ یونس صحرا میں نہیں پہینکا گیا انتہی کیا خوب اسی علم و فضل پر لالہ جی کب ملکتے
تھے کہ ہمنے ایک ایک لفظ قرآن کو بغور دیکھا ہے ایک ہی آیت میں اونکا حال کھل گیا ایسے بدحال ہو گئے کہ حال
کی بھی خبر نہ رہی اگر اونکو کچھہ بھی دخل علوم عربیہ میں ہوتا تو سمجھتے کہ جملہ وہو مذموم حال واقع ہوا ہے اور حال
عامل کی قید ہوتا ہے پس یہہ کہنا اونکا کہ یونس صحرا میں نہیں پہینکا گیا سراسر جہالت اونکی ہے معنی جاءنی
زید راکبا کے یہہ نہیں ہیں کہ زید میرے پاس آیا ہی نہیں بلکہ معنی یہہ ہیں کہ زید سوار ہوکر میرے پاس نہیں
آیا جائز ہے کہ پیادہ آیا ہو پس نقیض اسکی یہہ نہیں ہے کہ زید میرے پاس آیا بلکہ نقیض اسکی یہہ ہے کہ زید سوار
ہوکر میرے پاس آیا علی ہذا القیاس اگر ہم کہیں کہ لیتدارک نعمۃ اللہ لم ینبذ یونس بالعراء مذموما یعنی یہہ بسبب
شامل ہونے خدا کے احسان کے یونس چٹیل میدان میں مذموم نہیں ڈالا گیا تو نقیض اسکی یہہ نہیں کہ یونس چٹیل
میدان میں بیمار ڈالدیا گیا جیساکہ لالہ جی بسبب جہالت کے سمجھے ہیں بلکہ نقیض اوسکی یہہ ہے کہ یونس چٹیل
میدان میں مذموم ڈالا گیا واضح ہو کہ معنی مذموم کے مطرود عن الرحمۃ ہیں جسکا ترجمہ ہے پہٹکارا ہوا ایک
اور جہالت لالہ جی کی قابل ملاحظہ کے ہے کہ اونہوں نے ازراہ بے علمی کے ترجمہ لنبذ بالعراء وہو مذموم کا یہہ کیا
ہے کہ بالضرور ڈالا جاتا بالغیر رغبت کے زمین میں اور ملامت زدہ انتہی باعث اسکا نا واقفی ہے علم نحو سے
کہ جملہ حالیہ کو جملہ معطوفہ سمجھے مگر بڑا العجب یہہ ہے کہ ترجمہ آیت کا مشاقان لکہتے ہیں اوس سے صاف معنی حال کے ظاہر
ہوتے ہیں یہہ جہالت بالای جہالت ہے کہ ایک جملہ بھی نقص سے خالی نہیں **قولہ** پہر سورہ یونس میں ہے لا
تبدیل لکلمات اللہ اور سورہ کہف میں ہے لا مبدل لکلماتہ سورہ انعام میں ہے لا مبدل لکلمات اللہ اور سورہ
رعد میں اسکو برعکس ہے ما کان لرسول ان یاتی بآیۃ الا باذن اللہ لکل اجل کتاب یمحو اللہ ما یشاء و یثبت و
عندہ ام الکتاب انتہی اگر مطابق تقریر لالہ جی کے بہی فرض کیا جاوے کہ مراد کلمات سے احکام ہیں تب بھی آیت

سورہ کہف اور سورہ انعام سے جو لالہ جی بیان لائے ہین سراسر اونکی جہالت ہے کیونکہ معنی لا تبدیل لکلمات اللہ کے یہہ ہین
کہ کوئی بدلنے والا نہین ہے کلمات خدا کا اور واقع مین بھی اہل اسلام کا عقیدہ یہی ہے کہ کلمات خدا کو کون بدل سکتا ہے
اور آیات متلوہ سے یہہ لازم نہین آتا کہ وہ خود بھی اپنے احکام کو منسوخ نہین کر سکتا مثلا کہا جاتا ہے کہ کوئی مارنے والا اوسکا
نہین جسکو خدا جلاوے اور کوئی جلانے والا اوسکا نہین جسکو خدا مارے یا یہہ کہ جسکو خدا بناوے ہے اوسکا بگاڑنے والا
کوئی نہین اور جسکو خدا بگاڑے اوسکا کوئی بنانے والا نہین اسکا مدعا یہہ نہین ہے کہ خدا خود بھی اوسکو نہین مار سکتا
یا جلا نہین سکتا یا بنا نہین سکتا یا بگاڑ نہین سکتا بلکہ صاف یہہ غرض ہے کہ سوای خدا کے اور کوئی ایسا نہین ہے
اور ہر گاہ کہ آیت سورہ رعد مین محو و اثبات کرنے والا خود خدا ہی تعالی ہے پس ادنی انظر مین یہی آیات متلوہ
باہم متناقض نہین رہی آیت سورہ یونس کی سو اوسکا اول و آخر یہہ ہے اَلَا اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْہِمْ وَلَا
ہُمْ یَحْزَنُوْنَ اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَکَانُوْا یَتَّقُوْنَ لَہُمُ الْبُشْرٰی فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَفِی الْاٰخِرَۃِ لَا تَبْدِیْلَ لِکَلِمٰتِ اللّٰہِ ذٰلِکَ
ہُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ آگاہ ہو کہ تحقیق دوستان خدا کو کچھ خوف نہین اور نہ وہ غمگین ہونگے جو لوگ کہ ایمان لائے
اور پرہیز کرتے ہین اونکو ہے خوشخبری دنیا و آخرت مین نہین ہے تبدیل واسطے کلمات خدا کے اور یہہ بڑا مطلب کو
پہونچنا ہے پس ماقبل اور مابعد سے صاف ظاہر ہے کہ اس مقام پر مراد کلمات سے وہی کلمات وعدہ اور خبر کے ہین
جو اول اور آخر مذکور ہوئے اور ایسے کلمات مین کسی قسم کی تبدیل باتفاق اہل اسلام ممکن نہین علاوہ ان سب
امور کے باب النسخ مین مبرہن ہوگا کہ لفظ نسخ احکام اور تبدیل احکام جو ہماری شریعت مین آیا ہے محض اصطلاح
ہے درحقیقت تبدیل نہین بلکہ تکمیل ہے اور آیات سورہ رعد و یونس و انعام مین تبدیل حقیقی مراد ہے اور ظاہر ہے کہ درمیان
تبدیل اصطلاحی اور تبدیل حقیقی کے کچھ تناقض نہین پس یہہ سب ہذیانات لالہ جی کے محض بیہودہ خامہ فرسائی
ہے تفصیل اس اجمال کی یہہ ہے کہ شرائع اور احکام منسوخہ کی ایک مدت علم باری مین تھی کہ اوس مدت تک وہ
جاری رہے اور یہہ بھی علم و ارادہ مین تھا کہ اوس مدت کے بعد دوسری شریعت اور حکم جاری ہوگا پس جب وہ
مدت گذر گئی تو موافق علم و ارادہ کے ظہور مین آیا پس یہہ امر درحقیقت تکمیل ہے تبدیل حقیقی نہین جیسا کچھ کہ علم
و ارادہ مین تھا اوسمین تبدیل اصلا نہین ہوئی اگر برخلاف اوسکے ظہور مین آتا یعنی اندر میعاد معین کے وہ شریعت
یا حکم بدلا جاتا یا اوس مدت کے بعد تک بھی وہی شریعت اور حکم جاری رہتا تو البتہ تبدیل حقیقی ہوتی دیکھو مثلا اگر
اوس مدت منوی کو آشکارا بیان کیا جاتا اور وہ مدت منوی سے منطوق ہوجاتی اور مطابق منطوق کے ظہور مین
آتا تو اوسپر گو کہ اطلاق تبدیل کا مجازا درست ہوتا یہہ کہہ سکتے کہ یہہ حکم جو پیشتر سے جاری تھا بدلا گیا مگر حقیقۃ
وہ تبدیل متصور نہین کیونکہ جیسا بیان کیا گیا تھا ویسا ہی ظہور مین آیا اور چونکہ باعتبار علم اور ارادہ الہی کے
منوی اور منطوق ایک ہی حکم مین ہو پس جس طرح پر کہ صورت منطوق مین تبدیل حقیقی نہین اوسی طرح پر صورت منوی

مین بہی نہین بلکہ لغوی اور اصطلاحی دونو معنون مین اطلاق تبدیل کا ہر وانہین دو ہم تبدیل حقیقی اور مجازی
اور اصطلاحی کے کچہہ منافی نہین ہی پر ہی کہ تبدیل دو طرح پر ہی ایک تبدیل اخبار و مواعید اس قسم کی تبدیل اخبار
و مواعید کلام خدای تعالے مین محال ہی اور کوی اہل اسلام مین سی اسکا قائل نہین دوسری تبدیل احکام اور
اوضاع اور حالات اسمین تبدیل ممکن بلکہ واقع ہی یعنی علم الٰہی مین ایک حکم یا وضع یا حال کیواسطی ایک میعاد
معین ہی بعد اوس میعاد کے بحسب اقتضا حکمت کاملہ کیواسطی دیگر اوس حکم اور وضع اور حال کو بدل دیا گیا
مثلاً ہم ساعت دورہ شمس مین حق تعالے نے یہہ تقدیر کیا ہی کہ اسقدر ساعات اسکی ہین اور اسقدر
ساعات اس رات کی ہین بعد گذرنے ساعات معینہ نہار کے دن کو مبدل ساتہہ رات کی اور بعد گذر
جانے ساعات لیل کے رات کو دن سی بدل دیا جاتا ہی یہہ نہین کہہ سکتی کہ تقدیر الٰہی یا حکم الٰہی مین تبدیل اور تغیر
واقع ہوگئی بلکہ یہہ عین تکمیل تقدیر اور حکم کی ہی کہ جیسا علم محیط مین تہا ویسا ہی ظہور مین آیا اور یہی
مدعا آیت سورہ رعد کا کہ لِکُلِّ اَجَلٍ کِتَابٌ یعنی ہر وقت کیواسطی ایک حکم فرض ہی یَمْحُوا اللّٰهُ مَا یَشَاءُ وَیُثْبِتُ
محو کرتا ہی خدای تعالے جو کچہہ چاہتا ہی اور قائم کرتا ہی وَعِنْدَهٗ اُمُّ الْکِتَابِ اور اوسکی پاس ہی علم محیط آہ
لکل وقت حکم یکتب علی العباد ای یفرض علیہم علی ما یقتضیہ استصلاحہم (کشاف) یعنی ہر وقت کا ایک
حکم ہی کہ اوس وقت پر حسب اقتضای استصلاح عباد کی مقرر کیا جاتا ہی اور یہہ عقیدہ صرف اہل اسلام ہی کا نہین
بلکہ بید بیاس جی اور محققین ہنود بہی اوسکی قائل مین فصل سوچیہ دہرم مہابہارت مین لکہا ہی کہ بید در ہر
قرن بنوع دیگر میگردد ونیکی ست جگ بنوع دیگر است و تریتا بوجہہ دیگر و دوا پر و کلجگ علی ہذا القیاس
انتہی علاوہ برآن جس مقام پر کہ لا تبدیل لکلمات اللّٰه وارد ہوا ہی مراد اوس سی کلمات اخبار اور
مواعید ہین چنانچہ قرینہ ماسبق اور مالحق اوسپر بہت وضاحت کی ساتہہ دال ہی اور جہان محو اور اثبات
اور تبدیل کا اثبات ہی وہان سی مراد احکام میعادی اور حالات اور اوضاع ہین پس کسی قسم کا تناقض آیات
مذکورہ مین نہین ہی اب ہم تقریرات لالہ جی پر متوجہ ہوتے ہین قولہ پر تقدیر یکہ نفی خاص منظور تہی تو
کسواسطی مصنف قرآن نے ایسا کلمہ ایراد کیا کہ شامل ہی عام کلام پر کیونکہ لفظ کلمات عموماً دال ہی سخن پر
انتہی لالہ جی آپنے عبث اوقات ہی ضائع نہین کی بلکہ جہل بہی اپنا ظاہر کیا ہی آپ عموم و خصوص کلیات عرب
کو کیا جانین اپنی ہیچمدانی اور کج مج زبانی پر تو اول غور فرمائیے یہہ جو آپ لکہتی ہین کہ شامل ہی عام کلام پر
یہہ کیا مہمل کلام ہی علی ہذا القیاس جو آپ لکہتی ہین کہ کلمات عموماً دال ہی سخن پر سراسر بیمعنی اور محض
مہمل اور خلاف محاورہ اردو کے ہی اگر یہہ کہتی کہ لفظ کلمات اخبار اور احکام کو عموماً متناول ہی یا حاوی
ہے یا مشتمل ہی کیونکہ لفظ کلمات مطلق سخن پر دال ہی تو ایک بات بہی تہی جب ایک بات کہنی کا بہی شعور نہین

تو اب کیا عموم و خصوص کلمات مین گفتگو کر سکتے ہین اسلئی کہ علوم اصول مین بدلایل عقلیہ مبرہن ہو چکا ہی کہ عام وہ لفظ ہی کہ مستغرق ہو اون
چیزونکو کہ جسکی وہ صلاحیت رکہتا ہی اور اگر کسی قرینہ لفظی یا عقلی کی نسبت استغراق پایا جاے تو وہ لفظ عام نہین چنانچہ ائمہ اصول کے تصریحات اس بارہ مین موجود
ہین عام اللفظ المستغرق لجمیع ما یصلح له والا منکر و نحوہ بس رجال و نکرہ سے فرق حاصل ہوتا کہ جیسا ن کوئی کلمہ ایسا ہوتا جو استغراق پر دلالت کرتا حالانکہ
یہان ایسا کوئی لفظ نہین جو استغراق کلمات پر دال ہووے کیونکہ کلمات جمع ہی اور مجرد جمع استغراق پر دال نہین ہی اور ہرگاہ کہ سطر اول و آخر کلام کے
قرینہ خصوصیت ہے و عدم استغراق کا قایم ہوے ضرور نہین ہی کہ باوجود قرینہ کے اون معانی سے جو از روی قرینہ کے متعین ہین تجاوز کرکے معنی استغراق کے
بدون کسی وجہ موجبہ کے اختیار کیے جاوین قولہ اگر سیاق و سباق پر نظر ہی تو آیہ سورہ انعام کی انبیا مرسلین کی گذارش اخبار ہی بس لازم آتا ہی
کہ وہان لا تبدیل لکلمات سے مراد عدم تبدیل اخبار انبیا ہووے اور یہ تحصیل حاصل ہی انتہی آیہ سورہ انعام یہ ہی ولقد کذبت رسل من قبلک
فصبروا علی ما کذبوا و اوذوا حتی اتاہم نصرنا ولا مبدل لکلمات اللہ ولقد جاءک من نبای المرسلین جہوٹہلائی گئی بہت سے
پیغمبر تجہسے پہلے بس صبر کیا اونہون نے اوپر جہوٹہلائی جانے اور تکلیف دی جانیکے یہانتک کہ آئی اونکو ہماری مدد اور نہین ہی کوئی بدل
ڈالنے والا خدا کے کلمات کا اور تحقیق پہونچی ہی تجہکو خبر اون پیغمبرون کی صاحب کشاف لکہتے ہین لا مبدل لکلمات اللہ لمواعیدہ
من قولہ تعالی ولقد سبقت کلمتنا لعبادنا المرسلین انہم لہم المنصورون یعنی کوئی بدلنے والا نہین ہی وعدہ ہاے خدا کا جیسا کہ آیا ہی تحقیق
پیشتر ہو چکا ہمارا کلمہ واسطے ہمارے اون بندون مرسلین کے کہ بالتحقیق وہ منصور ہونگے او قول خدا تعالے لقد سبقت کلمتنا سے ظاہر
ہوا کہ استعمال لفظ کلمہ کا سوا وعدہ مین ہی کیونکہ یہان بجز وعدہ کے اور کوئی معنی نہین ہو سکتے یہان سی ہی ظاہر ہی کہ مراد یہان سی وعدہ
خدا ہی جو اون کے ساتہہ ہوا تہا انجام کار تمکو خدا کے نظر فضل سے مدد ہووے گی کہ وعدہ خدا کا کوئی بدلنے والا نہین بس ظاہر ہوا کہ لالہ جی کا
سب تقریر اس مقام پر مبنی بر جہالت ہی اور معنی نبای المرسلین کے سراسر غلط سمجہی ہین کہ معنی گذارش انبیا کے لکہتے
ہین سوای اسکے یہان لفظ لا مبدل ہی لا تبدیل نہین ہی لالہ جی نے از راہ دغا بازی اور خیانت پردازی کے بیان ہی؛
لا تبدیل لکہدیا ہی اور معنی لا مبدل لکلمات اللہ کے بیشتر تبیین ہو چکے ہین اگر یہ ہی کہا جاے کہ یہان کوئی قرینہ اوپر
ارادہ معنی معین کے نہین ہی تب بہی کوئی قباحت لازم نہین آتی ایک جہالت لالہ جی کی اس تمام بحث مین یہہ
ہی کہ ہر جگہہ بجاے لکلمات بکلمات لکہتے ہین حالانکہ لام اور با کے معنون مین بہت فرق ہی مگر چونکہ وہ ابتک؛
معانی حروف جارہ سے کہ جنکا بیان مجملاً علم نحو مین بہی ہوا ہی واقف نہین لہذا ایسی غلط کاری مین
مجبور ہین اگر علم نحو مین کچہہ استعداد ہوتی تو ایسی غلطی مین نہ پڑتے اس جہالت پر کمال بے شرمی ہی کہ دعوی
کرتے ہین کہ ہمنے سالہا سال قران کو بغور دیکہا اور کوئی بات فصاحت کی نہ پائی قولہ ہر ایک جانتا ہی
کہ اخبار تبدیل نہین ہوتی انتہی اگرچہ جواب کافی اوپر بیان ہو چکا ہی لیکن ہم لالہ جی سے دریافت
کرتے ہین کہ مطلب اسکا کیا ہی کہ اخبار مین تبدیل نہین ہوتی آیا یہہ مراد ہی کہ خبر گذشتہ کو کوئی
اپنی طرف سے بدل کر خلاف واقع بیان نہین کر سکتا یا یہہ کہ خبر آیندہ کو کوئی غلط نہین کہہ سکتا

اخبار گذشتہ کو اگر لکہی تو آپ کے اکابر نے جہوٹی خبرین دی ہین جیسا کہ جہنم برب مہابہارت مین لکہا ہی کہ راجا جنمیجی نے اپنی جگ مین ناگون کو مارا اونکے سبب دریا بہے چنبل سپید اجوا و سدکر بعد مارنا ناگون کا جگ مین ممنوع ہوا اور جگ بس نے حکم کیا کہ زندہ ناگ دریا کرو اور دروغ برب مین ہی کہ رنگ پوست بسر راجہ سنکرت کی باورچی خانہ مین اسقدر پانی کا خرچ تہا کہ گون کے ڈہرون سے ندیان جاری ہوگئین کہ منجملہ اونکے ندی چنبل ہی مہابہارت کی استری پرب اور دیگر پربون سے واضح ہی کہ بدر برادر راجہ دہرترشٹ وقت مقابلہ کورون پانڈون کے وہین موجود تہا اور اوسکے اہتمام سے مقتولون کی لاشین جلائی گئین اسکند تیسری بہاگوت سے ثابت ہوتا ہی کہ وہ چندی پیشتر اوس مقاتلہ سے سیرو کو چلا گیا تہا اور اوس مقاتلہ کی خبر اوسی تیرتہ پر سنی غور کیجئے ہرچند کہ اہل تحقیق کے نزدیک دونون خبرین جہوٹی ہین مگر یہہ بہی ہی کہ ایک خبر ان دو خبرون مین قطعا جہوٹی ہی اور اگر کہی کہ آئندہ کی اخبار کو کوئی غلط نہین کہتا تو یہہ بہی غلط ہی آپ بہی اسکو تسلیم کرین گے مہابہارت کے بن پرب مین لکہا ہی کہ ساوتری کے شوہر کی جان جب جم نے قبض کی اور لیکر چلا تو ساوتری پیچہی اوسکے ہولی اور بہت عجز اور الحاح سے چاہا کہ اوسکی مرضی ہو کہ اوسکی جان پہیر دے مگر اوسنے کہا کہ جان اوسکی ہرگز نہ پہیرونگی اور جو کچہہ مانگنا ہو مانگ الغرض بعد سوال و جواب چند در چند کے ساوتری نے اولاد مانگی جم نے اوسکو قبول کیا اور کہا کہ تیری اولاد ہوگی اوسوقت ساوتری نے کہا کہ آپ سمجہے ہونگی کہ مین دوسرے شوہر سے اولاد حاصل کرونگی ایسا کبہی نہوگا مین تو اوسی شوہر سے اولاد حاصل کرونگی آپ میری شوہر کی جان پہیر دیجئے انتہی المقصد دیکہئے ایسے بڑے دیوتا جلیل القدر کی خبر آئندہ مین کیسی تبدیل واقع ہوئی کہ اول تو خبر دی کہ جان اسکی ہرگز نہ پہیرونگی پہر خلاف اوس خبر کے ظہور مین آیا **قولہ** قطع نظر ازین کہ سیاق و سباق پر بہی مدار ہی تو سورہ کہف مین اتل ما اوحی الیک من کتاب ربک لا مبدل لکلماتہ ہی اس سے لازم آتا ہی کہ یہان لا مبدل لکلماتہ سے عدم تبدیل کتاب مراد ہووے انتہی بہ تلفظ بلا اجی کی سرسبزی اور جہل مرکب کے ہی ہمیں بجہہ دعوی نہین کیا کہ ہر جگہ مراد کلمات سے مواعید ہی لینے واجب ہین بلکہ بدون قیام قرینہ کے ہم اصلا معنی معین کے ارادہ کے قایل نہین ہین اور چونکہ یہان قرینہ سیاق کلام مقتضی اسکا ہی کہ مراد کلمات سے کتاب ہی بس ہم ہرگز مدعی اسکے نہین ہین کہ یہان مراد کلمات سے مواعید ہین مگر یہہ ضرور کہتے ہین کہ یہان مراد کلمات سے قرآن ہی چنانچہ صاحب کشاف نے تصریح کیا ہی کہ او یقولون لہ

ائت بقرآن غیر ہذا او بدلہ فقیل لہ اتل ما اوحی الیک من القرآن ولا تسمع لما یہذون بہ من طلب التبدیل فلا

مبدل لکلمات ربک ای لا یقدر احد علی تبدیلہا و تغییرہا انما یقدر علی ذلک ہو وحدہ انتہی یعنی کفار کہتے تہے کہ اس قرآن کے سوا اور قرآن لا یا بدل دے اوسکو پس حکم ہوا پیغمبر خدا صلعم کو پڑہ تو اوسکو جو تیری اوپر بہیجا گیا ہی اور نہ سن اونکی واہیات باتین از قسم طلب تبدیل کے کہ خدا کے کلمات کا کوئی بدلنے والا نہین کسیکو قدرت نہین

تغییر وتبدیل کی اسپر توصرف آپ ہی قادر ہو مگر باینہمہ مدعا لالہ جی کا ہرگز ثابت نہین ہوتا کیونکہ یہان لا مبدل لکلماتہ
واقع ہو لا تبدیل لکلمات ربہ واقع نہین ہو اور معنی لا مبدل لکلمات ربہ کے اوپر مذکور ہو چکے اور تصریح صاحب
کشاف سے واضح ہوئی **قولہ** آیت سورہ کہف سے ثابت ہو کہ وحی وکتاب الہی کی تبدیل نہین ہوتی اور سورہ رعد
کی آیت سے واضح ہو کہ کتاب خدا کی اکثر بدلی جاتی ہو انتہی یہہ تقریر لالہ جی کی مبنی اوپر جہل مرکب کے ہو کہ وہ
سورہ کہف مین جو مبدل بصیغہ اسم فاعل باب متعدی سے واقع ہوا ہو اوسکو بمعنی مصدر یا اسم فاعلہ از راہ
غلط فہمی اور جہالت کے سمجھے ہین اور ایسے ہی یمحو اور یثبت کو جو افعال مسند الی الفاعل ہین افعال با اسم فاعلہ
تصور کرتے ہین حالانکہ ایسی تبدیل وتغییر مین معنی کلمات مین فرق عظیم واقع ہوتا ہو مگر چونکہ لالہ جی مبادی
فنون عربیہ سے کبھی واقف نہین ہین اور مانند اوس مکھی کے جسکا قصہ اوپر مذکور ہو چکا جہل مرکب سے پندار کشتی
پانی کا سر مین ہوا ہو اوس قسم کی غلط کاریون مین مبتلا ہین یہہ نہین سمجھتے کہ معنی لا مبدل لکلمات ربہ کے یہہ
ہین کہ کوئی شخص کلمات رب کو بدل نہین سکتا اور معنی یمحو اللہ ما یشاء ویثبت کے یہہ ہین کہ محو کرتا ہے اللہ جو
چاہتا ہے اور ثابت کرتا ہو جو چاہتا ہو اور ان دونون مین کچھ تناقض نہین کہ خدا محو واثبات پر حسب مشیت
اپنی کے قادر ہے اور کسی کی مجال نہین کہ اوسکی احکام کو بدل سکے آگے اس سے جو لالہ جی اقوال دربات
تشریح لوح محفوظ اور ام الکتاب کے لکھتے ہین اکثر تو اقوال غیر ثابتہ ہین اور لالہ جی اکثر کے معنی نہین سمجھے
لوح محفوظ اور ام الکتاب کنایہ ہے علم محیط سے کہ ہر شئی کا علم تفصیلی وہان محفوظ ہے کہ کب وجود خارجی
اوسکا ہوگا اور اوسکی اوضاع اور حالات مین کیا کیا محو واثبات واقع ہوگا اور کب معدوم ہوگی **قولہ**
تفسیر کبیر مین لکھا ہو الخ آپ تفسیر کبیر کو کیا جانین آپنے ہرگز تفسیر کبیر نہین دیکھی اگر سچے ہو تو بعینہ عبارت تفسیر
کبیر کی معہ تمام اوس بحث کے نقل کیجئے اور پھر اپنے ہی دل مین غور کیجئے کہ اوس سے قرآن مین کیا اختلاف
ثابت ہوتا ہو مفسرین اگر کلمے یا عبارت کی تفسیر مین اختلاف کرین تو اوس سے اختلاف قرآن کسطرح پر لازم
آتا ہو یہانتک لالہ جی نے بتقلید پادری فنڈر اور پادری اسمٹ کے دربات تناقض آیات قرآنی کے خامہ
فرسائی کی مگر جسقدر خامہ فرسائیان کین اون سے بجز اونکی حماقت اور جہالت کے اور کچھ ثابت نہوا اب وہ از
راہ جہل مرکب اور حماقت جبلی کے نسخ کے باب مین گفتگو فرماتے ہین ہر چند کہ نسخ کے باب مین خیالات فاسدہ پادریون
اور لالہ جی کے جوابات کافی سوط الجبار اور خلعت الہنود اور دیگر کتب مین دیگئی ہین لیکن چونکہ لالہ جی بار بار
اونہین اعتراضات فاسدہ کا باوجود پانے جوابات کافی کے پھر اعادہ فرماتے ہین لہذا ہم بھی مختصرا اونکی تجہیل
کے واسطے کچھ تحریر کرتے ہین **قولہ** کسی آیت کو منسوخ کرنا یا بہلانا اور اوسکی مانند دوسری لانا تحصیل حاصل فعل عبث
ہے کیونکہ ترجیح بلا مرجح سے خالی نہین انتہی لالہ جی آپ تو بڑے ذہین تھے نادان جاہل نکلے ترجیح بلا مرجح کا نام تو آپنے

شن پایا ہی مگر آپکو یہہ شعور نہین کہ ترجیح بلا مرجح کا کسلیے احکام مین اعتبار کیا جاتا ہی کیا ترجیح اور مرجح آپکے فہم
وعقل پر منحصر ہی ہم آپسے استفسار کرتے ہین کہ آپکے وجود کو عدم پر کیا ترجیح تہی آپ کیون وجود مین آئی اگر وجود وعدم
آپکا برابر تہا تو وجود آپکا بقول آپکے ترجیح بلا مرجح سے خالی نہین اور اگر عدم احسن تہا تو آپکا وجود زیادہ تر قبیح
اور اگر وجود آپکا عدم سے احسن تہا تو بقول آپکے پہلے ہی سے وجود آپکا کیون نہوا ہمارے عقائد مثل ہنود کے
عقائد کے فاسد نہین ہین کہ ہم قادر مطلق کے افعال کو پابند علت کا سمجہین یا یہہ دعوی کرین کہ مانند علم باریتعالی کے
ہمارا بہی علم علل واسباب وجود موجودات پر محیط ہی ہمارا عقیدہ یہہ ہی کہ عالم مین جو چیز وجود مین آئی یا معدوم
کیجاوے وہ عین موقع اور مقتضای حکمت ہی جسوقت مین اوسکا معدوم ہونا بہتر تہا معدوم تہی جب وجود اوسکا احسن تہا
وجود مین آئی اسیطرح پر قبل از نسخ جو حکم تہا وہ مستحسن تہا بعد از نسخ کے جو حکم اوسکی جگہہ ہوا وہ حسب اقتضای
اسوقت کے بہتر ہی حکیم حقیقی کی حکمت کا مقتضی یہہ حکم جواب جاری ہوا اسوقت مین ایسا ہی مستحسن ہی جیسا اوسوقت مین
پہلا حکم تہا بلحاظ اسوقت کے اسوقت مین یہہ حکم اوس سے بہتر ہے **قولہ** برین تقدیر لازم آتا ہی کہ اگر اللہ تعالی محمد
صاحب اور اونکے جد بزرگوار آدم کو دوزخ مین ڈالے اور ابوجہل اور ابلیس کو راہی جنت فرمادے تو بہی خدای
اسلام کی جبروت وقدرت پر دلالت ہووے انتہی یہہ بات توکسی طور پر لازم نہین آتی اسلیے کہ نسخ وتبدیل اخبار مین
جائز نہین جیسا کہ ہم اوپر بیان کر چکے ہین پس جنکے جنتی ہونیکی خبر دی گئی ہے وہ جنتی ہین اور جنکے دوزخی ہونیکی
خبر وارد ہوئی وہ مقرر دوزخی ہین آدم ومحمد علیہم السلام تو اوسکے بندہ ہین اور اوسکی عنایت سے ملاء اعلی مین
مرتبہ علیا پر فائز ہوئے ہین اور یہ قضیہ کا آپ کیا تذکرہ کرتے ہین جو واقعات کہ وجود مین آچکے ہین اونکا بیان فرمائیے
یعنی اپنے اوتارونکا ذکر کیجیے جنکو آپ عین خدا سمجہتے ہین کہ قید تناسخ مین جو عین جہنم از روی بید کے ہی گرفتار
ہین دیکہو چوتہی ادہیای کرشن گیتا کی اور برہما اور بشن اور مہادیو کا تو مرتبہ ہی کیا ہی اوس مرتبہ والون کو تو
کسی طرح پر نجات ہی نہین دیکہو اٹہوین ادہیای کرشن گیتا کی اور ملاحظہ فرمائیے پانچوان اسیم پرکرن جوگ بشسٹ
کا کہ جہنمی ہونے بشن وغیرہ کا صاف اقرار اسطور پر کرتا ہی کہ بشن اور برہما اور رودر اور تمام دیوتا اور کوئی بشر
جسم کے ہمراہ صحبت رکہتے ہین اور محبت جو اوس سے کرکے بلندی سے پستی کو گرے انتہی جنکو آپ ہمہ تن خیر سمجہتے
ہین مثنی و مہرم اونکا حال مہابہارت مین آپنے دیکہا ہی ہوگا کہ عذاب الیم مین گرفتار ہوئے اور حال راجہ ہرشچند
کے بہنگی کا ادہیای ۳۰ اسکند دہم بہاگوت مین ملاحظہ فرمایا ہوگا کہ بغیر کسی عمل کے اوسکی نجات ہوئی اور اوسکی
ساتہہ تمام شہر کی نجات ہوگئی بیشک یہہ سب امور کہ جہنم مین بہیجا جانا کرشن اور بشن اور برہما اور مہرم کا اور
نجات پا جانا اوس بہنگی کا خدای قادر کی عظمت وجبروت پر دلیل کامل ہی جو تہی اسکند مین بہاگوت کی لکہا ہی برہما
ودوسو جنم تک برہمارشتہ ہی بیرہ کے سو جنم رودر رہتا ہی اور چونکہ حسب تقریر بید کے ابار جنم لینا اسیکا نام

دوزخ ہے پس خود تصریحات مذکورہ سے دوزخی ہونا آپکے رسول کا ثابت ہوا اسکند آٹھوین بہاگوت کا دیکہنا چاہئے مرقوم ہے کہ اودہو کو آپ جیت اونکو جو نارینہ مین رہا اوسکو اگیا کی کہ بدرکا آشرم مین جاکر تپسیا کرکے اپنے سریر کو تیاگ دیو کہ مکت ہو جاوگا اور پاردہی نے کہ بان مارا تہا اوسکو ترت ہی بیکنٹھ کو بہیجدیا اوس کارن کہ بان مارنیکی سمی اوسنی وہان چرن کنول کا کرا تہا ایشر بڑی آنند سروپ ہین کبہی تہوڑی سی بہگت کر کر پرسن ہو جاتی ہین اور کبہی کوئی ساری اوستہا کی بہگت کرے اوسکی اور دیکہتی بہی نہین یہہ دوس تو اونہین ہے پر اور سکل گنون کر کی پورن ہین انتہی یعنی اودہو نے تمام عمر خدمت کی اوسکو یہہ حکم دیا کہ بدرا آشرم مین جاکر ریاضت کرکے بدن کو چہوڑ تب نجات ہوگی اور صیاد نے جو تیر مارا اوسکو فوراً بہشت مین بہیجدیا کہ اوسنی اوس وقت مین پانو کو تاکا تہا ایشر بڑی بے پروا ہین کبہی تہوڑی عبادت سی مہربان ہو جاتی ہین کبہی کوئی تمام عمر عبادت کرے اوسکی طرف دیکہتی بہی نہین یہہ عیب تو اونہین ہے باقی اور کامون مین پورے ہین۔ یہان اشارہ ہے اوس قصہ کیطرف جو ایک صیاد نے سری کرشن جیکے پانون کو ہرن تصور کرکے تیر مارا اور وہ اوسکے زخم سی تہوڑی سی دیر بعد مر گئی چنانچہ یہہ قصہ ہمنی پہلی رسالون مین کئی جگہ لکہا ہے اب فرمائی لالہ صاحب جبکہ سکہدیو من اس عقیدہ مین تمامتر ہمارا اتباع کرتی ہین اور جس کتاب مین یہہ عقیدہ مرقوم ہے اوسکو بیاس اور برہما سی نقل کرتی ہین پس آپ جو اس عقیدہ پر اعتراض فرماتی ہین واقع مین برہما جی اور بیاس جی اور سکہدیو جی پر معترض ہو کر اپنی تئین مردود الطرفین ٹہہراتی ہین **قولہ** ہر کیف اپنی کلام کو آپ نسخ کرنا علامت قدرت نہین بلکہ دلالت ہی سبکی رای متکلم پر انتہی یہہ ہر کیف نہایت بیموقع ہے اسلئی کہ اوپر کیفیتین متعدد و مصرح نہین ہوئین کہ ہر کیف پر حکم لالہ کا درست ہوتا آمدم بر سر مطلب کہ لالہ جو نسخ کلام کو دلیل سبکی رای متکلم کی قرار دیتی ہین مبنی اوپر خفت رای لالہ کے ہے جب ہم رات دن دیکہتی ہین کہ تندرستی مبدل بمرض اور مرض مبدل بصحت اور غنی مبدل بفقر اور فقر مبدل بہ غنی ہوتی ہین اور پردہ عدم سی ایک شی وجود مین آتی ہے اور پہر معدوم ہو جاتی ہے اور ظاہر ہے کہ کوئی احمق سی احمق بہی ان تبدیلات کو مبنی اوپر خفت رای مدبر حقیقی کے نہین کہتا پس جونکہ اسیطرح یہی حال احکام شرعیہ کا ہے کہ اپنی اپنی وقت پر حسب اقتضای رای حاکم حقیقی کے جاری ہوتی ہین اور تبدیل پاتی ہین پس اس نسخ و تبدیل کو محمول اوپر خفت رای حاکم کی کرنا سخت جہالت لالہ جی اور اونکی اعوان کی ہے اب اوس دلیل کو جو لالہ جی اوپر ثبوت خفت رای کی لائی ہین ملاحظہ کرنا چاہئی کہ حماقت پر لالہ کی دلیل کامل ہے – فرماتی ہین کہ اگر متکلم ناقص العلم نہوتا تو ہرگز ایسا کلام نہ لاتا جسکے لئی احتیاج تبدیل ضرور ہوتی انتہی حاصل اس دلیل کا یہہ ہوا کہ ہر چیز کا اوپر ایک ہی روش کی ابداً بحال رہنا ضرور ہے حالانکہ یہہ ممتنع ہے دعوی اس ضرورۃ کا سوای احمق الناس کے کوئی نہین کرسکتا کیونکہ جب بمشاہدہ اور تجربہ لیل و نہار سی وقوع تبدیل

اور تغیر ثابت ہو پس دعوی صحیح عدم تغیر اور تبدیل کا سراسر سفاہت ہی **قولہ** کیونکہ اول ایک فائدہ ٹہیرانا اور پہر بعد اوسکے بلا ضرورت اوسکو بدلنا خلاف حکمۃ الٰہی اور مصلحت ناتناہی ہی انتہی یہہ کلام محض واہی تباہی ہی کیونکہ اس طرح پر کوئی دلیل قائم نہیں اور بیدلیل تو ہم برہما کا کلام بہی نہ مانینگے ہر دعوی پر ہونا کسی دلیل عقلی یا مسلم طرف ثانی کا ضرور ہی جب کہ کوئی دلیل عقلی یا مسلمہ فریق ثانی موجود نہیں تو ایسے واہی تباہی اقاویل اصلا لائق التفات کے نہیں لالہ جی کو لازم تہا کہ جو دعوی اونہوں نے کیا ہوا اوسکو مدلل کرتے نہ یہہ کہ نشتر دو کیونکہ اور ایک بر تقدیر دیگر اور ایک فی الجملہ مجمل کو دلیل کافی سمجہتے محض نہ ہی کہ اہل اسلام کی اصطلاح میں جو معنی نسخ کے ہین وہ ازالۃ الاوہام اور استفسار بجواب علماء مسیحیہ کے اور تحفہ اور اعجاز اور خلعت الہنود اور سوط الجبار مین بمقابلہ ہنود کے بدلائل عقلیہ بیان کیے گئے ہین مگر لالہ جی اسباب مین جو یا وہ سرائی کرتے ہین اوس سے ظاہر ہی کہ دیدہ و دانستہ اون معانی سے واسطے مغالطہ عوام اغماض کرتے ہین پس اسکو زیادہ تطویل اوسکی جواب مین ضرور نہین کیونکہ سب بیہودہ روی اونکی بنای فاسد علے الفاسد ہی مگر کچہ دلیلین نقلی جنکا ثبوت کتب معتبرۂ ہنود سے واضح ہی لکہی جاتی ہین دلیل اول مہابہارت فصل موجبہ جہرم مین ہی کہ بیدہ در ہر زمان بنوع دیگر میگردد و نیکی ست جگ بنوع دیگر ست و تریتا بوجہ دیگر و دوا پر و کلجگ علی ہذا القیاس انتہی یہاں سے ثابت ہی کہ حکم ہر وقت کا جدا ہی اور بید و نمین نسخ اور تبدیل واقع ہی دلیل دوم جہرم پرب مہابہارت مین ہی کہ جب راجہ انت دیو کے روز تک ذبح کرنا گاو کا جگ مین مشروع تہا بعد واقعہ جگ راجہ مذکور کے جب دریای چنبل گای کے جسم سے جاری ہو گیا تب سے مارنا گای کا ممنوع ہوا اور جگدیس نے حکم دیا کہ زندہ گاو برہمن کو دیدیا کرین دیکہیے حکم کہ ایک مدت دراز تک نافذ تہا واقعہ مذکور کے بعد منسوخ ہوا دلیل سوم دچہ پسر برہما کی تیرہ بیٹیاں مریچ پسر برہما کے بیٹے یعنی کشپ کے ساتہہ منکوح ہوئین یعنی باہم چچازادون مین نکاح ہوا اب ہنود اس حکم کو منسوخ سمجہتے ہین حالانکہ ادہیای ۵۸ سکند پران کاشی کہنڈ مین فرمان بشن بہگوان کا کہ باعتقاد لالہ جی خدا ہی بعینہ مین اسطور پر لکہا ہی کہ آنہا در زوجہ و ہمشیرہ و دختر تفاوت می پندارند محض بیدانش اند ہمہ زن یکسان باید دانست ہر مرد و زن با ہر کدام رغبت دارد و بفراغت حظ نفس بردارد انتہی یہان سے نسخ سب احکام مناکحت وغیرہ کا بحکم بشن بہگوان کہ باعتقاد ہنود دیوتا ہین ثابت ہی بہاگوت کی چوتہی اسکند مین ہی کہ راجہ بین کے داہنی بازو سے ایک مرد اور ایک عورت پیدا ہوئی اوس مرد کا نام راجہ پرتہو رکہا اور اوس عورت کی ساتہہ اوسکا نکاح ہوا دیکہیے کہ باہم بہائی بہن کے ازدواج واقع ہوا اب یہہ حکم منسوخ ہی اور یہہ راجہ پرتہو منجملہ ۲۴ اوتاروں کے آٹہوین اوتار ہین الغرض اسطرح کے اور بہت احکام مین کہ تفصیل اونکی سوط الجبار مین مذکور ہی جب ہمنے دلائل عقلیہ اور نقلیہ مسلمہ ہنود سے جواز نسخ کا ثابت کر دیا بلکہ اب ہنود کو مسئلہ نسخ مین کچہہ جگہ اعتراض کی باقی نہ رہی مگر لالہ جی ازراہ بیشرمی کے ایسے ہی نامہ اعمال اپنے کاغذ سیاہ کرتے چلے جاتے ہین **قولہ** یہاں سے بخوبی واضح ہوتا ہی کہ بانی قرآن محمد صاحب مین امتی احولی سے واللہ صاحب

اوزون بین ہو گئی انداد حاجت کی جو لکہین آتا ہی وہ لکہدیتی ہین ادیر بحر الہ فتح العزیز یہہ بیان کیا کہ نسخ کئی طرح ہی منسوخ
الحکم اور منسوخ التلاوۃ اور منسوخ التلاوۃ والحکم پہر اسکو اگر یہہ لکہدیا کہ یہانسے یہہ واضح ہوتا ہو کہ بانی قرآن محمد صاحب
تہے یہہ مناظرہ کا ہی کو ہوا حکومت طلبی ہوئی اگر یہی طریق مناظرہ کا ہی تو ہم بہی کہہ سکتے ہین کہ لالہ اندرمن کی تقریر سے
واضح ہی کہ ہنود کا مذہب بے اصل اور جہوٹا ہی اور بید بنائی ہوئی کسی بیدین کے ہین اور سب کتابین ہنود کی غلط اور از
قسم اکذوبات ہین **قولہ** سورہ بقر کے الفاظ نات بخیر منہا او مثلہا دلالت کرتی ہین کہ ناسخ قرآن خود قرآن ہو وی کو
نہ حدیث کیونکہ حدیث قرآن کی برابر بہی نہین ہو سکتی اسکا تو کیا ذکر کہ اوس سے بہتر ہو وی حالانکہ ناسخ قرآن حدیث
بہی ہوتی ہی انتہی مخفی نرہی کہ ہماری علمار مین یہہ مسئلہ باہم مختلف فیہ ہی کہ آیا نسخ کتاب کا سنت سے جائز ہی یا نہین علمار حنفیہ
اوسکو جواز کے قائل ہین اور علمار شافعیہ عدم جواز کی مباحثہ اسکا کتب اصول مین بہت تفصیل کے ساتہہ مرقوم ہی چنانچہ
ایک شمہ اوس بحث کا علامہ دہلی کی تفسیر مین ذیل مین تفسیر النسخ من آیہ الآیہ کی مرقوم ہی انداز ابرالہوسی کے لالہ صاحب
نے منجملہ اوسکی مضمون کے ایراد علمار شافعیہ کا نقل کیا گو جو جواب اوسکا علما حنفیہ کی طرف سے منقول ہی اوس سے کچہہ
تعرض نکیا لالہ جی پر واجب تہا کہ جسطرح پر سوال لکہا تہا جواب بہی اوسکا لکہتے پہر اوس جواب پر جو جرح اونکی ذہن
مین ہوتی اوسکو لکہتے عدم تعرض جواب سے دلیل اسپر ہی کہ لالہ جی جواب پر کچہہ اعتراض اور جرح نکر سکی بس مجبور لکہدینا
سوال کا باوجود پانی جواب کافی کے اور نہ تعرض کرنا جواب سے محض خامہ فرسائی اور تضیع اوقات ہی اگرچہ اسمقام
مین ہمکو کچہہ زیادہ تر بحث بمقابلہ لالہ جی کے ضرور نہین کیونکہ جو جواب علامہ دہلی نے اپنی تفسیر مین علمای حنفیہ کیطرف سے
لکہا ہی اوسکو لالہ جی نے بقرینہ نکرنے رد وقدح کی کافی سمجہکر تسلیم کرلیا پہر بہی واسطے توضیح معنی آیت کی چند سطرین
لکہنی ضرور ہین قول اللہ تعالی نات بخیر منہا او مثلہا حرف جار واسطے تعدیہ کی ہی اور مفعول محذوف ہی خیر منہا او مثلہا
صفت ہی مفعول محذوف کی اور مفعول کا حذف واسطے دلالت کے اور تعمیم کی ہی یعنی ما ننسخ من آیہ او ننسہا نات بشئی
خیر منہا او مثلہا جب کہ کوئی آیت منسوخ کرتی ہین ہم بہیلا دیتے ہین اوسکو تو لاتے ہین ایک چیز کہ اوس سے بہتر ہو یا اوسکی
مانند ہو اور مراد آیت سے یہی خاص آیت قرآن نہین بلکہ جو کوئی چیز کہ خدا کی قدرت پر دلالت کری مثلا کہ یہ لیل کو
جب منسوخ کرتے ہین تو آیہ نہار قائم کرتے ہین اور بالعکس وَجَعَلْنَا اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ آيَتَيْنِ فَمَحَوْنَا آيَةَ اللَّيْلِ وَجَعَلْنَا آيَةَ النَّهَارِ
مُبْصِرَةً یا مثلا کسی آیت قرآن کا حکم منسوخ کرتے ہین تو دوسرا حکم جو بمقتضای اوسوقت کی مانند حکم زمان سابق کے
ہوتا ہی یا اوس زمانہ کی اعتبار سے اوس سے بہتر ہوتا ہی قائم ہوتا ہی یا مثلا تلاوۃ کسی آیت کی منسوخ کرتے ہین تو وہ شئی بعد منسوخی کے
قائم ہوتی ہی جو اس زمانہ مین تلاوت آیت منسوخہ سے بہتر ہوتی ہی یا اوسکی مانند ہوتی ہی پس یہہ ضرور نہین ہی کہ بجای
آیت منسوخہ کے کوئی آیت ہی واقع ہو بلکہ یہہ بہی ہو سکتا ہی کہ نہ جاری ہونا حکم منسوخہ کا ہی اس زمانہ مین جاری
ہونے حکم منسوخہ سے بہتر ہی جیسا کہ زمانہ سابق مین نفاذ حکم منسوخہ تہا اس زمانہ مین نہ جاری ہونا اوسکا ویسا ہی

ہیسیطح پر قبل از نسخ تلاوۃ جیسی تلاوۃ بہتر تھی اب بعد نسخ تلاوۃ ویسی ہی یا اوس سے بہتر ہے علی ہذا القیاس آیت منسوخ
التلاوۃ والحکم کا حال ہے جب یہہ بات متحقق ہوئی تو ضرور نہیں کہ نسخ مین ضرور وہ بدل کی بھی ہو جیسے کہ رای اکثر
اصولیین کی ہے بلکہ مرتفع ہو جانا حکم یا تلاوۃ یا تلاوت وحکم دونون کا ہی کافی ہے اور یہی ارتفاع اس زمانہ مین ایسا
بہتر ہے جیسا کہ زمانہ سابق مین ثبوت بہتر تھا یا اوس سے ہی بہتر ہے اور یہہ بھی ضرور نہیں کہ آیت کی ناسخ آیت ہی ہو
کیونکہ وہ شئی جو بعد ارتفاع حکم سابق کے بہتر ہے خواہ وہ مین ارتفاع حکم سابق ہو یا اور کچھہ ہو جیسا کہ آیت سے ثابت
ہوتی ہے ویسا ہی ایسی وحی سے ثابت ہو سکتی ہے جو داخل کتاب نہین مثلیۃ اور خیریۃ اوس شئی کی جو بعد ارتفاع حکم
سابق کر دہی معقود اور منصوص علیہ ہے مثلیت اور خیریۃ کلمات اور نظم ناسخ کی نہ منصوص علیہ ہے نہ معقود ہے پس دونو
اعتراض بعض اصولیین اور بعض علماء شافعیہ کے جو علماء حنفیہ پر تھی مرتفع ہو گئی قال الغزالی رحمہ اللہ ان الناسخ
فی الحقیقۃ ہو اللہ تعالی علی لسان رسول اللہ ولیس الشرط ان ینسخ حکم القرآن بقرآن بل بوحی علی لسان رسولہ وکلام
اللہ تعالی واحد وہو الناسخ باعتبار وہو المنسوخ باعتبار ولیس لہ کلامان احدہما قرآن والآخر لیس بقرآن وانما الاختلاف
بالعبارات فما دل علی کلامہ بلفظ منظوم مامور بتلاوتہ یسمی قرآنا وما دل علیہ بلفظ غیر متلو یسمی سنۃ والکل مسموع من
رسول اللہ علیہ السلام والناسخ ہو اللہ تعالی فی کل حال انتہی واضح ہو کہ یہہ جو ہمنے لکھا ہے صرف بنظر توضیح معنی آیت کے
ہے اور یہہ مباحثہ ہمارا آپس کا ہے کچھہ جواب لالہ صاحب کا مقصود نہین وہ تو اس تقریر کو سمجھہ بھی نہ سکینگے اونکو
وہی جواب کافی ہے جو علامہ دہلی نے تفسیر مین لکھا ہے جسکو اونہون نے بقرینہ عدم رد وقدح کے تسلیم کر لیا اور کچھہ جرح اونپر نکی
**قولہ** لازم آتا ہے کہ محمد صاحب خدای تعالی سے کم نہین ہین انتہی یہہ جہالت لالہ جی کی ہے احکام تشریعی جو زبان انبیا سے
جاری ہوتی ہین گو کہ وہ داخل کتاب نہون پر بہی وہ از روی وحی والہام کے ہوتی ہین وما ینطق عن الہوی ان ہو
الا وحی یوحی یعنی نہین نطق کرتا از راہ نفسانیت کے نہین ہے وہ مگر وحی کہ خدا نے بہیجی ہے اور بسبب الا انی اوتیت القرآن
ومثلہ معہ الحدیث آگاہ ہو کہ مین دیا گیا ہون قرآن اور ایسیہی قرآن کے ساتھہ یعنی احکام تشریعی از روی وحی غیر
متلو کے قل ما یکون لی ان ابدلہ من تلقاء نفسی ان اتبع الا ما یوحی الی الآیہ کہہ تو نہین ہے میرا کام یہہ کہ بدل دون اوسکو
اپنی طرف سے نہین اتباع کرتا ہون مین مگر خدا کی وحی کا کہ مجھہ پر بہیجی جاتی ہے غرض کوئی نبی بغیر وحی کے کسی حکم کو تبدیل
نہین کر سکتا یہان آپکی شریعت کا سا معاملہ نہین کہ جناب بید بیاس صاحب نے خدا اور برہما کو طاق مین رکھکر بید کے
حکم کو اپنی طرف سے بمراعاۃ ہوای نفسانی راجہ جنمیجا کے منسوخ کر کے اوپر جواز بلکہ وجوب نکاح دروپدی صاحبہ کے
ساتھہ پانچون پانڈون کے فتوی نافذ کیا یا جسطرح برہگ ویس نے حکم حرمت ذبح گاو کا جاکت بین جسکی حلت کا حکم صاف
سے انند تہا جاری فرمایا یا انکر نے شراب بید و تعمیم کے حرام کر دی اور پراچین اور کرشن جیونے اور بیشتر کے
حکم کو منسوخ کر کے خود بھی شراب پی اور پلائی یا جیسی کہ منوجی نے اوس حکم کو بید کے جسکی رو سے عورت کی مجامعت غیر

شوہر سے منسوخ ہو منسوخ فرماکر سلسلہ نیوک کا جاری فرمایا کہ انجام کو لالہ جی نے اوس منسوخی کے حکم کو اپنے عہد مین منسوخ کر دیا
یا جسطرح کہ بید کا پڑھنا از روی حکم چہان ڈوک اپنکہ بید سام بید کے منحصر کسی قوم پر نہین منوجی وغیرہ نے اوسکو مخصوص
ساتھہ برہمنون کے کر دیا **قولہ** پھر الفاظ نات بخیر منہا او مثلہا مدلل ہے کہ بدون بدل کے کوئی آیت منسوخ نہووے
انتہی یہہ شبہہ دوم مندرجہ تفسیر علامہ دہلی رحمہ اللہ کا اقتباس لالہ صاحب نے نکہا ہے مگر چونکہ اوسی تفسیر مین جواب
بھی اوسکا بصراحت لکہا ہوا اور لالہ جی نے اوس جواب مین کچھہ رد و قدح نہین کی پس ظاہر ہوا کہ یہہ شبہہ لالہ جی کا
از قسم ہذیان سرائی ہے کہ لائق التفات کے نہین اور جو کچھہ اوپر تقریر کی ہے اوس سے یہہ شبہہ بحذافیرہ مندفع ہوا
جاتا ہے کچھہ ضرورت کسی اور بیان کی نہین ہے مگر ہم اتنا اب لالہ صاحب سے دریافت کرتے ہین کہ کونسا لفظ آیت
کا دلیل ہے کہ بدون بدل کوئی آیت منسوخ نہوتی ہے اور بدل سے مراد کیا ہے آیا بدل الفاظ یا کسی اور چیز کا بدل اور
ایجاب و سلب باہم متبادلان ہو سکتے ہین یا نہین لالہ جی تفسیر علامہ دہلی مین آپنے یہہ مضمون دیکھکر اونکے الفاظ کا
ترجمہ تو کر دیا مگر بالیقین کہتا ہون کہ آپ اوسکے مضمون کو خاک بھی نہین سمجہے اگر کچھہ سمجہے ہین تو استفسارات مذکورہ
کے جواب لکہئے اور یہہ بھی فرمائیے کہ کونسا لفظ آیت کا آپکے دعوی پر دلیل ہے اور مہربانی فرماکر اتنا اور بھی رقم
کیجئے کہ یہان جو آپ لفظ مدلل لائے ہین اسم فاعل ہے یا اسم مفعول اور کس باب سے ہے اور اوس باب مین ثلاثی کو جب
لاتے ہین تو کیا فائدہ حاصل ہوتا ہے اور تدلیل یعنی دلالت صحیح ہے یا نہین زری ان امور کا بھی جواب لکہئے تاکہ آپ
کی جہالت ظاہر ہو وے **قولہ** اگرچہ بعض علمار محمدیہ ناسخ و منسوخ مین ثبوت احسنیت اور مثلیت کے لئے کہتے ہین کہ حکم
ناسخ بہ نسبت منسوخ سہل ہوتا ہے نہ ثقیل لیکن ہر اصل مغالطہ دہی ہے انتہی یہہ شبہہ سوم مندرجہ تفسیر مذکور ہے لالہ صاحب
اسکو بھی نہین سمجہے بلکہ ترجمہ الفاظ مفسر کا بھی اونسی نہو سکا مدعا مفسر کا یہہ ہے کہ بعض اصولیین کے نزدیک شرط ہے کہ
حکم ناسخ حکم منسوخ سے زیادہ سہل ہووے نہ ثقیل کیونکہ درصورت ثقل مثلیہ یا خیریہ جو بموجب نص کے ضروری ہے مفقود
ہوگی یعنی اگر حکم منسوخ ایجابی ہے اور حکم ناسخ سلبی تو سلب بہ نسبت ایجاب کے ثقیل نہووے اور اگر بالعکس ہے تو ایجاب
بہ نسبت سلب کے ثقیل نہووے اور اگر حکم منسوخ کا کچھہ بدل قائم ہوا ہو تو وہ بدل مبدل منہ سے ثقیل ہووے لالہ صاحب از
راہ جہل مرکب کے یہہ سمجہے کہ یہہ دونو شبہے ایک ہی ہین حالانکہ یہہ شبہہ علیحدہ ہے اور نزدیک محققین ادب کے مقبول نہین
اور جواب اوسکا اوسی تفسیر مین مرقوم ہے اس اندازہ تحریر اس شبہہ کا حیلہ سازی لالہ صاحب کی ہے **قولہ** اسیطرح
احکام صبر و شکیبائی و عفو و حلم آیات جدال و قتال کے ساتھہ منسوخ کئے انتہی بہتان طرازی لالہ صاحب کی ہے احکام
صبر و عفو اور حلم آیات قتال سے ہرگز منسوخ نہین ہین **قولہ** اب محمد صاحب کا یہہ دعوی کہ میرا ظہور آسانی کو لئے
ہے نہ واسطے گرانی کے خلاف واقع ٹہہرا انتہی لالہ جی پر واجب تہا کہ اس معنی مین جو حدیث اونکی نظر سے گذری
تھی اوسکو بلفظہ نقل کرتے بعد اسکی اوسپر جرح کرتے تاکہ دریافت ہوتا کہ مقصد حدیث کا کیا ہے اور جرح لالہ صاحب

اوسپر دارو مدار ہوتی ہو یا نہین اور مدلول اسکا کچھہ ہو ل اونکا محمول ادرخیانت پردازی کے ہو **قوله** تفصیل اس
مرحلہ کی آگے کیجاویگی انتہی تر ہی منشی اندرمن تفصیل اس مرحلہ کی فرماوینگے مرحلہ کو طی کرینگے آپکے کلام
سے ظاہر ہوتا ہو کہ ابھی تک آپ مقام سخندانی سے بمراحل دور ہین **قوله** سورہ بقر کی آیت مسطورہ سے معلوم ہوتا
ہے کہ آیات منسوخ التلاوۃ فراموش مطلق ہو جاتی ہین کیونکہ حاصل آیہ یہہ ہو کہ جس آیت کو ہم منسوخ فرماتے ہین یکقلم
بہلا دیتے ہین انتہی بجنسہ اگر مضمون رسالہ چہارم کتاب فاضل بے مثل سلمہ اللہ تعالی کا لالہ صاحب کے اور طابق النعل
بالنعل ہو خیانت پردازی لالہ صاحب کی یہان بہی ظاہر ہو خود آیت کو نقل کیا ہو آپ ہی ترجمہ اوسکا کیا ہو پر اپنی
اوس ترجمہ کو بدلتے ہین صفحہ ۵ پر ترجمہ اسطور پر لکہتے ہین کہ جس آیت کو نسخ کرتے ہین یا بہلا دیتے ہین تو بتا دیتے
ہین اوس سے بہتر یا اوسکی برابر اسکا حاصل بیان فرماتے ہین کہ جس آیت کو ہم منسوخ فرماتے ہین یکقلم بہلا دیتے ہین حالانکہ
دونون مضمونوں مین زمین و آسمان کا فرق ہو ظاہرا لالہ جی نے از راہ جہل کے جملہ او ننسہا کو جزو ما ننسخ من آیہ
کی سمجہا ہو اسی جہل مرکب کی بنا پر یاوہ سرائی کی ہو کہ حاصل آیت یہہ ہو مگر از راہ حماقت کے یہہ نہ سمجہے کہ جزو شرط پر
توسط حرف عطف کا کسی زبان مین درست نہین اور با اینہمہ جہل مرکب کے از راہ بوالہوسی کے یہہ قصد کیا کہ ترجمہ
شبہہ چہارم مندرجہ تفسیر علامہ دہلی کا زاد ہین از برائے تجہیدانی کے معانی الفاظ تفسیر مذکور کے سمجہنے سے قاصر ہوا اور
از راہ خیانت پردازی اور تجہیدانی کے برعکس مدعا ترجمہ کر دیا اور جواب اوسکا جو تفسیر مذکور مین مرقوم ہو غالب ہے
کہ اوسکو سمجہے بھی نہونگے اور ضرور تہا کہ اس شبہہ کے جواب مین رد و قدح کرتے ہرگاہ کہ جواب مین کچھہ رد و قدح
نہین کی تو درحقیقت جواب کو تسلیم کر لیا پس مضمون سوال جو کچھہ لکہا ہو سب تضییع اوقات ہو **قوله** خلاصہ منہاج العابدین
مین مرقوم الخ یہہ منجملہ اقسام حکومت طبعی کے ہو کہ غیر معتبر غیر مشہور کتاب کے حوالہ سے ایک مضمون لکہا ہو نہین معلوم
کہ اوس کتاب مین بعینہ یہی عبارت ہو یا لالہ صاحب نے از راہ خیانت پردازی یا تجہیدانی کے اوسکی عبارت کو ہی
بدل ڈالا ہے کیونکہ یہہ الفاظ (جو آیت کہ نسخ کرتا ہو بہلا دیتا ہو) کسی روایت مین نہین ہو ظاہرا افترا پردازی لالہ
جی کی ہو **قوله** فی الجملہ آیت و روایت سے ثابت ہوتا ہو کہ آیات منسوخ التلاوۃ صفحات خاطر سے بالکل محو ہو جاتی اور
کسی کو یاد نہین انتہی مہ آیت سے ثابت ہوتا ہو کہ آیات منسوخ التلاوۃ صفحات خاطر سے بالکل محو ہو جاتی ہین کسی
روایت سے مثال خیانت پردازی لالہ صاحب کے معنی آیت میں تو اوپر ظاہر ہو چکا اب الفاظ روایت بہی سنیے عن ابی

امامۃ بن سہل بن حنیف ان قوما من الصحابۃ رضی اللہ عنہم قاموا لیلۃ لیقرؤا سورۃ فلم یذکروا منہا الا بسم اللہ
الرحمن الرحیم فغدوا الی النبی صلعم فاخبروہ فقال رسول اللہ صلعم تلک سورۃ رفعت تلاوتہا وحکمہا ابی امامۃ
بن سہل بن حنیف سے مروی ہو کہ ایک قوم صحابہ مین سے کہڑی ہوئی کہ ایک سورہ پڑہین پر نہ یاد آیا اونکو اوس سے
کچھہ مگر بسم اللہ الرحمن الرحیم جب صبح کو اونہون نے آکر یہہ خبر پیغمبر صلعم سے کہی فرمایا پیغمبر صلعم نے یہہ ایک سورہ تہی

نقصد الکہا جاتا ہی کہ لالہ صاحب نے یہہ مضمون سوال دوم تفسیر علامہ دہلی سے اخذ کیا مگر ایک بے ربط اور خبط تقریر سے
اوسکو ادا کیا ہی گویا جو ہنس کی چال چلا اپنی بھی چال بھول گیا خلاصہ اوسکا یہہ ہی کہ فراموش ساختن الفاظ قرآن را کہ ش
خیر و منفع بود در ایجاب ثواب و ایصال بہ قرب و رضوان کدام سبب توان شد (انتہی) اور جواب بھی اسی طرح الکا تفسیر
مذکور مین مرقوم ہی اور ضابطہ کلیہ اوسکا اونھون نے ایک مقدمہ مین لکھا ہی لالہ صاحب اوس مقدمہ کے جواب کیطرف
اصلا متوجہ نہوے اور کچھہ رد و قدح اوسمین نہین کی پس اس سے واضح ہوا کہ اوس مقدمہ کو تسلیم کر لیا پس اونکو
اب کچھہ محل اعتراض باقی نرہا علاوہ برآن ہم کہتے ہین کہ خدای تعالی نے جسطور پر معانی کلام مین تاثیر بخشی ہی اسیطور
پر اونہی کلام کے الفاظ مرتبہ اور متناسقہ مین بھی تاثیر رکھی ہی اور ہر ترکیب اور ترتیب اور تناسق کی تاثیرین جدی
جدی ہین ہم یہہ دعوی نہین کرتے کہ ایسی تاثیرات کا ہر شخص کو علم ہو البتہ یہہ کہہ سکتے ہین کہ اب بھی کوئی کوئی صاحب
علم ایسا ہی کہ اوسکو تاثیرات کلمات کا علم ہی تاثیر کلمات کی امر فرضی یا ظنی نہین بلکہ از روی تجربہ کر کے ثبوت اوسکا
یقینی ہی اگر یہہ کہا جاوی کہ کیا عجب ہے کہ معانی کلمات مذکورہ مین وہ تاثیر ہو جو از روی تجربہ کے متحقق ہوئی ہی تو جواب
اوسکا یہہ ہی کہ اونہین معانی کو دوسری لغات یا دوسری کلمات مین بہ تبدیل ترکیب و تناسق جب استعمال کیا گیا تو موثر
نہین ہوئی پس ثابت ہوا کہ وہ تاثیر صرف الفاظ بترکیب و تناسق معہود مین ہی نہ صرف معانی مین پس جب یہہ بات
ثابت ہوئی تو ہم کہتے ہین کہ اون آیات منسوخۃ التلاوۃ کی کلمات مین کچھہ ایسی تاثیر تھی کہ نفاذ اوسکا از روی استعمال
اون کلمات کے علم الہی مین محدود ساتھہ نہایت معینہ کے تہا جب نہایت منتہی ہو گئی تو اون کلمات کو اوٹھا لیا گیا آ
رہی یہہ بات کہ کلمات آیات منسوخۃ التلاوۃ اوسی ترکیب اور تناسق کے ساتھہ ابتک علی حالہا اور محفوظ ہین یا
نہین سو جواب اوسکا تفسیر علامہ دہلی مین بہت صراحت کے ساتھہ مرقوم اور مبرہن ہی کہ علی حالہا اوسی ترکیب و تناسق
سے جسپر کہ نازل ہوئی تھین محفوظ نہین ہین صرف مضامین اور کچھہ کلمات بعض بعض آیات منسوخۃ التلاوۃ کی یاد
رہ گئی ہین فقط پس ظاہر ہوا کہ یہہ قول لالہ صاحب کا کہ آیت رجم ہنوز فراموش نہین ہوئی سراسر غلط ہی البتہ مضمون آیت
رجم کا اور بعض بعض کلمات اوسکی غیر مرتب یاد ہین نہ یہہ آیت مذکورہ جیسے نازل ہوئی تھی بعینہا یاد رہے کیونکہ حکم
اثبات کیواسطے نقل متواتر شرط ہی اور اوسکی نقل حد تواتر بلکہ حد شہرہ اصطلاحی کو بھی نہین پہونچی پس ہرگز
یہہ نہین کہہ سکتے کہ یہہ کلمات جو بنام نہاد آیت رجم مروی ہین کلمات قرآن مین اور ایسی ہی اسی ترکیب و تناسق
کے ساتھہ نازل ہوئی تھی پہر ہم مطابق تقریر لالہ صاحب کے اون سے استفسار کرتے ہین کہ اگر وید نیک
خیر محض تھا تو کسواسطے بدلا گیا اور اگر شر محض تہا تو کیون پیدا کیا جو کچھہ لالہ صاحب جواب اسکا دین اوسیکو
ہمارا بھی جواب سمجھہ لین پہر ہمارا بہارت فصل موجب دہرم مین ہی کہ وقتیکہ برہما از دل برہمن پیدا شد حال
خیر خود بہا آورد و از وی پید ا شد چند ماہ آموخت بعد از ان کل خیر غائب شد چون دیگر برہما از چشم ...

متولد شد عمل خیر را از راه آموخت باز عمل خیر غائب شد انتہی اب ہم بر بنای تقریر لاله صاحب کہتے ہین کہ اعمال خیر اگر خیر
محض تھی تو کسواسطے او ٹھا لئی گئے اور اگر شر محض تھے تو کیون برہا او نکو بجا لا ہی **قوله** قطع نظر ازین توریت اور
انجیل وغیرہ منسوخ الحکم ہین یا منسوخ التلاوۃ والحکم انتہی لاله صاحب پہر وہی مفہوم مردود جسپر سہو و تعب نہین
ہین از راہ جہل مرکب پیش لائی مفہوم مردود کے جز ثانی مین جز اول تردید کا داخل ہی اسلئے کہ جب منسوخ التلاوۃ
والحکم ہوئین تو منسوخ الحکم بالضرورۃ ہوئین پس یہہ قضیہ منفصلہ لاله صاحب کا محض بیمعنی ہی انفصال حقیقی ہی
نہین کیونکہ دونون جزؤن کا جمع ضروری ہے اور ارتفاع جزئین کا بہی ممکن ہی یعنی یہہ تو ضروری ہی
کہ جو چیز منسوخ التلاوہ والحکم ہو منسوخ الحکم بہی ہو اور یہہ ممکن ہے کہ منسوخ الحکم ہو نہ منسوخ الحکم والتلاوۃ ہو
بلکہ صرف منسوخ التلاوۃ ہی ہو اور جب ارتفاع اور جمع جزئین کا صحیح ہی تو قضیہ مانعۃ الخلو بہی نہین اور
مانعۃ الجمع بہی نہین اور فن میزان مین مبرہن ہو چکا ہے کہ انفصال منحصر انہین تین قسمون مین ہی پس
ہرگاہ کہ انفصال تینون قسمون کا نہین تو سراسر جہالت لاله صاحب اور ناواقفی اونکی علم مناظرہ اور
میزان سے ہی اب لاله صاحب فرماوین کہ اتنی ہی استعداد پر مستعد مباحثہ کے مسلمانون کے ساتھہ ہوئے
ہین ؎ ہر کہ با فولاد بازو پنجہ کرد ساعد مسکین خود را رنجہ کرد - **قوله** اہل اسلام پر واجب ہی کہ تلاوۃ
توریت و انجیل سے محروم رہین یا تلاوت آیات منسوخہ سے بہی کنارہ کرین ورنہ ترجیح بلا مرجح کہین نہین گئی
انتہی لاله صاحب یہہ فرماوین کہ اونہون نے توریت اور انجیل جو جناب موسی اور عیسی علیہما السلام پر نازل
ہوئی تہین کہین دیکہی بہی ہین یا کسی اہل کتاب سے سُنا ہی کہ وہ کتابین جسطرح پر نازل ہوئی تہین بحروفہا وکلماتہا
کسیکے پاس ہین ہرگاہ کہ سب اہل کتاب یہود و نصاری اور اہل اسلام اسپر اقرار صریح رکہتے ہین کہ وہ کتابین
جیسی کہ نازل ہوئی تہین بحروفہا وکلماتہا پائی نہین جاتین اور یہہ کتابین جو اب یہود و نصاری کے
پاس ہین اصل کتابین نہین بلکہ ترجمے اونکے ہین اور اسپر بہی متفق ہین کہ ترجمے بہی جیسے چاہئین ویسے
صحیح نہین اور اہل اسلام متفق ہین اسپر کہ جو آیات منسوخۃ الحکم قرآن مین مرقوم ہین بحروفہا وکلماتہا وہی ہین
جو نازل ہوئی تہین اور بنقل متواتر منقول ہوتی چلی آئی ہین پس آیات منسوخہ قرآن اور تراجم توریت
و انجیل مین زمین و آسمان کا فرق ہے اس صورت مین یہہ قول لاله صاحب کا کہ ترجیح بلا مرجح کہین نہین
گئی سراسر حماقت اور جہالت اونکی ہی کہ وہ ابتک اصل کتاب اور تراجم مین کچہہ فرق نہین سمجہتے اب ہم
لاله صاحب سے یہہ دریافت کرتے ہین کہ لاکہون ہندو بڑے بڑے دہرم کرم والے علی الخصوص خود بیشن ن
جناب لاله اندرمن مجتہد دین ہنود کہ مطابق تصریح مندرجہ ابیات ملحقہ آخر اسی رسالہ مولفہ اونکی کے
صاحب وحی والہام بہی ہین گویا کہ ہم جنس سری برہما جی کے ہین کیا سبب ہے کہ تلاوت چہاروں وید براز شلوک

ست بید وکی ہو طلادوا ہے چار ہزار اشلوک ہیں جنکو وید ہون سب سے محروم رہتے ہین تلاوت تو درکنار اونکو دیدار
سے بہرہ اندوز نہین چنانچہ تصدیق اس کلام کی الحمد للہ ہماری نظا تمہ الکمہ بر کا حق ہین کرتے ہین کہ اس بیان کو
کوئی مبالغہ نہ سمجھو بلکہ جسکو شبہہ ہو وہ چارون بید کو تمام ہندوستان مین تلاش کرے بیس برس مشرق سے
تا مشرق اور شمال سے تا جنوب تلاش مین رہے تو بھی سب جمع نکرسکیگا اور اونکا پڑہنیوالا اور پڑہانے اور سمجھنے
وسمجھانیوالا تو مثل پارس پتہر کے نایاب ہے انتہی لالہ صاحب ہمارے اس استفسار کا جواب دیوین بعد ازان یہی
جواب کو ہماری طرف سے بھی سمجھہ لین مخفی نرہے کہ کسی نبی کی خبر یہہ نہین ہے کہ توریت و انجیل وغیرہ منسوخ
التلاوت ہین اسی سبب سے ہم اون کے منسوخ التلاوت ہونیکا دعوی نہین کرتے پس یہہ قول لالہ صاحب کا
کہ برتقدیر شق ثانی لازم آتا ہے کہ توریت و انجیل بھی نسیا منسیا ہوجاوین سراسر لغو ہے علاوہ بران ہرگاہ کہ
وہ کتابین اب پائی ہی نہین جاتین تو اون کے نسیا منسیا ہوجانیمین کیا شک ہے پس استدلال لالہ صاحب
کا اس شق پر بھی لچر اور پوچ ہے **قولہ** ص ۱۰ ملائکہ اونکی تلاوت کرتے ہین جیسا کہ یہود و نصاری اپنی
یہان بحث جیسا کہ مکلفین نوع انسان کی لالہ صاحب نے استفہام پر اعتبار حال ملائکہ کا کیا یہہ اونکا جہل مرکب ہے کہ
بحث نوع انسان مین ملائکہ کا تذکرہ لاتے ہین ع مال جاہل ہجیان دان ای رفیق + کز رود جاہل ہمیشہ
درطریق + اور طرہ اوس جہالت پر یہہ کہ فرماتے ہین جیسا کہ یہود و نصاری حالانکہ یہود و نصاری دونو
متفق ہین اس پر کہ اصل کتابون کا وجود مفقود ہے پس ہرگاہ کہ خود وہ دونو فریق فقدان وجود اصل کتب
پر معترف ہین مین حیران ہون کہ لالہ صاحب کیونکر فرماتے ہین کہ جیسا کہ یہود و نصاری از راہ جہل مرکب کے
ہر مذہب مین اپنے تئین واقف سمجھتے ہین مگر جہل مرکب تو چھپا نہین رہتا لہذا جہالت انکی خود بخود عیان
ہوجاتی ہے پھر اوپر تلاوت ملائکہ کے استدلال معارج النبوت سے فرماتے ہین حالانکہ معارج النبوۃ اہل
اسلام مین کوئی مستند کتاب نہین ایک کتاب ہے تاریخ و سیر کی کہ اوسکی روسے احتجاج روا نہین **قولہ**
زبور کا نسخ ممکن ہی نہین کیونکہ سراسر حمد الہی ہے نہ اوامر و نواہی پس مسلمان اوسکی تلاوت سے
کیسلئے انکار کرتے ہین انتہی پھر آپنے بہتان طرازی پر ال ہے ہم کب زبور کی تلاوت کا انکار کرتے ہین
مگر زبور کہان ہے اگر کوئی نسخہ لالہ صاحب کے پاس موجود ہووے تو ہمکو عنایت فرماوین اور جو قیمت طلب
جانین ہم سے لیلین زیادہ تو نہین کہہ سکتا مگر پانچ ہزار روپیہ تو مبارکت جناب مین لالہ جی کی بھیجدونگا
اور نہایت ممنون ہونگا ورنہ ایسی بہتان طرازی سے باز آوین پھر یہہ قول اونکا کہ زبور کا نسخ ہی ممکن
نہین الخ یہہ بھی ایک جہالت لالہ صاحب کی ہے مجھکو معلوم ہوتا ہے کہ لالہ صاحب نے زبور کے ترجمہ بھی
نہین دیکھے کیونکہ چند زبور مین مناجات بہت ہے مگر ایسے مضامین بھی ہین جنسے احکام شرعیہ ثابت

ہوتے ہین مثلا قربانی کرنا حرمت سود کی جواز سرود وغیرہ امور معارف اور یہہ سبب امور ایسے ہین کہ تسخیر
انکا ممکن ہے لالہ صاحب ہر امر مین از راہ جہل مرکب دخل دیتے ہین مگر ہر جگہ جہالت اونکی بیباکانہ چاہئے
ظاہر ہوجاتی ہے اسپر بہی عجیب صاحب حیا ہین کہ زرا نہین شرماتے سچ ہے کہ اگر حیا کو کام مین لاوین
تو پیشوای ہنود کیونکر کہلاوین وسامان معاش کہانسے بہم پہونچاوین ؎ چون غرض آید ہنر پوشیدہ شد
صد حجاب از دل بسوی دیدہ شد۔ **قولہ** حقیقت تو یہہ ہی کہ محمد صاحب ان کتابون پر دل سے ایمان نہ لاتے
تھے صرف تالیف یہود ونصاری کلام الہی بتاتے تھے انتہی لالہ جیو آپ کو شرم نہ آئی اس اوپر بستی پر فاضل
بت شکن نے کسقدر آپ کو ذلیل کیا ہی مگر ادہرے حیادار کہ زری بہی اثر نہوا حقیقت یہہ ہی کہ اگر شرم کو کام
مین لایا جاتا ہے تو روٹیون مین خلل آتا ہے پس چندین مشکل برای اکل آپ یہہ تو غور کرین کہ جو شخص برابر بد
اعمالی یہود کے سبب اونپر باعلان تمام لعنت کرتا ہو اور تکفیر نصاری کی مجمع عام مین فرماتا ہو لُعِنَ الَّذِينَ كَفَرُوا
مِنْ بَنِي إِسْرَائِيلَ عَلَى لِسَانِ دَاوُدَ وَعِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ وَالْمَسْكَنَةُ وَبَاءُوا بِغَضَبٍ مِنَ اللَّهِ لَقَدْ
كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ ثَالِثُ ثَلَاثَةٍ لَقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ هُوَ الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ اور اتباع کو حکم خدا
اسطرح سنادی کہ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُودَ وَالنَّصَارَى أَوْلِيَاءَ یعنی اونسے دوستی نکرو پس
اوسکی طرف گمان بہی تالیف یہود ونصاری کا ایسے امور مین عین جہالت وسفاہت اور انکار بداہت سے ہے
**قولہ** یہانتک ہمنے جسقدر آیتون مین اختلاف ثابت کیا ہی وہ مشتمل ہین اخبار پر انتہی یہہ بہی بہتان طرازی
اور بادہ پرستی لالہ صاحب کی ہے لالہ صاحب نے عبث کاغذ سیاہ کیا ہے ایک اختلاف بہی اونسے ثابت
ہوسکا **قولہ** ورنہ قرآن مین نسخ اخبار بہی موجود ہے انتہی اگر مراد یہہ ہی کہ ایک خبر دی گئی بہر اوسکے
بعد اوسکو منسوخ کرکے اوسکے خلاف خبر دی گئی تو محض غلط ہے اور اگر مراد یہہ ہی کہ بعض اخبار تو منسوخ نہین
ہوئی بلکہ مفہوم خبر اور مصداق اوسکا علی حالہا رہا صرف تلاوۃ کلمات اخبار منسوخ ہوگئی تو اسمین کچہہ قباحت
نہین کیونکہ دلیل امتناع نسخ خبر جو قائم ہے وہ نسخ مصداق اور مفہوم خبر مین جاری ہی نہ نسخ تلاوت کلمات
خبر مین پس حکایت قرا بیر معونہ جو لالہ صاحب نے یہان نقل کی ہی ہرگاہ کہ وہ خود معترف ہی کہ یہہ نسخ
صرف نسخ تلاوۃ ہے اسلئے بر تقدیر تسلیم صحت روایت مذکورہ بہی کچہہ قباحت لازم نہین آتی **قولہ** لکہا
جواہر التفسیر اور منہاج الصادقین مین لکہا ہے کہ یہہ آیت لَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِزْرَ أُخْرَى وَأَنْ لَيْسَ لِلْإِنْسَانِ
إِلَّا مَا سَعَى منسوخ ہے انتہی یہہ لالہ صاحب کا افترا ہی یہہ آیتین محکم وثابت ہین ہرگز منسوخ نہین یہہ بہی بادہ پرستی
لالہ صاحب کی ہے اگر تمام عبارات تفسیرونکی لکہتے تو اونکی خیانت پردازی کا حال کہل جاتا مگر آپ جواب اسکا
دیجئے کہ ہسکند دہم بہاگوت اودہیای ۷ ۵ سے ثابت ہی کہ پانسر سے یہہ دعوی کیا گیا تہا کہ ہر سہ عالم مین

تیری برابر کوئی زبردست اور تیری مقابلہ کا نہوگا اور تجھکو بخوف کیا گیا اور تجھیر بد آتا یعنی خداے تعالی
کو بھی بس نہ چلیگا پہر وہ وعدہ کیون منسوخ کیا گیا کرشن کے ہاتھون سے اوسکو خستہ اور مجروح اور
پرخوف کرایا گیا اور اوسکی بیٹی کو کرشن کا پوتا چھین کر لیگیا اور کچھ اوسکی پیش نہ گئی یہان تو نسخ
خبر بلکہ نسخ وعدہ ظاہر ہوا اسکا تو جواب دیجئے علاوہ بران جتنے اوپر کئی واقعہ کتب معتبرہ ہنود سے
نقل کئی ہین جنسے نسخ فی الاخبار دین ہنود مین ثابت ہو لالہ جی اونکو بھی ملاحظہ فرماوین **قولہ** پہر قرآن مین
ہے کہ دین کی بات تو نہین زور وجبر نکرو اور مجادلہ اور مقابلہ چھوڑ دو مثلا لکم دینکم ولی دین انتہی لالہ جی
اس آیت کے تو یہ معنی نہین کہ دین کی بات تو نہین جبر اور زور اور مقابلہ نکرو آپ تو نہایت بیوقوف
نکلے خدا جانے کہ آپکی قوت متفکرہ کہان جاتی رہی ہے یقین جانو کہ حمایت دین باطل اور عناد دین
حق کا یہ اثر ہے صم بکم عمی فہم لا یعقلون اب سنئے کہ مفسرین نے دین کی دو تفسیرین کی ہین اول
جزا و سزا یعنی جسکو تم پوجتے ہو ہم اوسکو نہین پوجتے اور جسکو ہم پوجتے ہین تم نہین پوجتے تمکو
تمہاری سزا ہے ہمکو ہماری جزا ہے دین کے معنی لغوی سزا و جزا بھی ہین اور اس معنی مین بہت مستعمل
ہے جیسے حماسہ مین ہے ؏ ولم یبق سوی العدوان دناہم کما دانوا صحاح مین ہے الدین الجزاء
والمکافات یقال دانہ دینا ای جازاہ ویقال کما تدین تدان وقولہ تعالے ائنا لمدینون ای مجزیون
محاسبون ومنہ الدیان فی صفة اللہ تعالے انتہی دوسری تفسیر بمعنی دین معروف تفسیر اول پر تو کچھ
شائبہ توہم لالہ صاحب کا نہین ہے اور تفسیر ثانی پر بھی اصلا آیت دلالت نہین کرتی اوپر ترک جہاد اور
عدم تعرض کفر کے کیونکہ کوئی کلمہ آیت مین ایسا نہین جو ان معانی پر دلالت کرے مدلول آیت صرف
اسقدر ہے کہ جب تم معبود برحق کی عبادت نہین کرتے اور مین معبودات باطل کی عبادت نہین کرتا تو میرے
تمہارے دین مین کمال تباعد ہوا تمہارا دین تمہارے لئے ہے میرا دین میرے لئے ہے میرے تمہارے
دین اور تمہارے لئے میرا دین نہین بلکہ اس آیت مین صاف اشارہ ہے اوپر جہاد کے کیونکہ جب ہمارے دین
مین حکم جہاد کا مشرکین پر ہے تو جب ہم اپنے دین پر قائم ہیں تو لازم آیا کہ مشرکین پر جہاد کرین پس
اس تفسیر پر بھی معنی آیہ کے یہ ہونگے کہ ہرگاہ تم باز نہین آتے اور معبود برحق کی پرستش نہین کرتے اور
انکی پرستش کرتے ہو تو کئی جا وہم بھی وہ کرینگے جو ہمارے دین مین ہے کہ تمسے جہاد پیش آوینگے
علامہ دہلوی نے اپنی تفسیر مین لکھا ہے کہ تحقیق آنست کہ این سورہ منسوخ نیست زیرا کہ مضمون این سورہ
بیان کمال تباعد دین کافران ودین مسلمانان است نہ عدم تعرض بلکہ در دین مسلمانان جہاد وقتال نیز
داخل است پس منسوخ بودن این بآیہ قتال وجہی ندارد تفسیر بیضاوی مین ہے فلیس فیہ اذن فی الکفر و

لامنع عن الجہاد لیکون منسوخا بآیۃ القتال انتہی **قولہ** سورہ بقر مین ہے لا اکراہ فی الدین یعنی دین مین
جبر نہ چاہئے انتہی باوجود اسکے کہ لالہ صاحب کو فاضل بت شکن نے خیانت پردازی پر بہت ذلیل کیا ہے
پھر بھی اونہون نے وہ شیوہ نچھوڑا وہ فرماوین کہ نچاہئے کس لفظ کے معنی ہین آیت کے معنی تو یہہ ہین
کہ اکراہ دین مین نہین مدعا یہہ ہے کہ اکراہ دین مین متصور نہین کیونکہ اکراہ اسکا نام ہے کہ کسی سے
بالجبر کوئی کام کرایا جاوے کہ جس سے وہ راضی نہو اور یہہ امر صرف افعال جوارح یعنی افعال اعضای
جسمانی مین تو البتہ متصور ہے اور چونکہ ایمان عقد قلبی ہے اوسمین اکراہ کسی صورت پر متصور نہین
چنانچہ تفسیر مظہری مین یہہ مضمون بہت وضاحت کے ساتھہ مرقوم ہے یعنی لا یتصور الاکراہ فی ان
یؤمن احد اذ الاکراہ الزام الغیر فعلا لا یرضی بہ الفاعل وہذا لا یتصور الا فی افعال الجوارح واما الایمان
وہو عقد القلب والانقیاد فلا یوجد بالاکراہ انتہی صاحب کشاف نے تفسیر آیت کی اسطور پر کی ہے کہ خدا
تعالی اگر چاہتا تو سب آدمیون کو بسبیل قسر و اضطرار ایمان پر مجبور کرتا مگر معاملہ ایمان کا ایسا نہین کیا
چنانچہ وہ لکھتے ہین ای لم یجبر اللہ امر الایمان علی الاجبار والقسر لکن علی التمکین والاختیار ونحوہ
قولہ تعالی ولو شاء ربک لآمن من فی الارض کلہم جمیعا ای لو شاء لقسرہم علی الایمان ولکنہ لم یفعل و
بنی الامر علی الاختیار انتہی اور جمہور مفسرین نے تصریح فرمائی ہے کہ یہہ آیت معارض آیات قتال کی نہین
کہ اوسکی منسوخی کا قائل ہونا واجب ہو اور واقعی بھی امر ہے کیونکہ اس آیت مین صرف بیان اسکا ہے کہ
ایمان مین اکراہ کا دخل نہین جو شخص کہ دل سے مؤمن نہو اوسکا ایمان نہین چنانچہ آگے اس سے اس مدعا کی
تصریح فرمائی گئی فمن یکفر بالطاغوت ویؤمن باللہ فقد استمسک بالعروۃ الوثقی یعنی جس شخص نے کہ نمانا
طاغوت کو اور یقین کیا خدا پر تو اوسنے پکڑ لیا مضبوط رسی کو پس ظاہر ہوا کہ مدار ایمان کا کہ جس سے مضبوط
رسی ہاتھہ آتی ہے اوپر نہ ماننے بتون وغیرہ طاغوت اور یقین لانیکے خدای تعالی پر ہے اور یہہ بات
اکراہ سے حاصل نہین تو ایمان بھی اکراہ سے حاصل نہین اور یہہ امر معارض جہاد نہین کیونکہ جہاد اسواسطے
نہین ہے کہ بظاہر لوگ مسلمان ہو جاوین بلکہ جہاد اسواسطے ہے کہ یا بطوع رغبت ولسے ایمان لاوین یا گرد فتنہ
وفساد صاف ہو جاوے چنانچہ فرمایا قاتلوہم حتی لا تکون فتنۃ ویکون الدین کلہ للہ مقاتلہ کرو اون سے
تاکہ نرہے فتنہ اور ہووے دین سب خدا کا تفسیر مظہری مین اس مدعا کو بہت تصریح کے ساتھہ لکھا ہے
فان الامر بالقتال والجہاد لیس لاجل الاکراہ علی الدین بل لدفع الفساد من الارض فان الکفار یفسدون
فی الارض ویصدون عباد اللہ عن الہدی والعبادۃ فکان قتلہم کقتل الحیۃ والعقرب والکلب العقور
بل اہم من ذلک ومن ثم جعل اللہ غایۃ قتلہم اعطاء الجزیۃ حیث قال حتی یعطوا الجزیۃ عن ید وہم صاغرون

ولاجل ہذا نہی النبی صلی اللہ علیہ وسلم عن قتل الولدان والنساء والمشائخ والرہبان والعمیان والزمنی
الذین لا یتعمو منہم الفساد فی الارض انتہی یعنی حکم قتل وجہاد کا اسلئے نہین کہ باکراہ دین مین داخل کیا جاوے
بلکہ واسطے دفع فساد کے زمین سے کہ کفار زمین مین فساد برپا کرتے ہین اور باز رکہتے ہین خدا کے بندون
کو ہدایت وعبادت سے پس اونکا قتل ایسا ہے جیسے قتل سانپ اور بچہوا اور کٹکہنے کتّے کے ہے بلکہ اس سے بہی زیادہ
اور اسی سبب خدای تعالی نے جزیہ کے دینے کو انتہاء اونکی قتل کی مقرر کی ہے چنانچہ فرمایا ہے کہ قتال کرو
یہانتک کہ دیوین وہ جزیہ اپنے ہاتہہ سے درحالیکہ وہ ذلیل ہون اور اسیواسطے نہی کی ہے پیغمبر خدا صلعم
نے قتل لڑکون اور عورتون اور بوڑہون اور گوشہ نشینون اور اندہون اور مریضون مزمن سے
کیونکہ اونسے فساد متصور نہین الغرض تصریحات مذکورہ بالا سے واضح ہے کہ آیات مذکورہ منسوخ نہین اور
بالفرض اگر یہہ بہی کہا جاوے کہ آیات قتال سے منسوخ ہوگئین تو بہی کیا قباحت ہے جبکہ نسخ احکام عقلا اور
نقلا ہر ملت مین ثابت ہے پس اگر یہہ آیتین منسوخ ہی قرار دیجاوین تو کچہہ محل اعتراض نہین مگر لالہ صاحب نے
جو ازراہ خیانت پردازی کے ان دو آیتون کو بحث نسخ اخبار مین لکہا ہے یہہ اونکی سفاہت ہے
یا غلطی کیونکہ ہرگاہ خود تسلیم کرتے ہین کہ یہہ آیات احکام ہین چنانچہ لکہتے ہین کہ قرآن مین بہت جگہ
ہے کہ دین کی بابت زور وجبر نکرو اور مقابلہ اور جہاد ولڑائی چہوڑدو مثلا لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ اور لَا اِکْرَاہَ
فِی الدِّیْنِ انتہی پہر باینہمہ ان آیات کو بحث آیات اخبار مین لانا سراسر تناقض کلامی اور یاوہ سرائی لالہ
صاحب کی ہے **قولہ** سورہ نساء مین ہے والصلح خیر انتہی کیا خوب واہ لالہ صاحب اسی فہم وفراست دخل
مرحمت پر ازراہ جرأت وکذب کے دعوی کرتے تہے کہ ہمنے سالہا سال قرآن کو دیکہا ہے اور ایک
ایک لفظ پر غور کامل کی ہے غور کیجیے کہ ہمنے آپکے اس لاف وکذب کے جواب مین جو ایک بیت لکہی
ہے کہ ع خر عیسی اگر بمکہ برود چون بیاید ہنوز خر باشد - کیسی آپ پر منطبق ہوگئی آپنے اس آیت
کو منجملہ دلائل ترک مقاتلہ وجہاد کفار کے رقم فرمایا ہے حالانکہ یہہ آیہ معاملہ زن وشوی مین نازل ہوئی
ہے چنانچہ پوری آیت یہہ ہے وان امرأۃ خافت من بعلہا نشوزا او اعراضا فلا جناح علیہما ان
یصلحا بینہما صلحا والصلح خیر یعنی اگر کوئی عورت اپنے خاوند کی طرف سے ناموافقت یا روگردانی
کا خوف کرے تو کچہہ قباحت نہین کہ آپسمین کسی طور پر صلح کرلین اور یہہ صلح بہتر ہے تو لالہ صاحب فرماوین
کہ یہان مقاتلہ اور جہاد کفار کا کیا تذکرہ ہے جو اس آیت کو یہان لائے ہین یہہ امر خالی حیلہ سازی یا غفلت
نشانی لالہ صاحب سے نہین **قولہ** مخفی نرہے کہ اہل اسلام قدیم سے قرآن کا نقصان چہپانیکے لئے ان آیتون کو
ناسخ اور پہلی آیتون کو منسوخ جانتے ہین انتہی یہہ بہی داخل حیلہ سازی خصلت چہارم معترض ملت اہنود

کے سبب سے پہلے کوئی نقصان ثابت کیا ہوتا جب اس قسم کی گفتگو درمیان میں لاتے ہوتے آگے اس سے آیات
عفو و حلم میں لالہ جی بحث کرتے ہیں اور ازراہ بیدانی یہہ سمجھتے ہیں کہ عفو و حلم منافی جہاد کے ہو مگر یہہ
کمال درجہ کی حماقت ہی جو لوگ کہ روش بد اختیار کریں اور راہ راست سے برگشتہ ہوں اونکی استیصال کو
منافی عفو و حلم سمجہنا ایسی حماقت ہو کہ اس سے زیادہ کوئی حماقت متصور نہیں ہو سکتی دیکہو کرشن گیتا
چوتھی ادہیای لکہا ہو کہ جب اخلاق حمیدہ کم ہو جاتی ہیں اور شر و فساد زیادہ ہو جاتا ہو تو عنقا الٰہی
کو ایک صورت پیدا ہوتی ہے وہ میں ہوں واسطے دینے نیکوں اور استیصال بدوں اور قائم کرنے
بنیاد عدل کے اور اکہاڑنے دیوار ظلم کے پیدا ہوا ہوں انتہی جابال اُپنکہد اتہربن بید میں ہے
کہ چہتری کا کام ہو شمشیر بندی اونکو واجب ہو کہ جو دشمن گیان کا ہو اوسی سنکہہ ہو کر جہاد کرے اور سچا
اور حق کو ہاتھ سے نہ دے اس حالت میں جو رنج یعنی زخم اوٹہاوے یا جان سے جاوے سبب نجات کا ہی
کہ اصلی معنی سنیاس کے اپنے نفس سے جہاد اور جنگ کرنے میں پس جسنے نفس پروری کی کوئی قوم کا
ہو سنیاسی نہیں اور جسنے نفس کشی کی کسی قوم کا ہو سنیاسی ہے انتہی مہابہارت پرب ۱۲ فصل راج
دہرم میں ہو کہ راجہ کنگی راجہ بدشکل در گرفت راجہ سبب آن پرسید گفت کہ اگرچہ در ملک خود
عدل میکنی لیکن تو سبب سلطنت سلطان دیگر ست در ملک او زنا و عصیان بسیار میشود او را
چرا باز نمیداری اگر باز نیاید با وی جنگ کنی و راجشی و ملک از وی بگیری تا در مردم گمراہی رو
نہ دہد انتہی ان سب مضامین سے وجوب جہاد کا ثابت ہوا پس اگر یہہ احکام عفو و حلم کے منافی ہیں تو
وہی واہیات اعتراض لالہ صاحب کے جو اونہوں نے قرآن پر کئی ہیں بید اور پورانوں اور کرشن
گیتا پر بہی وارد ہوئے اور چونکہ وہ اعتراضات پیش کردہ خود لالہ صاحب کے ہیں اونکو تسلیم اعتراض
سے کوئی چارہ نہیں ہے ۵ شد غلامی کہ آب جو آرد ٭ آب جو آمد و غلام ببرد ــ اس مقام پر ہمکو چند
دو امر کا مناسب معلوم ہوتا ہو اول یہہ کہ جہاد اہل اسلام کی ملت میں واجب ہو اور وہ جنگ دشمنان
سے جو واسطے دفع فساد و دفع فتنہ کفار اور رواج زبان راہ خدا کی ہو نہ واسطے طمع ملک و مال اور لینے مال
غنیمت کے بلکہ یہانتک شرط ہو کہ نیت اپنی نام آوری اور اظہار شجاعت کی بہی نہو اور ریا اور سمعہ
تو باعث عقاب کا ہو نہ ثواب کا پس جو فضیلت اور علو مرتبت جابال اُپنکہد میں مصرح ہو اوسکی
مصداق صرف اہل اسلام میں نہ ہمکیش لالہ صاحب کے کہ غایت جبن اور تن پروری کے سبب جان کا
خوف کرکے حقیقت جہاد سے کہ ثبوت اوسکا خود اونہیں کی کتب معتبر وسے واضح ہے منکر ہوئے ہیں
اور چونکہ فضیلت مرتبہ سنیاسی کی بموجب تصریحات بید کے عموماً تمام مخلوقات پر ہو یہانتک کہ بید میں

مقامات متعددہ پر اوسکو بیشوا اور رہبر دیوتون کا قرار دیا ہی اور مصداق اسم تبہ کے اہل اسلام شہرے
تو خود ہنود کے بید سے فضیلت اہل اسلام کی اوپر تمام انس و جن و دیوتون وغیرہ کے ثابت ہو گئی والفضل ما
شہدت بہ الاعدا اور دوم جہین لینا ملک اور سلطنت کا ایسے بدفعالون سے کہ جنکے تسلط او قبضہ اقتدار سے راہ حق
مین خلل اور فساد پڑے فضول اور طمع اور نفس پروری کی کرنا سراسر جہالت اور خلاف مراد مضامین منہا ہات
مرقومہ سابق کے ہی اب ہم ایک امر اور بہی بیان کرتے ہین جس سے حمق لالہ صاحب کا واضح ہو اور وہ یہہ ہی کہ
پادری نبست صاحب نے اپنے رسالہ مین جہاد فی سبیل اللہ کو منافی عفو و حلم قرار دیکر بہت اعتراض اہل اسلام پر کہولا ہی
اگرچہ جیسطرح پادری صاحب کی اور نادانیان اونکی ہین یہہ بہی ایک نادانی ہی پہر بہی بسبب اسکے کہ جناب مسیح علیہ السلام تو
جہاد سے صرف واسطے تعلیم و تلقین امت موسی عم کی مبعوث ہوئی تہے اگر پادری صاحب نے عفو و حلم کو منافی جہاد قرار
دیا تو کچہہ تعجب نہین لالہ صاحب کو دیکہنا چاہیئے کہ باوجودیکہ اونکے بید و شاستر و پرانون سے وجوب جہاد کا
ایسا کہ چاہیئے ثابت ہی اونہون نے بہی پادری صاحب کی دیکہا دیکہی یہہ اعتراض پیش کرکے ناحق اپنے بید و شاستر
اور پرانون کا خون اپنی گردن پر لیا اونکی وہ مثل ہوئی ہے ع شنیدم کہ از رقیبان وزین کشان گذشتی
کو مشت خاک ما ہم برباد رفتہ باشد ۰۰ پہر بڑی تعجب کی بات ہی کہ سری کرشن جیو نے درمیان کورون پانڈون
کے محاربہ عظیم کرا کر اٹہارہ اکوہنی لشکر فریقین کا قتل کرایا اور پہر سمید جگ کرا کر ہزارہا آدمیون اور دیگر جانداروں
کا خون کرایا یہہ امور تو منافی عفو و حلم نہ ٹہیرے جہاد جو واسطے اعلاء کلمۃ اللہ اور دفع فساد مفسدین کے مشروع
ہوا وہ منافی عفو و حلم کے قرار پایا نہایت کج فہمی اور اوندہی سمجہہ لالہ جی کی ہی کہ اسباب مین یادہ گوئی
ذراتی مین ع گر بود سخن ز ہندوستان نمونہ ۰ کہ باشند کار ہند و دولت گونہ قولہ اگر کلام منسوخہ بہتر سے
کسواسطے منسوخ کیا اور اگر بہتر نہین تو سابق کسلئے رواج دیا انتہی لالہ صاحب نے بہت سمجہ بچار کرکے یہہ ایک
دلیل عقلی او پر امتناع نسخ کے پیدا کی حالانکہ یہہ بیعقلی اونکی ہی کیونکہ اسکی معارضہ مین ہم ہزار دلیل ایسی پیش
کر سکتے ہین کہ جنکی لحاظ سے بطلان اس دلیل کا واضح ہو مثلا اگر ست جگ بہتر ہی کسواسطے بدلا گیا اور اگر بہتر نہین
تو کسلئے رواج دیا علم و حکمت کا اگر اوٹہہ جانا بہتر تہا تو کیون پہر پہیلائے اور اسکو جاندار سے سیکہہ کر رواج دیا اور
اگر بہتر تہا تو کیون اوٹہہ گیا کہانتک نظائر اسکی لکہون ایک ذری سی بات پر قصہ مختصر کرتا ہون کہ وجہہ اس
قسم کی تغیر و تبدیل کی لالہ صاحب اپنے والدین سے استفسار فرما دین کہ اگر عورت لالہ صاحب کی بہتر تہی تو کیون بیاہ
یا از دواج کی گئی اور اگر بہتر نہین تو روز ولادت سے کیون نہین از دواج کیا گیا آتنی دنون تک عورت
کو کیون جائز رکہا اگر وجہہ اختلاف ازمنہ اور اوقات کا پیش کرین تو پادری سکو منظور فرما دین یا بلا اس
قسم کا اعتراض زبان پر نہ لادین کیونکہ حسب نظر مصلحت فرد خاص کے بلحاظ تبدیل حالات کی تبدیل احکام کی

ضرورت ہوتی ہی تو بنظر مصلحت عامہ کے جو حکیم حقیقی کیطرف سی کچہہ تغیر و تبدیل ظہور مین آوے تو اوسپر اعتراض
کرنا سخت حماقت ہی اگر یہہ حضرت پیش کرین کہ حکم بید کا اسیطرح ہی تو یہہ اعتراض خود بیدون پر بہی وارد ہوا کہ
اگر عبودیت بہتر ہی تو کیون اوسکو مبدل کیا اور بہتر نہین تو کیون آخیر روز دن تک جاری رکہا **قولہ** بر تقدیر نسخ
لازم آتا ہی کہ اول اوتعالی تکمیل مشیت کے لئے ایک کلام نازل کرتا ہی جبکہ اوس سے مطلب نہین برآتا تو چارناچار اوسکو
منسوخ کر دوسرا کلام نازل کرتا ہی انتہی لالہ صاحب کو لازم تہا کہ اس ملازمہ پر کوئی دلیل عقلی یا نقلی پیش کرتے
کیونکہ نسخ سے ہرگز یہہ لازم نہین آتا کہ بسبب عدم حصول مدعا کے حکم سابق کو منسوخ کیا گیا جب ہم یہہ کہتے ہین کہ
نسخ بیان ہی مدت حکم کا یعنی بنظر مصلحت عامہ روز نسخ تک حکم منسوخ مقتضای حکمت و مصلحت تہا اور روز نسخ
سے حکم ناسخ قرین مصلحت ہے پس جس لزوم کا دعوی لالہ صاحب نے کیا ہی سراسر غلط اور باطل ہے بلکہ صاف ظاہر
ہے کہ جو مدعا حکم منسوخ سے تہا حاصل ہو چکا البتہ وہ نسخ جو کتب ہنود سے ثابت ہی اوسپر یہہ اعتراض وارد ہوتا ہی
اور اوسی پر یہہ لزوم صادق آتا ہی مثلا اسپر یہہ اتفاق رکہہ بیدین ہی کہ سب دیوتا بہوک اور پیاس سے عاجز
تہے اسلئے آتما سے کہا کہ ہمارے کہانے اور پینے کو جگہہ مقرر کرو تاکہ ہم کہاوین اور پیوین پہر گائی کی صورت پیدا
ہوئی کہ اوس سے کہانے اور پینے کا نفع پیدا ہوا پہر گہوڑا پیدا ہوا اور آتما نے کہا انہین حلول کرکے کہاؤ
اور پیو دیوتاؤن نے کہا کہ اگرچہ گائی سے کہانے اور پینے کے بہت فائدے ہین اور گہوڑے سے سواری
کے مگر یہہ واسطے انسان کے ہین ہمارے لائق نہین ہمارے واسطے اور کچہہ تجویز کرو تب صورت انسان کی پیدا کی
اور دیوتاؤن نے اوسکو پسند کیا اور کہا کہ یہہ اچہی جگہہ ہے انتہی دیکہو پہلے ایک چیز پیدا کی بحث اون
کے بیان سے ثابت ہوا کہ مشیت اس پیدایش سے کمال کو نہین پہونچتی تب بجای اوسکے اور مخلوق پیدا
کی زمان سابق مین شراب برہمنون کے واسطے حلال تہی واقعہ کنچ کے بعد جب شکر اوسکے سبب سے رنج
پہونچا تو اوسوقت اوسکا قبح ظاہر ہوا چنانچہ اوس روز سے برہمنون پر حرام ہوئی مباشرت اجنبیہ عورت
کے ساتہہ عموما بیدین ممنوعات سے ہی بعد چندی جب اوس حرمت مین ازراہ خام خیالی کے نقصان اولاد کا
تصور کیا گیا تو اجازت نیوگ کی دی گئی یعنی وہ حکم حرمت کا علی حالہ قائم نرہا بلکہ بعض نوعین منسوخ ہوکر
حکم مباشرت کا زن اجنبیہ کے ساتہہ نافذ ہوا پہر جب اوسمین شیوع زناکاری اور بیغیرتی کا نظر آیا تو اوسکو
منسوخ کیا گیا ایک عرصہ ایسا تہا کہ عورت غیر شوہر کے ساتہہ صحبت ہونے مین بہی پت برتا یعنی عفیفہ
کہلاتی تہی جب اس حکم مین بہت فتنہ و فساد ظاہر ہوا تو منسوخ کیا گیا اور اب ایسی عورت زناکار اور
فاجرہ کہلاتی ہی چنانچہ تصریح اسکی جوگ بشست مین موجود ہی ایک عرصہ مین کل مال غیر منقولہ متروکہ پدر
بڑے بیٹے کو ملتا تہا اور چہوٹے اوس سے محروم رہتے تہے جب اسپر اور ملت والون نے طعن کیا اور قباحت

ویکی تحقیق ہوئی تو اب حکم اوسکی منسوخی کا صادر ہوا اور سبب فنا کرا اس قسم کی کتاب سوط الجبار میں مفصل ہے
میں قولہ اگر کوئی کہے کہ لوگ روز بروز علم و دانائی میں ترقی و تنزل کرتے ہیں لہذا اوتعالی ہر زمانہ کے
خاص احکام صدور فرماتا ہے انتہی مہمل کلمات لالہ صاحب زبان پر لائے روز بروز ترقی و تنزل کرنا مہمل کلام
ہے بجای آدر اگر یا بولتے تو گنجایش تھی ایسی ہی خاص احکام صدور فرماتا ہے غلط ترکیب ہے یہہ مقام
استعمال اسم فاعل کا ہے مصدر کا نہیں آمدم بر مدعا کہ نسخ اہل اسلام کی اصطلاح میں بیان ہے شارع کی جانب
سے مدت حکم منسوخہ کا اور موجبات نسخ کثیر ہیں اونکا حصر نہیں ہو سکتا کبھی تشدید منظور ہوتی ہے کبھی
تخفیف کبھی اور کچھہ غرض ہوتی ہے چنانچہ چند امر کا بیان ضمن جوابات اعتراضات لالہ صاحب میں آئیگا
آئیگا پس لالہ صاحب نے جو موجبات نسخ کو منحصر اختلاف اوضاع اور احوال میں اور اختلاف اوضاع و
احوال کو منحصر ترقی یا تنزل عقل میں سمجھا ہے غلط فہمی ہے مناکحت باہم بنی اعمام کی بموجب شریعت ہندو کے
زمان سابق میں جائز تھی چنانچہ قصہ مناکحت بنات دچھہ کا کشب کے ساتھہ شاہد اس مدعا کا ہے بعد چندے
وہ منسوخ ہو گیا یہہ نسخ مبنی اوپر ترقی یا تنزل عقلی تھا قبل از زمان عشرت نشان مہاراجہ سر کرشن چندر کے
شراب کا پینا حرام جناب سر کرشن جی کے عہد میں جلسہ می نوشی منعقد ہوا تھا اور دہرم اوتار یعنی راجہ
جدہشتر اور خود مہاراجہ سر کرشن چندر شریک جلسہ ہوتی تھے اور شراب پیتے تھے پس حکم حرمت می کا
جو اونکے عہد میں عموما یا خصوصا منسوخ ہوا تو یہہ نسخ کچھہ مبنی بر ترقی عقل یا جہل کے نتھا عہد جناب سر کرشن
چندر تک مناکحت ساتھہ دختر ماموں اور پھوپھی کے جائز تھی لالہ صاحب اوسکو اپنے عہد میں منسوخ فرماتے ہیں
یہہ نسخ مبنی بر ترقی عقل نہیں شاید کہ مبنی بر ترقی جہل مرکب ہو ایک عورت کا نکاح پانچ مردوں کے ساتھہ سابق
سے ممنوع تھا بیدبیاس جی نے بحق پانڈوں کے اوسکے جواز کا فتوی دیا اور مہاراجہ سر کرشن جی نے انکا
اور اقوال اور رضا اور سخط اونکا عین رضا و سخط خدای تعالی ہے اوس سے راضی ہے پس یہہ جواز کہ ناسخ
حرمت سابقہ کا تھا اون پانچوں کی ہی مبنی اوپر ترقی عقل یا جہل کے نتھا مجامعت عورت غیر منکوحہ سے
بید میں اشد حرام ہے عمل نیوگ کہ مجامعت ساتھہ زن اجنبیہ کے ہے بعد اوس حرمت کی جائز ٹھہرایا گیا اور بہر دور
کلجگ میں حکم جواز منسوخ کیا گیا تو یہہ نسخ مقرر مبنی بر ترقی عقل یا جہل نہیں ہو سکتا ہے اور بہت نظائر ہیں
کہ بنظر تطویل اونکا لکھنا ضرور نہ سمجھا گیا **قولہ** جواب یہہ ہے کہ اوامر و نواہی الہی کا مطلوب معقول سمجھنے
کے لئی البتہ عقل سلیم اور فکر رسا درکار ہے اور عمل کرنیکے لئی عزم جزم چاہیئے انتہی لالہ صاحب جو تقلید بعض
آسیوں سے کرے فرماتے ہیں بلکہ بعینہ تقریر اونکی تحریر میں لائے ہیں کہ اوامر و نواہی الخ سراسر مہمل کلام ہے
وہ خود ہی غور کریں کہ میان فہم اور معقول اور عزم عمل کی کیا بحث ہے کیا لالہ صاحب کے زعم میں یہہ ہے کہ

عقل مین جو فتور آگیا تو اس سبب سے کہ آیات کے معانی کے فہم مین قصور واقع ہوا اس جہت سے ضرورت نسخ کی واقع ہوئی اگر لالہ صاحب ایسا سمجھے ہین تو اونکی فہم کا قصور ہے البتہ یہہ امر مقتضائی تاویلات قسیس اور لالہ صاحب کا ہے مثلاً توریت مین حکم درباب وجوب ختنہ کے ہے اور اوس حکم کو ابدی قرار دیا گیا ہے علمار مسیحیہ نے صرف بموجب فرمانے پولس کے اوس حکم کو متروک کیا اور یہہ توجیہہ پیش کی کہ ختنہ سے مراد عمل معروف نہین بلکہ دل کے ختنہ مقصود ہین اسیطور پر ہنود کے مذہب مین قربانی گھوڑے کی اسمید جگ مین واجب ہے لالہ صاحب نے ذبح کرنا گھوڑے کا حرام قرار دیکر توجیہہ اسکی اسطرح پر کی ہے کہ مراد اوس سے قربانی نجز جسم کی ہے غرضکہ حاصل توجیہات ان دونو فرقون کا یہہ ہے کہ پس از صدہا سال کے جو عقل کامل حاصل ہوئی تو دریافت ہوا کہ جو امر کہ ذہنون مین پہلے سے مرتکز تھا اور معمول اصاغر و اکابر تھا یعنی عمل معروف ختنہ اور قربانی گھوڑے کا وہ مبنی بر جہل و بیعقلی جمیع اصاغر و اکابر کے تھا درحقیقت مقصود شارع کا وہ نتھا بلکہ مراد یہہ تھی جو آپ صاحبان عقل کامل پر بسبب حصول عقل کامل کے منکشف ہوئی لیکن اگر تھوڑا سا تامل بھی کیا جاوے اور انصاف کو ہاتھہ سے ندیا جاوے تو صاف ظاہر ہوجاوے کہ یہہ امر محض توہم پرستی اور سخن سازی ہے اپنی طبیعت سے ایک مضمون خلاف نص شارع کے گڑھکر اوسکو بیان مدعای شارع کا قرار دینا ہے کہ ہرگز لائق قبول کے نہین اور درحقیقت منسوخ کردینا ہے ایک حکم شرعی کا اپنی طبیعت اور اجتہاد سے کچھہ شک اسمین نہین کہ جناب موسی عم کے عہد سے زمان عیسی عم تک سب انبیاء اور علمار سلف مراد ختنہ کی وہی عمل معروف سمجھا اور اوسی بموجب عمل کیا اور امت کو مامور فرمایا اور ظاہر ہے کہ معنی اور مراد وحی کی نبی موحی الیہ سے کوئی شخص کیسا ہی علم مین ترقی پایا ہوا ہو وہ زیادہ نہین سمجھتا پس پولس صاحب کو علم کی ایسی کیا ترقی پکڑی کہ جناب موسی عم سے بھی علم مین فائق ہوکر بر سر تخطیہ اور تجہیل موسی اور عیسی اور جملہ انبیار علیہم السلام کے ہوئے اور معانی توریت کو اونسے زیادہ تر سمجھے العیاذ باللہ من ذلک علی ہذا القیاس جبکہ مارنا گھوڑے کا حقیقۃ اسمید جگ مین بموجب ظاہر عبارت بید کے سری برہما جیو سے مہاراجہ سری کرشن جی تک معمول بہ رہا اور اس عرصہ مین جسقدر راجہ نامدار اور اوتار گذرے سبکا عمل اوسی پر رہا مہاراجہ رامچندر کے عہد مین بھی اوسیطور پر عمل کیا گیا سری کرشن جیو نے بھی راجہ جدہشتر سے ایساہی فعل کرایا پس ایسا کون سمجھہ دار صاحب کمال پیدا ہوا جسنے ایسے ایسے بڑے اوتارون رشیون کا تخطیہ اور تجہیل کرکے بید کے معنے یہہ قرار دئے کہ مراد گھوڑے سے جسم جاگ کرنیوالے کا ہے علاوہ بران چونکہ سلسلہ ترقی علم و عقل کا ابتک منتہی نہین کیا عجب ہے کہ کوئی اور بڑا عاقل و عالم ایسا پیدا ہووے کہ از راہ و فور دانش و علم کے اس بیان کو بھی غلط ٹھہرا کر اور کسی طور پر بیان معانی الفاظ بید کا کرے یا پہلے ہی معمولات کو برحق اور

مراد شارع قرار دی اور ہرگاہ کہ معانی ظاہر الفاظ کا کچھ اعتبار نہ رہا اور تشریحات طبعزاد عقلا پیدا ہوئے تو
یہہ مجموعہ بید کا بید بے ثمر ٹھہرا اور ہر شخص مختار رہا کہ اپنے تئین بہت عقل ظاہر کر کے اپنی طبیعت کے موافق شرح کرے
اور چونکہ ایک زمانہ مین متعدد عقلا موجود ہوتے ہین اور ظاہر ہے کہ افکار سب عقلا کی اکثر متفق نہین ہوتین
پس یہہ بھی محتمل ہے کہ دو عاقل مختلف طور پر شرح بید کی کرین اور چونکہ ظاہر معانی الفاظ کا کچھہ اعتبار نہین
پس بسبب تعارض تشریحات کے سب تشریحات ساقط الاعتبار ہو جاوین خلاصہ ان سب تقریرات کا یہہ
ہے کہ اکثر احکام یہود اور عیسائیون اور ہنود مین ایسے پائے جاتے ہین کہ پہلی احکام کے برخلاف ہین پس
یا نسخ کا قائل ہونا واجب ہے یا یہہ سمجھنا چاہئے کہ حکم حال بطور شرح ہے حکم سابق کی طرف پہیرا اور لالہ اندرمن نے
نسخ سے تو گریز کی مگر قائل تشریح کے ہوئے یہان وہ مثل صادق آئی کہ ہربت من المطر و وقفت تحت المیزاب
علاوہ ان سب امور کے یہہ عذر اکثر مقام مین پیش نجاوے گا مثلاً مسئلہ نیوگ و حل و حرمت خمر و نکاح
بنی الاعمام اور اور چند مسائل مذکورہ بالا مین اصلا گنجایش اس عذر کی نہین اسیطرح میراث کو انہین
اور دور سابق مین شاستر کا یہہ حکم تہا کہ بڑا بیٹا کل مال غیر منقولہ کا مالک ہوتا ہے مگر وہ حکم مطابق فتوی ایک بڑے
پنڈت شاستری کے بروقت رجوع مقدمہ طالع اور سنگہ مدعی بنام بہگوان سنگہ مدعا علیہ کے جسمین مدعی
نے اوپر بنائی حکم سابق کے دعوی کل مال غیر منقولہ متروکہ پدری کا کیا تہا اس دور کلجگ مین منسوخ قرار پایا
اور پنڈت صاحب موصوف نے صاف یہہ رقم فرمایا کہ وہ حکم سابق کا منسوخ ہو گیا دیکھو اصول برہم شاستر
جلد اول صفحہ ۲۳ اور صدر عدالت کی رپورٹ جلد ۳ صفحہ ۲۰۳ اور چونکہ یہان اصلا گنجایش عذر
تشریح کی نہین اور بڑے نامی پنڈت قائل نسخ کے ہوئے ہین پس کوئی چارہ اس سے نہین کہ جواز نسخ
کو تسلیم کیا جاوے اور ظاہر ہے کہ جیسے برہم لالہ اندرمن کچھہ وقعت بید و شاستر سے نہین رکہتے اور ان کا
قول بمقابلہ ایسے پنڈتون کے اصلا قابل اعتبار کے نہین پس مخالفت لالہ اندرمن صاحب کی ایسے نامی گرامی
پنڈت سے درباب جواز نسخ کے محمول اوپر جہالت او سفاہت کے ہے کتاب سوط الجبار مین بہت اقوال اکابر
ہنود کے کتب معتبرہ ہنود سے منقول ہین کہ جس سے ثابت ہے کہ مسئلہ جواز نسخ کا ہنود مین متفق علیہ ہے
اور کوئی شخص اکابر ہنود سے عدم جواز نسخ کی طرف نہین گیا لالہ صاحب نے بہی باوجود بہت قدر پاوہ میرائی
کے کسی عالم کا قول جس سے انکار نسخ کا ثابت ہو نقل نہین کیا پس مجرد انکار لالہ صاحب کا جواز نسخ
سے کہ محض تقلید بعض پادریون کے ہے ہرگز لائق قبول کے نہین **قولہ** درصورتیکہ احکام خدا قیم ویا سے
برتر ہو وین تو اونکی تشریح واجب ہے نہ تبدیل و تغیر القصہ کمی و بیشی عقل انسانی پر نسخ کلام اللہ منحصر نہین
ہو سکتا انتہی ایک دوا جو تجویز ہو عطار اور عوض نہ نہین ہے کہ تغیر احوال معبود کی کمی و بیشی فہم مین اور نہ ہم

یہہ کہتے ہین کہ بسبب عدم رسائی فہم کے نسخ لازم آتا ہی یہہ تو ایک توہم پرستی لالہ صاحب کی ہی ہمارا بیان
تو یہہ ہی کہ نسخ احکام حسب اقتضای حکمۃ کاملہ کے جو علم محیط مین منسوخ کی میعاد مقرر تھی جب وہ میعاد گذر گئی
تکمیل حکم کی ہو گئی چنانچہ ائمہ اصول نے بتصریح اسطور پر بیان فرمایا ہی لما کان الشارع عالما بان الحکم الاول
موقت الی وقت کذا کان الدلیل الثانی بیانا محضا لمدۃ الحکم فی حقہ ولما کان الحکم الاول مطلقا کان البقاء
فیہ اصلا عندنا لجھلنا عن مدتہ فالثانی یکون تبدیلا بالنسبۃ الی علمنا کالقتل بیان للاجل فی حقہ تعالے
لان المقتول میت باجلہ وفی حقنا تبدیل انتہی یعنی ہرگاہ کہ شارع تعو عالم تھا اسپر کہ حکم اول ایک وقت
تک موقت ہی تو حکم ثانی باعتبار شارع کے بیان ہی مدت حکم اول کا اور چونکہ وہ حکم مطلق تھا یعنی نہ اوسمین
توقیت تھی نہ نفی توقیت تھی نہ دلیل استمرار کی قائم تھی تو بظاہر حال بقا حکم باعتبار ہمارے علم کے اصل تھا
بسبب ہماری جہل کے مدۃ حکم سے پس یہہ حکم ثانی باعتبار ہمارے علم کے تبدیل ہی جسطرح پر کہ قتل کرنا کسی شخص کا
کسی دوسری شخص کو باعتبار علم خدای تعالی کے بیان ہی اجل کا اسلیئے کہ مقتول اپنی اجل مقدری سے
مرا ہی مگر باعتبار ہماری حالات کی یہہ قتل تبدیل کرنا ایک شخص کا ہی دوسرے شخص کی زندگی کو موت کے ساتھہ فقط
رہی یہہ بات کہ موجب نسخ کیا ہی تو یہہ ہم اوپر بیان کر چکے ہین کہ موجبات نسخ محصور نہین کہین تشدید
ہے کہین تخفیف ہی کہین تبدل اوضاع اور کیفیات اور احوال ہے کہین سوا انکے اور امور ہین اور مگر ما
ہر ایک احوال اور کیفیات اور اوضاع کا تبدل بھی موجب نسخ نہین بلکہ موجب نسخ صرف وہ تبدل ہی کہ جو سبب
اوسکی قیام کے حکمۃ کاملہ مقتضی نسخ کی ہو **قولہ** ابتدا وقت انبیا ہی مین لوگونکی عقل ترقی اور تنزل کرتی تھی
اور محمد عم کے زمانہ سے آجتک آدمیون کی عقل یکسان ہی انتہی یہہ بھی ایک توہم پرستی لالہ صاحب کی ہی
آپ ہی موجب نسخ کو منحصر اوپر تنزل یا ترقی عقل کے کیا اور پہر آپ ہی اوسپر اعتراض فرمانے لگی مخفی نرہی
کہ جب میعاد شریعت سابقہ کی جو علم محیط مین تھی گذر جاتی ہین اور حکمۃ کاملہ مقتضی تجدید شریعت کی ہوتی ہی
تو اوسوقت ایک نبی صاحب شریعت مبعوث ہوتا ہی پس علم الہی مین جو جو احکام شریعت سابقہ کے موقت
ہوتی ہین بوساطت و رسالت اوس نبی کے بتاریخ اپنے اوقات مقدرہ پر موقوف کیئے جاتے ہین اور بجای
اونکی اور احکام جاری فرمائے جاتے ہین اور چونکہ یہہ شریعت محمدیہ ہی نئی جاری ہوتی ہی اور سالکان اوس
مسلک کی ابتدا مین بہت کم ہوتی ہین اور یکایک اوس مسلک کا سلوک بسبب اجنبیت مسلک کے سالکین کے
حق مین دشوار ہوتا ہی بلکہ احتمال ہلاکت جانکا پیدا ہوتا ہی اور بعض وجوہ پیدا ہوتی ہین کہ جنکا حصر دشوار ہے
اس سبب سے خداوند حکیم بعض بعض احکام ایسے جاری فرماتا ہی کہ اوسکی علم مین جو بیان مدۃ تکمیل شریعت کے
مناسب ہوتی ہین اور ایک وقت مناسب تک اونکو جاری رکھتا ہی جب وہ وقت ہو چکتا ہی اونکی جگہہ دوسرا

حکم نافذ فرماتا ہے جب وہ شریعت حسب مراد جاری ہو جاتی ہی پس باب نسخ کا اوس مدت تک جو علم الہی
مین مقدر ہو بند ہو جاتا ہے مثال اسکی یہہ ہو کہ کوئی صاحب عقل ماہر علم ریاضی ایک ملک سے دوسرے ملک تک
بحری یا بری سڑک تیار کرے تو بیشک و شبہ درمیان مین اوس سڑک کے کچھہ ایسے بہی مواقع ہونگے کہ سر دست
انکی نسبت سے کہ مین چلنے والون کو بہت خوف و خطر ہوگا اور چونکہ وہ راہ جدید نکلا ہے اور چلنے والے اوسکی بہت
کم ہین اور باوجود اسکی بعض بعض مقامات خطرہ کے بہی ہین یا کوئی اور جہت ہے کہ بسبب اوسکی لغزش اور
خوف کا احتمال قوی ہی پس تا تکمیل و صفائی ایسے ایسے مقامات کے ضرور ہوتا ہے کہ سالکین کو اون مقامات
سے بچا کر اور طرف کو چلایا جاوے جب وہ شارع عام ہو گیا اور سالکین اوسپر بکثرت چلنے لگے اور مقامات پر خطر
مسمار اور ہر مرحلہ تیار ہو گئے اور تاریک مقامات کو روشن کر دیا گیا یا اور جو کوئی جہت مانع تہی وہ مرتفع ہو گئی
تو پہر اوس سے اور کسی طرف پہرنے کی ضرورت نرہی اور جب تک وہ شارع عام صاف رہا تب تک دوسری
راہ پر چلنا مین گمراہی قرار پایا غرض کہ سڑک کے بنانیوالے کے عہد مین تا تکمیل و تیاری سڑک کے تو البتہ
ایسا ہو سکتا ہے کہ بعض بعض مقامات سے راہ کی تغییر و تبدیل واقع ہو مگر جب وہ سڑک کمال کو پہونچ گئی اور کچھہ خوف
و خطر کسی مقام پر نرہا تو پہر کچھہ تغییر و تبدیل راہ کی ضرورت نرہی ہان پہر ایک مدت مدیدہ کے بعد بسبب حوادث
خارجیہ کے پہیر و بنا راہ کا کسی مقام سے دوسری طرف کو ضرور ہو تو لازم ہے کہ پہر ویسا ہی صاحب عقل و ریاضی دان
جو نشیب و فراز راہ سے بخوبی واقف ہو اصلاح اوسکی کرے اسیطرح یہہ حال ہی شرائع حقہ کا کہ ایک مدت مدید
تک عہد موسی سے تا زمان محمد صلے اللہ علیہ وسلم شریعت موسوی جیسا کہ علم محیط مین پہلے سے تہا قائم
رہی جب بسبب حدوث حوادث و انقلابات زمانہ کے کہ وقوع اونکا علم الہی مین مقدر تہا تجدید شریعت کی
ضرور ہوئی تو شریعت محمدیہ بجاے اوسکے قائم ہوئی اور عہد خاتم شریعت جدیدہ مین ابتدا مین تا تکمیل شریعت جدیدہ
کے بعض بعض احکام ایسے جاری ہوئے کہ صاحب شریعت یعنی خداوند تعالی کے علم مین وہ احکام موقت تہی جب
شریعت مقصودہ اپنے وقت مناسب پر مکمل ہو گئی تو اب وہ شریعت ابدی ہو گئی اور حکم نافذ ہوا کہ اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ
لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ پس استبعاد لالہ صاحب کا اس باب مین کہ ایا وقت انبیا مین الخ سراسر جہل اونکا ہے
اور محض توہم پرستی اونکی سے **قولہ** دیگر تا ابد قرآن مین تنسیخ و تبدیل ہوتی رہتی انتہی ایک جہالت اونکی
کی قابل اظہار کے ہے کہ بجاے نسخ اونہون نے لفظ تنسیخ رقم فرمایا ہے ابتک اونکو یہہ بہی نہین معلوم کہ نسخ لازمی
ہے یا متعدی اور معنی تنسیخ کے کیا ہوئی یقال نسخت الشمس الظل نسخا و لا یقال تنسخت الشمس الظل تنسیخا ہم مقام
پر جو اظہار جہالت لالہ جی کا کرتے ہین اوس سے مقصود ہمارا کچھہ اہانت اونکی نہین مدعا صرف یہہ ہے کہ اونہون
نے جو از راہ خود نمائی کے دعوی غلط مہارت علوم ادبیہ کا کیا ہے اوسکی بطلان کو مدلل کیا جاوے اور ہم بعضا

ہو اور بیان کیا ہو کہ باب نسخ کا بعد نزول آیہ کریمہ اکملت لکم دینکم الآیہ کے بند ہوگیا کیونکہ شریعت محمدیہ مکمل ہوگئی
اور تا قیامت جاری رہیگی تو یہہ قول لالہ جی کا کہ اگر محمد صاحب کچہہ مدت زندگی پاتے الخ محض توہم پرستی سے
**قولہ** ہر کیف رات دن حضرت دینی اصلاح و تصحیح میں رہتے تہے کسی آیت میں کمی و بیشی الفاظ کرتے تہے چنانچہ
آیت وجوب کابین مین الفاظ الی اجل مسمی حوالہ کرالک حک کئے واقدی اور کاتبی نے لکہا ہو کہ یہہ
آیت اول بطرح تہی فما استمتعتم بہ منہن الی اجل مسمی فاتوہن اجورہن فریضۃ یعنی جس مال کے عوض تم ہو وقت معین
تک عورتون سے تمتع پایا دو اونکو اجرت مقررہ اونکی انتہی یہہ محض بہتان طرازی اور خیانت پردازی لالہ
صاحب کی ہو ہرگز آیت مین الی اجل مسمی نہ تہا نہ ہو اور لالہ صاحب نے نہ کتاب واقدی اور کاتبی کا حوالہ
دیا نہ اونکی عبارت نقل کی نہ یہہ معلوم ہوا کہ یہہ کون قصہ اور کاتبی مین یہہ قول لالہ صاحب کا محض بہتان طرازی
اور خیانت پردازی ہو علاوہ بران جب وہ بحوالہ منہاج الصادقین کے لکہتے ہین کہ ابن عباس تمام عمر آیت کو
اوسیطور پر تلاوت کرتے تہے تو اس سے ظاہر ہوتا ہو کہ عہد جناب رسالت مآب صلعم مین یہہ آیت اوسیطور پر
تہی حالانکہ دعوی لالہ صاحب کا یہہ ہو کہ جناب رسالت مآب نے ان کلمات کو نکالڈالا عجب حال ہو منشی ہند کا
کہ کسی معاملہ مین تقریب اونکی تمام نہین ہوتی ہمیشہ دلیل دعوی کے خلاف لاتے ہین یہی وجہہ ہو کہ حسب تصریحات
فاضل سیدیت شکن کے مصداق باد پرستی کے ہوئے ہین **قولہ** منہاج الصادقین مین ہو کہ ابن عباس تمام عمر
آیت کو اسیطرح تلاوت کرتے تہے انتہی یہہ روایت ثابت نہین سند اسکی متصل نہین اور منہاج الصادقین کوئی
معتبر کتاب نہین **قولہ** اور بعضی آیتین بحیث عدم فصاحت و بلاغت کے آیات فصیح و بلیغ سے تبدیل فرماتی
تہے چنانچہ ذات الذین عند اللہ الحنفیۃ المسیحیۃ لا الیہودیۃ و لا النصرانیۃ کو محو کرکے اسکی جگہہ آل عمران مین
یہہ آیت بنائی ان الدین عند اللہ الاسلام انتہی لالہ صاحب کسقدر جہل مرکب مین گرفتار ہین نہ معنی عبارت
سمجہتے ہین نہ صحت لفظی کا خیال ہو اسجگہہ یہہ الفاظ ذات الذین جو رقم فرمایا ہو معلوم نہین کہ ان الفاظ کے کیا معنی
سمجہے ہین علی ہذا القیاس ولا النصرانیۃ محض کلمات بیمعنی تحریر کئے ہین ظاہرا کسی کتاب مین کچہہ عبارت غلط
دیکہہ پائی ہو ازراہ بوالہوسی مانند کاتبان بیعقل کے اوسکو نقل کردیا ہو نہ یہہ سمجہے کہ اس عبارت کے کیا معنی
ہین نہ یہہ سمجہے کہ یہہ عبارت جو نقل کرتے ہین صحیح ہے یا غلط اور ہرگاہ کہ وہ اس عبارت کے کچہہ معنی سمجہے ہی
نہین تہے پہر اس عبارت کو جو غیر فصیح اور غیر بلیغ قرار دیتے ہین یہہ اونکی حماقت بالای حماقت ہو کہ بغیر سوچے سمجہے
محض ازراہ توہم پرستی کے جہوٹا نہ بڑہانک دی **قولہ** ظاہر ہو کہ بہ نسبت آیت اول آیت دوم فصیح و بلیغ
ہے انتہی جب لالہ صاحب عبارت کے معنی ہی نہین سمجہے اور جو کلمات نقل کئے ہین وہ محض بیمعنی ہین پس حیرت
ہے کہ اوسکو غیر فصیح اور غیر بلیغ کیونکر قرار دیا اب ہم تشریح اسکی مناسب جانتے ہین تاکہ الزام توہم پرستی

اور بادہ پرستی اور عبادت ثنائی اور سجدہ الی کا جو ادعا فاضل سید بت شکن نے ثابت کیا ہے عیاناً ظاہر ہو جاوے گی
دیکھو لالہ صاحب نے لکھا ہے ذات الذین عند اللہ الحنفیۃ السمحۃ لا لیہودیۃ ولا النصرانیۃ اسکے معنی یہ ہوئے
ذات اون لوگوں کی جو اللہ کے نزدیک ہیں حنفیہ سمحہ ہے نہ واسطے کسی عورت یہودیہ کے اور جو نہیں تو واسطے
کسی عورت نصرانیہ کے یا یہ معنی ہیں کہ ذات اون لوگوں کی جو اللہ کے نزدیک ہیں حنفیہ سمحہ ہے نہ واسطے ملت یہود
کے اور جو نہیں تو واسطے ملت نصرانیہ کے لالہ صاحب فرماویں کہ اونہوں نے ان دو معنوں میں سے کونسے معنی اس
عبارت کے سمجھے ہیں اور دونوں معنوں پر جو کیا ہوا اور اگر کچھ بھی نہیں سمجھے تو دعوی ظہور مفضل علیہ ہونے اس
عبارت کا صاف بادہ پرستی ہے العیاذ باللہ من ذلک ؎ آنکس کہ نداند و بداند کہ بداند ٭ در جہل مرکب
ابد الدہر بماند ٭ حق یہ ہے کہ ہمارے لالہ صاحب مطلق معانی سے ان باتوں سے واقف نہیں ہیں بسبب استدلالات ازکار محض
بیہودہ اور بیہودہ و تسمیہ سودہ فاضل بت شکن کہتے ہیں کہ یہ استدلالات سراسر اونکی ثبوت اور اسکا ظاہر ہے **قولہ** کذا فی
فتح العزیز انتہی اصلاً اسطور پر عبارت فتح العزیز میں نہیں تفسیر مذکور جو سنہ ۱۲۰۷ھ میں مطبع سید عبد اللہ بن حاجی
ولی محمد میں چھپی ہے البتہ کلمہ ذات بجای ایک اور کلمہ کے سہو کاتب سے لکہا گیا ہے لالہ صاحب نے مانند کاتبان
بیوقوف کے بعینہ اوس غلطی کو نقل کر کر بسبب جہالت کے چند غلطیاں اور اوسپر زیادہ فرمائیں اور کلام
متصل اسی باب میں بیشتر گذر چکا ہے **قولہ** بیان سے بالقطع معلوم ہوتا ہے کہ قرآن صنعت محمدی ہے ورنہ کہاں ممکن
ہے کہ اللہ تعالی سے کلام غیر فصیح صدور پاوے انتہی بیان سے بادہ پرستی لالہ صاحب کی قطعاً ثابت ہے کیونکہ خود انکی
کی تقریر سابق سے واضح ہے کہ دونوں عبارتوں میں نسبت فصیح اور افصح کی ہے یہاں عبارت اولی کو برخلاف تقریر
سابق کے غیر فصیح بیان فرماتے ہیں واقعی یہ ہے کہ جو شخص فصیح اور افصح اور غیر فصیح میں تمیز نہیں کر سکتا اور
یہ بھی نہیں جانتا کہ فصاحت کیا ہے بلاغت کسکو کہتے ہیں ہمیشہ ایسے ایسے تناقضات کلامی میں مبتلا رہتا ہے
اور کمہار کی کتیا کی طرح طمع خام میں دم اوٹھائے حیران و سرگردان پھرتا ہے معذرت بخدمت لالہ اندرمن صاحب
آپ یہاں بی ادبی سے پیش آئے ہیں اسلئے ہمنے بھی ایک دو کلمہ ادب آموز زجراً لکھے ہیں برا نمانیے **قولہ** کیونکہ
مسلمانوں کے دین میں عقل کو مطلقاً دخل نہیں انتہی محض غلط اور بہتان طرازی لالہ صاحب کی ہے ہمارا دین ایک
مجموعہ عقل ہے برخلاف اور ادیان کے ہم کسی ایسی امر کے قائل نہیں جو محالات عقلیہ سے ہو برخلاف ہنود کے
کہ خود لالہ صاحب تحفۃ الاسلام میں اوتاروں کے باب میں اسکے قائل ہوئے ہیں اور عذر میں لزوم محال عقلی کے
صفحہ ۱۰۸ پر فرماتے ہیں کہ آن علاقہ را از جملہ علائق برتر قیاس باید کرد کہ ماہیتش برتر است از اسرار الہی لمیتہ او
درگاہ ناپیدا ہے کہ عقل پادران وکوتاہی الخ اور جن جن مسائل اسلامیہ کو لالہ صاحب نے از راہ توہم پرستی کے
خلاف عقل بیان کیا ہے ہمنے اونکو دلائل عقلیہ سے ثابت کر دیا ہے سو طالب لکھا کو ملاحظہ فرماویں مثلاً معجزہ شق قمر کا اور

سمعراج نبی آخر الزمان کو لالہ صاحب نے محالات عقلیہ سے قرار دیا ہے اگرچہ وہ اوسکے استحالہ پر کوئی برہان عقلی
قائم نہین کر سکے پہر بہی ہمنے اونکو دلائل عقلیہ اور دلائل الزامیہ سے ایسا ثابت کر دیا کہ لالہ صاحب کو یا اور کسی
بیدین کو اوسمین مجال گفتگو کی نرہی اسی مسئلہ نسخ کو دیکہہ لیجئے کہ ہمنے اوسکو عقلا اور نقلا ایسا ثابت کر دیا ہے کہ کسی
نصرانی یا یہودی یا ہندو یا دہری کو اوسمین گنجایش چون وچرا کی نہین رہی ہان از راہ تعصب وقاحت جو
چاہین زبان پر لاوین جیسا کہ لالہ صاحب فرماتے ہین کہ نسخ آیات پر جسقدر اعتراضات کہ وارد ہوتے ہین اہل
اسلام کی کیا طاقت ہے کہ کسیکی عہدہ جواب سے برآئین انتہی درحقیقت یہہ خندہ ندامت ہے ورنہ ہنود کا کیا منہہ
ہے کہ نسخ کے باب مین ہمپر لب اعتراض کہولین کیونکہ قطع نظر دلائل عقلیہ اور مشاہدہ لیل ونہار کے نسخ
احکام ہنود مین بہی ایسا مسلم الثبوت ہے کہ کوئی ہندو جو کچہہ بہی اپنے مت اور شاستر سے واقفیت رکہتا ہوگا
ہرگز انکار اوسکا نکریگا اور جہلا کا مثل لالہ صاحب کے کچہہ اعتبار نہین **قولہ** اگر کوئی کہے کہ خدای تعالی کے کیون نسخ
کلام معیوب نہین کہ ہر چیز پر قادر ہے انتہی یہہ بہی توہم پرستی لالہ صاحب کی ہے مقولہ اہل اسلام کا ہرگز یہہ نہین
ہے کہ نسخ محض قدرت آزمائی جناب باری عزاسمہ کی ہے بلکہ ہم بہت تصریح کے ساتہہ تکرار اظہار کر چکے ہین
کہ نسخ ہماری اصطلاح مین بیان ہے مدت حکم کا یعنی علم باری مین ایک حکم ایک مدت معین تک مقتضای حکمت
کاملہ تہا جب وہ مدت گذر گئی تو دوسرا حکم جو مقتضای حکمت ہے صادر فرمایا اگرچہ میعاد حکم سابق کی بسبب نقصان ہمارے
علم کے ہمکو معلوم نہتی لیکن اوس حکیم علیم نے جب دوسرا حکم اوس حکم کے بدلے بہیجا تو اوسکی حکم متاخر سے
یہہ بات متحقق ہوئی کہ وہ حکم پہلا موقت تہا مگر بڑی عجیب کی بات ہے کہ لالہ صاحب ابتک اسکو نہین سمجہے یا دیدہ
ودانستہ ابتک اوس سے اغماض کرتے چلے جاتے ہین **قولہ** شاہ عبد العزیز نے تحفہ اثنا عشریہ کے باب
پنجم مین لکہا ہے کہ کسی امر دینیہ مین عقل کو حاکم نہ گردانے انتہی لالہ صاحب آپ اس بحث کو کیا سمجہہ سکتے
ہین یہہ مباحثہ باہم اہل اسلام کے ایک مباحثہ حکمیہ ہے اگر ہم مفصل اوسکو بیان کرین تو یقینی امر ہے کہ آپ
اوسکو اصلا نہ سمجہہ سکینگے آپ تو کیا روی زمین کے ہنود بہی اوسکی فہم سے قاصر ہونگے کیونکہ مباحث جلیلہ
انکی اذہان سے برتر ہین اور آپ کی نافہمی کی دلیل ظاہر یہی ہے کہ آپ حکم عقل کو بہی جو اس مباحثہ مین
واقع ہے نہین سمجہے کہ اوس سے کیا مراد ہے پس آپنے محض از راہ بوالہوسی کے اس بحث کا یہان ذکر
کیا ہے یہہ مباحثہ ہے متعلق حسن امور کا کہ کتب اصول مین مفصلا مرقوم ہے اور حسن وقبح کو علماے
اصول نے تین قسم پر منقسم کیا ہے ان الحسن والقبیح یطلقان علی ثلثۃ معان الاول کون الشیء ملائما
للطبع ومنافرا لہ والثانی کونہ صفۃ کمال وکونہ صفۃ نقصان والثالث کون الشیء متعلق المدح عاجلا والثواب
آجلا وکونہ متعلق الذم عاجلا والعقاب آجلا انتہی پس اول کی دونو قسمونکی حسن وقبح باتفاق اہل اسلام

عقل کی رو سے ثابت ہوتے ہین تیسری قسم مین البتہ باہم اختلاف ہے سو قسم ثالث کے اختلاف کو مسئلہ نسخ سے اصلا کچھ علاقہ نہین مگر چونکہ لالہ صاحب علوم عقلیہ سے بی بہرہ محض ہین جہان کہین کوئی لفظ اپنے زعم مین بظاہر مفید اپنے دیکھہ پاتے ہین بغیر سوچے سمجھے اوس سے استدلال کرنے پر آمادہ ہوجاتے ہین گو کہ درحقیقت وہ اون کے خلاف مدعا ہی ہوے مانند احول اشش بدان طرفہ مگس * کو ہمی پنداشت خود را ہست کس * از خود او سرمست گشتہ تنبے شراب * ذرہ خود را بدیدہ آفتاب * لالہ جیو ہماری مباحثات عقلیہ اتباع افلاطون اور ارسطو لوہا مانے ہوئے ہین جہلا ہی ہند کی تو کیا حقیقت ہے کہ مباحثہ عقلیہ مین ہمارے سامنے ٹہرین **قولہ** نسخ جناب باری مین بدا ثابت کرتا ہے اچہی یہہ بہی بد دستی لالہ صاحب کی ہے کیونکہ بدا تو بہ مطابق بیان لالہ صاحب کے ظاہر ہونا ایسی شی کا ہے کہ پہلے سے معلوم نہ تہی حالانکہ نسخ اصطلاحی سراسر برخلاف اسکے ہے کہ نسخ واقع ہونا ایک شی کا ایسے وقت مین ہے کہ پہلے سے اوسکی وقوع کا اسوقت مین علم تہا پس کجا بدا اور کجا نسخ اگر لالہ صاحب دونون مین از راہ جہل کے تمیز نہ کرسکین تو قصور اونکی عقل کا ہے **قولہ** محمد صاحب نے فرمایا ہے کہ لیلۃ المعراج مین پچاس نمازین فرض ہوئین پہر جب موسی عم نے اون سے کہا کہ بنی اسرائیل کو آزما چکا ہون تمہاری امت طاقت اسقدر نہین رکہتی تم درخواست تخفیف کی کرو چنانچہ چند مرتبہ کی درخواست سی بجای پچاس کے پانچ نمازین رہین (اسپر لالہ صاحب مدعی اس امر کے ہین کہ) او تعالی امت محمدیہ کے ضعف سی بیخبر تہا جبتک کہ اوسکو موسی نے محمد کی معرفت آگاہ ہی نہ بخشی پس جسقدر آگاہ ہوتا گیا اوسیقدر تخفیف کرتا گیا اچہی یہہ بہی بد [illegible] لالہ صاحب کی ہے کہ جس چیز کا دعوی کرتے ہین اوسکو ثابت نہین کرسکتے اہل انصاف کی جناب مین یہہ التماس ہے کہ اگر کوئی شخص یہہ دریافت کرے کہ مین ایک ایسے امر کا مامور ہوا ہون کہ اوسکی امتثال مین مجہپر سختی گذریگی جناب باری عزاسمہ مین دعا و زاری واسطے تخفیف کے کرے اور اوسکی دعا مستجاب ہو کر اوسکو تخفیف دیجاوے تو آیا یہہ تخفیف اسپر محمول ہوسکتی ہے کہ جناب باری تعالی اوسکی حال سے غافل تہا یہہ تو نہایت احمقانہ سمجہہ ہے کہ ایسے معاملہ کو اوپر جہل خدا ہی تعالی کے محمول کیا جاوے کرشن جی نے جو بزعم لالہ صاحب خدا ہین بہیکم پتامہ سے وعدہ کیا تہا کہ مین ہتہیار نہ اوٹہاونگا پہر جب کارزار سخت پڑی تو اونہون نے اپنا چکر اوٹہایا اور وعدہ کو توڑ دیا چنانچہ یہہ قصہ مفصل مہابہارت مین مرقوم ہے یہہ امر البتہ دلیل بدا ہے کہ اونکو اسکا علم نہ تہا کہ لڑائی ایسی سخت پڑیگی اور وعدہ کو منسوخ کرنا پڑیگا اسیطرح قصہ ساوتری کا جو مہابہارت مین مرقوم ہے کہ جب اوسکے شوہر کی جان قبض کی گئی تو وہ جمراج کے پیچہے ہوئی اور بہت عاجزی کی مگر حکم یہہ نافذ ہوا کہ ہرگز جان اوسکی واپس نہوگی اور کچہہ طلب کر تو وہ دیگا

اوسنے بعد بہت قیل وقال کے سو بیٹے مانگے اور درخواست اوسکی درباب عطائی چند فرزند کے مقبول
ہوئی جب اوسنے یہہ دیکہا کہ یہہ دعا قبول ہوئی تو اوسنے التماس کیا کہ مین بعد اس شوہر کے دوسرا شوہر ہرگز
نکرونگی اسی شوہر سے سو فرزند عنایت ہون تب وہ حکم عدم والپسی روح کا منسوخ ہو کر جان اوسکے شوہر
کی بخشی گئی بلکہ عنایت مزید یہہ ہوئی کہ چار سو برس کی حیات اوسکو عطا ہوئی اور چونکہ جناب جمراج نائب
خدا اور احکام اونکی مثل قبض ارواح اور عطای اولاد اور جان بخشی کے سب نیابتہً احکام خدائی
ہین چنانچہ خود لالہ اندرمن شروع باب دوم تحفۃ الاسلام مین اوسکو تسلیم فرماتے مین پس یہہ معاملہ البتہ
دلیل قطعی اوپر جواز بداء کے ہے علی ہذا القیاس بہت حکایات ہین کہ اونسے بداء ملت ہنود مین ثابت ہے
پہر ہم یہہ کسی مقام پر ثابت کر چکے ہین کہ جب دیوتا بہوک وپیاس سے مضطرب ہوئے تو اونکے واسطے
گای اور گہوڑا پیدا کیا اونہون نے کہا کہ یہہ ہمارے لائق نہین ہمارے لئے کچہہ اور پیدا کرو تو انسان
پیدا ہوا اب لالہ جی جواب اسکا دین کہ مطابق اونکی تقریر کے لازم آیا کہ خدای تعالیٰ کو جبتک دیوتون
نے خبر نہ دی تب تک وہ بیخبر تہا کہ گہوڑا اور گای اونکے لائق نہین بہاگوت کے ادہیای اسکند تین مین ہے کہ
نارائن نے ایکہزار اپشرا پیدا کر کے کام او رلپشت سے کہا کہ اونکو اندر لوک مین لیجاؤ اونہون
نے کہا کہ اونکو دیکہکر دیوتا آپسمین کٹ مرین گے تب یہہ حکم ہوا کہ اچہا ان سب مین جو حسن مین کم ہو
اوسکو لیجاؤ تو اوربسی کو جو سب مین کم تہے لیگئے انتہی مختصراً مطابق تقریر لالہ صاحب کے ثابت ہوا کہ
پہلے خدای ہنود اوس سے آگاہ نتہا کہ ان حورون کو دیکہکر دیوتا فریفتہ ہو جاوینگے اور آپسمین
لڑ بہڑ کر مر جاوینگے جب اورون نے اوسکو آگاہ کیا تب آگاہ ہوا اور حکم لیجانے کل کا منسوخ
فرما کر صرف اوربسی ایک کم حسن پر اکتفا کیا **قولہ** المرام نسخ احکام ابدا اور عموماً معیوب ہے اور حاکم حقیقی
کے حق مین بداء ندامت لازم کرتا ہے انتہی دعوی عموم اور تابید کا محض بادبستی لالہ صاحب کی
ہے کہ باوجود اسقدر تطویل کلام کے اثبات کوئی دلیل اسپر نہین لائی کہ نسخ مصطلحہ اہل اسلام سے بداء لازم
آتا ہے وہی ایک مضمون ہے کہ اوسیکو کبہی بعد التفصیل کبہی متبادر بہر کیف کبہی بلفظ المرام کے
تحریر فرماتے ہین وہی دعوی ہے اور اوسیکو بطور دلیل کے لاتے ہین حق یہہ ہے کہ بسبب اسکے کہ
علم مناظرہ اور میزان سے بی بہرہ محض ہین اور از راہ بو الہوسی کے قصد مناظرہ کا ماہران فن
مناظرہ و میزان سے رکہتے ہین ہر جگہ الزام اوٹہاتے ہین ؎ ہر کہ با فولاد بازو پنجہ کرد ساعد
مسکین خود رانجہ کرد ؛ **قولہ** علی الخصوص ہر حکم کہ مدۃ الامتثال سے قبل منسوخ کیا جاتا ہے بلاشک
وشبہہ مستلزم البدء ہے انتہی یہان سے عبارت نشانی لالہ صاحب کی ظاہر ہے باب النسخ مین

ایک امر مختلف فیہ ہے درمیان علماء اسلام کے اور وہ یہہ ہے کہ آیا نسخ قبل از تمکن من الفعل جائز ہے
یا نہیں اکثر اس طرف گئے ہیں کہ تمکن من الاعتقاد کافی ہے واسطے جواز نسخ کے اور بعض کا یہہ قول
ہے کہ تمکن من الفعل شرط ہے لالہ صاحب نے کسی کتاب اردو یا فارسی میں یہہ الفاظ تو دیکھے مگر چونکہ
طبائع ہنود کے مباحث شریفہ سے کچھہ مناسبت ہی نہیں رکھتے کیونکہ اونکی ملت میں ایسی اِتنی گنجائش نہیں
اور ایسی ایسی عمدہ تحقیقات میں ابتدا سے آجتک ہوئی ہی نہیں نہ معنی تمکن من الاعتقاد کے سمجھے
نہ تمکن من الفعل کے اور ہمکو بھی تشریح اوسکی ضرور نہیں کیونکہ جب معترض صاحب اصل مدعا ہی
نہیں سمجھے ہیں تو اعتراض اونکا مبنی اوپر غباوت نشانی کے ہے مگر بناءً ظاہر معانی الفاظ لالہ صاحب
ہم یہہ کہتے ہیں کہ مستفاد مدۃ الامتثال کا جو لالہ جی کے کلام میں ہے بظاہر وہ مدت ہی جو واسطے
امتثال حکم کے مقرر کی گئی ہو اور ایسا حکم کہ جسکے ساتھہ توقیت ہو وہی باتفاق علماء قابل نسخ نہیں ہے
چنانچہ کتب اصول میں باب محل النسخ میں اسپر بہت تصریح کی گئی ہے واما محل النسخ فحکم شرعی فرعی
لم یلحقہ تابید ولا توقیت فخرج الاحکام العقلیہ والحسیہ والاخبار عن الامور الماضیہ والواقعۃ فی الحال
والاستقبال انتہی یعنی محل نسخ حکم شرعی فرعی ہے کہ اوسکے ساتھہ تابید اور توقیت لاحق نہو تو نکل گئے
احکام عقلیہ اور حسیہ اور اخبار امور ماضیہ اور وقائع حالیہ اور استقبالیہ فقط جب یہہ امر ظاہر ہوا تو
لالہ صاحب نے جو نسخ پنجاہ نماز اور نسخ ذبح ولد ابراہیم کو اس قسم سے قرار دیا ہے صریح اونکی غباوت
ہے کیونکہ ان دونو احکام میں قید مدۃ کی کچھہ نہیں پس کسیطرح گنجایش صحت اس مقولہ لالہ صاحب
کی نہیں **قولہ** اور وہ اختصاراً اسطور پر ہے کہ اول اللہ تعالی نے ابراہیم کو حکم دیا کہ اپنے فرزند اسماعیل کو
قربان کر جبکہ ابراہیم نے ارادہ امتثال حکم کا کیا ذبح اسماعیل میسر نہ آیا کہ اللہ تعالی نے اسماعیل کو گوسفند
سے تبدیل فرمایا انتہی اس استدلال سے لالہ صاحب کی غباوت اونکی ظاہر ہی اسلیئے کہ دعوی تو یہہ ہے
کہ نسخ حکم قبل مدت امتثال ممتنع ہی اور جو دلیل اوسپر لائی اوسکا حاصل یہہ کہ قبل از میسر آنے مامور بہ کے
مامور بہ کو بدل دیا گیا اور یہہ بھی بدیہی بات ہی کہ مدت امتثال شی دیگر ہی اور میسر نہ آنا مامور بہ کا شی دیگر ہی
پس دلیل لالہ صاحب کی اصلا مثبت مدعا نہیں ہی مگر چونکہ استدلال لالہ صاحب سے معلوم ہوتا ہی کہ انکے
نزدیک یہہ امر مسلم ہی کہ امر ایسی مامور بہ کا کہ میسر نہ آوے مستلزم بدا کا ہی پس اپنے مسلمہ اونکا ہر آئینہ
اونپر حجت تام ہی لہذا اس بنا پر ہم کہتے ہیں کہ کین اینگہد اتہر بن باب میں مرقوم ہی کہ حوا کو حکم دیا گیا کہ
گہاس کو اوڑا لی ہوا نے ہر چند کوشش اوسکی اوڑانے میں کی مگر ایک تنکہ بھی اوڑ نہ سکا پھر آگ کو
حکم ہوا کہ اوس گہاس کو جلا اوسنے بھی ہر چند سعی کی مگر ایک بال بھی نہ نکلا آخر کار جب عجز اونکا ظاہر

ہوا تو یہہ حکم نافذ ہوا کہ تمہاری امتحان کیواسطے تمہارا عجز تمکو دکہایا گیا انتہی مختصرا دیکہئے ہوا او راگ
کو اول ایک حکم ہوا جیب مامور بہ اونکو میسر نہوا تو آخر کار معاف رکہی گیئن بس اوپر اصول لالہ صاحب کے
یہہ لازم آیا استلزام بدیہ تو منحصر او متفرع اوپر اصل مہادہ لالہ صاحب کے ہے مگر یہان سی ایک اور قاعدہ
ثابت ہوتا ہی جو ہماری اصول مین قرار پایا ہے یعنی ضرور نہین کہ امر سی وجود مامور بہہی منظور ہو بعض
اوقات ظہور انقیاد وطاعت بعض وقت امتحان بعض وقت کچہہ اور منظور ہوتا ہی جیسا کچہہ اس قصہ اگ دیو اسے
ظاہر ہی کہ مجرد امتحان مقصود تہا وجود مامور بہ اصلا منظور نتہا پہر امر ب اینکہد رکہہ یہہ بین مرقوم ہی کہ جب
دیوتاؤن نے درخوست پیدا کرنے ایسی چیز کی کی کہ جسمین وہ کہا دین اور بیٹہین تو گاہی اور گہوڑا پیدا کیا
اور حکم دیا کہ اوسمین حلول کرکے کہاؤ اور پیو اونہون نے التماس کی کہ یہہ انسانون کیواسطی ہی ہمارے
لائق نہین ہمارے واسطے اور کچہہ پیدا کرو تب صورت انسان کی پیدا کی اور دیوتاؤن نے اوسکو پسند
کیا انتہی مختصرا دیکہئے یہہ حکم قبل اسکے کہ مامور بہ میسر ہو بمجرد التماس دیوتاؤن کے منسوخ ہوکر بجاے
اوسکی اور صورت قائم ہوئی مہابہارت بہیکہم پرب مین ہی کہ اول درست جاک بادشاہی نبود زندگانی خلق
برراستی بود ہیچکس بر دیگری ظلم نکرد چون ترتیا آمد خلق آغاز ظلم کردند رکہیشران پیش بشن شکایت بردند
بشن مناجات کردہ از دل بشن جوانی پدید شد اورا پرجاپت نام نہاد و بوی گفت کہ برو و بر خلق
خدا حکومت کن و ظلم را دفع ساز جوان گفت من تاب ندارم مرا بگذار تا گوشۂ عبادت بگیرم بشن دعا
کرد کہ از دل پرجاپت پسری بوجود آمد کرت مت نام بشن آنچہ بپدرش گفتہ بود بوی ہم گفت او ہم ہمان
جواب داد باز بشن دعا کرد کہ از کرت مت پسری بوجود آمد کردم نام او ہم قبول امینی نکرد پس ازان
از کردم پسر بوجود آمد اناک نام او ہم طریق پدر و پدر کلان اختیار نمود و بدعای بشن ازو ہم پسری
پیدا شد پشبل نام او ہم بدستور آبا و اجداد خویش جواب داد بشن گفت اگر قبول نکنی من دعای بد بر تو
خواہم کرد پشبل ترسید و حکومت زمین نمود و دفع فساد کرد انتہی مختصرا دیکہئے چار مرتبہ قبل از امتثال
بلکہ قبل از تمکن من الفعل بشن اوتار نے جنکو آپ بہی خدا کہتی ہین چار حکمون کو نسبت پرجاپت اور
کرت مت اور کردم اور اناک کے بر طبق اونکی عذر کے منسوخ فرمایا اور چارون تکو امتثال حکم سے معاف
کرتے رہی بہاگوت کی اسکند ۱۱ کی چوتہی ادہیا مین مرقوم ہی کہ نارائن نے نہنسر استری اچہا سندر
جنکے سروپ کے تل اندر لوک مین کوئی نتہی اوتپت کری اور کام اور بسنت سے کہا کہ اونکو سرگ مین
لیجاؤ کام دیو نے ہاتہ جوڑ کے کہا کہ یہہ استری بڑی سروپ وان مین اندر لوک مین جو جاوینگی تو سارے
دیوتا آپسمین کٹ مرینگی سری نارائن نے کہا کہ انمین جو جہاکر روپ ہو ایک لیجاؤ سو کام دیو نے ایک

استری جو سب مین کروپ تہی اوسپی نافذ تہا اوسکو سنگسار کے باہر آیا الغرض ہرگز وہ کہ اول حکم لیجانے
اون ہزار دینکا نافذ ہوا تہا اور بہر بطریق اطلاق دگزارش کا ہدیوہ وہ حکم بجز اوربسی کے اور دونکی نسبت
منسوخ ہوا پس حسب اعتراف آپکے بدا لازم آیا تحقیق زہر کہ حکم ذبح ابن ابراہیم علیہما السلام مین علماء اسلامیہ
کے دو قول ہین ایک یہہ کہ جسقدر امر تہا وہ امتثال پاگیا اور نسخ اوسمین واقع نہین ہوا اور دوسرا یہہ ہے
کہ نسخ واقع ہوا بیان اول کا یہہ ہے کہ حضرت ابراہیم عم نے خواب مین دیکہا کہ مین اپنے بیٹے کو ذبح کرتا
ہون یہہ نہین دیکہا کہ اوسکو ذبح کر ڈالا پس جو صورت خواب مین نظر آئی تہی وہ کامل ہو کر ظہور مین آگئی
یعنی باپ بیٹے دونو اوسپر مستعد ہو گئے اور بارادہ ذبح کے باپنے بیٹے کو زمین پر لٹایا اور جیسی صورت
خواب مین دیکہی تہی مطابق اوسکے عمل مین لایا اسی سبب سے حکم ہوا تہا کہ صَدَّقْتَ الرُّؤیا یعنی پورا کر دیا
تونے خواب کو پس جب خواب کا مضمون پورا ہو گیا تو جو حکم تہا وہ امتثال پاگیا نسخ اوسمین واقع نہین
ہوا اور لفظ فدیہ جو یہان وارد ہوا ہے وَفَدَیْنَاہُ بِذِبْحٍ عَظِیمٍ مراد اوس سے یہہ نہین ہے کہ مامور بہ کی نقد
کے سبب اوسکا یہہ بدلا ہوا بلکہ چونکہ دنبہ بالظاہر صورت موقع فرزند ابراہیم عم رکہا گیا تہا کہ اگر وہ
اوسکی جگہ نہ رکہا جاتا تو بظاہر صورت خود فرزند ابراہیم عم ذبح ہو جاتی اسلئے لفظ فدیناہ بمعنی مطلق بدل
کے واقع ہوا ہے پس اس قول پر اوس معاملہ کو باب نسخ سے کچہہ علاقہ نہین قول ثانی پر بہی کچہہ قباحت یا بدا
لازم نہین کیونکہ مقصود اس سے صرف اظہار و اعلان خلوص پدر و پسر مقصود تہا کہ باپ کا حال بیٹے پر اور
بیٹے کا حال باپ پر اور دونونکا حال لوگون پر منکشف ہو جاوے کہ اتباع اور امتثال احکام الہی مین اپنا
قرابت کی نکرین اور یہہ مقصود اس واقعہ سے حاصل ہو گیا پس جو غرض حکم کی تہی وہ حاصل ہو گئی اور بدرجہ
تمام وکمال کو پہونچ گیا پس اوسکو منسوخ فرمایا گیا اور اوسمین نہ بدا ہے نہ کچہہ قبح عقلی ہے اور نظیر اسکی وہی
قصہ ہوا اور گہاس اور آگ اور سنبل اور اسپرا دن کی ہین جو ہمنے اوپر نقل کی ہین رہا معاملہ نسخ
پچاس نمازونکا سو وہ بہی ہرگز مستلزم بدا نہین خدای علیم کو حال اولین و آخرین پر علم کامل حاصل ہے
امت سابقہ پر جسطرح پر نمازین فرض کین تہین اس امت پر بہی اوسی طرح پر فرض کین اور یہہ تکلیف مالا یطاق
نہین ہے انجام پاجانا اسکا مکلفین سے محال نہین ہے گو کہ بنظر ضعف البتہ گران ہے مگر جب حضرت رسالت مآب
صلعم نے حسب ایماء جناب موسی عم کے کہ بنظر تجربہ بنی اسرائیل کے تہا طلب تخفیف کی اور جناب باری
مین تضرع اور ابتہال سے امت کی سفارش کی تو جسقدر نمازونکا استقرار علم الہی مین بعد معافی کے کم ہونا تہا
اوسیقدر قائم رہین اور یہہ حکم نافذ ہوا ذٰلک خمس وذلک خمسون ما یبدل القول لدی یعنی یہی پانچ پچاس
ہین میرے ہان یہہ قول (یعنی جسکا استقرار علم مین ثابت ہو چکا ہے) بدلا نہین جاتا اس سے صاف ثابت ہوا کہ

یہہ قول بقای صلوات خمس کا اور معافی باقی کا علم الہی مین پہلے سے ثابت تہا کہ اوسکی تبدیل نہین
ہوسکتی پس معافی ۴۵ نمازونکی درصلو اظہار کرامت اور جلالت شفاعت پیغمبر آخر الزمان عم کے اور نظر
رحمت کے اوپر امت مرحومہ کی تھی نہ یہہ کہ بیشتر سے علم اوپر ضعف امت مرحومہ کے نہتا جیساکہ لالہ صاحب نے
از راہ توہم پرستی سمجہا ہی کیونکہ جسقدر ضعف امت کا ہی وہ ایسا نہین ہی کہ ادای پچاس نماز کا بسبب
قیام اوس ضعف کے غیر ممکن اور محال ہووی ہان قیام ضعف البتہ باعث گرانی کا تہا کہ اوسی امت مرحومہ
کو بسبب شفاعت رسول مقبول کے تخفیف دی گئی البتہ قصہ دیوتاؤن اور گہوڑی اور گای کا جو
ہمنے بید سے بیشتر نقل کیا ہی ہر آئنہ مستلزم بدا ہی کہ اوّل وہ چیز واسطے دیوتاؤن کے پیدا کی جو اونکے
لائق نہتی جب دیوتونکی تقریر سے اسپر اطلاع ہوی کہ یہہ چیز قابل دیوتون کے نہین ہی تب اوسکی
جگہ دوسری چیز تبدیل کی اسیکا نام بدا ہی کہ خود بید سے ثابت ہوگیا ایسا ہی قصہ اسیرا ؤن کا صاف
صریح اوپر بدا کے دلیل ہی **قولہ** پر صفحہ ۸۲ اسی قسم سے نسخ لغات کی روایت ہی مثلاً مشارق الانوار
اور صحیح مسلم مین ابی بن کعب سے منقول ہی کہ محمد صاحب نے فرمایا کہ حکم الہی میرے پاس آیا کہ پڑہ قرآن کو
ایک حرف مین پس مین نے اوتعالی پر واپس کیا کہ آسانی کر میری امت پر پس خدا نے دوسری بار حکم
بہیجا کہ پڑہ قرآن کو دو حرفونمین پہر واپس بہیجا کہ میری امت پر آسانی کر پس اوتعالے نے فرمایا کہ پڑہ
قرآن کو سات حرفونمین یعنی لغات ہشتگانہ عرب مین انتہی اگرچہ ترجمہ حدیث کا جو لالہ صاحب نے لکہا صحیح
نہین ہی مگر ہمکو اسباب مین تطویل کلام ضرور نہین اصل مدعا مین بحث کیجاتی ہی یہان بہی ہیچمدانی اور
توہم پرستی لالہ صاحب کی واضح ہی کہ نسخ حکم نسخ لغات قرار دیتے ہین یعنی اول یہہ حکم ہوا کہ ایک ہی حرف
مین قرآن پڑہا جاوی پہر یہہ حکم ہوا کہ سات حرفونمین پڑہا جاوی تو حکم مین نسخ ہوا لغت مین کیا نسخ ہوا
مگر لالہ صاحب ابہی تک حکم اور لغت مین بہی تمیز نہین کرسکتے یہہ تو فرماوین کہ کونسا لغت منسوخ
ہوگیا اور بیان اس نسخ کا مطابق بیان نسخ پچاس نمازونکی ہی **قولہ** اشاعرہ اور ابوبکر صیرفی کی جمعو اتماید شافعیہ
اور بعضی حنفیہ باوجود اجتماع شرائط اربعہ قائل نسخ ہوی ہین انتہی خیانت پردازی اور بہتان طرازی لالہ
صاحب کی یہان دونو مجتمع ہوی ہین بہتان طرازی تو یہہ ہی کہ کوئی شخص انمین سے قائل اسکا نہین کہ باوجود اجتماع شرائط اربعہ کے
نسخ جائز ہی اور خیانت پردازی یہہ ہی کہ عبارت اونکی لالہ صاحب نے نقل نہین کی اگر عبارات اونکی بعینہا
نقل کرتے تو بہتان طرازی لالہ صاحب کی صاف عیان ہوجاتی **قولہ** چنانچہ امام فخر الدین رازی نے تفسیر کبیر
مین سورہ صافات کے اس آیت کی تقریر مین لکہا ہی یا بنی انی اری فی المنام انی اذبحک فانظر ماذا تری
انتہی ہیچمدانی لالہ صاحب کی دیکہو کہ فرماتے ہین کہ فخر الدین رازی نے تفسیر مین آیت کی تقریر مین لکہا ہی یہہ بہی

ابتک نہیں سمجہی کہ تفسیر کیا ہوتی ہے اور تقریر کیا ہوتی ہے لالہ صاحب فخر الدین رازی مفسر کلام
الله ہی مقرر کلام الله نہیں ہو سکتا کاش اگر آپکو کچہہ بہی وقوف ادبی علم معانی اور بیان سے ہوتا تو فرق
درمیان تفسیر اور تقریر کے معلوم کر کے یہہ نفرماتے کہ فخر رازی نے آیت کی تقریر میں لکہا ہی جسکو تشریح میں
تفسیر اور تقریر سے بسط کلام ضرور نہیں کیونکہ جب آپکو علوم عربیہ اور ادبیہ میں کچہہ دخل ہی نہیں تو ایسے
جاہل کے سامنے نکات علوم ادبیہ بیان کرنا محض فضول ہی اور جب آپ کچہہ واقفیت بہم پہونچا لینگے تو خود
بخود اپنی اس ہیچمدانی پر آگاہ ہو جاوینگے القصہ ہیچمدانی کے سوا خیانت پردازی بہی لالہ صاحب کی ظاہر ہے
کہ یہہ تو تحریر فرمایا کہ فخر رازی نے تفسیر میں لکہا ہی مگر آگی یہہ نہ لکہا کہ فخر الدین رازی نے کیا لکہا ہی
اگر عبارت فخر الدین رازی کی بعینہا لکہتے تو بہتان طرازی لالہ صاحب کی خوب کہلتی لہذا بہتان طرازی
سے بچنے کے لئے خیانت پردازی اختیار کی کہ دو نو جرموں میں سے جرم خفیف کو اختیار کیا اب ہم
یہہ کہتے ہیں کہ لالہ صاحب نے تفسیر کبیر دیکہی ہی نہیں اور اگر دیکہی تو سمجہہ بہی نہ سکے لالہ صاحب نے
جسقدر لکہا ہی سب محض ازراہ افترا پردازی کے لکہا ہی تفسیر کبیر کے صدہا نسخے موجود ہیں جسکا جی چاہے
دیکہہ لے اوسمیں اصلا کوئی امر مفید مدعای لالہ صاحب کے نہیں اور شرائط اربعہ کا اوسمیں کچہہ تذکرہ
نہیں قولہ عبد الله بن مسعود نے کتاب توضیح میں جو مذہب حنفیہ کی کتب درسیہ سے ہی اسطرح لکہا ہی انتہی
اس مقام پر تو لالہ صاحب نے اپنی ہیچمدانی کو خوب چمکایا یہاں تو اونکی وہ مثل ہوئی کہ ع چہ خوش گفت است
سعدی در زلیخا ۔ الا یا ایہا الساقی ادر کاسا وناولہا ۔ یہہ تو دلمیں سوچے ہوتے کہ عبد الله بن مسعود
مشہور صحابی ہیں سنہ ۳۲ ہجری میں اونکا انتقال ہوا ہی اور ولادت امام ابو حنیفہ رحمۃ الله کی جنکی مذہب کے
اصول کی کتاب توضیح ہی سنہ ۸۰ ہجری میں، اور وفات اونکی ماہ رجب سنہ ۱۵۰ ہوا اور مولف توضیح کے کئی
سو برس بعد وفات عبد الله بن مسعود اور ابو حنیفہ رح کے پیدا ہوئے ہیں پس غباوت و افترا پردازی لالہ
صاحب کی قابل تماشا ہی کہ ایک امر مستحیل کے مدعی ہوئے ہیں بہلا یہہ کسطرح ممکن ہو سکتا ہی کہ عبد الله بن
مسعود توضیح میں کوئی حرف لکہہ سکیں اب ہم خیانت پردازی اور بہتان طرازی لالہ صاحب کا بیان
کرتے ہیں کہ توضیح کتاب معروف ہی ہزارہا نسخے اوسکے مطبوعہ اور قلمی آج موجود ہیں اوسمیں ہرگز یہہ مضمون
جو لالہ صاحب نے لکہا ہی نہیں پس افترا پردازی لالہ صاحب کی ظاہر ہی بظاہر یہہ معلوم ہوتا ہی کہ کسی شخص
کو لالہ صاحب کی رسوائی منظور ہی اوسنے اونکو جاہل اور غبی بیوقوف سمجہہ کر نام پانچ چار کتابوں کے لکہدئے اور
بہکا دیا کہ ان کتابوں میں یہہ مضمون لکہا ہی کیونکہ لالہ صاحب عبارت بہی کتب مذکورہ کی نہیں پڑہ سکتے
ایک سطر کے معنی بہی نہیں سمجہہ سکتے جیسا اوسنے اونکو بہکا دیا از راہ جہالت اور غباوت کے لکہہ دیا ہی

تحریر مین بے آئی اور مین بالجزم یہہ کہتا ہون کہ اونہون نے صورت بہی کتب مذکورہ کی نہین دیکہی اور
چونکہ وہ زبان عربی سے ناواقف محض ہین بالفرض اگر وہ کتابین کہین دیکہی بہی ہونگی تو دیکہنا نہ دیکہنا
اونکا دونو برابر ہین کہ فہم عبارت کتب مذکورہ سے قاصر محض ہین **قولہ** صاحب فتح العزیز در صورت اجتماع
شرایط اربعہ نسخ سے انکار کرتا ہے وہ علت سے خالی نہین یا مغالطہ دہی ہے انتہی ہیچمدانی لالہ صاحب یہان بہی
ظاہر ہے کہ ہنوز اونکو یہہ بہی نہین معلوم کہ مغالطہ کے کیا معنی ہین اور لفظ (دہی) اسکے ساتہہ جمع ہو سکتا ہے
یا نہین ہمکو تشریح اسکی ضرور نہین واقفان لغت اس جہالت سے لالہ صاحب کی اونکی ہیچمدانی کا
خوب یقین کر لین گے **قولہ** یا اونکو حین حیات مطالعہ تفسیر کبیر وغیرہ نصیب نہین ہوا اور تمام عمر اپنے
مذہب کی تحقیق سے بیخبر رہا انتہی ماشاء اللہ علامہ دہلی کو تو مطالعہ تفسیر کبیر کا مدت العمر نصیب نہین ہوا
اور لالہ صاحب کو تفسیر مذکور خوب محفوظ ہے اور قابل تماشا اونکا یہہ قول ہے کہ تمام عمر تحقیق مذہب سے بیخبر رہا
بالفرض اگر امام فخر الدین رازی اور علامہ دہلی کے درمیان مین یہہ مسئلہ مختلف فیہ ٹہہرے تب بہی تحقیق
علامہ دہلی مین کیا نقصان واقع ہوتا ہے جو شخص کہ تحقیق اور علوی مرتبت مین امام رازی سے کم نہین اسکو
تقلید امام رازی کی کیا ضرور ہے حالانکہ اس مسئلہ مین امام اور علامہ دونو متفق ہین لیکن لالہ صاحب نے
از راہ خیانت پردازی کو عبارت امام کی کچہہ بہی نہین لکہی ظاہرا اونہون نے تفسیر امام کو دیکہا بہی
نہین اور دیکہا تو اوسکی عبارت کو کچہہ سمجہی نہین اور دلیل ہین اسپر یہہ ہے کہ جن عبارات کو اپنا مدعا
سمجہے ہین اونکو بالفاظہا نقل نہین کرتے **قولہ** پہر کیف صاحب توضیح و مصنف کبیر باوجود اجتماع امور
اربعہ کے نسخ جائز مانتے ہین اور روایت پنجاہ نماز و حکایت ذبح اسمعیل دلیل گردانتے ہین پس یا وے
دو تو قاصر ہین یا شاہ جی ماسر ہین انتہی ہیچمدانی پر لالہ صاحب کی یہہ کلمات اونکی دلیل ظاہر ہین کہ حرف
جمع یعنی (اور) کو لفظ تردید کے ساتہہ جمع کیا ہے اور باوجود بستی اونکی اس مقام پر واضح ہے کہ جو دعوی کیا
اوسپر سند نہین لائے بلکہ از راہ افترا پردازی کے عوام ہنود کو غلطی مین ڈالنے کے لئے نام توضیح و کتاب
کے لکہدیے مگر عبارات اونکی نقل نہ کین اگر مد مقابلہ لالہ صاحب کے ہمکو اس باب مین تشریح زیادہ تر ضرور نہین
کیونکہ وہ از راہ جہالت کے نہ تصریحات علماء اسلامیہ کو سمجہے ہین نہ اب ہماری تصریحات کو سمجہینگے مگر واسطے
آگاہی اہل اسلام کے جو مذہب اہل تحقیق کا اس باب مین ہے بطور اختصار لکہا جاتا ہے اور وہ یہہ ہے کہ بعض امر
ایسے ہوتے ہین کہ وجود مامور بہ کا مقصود نہین ہوتا اون امرون سے ابتلا ہوا سلئے ظہور خارجی حال مخاطب
کے یا اور کچہہ فائدہ مقصود ہوتا ہے پس واسطے نسخ ایسے امور کے تمکن من الفعل ضرور نہین بلکہ تمکن من
الاعتقاد کافی ہے نظیر اسکی معاملہ پچاس نماز کا ہے اور یہہ بات اصول ہنود مین بہی مسلم ہے چنانچہ قند پوران

کہہڑی اور کہ ہی اوپر انسانون کا اور قصہ ہوا اور آگ اور گہاس کا اور قصہ انیشر ارون اور موت کا اور
قصہ فساد تری کا ساتہہ خیر اج کو جو اوپر مذکور ہوئی ہین اوسپر شاہد ہین کہ وجود مامور بہ کا ظہور مین نہ آیا اور حکم
منسوخ ہو گیا صاحب میزان نے لکہا ہی فان الامر بما لایرید اللہ تعالی وجودہ جائز عندنا لفائدۃ الوجوب انتہی
پس قول علامہ دہلی کا کہ در نسخ تبدل مصالح مکلفین بحسب اوقات مختلفہ بظہور مصلحت غیر ظاہرہ بر حق سبحانہ
و در بدا ظہور غیر ظاہر است پس فیما بینہا فرقان واضح بہم رسید از ہمین نسخ مشائم بدا وقتی میشود کہ اتحاد فعل
و اتحاد وجہ و اتحاد وقت و اتحاد مکلف ہمہ متحقق شوند و این نسخ نوع کہ باین شرائط اربعہ واقع شود از محالات
است انتہی تمامتر صحیح اور موافق جمہور علما اصول کے ہی چنانچہ سب اتحادات کی شالین اونہون نے لکہی
ہین البتہ نسبت ندرۃ اور شذوذ اوس امر کی کہ جسمین مامور بہ کا وجود خارجی منظور نہین ہوتا اور اوسمین
وقت صدور حکم منسوخ اور وقت صدور حکم ناسخ کا بمنزلہ اوقات وجود منسوخ و ناسخ کے ہی اوسکی شالین نہین
لکہی سو شال اوسکی معاملہ نسخ پچاس نماز کا ہی کہ حکم ناسخ اور حکم منسوخ اوقات متفاوتہ مین ظہور مین آئی
ہین خلاصہ کلام یہہ ہی کہ شرط اختلاف وقت کی جو ناسخ اور منسوخ مین معتبر ہی تو اون امور مین کہ جنمین
وجود خارجی مامور بہ کا مقصود ہی وقت سے مراد وقت وجود مامور بہ ہی اور جن امور مین کہ وجود وقت مامور بہ
مقصود نہین بلکہ اوس سے کچہہ اور فائدہ اور مصلحت مقصود ہی اونمین صرف اوقات مختلفہ صدور احکام منسوخ و
ناسخ مراد ہین **قولہ** فقیر مولف عرض کرتا ہی کہ پچاس نماز کی بابت تسلیم و انقیاد غیر ممکن ہی کیونکہ اوس وقت امت کو
کچہہ خبر نہین تہی کہ مخاطب فقط محمد صاحب تہے انتہی یہہ اعتراض اون لوگون کا ہی جو تمکن من الاعتقاد پر معترض
ہین اور جواب اونکی کتب اصول مین مفصل مرقوم ہین چونکہ لالہ صاحب نے جوابات سے کچہہ تعرض نکیا تو معلوم ہوا
کہ جوابون کو تسلیم کر لیا پس ہمکو کچہہ ضرورت جواب کی نہین ہی مگر واسطے اظہار عبارت لالہ صاحب کے ہم یہہ
کہتے ہین کہ تمکن من الفعل یا تمکن من الاعتقاد دینی یہہ ضرور نہین ہی کہ جسقدر مکلف کہ زمان حکم مین موجود ہون
یا آئندہ وجود مین آوین قبل از نسخ اوس اعتقاد یا فعل پر متمکن ہوئی ہون بلکہ منجملہ مکلفین کے ایک شخص کا تمکن
بہی اس باب مین کافی ہی چنانچہ اس جزیہ خاص مین تمکن پیغمبر عم کا کہ وہ بہی مکلف اور مامور اس امر کے تہے کافی
ہو گیا چنانچہ ائمہ اصول تصریح تمام لکہتے ہین وقولہم لم یوجد التمکن من الاعتقاد فی حق الامۃ فاسد لان
رسول اللہ صلعم ہو الاصل لہذہ الامۃ وقد وجد منہ عقد القلب علی ذلک مخفی نرہی کہ معاملہ ذبح ولد ہم
کا باب نسخ قبل از تمکن من الفعل سے نہین ہی چنانچہ علامہ تفتازانی رحمہ اللہ نے تلویح مین اسپر تصریح فرمائی ہی
لایخفی ان ہذہ النسخ لیس من قبیل النسخ قبل التمکن من الفعل للقطع بانہ تمکن من الذبح وانما امتنع لمانع من
التحاجیج واذا کونہ قبل الفعل فالنسخ لایکون الا کذلک اذ لایتصور نسخ ما مضی ولہذا قال امام الحرمین کل نسخ

واقع فهو متعلق بما كان يقدر وقوعه فی المستقبل فان النسخ لا ينعطف علی متقدم سابق انتہی یعنی مخفی نرہے کہ یہہ نسخ
از قبیل نسخ قبل التمکن سے نہین کیونکہ بالجزم یہان تمکن حاصل ہوا اور عدم حصول فعل بسبب ایک مانع خارجی کے
ہوا اور یہہ بات کہ یہہ نسخ قبل از فعل واقع ہوا تو کل نسخ قبل از فعل ہی ہوتی ہین کیونکہ نسخ گذشتہ متعلق نہین
یعنی جو افعال کہ قبل از ورود دلیل نسخ عمل مین آچکے اونمین تو نسخ متصور ہی نہین پس رہگئی وہ افعال جو ہنوز
فعل مین نہین آئی البتہ اونمین نسخ واقع ہوا پس جو نسخ ہوا وہ قبل از فعل ہی ہوا اسلئے کہا ہے امام تحریر
نے کہ ہر ایک نسخ متعلق ہے اون افعال سے کہ وقوع اونکا نہ آیندہ متصور تہا اسلئے کہ نسخ اون افعال مین جو
سابق ہوچکے نہین ہوسکتا **قولہ** قصہ کوتاہ سنیون کے امام بہی شان الہی مین بدا ہی ندامت مانتے ہین اور شیعہ تو
مسلمات سے جانتے ہین انتہی لالہ صاحب نے سنی اور شیعہ دونو فریق پر افترا کرکے دوہرا وبال اپنی گردن پر لیا
واہ کیا خوب قصہ مختصر کیا **قولہ** فرض کیا ہمنے کہ بدا سے مقصود اثنا عشریہ کا صرف نسخ احکام ہے مگر کیا فائدہ کہ
نسخ مطلقا وعموما باطل ہے کہ بدا ندامت لازم کرتا ہے انتہی لالہ صاحب عجیب جہالت مین مبتلا ہین کہ باوجود اسقدر
تصریحات علماء اسلامیہ کو ابہی تک نسخ کے معنی اونکی سمجہہ مین نہین آئے جہل مرکب سے نسخ اور بدا کو ایک ہی
سمجہہ رہے ہین اور بار بار وہی بنجے والی مثل کہ نرن ہے اور بیل ہے اور اتو بہی ہے پیش کئے جاتے ہین کہ نسخ بدا
ندامت لازم کرتا ہے اور دلیل جلی اسپر کہ ہنوز وہ نسخ کے معنی نہین سمجہے یہہ قول اونکا ہے کہ فرماتے ہین کہ اگر نسخ
حکم اس سبب سے ہے کہ سابق کوئی حکمت مخفی تہی اور فی الحال ظاہر ہوئی تو بدا کہین نہین گئی اور اگر اوتعالی
پر کوئی حکمت ظاہر نہین ہوئی تو نسخ حکم اول کا عبث ہے انتہی اس سے ظاہر ہے کہ اسباب نسخ کو لالہ صاحب
موافق اپنے اصول کے اون دونو سببون مرقومہ مین منحصر سمجہے ہین حالانکہ یہہ دونو سبب اصول اسلامیہ
پر ہرگز منجملہ اسباب نسخ کے نہین **قولہ** صفحہ ۵۰ بعضی محمدی کہتے ہین کہ بدا سے مراد ہماری یہہ ہے کہ خدا تعالی
فاعل بالاختیار ہے جبکہ کسی امر مین مصلحت دیکہتا ہے اوسکو جاری کرتا ہے ہرگاہ اوسمین مفسدہ پاتا ہے منسوخ
فرماتا ہے اور بجائے اوسکے اور دوسرا حکم نازل کرتا ہے انتہی لالہ صاحب فرماوین کہ یہہ قول کسکا ہے اوسکا نام ونشان
بتادین کذب وافترا سے مباحثہ مین کچہہ فائدہ نہین بخشتا حیف ہے کہ اونکو ایسے ایسے افترا پردازیون پر کچہہ
شرم نہین آتی سچ ہے کہ وہ بہی مجبور ہین روٹی کما کہانے اور اپنے آپ کو پیر مغان بنانیکے واسطے یہہ وتیرہ نہایت
آسان ہے ع دنیا کا خلل جہوٹ کو لکہہ دیتے ہین کیا ہے * روٹی تو کما کہائے کسی طور سے لالہ * اجداد اگر
اونکے ہون سب لقمہ دوزخ * لالہ کو تو آرام سے ملتا ہے نوالہ * یہانتک تو لالہ صاحب کی جسقدر یاوہ گوئی تہی
کی وہ مبنی اسپر ہے کہ اونہون نے بتقلید پادریون کے نسخ کے معنی نہین سمجہے اب بجواب صاحب ہدیہ کے
بعد رویت معنی نسخ کے جو کچہہ فرمائے ہین وہ بہی قابل تماشا ہے **قولہ** درصورتیکہ صاحب قرآن کے نزدیک

نسخ ایسکا نام تہا (یعنی بیان مدت کا) تو بلاشک نسخ بدء لازم کرنیوالون کے جواب مین اسی مضمون
کی آیت نازل کرتا نہ یہہ آیت کہ ما ننسخ من آیۃ او ننسہا نات بخیر منہا او مثلہا الم تعلم ان اللہ علی کل شئ
قدیر انتہی لالہ صاحب کی ہیچمدانی حد سے گذری یہہ نہین سمجہے کہ اس مباحثہ مین وہ مدعی ہین اور ہم مجیب
ہین وہ دعوی کرتے ہین کہ نسخ عموما مستلزم بدء ہے اور بدء محال ہے ہم اولا جواز نسخ کو خود کتب معتبرہ
ہنود سے ثابت کرتے ہین ثانیا استلزام کو تسلیم نہین کرتے کیونکہ جو معنی نسخ ہماری اصطلاح مین ہین وہ
اصلا مستلزم بدء کے نہین اور ہرگاہ کہ ایک صورت نسخ کی ایسی نکلی کہ مستلزم بدء کی نہین تو یہہ دعوی
لالہ صاحب کا کہ نسخ عموما اور مطلقا مستلزم بدء ہے بالبداہۃ باطل ہوگیا پس لالہ صاحب کے ذمہ واجب تہا
کہ وہ یہہ امر ثابت کرتے کہ احکام مین جو نسخ واقع ہوا ہے وہ اوس قسم کا نسخ ہے جو مستلزم بدء ہے حالانکہ
یہہ اونسے اتبک ثابت نہوسکا اور نہ ثابت ہوسکے اور باوجود اسکے کہ مانند اپنے نامہ اعمال کے کئی ورقا
سیاہ کئے مگر ایک بات بہی معقول تحریر مین نہ لائے جو مدعا تہا اوسکو حسب عادت کبہی بہرکیف کے
بعد کبہی فی الجملہ کے بعد کبہی قصہ کوتاہ کبہی آلمرام کے بعد بطور دلیل لکہتے ہے آخر کار یہان آکر
ایک دلیل جہالت آمیز پیش کی کہ اگر نسخ بیان مدت کا نام ہوتا تو اسی مضمون کی آیت نازل ہوتی نہ یہہ
آیت ما ننسخ من آیۃ او ننسہا الایہ حالانکہ یہہ اونکی جہالت مرتبہ ہے علم مناظرہ سے کیونکہ مدعی کو ایسی
دلیل لانی واجب ہے کہ جو اوسکی مدعا پر دلالت کرے اگر مضمون آیت کا کسی طرح پر بہی بدء پر دلالت کرتا
تو البتہ یہہ تقریر لالہ صاحب کی مطابق قواعد علم مناظرہ کے ہمو قدم ہوتی اور ہرگاہ کہ مضمون آیت سے
کسی طریق پر لزوم بدء کا ثابت نہین ہوتا تو قطع نظر اسکی کہ اوس آیت سے مضمون ہمارے جواب کا ثابت ہو
یا نہو کسی طور پر دعوی لالہ صاحب کا ثبوت کو نہین پہونچا اور جب کہ دعوی مدعی کا پایہ ثبوت کو نہ پہونچا
تو بحث اسکی کہ آیا جواب مجیب کا بہی ثابت ہوتا ہے یا نہین محض فضول ہے علاوہ برآن یہہ جو لالہ صاحب
فرماتے ہین کہ نسخ بدء لازم کرنیوالون کے جواب مین الخ یہہ بہی اونکی خیانت پردازی ہے کیونکہ آیات
متقدمہ سے واضح ہے کہ باعث نزول اس آیت کا دفع شبہہ بدء کا نہین اور نہ اوسوقت کوئی یہودی یا نہ کوئی
بربنا بدء بر نسخ پر معترض ہوا بلکہ بعد نزول آیہ کریمہ ما یود الذین کفروا من اہل الکتاب ولا المشرکین
ان ینزل علیکم من خیر من ربکم واللہ یختص برحمتہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم یعنی نہین دوست رکہتے
کفار اہل کتاب اور مشرکین اسکو کہ تمپر اوترے تمہارے رب کیطرف سے بہلائی یعنی کتاب اللہ اور اللہ خاص
کرتا ہے اپنی رحمت کے ساتہ جسکو چاہتا ہے اور اللہ صاحب فضل عظیم کا ہے فقط یہودنے ازراہ استہزا جو
یہہ کہنا شروع کیا کہ یہہ کیسا فضل اور کیسی خیر ہے کہ بعض باتین ایک زمانہ تک بہلائی کی رہین پہر بدلی گئین

اگر خیر نہین تو کیون نہین جاری رہین دو نگر اس شبہہ کی رد مین یہہ آیت نازل ہوئی چنانچہ علامہ دہلی
نے اپنی تفسیر مین اس مضمون کو رقم فرمایا ہے کہ اگر یہود ابقای شبہہ بجاہند و گویند کہ اگر از جانب
حق تعالی بر شما خیر و نیکی نازل میشود و این نزول قرآن از آثار رحمت و از افضال عظیم میدانند پس
نسخ احکام کہ در دین شما مکرر واقع شده ومیشود چہ معنی دارد و اگر حکم اول در حق شما خیر بود پس حکم
دوم بدتر شد برای دفع این شبہہ این مضمون را بفہم و بمردم دیگر نیز بفہمان کہ در نسخ تبدیل خیر بہ شر یا تبدیل
شر بخیر نیست تا منافی خیرت این وحی باشد بلکہ ناسخ و منسوخ ہر دو خیر اند زیرا کہ ما ننسخ من آیۃ الایۃ لیس
واضح ہوا کہ یہان بحث بدر کی نہتی کہ اوسکو واسطے ضرورت نازل کرنے ایسی آیت کی ہوتی کہ بتصریح تمام
رد بدر پر دلالت کرے یہ بہی ضمن مین کلام حکمۃ النیام الم تعلم ان اللہ علی کل شیء قدیر الم تعلم ان اللہ
لہ ملک السموات والارض وما لکم من دون اللہ من ولی ولا نصیر رد شبہہ بدر کا مبرہن اور مدلل ہے
چنانچہ تشریح و بسط تفسیر علامہ دہلی سے واضح ہے کہ فرماتے ہین باید دانست کہ نسخ در احکام شرعیہ باشد نسخ
در احکام تکوینیہ ہست و از ملاحظہ حال نظام تکوینی استبعاد کہ در نسخ نظام تشریعی جا میکرد دفع میشود و
در نسخ احکام خواہ کونی باشد خواہ شرعی تغیری و تبدلی در علم الہی نمی آید تغیری و تبدیلی کہ ہست
در از مان عاشرہ ماست کہ مدت ہر حکم را نمی شناسیم و ہر چند ہمین در احکام کونی جای انکار و محل
شبہہ نیست اما در احکام شرعی کفار این نوع تغیر و تبدیل را دیدہ و شنیدہ و طعن و طنز برمی خیزند حق
تعالی برای دفع این طنز و طعن ایشان ہر مسلمان را خطاب کردہ تلقین جواب می نماید و خطاب کردہ
میفرماید الم تعلم ان اللہ علی کل شیء قدیر یعنی آیا نمیدانی کہ خدا بر ہمہ چیز قادر است زیرا کہ در عالم می بینی
کہ او تعالی در ہر لمحہ و ہر آن حوادث گوناگون ظاہر می سازد و ہر چہ در فہم و وہم نمی گنجد بقدرت کاملہ
خود او را بحسن وجوہ سرانجام میدہد مثل تبدیل مرض بصحت و فقر بدولت و غیر آن و چون او را
قدرت تبدیل و تغیر ثابت میکنی پس از وی چہ مستبعد میداری کہ حکمی را بحکمی تبدیل فرماید و ہر دو حکم در
مرتبہ خود مستحسن و محمود باشد و اگر باین اجمال گرہ اشکال تو نگشاید از تو می پرسم کہ الم تعلم ان اللہ لہ
ملک السموت والارض یعنی آیا نمیدانی کہ برای خداست پادشاہت آسمانہا و زمین و در ہر آسمان
حکمی دیگر و تدبیری دیگر قضا فرمودہ و ہمچنان در اقالیم مختلفہ زمین نسقی و وضعی و آئینی دیگر نہادہ و ہمہ
تدبیرات و احکام در مرتبہ خود پسندیدہ است پس چون احکام و تدبیرات الہیہ را باختلاف امکنہ باور داشتی
و ہمہ را محمود و خیر شناختی دیگر در اختلاف احکام و تدبیرات باختلاف اشخاص و قرون و ازمنہ چرا
استعجاب و استبعاد مینمائی انتہی مختصرا پس مطابق تصریحات مذکورہ کے رد شبہہ بدر کا بہی جیسا بیان ہو

واضح ہوا اور صرف یہی نہیں بلکہ دلائل رد بدا کے موجود ہیں یعنی جب یہہ ثابت ہو کہ خدای تعالی ہر چیز پر
قادر ہو اور اوسکی مملکت ہو آسمانون اور زمین میں اور اپنی مملکت میں امور تکوینی میں ہر آن و ہر لحظہ
حوادث ہر گونہ پیدا کرتا ہے اور ہر اشخاص او خطہ اور ہر زمان میں بطرز دیگر حکم نافذ فرماتا ہو اور ان تغیرات
اور تغیرات پر کوئی شخص معترض نہیں ہوتا پس احکام شرعی میں اسی قسم کے امور پر اعتراض کرنا کمال نادانی
ہے علاوہ بران دوسری آیت جو درباب تقریر نسخ سورہ رعد میں ہے اوس سے احتمال بدا کا بصریح
ساقط ہوگیا اور وہ یہہ ہے لِكُلِّ أَجَلٍ كِتَابٌ يَمْحُو اللَّهُ مَا يَشَاءُ وَيُثْبِتُ وَعِنْدَهُ أُمُّ الْكِتَابِ یعنی ہر وقت
کے لئے حکم مکتوب یعنی معلوم ہے محو کرتا ہے اللہ جو چاہتا ہے اور ثابت کرتا ہے اور اوسکو پاس ہے
ام الکتاب یعنی علم محیط اور ظاہر ہے کہ منشاء بدا جہل ہو اور علم محیط کے ساتھ جہل جو منشاء بدا کا ہو جمع
نہیں ہوسکتا سورہ نحل میں ہے وَإِذَا بَدَّلْنَا آيَةً مَكَانَ آيَةٍ وَاللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا يُنَزِّلُ قَالُوا إِنَّمَا أَنْتَ مُفْتَرٍ بَلْ أَكْثَرُهُمْ
لَا يَعْلَمُونَ قُلْ نَزَّلَهُ رُوحُ الْقُدُسِ مِنْ رَبِّكَ بِالْحَقِّ جب بدلتے ہیں ایک آیت جگہ دوسری آیت کی اور اللہ
خوب جانتا ہے جو نازل کریگا کہا اون لوگون نے کہ نہیں ہے مگر تو مفتری بلکہ اکثر اونکو نہیں جانتے
کہہ کہ اوتارا ہے اوسکو روح القدس نے تیری رب کیطرف سے الآیہ دیکھہ لیجئے اللہ اعلم بما ینزل اگر
معنی پر کہ علماء اصول نے بیان کئے ہیں صاف وصریح دلالت کرتا ہو بہر قرآن میں اور ایک آیت جو
ہے جو اس مدعا پر بہت صراحت کے ساتھہ دلالت کرتی ہے إِنَّ اللَّهَ بَالِغُ أَمْرِهِ قَدْ جَعَلَ اللَّهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا
یعنی اللہ تعالی پورا کرنیوالا اپنے امر کا ہو تحقیق مقرر کیا ہے خدا نے واسطے ہر ایک شئی کے اندازہ پس
اس تصریح کے بعد کسیطرح کا شائبہ اور گمان بھی بدا کا باقی نرہا اور خوب متحقق ہوگیا کہ نسخ احکام شرعی
میں مثل نسخ احکام تکوینی کے بیان مدت حکم ہے نہ وہ چیز کہ مستلزم بدا ہو جیسا کہ لالہ صاحب اور اعوان
اونکو از راہ جہل مرکب کے گمان کر رہی ہیں پس مانند شمس نصف النہار روشن ہوگیا کہ لالہ صاحب نے جو یہہ
رقم فرمایا ہے کہ علماء محمدیہ نے دفع بدا کے لئے یہہ مضمون از خود تراشا ہو انتہی محض توہم پرستی اونکی
اور بہ جہالت اور نادانیت ہو تفاسیر آیات سے قولہ بر تقدیر یکہ میعاد نفاذ آیات ارادہ الٰہی میں مزمن
ہوتی تو بلاشبہ ایک دو آیت منسوخہ میں خود ہی تشریح کر دیتا کہ یہہ امر اتنی مدت تک نفاذ دیا جاویگا
بعد ازاں نسخ کیا جاویگا مگر کسی آیت میں بھی ایسا نہیں کہا گیا انتہی اولاً یہہ جدا ہی لالہ صاحب کی
بیان کیجاتی ہے ایک یہہ لفظ کہ مزمن سراسر بے معنی اس مقام میں ہو زمانہ بالفتح بمعنی بر جا ماندگی کے
ہے صحاح میں ہو الزمانة آفة فی الحیوان رجل زمن ای مبتلی بین الزمانة معلوم نہیں کہ وہ معنی ہو
کے کیا سمجھے ہیں ظاہر ہے کہ میعاد ساتھہ مزمن کے کسی طرح پر موصوف نہیں ہو سکتی مگر چونکہ وہ بہت

لغات عرب سے جاہل محض ہین میرے خیال مین یہہ آتا ہے کہ زبان جو اسم جامد ہے اور اسکو اصطلاح متفرقہ سے ازراہ
جہل مرکب کے تصرف فرما کر اور اسکو ازراہ نادانی کے باب افعال مین لاکر اوس سے صیغہ صفت کا بنایا ہے دوسرے
یہہ کہ امر نافذ دیا جاویگا یہ بہی بمعنی محض ہے اور محاورہ کے بہی خلاف ہے نفاذ مصدر لازمی ہے بمعنی جاری ہو جانے
کے پس ترجمہ عبارت لالہ صاحب کا یہہ ہوا کہ امر جاری ہو جا دیا جاویگا حالانکہ یہہ سخت مہمل مضمون ہے علی ہذا
القیاس جو تحریر فرمایا ہے کہ نسخ کیا جاویگا نسخ بہی مصدر متعدی ہے بمعنی بدل دینے کے ترجمہ اسکا یہہ ہوا بدل
کیا جاویگا اور یہہ بہی مہمل مضمون ہے اس مقام پر تو رعایت قافیہ کی لالہ صاحب کی ہیچمدانی کے اظہار کی باعث
ہوئی از بس کہ جہل مرکب کی راہ سے رعایت قافیہ کو صحت الفاظ پر ترجیح دیتے ہین لہذا ایسے ایسے مقامات
مین مرض حماقت مین مبتلا ہو جاتے ہین اب عبادت نشانی کا بیان شنیے فرماتے ہین کہ ایک دو آیت منسوخہ
مین خود ہی تشریح کر دیا کہ یہہ امر اتنی مدت تک جاری رہیگا بعد ازان منسوخ ہو گا یہہ نہین سمجہتے کہ جب کسی
حکم مین قید توقیت کی مصرح ہوئی تو پہر اوسپر مطابق اصطلاح اہل اسلام کے اطلاق نسخ کا کیونکر صحیح
ہو سکتا ہے مگر چونکہ لالہ صاحب جاہل محض ہین اب تک اونکو یہہ بہی معلوم نہین کہ محل نسخ کونسا حکم ہے اور
کونسا حکم نہین جس حکم مین توقت یا تابید ہو وہ اصل محل نسخ ہی نہین چنانچہ اس امر کو علماء اصول نے
بہت تصریح کے ساتہہ تحریر فرمایا ہے و اما محلہ فحکم شرعی لم یلحقہ تابید ولا توقیت باقی رہی یہہ بات کہ ایا جمیع
احکام ایسے بہی ہین کہ اونمین تصریح مدت کی کی گئی ہو حال اوسکا یہہ ہے کہ اگر لالہ صاحب نے کوئی کتاب بہی علم
اصول کی دیکہی ہوتی تو معلوم ہو جاتا کہ اس قسم کے احکام بہی بہت ہین مثلا فسیحوا فی الارض اربعۃ اشہر
فاذا انسلخ الاشہر الحرم فاقتلوا المشرکین حتی یعطوا الجزیۃ عن ید وہم صاغرون صبر اوپر ایذا رکفار اور
عدم مشروعیت جہاد کے انتہائہ فاصبر حتی یحکم اللہ بین موجود ہے پس واضح ہو کہ یہہ قول لالہ صاحب کا کہ کسی آیت
مین ایسا نہین کہا گیا صریح افترا پردازی ہے الغرض اس قول مین لالہ صاحب کے منجملہ وجوہ تسعہ معرضہ علت العود
کے تین وجہ مجتمع ہین ایک ہیچمدانی دوسرے غباوت نشانی تیسرے افترا پردازی قولہ درستی کہ علماء محمدیہ کے
ادعا درست ولی کم و کاست ہوتی تو بیشک محمد صاحب ارقم بن زید کو کہلواتے ہین کہ اللہ تعالے نے ہر ایک حکم کی
میعاد مقرر کی ہے جبکہ وہ میعاد تمام ہو جاتی ہے وہ حکم منسوخ کیا جاتا ہے انتہی ہیچمدانی لالہ صاحب کی ایک یہہ کہ یہان
بحث ہے صرف اس ایک امر کی کہ نسخ بیان ہے مدت حکم کا امور متعددہ کی بحث نہین کہ لالہ صاحب اوسکو
واسطے الفاظ جمع کے لاتے ہین دوسرے یہہ کہ ارقم بن زید کوئی راوی اس حدیث کا نہین لالہ صاحب نے محض
ازراہ ہیچمدانی کے یہہ نام لکہہ دیا ہے تیسرے ہم پرستی اونکی اہل اسلام کا بیان ہرگز یہہ نہین ہے کہ ہر ایک حکم کی
میعاد ہے کہ بعد اوسکی وہ منسوخ ہو جاتا ہے البتہ ایسے احکام تو بہت کم ہین تیسرے یہہ قول لالہ صاحب کا کہ جواب ہین

ایسا کہنا صاف وصریح توہم پرستی اونکی ہے غباوت نفسانی لالہ جی کا بیان سنن ابوداود مین یہہ حدیث
ابن مسعودؓ سے منقول ہے کنا نسلم علی النبی صلعم وھو فی الصلوۃ قبل ان ناتی ارض الحبشۃ فیرد علینا فلما
رجعنا من ارض الحبشۃ اتیناہ فوجدناہ یصلی فسلمت علیہ فلم یرد علی حتی اذا قضی صلوتہ قال ان اللہ یحدث
من امرہ ما یشاء وان مما احدث ان لا تکلموا فی الصلوۃ الحدیث یعنی ہم سلام کیا کرتے تہے پیغامبر پر
اور حال یہہ کہ وہ نماز مین ہوتی تہے قبل جانے حبشہ کی اور وہ جواب دیتے تہے ہماری سلام کا جب پہرے
ہم حبشہ سے تو اونکے پاس آئے اور پایا اونکو نماز پڑہتے ہوئے ہمنے سلام کیا اونکو اونہون نے ہماری سلام
کا جواب نہ دیا جب پڑہ چکے نماز تو فرمایا اللہ تعالے حادث کرتا ہے اپنی امر سے جیسا چاہتا ہے اور منجملہ ان
امور کے جو حادث کئے یہہ ہے کہ نہ کلام کرو نماز مین فقط ظاہر ہے کہ معنی احداث کے بدء نہین ہین کہ بقید
لالہ صاحب کے ہو بلکہ معنی احداث کے ہین وجود خارجی مین لانا ایک چیز کا جو علم اور ارادہ مین تہی بولا جاتا
ہے احدث اللہ العالم اسکے معنی یہہ نہین ہین کہ بطور بدء کے حدوث عالم کا ہوا بلکہ معنی یہہ ہین کہ علم
اور ارادہ مین جو ایک وقت معین پر ایجاد عالم کا مکنون تہا وقت معین پر وجود خارجی مین لایا پس الفاظ
حدیث کے بہت صاف اوپر اوس مدعا کے دلالت کرتے ہین جسکی تصریح علماء اصول نے بیان معنی نسخ مین
کی ہے مگر چونکہ لالہ صاحب معانی کلمات عربیہ کے نہین سمجہتے محض از راہ توہم پرستی آمادہ اعتراضات
ہوتے ہین اور اسکے ضمن مین اپنی غباوت کی قلعی کہلوا کر اہل معانی کے آگے آبرو کہوتے ہین قولہ
اہل اسلام معنی نسخ مین حسب البدء دلیلین کرتے ہین برخلاف اسلاف وبرعکس قرآن وحدیث مین انتہی یہہ
بہی توہم پرستی لالہ صاحب کی ہے جو معنی نسخ کے علماء امت نے بیان کئے اصلا برخلاف قرآن وحدیث
کے نہین لالہ صاحب اپنے اس دعوے کو ہرگز ثابت نکر سکے اور باوجودیکہ چند ورق سیاہ کئے مگر کوئی دلیل
عقلی یا نقلی جو اونکے دعوی پر دلالت کرے پیش نکی اور کسی دلیل سے نہ بدء ثابت ہوا نہ یہہ ثابت ہوا
کہ معنی نسخ کے جو علماء امت نے بیان کئے ہین وہ برخلاف حدیث وقرآن کے ہین بلکہ علی رغم انف لالہ
صاحب کے آیت کریمہ لکل اجل کتاب یمحو اللہ ما یشاء ویثبت وعندہ ام الکتاب اور آیہ کریمہ الم تعلم ان
اللہ علی کل شیء قدیر الم تعلم ان اللہ لہ ملک السموات والارض الآیہ اور آیہ ان اللہ بالغ امرہ قد جعل
اللہ لکل شیء قدرا اور حدیث ان اللہ یحدث من امرہ ما یشاء سے بخوبی ثابت ہو گیا کہ معانی نسخ جو علماء امت
نے بیان کئے ہین تمامتر مطابق کتاب وحدیث کے ہین علاوہ ان سب امور کے جب احکام تکوینی مین دن رات
نسخ وتبدیل کا مشاہدہ کیا جاتا ہے اور بسبب قیام برہان عقلی یعنی ثبوت علم محیط کے وہ نسخ وتبدیل
محمول بدء پر نہین ہو سکتی بلکہ بالاتفاق محمول اوپر بیان مدت حکم کے ہے پس کوئی وجہ نہین کہ باوجود

قیام اوسی دلیل عقلی اور رایزادی دلیل نقلی کی احکام شرعی کی بابت بیان مدت سے اعراض کرکے تحویل
او پر بدر کے کیا جاویگا ہرگاہ کہ موجد امور تکوینی بہی وہی ہے اور موجد احکام شرعی بہی وہی ہے پس دونو
قسمون کے احکام کی نسخ مین دو طریق پر تفرقہ کرنا بالبداہت مقتضی سست طلبی لالہ صاحب کی ہے قولہ درصورتیکہ
ارادہ الہی مین ہر ایک حکم کے لئے مدت نفاذ مضمر ہو تو لازم آتا ہے کہ کوئی حکم اپنے نفاذ سے پہلے منسوخ
نکیا جاوے انتہی یہہ حیلہ سازی لالہ صاحب کی ہے کیونکہ اگر مراد اونکی لفظ نفاذ سے امتثال ہے تو ملازمہ
اونکا غلط اور غیر مسلم ہے محض از راہ توہم پرستی کے اونہون نے بلا دلیل ملازمہ قائم کیا ہے کوئی
دلیل عقلی یا نقلی اسپر قائم نہین کہ امتثال سے پہلے کوئی حکم منسوخ نکیا جاوے بلکہ ہمنے کتب معتبرہ متعددہ سے
بیشتر ایسا نسخ ثابت کر دیا اور اگر مراد لفظ نفاذ سے صدور ہے تو البتہ مسلم ہے مگر یہہ کچھہ مفید لالہ صاحب
کی نہین اسلئے کہ کوئی اہل اسلام اسکا قائل نہین اور بحث اسکی مفصلا گذر چکی قولہ فرض کیا کہ نسخ آیات
کے واسطے مشیت الہی مین مدت معین ہے لیکن ہمکو یہہ بات کہان سے معلوم ہوئی کلام الہی سے جانی گئی
یا حدیث رسالت پناہی سے یا عقل سے تمنے دریافت کرلی انتہی ہمیدانی لفظ پناہی غلط صریح ہے رسالت پناہ
بولنا چاہئے یہان بہی مراعات قافیہ نے لالہ جی علم کو غلطی مین ڈالا ہے عبادت نشانی لالہ صاحب کا بیان
ہم لالہ صاحب سے استفسار کرتے ہین کہ ایک روز بموجب حکم کے پوجا ہی ہوا چلی دوسرے روز بموجب
حکم کے کچھہ اور ہی تو آیا یہہ بدا ہے یا ظہور مدت حکم اول کا ہے بدا تو بالاتفاق نہین باقی رہے شق ثانی اس
شق پر لالہ جی بغیر وزرا گندہ جہل اپنے دل سے پوچہین کہ تمکو کیسے معلوم ہوا کہ مشیت الہی مین اوس حکم عمل
کی مدت معین تہی اسی پر احکام شرعیہ منسوخہ کو قیاس فرماؤ کہ جبتک وہ حکم منسوخ نہوا تہا بسبب
قصور علم کے ہمکو کچھہ معلوم نتہا کہ آیا یہہ حکم میعادی ہے یا نہین اور اگر میعادی ہے تو میعاد اوسکی کیا ہے
جب ایک وقت معین پر وہ منسوخ ہوا تو ظاہر ہوا کہ یہہ حکم میعادی تہا اور وقت معہود تک میعاد
اسکی تہی اسیکا نام نسخ ہے چنانچہ ائمہ اصول نے رقم فرمایا ہے لابد ان یکون محل النسخ حکما یحتمل المدۃ
والوقت ای یحتمل ان یکون موقتا الی غایۃ وان لا یکون کذلک احترازا عن السوار ولا یکون دالا علی
التوقیت ولا علی التابید صریحا بل ہو مطلق یحتمل التابید ان لم یرد علیہ ناسخ والتوقیت ان ورد علیہ
ذلک فاذا اورد تبین انہ کان موقتا وہذا التوقیت یسمی نسخا یعنی ضرور ہے کہ محل نسخ ایسا حکم ہو کہ
احتمال مدت اور توقیت کا رکھتا ہو یعنی دونو احتمال برابر رکھتا ہو کہ احتمال توقیت کا بہی ہو اور عدم
توقیت کا بہی ہو اور دلالت توقیت اور تابید پر صراحت نکرتا ہو بلکہ مطلق ہو کہ محتمل تابید کا ہو بشرطیکہ
او سپر نسخ وارد نہو اور محتمل توقیت ہو بشرطیکہ نسخ وارد ہو ایس جبکہ نسخ وارد ہوا تو ظاہر ہو کہ یہہ

حکم موقت تہا اور اوس وقت کا نام نسخ ہے الغرض قبل منسوخی حکم سے یہ امر ہرگز نہیں معلوم ہو سکتا کہ یہ حکم
موقت ہے یا موبد دونوں احتمال برابر ہیں جب وہ منسوخ ہوا تو حکم ناسخ سے خواہ وہ آیت کتاب کی ہو خواہ کلام
رسول علیہ السلام کا دریافت ہوا کہ یہ حکم موقت تہا اور دلیل عقلی بہی اوسکے موقت ہونے پر یہ ہے کہ جب یہ بات
مدلل اور مبرہن ہو چکی کہ اللہ تعالی جل شانہ عالم وقدیر اور موصوف ہے صفات کمال سے پس باعتبار اوسکے علم
محیط کے کوئی شئی ما کان ومایکون سے اوسکے علم محیط سے خارج نہیں اور باعتبار اوسکی قدرت کاملہ کے
کوئی تدبیر اور اصلاح جو بسبب تبدل حال کے مناسب وقرین مصلحت ہو اوسکے قبضہ قدرت سے خارج نہیں پس اوس
اگر اوس کسی حکم کو بمقتضی مصلحت کے بدل دیا تو اس تبدیل سے وہ عاجز نہیں بلکہ اوسپر قدرت تامہ رکہتا ہے اور
بلحاظ علم محیط کے بدا بہی ممکن نہیں پس بروقت ظہور نسخ کے بسبب انتفاع اور امتناع بدا کے ظاہر ہوا کہ علم
محیط میں مدت اوس حکم کی معہود تہی پس دلیل عقلی اور نقلی سے بعد وقوع نسخ کے مشیت الہی ظاہر ہو گئی جب
یہ امور متحقق ہو گئے تو دریافت ہوا کہ لالہ صاحب نے جسقدر اس مقام پر بیہودہ گفتگو کی ہے مبنی اونکی غباوت
پر ہے **قولہ** مسلمان ضعیف البنیان کس کہیت کی مولی ہے کہ بزور عقل مشیت الہی کما ینبغی معلوم کر سکے انتہے
لالہ جی کیا جہیتی کیطرح جہیتے رہے ہیں آپکی یہ ہندوانہ تقریر مزابل کی گہاس ہے یہ سبزی منڈی مرادآباد کی
یا بقال کی ہاٹ نہیں کہ رطب ویابس جو زبان پر آیا بک دیا اگر مراد آپ کی یہ ہے کہ مشیت ایزدی کسیکو
مین کچہہ معلوم نہیں ہوتی تو آپ سخت جاہل ہیں ہم بالیقین از روی عقل وعلم کے کہہ سکتے ہیں کہ مشیت ایزدی
یہ تہی کہ عالم پیدا ہووے اور انقلابات اور تغیر اور تبدل اوسمیں واقع ہووے اگر آپ اسکے قائل نہیں تو آپ
سے زیادہ کوئی جاہل نہیں اور اگر مدعا آپ کا یہ ہے کہ مشیت ایزدی ما کان ومایکون جسطرح ہے کہ جو کماہو
معلوم نہیں ہو سکتی تو مسلم ہے مگر یہ امر آپکے مفید نہیں کیونکہ چند امور کی مشیت ایزدی پر مجملا علم انسانی لازم
نہیں تاکہ مشیت ایزدی پر کماہو ہر علم حاوی ہے آپ تو سر امد حکماء ہند ہیں عقل حیران ہے کہ باایں ہمہ کمالات
ہندیہ کے جو تقریر آپکی ہے خالی از نقصانات تسعہ مفرحہ خلعت الہنود نہیں غالبا حکمۃ ہندیہ جو جدید آپکی ہے
مستنبط ہو اسی قسم کی ہوگی یہ نقصان اوسکا نہیں کہہ رہا ہے مگر اوسکو **قولہ** تشریح اس مرحلہ کی عنقریب کیجاوے گی
انتہی بیان بیہودہ انی کا مرحلہ طی کیا جاتا ہے مرحلہ کی تشریح نہیں کیجاتی **قولہ** قطع نظر اس کے تعین مدۃ کی نسخ کلام
میں کوئی وجہ ہے یا نہیں بر تقدیر تسلیم وجوہات سابقہ اعتراضات گذشتہ لازم اوینگے انتہی فعل حکیم حکمت سے
خالی نہیں اور اعتراضات گذشتہ منکرین کے سب مبنی اوپر بیہودہ انی اور غباوت نشانی وغیرہ وجوہ کسکے
ہیں چنانچہ مفصلا بیان اونکا گذرا **قولہ** جس صورت میں وجہ مذکور کی تمیز تمہاری قدرت سے خارج ہے تو تسلیم
مشیت خدا بدرجہ اولی و بمرتبہ انسب احاطہ طاقت اہل اسلام سے بیرون ہوگا انتہی بیہودہ انی کا بیان لغایتہ

نسبت مضمون الہامات محتمل ہو مگر لالہ صاحب معذور ہیں کہ علم معانی بیان بہی ہنر نہیں کہتی غباوت نشانی کا بیان لالہ صاحب کے ذہن میں
از راہ جہل مرکب کے یہہ ہے کہ علم مشیت کو علم وجہہ مشیت یا علت ایجاد کا علم بہی لازم ہے حالانکہ یہہ جہالت اونکی ہے
علم مشیت کو علم وجہہ مشیت یا علم وجہہ ایجاد لازم نہیں اگر لالہ صاحب کوئی دلیل اسپر رکہتے ہوں تو پیش کریں
بہت اشیا ایسی ہیں کہ ہمکو اونکی نسبت یہہ علم ہے مشیت ایزدی اونکے ایجاد کی مقتضی ہوئی مگر وجہہ اونکے
ایجاد کی یا وجہہ مشیت کی معلوم نہیں مگر فعل حکیم کا خالی حکمت سے نہیں خواہ وہ حکمت ہمکو معلوم ہو یا نہو اور
یہی ہے مذہب سرکریشن و رشنت حکیم بسیر برہما اور جمیع محققان ہند کا تفصیل اسکی سوط الجبار میں مرقوم ہے
**قولہ** طبیب کا تبدیل کیا ہوا نسخہ منسوخ ہرگز نہیں ہوتا انتہی لالہ صاحب کی غباوت حد سے گذر گئی مثال طبیب
اور بیمار کی ایک جزئی مثال ہے یعنی جب بسبب لحوق ایک بیماری کے طبیب نے زید کو حکم دیا کہ اس دوا کا استعمال کر
جب وہ بیماری رفع ہو گئی تو حکم دیا کہ یہہ دوا ترک کریا اور کسی دوا کی استعمال کا حکم دیا
پس بالبداہت ظاہر ہے کہ زید کے حق میں ترک اوس دوای اول کا یا تبدیل دوسری دوا کی بمنزلہ نسخ
کے ہے لالہ صاحب از راہ غباوت کے فرماتے ہیں کہ نسخہ منسوخ نہیں ہوا لالہ صاحب ذری ہوش وحواس
جمع کر کے فرماتے کہ اگر حکم طبیب کا اوس مریض کے لئے درباب استعمال دوای اول کے منسوخ نہیں ہے تو کیا تدبیر
باقی ہے اگر آپکے ذہن میں یہہ ہے کہ حکم بدستور باقی ہے تو فرمائیے کہ دوسرا حکم جو اوسکی ترک کا ہے وہ بہی باقی
ہے یا نہیں اگر باقی ہے تو اجتماع ضدین لازم آیا اور اگر باقی نہیں تو یہہ حکم ثانی منسوخ ہو گیا بہر حال نسخ
کہیں نہیں گیا اگر نسخ حکم ثانی کی تو غالب ہے کہ آپ بہی قائل نہونگے لاجرم نسخ حکم اول ہی متعین رہا پس قول
آپ کا نسخہ منسوخ نہیں ہوا سراسر غباوت آپکی ہے ظاہرا از راہ غباوت کے آپ کو حکم جزئی محفوظ نہ رہا
نسخہ سے وہ حروف سمجھے جو قرابادینوں میں لکہے ہوئے ہوتے ہیں سو حد سے گذری ہے قوتی آپکی *
بوالفضولی بیشعوری آپکی **قولہ** بعض آیات منسوخ التلاوہ اگر کسی عالم کے سامنے پیش کیجاتی ہیں تو انکار
پیش آتا ہے انتہی پیشتر بحث اسکی گذر چکی ہے کہ آیات منسوخۃ التلاوۃ جسطور پر نازل ہوئی تہیں کسی
کسی کو یاد نہیں رہیں پس وہ آیتیں اب جیسی نازل ہوئی تہیں باقی ہی نہیں پیش کرنا تو درکنار یہہ
بہی ایک بہتان طرازی لالہ صاحب کی ہے **قولہ** پہر یہہ دعوی کہ او تعالی مقتضا ہے وقت وحال مکلفین
نسخ پر آمادہ ہے محض بے بنیاد ہے ورنہ لازم آویگا کہ وقت وحال مکلفین قدرت الہی سے بالا ہے انتہی
غباوت نشانی لالہ صاحب کی قابل تماشا ہے کہ باوجود اسقدر تصریحات کے ابہی تک وہ نسخ کی حقیقت
سے آگاہ نہیں ہوئے سوط الجبار میں غباوت لالہ صاحب کی اس باب میں خوب مصرح کی گئی جو یہاں
بہی مختصرا لکہا جاتا ہے کہ ہرگاہ بخوبی ثابت ہو چکا کہ نسخ بیان ہے مدت حکم کا یعنی جو مدت حکم کی شارع کے

علم مین تہی اوسکا اب بیان ہوا اور شارع علیم کو تبدل احوال و مصالح مکلفین کا بہی ازل سے معلوم تہا اور یہ
بہی ظاہر ہے کہ صور علمیہ کے خلاف صور خارجیہ ظہور مین نہین آسکتین پس جسطور پر کہ علم ازلی تہا اوسی طور پر صور
خارجیہ وجود مین آئین اس طور مین کہ مین مطابق علم ازلی کی ہی کسی طرح برخلاف نہین ہوسکتا پس تبدل
احوال بہی موافق علم کے ظہور مین آیا اور تبدل حکم بہی جیسا علم مین تہا ویسا ہی واقع ہوا اگر برخلاف اوسکے
وقوع مین آتا تو بدا اور عجز کہلاتا پس مین حیران ہون کہ لالہ صاحب پر کیا بلا غباوت چہائی ہے کہ بیہودہ
باتین بناتے مین قولہ حاصل آنکہ او تعالی فرمان بردار رسم و عادت اہل روزگار کا ہوا تہے ملت ہنود
او رسا انکہ شیاستہ بیفہیمہ اعتقاد بید البتہ یہ قبیح لازم آتا ہے کہ خدای تعالی کو اکثر بایان کرتے ہین
اور خالق افعال اعمال اور طبائع اور نفوس وغیرہ کو جانتے ہین اور نسبت جہالت اور بید انشی کی
اوسکی طرف روا رکہتے ہین اور اوسکو مقید جہالت کی رسو کا قرار دیتے ہین مگر اہل اسلام کے دین پر
یہ قبیح لازم نہین آتا کیونکہ ہم رسم و عادات اہل روزگار کو اور خود روزگار اور اہل روزگار کو اور
جمیع اعیان اور اعراض کو ایجاد کیا ہوا خداوند کا ہی اعتقاد کرتے مین پس جمیع اعیان اور اعراض
اور احکام تکوینی اور تشریعی مطابق اوسکی مشیت کے ظہور مین آتے ہین وہ کسی کا مقید اور پابند
نہین حالات بہی اپنی مشیت و علم و ارادہ سے وہی بدلتا ہے اور حسب اقتضاء حکمت احکام بہی اپنی
مشیت و علم و ارادہ سے وہی جاری فرماتا ہے قولہ ہم دریافت کرتے مین کہ لکم دینکم ولی دین وغیرہ
کے نسخ مین کیا مقتضای وقت و حال مکلفین تصور کیا تہا انتہی اول تو ہم لکم دینکم ولی دین کو منسوخ
نہین کہتے چنانچہ بحث اسکی مفصل گذر گئی ہے اور بالفرض اگر آیات قتال سے منسوخ بہی مانی جاوے
تو وجہہ اوسکی ظاہر ہے کیونکہ اہل اسلام مین جہاد ایسی لڑائی کا نام نہین جسطور پر مہاراجہ سری کرشن جی
نکہنی پر بالطبع ملک پانڈون کے ساتہہ ہوکر موجب فتنہ و فساد اور باعث خون ریزی عظیم ہوے تہے
بلکہ جہاد ہمارا صرف واسطے اعلاء کلمۃ اللہ کے ہے اور جبتک حجت کفار پر تمام نکرلین تب تک تلوار نہین
پکڑتے اور چونکہ ابتدا اسلام مین افہام و تفہیم منکرین کی ضرور تہی بسبب اسکے کہ مدت دراز سے پابند
رسوم جاہلیت ہو رہے تہے اور آبا کی تقلید سے اپنے دین کو دین حق سمجہہ رہے تہے اور جہالت مزاج
مین زائد از حد تہی اور ہادی وعظ و پند کے تہے دینا مہلت کافی کا واسطے رعایت حال دین متین
اور ارشاد نبی کریم کے ازبس مناسب اور ضرور تہا علاوہ بران واسطے جنگ و جہاد کے جمعیت مومنین
کی بہی درکار تہی اور جمعیت ہنوز حاصل نہین ہوئی تہی پس یکایک تن تنہا یا پانچ چار آدمیون کی ہمراہی
سے مقابلہ اور مقاتلہ کر بیٹہنا ہرگز مقتضای مصلحت تہا اور لالہ صاحب جو بر بنا مہراہی ملا کہتے

یا دعمرائی کرتے مین بہی اور جہالت کہ مو عالم اسباب مین ضرور نہین کہ ہر ایک امر بطور خرق عادت کے
ظہور مین آوے مبلا میان تو فرشتے بہی ہمراہ اور بہین بہی باڈون کے ہمراہ تو خود وہ ذات جسکو آپ
قادر مطلق اور واجب الوجود قرار دیتے ہین معین اور مددگار تہی اونہون نے بغیر فراہمی جمعیت کثیر
اور جسم عفیر فرمان روایان اطراف اور مہیا کرنے سامان حرب کی کورون پر حملہ کیون نہین کیا اور
تفصیل اس مباحثہ کی سوط الجبار مین مرقوم ہو **قولہ** بہرکیف انجام نسخ مستلزم بدومدت ہو انتہی
ہیچمدانی لالہ صاحب کی اس بہرکیف مین بہی ظاہر ہو کہ ابتدا سے ابتک تو یہہ کہتے ہے کہ نسخ مستلزم
بدو ہو اس بہرکیف مین یہہ فرماتے ہین کہ انجام نسخ مستلزم بدو ہو معلوم ہوتا ہو کہ لالہ صاحب ابتک
شئی اور انجام شئی کو ایک ہی تصور کر رہے ہین **قولہ** اگر خدا نخواستہ کوئی امر حادث ہو دے کہ جسکے سبب
اوتعالے کو جابر ہونا پڑے اپنا کلام بدلنا پڑے تو بالیقین اوتعالی اوسکی دفعیہ پر آمادہ ہوویگا تبدیل کلام
پسند نکریگا کہ معیوب اور منقوض ہے انتہی خوش تقریری حکیم ہند کی قابل لحاظ ہو اول تو جس چیز کو
خدا نچاہیگا وہ حادث ہی کیون ہوگی پہر بفرض محال اگر حادث ہوئی تو کوئی چیز ایسی نہین کہ قادر
مطلق کو عاجز اور مجبور کردے اور بمجبوری اوسکو کوئی کام کرنا پڑے اور بفرض محال جب وہ ایسا
عاجز ہو کہ بلا مشیت اوسکی ایک چیز حادث ہوئی اور اوس چیز نے اوسکو مجبور و بے اختیار کر دیا
تو اوسکو اوس شئی کی دفع پر کیا قدرت ہوگی اور جس چیز نے کہ بلا مشیت اوسکی ظہور پکڑکر اوسکو
مجبور کر دیا تو وہ اوسکی دفع سے کب مندفع ہو سکتی ہو غرضکہ لالہ صاحب کی شرطیہ کے دونو جزء بہی
کاذب اور باطل ہین اور خود شرطیہ بہی کاذب و باطل ہو اور لفظ منقوض اس جگہہ محض بے معنی ہو چونکہ لالہ
صاحب سرامد حکماء ہند اور جامع فنون بید کے ہین اونکی اس قسم کی تقریرون اور استدلالات سے حقیقت
حکمت ہندیہ کی خوب منکشف ہوتی ہو ہیچمدانی لالہ جی کی یہان لالہ جی نے ایک لفظ دفعیہ لکہا ہو نہین
معلوم کہ اوسکی کیا معنی سمجہے ہین مادہ اوسکا دفع ہو پس یہہ فعلیہ ہو اوس بارہ کہ استعمال اوسکا
اس مقام مین سراسر جہالت لالہ جی کی ہو **قولہ** ہم اصلا نہین کہتے کہ کلجگ مین یوگ منسوخ ہو بلکہ ہمارا مقولہ
یہہ ہو کہ کلمات و عبارات حکم یوگ سے اوسکی تعمیل ست جگ اور دواپر اور ترتیا پر موقوف اور مفہوم
پائی جاتی ہو انتہی اگر یہہ ہم اس امر کو تسلیم نہین کرتے کہ حکم یوگ مین قید وقت کی منصوص ہو چنانچہ
مفصل بحث اسکی آگے آویگی مگر اس مقام مین ہم اوسکو مطابق قول لالہ صاحب کے فرض کرکے کلام کرتے
ہین کہ مخفی نہین کہ حکم خدای علیم کا جسمین توقیت منصوص ہو اور جسمین توقیت مضمر ہو دونو شارع
کے اعتبار سے برابر ہین مثلا اوسنے یہہ فرمایا کہ یہہ کام کرو برس روز تک یا اوسنے یہہ فرمایا کہ یہہ کام کرو

اور توقیت بیس روز کے الفاظ مین نہین کی مگر توقیت مذکورہ علم مین بہی تہا اوسکو اعتبار سے حاصل دونو کلامونکا ایک ہی صرف تنصیص اور عدم تنصیص کا الفاظ مین فرق ہی مقصود اوسکا جو اوس کلام سے ہو وہی اس سے ہو یعنی بعد بیس روز کے دونو حال مین وہ حکم جاری نرہیگا بحالت تنصیص بہی تنصیص اوسطرح تبدیل موجب حکم کی بیس روز کے بعد کافی ہوگی اور بحالت عدم تنصیص دوسرا حکم بیس روز بعد صیغہ ورود پاویگا حاصل دونوکا ایک ہی ہے یعنی دونو صورتونمین جو حکم کہ سابق سے تہا بعد میعاد مذکور کے دونو اور اوسکی جگہ دوسرا حکم مغائر اوسکے قائم ہوگا تشریح اس مقام کی یہہ ہی کہ مثلاً شارع کا حکم اسطرح پر وارد ہوا کہ عمل حج جائز ہی مگر بعد بیس روز کے ممنوع ہوگا تو یہہ حکم مشتمل ہی دو امر پر یا دونو منطوق مین ایک جواز عمل حج کا دوسرا ممنوع ہونا اوسکا اور اگر اوسنے یہہ حکم دیا کہ عمل حج جائز ہی مگر اوسکی علم وارادہ مین یہہ ہی کہ بعد بیس روز کے یہہ عمل منسوخ کیا جاویگا تو یہہ حکم بہی مانند حکم سابق کی دونو امر پر مشتمل ہی صرف اتنا فرق ہی کہ اسمین امر اول منطوق ہی اور امر ثانی منوی اور مراد ہی اور چونکہ وہ قادر مطلق ہی کوئی شی اوسکو اوسکی ارادہ سے عاجز نہین کرسکتی پس باعتبار اوسکی علم وارادہ کی دونو کلام ایک ہی حکم مین ہین منطوق اور منوی دونو اوسکی اعتبار سے برابر ہین منطوق و منوی بنا بر علم و فہم ہمارے تو البتہ موثر ہین کہ بحالت منطوق ہونے کے ہمکو توقیت پر علم حاصل ہوجاتا ہی اور منوی غیر منطوق کی توقیت یا مدت حکم ثانی ہمکو معلوم نہین ہوتی مگر تاثیر دونو طرح کی حکم کی واقع مین ایک ہی طور پر ہوگی بیس روز تک حکم حج پر عمل رہیگا بعد بیس روز کے ممنوع ہوجاویگا صرف فرق یہی ہی کہ حکم مانعت کا بعد بیس روز کے جو اوسکی علم وارادہ مین ہی صورت اول مین اسیوقت بیان مین آویگا اور صورت دوم مین بیس روز کے بعد بیان مین آویگا اور مدت حکم جواز کی جو علم مین تہی انتہا اوسکی صورت اول مین اسیوقت بیین ہوگئی اور صورت ثانی مین بعد بیس روز کے اوسکی انتہا پر ہمکو علم حاصل ہو جب یہہ امور ذہن مین ہوچکی تو اب ہم یہہ کہتے ہین کہ تشبیہ بدا کا تو دونو صورتونمین وارد نہین ہوسکتا کیونکہ بدا مبنی ہی جہل پر اور یہان دونو صورتونمین شائبہ جہل بہی نہین بلکہ صورت اول مین تو حکم منطوق ہی اور صورت ثانی مین حکم منوی ہے اور علم کے اعتبار سے منطوق اور منوی دونو برابر ہین علی ہذا القیاس جسقدر اعتراضات لالہ صاحب نے اوپر لکہی ہین اگر وہ وارد ہونگے صورت ثانیہ پر تسلیم کیا جاویگا تو بلاشبہ وشک صورت اولی پر بہی وارد ہونگی مثلاً یہہ اعتراض جو لالہ صاحب نے کیا ہی کہ اگر حکم اول مستحسن تہا تو کیون بدلا گیا اور اگر مستحسن نتہا تو کیون اتنی مدت تک جاری رہا دیکہو یہہ اعتراض جیسا صورت ثانیہ پر وارد ہوتا ہی ویسا ہی صورت اولی پر وارد ہوتا ہی کہ عمل نیک اگر مستحسن تہا

تو کیون کلجگ مین جاری ہوا اور اگر مستحسن تہا تو اوروں سابقین مین ہزارون برس تک کیون جاری رہا اسی طرح پر تقریر جہالت آمیز لالہ صاحب کی کہ اگر کوئی امر ایسا حادث ہووی کہ جس سے جار ونا چار اپنا کلام بدلنا پڑی تو خداے تعالی امر مذکور کے دفعیہ پر آمادہ ہوگا تبدیل کلام پسند نکریگا مسئلہ نیوک پر بہی وارد ہوتی ہے یعنی اس بنا پر یہہ کہہ سکتی ہین کہ اگر کوئی امر ایسا حادث ہووی کہ جسکے سبب خداے تعالی کو حکم جواز نیوک جو ہزارہا سال سے جاری رہا ہے بدلنا پڑی تو بالیقین خداے تعالی اوسکی دفع پر آمادہ ہوگا تبدیل جواز نیوک پسند نکریگا پس یہہ حیلہ سازی لالہ صاحب کی پیش نہ گئی اور مسئلہ نیوک خواہ مطابق اصطلاح کے منسوخ ہوا ہو یا نہو بہر حال اوسپر وہی اعتراض لالہ صاحب کی جو اونہون نے مسئلہ نسخ پر کئی تہے وارد ہوتے ہین اور کاٹہ بوی ہوئی لالہ صاحب کے اونکی دلمین اپنی نوکین چبہوتے ہین اگر یہہ کہین کہ حدوث امر حادث کا بسبب قید منصوصہ کے ضروری ہے تو ہم کہینگے کہ حدوث امر حادث کا بسبب علم ازلی کے ہر شی پر ضروری ہے کیونکہ جو جو کچہہ علم مین ہے ممکن نہین کہ اوسکی خلاف ہوسکی **قولہ** قطع نظر ازین ظہور کلجگ کردار و رفتار اہل روزگار کی یاداش و مکافات ہے کہ دفعیہ اوسکا خلاف مصلحت وحکمت کہ برعکس عدالت و نصفت ہے انتہی بجیدانی لالہ صاحب کی دیکہیئے کہ زری سی مضمون کو کسقدر طول عبارت مین ادا کیا ہے اور کسقدر الفاظ بنرا و فنہ بلا وجہ موجہ ایک جملہ مین جمع کیے ہین کردار و رفتار یاداش و مکافات مصلحت و حکمت عدالت و نصفت اور باوجود اسقدر تطویل کے افادہ مدعا مین سراسر قاصر رہی عبارت مذکورہ سے ظاہر ہے کہ زمانہ کلجگ کا عین یاداش ہے حالانکہ زمان کسطرح اہل زمان کے اعمال کی یاداش نہین ہوسکتا اور اگر مدعا یہہ ہے کہ اس زمانہ مین اہل زمان کو یاداش دیجاتی ہے تو یہہ بہی بیہودہ بات ہے کیونکہ کلجگ سے بیشتر جو دور گذری ہین اونمین بہی اہل زمان کو جزا و سزا دیگئی ہے خصوصیت کلجگ کی کچہہ نہین نیک و بد ہر ایک دور مین ہوتے چلے آئے ہین اور ہر دور مین جزا و سزا ملتی رہی ہے بلکہ جس درجہ کے اشرار اور اور دورون مین تہی کلجگ مین تو ابہی تک اونکی پاسنگ بہی کوئی نہین ہوا آمدم بر سر مدعا جبکہ خود تقریر لالہ صاحب سے ثابت ہوگیا کہ ایسی امور کہ ظہور اونکا مقتضی تبدیل حکم سابق کا ہو قرین مصلحت ہون تو اونکا دفع جائز نہین بلکہ اونکی لحاظ سے اوس حکم کو جو سابق سے جاری تہا بدل دینا واجب ہے پس لالہ صاحب فرماوین کہ اب نزاع کس چیز مین رہگیا ہم بہی تو یہی کہتے ہین کہ بسبب تبدل احوال کے کہ وجود اونکا مقتضاے حکمت کاملہ ہے حکم سابق کو منسوخ کیا جاتا ہے پس جو دعوی ہمارا ہے خود اقرار سے لالہ صاحب کی ثابت ہوگیا والحمد للہ رب العالمین و اتضح الحق و ظہر سیر الجاہلین **قولہ** الحاصل جبتک مسلمان سلسلہ اعمال اور قدامت روح پر ایمان نہ لاوینگے کوئی عذر پیش نہ چلیگا انتہی

ہیمدانی اول یہہ دریافت نہوا کہ یہہ مضمون حاصل کس عبارت متقدمہ کا ہے چونکہ ظاہر ہے کہ اوپر کچھہ بحث سلسلہ
اعمال و در قدامت روح کی نہیں پس لفظ الحاصل سیاں محض لغو اور سراسر محل ہے دوم پیش نہ چلیگا بر اسر
خلاف محاورہ کہ ہے پیش نہ جاویگا کہنا چاہیے سوم عبارت نشانی قدم ارواح کا ابطال بیدون سے بخوبی ثابت
ہے چنانچہ مفصل بحث اوسکی سوط الجبار مین ہوا اور خود لالہ صاحب اسی کتاب کے بہر کیف نمبر مین صفحہ ۹ پر
لکھتے ہین کہ عالم ممکن بالذات ہے لہذا اوسکے لئے حدوث وفنا ضروریات سے ہے الخ اور تحفۃ الاسلام مین
تصریح فرمائی ہے کہ روح محدود ہے اور یہہ بھی تصریح کی ہے کہ ہر محدود حادث ہے پس سلسلہ اعمال از قدم
ارواح تو خود تصریحات لالہ صاحب سے باطل ہوگیا مخفی نرہے کہ لالہ اندرمن جیسا فرط تعصب سے اکثر مسائل
مین بید و شاستر کو ترک کرکے مخالفین بید و شاستر کے مغالطہ مین اگئے اور جینیا اونکا مسلک تہا اوسکو
اختیار کیا مسئلہ قدم عالم و ارواح مین تو بعض سراوگیون نے اونکو دہوکا دیکر اپنے مذہب کا تابع کیا
مسئلہ جہاد و نسخ مین اونکو پادریون نے دہوکہ دیکر اپسا کرلیا علی ہذا القیاس اور بھی بہت مسائل
مین حالانکہ بید و شاستر با جلال تمام اوپر ابطال قدم زمان اور قدم عالم اور قدم ارواح اور وجوب
جہاد اور جواز نسخ کے ناطق ہین مگر لالہ صاحب نے ایسا دہوکہ سراوگیون اور پادریون کا کہایا کہ بید و
شاستر سے بھی یکبارگی اونہون نے ہاتہہ اوٹہایا خیر ہمکو اس سے کیا مطلب جسے اعتبار رکہتے ہین جو طریقہ
چاہین اختیار کرین سے گر آب بپا و نصرانی نہ پاک مست + جہودی مردہ می شوید چہ باک سے تاظاہر کلام
لالہ جی کے یہہ امر مستنبط ہے کہ اگر سلسلۂ اعمال اور قدم روح کو تسلیم کرلیا جاوے تو مسئلہ نسخ پر کچھہ اعتراض
وارد نہوگا حالانکہ جو جو اعتراضات واہیات لالہ جی پیش کرتے ہین حدوث و قدم عالم پر مبنی نہین
رہی یہہ بات کہ واسطے تبدیل حال اہل عالم کے کوئی وجہہ درکار ہے اور وہ وجہہ مبنی ہے اوپر قدم عالم کے
سو یہہ ایک محض توہم پرستی ہے اور ابطال اسکا سوط الجبار مین بہت تفصیل سے بیان ہوچکا ہے علاوہ برآن
فاضل بت شکن نے اوسکے ابطال مین بہت دلائل پیش کی ہین اور لالہ صاحب نے کچھہ جرح اور قدح اوسمین
نہین کی پس ایسی باوہ گوئیان لالہ جی کی اصلا لحاظ کے قابل نہین اور تغییر حالات کا اصلا تعلق قدم
عالم کا نہین ہے اسی سے جسقدر ہذیان سرائی لالہ جی نے کی ہے سب توہم پرستی اور بادہ پرستی از خیالات
اور حیلہ سازی ہے اور مفصل بحث اسکی سوط الجبار مین مذکور ہے قولہ بر صفحہ ۱۹ ظہور رستان اور تابستان
وغیرہ اور تبدیل و تغیر یا بہی جو نکہ صریحا ؟ ؟ بذریعہ قبضہ قدرت از مخلوق سے باہر ہین بالضرور جانب ایزدی کا
سے یقین کیا جاتا ہے اقول الحمد للہ والمنۃ کہ لالہ صاحب رو براہ ہوئے اور احکام الہی مین جواز تغیر
و تغیر و تبدیل کو تسلیم فرمایا پس جسقدر اونہون نے چند دلیلین درباب امتناع نسخ کے اوپر لکہی ہین اونکا

تتمہ بہی لگا نا اور سب عذر وو باطل ہو گئین ہمارا اونکی نزاع تو اتنی ہی بات پر تہا کہ آیا احکام الہی کا
نسخ بمعنی مصطلحہ اہل اسلام جائز ہے یا نہیں جب خود لالہ صاحب نے تسلیم کر لیا کہ جائز ہے اب ہمارا اور اون کا
کچہہ نزاع نرہا اور اعتراضات لالہ صاحب کے ثابت ہو گیا کہ نسخ کسی حکم کا مستلزم اسکا نہین کہ وہ حکم خدا کا
نہین پس جسقدر زبان درازی لالہ صاحب نے اوسکی ہے اور روزنامہ کا فقرہ سیاہ فرمایا ہے نہی اور حماقت اور
غباوت لالہ صاحب کی ہے از راہ جہل مرکب کے یہہ نسمجہے کہ جس امر پر اعتراض کرتے ہین چند ورق کے بعد اوسکو
تسلیم کرینگے ؎ چہ کار عاقل کند کاری کہ باز آید پشیمانی ❊ قولہ ایجاد احکام شرعی تو ہر کوئی کر سکتا ہے
چہ جائیکہ تغییر و تبدیل انتہی کمال وقاحت اور غباوت لالہ صاحب کی ہے کہ بیشتر تو وجوہ امتناع نسخ
مین بہت شد و مد سے لزوم بدا وغیرہ واہیات کو پیش کیا اب یکقلم اونسے دست بردار ہو کر یہہ وجہہ پیش
کی کہ ایجاد احکام شرعی تو ہر کوئی کر سکتا ہے جسکا حاصل ہوا کہ نسخ احکام الہی عموما تو ممنوع نہین اور نہ عموما
مستلزم بدا ہے مگر احکام شرعی مین ممنوع ہے اسلئے کہ ایجاد احکام شرعی کی ہر کوئی کر سکتا ہے پس باطل ہو گئے
وہ دعاوی عموم و دوام کے جو لالہ جی نے مواقع متعددہ پر بعید آلمرام اور الحاصل اور پہر کئیت کے بطور
پر فرمایا ہے کہ نسخ احکام ابدا اور عموما معیوب ہے اور حاکم حقیقی کے حق مین بدر ندامت لازم کرتا ہے لالہ صاحب
دیکہا آپنے اعجاز قرآن کہ جب آپنے کسی بنا پر ارادہ تکذیب جسکا کیا ہے خدا تعالی نے آپکو آپ ہی کی زبان
سے جہوٹا بنا دیا اب بہی اگر ایمان نہ لاؤ تو آپکی اقصی درجہ کی قساوت قلبی ہے فہی کالحجارۃ او اشد
قسوۃ اب ہم آپکے اس قول پر توجہ کرتے ہین کہ ایجاد احکام شرعی تو ہر کوئی کر سکتا ہے الخ اولا یہہ امر
شرائع حقہ مین ممنوع ہے شرائع حقہ کا حال تو یہہ ہے کہ جسطور پر احکام تکوینی من جانب اللہ ہین اوسی طور
پر احکام شرعیہ بہی جو کتب سماویہ اور ارشادات انبیا علیہم السلام سے بالیقین ثابت ہین من جانب اللہ
ہین اگر کہو گے کہ وہ بالیقین من جانب اللہ ہین بسبب اعتراف آپکے مثل احکام کونی کی اونمین بہی نسخ مستلزم کسی قبح کا نہین اگر یہہ کہیے کہ جہلاء
ہنود اور اونکی امثال احکام شرعی قرآن کو من جانب اللہ اعتقاد نہین کرتے تو جواب اوسکا یہہ ہے کہ
جین اور بودہ اور دہریہ اور امثال اونکی احکام کونی کو بہی من جانب اللہ تسلیم نہین کرتے پس اگر مدار
تسلیم اور عدم تسلیم جہال پر ہے تو لازم آیا کہ احکام کونی مین بہی نسخ جائز نہو حالانکہ آپ نسخ احکام کونی
کو باوجود عدم تسلیم فرق ضالہ کے تسلیم فرماتے ہین ظاہرا آپنے احکام شرائع حقہ کو اپنی زین باطلہ کے
احکام پر قیاس فرمایا ہے کہ جس زمانہ مین جس کسی نے چاہا بید کو منسوخ کر کے حسب مراد حکم دیا اور نافذ
ہو گیا مثلا بیاس جی نے ایک عورت کا نکاح پانچ مردون سے کرا دیا اور جائز اور نافذ ہو گیا ارجن اور
بلرام اور کرشن نے شراب کو باوجود اسکے کہ بید مین بصراحت تمام اوسکی حرمت کا حکم موجود ہے جائز کر دیا

اور زبان درازی کی مشغلہ ہی نوشی کا گرم رہا علی ہذا القیاس بہت احکام ہین کہ تفصیل اونکی موجب تطویل ہے
ثانیاً آپکے اعتراف سے یہ بات معلوم ہوئی کہ ایسی چیزین جو قدرت ابتدا مخلوق سے باہر ہون نسخ جائز ہی پس اسپر
ہم کہتے ہین کہ مطابق آپکے اقرار کے نسخ بعض آیات قرآن کا بہی جائز قرار پایا چونکہ ایتان بمثل قرآن سے اتمہ
قبضہ قدرت مخلوق سے خارج ہی اور دلیل بدیہی اوسپر یہہ ہی کہ قریب تیرہ سو برس گذرے اور کوئی مثل اوسکے
نہ لاسکا حالانکہ ابتدا سے اب تک معاندین بکثرت موجود رہے اور ہین اور ابتدا سے اونسے مطالبہ رہا کہ اگر کچہ
شک اسمین ہی تو ایک ہی سورہ ایسی بنا لاؤ اور برابر یہہ دعوی رہا لئن اجتمعت الانس والجن علی ان
یأتوا بمثل ہذا القرآن لا یأتون بمثلہ ولو کان بعضہم لبعض ظہیرا پس جسقدر اعتراضات آپنے بربنائے وقوع
نسخ سابق مین کئے ہین سب آپ ہی کے اقرار سے مردود اور بے اصل ٹہرے ثالثاً آپنے علت جواز نسخ خارج
ہونیکو قدرت ابتدا مخلوق سے قرار دیا اور علت امتناع نسخ داخل ہونیکو حد قدرت مخلوق مین ٹہرایا پس اب
فرمائیے کہ بید ایکا آپکے نزدیک ایسا ہی کہ ایتان بمثل اوسکے حد قدرت ابتدا مخلوق مین ہو یا نہین شق اول کو آپ واقع
بہی نہین باطل قرار دیتے ہین اور فرماتے ہین کہ زبان خاص الہی ہی شق ثانی پر لازم آیا کہ نسخ بید ممتنع نہین
پس باطل ہوا قول آپکا کہ نسخ بید ممتنع ہی اور جب یہہ امر ثابت ہوا کہ ہر نوع نسخ بید مین ممتنع نہین تو ہر ایک
کو دو نوع نسخ مین جو کتب سماویہ مین ہی کیا اعتراض ہی رابعاً آپنے جو علت جواز و امتناع نسخ کی ٹہرا رکھی قائم کی
اس علت پر دلیل عقلی یا نقلی کیا ہی تحریر آپکی بیہودہ سرائی بغیر کسی دلیل قوی کے لائق تسلیم کے نہین بلکہ بداہۃ
صریح باطل ہی کیونکہ عدم قدرت ابتدا اور قدرت ابتدا مخلوق کو جواز نسخ اور عدم جواز نسخ احکام الہی مین کسی طرح کا
دخل نہین پس عدم قدرت ابتدا اور قدرت ابتدا مخلوق عقلاً کسی طرح پر علت یا سبب جواز و امتناع نسخ نہین ہوسکتا آپ
تو سرآمد حکماء ہند ہین کیا حکمۃ ہندیہ مقتضی اس امر کی ہی کہ جو شی وجود و عدم مین کسی شی ثانی کے دخل کچھ نہ رکھتی
ہو اوسکو محض اجنبی شی ثانی کے وجود و عدم کی علۃ یا سبب بواسطہ وجود یا عدم شی ثانی کے ہوتی ہی بخدا کہ آپکی توجیہات اور
استدلالات نے حکمۃ ہندیہ کی جسپر آپکو بہت ناز ہی خوب قلعی کہولی ہی آری حسن الاشیاء و قبحہا یعرف
باحوال الملابسہ بوی ہر سہ مر بدیہ آید بدود + اگر کچہ بہی شرم ہوتی آیندہ نسبت حکمت کی کبہی ہند کی
طرف نکرو خامساً آپنے جو دعوی کیا کہ نسخ عموماً احکام الہی مین ابداً ممتنع ہی تو صاحب یہہ اوسپر نوٹس کیا
غلط ہی بلکہ نقیض اوسکی ثابت ہی کہ بالفعل نسخ احکام الہی مین واقع ہی پس دعوی امتناع نسخ کا سراسر غلط
ہی اور اسکے جواب مین آپکو چپ تہا کہ یا احکام تکوینی کو احکام الہی نہ مانتے اور یا منشاء وید ہی تکرار اونکے وجود کو ذات الہی
کیطرف منسوب نکرتے یا نسخ سے انکار کرتے جب دونو باتین آپنے تسلیم کرلین پس آپکو کوئی چارہ تسلیم
نقیض مدعا بجز اسکے نرہا اور جب نقیض اوسکا مسلم ہوا تو خود آپ ہی کے اقرار سے دعوی آپکا مردود و باطل ہوگیا

رہی بحث اقتدار مخلوق اور عدم اقتدار کی سو یہہ ایک امر ہے کہ جواز و امتناع مین اوسکو اصلا کچھہ دخل نہین ہے کیا
یہہ کہ علت امتناع نسخ آپکے نزدیک یا خارج ہونا حد اقتدار مخلوق سے ہے یا داخل ہونا قبضۂ قدرت مخلوق مین ہے یا
کچھہ اور ہے خارج ہونیکو حد اقتدار مخلوق سے تو آپ ہی علت امتناع کی نہین ٹہراتے بلکہ اوسکو سبب جواز نسخ
قرار دیتے ہین لیکن اگر داخل ہونا قبضۂ قدرت مخلوق مین علت نسخ کی ہے تو لازم آتا ہے کہ احکام مخلوقین مین نسخ
ممتنع ہو حالانکہ یہہ امر بالبداہتہ باطل ہے اور اگر کچھہ اور ہے تو تصریح اوسکی فرمائیے خلاصہ کلام یہہ ہے کہ صاحب
بہیرے نے آپکو ایک ہی بات مین ایسا تنگ کیا کہ آپ سب اپنی پہلی تقریرین اور سبق لزوم بدا کا بہول گئے
اور بدرجہ لاچاری آپکو جواز نسخ کا اقرار کرنا پڑا اور حیلہ اقتدار اور عدم اقتدار کا جو پیش کیا وہ محض
واہیات از قسم ہذیانات ہے ؎ انچہ دانا کند کند نادان لیک بعد از قبول رسوائی **قولہ** ہزارہا
پیغمبر ایسے گذرے ہین کہ اونکا دین مشہور نہین ہوا انتہی لالہ صاحب اب بحث نسخ سے چندے دست کش ہو کر
مسیلمہ کذاب کی حمایت پر آمادہ ہوئے اور اوسکے دین کے نہ مشتہر ہونیکے باب مین یہہ توجیہہ فرماتے ہین کہ
ہزارہا پیغمبر الخ مگر یہہ قول اونکا افترای محض ہے وہ کونسا پیغمبر ایسا گذرا ہے کہ جسکے دین نے شہرہ نہ پایا شاید
لالہ صاحب اکثر انبیاء بنی اسرائیل کو مصداق اپنے قول کا سمجہے ہونگے سو یہہ اونکی غباوت ہے انبیاء بنی اسرائیل کا
دین بعد موسی عم کے وہی دین موسوی تہا اور وہی اونکی شریعت تہی اونکا کوئی دین و شریعت دین و شریعت
موسی عم سے علیحدہ نہ تہا اور دین موسی عم کی شہرت ایسی نہین ہے کہ کوئی شخص انکار اوسکا کرسکے **قولہ** اور مسیلمہ
وغیرہ کی دعوت تو لاکہون اشخاص نے قبول کی انتہی بیان تو لالہ صاحب کا تحقیقاً مصداق اوس مثل کا ہو گیا ہے
کہ لالنہ لکیری کی دکان پر یا جہونٹی کی زبان پر یمامہ کے اطراف مین بہی پوری ایک لاکہ آدمی نہ تہے تبعیت مسیلمہ
مین لاکہون آدمی کیونکر ہو سکتے تہے بلکہ واقدی نے لکہا ہے کہ مسیلمہ کی سترہ آدمیون نے تبعیت اختیار
کی تہی **قولہ** چند کس دین محمدی سے تبرا کرکے اونکی مطیع ہوئے یہہ شرکت سرگذشت تواریخ معتدہ ولہ سے
واضح ہے ربع سوم مشکوۃ مین ہے کہ بیسر نواحہ و بیسر اثال کہ ایلچی مسیلمہ کے تہے محمد صاحب کے پاس آئے حضرت نے
کہا کہ گواہی دیتے ہو کہ مین رسول خدا کا ہون اونہون نے جواب دیا کہ گواہی دیتے ہین ہم کہ مسیلمہ رسول خدا
کا ہے فقط اب لازم آتا ہے کہ انبیاء پیشین کاذب ٹہرین اور مسیلمہ وغیرہ صادق انتہی بادہ مستی لالہ صاحب
کی دیکہئے کہ دعوی تو یہہ کیا کہ ہزار دہا پیغمبر گذرے کہ دین اونکا مشہور نہوا اور سپر کوئی دلیل نہ لاسکے پہر بولے
کہ مسیلمہ کی دعوت لاکہون نے قبول کی یہہ بہی جہوٹ کہا پہر بولے کہ چند کس دین محمدی سے تبرا کرکے اوسکے
یعنی مسیلمہ کذاب کے مطیع ہوئے اسکی سند مین دو امر بیان کئے ایک حوالہ تواریخ معتدہ والہ کا کہ نام و نشان
تواریخ کا کچہہ نہین لکہا دوسرے حوالہ ربع سوم مشکوۃ قصہ الحمیون مسیلمہ کا لکہا ہے حالانکہ اوس سے یہہ امر ظاہر

| | | |
|---|---|---|
| با گاو زرد گوسالہ از جادوئی | سجدہ کردی کہ خدای من توئی | آن ترہہات را سیلاب برد |
| زیرکی بارونت را خواب برد | چون نمودی بدگمان و حق او | چون نماودی سرخایان ای زشتہ |
| چون خیالات نامداز نر دیداد | وز فساد سحر احمق گیر او | مظفری خود کہ باشد ای مہان |
| کہ خدای برتر انشاء در جہان | چون درین تزویر او یکدل شدے | وز ہمہ اشکالہا عاطل شدے |
| گاو می شاید خدای را بلاف | در رسولی ام تو چون کردی خلاف | پیش گاوی سجدہ کردی از خرے |
| گشت عقلت صید سحر سامری | چشم وز دیدی ز نور ذو الجلال | اینت جہل وافر و عین ضلال |
| شہ بران عقل و گزینش کہ تراست | چون تو کان جہل را کشتن سزاست | گاو زرین بانگ کرد آخر چہ گفت |
| کاحمقانرا اینہمہ رغبت شگفت | زان عجیبتر دیدہ از من بسی | لیک حق راکی گزیند ہر خسی |
| باطلانرا چہ رباید باطلے | عاقلانرا چہ خوش آید عاقلی | زانکہ ہر جنسی رباید جنس خود |
| گاو سوی شیر نر کی رو نہد | چون محمد را ابو بکر نکو | دید صدیقش گفت ہذا صادق |
| چون ابو بکر از محمد بر دبو | گفت ہذا الیس وجہہ کاذب | چون شد بوجہل از اصحاب درد |
| دید صد شق قمر باور نکرد | در دمندی کش زبام افتاد طشت | زو نہان کردیم حق پنہان گشت |
| وانکہ او جاہل بد از دور بعید | چند بنمودیم او را او انداید | آئنہ دل صاف باید تا در او |
| دہشناسی صورت زشت ونکو | زیادہ تر حال ضلالت مال لالہ صاحب تیرا سخت ضلال ہی کہ باوجودیکہ | |

حالات مسیلمہ کذاب ربع ثالث ترجمہ مشکوۃ اور اور کتابوں سے اوسکو معلوم ہوگئے ہیں کتسیر ہی اوسکو اہل کمال سے سمجھ رہی ہو میں تشریح اوسکی یہہ ہی کہ اول تو اوسنے نامہ جناب میں حضرت رسالتمآب صلعم کو بہیجا کہ من مسیلمۃ رسول اللہ الی محمد رسول اللہ اما بعد فان الارض بینی و بینک بجانتی لی و مدینۃ لک یعنی یہہ خط ہی مسیلمہ رسول اللہ کا طرف محمد رسول اللہ کے اما بعد پس تحقیق زمین تقسیم پائی ہی درمیان میرے اور تیرے یمامہ میرے حصہ میں اور مدینہ تیرے حصہ میں اوسکے جواب میں جناب رسول اللہ صلعم نے لکہا کہ من محمد رسول اللہ الی مسیلمۃ الکذاب سلام علی من اتبع الہدی اما بعد فان الارض کلہا للہ یورثہا من یشاء من عبادہ والعاقبۃ للمتقین یعنی یہہ خط ہی محمد رسول اللہ کا بنام مسیلمہ کذاب کے سلام ہی اوسپر جو تابع ہوا ہدایت کا اما بعد پس زمین کل خدا ہی کی ہی وارث کرتا ہی اوسکا جسکو چاہتا ہی اور عاقبۃ واسطے متقین کے ہی جب یہہ خط اوسکے پاس پہونچا تو از بسکہ طامع دنیا تہا اوسکو قرار نہوا خود مدینہ منورہ میں آیا اور آنحضرت رسالت پناہ صلعم سے یہہ سوال کیا کہ اگر بعد اپنے خلافت مجکو دو تو میں تمہارا اتباع قبول کرون پیغمبر صلعم کے ہاتہ میں ایک سنٹی تہی اوسکو کہا کر فرمایا کہ اگر تو یہہ سنٹی بہی مجہسے مانگیگا تو نہ دونگا او

جو کچھ حکم خدا کا تیرے باب مین ہو چکا ہو اوس سے تو تجاوز نکریگا اور مجکو دکہا دیا گیا ہو تیرے باب مین جو کچھہ دکہا دیا گیا ہو الغرض دونو نامون اور احوال ہر ایک سے بخوبی ظاہر ہو کہ نبی برحق کون تہا اور کذاب کون تہا مجکو زیادہ تر تشریح اوسکی ضرور نہین مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید پہر خود اوسکے نامہ سے ظاہر ہے کہ وہ دعوی نبوت مین مدعی ایسے امر کا تہا کہ تصدیق اوسکی محالات عقلیہ سے ہی کیونکہ وہ رسالت حضرت محمد صلعم کو تسلیم کرتا تہا چنانچہ بتصریح اپنے نامہ مین اوسنے لکہا ہو کہ الی محمد رسول اللہ جب وہ رسالت محمد صلعم کا مقر تہا اور محمد صلعم اوسکی تکذیب کرتے تہے پس اوسکا دعوی نبوت ایسے امر کا دعوی ہو کہ جسکو ایسا شخص باطل ٹہراتا ہو جسکی نبوت کا خود وہ معترف ہو اس حالت مین صدق اوسکا عقلا بہی محال ہو ایسے شخص کی تصدیق اور اوسکے کمال کا معتقد ہونا کسی عاقل کا تو کام نہین مگر جہلاء امثال لالہ صاحب کے اوسکے معتقد ہون تو کچھ بعید نہین

سہ باطلان را چہ ربا بد باطلی ۞ عاقلان را چہ خوش آید عاقلی ۔ الخبیثات للخبیثین والطیبات للطیبین قولہ

بر تقدیریکہ تبدیل احکام شرعی مانند تغیر احکام کونی ہو تو لازم آتا ہو کہ روز ازل سے قرآن مین تغییر و تبدیل ہوتی آئی ہو اور تا ابد ہوتی رہیگی انتہی جب لالہ صاحب لب بابہ ہوئے تو بادہ ہستی اور توہم پرستی تشریح کی وہ فرماوین کہ اس ملازمہ پر دلیل کیا ہو یہہ کیون لازم آتا ہو یہہ لزومیہ لالہ صاحب کا تو بالبداہت غلط ہو خود احکام کونی ہی تکرار فسخ مین اور اکثر حالات مین یکسان نہین ہنود کے مسلمات سے ہو کہ ست جگ کے [illegible] سال کے بعد بہ لا برہما کو جو حیات دی گئی وہ کڑوڑون برس بعد مبدل بممات ہوگی مرد مومن عارف کو دار فانی مین بہیجا جاتا ہو پہر جو بعد تکمیل مدت حیات کے اوسکو وہان سے اوٹہا لیا جاتا ہو تو پہر کبہی نہین بہیجا جاتا ہو کو حیات دنیا عطا ہوتی ہو پہر منتزع کیجاتی ہو بعد اسکے پہر حیات دنیا عنایت ہوتی ہو صدہا مرتبہ قید تناسخ مین آتی مین اور رہا ہوتی مین ہزارہا نظیر ایسی موجود مین جس سے ثابت ہوتا ہو کہ لزومیہ لالہ صاحب کا بالبداہت غلط ہو اور مبنی اوپر بیہودانی کے ہو قولہ کیونکہ احکام کونی دائما متغیر ہوتے رہتے مین انتہی اسکو مین توہم پرستی کہون یا بادہ پرستی یا بیہودانی یا غباوت نشانی یہہ دلیل تو لالہ صاحب کی جامع ان صفات کی ہو جناب بندہ آپ تو علوم عقلیہ کا ماخذ ہند کو قرار دیتے ہین پہر کیا وجہہ ہو کہ آپ یا پیشوای حکمای ہنود ایک مقدمہ عقلیہ بہی موافق قاعدہ کے نہین لاسکتا آپکے ذمہ اس مقام مین ثابت کرنا اس ملازمہ کا تہا کہ جیسے احکام کونی مکرر متغیر ہوتے رہتے ہین ویسے ہی احکام شرعی بہی روز و شب متغیر ہوتے رہین حالانکہ اوسکی اثبات سے تو آپنے اپنے ذمہ کو فارغ نکیا مگر ایک اور امر کی اثبات پر توجہ مبذول فرمائی جسکا کچھہ نزاع ہی نہین اب ہم آپ سے کیا گفتگو کرین اور طرق استدلال اور مناقضہ کو کیا بیان مین لاوین اگر آپ بہی کچھہ فن میزان و مناظرہ سے واقف ہوتے تو اس مناظرہ کا آپ بہی لطف اوٹہاتے اب تو ہم اگر ہزار حجت معقول

آپکے سامنے ہم پیش کرینگے آپ حسب معمول ایک بات جاہلانہ جو سراسر خلاف واقعہ یا مبنی او پر وجوہ سخیفہ مقرر جسے غلطت الفہم کے ہو واسطے مغالطہ عوام کے کہکر اپنے تئین جہلا کی نظر مین عمدہ جواب سے فارغ دکہا دینگے مگر پہر بہی صاحبان عقل اور واقفان فن مناظرہ و میزان کی دریافت کیواسطے کچہہ مختصر عرض کیا جاتا ہے کہ ہمارا مناقضہ احکام کوئی شی مبنی اوپر قیاس استقرائی یا تمثیلی کے نہین جب لالہ صاحب نے نسخ احکام کا انکار کیا اور مدعی لزوم بدء اور تحصیل حاصل کے ہوئے اور یہہ جرح کی کہ اگر حکم اول قبیح تہا تو کیون اتنا تک جاری رہا اور اگر مستحسن تہا تو بدلا گیا تو ہر چند کہ اونکی ان توہمات اور جہلیات اور مغالطات کے جواب ہمنے اور بہی دئے مگر ایک حجت قطعی بدیہی یہہ بہی ہمنے پیش کی کہ نسخ احکام بالبداہتہ بالفعل موجود ہے اور یہہ قول تمہارا کہ نسخ احکام ممتنع ہے بالبداہتہ غلط ہے کیونکہ نقیض اوسکی صادق ہے آپنے ہماری مناقضہ کے جواب مین احکام کونیہ کو احکام الہی اور جریان نسخ کو اونمین تسلیم فرمایا کر احکام کونیہ اور شرعیہ مین دو طرح پر تفرقہ کیا اول تو یہہ کہ احکام کونیہ بالبداہتہ قبضہ اختیار مخلوق سے خارج مین دوسری یہہ کہ احکام کونیہ مین تکرار نسخ کا ہوتا رہتا ہے تفرقہ اول اپکا تو محض مبنی بر جہالت تہا چنانچہ بیان اوسکا گذر چکا تفرقہ دوم بہی جہالت ہے اور ہماری نقض کا اندفاع اوس سے کسی طرح پر نہین ہو سکتا کیونکہ ہمارا مدعا تو ثابت کر دینا نفس جواز نسخ تہا سو ہمنے ثابت کر دیا ہمارا آپکا اختلاف انکار اور طرق نسخ مین تہا اور جب مطابق آپکے اعتراف کے بہی تکرار نسخ جائز ٹہرا تو جواز نسخ بالبداہتہ ثابت ہو گیا اگر تکرار نسخ آپکے نزدیک علت جواز نسخ کی ہے جیسا کہ آپکے کلام سے مستنبط ہوتا ہے تو یہہ غایت درجہ کی جہالت ہے کیونکہ تکرار نسخ کو نفس نسخ بالبداہتہ لازم ہے لیکن تکرار نسخ سے نسخ تو البتہ ثابت ہے مگر تکرار نسخ امتناع نسخ اور انتفا کی علت کسی طرح پر نہین ہو سکتی کیونکہ یہہ تو بدیہی ہے کہ جو چیز کہ مستلزم وجود کسی شی کی ہو مستلزم اوسکی نقیض کی نہین ہو سکتی پس آپنے جو درمیان احکام کونی اور شرعی کے درباب جواز و عدم جواز نسخ کے تفرقہ کیا اور علت فارقہ تکرار نسخ اور عدم تکرار کو قرار دیا یہہ آپکی غایت درجہ کی جہالت ہے

**قولہ** پس تمہارا یہہ عقیدہ کہ قرآن کی اب قیامت تک ایک آیت بہی منسوخ نہوگی باطل اور عاطل ہے انتہی

صریح جہالت اور توہم پرستی لالہ صاحب کی ہے چنانچہ بیان اسکا مفصل ہو چکا ہے پہر بہی ذرا لالہ صاحب کی دلیری دیکہئے کہ دو لفظ یہان جمع کئے ایک باطل دوسرا عاطل یہہ مقام حسن تصاع دو لفظون کا تہا میری نسبت یہی یہہ ہے کہ اتنا تک دونو لفظون کے معنی بہی معلوم نہین اور مجکو تشریح اونکی ضرور نہین صرف استفسار اونکی جناب مین التماس ہے کہ از روی برہان عقلی کے یہہ امر قرار پا چکا ہے کہ مفہومین باہم یا نسبت تساوی کی یا نسبت تباین کلی کی یا عموم خصوص مطلق یا عموم خصوص من وجہ کی ہوتی ہے لالہ صاحب کو اگر دونو لفظونکی معانی پر علم ہے تو تشریح فرما دین کہ مفہوم باطل اور مفہوم عاطل مین منجملہ چاروں نسبتون مذکورہ کے کونسی نسبت ہے

جسوقت لالہ صاحب بیان نسبت کا دونو مفہوم نہین بطرز صحیح فرما دینگے تو غالب ہے کہ اپنی غلطی پر مطلع ہوجاوینگے

**قولہ** در صورتیکہ تبدیل کلام الہی مثل تغیر احکام کونی ہے تو علماء محمدیہ پر واجب ہے کہ جسطرح احکام کونی کے تغیرات اور تبدیلات سے حدوث عالم ثابت کرتے ہین اوسیطرح حدوث کلام الہی کہی ایمان لاوین انتہی لالہ صاحب بیشک خوب آپنے اوڑنگا ئی ہہنسی بنا ہی مستقبل مین کرہ بندہ مخ! باوا اسکو مین آپکی حیلہ سازی مین لکھون یا خیانت پردازی مین اینچہ دانی مین یا توہم پرستی مین یا باد پرستی مین آپ یہہ بہی جانتے ہین کہ حکم کیا ہے اور محکوم علیہ کسکو کہتے ہین اور محکوم بہ کیا ہوتا ہے کچہہ تو دلمین شرماکر و بہلا ہم آپسے استفسار کرتے ہین کہ عالم جسکے تغیر سے اوسکے حدوث پر استدلال کیا جاتا ہے حکم ہے یا محکوم علیہ خدا کو حاضر ناظر سمجہکر یہہ تو فرماؤ کہ اہل اسلام کا قضیہ اولی برہان حدوث عالم کا یہہ ہے کہ العالم متغیر یا یہہ کہ حکم او جب تعالی متغیر بس یہہ قول آپکا کہ جسطرح احکام کونی کے تغیرات اور تبدیلات سے الخ صریح افترا پردازی آپکی ہے اب سنئے کہ ہم ہرگز یہہ نہین کہتے کہ کوئی حکم کونی یا شرعی حقیقۃ مبدل یا متغیر ہوتا ہے بلکہ ہم بہت صراحت کے ساتہہ بیان کرچکے ہین کہ لفظ نسخ اور تبدیل جہان واقع ہوا ہے خواہ امور کونی مین ہو خواہ شرعی مین مراد اوس سے بیان مدۃ حکم ہے مثلا جب ہم یہہ کہینگے کہ حکم علیہ یا صبا مبدل ہوا یا حکم توجہ بیت المقدس کا منسوخ ہوا تو اوس سے مراد ہماری یہہ ہے کہ مدت حکم علیہ یا صبا کی اور مدۃ حکم توجہ بیت المقدس ختم ہوگئی اور یہہ ختم تمام مدت بعینہ ایسی ہی ہے جیسے کہ حکم موقت مین ہوتی کیونکہ موقت اور غیر موقت دونو باعتبار علم جناب باری عز اسمہ کے ایک ہی حکم مین ہین چنانچہ بحث اسکی مفصل گذر چکی ہے اور اطلاق لفظ نسخ او تبدیل کا ان معانی مین محض ایک امر اصطلاحی ہے و لا مشاحۃ فی الاصطلاح اور تغیر موجبات حکم اور تعدد محکومات اور ظہور انحا احکام سے نہ اوسکے حکم مین تعدد ہو سکتا ہے نہ تغیر جسطور ہے کہ باوجود تعدد مخلوقات اور وقوع ہونے تغیر کے مخلوقات مین اور محو ہوجانے ایک مخلوق کے اور ثابت ہونے دوسری مخلوق کے اوسکی صفت خلق مین تغیر نہین ہوتا اسیطور پر حال حکم کا بہی ہے کہ تغیر محکومات اور موجبات حکم سے اوسکے حکم مین کچہہ تغیر نہین ہوسکتا تغیر توجب ہوتا کہ جب حکم فی نفسہ اپنے غیر کے ساتہہ یعنی عدم الحکم کے ساتہہ مبدل ہوتا اور جب یہہ نہین تو کسی صورت مین احکام کونی اور احکام شرعی پر عدم الحکم صادق نہین آتا بس گمان لالہ صاحب کا کہ حکم الہی متغیر ہوگیا سراسر توہم پرستی اور باد پرستی ہے تفسیر علامہ دہلی کی لالہ صاحب نے اسباب مین بہت دیکہی ہے کہ جا بجا اوسکا حوالہ دیتے ہین اگرچہ سمجہہ مین لالہ جی کی ایک فقرہ بہی نہ آیا مگر پہر بہی اونہون نے اس شبہہ کا رد جو کیا ہے اوسیکو لالہ صاحب نے پیش نظر رکہا ہوتا وہ لکہتے ہین ملخص الکلام آنکہ در علم ازلی ہر حکم را انتہای ہست لیکن مکلفین آن غایت را نفہمیدہ بقرائن احوال ظن میکنند کہ این حکم مستمر خواہد ماند چون آن از جناب شارع بیان انتہای آن حکم می آمد و زوال آن میفرمایند دانستند کہ حکم

اول منسوخ شد وحکم دوم ناسخ گشت پس این تجدد و تغیر و تقدم نیست مگر بہ نسبت مکلفین تا صحر العام و نسبت او تعالی ہر حکم در وقت مقدر خود ہست بلی ظہور و خفا و بی تقدم و تاخر از ان وقت مقدر و این معاملہ محقق در احکام شرعیہ نیست بلکہ در ہر ما و شما از حوادث عالم ہمین قسم واقع است و ہر کہ تمام نسخہ وجود را کہ مشتمل بر حوادث غیر متناہی بی انتہا ہست بنظر غور و تعمق مطالعہ نماید آن را مانند کتابی بفہمد کہ خوانندہ آن کتاب از ان سطر سطر خواندہ میرود کلمہ بعد کلمہ از زبان او می برآید چون چندی از کلمات یا سطور منقضی میشوند چندی از کلمات و سطور دیگر از عقب میرسند آنچہ منقضی شد از وجود لفظی محو گردیدہ و آنچہ از عقب آمد در لوح وجود لفظی ثابت گردید و این محو و اثبات ہمیشہ شدہ میرود و باین اعتبار این نسخہ را کتاب المحو و الاثبات می نامند و اگر ہمان نسخہ را بہیئات مجموعہ اش کہ حکیم علیم با مبادی و مقاطع آن مرتب ساختہ ملاحظہ نمایی باعتبار تلاوت و بی نظر بانقضای یکے و آمدن دیگری ام الکتاب می نامند و از ہمین جا واضح شد معنی یَمْحُو اللّٰہُ مَا یَشَاءُ وَیُثْبِتُ وَعِنْدَہٗ اُمُّ الْکِتَابِ انتہی

جب یہہ امر متحقق ہوا کہ جو معنی تغیر و تبدیل کے ہین حقیقۃ ان معنو نکی راہ سے اطلاق اونکا اوپر احکام الہی کے نہین ہے پس مجرد اطلاق لفظ نسخ اور تبدیل اور تغیر کے سبب سے احکام الہی پر لالہ صاحب نے یہہ قیاس ترتیب دیا ہے کہ کلام اللہ متغیر و کلام متغیر حادث صاحب ہیچمدانی انکی ہے جناب من آپنے صورت قیاس کی تو محض از راہ تقلید اہل اسلام کے ترتیب دی لی مگر از راہ ہیچمدانی کے آپ یہہ نسمجھے کہ نری ترتیب صورت سے نتیجہ صحیح حاصل نہین ہوتا مواد اقیسہ پر بہی تو نظر کرنا چاہیے اکاذیبات و تخیلات اور وہمیات سے اگر کوئی قیاس ترتیب دیا جاویگا تو نتیجہ صحیح آنا ضرور نہین پس مثل آپکی بعینہ اوس جاہل کی سی ہے کہ گھوڑے کی صورت دیوار پر کھینچی ہوئی دیکھکر قیاس ترتیب دے کہ ہذا فرس و کل فرس حیوان اور اوس سے نتیجہ نکالے کہ ہذا حیوان **قولہ** در اصل تو احکام کوئی متبدل اور متغیر نہین ہوتے ہین اور ازل سے آجتک یکسان چلے آتے ہین اور ابد تک یہی سلسلہ جاری رہیگا انتہی یہہ بہی غلط محض اور خلاف بدیہی ہے ازل وہ ہے جب بتصریح بید کے نہ زمان تہا نہ مکان تہا نہ ظلمت تہی نہ نور تہا غرضکہ جو کچہہ موسوم اور معلوم ہے بجز اوس ذات مطلق کے کچہہ نتہا اور پہر ایکروز ایسا ہوگا کہ یہہ سب نظام شمسی درہم برہم ہوکر کچہہ نرہیگا اکیلا وہی رہ جاویگا ہم لالہ صاحب سے استفسار کرتے ہین کہ یہہ زمین و آسمان اور آفتاب اور یہہ نظام شمسی جسکی اوپر زمستان اور تابستان منحصر ہے مخلوق ہے یا خود بخود اسکا وجود ہے اور موثر سے مستغنی ہے شق ثانی کے بطلان کا تو خود آپ ہی مواضع عدیدہ مین اقرار کر چکے ہین اور اب بہی غالب ہے کہ اوس اقرار سے رجوع نفرماوینگے پس بحکم ضرورت شق اول متعین ہوئی اور یہہ سب اجرام اور نظام مخلوق قرار پائے اور جب مخلوق ٹہرے تو ازلی ہونا انکا باطل ہوا پس بالضرورۃ باطل ہوگیا قول آپکا کہ ازل سے آجتک الخ اس امر مین ہمارا اتفاق ہے کہ فی الحقیقۃ حکم خدا حقیقۃً

متغیر نہین ہوتا خواہ کونی ہو خواہ شرعی ۔ مدت کہ اوسکی اجرا کی علم الٰہی مین ہی اوس مدت تک سلطنت علم کے
کمال ہوجاویگا مثلاً زمستان کی جو مدت ہر سال مین مقرر ہی مطابق علم کے اوس مدت تک زمستان رہیگا علی ہذا القیاس
جو ساعات ہر ایک روز کی علم الٰہی مین معین ہین اون ساعات مین دن ہی رہیگا جب وہ ساعات ختم ہوجاوینگی
تو ساعات معہودہ تک رات رہیگی اسی محو و اثبات کا نام نسخ ہی اسی طور پر جو مدت علم الٰہی مین ایک امر شرعی
کی مقرر ہی اوس مدت تک وہ جاری رہیگا جب گذر جاویگا تو جو امر علم مین ہی بموجب حکم کے ظہور کریگا
پس تبدیل و نسخ بمعنی مصطلحہ دونون مین موجود ہی اور باعتبار اون معانی کے جو معانی مصطلحہ کے مغایر ہین
نہ احکام کونی مین ہی نہ احکام شرعی مین قولہ اگر تابستان کے بعد تابستان ہی ظہور کرے یا زمستان کے بعد
زمستان تو بیشک تغیر و تبدیل و تغیر احکام کونی متحقق ٹھہرے لیکن چونکہ یہ محال ہی پس تشبیہ احکام کونی
کی نہایت ضعیف ہی انتہی یہ جہالت لالہ صاحب کی ہی کہ بطلان مین اوسکے کسی طرح کا شک و شبہ نہین
کیونکہ اگر مراد اونکی تبدیل و تغیر سے معانی غیر مصطلحہ مین تو ظہور تابستان اور زمستان کا جو حسب عادت
کے مطابق اون معانی کے غلط محض اور عقلاً محال ہی اسلئے کہ وجوہ و اعیان و اعراض کا برخلاف علم
ازلی کے ممکن ہی نہین خود لالہ صاحب بھی اسپر مواقع متعددہ مین اقرار کرچکے ہین اور اگر مراد تبدیل و تغیر
سے معانی مصطلحہ ہین تو اگر ہزار بار بطور خرق عادت کے ظہور مین آوے تو ہرگز محال نہین بلکہ ہزارہا مرتبہ
خرق عادت ظہور مین آئی اگر محال ہوتی تو کسطرح ظہور مین آتے مین اسکی چند نظائر مسلمات ہنود سے لکھتا ہون
کیونکہ بالاستیعاب سبکے لکھنے کی نہ مجکو فرصت ہی نہ اس رسالہ مین اونکی وسعت ادہیای ۴۴ سکندہ
ساگوت کی دیکھئے اوسمین لکھا ہی کہ زمانہ شب معاشرت کرشن کا زنان برج کے ساتھ بمقدار ممتد ہوا کہ چھہ
مہینہ کی برابر ہوگیا اسمین رات ایسی بڑہی کہ چھہ مہینہ بیت گئے اور کسی نے نجانا تبہی سے اوس رات کا
نام برہمہ رات ہی انتہی ادہیای دوم سکندہ پوران کاشی کہنڈ مین مرقوم ہی کہ زمان طویل تک بندیاچل
کے مائل ہوجانیسے آفتاب مابین مشرق اور مغرب ٹھہر گیا دیکھئے کہ مدت معہودہ جو واسطے رات اور دن کے
ہے ان دفعات مین بعد اوس مدت کے بھی وہی رات رہے اور وہی دن رہا پس جس چیز کے استحالہ کا آپکو
دعوی کیا تہا وہ ممکن الوجود بلکہ خارج مین بالفعل موجود پایا گیا اور دعوی آپ کا سراسر غلط ٹھہرا مہابہارت کی سبہا
پربہ مین لکھا ہی کہ جسوقت پانڈو بعزم غربت چلے تو باوجودیکہ وقت کسوف آفتاب کا نہ تہا مگر تمام سورج گہن گیا
دیکھئے قاعدہ مستمرہ مین کیسی بڑی تبدیل ہوئی ادہیای ۳۳ سکندپوران کاشی کہنڈ مین ہی کہ جب
راجہ دیوداس مین آفتاب فلک نجم پر چڑہ گیا اور ستارون نے اپنی جگہ چہوڑ دی اور فلک ہشتم پر
ٹھہر گئے انتہی دیکھئے کیسی تبدیل عظیم خلاف عادت معہودہ واقع ہوئی قولہ صحت و مرض ہاضمہ

ناسخ و منسوخ نہیں بلکہ حکم اثبات و نفی و وجود و عدم رکھتے ہیں کیونکہ نفی صحت اور عدم صحت کا نام مرض ہے اب تو
لالہ صاحب کی ہیچدانی میں کچھ شک و شبہہ نہ رہا اول تو یہہ عبارت اونکی کہ حکم اثبات و نفی و وجود و عدم رکھتے ہیں
محض مہمل ہے اشیاء وجودیہ اور عدمیہ کے درمیان میں تقابل وجود و عدم ہے نہ یہہ کہ وہ حکم میں وجود و عدم کے
ہوں ثانیاً فرماتے ہیں کہ نفی صحت اور عدم صحت کا نام مرض ہے حالانکہ نفی صحت اور عدم صحت میں بڑا فرق ہے
نفی صحت مقولہ فعل سے ہے اور عدم کسی مقولہ سے نہیں جب آپ بالقطع یہہ ہی نہیں کہہ سکتے کہ مرض نفی صحت ہے
یا عدم صحت ہے بلکہ پہلے اوسکو نفی صحت سے مقارن ہی اوسکی عدم صحت قرار دیتے ہو تو آپکے حال پر وہ مثل صادق
ہے او سر جو کی گڑ دمنی گا و سے تال کتال لالہ جی یہہ سب ہی منڈی مرادآباد یا دیندار پورہ کی بیٹھک نہیں کہ شور و
شغب سے ہی وہ کچھ کام آسکے آپ باایں ہمہ ہیچدانی کے جو بمقام مناظرہ قائم ہوئے ہیں آپنے کچھ بھی اپنی استعداد
اور علم پر نظر کی ہے پس ظاہر ہوا کہ تحقیق حق ابتداً آپکو منظور نہیں یہہ سب ہائے ہوے آپکی روٹی کمانے کہانیکے واسطے ہے
ایسے ہی جب آپ فرماتے ہیں کہ حکم اثبات و نفی رکھتے ہیں تو سخت جہالت آپکی ہے کہ مقارن اوسکو کہتے ہیں کہ حکم
وجود و عدم رکھتے ہیں ے حرف درویشان بدزدد مرد دون تا بخواند بر سلیمی صد فسون ثالثاً اس قول سے
لالہ صاحب کے دریافت ہوا کہ درمیان صحت و مرض کے تقابل عدم و ملکہ کا ہے جیسے عمی و بصر میں اور چونکہ وہ جامع کمالات
ہمارے ہیں شاید کہ بید میں بھی یہی امر قرار پایا ہو کہ صحت و مرض میں تقابل عدم و ملکہ کا ہے مگر یہہ سخت جہالت ہے
اور بالبداہت غلط ہے مثلاً تپ ایک شے وجودی ہے کہ وجود اوسکا حاصل ہوتا ہے تعفن اخلاط سے علی ہذا القیاس
اکثر اور امراض کا بھی یہی حال ہے کہ وہ منجملہ اشیاء وجودیہ کے ہیں کہ وجود اونکا اوپر علل و اسباب وجودیہ کے متفرع
ہوتا ہے علاوہ بران یہہ امر بدیہی ہے کہ اگر صحت و مرض کے درمیان تقابل عدم و ملکہ کا ہوتا تو بالضرور تعقل مرض کا
اوپر تصور صحت کے موقوف ہوتا حالانکہ تصور مرض کیواسطے تصور صحت اصلاً ضرور نہیں بلکہ بیشتر اوقات مرض کا تصور
ہوتا ہے صحت کا خیال بھی اوسوقت ذہن میں نہیں ہوتا جناب لالہ اندرمن صاحب آپ تو حکمۃ ہندیہ کی صفت و
ثنا میں بہت سرگرم ہیں اور خودستائی میں بھی بہت آپنے مبالغہ فرمایا ہے بڑی بڑی بیدیوں پر معترض ہوئے
ہیں بڑی شرم کی بات ہے کہ باایں ہمہ شور و اشوری یہہ بھی نکی جو امور کہ از قسم بدیہیات ہیں اونکو ادراک سے بھی آپ
قاصر ہیں ے پختہ مغزان جنون نیست آپ کو گفتا تہا تو ہم تو دیوانہ میں جرأت اس خیال خام کے پس معلوم
ہوا کہ سب لاف و گزاف آپکے دور کے ڈہول سہاونے ہیں چند کلمات مباحث عیسائیوں اور اہل اسلام اور
شیعوں اور سنیوں سے سیکھکر از راہ جہل مرکب آمادہ مباحثہ کے اہل اسلام سے ہوئے اور ہلدی کی ایک گرہ لیکر
پنساری سے بھی زیادہ تر آپ فضلات پادریوں سے رطب اللسان ہوئے ہیں اور اونہیں کے بہروسے پر غرور ہمہ دانی
دلمیں سمایا ہے واقع میں آپ سا جاہل اس قابل ہی نہیں کہ مخاطب صحیح اہل مناظرہ کا ہو وہی ے آنکہ دائم بخویش

منفردی ۔ چون را عقل نیست معذوری ۔ نشہ عشق نیست در سر تو ۔ رو کہ تو مست آب انگوری ۔ اب جسم
آپکے مقولہ کا ذیہ کو بطور فرض محال کے تسلیم کر کے آپسے دریافت کرتے ہین کہ بقول آپکے صحت و مرض مین تقابل عدم
وملکہ کا ہی یہی تسیر ہی آپ فرماتے کہ حالت مرض مین صحت جاتی رہتی ہی یا نہین اگر جاتی رہتی ہی تو تبدیل صورتین
آئی یا نہین یعنی ایک حالت جو پہلے سے موجود تھی مبدل بالعدم ہو گئی یا نہین اگر آپ جواب نفی دینگے تو بالبداہتہ
جواب آپکا غلط ہوگا اور اگر جواب مثبت دینگے تو مین مدعا ہمارا ہی کیونکہ اس صورتین تبدیل کا وقوع مسلم ہوا
خواہ حالت سابقہ مبدل ساتھہ کسی شی وجودی کے ہو خواہ وجود اوسکا مبدل ساتھہ عدم کے ہو جاوے کیونکہ
وجود سے پردہ عدم مین جاوے بہرکیف آپکو اس توجیہ سے بجز اظہار اپنی جہالت کے کچھ فائدہ نہوا مگر ہان مجملا
تطویل کتاب اور اظہار لغو گوئی کا البتہ حاصل ہوا گو کہ جہلیات اور اغلوطات سے ہی ہو ۔ ایک ہنگامہ پر
موقوف ہی گھر کی رونق ۔ نوحۂ غم ہی سہی نغمۂ شادی نسہی **قولہ** ہرچند کہ محمد صاحب نسخ کی بابت دلیلیں
کرتے تھے الخ یہہ بہتان طرازی لالہ صاحب کی قابل جواب کے نہین ایک بات از راہ افترا کے اپنی طبیعت سے بنا کر
لکھدی ہی کہ جسکا کچھہ ثبوت نہین نسخ مین کسی مسلم کو شبہہ نہین ہوا یہود البتہ جان بوجھہ کر حسد کی راہ سے
لوگون کے بہکانے اور دہوکہ دینے کو اعلی مانند لالہ صاحب کے اس قسم کے شبہات واہیات زبان پر لاتے
تھے اور حال اونکا طابق النعل بالنعل مشابہ لالہ صاحب کا تھا کہ باوجود ثبوت جواز و وقوع نسخ ملۂ موسویہ مین
پھر حق بات کو چھپاتے تھے اسیطور پر لالہ صاحب بھی باوجود اسکے کہ نسخ احکام اونکے دین مین متحقق ہی اور اونکے
بڑے بڑے اکابر اوسکے قائل ہین تسپر بھی اونھون نے آنکھون پر ٹھیکری رکھہ لی ہی اور در پے ابطال حق ہو رہے
ہین مگر قدرت حق یہہ ہی کہ جب کوئی بات زبان سے نکالتے ہین ایسے ذلیل ہوتے ہین کہ اگر غیرت ہو تو اپنے کئے
پر بہت پشیمانی اوٹھاوین وَاللّٰہُ یَقُصُّ الْحَقَّ وَہُوَ خَیْرُ الْفَاصِلِیْنَ وَہُوَ مُوہِنُ کَیْدِ الْکَافِرِیْنَ **قولہ** شاہ عبد العزیز نے
تفسیر آیۃ ہذا مین لکھا ہی کہ تبدیل آیات کے باب مین سوال کرین انتہی خیانت پردازی لالہ صاحب کی ہی
کہ بعینہ جو تفسیر مذکور مین ہی اوسکو واسطے مغالطۂ عوام مطابق جبلی قوم کے چھوڑ گئے اگر ایسی خیانتون سے کارگر
نہین ہوتی تفسیر مذکور مین کیا لکھا ہی اور نسخ کے باب مین کس قسم کے سوال کی ممانعت لکھی ہی صفحہ ۳۸۸ پر
اونھون نے یہہ لکھا ہی کہ مطلقا سوال از پیغمبران ممنوع نیست بلکہ سوال تبدیل احکام الہیہ چنانچہ در تفسیر گذشت
اور ما سبق مین جسکی طرف اشارہ بلفظ گذشت کیا ہی یہہ لکھتے ہین یعنی میخواہند کہ سوال کنند از رسول خود
تبدیل احکام الہی آنکہ آنچہ سابق فرمودہ است آنرا برقرار ندارد و آنرا نسخ نکند یا آنچہ موافق خواہش
است بفرماید و آنچہ برایشان شاق و گران ست موقوف سازد انتہی پس لالہ صاحب نے جسقدر خرافات کی ہے
اور تفسیر عبارت علامہ دہلی کو سند لائے ہین سراسر بہتان طرازی اور خیانت پردازی ہی لالہ صاحب کا

دستور مستمر ہی کہ جب وہ مباحثہ مین عاجز آتی ہین تو اسی قسم کی بہتان طرازی اور خیانت پردازی شروع کیا کرتے ہین
دیکھو یہان سی کسقدر تصدیق پیشین گوئی مخبر صادق صلعم کی مانند شمس نیمروز کے ظاہر ہوئی کہ الیہود البیہت اور کون
کے حق مین فرمایا ہی اذا خاصم فجر **قولہ** بر صفحہ ۹۳ نیوک سمجک اور رد واپرا در نزتیا کے ساتھہ ہو توقیت آ رزو د
ہے انتہی ہیچمدان کی لفظ معہود خلاف محاورہ اوربیمحل ہی معہود کے معنی ہین معین اور معروف کروا لذی سفے
عقلہ عہدۃ لا یعرف المعہود من المخصوص **قولہ** اگر اسیطرح احکام قرآن سی توقیت امتثال وعدم صریحا ثابت
ہوتی تو البتہ حامی دخل نہین انتہی اسپر کیا دلیل ہی کہ بحالت عدم تصریح توقیت حامی دخل ہی حو چیز کہ علم الہی
مین ہو تو تصریح اور عدم تصریح اوسکی باعتبار عالم الغیب یکسان ہی اگر حامی دخل ہی تو دونو حالتو نمین ہے
ورنہ کسی صورتمین نہین ہان اگر اطلاق مین احتمال توقیت کا نہو تو یہہ کہنا لالہ صاحب کو گنجایش رکھتا تھا
**قولہ** الحاصل امتثال نیوک کی میعاد اوسکی کلمات اور عبارات سی ظاہر ہو رہا ہی انتہی مسئلہ نیوک مین ہمکو یہہ
کلام ہی کہ بید مین تصریح ہی اسکی کہ غیر منکوحہ عورت سی مجامعت ناجائز ہی اور ظاہر ہی کہ وہ عورت جو نیوک کراتی
ہے منکوحہ نیوک کرنیوالی کی نہین پس بید کے حکم سی حرمت نیوک کی ثابت ہوئی پہر جب نیوک جائز ٹہرایا تو
وہ حکم بید کا بالبداہتہ منسوخ قرار پایا پہر جب اوسکو دور کلجک مین ممنوع فرمایا تو حکم ثانی کا بالبداہتہ نسخ
لازم آیا اب ہم لالہ صاحب سے استفسار کرتے ہین کہ بید مین یہہ حکم ہی یا نہین کہ جماع عورت غیر منکوحہ سی ممنوع
ہے اگر ہی تو اوسکی عبارت بعینہ نقل کرین تاکہ دریافت ہووی کہ اوس عبارتمین استثنار نیوک متصل ہی یا نہین
اور اگر بید مین یہہ حکم ممانعت کا نہین تو مذہب سیوڑو نکا صحیح ہی اور موئید اسکی ہی قول بشن بہگوان کا جو
اوپہاسی ۵۵ سکند پوران کاشی کہنڈ مین منقول ہی کہ یہہ سب قیدین غلط ہین جو مرد جس عورت کی ساتھہ چاہی
مباشرت کری سب عورتین برابر ہین انتہی ملخصا خلاصہ کلام یہہ ہی کہ جس صورتمین لالہ صاحب نے یہہ دعوی کیا
کہ مدت جواز نیوک حکم جواز نیوک مین مصرح ہی تو اون پر واجب تہا کہ بعینہ عبارت بید کی نقل کرتے ہرگاہ کہ
وہ نقل عبارت بید سی عاجز ہین تو صاف ہی کہ یہہ دعوی اونکا کہ توقیت حکم نیوک اوسکی کلمات سی ظاہر ہی
بلا دلیل ہی کہ اصلا لائق پذیرائی کے نہین بلکہ بالیقین غلط ہی ہمسی تو ہر مقام مین سند قرآن کی طلب
فرماتی ہین اور آپ ہر مقام پر داؤ بچا جاتے ہین لیکن آپ کیسی ہی حیلہ پردازی کرین ہم آپکے ہی اقوال
سے نسخ نیوک اس مقام کا ثابت کرتے ہین کہ جو عموما مذموم اور ناجائز ہی یعنی نسخ احکام الہی کا قیاس علما
سے اب آپ تفصیل اوسکی سنئی کہ آپنے یہہ کہین نہین لکھا کہ نیوک بحکم بید کلجک مین متروک ہوا ہی بلکہ
تحفۃ الاسلام کے صفحہ ۱۳۶ پر بہت صراحت کی ساتھہ رقم فرمایا ہی کہ نیوک بحکم شاستر کلجک مین متروک ہوا
ہے اور اس رسالہ کے صفحہ ۹۰ پر آپکے اقرار سی ثابت ہی کہ شاستر اجتہادات علما ہین پس ثابت ہوا کہ نیوک

ازروی اجتہاد علما ارکان نیوک مین منسرک ہوا ہو تو ازروی حکم بید کے جب یہ امر متحقق ہوگیا تو اگر جواز نیوک
کا بحکم بید کے ہی تو لازم آیا نسخ بید کا (جسکو لالہ صاحب کتاب آسمانی کہتے ہین) اجتہاد علما سے اور اگر جواز
نیوک کا بحکم بید کے نہین ہی بلکہ بحکم شاستر یعنی بحکم اجتہاد علما ہی تو بھی نسخ بید کا بحکم شاستر لازم آیا کیونکہ ان
شاستر نے ایک ایسے امر کو حلال ٹھہرایا گیا جو بحکم بید حرام تہا اور یہی ہین معنی نسخ کے پس لالہ صاحب اپنی
دفع عار کیواسطے کیسی ہی حیلہ سازی کرین اور بغرض عیب پوشی اپنے دین کے تحریر عبارات بید و شاستر
سے کیسی ہی پہلو تہی کرین لیکن جو داغ پیشانی پر ظاہر ہو کیسا ہی چھپایئے چھپ نہین سکتا لن یصلح العطار
ما افسده الدہر پہر یہ بہی فرمادین کہ ادہیای بست و ہشتم اسکند پوران کاشی کہنڈ مین بتن بہگوان جو
بزعم ہنود عین خدا ہین اونکا یہ حکم مرقوم ہی کہ اول از برہما وجیہ برجاپت و دی امریچ بیدا گشت واز مریچ
کشپ تولد گردید واز وجیہ برجاپت سیزدہ دختران بوجود آمدند وہر سیزدہ با کشپ زوجیت گرفتند پس
انتہا کہ در زوجہ وہمشیرہ و دختر تفاوت می بینند از محض بید انش ہستند ہمہ زن یکسان باید دانست زیرا کہ
یک صورت وہمان اعضا وگوشت واستخوان در ہمہ ہست ہر مرد بزنی با ہر کدام رغبت دارد ولیفراغت
حظ نفس بردارد انتہی بیہ اس حکم کا ناسخ ہی یا یہ حکم بید کا ناسخ ہی اور ہر گاہ عبارت جواز نیوک مین توقیت
مدت نہین ہی تو طعن لالہ صاحب کا خود اونہین پر عاید ہوتا ہی نہ صاحب ہدیہ پر **قولہ** الغرض نسخ ازروی
دلائل عقلی و نقلی باطل و عاطل ہی انتہی لالہ صاحب پہر وہی بنی ہوئی والی لائے تو ن ہی اور تبدیل ہی اور الو ہی ہی
اور پہر باطل و عاطل کو جمع کیا پہر وہی ہی کہ اٹہی پانچ چار پہر کیئے تین چار المرام دو نہین القصہ ایک دو الحاصل
تو البتہ آپنے لکہی ہین اور اونکے بعد وہی ایک مدعا ہی جسکو کبہی بطریق دلیل کبہی بطریق دعوی کبہی بطریق
خلاصہ دعوی کے لائے ہو اور جسقدر نقض آپکے اقوال پر وارد ہوئے اونکا آپ جواب نہ دے سکے پس یہ
غرض آپکی غیر حاصل ہی **قولہ** بنا بر یادداشت مبتدیوں کے پہر بہی اشارہ کیا جاتا ہی انتہی جناب بندہ آپنے پیشتر ہی
جسقدر ہذیان سرائی فرمائی وہ بہی سب مبتدیوں ہی کے بہکانیکے واسطے ہی اور یہان تو آپنے تقریر کے اس
مدعا پر فرمادی مگر شوکت وعظمت اسلام دیکہیے کہ مجہسے مبتدی سے آپ سے مفتی ملت ہنود کو ابتدا سے انتہا
تک کیسا ہی نہایت تنگ کیا ہی ایک ایک جملہ پر ایک ایک لفظ پر آپکے اونکا عنان گیر ہوتا ہی اور سوط الجبار
اور سیف القہار سے آپکی تادیب کرتا ہی اور آپکی جہالت بے نہایت کو ہر فن مین ثابت کرتا ہی چنانچہ یہ ماجرا
بہت گذر چکا ہی مگر جملہ آئندہ مین آپکی جہالت پر واسطے ملاحظہ منتہیون اور مبتدیون کے اشارہ کرتا ہون آپ
سنیے **قولہ** دلیل نقلی آنکہ الخ یہین تو سمجہا تہا کہ لالہ صاحب نے فارسی شروع کی مگر سیدہ ت تنگ کر یاد کرکے پہر اردو
بولنے لگے **قولہ** آیا توریت و انجیل و قرآن سنت ربانی ہی یا سنت انسانی انتہی جناب مفتی صاحب بید کو اس

انکی سمجہدانی ہو یہہ انکا قضیہ عنادیہ ہو یا اتفاقیہ اور اگر عنادیہ ہو تو منفصلہ حقیقیہ ہو یا مانعۃ الخلو یا مانعۃ الجمع
انکو استدلال اور بحث حال جزئین اور حصر مفہوم سے اور براہین رد نوجز رون سکّے ثابت ہو کہ انکو ذہن مین
یہہ قضیہ منفصلہ عنادیہ حقیقیہ ہو پس یہہ قضیہ انکا بعینہ ایسا ہی ہو جیسے کوئی آپ سے کہے کہ آپکی دکان پر یا تو گیہون
یا تیل ہو آپنے معنی سنتہ ربانی سکّے کیا سمجہے ہین جو اوسکو معانہ حقیقی صنعت انسانی کا قرار دیا ہو آپکی اس
طول لاطائل تقریر کے قطع کیواسطے یہہ کافی ہو کہ توریت و انجیل و قرآن کلام ربانی ہو نہ سنت ربانی ہو نہ صنعت
انسانی اب کہئے ایک ہی بات مین آپکو استدلال کا خاتمہ ہو گیا حکمۃ ہندیہ نے آپکو نہایت ذلیل کیا دیکہو
کہنا مانو اب بہی رد براہ ہو اوسکو ترک کرو بات بات مین الزام اوٹہاتے ہو سمجہدان عبارت نشان کہلاتے
ہو مولوی آل حسن سلمہ اللہ تعالے کی استدلالات اور انفصالات کی تقلید آپ سے بہلا کوئی بن سکتی ہو ۵
کار بوزینہ نیست نجاری - سری کرشن جیو کی نصیحت پر عمل فرمایا ہوتا نون تیل بیچ کہایا ہوتا بیس برسون کو
مباحث علمیہ سے کیا سروکار ہو انکا کام تو بیچ بیوپار ہو آپ پہلے معنی سنتہ اللہ کے تحقیق کیجئے بعد اسکی منفصلہ
ترتیب دیجئے اور سمجہہ لیجئے کہ سنتہ اللہ مین یہ داخل ہو کہ ایک چیز کو حسب اقتضای حکمۃ کاملہ پردۂ عدم سے وجود
مین لاتا ہو پہر اوسکو بمقتضای حکمۃ بالغہ معدوم فرماتا ہو یہہ امر تو عین سنتہ اللہ ہو پس نسخ کو جو بمعنی مصطلح ہے
خلاف سنتہ اللہ تعالی کے قرار دینا سراسر جہالت ہو پہر آپ جو ان آیات کو بحث نسخ احکام مین لائے ہین
کمال غباوت آپکی ہو سیاق و سباق آیات دیکہئے تاکہ ظاہر ہو وے کہ مراد آیات کی کیا ہو حاصل معنی آیات
متلوہ صاف یہہ ہو کہ جب کفار انبیاء علیہم السلام پر ظلم کرتے ہین اور زیادہ تر فساد برپا کرتے ہین تو ہمارا
دستور یہہ ہو کہ اونکا تدارک کرتے ہین اور اس دستور مین تبدیل نہین سورہ بنی اسرائیل قرآن کا وَاِنْ كَادُوا
لَيَسْتَفِزُّونَكَ مِنَ الْاَرْضِ لِيُخْرِجُوكَ مِنْهَا وَاِذًا لَا يَلْبَثُونَ خِلَافَكَ اِلَّا قَلِيلًا سُنَّةَ مَنْ قَدْ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِنْ
رُسُلِنَا وَلَا تَجِدُ لِسُنَّتِنَا تَحْوِيلًا سورہ احزاب لَئِنْ لَمْ يَنْتَهِ الْمُنَافِقُونَ وَالَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ مَرَضٌ وَالْمُرْجِفُونَ فِي
الْمَدِينَةِ لَنُغْرِيَنَّكَ بِهِمْ ثُمَّ لَا يُجَاوِرُونَكَ فِيهَا اِلَّا قَلِيلًا مَلْعُونِينَ اَيْنَمَا ثُقِفُوا اُخِذُوا وَقُتِّلُوا تَقْتِيلًا سُنَّةَ اللّٰهِ فِي
الَّذِينَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيلًا سورہ فاطر فَهَلْ يَنْظُرُونَ اِلَّا سُنَّتَ الْاَوَّلِينَ فَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّتِ اللّٰهِ تَبْدِيلًا وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّتِ اللّٰهِ تَحْوِيلًا پس سیاق کلام و درجہ
نفس کلام کے واضح ہو کہ باب نسخ احکام سے آیات مذکورہ کو کچہہ تعلق نہین اور اونسے امتناع نسخ ہرگز ثابت
نہین ہوتا اور آیت سورہ ق مین تو بیان ہو حال تعذیب امثال لالہ صاحب کا اور اونکی اعوان کا
اَلْقِيَا فِي جَهَنَّمَ كُلَّ كَفَّارٍ عَنِيدٍ مَنَّاعٍ لِلْخَيْرِ مُعْتَدٍ مُرِيبٍ الَّذِي جَعَلَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا آخَرَ فَاَلْقِيَاهُ فِي الْعَذَابِ
الشَّدِيدِ قَالَ قَرِينُهُ رَبَّنَا مَا اَطْغَيْتُهُ وَلٰكِنْ كَانَ فِي ضَلَالٍ بَعِيدٍ قَالَ لَا تَخْتَصِمُوا لَدَيَّ وَقَدْ قَدَّمْتُ اِلَيْكُمْ بِالْوَعِيدِ مَا يُبَدَّلُ الْقَوْلُ لَدَيَّ
وَمَا اَنَا بِظَلَّامٍ لِلْعَبِيدِ اور اسکو امور کو نسخ سے کچہہ علاقہ نہین پس لالہ صاحب کی نہایت درجہ کی مثال ہی کہ ویسی مغالطہ سے مستدلون

کے شیوہ انسان کا اختیار کیا ہی قولہ سو بربر۔ غرض یہہ مطلب بتاکید اکید تسوید ہوا انتہی ان قافیوں کی تکرار
ست تو یہہ بہتر تہا کہ آپ آمین یامین تامین کہیہ اور قافیہ بندی کرتے فرمائیے تو کہ اکید کیا چیز ہی کوئی لغت
عربی ہی یا فارسی یا سنسکرت تشریح اسکی کیجئے اور اگر عربی ہی تو مادہ اسکا کیا ہی ظاہرا عربی ہی تو فارسی نما
آپکی جاہلی ہی انسیر ہی لفظ تسوید اس مقام پر محض بےمعنی ہی کیونکہ تسوید مصدر متعدی ہی من سواد الله وجہک
فی الدارین تسوید اسی سببسے لکہی ہوئی چیز کو مسودہ کہتے ہیں پس ترجمہ آپکی عبارت کا یہہ ہوا کہ یہہ مطلب
بتاکید اکید کالا کرتا ہی اور یہہ سراسر مہمل مضمون ہی قولہ کسی پیغمبر نے الخ لالہ صاحب یہہ قصہ کسی نبی کا
کا تو نہیں کیونکہ کسی کتاب معتمد اہل اسلام میں اوسکا وجود نہیں مگر آپنے اسکندر بوران کاشی کہند سکے
اور میاں اوسی حال جناب برہما صاحب کا جنکی پیغمبری کے آپ قائل ہیں انتخاب کیا ہی مگر مختصر کر دیا اوس سے
یہہ بہی ظاہر ہی کہ اسپر بہی جب وہ جہالت سے باز نہ آئی تو پہیر دن ناتہہ دیو دمین آئی اوسوقت برہما
صاحب کو اپنی ہرت نظر آئی اور از بس خوشامد و چاپلوسی کی مگر اوسنے نہ مانا آخرکو ایک سر برہما کا
کاٹ کر پہینک ہی دیا سے ہے جاہلان برسر دار بلکہ جاہل بخوازی گرفتار ہے۔ دیکہیئے یہی مصداق ملعونین
اینما ثقفوا اخذوا وقتلوا تقتیلا سنة الله فی الذین خلوا من قبل ولن تجد لسنة الله تبدیلا دلیل نقلی
تو لالہ صاحب کی ختم ہوئی اب دلیل عقلی دیکہنا چاہیئے کہ اوس سے بہی عقلی اونکی خوب ظاہر ہوتی ہی فرماتے
ہیں کہ حلت و حرمت و مشروعیت و ممنوعیت اشیا نفس الامری ہی یا ارادی کہ جس چیز کو اوسنے چاہا
حلال ٹہہرا دیتا ہی اور جسکو چاہتا ہی حرام بنا دیتا ہی انتہی بہید انی لالہ صاحب کا بیان مشروعیت و ممنوعیت
کا ذکر بعد حرمت و حلت محض لغو اور اطناب مخل ہی غباوت نشانی کا بیان جب بولا جاتا ہی کہ نفس الامر
میں زید قائم ہی اور نفس الامر یہی ہی کہ عمرو قاعد ہی مطلب یہہ ہوتا ہی کہ قیام زید اور قعود عمرو واقع میں
صحیح ہی پس یہی معنی نفس الامری کے جو قول لالہ صاحب میں واقع ہوا سمجہے جائیں یعنی حلت و حرمت اشیا
کی واقعی ہی اوسکے حلال و حرام ہونے میں کچہہ شک نہیں پایا بارادہ خدای تمم سکے پس یہہ قضیہ مانعة الجمع تو نہیں
کیونکہ وجود شئی نفس الامر میں مانع اسکا نہیں کہ وہ ارادہ الہی میں ہو بلکہ وجود شئی کا نفس الامر
میں بالضرورة بارادہ الہی ہوگا اور جس چیز کا وجود ارادہ میں نہوگا اوسکا وجود بالضرورة ممتنع ہی
یقین ہی کہ لالہ صاحب بہی اوسکو تسلیم فرما دینگے پس مجہکو لا ما دلیل عقلی کا اوسپر ضرور نہیں اور
علی ہذا القیاس یہہ قضیہ مانعة الخلو بہی نہیں کیونکہ یہہ ہو سکتا ہی بلکہ یوں ہی ہوتا ہی کہ وجود شئی کا جب
نفس الامر میں نہیں ہوتا تو وہ شئی ارادی بہی نہیں ہوتی کیونکہ اگر وجود اوسکا تو پایا جاوی مگر وجود
اوسکا ارادہ میں نہووی تو لازم آوی وجود شئی کا بلا ارادہ اور یہہ ممتنع ہی جب یہہ قضیہ لالہ صاحب

نہ مانعۃ الجمع ہو نہ مانعۃ الخلو تو بحکم ضرورۃ منفصلۂ حقیقیہ بھی نہیں ہو سکتی کہ حقیقت انفصال کو منع جمع اور منع خلو
لازم ہو اور جب لازم نہیں تو ملزوم بھی نہیں پس جب یہہ قضیہ اونکا منجملہ تینون قسم انفصال سے کچھہ بھی نہ ہوا
تو لالہ صاحب فرماوین کہ یہہ کیا ہذیان سرائی ہے آپ تو مدعی استدلال عقلی کے ہوئے تھے مگر دلیل تمام تر ذوقیہ
کہ مقدمۃ الشروع ہی مین بے عقلی اپنی اور جہل مرکب ثابت کردیا ❊ شندا فلامی کہ آپ جو آرزو مدا انجح آمد و غلام
ہمہ برد۔ جب مین نے آپکی کتاب مین یہہ لفظ دیکھا تھا کہ (دلیل عقلی آلکمہ) تو مین از بس دل مین خوش ہوا
تھا کہ اب ہمارے اور لالہ صاحب کے باہم بحث عقلی شروع ہوگی اور طرفین سے معارضات اور مخالفات اور
مناقضات اور قیاسات وحجج استثنائی اور اقترانی پیش ہونگی اور سنداری اہل اسلام اور منتہیان ہنود کے
مباحثہ کے ناظرین وسامعین پر کچھہ کیفیت کھلیگی دل کی دل مین ہی رہ گئی مباحثہ کے میدان تک لالہ صاحب
پہونچنے بھی نہ پائے اول مقدمہ بحث مین ہی جہالت اپنی ایسی ظاہر کی کہ مباحثہ عقلیہ کو کچھہ گنجایش ہی نہ رہی ❊
کونہتہ کہ بیٹھہ رہین لستیہ نہ ٹوٹا یا پڑ ❊ ان سجا ڈنڈون یہ کبہی تہمین سے پھیرین گے ۔ اگر کوئی کہے کہ لالہ
صاحب پہلے ہی تصریح فرما چکے تہے کہ غبار برباد دوشت مبتدیون اشارہ کیا جاتا ہے اور کچھہ شک نہیں کہ مبتدی
مغالطہ مین لالہ جی کے اس مقام مین آجاتا وہ کیا سمجہتا کہ قضیہ منفصلہ لالہ جی کا صحیح ہے یا غلط ہے لالہ جی یہہ
نہیں سمجہے تہے کہ اہل اسلام کے مبتدی بھی اور ملت والون کے منتہیون سے ہزار درجہ زائد ہوتے ہین پس کوئی
محل طعن کا اوپر نہیں تو جواب اسکا یہہ ہے کہ اگر مراد اونکی مبتدیون سے مبتدیان دین ہنود ہین تو اونکی
جہالت ہے کیونکہ مباحثہ اونکا اہل اسلام سے ہے نہ باہم اونکے اور اگر مراد مبتدیان اہل اسلام ہین تو علم
مناظرہ اور میزان ابتدائی علوم اہل اسلام ہے پس لالہ صاحب کی تجہیل کیواسطے مبتدیان اہل اسلام ہی بعنایت
الہی کافی ہین الغرض جب بناء دلیل عقلی صولت ہند کی عین جہل اور گیدڑ بھبکی ظاہر ہوئی تو اوس سے جسقدر
تفریعات لالہ صاحب نے کی ہین از خود باطل ہوگئین اور کچہہ حاجت اون تفریعات کے ابطال کی نہ رہی مگر
اسپر بھی مناسب معلوم ہوتا ہے کہ لالہ صاحب کے ہر ایک مقدمہ مین اونکی ایسی تجہیل اور تضعیف کیجاوے کہ ازراہ
جہل مرکب کے جو وہ اپنی توہمات اور جہلیات کو عقلیات سمجہہ رہے ہین یہہ پندار اونکا اونکے دماغ سے
باہر ہوا اور پہر نام بھی عقل کا وہ زبان پر نہ لاوین اور سمجہہ لین کہ اہل ہنود کو عقل سے کچہہ تعلق نہین **قول**
بر تقدیر تسلیم شق اول نسخ باطل ہے کیونکہ جس صورت مین جواز وعدم جواز امور ذاتی اور حقیقی ٹہرا تو بتقاضاے
وقت وحال مکلفین جائز کو ناجائز اور ناجائز کو جائز کردینا ممکن نہین کیونکہ تبدیل حقیقۃ اشیا محالات
سے ہے انتہی ❊ جواب اگر جواز وعدم جواز کو حکم مین مفرد کے رکہا ہے تو امور کو بہی بلفظ مفرد یعنی امر
لانا چاہیے اور اگر حکم مین جمع کے ٹہرایا تو فعل کو بلفظ جمع یعنی ٹہرائے واجب ہے عبادت لشتا سے

جز دوسرا مقدمہ لا ریجی کا جسپر یہان یہہ بحث کرتے ہین امور ذاتی اور حقیقی تہا بلکہ نفس الامری تہا اور ذاتی اور
حقیقی اور نفس الامری ایک چیز نہین کیونکہ دونو کے مفہوم مین مغائرت ظاہر ہے پس مقدمہ لالہ صاحب کا بالکل
لغو اور محض بیکار ہے دوسرے یہہ کہ حصر حل و حرمت کا تو دو شق مین کیا ہے اور بجائے ابطال دونو شقون مذکورہ کے
دوسری ابطال ایک اور چیز کے ہوئے جو اونکے مغائر ہے اونکی استدلال کی مثال یہہ ہے کہ کوئی شخص کہے کہ انسان
یا کاتب ہے یا ضاحک ہے بر تقدیر شق اول باشی ہونا اوسکا باطل ہے کیونکہ جس صورتمین وہ رامی ٹہرا انتہی
صاحبان عقل زرا غور فرماوین کہ اگر یہہ جہل مرکب لالہ جی کا نہین تو اور کیا ہے **قوله** تبدیل حقیقت
اشیا محالات سے ہے انتہی کیا محال ہے کہ بموجب اعتقاد ہنود کے خارج مین موجود ہے تفصیل اس اجمال کی
یہہ ہے کہ از روی تناسخ کے ناطق مبدل بہ غیر ناطق اور روح نباتی مبدل بہ روح حیوانی ہو جاتی ہے
اور برعکس اوسکے بہی یعنی غیر ناطق بناطق اور روح حیوانی مبدل بہ روح نباتی ہو جاتی ہے اور یہہ
عین تبدل ماہیت ہے پس دعوی استحالہ کا جو لالہ صاحب کرتے ہین جبتک تناسخ سے انکار کرینگے
باطل محض قرار پاویگا علاوہ بران صفحہ ۴۹ تحفۃ الاسلام پر لالہ صاحب فرماتے ہین کہ تبدیل ماہیت
شی موجب غیریت آن شی می باشد وجہہ نظائر اوسکی بہی رقم فرماتے ہین اور صفحہ ۵۲ مین بہی یہہ
رقم فرماتے ہین کہ تبدیل ماہیت شی موجب غیریت آن شی می باشد و این مسئلہ مخصوص بہ ہنود و تناسخ
ہست اور یہہ قول انکا تبدیل ماہیت شی الخ قضیہ موجبہ ہے کہ جسکا موضوع ہے تبدیل ماہیت شے
اور یہ شیر آپنے حکم کیا ہے ساتھہ ایسی چیز کے جو خارج مین موجود ہے اور قضیہ موجبہ کے واسطے وجود
موضوع کو چاہتا ہے چنانچہ یہہ امر فن میزان مین مبرہن ہو چکا ہے پس خود قول لالہ صاحب سے وجود
تبدیل ماہیت کا ثابت ہو گیا اور رہ گیا کہ خود اونکے قول سے وجود تبدیل ماہیت کا ثابت ہوا تو
یہان جو اونہون نے اوسکے وجود کے استحالہ کا دعوی کیا ہے خود اونہین کے قول سے رد ہوتا
ہے **قوله** بر تقدیر تسلیم شق ثانی مسلمانون کا وہ اعتقاد باطل ہوتا ہے کہ نسخ آیات وفات حضرت پیغمبر
انتہی یہہ افترا پردازی لالہ صاحب کی ہے کوئی مسلمان یہہ دعوی نہین کرتا کہ نسخ وفات پیغمبر پر منحصر تہا
بلکہ ہمارا دعوی یہہ ہے کہ جو احکام شرعی وفات نبی آخر الزمان صلعم تک ثابت ہین وہ منسوخ نہونگے
اور بعد وفات نبی آخر الزمان صلعم کے نسخ ظہور مین نہ آویگا نہ یہہ کہ وفات نبی پر عدم نسخ منحصر ہو اگر
دونو اعتبار و نکے مفہوم مین لالہ صاحب تمیز نہین کر سکتے تو نا شدہ جاہل ہین **قوله** کیونکہ جس صورتمین
حل و حرمت اشیا ارادہ الہی پر موقوف ہے تو جب چاہے حلال کو حرام کر سکتا ہے اور حرام کو
حلال کیا عجب ہے کہ تمام قرآن کو منسوخ ٹہرا کے اوسکی جگہ دوسری کتاب نازل فرما دے انتہی

آپکے تعنا یا موجبات ممکنات عامہ ہین یعنی محال کرسکتا ہے کیا عجب ہے کہ قرآن کو منسوخ کرکے اور دوسری کتاب نازل فرماوے۔ اور ہرگاہ کہ یہہ سب موجبات ممکنات عامہ ہین اور ہمارے دعوے کا قضیہ سالبہ حینیہ مطلقہ ہے اور یہہ امر از روی برہان عقلی فن منطق مین ثابت ہوچکا ہے کہ موجبہ ممکنہ عامہ نقیض سالبہ حینیہ مطلقہ کی نہین ہوسکتا پس جب ہمارا شق دوم ہمارا اعتقاد یعنی نہ پایا جانا نسخ کسی زمانہ مین بعد زمان وفات نبی آخر الزمان صلعم کے ہرگز باطل نہین ہوسکتا اور دعوی بطلان کا محض جہالت ہے قواعد برہان عقلی سے اور یہہ امر بدیہی ہے کہ امکان ذاتی وجود کا کسی شی کے مستلزم اسکا نہین ہے کہ وجود اوسکا پایا بھی جاوے بہت چیزین ہین کہ ممکن بالذات ہین اور تحت قدرۃ کے داخل ہین مگر وجود مین نہین آتین خراب ہوجانا زمین و آسمان کا قبل از قیام قیامت ممکن بالذات ہے خدا کے قبضہ قدرت مین ہے کہ اگر ارادہ کرے تو آج ہی خراب کرڈالے مگر یہہ خرابی تا روز قیامت وقوع مین نہین آویگی ارادہ اوسکی خرابی کا روز قیامت تک ہوگا پرہما کا مار ڈالنا آج خدا کے قبضہ قدرت مین ہے اگر ارادہ کرے تو کوئی اوسکا مانع نہین ہے کا کت ایسا ارادہ کرے پرہما صاحب اپنی تئین آج موت سے بچا نہین سکتے مگر یہہ امر ظہور مین نہین آویگا ارادہ خدا اسی فعل کا قبل از مدت معہود اونکی مار ڈالنے کے واسطے نہوگا اسیطرح نسخ سکے احکام ذاتی بھی وجود خارجی نسخ کا کسیطرح پر لازم نہین آتا اور ہرگاہ کہ ظہور وجود نسخ بعد وفات نبی آخر الزمان کے ضرور نہین اور ایک امر ایسا پایا گیا کہ جسکی پائی جانے سے نسخ ممتنع ہوگیا تو گو کہ نسخ احکام بعد ظہور اوس امر کے ممکن بالذات تہا مگر ممتنع بالغیر ہوگیا تفصیل اوسکی یہہ ہے کہ جسقدر احکام کہ علم الہی مین موقت تہی بذریعہ وحی قطعی کے اپنی اپنی اوقات مین منسوخ ہوگئی اور جب کوئی حکم موقت نرہا تو فرمان الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی نافذ ہوا اس فرمان سے واضح ہوا کہ اب تکمیل سب احکام موقتہ کی ہوگئی اور اب کوئی حکم لائق نسخ کے نہین رہا علاوہ بران نسخ حکم ثابت بدون وحی قطعی کے نہین ہوسکتا اور جب بسبب وفات حضرت خاتم النبیین صلعم کے نزول وحی قطعی موقوف ہوگیا تو ہر آئنہ بعد وفات خاتم النبیین صلعم کے نسخ بھی موقوف ہوگیا پس نسخ احکام ثابتہ گو ممکن بالذات ہو مگر ممتنع بالغیر ہوگیا چنانچہ علماء اصول رح نے بہت صراحت کی ساتہہ اس امر کو بیان فرمایا ہے اما بعد وفاتہ صلعم فقد صار بقاء الاحکام الثابتۃ فی حیوتہ صلعم ثابتا بدلیل یوجبہ وہو ان لا نسخ بدون الوحی وقد انسد باب الوحی بوفاتہ صلعم فانہ بالنص القاطع خاتم النبیین فلا نبی بعدہ فصار البقاء یقینیا لا یحتمل الزوال اصلا انتہی پس تسلیم مقدمات لالہ صاحب بھی ظاہر ہے کہ جسکو اونہون نے دلیل عقلی قرار دیا ہے وہ محض جہل مرکب ہے اور واقعی یہی ہے کیونکہ اگر انکو کچھ بھی علم ہوتا اور طرق استدلال عقلیہ سے تہوڑی سی بھی واقفیت رکہتے تو ایسی بیہودہ دلیل کہ جسکا ایک مقدمہ بھی جرح اور نقض سے

خالی نہین اور محض توہم پرستی ہو ہرگز پیش نکرتے یہہ جاہی آنکہ انہی سکا نام دلیل عقلی رکہتے مگر وہ بہی کیا کرین کہ
مجبور ہین نہ ہودے فہم عقل کی کوتاہی اب اس سے زیادہ اور توہم پرستی کیا ہوگی **فرماتے ہین** کیا کہیو کہ محمد صاحب
کے انتقال کرتے ہی ارادہ الہی نے وفات پاہی انتہی نسخ کے ارادہ نکر سکا نام فوت ارادہ رکہتے ہین اس جہالت
کا بہی کچہہ ٹہکانا ہی **قولہ** قطع نظر ازین جب کہ جواز وعدم جواز اشیا فی الحقیقت کچہہ نہین ہی صرف مشیت خدا
پر منحصر ہی تو خدای محمدیہ لوث معصیت سی منزہ نہین ہی کہ کسی چیز کو بلا سبب پاک ٹہراتا ہی اور کسی چیز کو بلا سبب
ناپاک بتاتا ہی انتہی یہہ کیا پریشان گوئی ہی لالہ جی کچہہ علاج خلل دماغ کیجیے جو چیز کہ فی الحقیقت موجود ہوگی
خواہ از قسم عرض ہو خواہ از قسم جوہر خدا ہی کی مشیت سی موجود ہوگی وجود ہر چیز کا اوسکی مشیت پر منحصر ہی
اور اگر چہ خدای تعالی منفعیہ علل و اسباب کا نہین اور فعل اوسکا معلل بالغرض بہی نہین مگر پہر بہی کوئی فعل
اوسکا حکمت کا لہ سے خالی نہین ہے آپکے عقیدہ مین جو گاے کا موتنا پاک اور بول و براز اوسکا طاہر
مطہر ہے کیا یہہ امر ذاتی ہے یا حکم تشریعی نہین اگر ذاتی ہے تو دلیل بیان کیجئے اور اگر حکم تشریعی ہے تو وہان
کو لگام دیجئے اور زیادہ تر جہالت اپکی یہہ ہی کہ آپ فرماتے ہین کہ لوث معصیت سے منزہ نہین آپ یہہ بہی
نہین سمجہتے کہ معصیت کے کیا معنی ہین اس حیرانی پر جو آپ آمادہ مباحثہ کے اہل اسلام سے ہوئے ہین کمال
ہیستمی آپکی ہے جناب من معصیت کے معنی ہین نافرمانی کیا آپکے نزدیک خدای تعالی کسی کا فرمان بردار
جو آپ کہتے ہین کہ لوث معصیت سی وہ منزہ نہین **قولہ** بہرکیف نسخ احکام جناب باری مین مستلزم ترجیح
بلا مرجح ہے انتہی یہہ کیسا بہرکیف ہی اور سیاق اسکے معنی کیا ہین اوپر تو آپنے یہہ فرمایا کہ اگر مشیت ایزدی
پر نسخ منحصر ہے تو خدا ہی تو معصیت سی بری نہین ہو سکتا اسکے بعد فرمایا کہ بہرکیف نسخ جناب باری مین مستلزم
ترجیح بلا مرجح ہے کہان معصیت کہان ترجیح بلا مرجح آپ کے اس تہافت سے صاف ظاہر ہی کہ آپ مالیخولیا
مین مبتلا ہین والجنون فنون اب ہم یہہ کہتے ہین کہ ہر چند کہ یہہ دلیل پیش کی ہوئی لالہ صاحب کی مبنی
اوپر جہالت لالہ صاحب کے ہے کہ ایک مقدمہ بہی اوسکا معقول نہین لیکن چونکہ مسلمات سے لالہ صاحب
کے ہی پس ہر آئینہ اونپر حجت ہوگی پس اس دلیل کی بنا پر ہم لالہ صاحب سے استفسار کرتے ہین کہ
مشروعیت اور ممنوعیت اور حلت و حرمت نیوگ کی نفس الامری ہے یا ارادی یعنی جس دور مین خدا
نے چاہا اوسکو حلال کر دیا اور جس دور مین چاہا حرام کر دیا بر تقدیر تسلیم شق اول کسی دور مین حلت
اور کسی دور مین حرمت اوسکی باطل ہے کیونکہ جس صورت مین جواز اوسکا یا عدم جواز اوسکا امر ذاتی
اور حقیقی ٹہرا تو بمقتضای حال مکلفین جائز کو ناجائز یا ناجائز کو جائز کر دینا ممکن نہین کیونکہ تبدیل حقیقت
اشیا محالات سے ہی بر تقدیر تسلیم شق ثانی وہ اعتقاد لالہ صاحب کا کہ حرمت نیوگ کی باختتم کلجگ ہوگی

اطل ہوتا ہے کیونکہ جب حلت وحرمت اشیا ارادہ الہی پر موقوف ہی توجب چاہی حلال کو حرام اور حرام کو حلال کر سکتا ہی کیا عجب کہ نیوگ کو کلجگ مین حلال کر دے یا کہئے کہ دواپر کے ختم ہونے سے ارادہ الہی کا بھی خاتمہ ہوگیا اگر حرمت نیوگ حق ہی تو حکمۃ وقدرۃ خدا بیکار مطلق ہی قطع نظر ازین جب کہ جواز وعدم جواز نیوگ فی الحقیقۃ کچھہ نہین ہے صرف مشیت خدا پر محصور ہے تو خدا ہی ہنود لوث معصیت سے منزہ نہین ہے کہ کبھی ایک چیز بلا سبب جائز ٹھہرتا ہے اور پھر بلا سبب ناجائز بنا تا ہے پھر کیف حرمت نیوگ جناب باری مین مستلزم ترجیح بلا مرجح ہے اب فرمائیے لالہ صاحب آپکی اس دلیل عقلی نے تو عبانا مصرعہ مادہ تاریخ خلعت الہنود کو جو آپ کو معلوم ہے آپکے سر پر تہاپ دیا **قولہ** پھر نسخ احکام دال ہے عدم استقلال پر انتہی یہہ قول لالہ صاحب دال ہی اونکے جہل وضلال پر اگر کوئی دلیل اسپر رکھتے ہون تو پیش کرین اب ہم یہہ دعوی کرتے ہین کہ جواز نسخ احکام ہنود کے علمار مین متفق علیہ ہے کوئی اوسکا منکر نہین ہوا اور کتب معتمدہ ہنود سے وجود اوسکا ثابت ہی چہٹی پران پرکرن جوکہ شست کو دکہی لکہا ہے کہ خداوند عالم کی قدرت سے بیدون اور تمام مخلوقات مین اختلاف واقع ہوا ایک وقت ایسا تہا کہ شراب کا پینا شر لعین کو روا تہا اور رزیلون کو ناروا اور ایک وقت ایسا تہا کہ عورت غیر مرد کے ہمراہ ہمبستر ہونیسے پتبرتا کہلاتی تہی بارہا بید غائب ہوئے اور بیدون کا عمل جاتا رہا اور ترمیم اور تنسیخ اونمین ہوئی دس مرتبہ مہادیو نے اندر کو سلطنت دی اور چہین لی اور کئی مرتبہ بیدون کا مضمون تبدیل ہوا بارہا مشرق مغرب ہوگیا اور مغرب مشرق ہوا انتہے مختصرا مہا بہارت فصل موچہہ دہرم مین ہے بید ورہر قرن بنوع دیگر سگر ددیکی ستجگ بنوع دیگر است وترتیا بوجہہ دیگر ودور دواپر وکلجگ علی ہذا القیاس انتہی مہا بہارت دہرم پربت مین ہے کہ راجہ انگ ویدودر جگ گاو کشتہ بود از جرم آن گاو دریائی چنبل پیدا شد از ان روز کشتن گاو منع شد وجگد بیں امر کرد کہ گاو زندہ بہ برہمن بدہند از ان روز گاو زندہ بہ برہمن میدہند انتہی ملتقطا الکہہ دہاری کی شرح مین اشلوک ۴۸ کرشن گیتا کے فرماتے ہین کہ جب ایک مدت آسمان چرخ کرتا ہے ایک عمدہ حکیم یا اوتار یا پیغمبر پیدا ہوتا ہے وہ سابقہ رسم ورواج کو بالکل منسوخ کر کے مجددا آئین جاری کرتا ہی انتہے اور ۷۶ ۳ اشلوک کی شرح مین لکہتے ہین بید شاستر کا پابند وہ رہتا ہی جو قوت ایجاد نہین رکہتا جسکو علم لدنی ہوتا ہے وہ ترمیم اور نسخ اور ایجاد کا مختار اور قادر ہے انتہے ہرگاہ کہ جواز نسخ بلکہ وقوع نسخ کتب معتبرہ ہنود سے جیسا کہ چاہیئے ثابت ہے اور ہنود کے علمار مین بہی کوئی منکر اوسکا نہین پس انکار کسی بید یا شودر کا جواز نسخ سے

محمول اوسکی سفاہت پر ہے **قولہ** اگر معترض ذرا بھی عقل رکھتا تو ثبوت بید کے لئے نزاع اہل شاستر پر تمسک نکرتا شاستروں کے بعض فروع مین اختلاف ہے اور وہ ارباب اجتہاد سے ممکن ہے انتہی یہہ نادانی اور بیعقلی لالہ صاحب کی ہے وہ ابھی تک یہہ بھی نہین جانتے کہ چھون شاستر علماء ہنود کے نزدیک کس کے اقوال ہین اور چھون شاستر جنکی طرف منسوب ہین آیا وہ لوگ مولف اون کے ہین یا موجد اون کے ہین چوتھا استہیہ پرکرن جوگ بسشٹ کا دیکھئے اوسمین بسشٹ جیو فرماتے ہین کہ برہما نے واسطے انتظام مخلوق کے چار بید اٹھارہ سمرتی چھہ شاستر اٹھارہ پوران بنائے پس یہہ کتابین سب برہما سے موجود ہوئی ہین انتہی اور ہرگاہ کہ برہما آپکے عقیدہ مین خدا کا رسول ہے اور بموجب تصریح بسشٹ پسر برہما کے ثابت ہوا کہ جسطور پر بید بنام ہوئے برہما کے ہین اوسیطور پر شاستر بھی اوسیکے نامی ہوگئے ہین پس آپ کا عذر درباب مخالفت بید شاستر کے عذر بدتر از گناہ ہے اگر تالیف کا اعتبار فرما کر شاستروں کو از قسم اجتہادات مؤلفین قرار دیتے ہو تو چونکہ بید مولفہ بید بیاس جی کے ہین اونکو بھی مجتہدات بیاس جیو قرار دیجئے ورنہ اسکی کوئی وجہہ نہین کہ ایک کو تو از قسم اجتہادات علماء سمجھو اور دوسری کو کلام الہی قرار دو **قولہ** ہان شاستر ششگانہ کی بعض فروعات مین نزاع ہے جیسا کہ اہل اجتہاد کے کلام مین ہوا کرتا ہے انتہی خود لالہ صاحب کے قول سے واضح ہے کہ چھون شاستر ایک دوسرے کے مخالف ہین کیونکہ یہان لفظ ششگانہ اونہون نے لکہا ہے اور لفظ (گانہ) بصاف دلالت کرتا ہے اسپر کہ ایک دوسرے سے مغائر اور مخالف ہین پہر یہہ قول اونکا کہ بعض فروع مین وہ مختلف ہین صریح مناقض اونہین کے قول سابق کے ہے پہر اختلاف بعض فروع کیا معنی لالہ جی تمنے عمر بہر وہ شاستر نہ دیکھے نہ سنے آپکو اتنی استعداد بھی نہین کہ اون چھون شاستروں کے مسائل سمجھ سکین اگر کبھی آپنے وہ شاستر سنے ہوتے تو ہرگز یہہ نہ کہتے دیکھئے ادھیائی ۲۰ بہاگوت اسکند ۳ بہاگوت اوسکو دیکھنے سے آپکو دریافت ہوگا کہ ایک شاستر کسقدر اصول مین مختلف ہین اور تفصیل اوسکی مقام مناسب پر بندہ کریگا منتظر رہئے **قولہ** خلیفہ ولید کے عہد سے فتح ممالک ہند لوگ نہایت ظلم کشیدہ رہے اور خلفا و سلاطین پریشانی بید مین چلے اور ہمارے رہے انتہی کیون جہوٹ بولتے ہو تمہاری بید تو آپ سے نہین سیکڑون برس پیشتر سے پریشان ہوگئے ہین اور ہر قرن مین ہمیشہ بسبب اصلی کہو ہی جاتے تہے اور یہہ نظر بر دیگر عنایات بید بیاس سے ظہور مین آئے ہین بلکہ سلاطین کے عہد مین تو بہت کوشش اونکی جمع کی ہوئی ایسی

راجہ نے بھی نہین کی تھی چنانچہ تصدیق اسکی دیباچہ الکھ پرکاش مولفہ منشی کنہیالال صاحب سے جو بڑے حامی ہن
ہنود کی ہین واضح ہے وہ یہ باتین چارون مہاپاک کے ارتہ یعنی بیاس جیو نے ہنود کی مردم کی ہدایت کو
بنام چار بید موسوم کئے تھے جب ہند سے سنسکرت کی تعلیم و تلقین جاتی رہی سمجھنا چاہیے کہ بید محجوب اور مفقود
ہو گئے تھے اس عرصہ مین ہزارون راجہ اور مہاراجہ ہندوستان ہو گذرے مگر کسی کو اسطرف توجہ نہوئی کہ اس
آب حیات کو خاص و عام کے واسطے سبیل کرتا آفرین صد آفرین شاہزادہ عالی ہمت بلند مرتبت داراشکوہ بہادر
دارین اور سرور کونین کو کہ تمام اوپنکہدونکا برس روز محنت کرکے اور لاکھون روپیہ خرچ کرکے اور صدہا
پنڈتون اور سنیاسیون کو جمع کرکے اور کاشی اور کشمیر کی سیر کرکے سنسکرت سے فارسی مین ترجمہ کیا انتہی اور
یہہ کچھہ خاصہ اسی قرن کا نہین قرون سابقہ مین بھی ایسا ہی ہوتا رہا چونکہ لشست مین لکھا ہے کہ بارہا بید غائب ہوئے
اور بیدونکا عمل جاتا رہا چنانچہ بھارت سے ثابت ہے کہ اکثر اوقات بید ایسے غائب ہوئے ہین کہ خود برہماجیو کو بھی یاد
نرہے یہانتک کہ وہ اونکے سیکھنے کے محتاج کبھی چاند سے اور کبھی اور شخص سے ہوئے **قولہ صفحہ ۹** اگر کوئی
شخص ممالک محمدی مین نسبت قرآن مسلمانون سے ردوبدل کرتا ہے اوسکے قتل پر مرتکب ہوتے ہین اسی لئے کسی سے
ہوسکا کہ ممالک محمدیہ مین تحریف جان بخشیص قرآن کرے انتہی یہہ بیجا لالہ جی کی ہے کہ لکھتے ہین کہ قتل پر مرتکب ہوتے ہین بجای
پر کے لکھنا چاہیے اور یہہ مقولہ افترا پردازی لالہ جی کی ہے کیونکہ ہزارون دشمن دین پیدا ہوئے اور بہت سی
کج بحثیان کین مگر آخر کار خائب اور خاسر ہوئے یہہ جسقدر تقریرین جہالت آمیز جو لالہ صاحب نے اپنی کتاب
مین لکھی ہین ایک شمہ اونکی گفتگو کا ہے لالہ صاحب سے تو تفصیلا اونکی تقریرون کی بھی اچھی طرح ہو سکی نسخ کے
ہی باب مین ملاحظہ کیا جاوے کہ کسطرح پر دشمنان دین نے حجتین لاطائل اور باطل پیش کی ہین چنانچہ تفصیل
اونکی توضیح اور تلویح اور شروح بزدوی و دیگر کتب اصول و کلام مین مرقوم ہے لالہ صاحب نو بسبب
بے علمی اور جہل طبعی کے اونکی ایک تقریر کو بھی پڑا اور اگر سکے خلفاء عباسیہ کے عہد مین برابر مذہبا اور یہود اور
نصاری اور فلاسفہ سے مباحثہ رہا اور یہہ سب فرقے قائل ہوئے ہنود نے کبھی آجتک بسبب اپنے مذہب کے ضعف کے
مونہہ سامنے نہین کیا تھا اگلے زمانہ کے ہنود کو فی الجملہ پاس حیا بھی تھا مگر اب لالہ جی نے دامن حیا کو مونہہ
سے اوٹھا کر مباحثہ شروع کیا سو حال اونکے مباحثہ کا ظاہر ہے کہ باوجودیکہ دفتر کا دفتر سیاہ کیا مگر جسقدر
زیادہ گوئی کی بجز اظہار جہالت ہنود کے اور کچھہ ثمرہ نہین پایا **قولہ صفحہ ۹۹** اسیواسطے بید کو بنظر تشہیر
و ترویج کسی نے بر سر کوچہ و بازار آجتک نہین سنایا انتہی لالہ جی بید کہین تھی بھی جو کوئی مشہور کرتا
عصمت بی بی از بیچادری آپکے دین کے بڑے بڑے محقق مثل منشی الکہ دہاری کے معترف ہین کہ اگر کوئی
شخص برسون تک مشرق سے مغرب تک پہریگا تو پتہ بھی اوسکا نہ لگیگا یہہ بجا ہے اوپنکہد جو کہین کہین پایا جاتا ہے

اونکا حال تو دیکہنی ستی معلوم ہوتا ہی یہی وجہ ہی کہ کبہی کسی زمانہ مین کسی ملت والے
سے اہل ہند بر سر مباحثہ نہوئی ہیبت اس گنبد کو بتی کی طرح چہپاتی رہی قولہ بڑی
برہمانے کسی کو بید نہین پڑہایا انتہی اول تو وہ خود اس بید کو شجرۂ ممنوعہ سمجہتے تہے اور او
اقوال کی تصدیق نہیں کرتے تہے چنانچہ مخاصمہ مہادیو مین اونہونی سرکٹوایا براہ سر
اعتقاد نفرمایا ثانیا وہ خود محتاج اوسکی تعلم کے ماہ وغیرہ سے تہے وہ کیا کسیکو تعلیم
کرتے علاوہ بران تخصیص تعلیم علم کی ساتہہ عابدون اور زاہدون کے خلاف
تیری اینکہند جہر بید کی ہی اوس سے ظاہر ہی کہ برجاپت نے سُرا ور اوسرونکو یکسان
تعلیم کی اور اوسمین مرقوم ہی کہ اوستاد کو لازم نہین ہی کہ تربیت مین بخل کری یا خلاف
واقع بتادی انتہی پس اگر برہمانی تعلیم مین بخل کیا تو بہت بیجا خلاف بید کے کیا
اور گناہ عظیم اپنے سر پر لیا قولہ چنانچہ منوسمرتی کے گیارہوین ادہیا مین آیا ہی انتہی
یہہ کیا چیز ہی منوجی کی سمرتیان بقول آپ کے مجتہدات منوجی کے ہین اونسے برہما کے
کسی فعل کا ثبوت نہین ہوسکتا منوجی کے مجموعہ مین بہت باتین خلاف بید کے موجود
ہین اونہونے یہان تک لکہا ہی کہ برہمن کو شودر کے روبرو بہی بید کا پڑہنا درست
نہین دیکہئے باب ۴ اشلوک ۹۹ شودر کو دہرم شاستر کے سیکہانا یا اوسکے
گناہ کے کفارہ کا طریق بتانا برہمن کو اوس دوزخ مین ڈالتا ہی جسکا نام اسمبرتا
کہتے ہین اوسکو دنیا کے کامون مین بہی نصیحت کرنا ممنوع ہی دیکہے باب چہارم کا
اشلوک ۸۰ اور ۸۱ شودر کو دولت جمع کرنیکی اجازت نہین مبادا دولتمند ہوکر
کسی برہمن کو رنج پہونچادی دیکہیے باب ۱۰ کا اشلوک ۱۲۹ اگر شودر کسی اعلی
فرقہ والی کو گالی دے تو اوسکی زبان کاٹ لیجاوے باب ۸ اشلوک ۲۷۰
اگر کوئی شودر برہمن کے پاس آبیٹہی تو اوسکے چوتڑون کا گوشت کاٹ ڈالا
جاوے باب ۸ اشلوک ۲۸۱ اگر شودر برہمن کو دہرم کی بات بتادی تو اوسکے منہہ
اور کانون مین کہولتا ہوا تیل ڈالین باب ۸ اشلوک ۲۷۲ شودر کے قتل
کی دیت یا کفارہ وہی ہی جو بلی کتے چہپکلی مینڈک کے مار ڈالنے کا ہی باب ۱۱ اشلوک
۱۳۲ پس آپ ہی غور فرمائی کہ یہہ واہیات کس طرح قابل التفات ہوسکتی ہی
اور سراسر خلاف بید کے ہی اسکا ذکر ہماری سامنی پہر کبہی نکیجیو اور بجز اجار بید

اور اٹھارہ پوران اور چھ شاستر کے نام بھی ایسی واہیات کا ذکر ہے قولہ بغیر
بید کے نجات ابدی ناممکن ہے انتہی غلط بات ہے نجات بید کے پڑھنے سے نہیں ہوتی
کیونکہ کٹھولی اپنکھد اتھربن بید میں مرقوم ہے کہ بید کے پڑھنے سے آتما پائی
نہیں جاتی جو آتما کو جانتا ہے وہ آتما کو پاتا ہے مگر آتما خود اپنی صورت آتما کو دکھلا
دیتی ہے آتما گیان سے ملتی ہے انتہی **بیت** ابر گر آب زندگی بارد ✤ ہرگز از
شاخ بید بر نخوری ✤ با فرومایہ روزگار مبر ✤ کز نے بوریا شکر نخوری ✤ آپ
تحفۃ الاسلام میں اقرار کر چکے ہیں کہ نجات ہر فرقہ بوضع خاص نہادہ اند نجاتِ
عابدان در عبادت و نجاتِ شاہان تعدل گستری و نجات سوداگران در خرید
و فروخت بطوری کہ دران خیانت راہ نیابد و نجات نوکران در رضا جوئی ولی نعمت
اگرچہ آن ولی نعمت از اہل ظاہر بود انتہی پس ظاہر ہوا کہ بید موجب نجات نہیں
اور حصول نجات بیدوں پر منحصر نہیں **قولہ** اتنے پر بھی تدریس و تعلیم بید
کی قرآن مجید سے کم نہیں انتہی یہ وہی مثل ہے کہ مصرع چہ دلاورست دزدے
کہ بکف چراغ دارد ✤ لالہ صاحب فرماتے ہیں کہ شہر مراد آباد جو ایک بڑا شہر ہے اوس میں
کتنے آدمی بید پڑھے ہوئے ہیں خود آپ ہی فرماتے ہیں کہ آپ نے کے بید پڑھے ہیں آپ
بیدی ہیں یا دو بیدی یا تربیدی یا چوبے خدا کو حاضر ناظر جانکر اس کا جواب رقم
فرمائیے لالہ جی بیدوں کا حال تو ستجگ میں بھی ایسا ہی خراب تھا کہ اوس
زمانے میں بھی کسیکو محفوظ تھا سوای ایک نسخہ کے دوسرا نسخہ اوس کا موجود نہ
جب وہ ایک نسخہ ایک دیت لے بھاگا تو خود برہما جی خالی الذہن رہ گئے اور کاروبار عالم
بند ہو گیا چنانچہ یہ امر بھاگوت کے اسکند اٹھویں سے ظاہر ہے بڑے بڑے
محقق دین ہنود کے اعتراف کرتے ہیں کہ نام و نشان بھی بیدوں کا کہیں نہیں ✤
اخبار روہیلکھنڈ مطبوعہ یکم جنوری سنہ ۸۰ع میں صفحہ ۱۳ پر مرقوم ہے کہ کسی تاجر ہندو نے
بمبئی میں سنہ ۱۸۷۶ع سے یہ اشتہار دے رکھا ہے کہ جو کوئی شخص از روی بیدوں کے
ہنود کی معاشرت اور مذہب کی کیفیت زبان انگریزی میں لکھدے تو دو ہزار روپیہ
انعام اوسکو دیا جاوے گا چنانچہ اوسی تاجر نے دو ہزار روپے نکل کمپنی سوداگران
بمبئی کی کوٹھی میں جمع بھی کر دئے لیکن آٹھ برس ہوئے کہ اب تک کسی نے انجام

اوسکا نہ ہونا ظاہر ہے کہ ہمارا دلیل کامل آپ ہی کہ صفحہ عالم سے بید ایسے ابتر ہو گئی ہین کہ باوجود توقع انعام
دو ہزار روپیہ کے کوئی شخص اونکو جمع نہین کر سکتا بس یہ الزام صرف لالہ صاحب کی صریح ہٹ دہرمی
ہی **قولہ** کیونکہ کت مخلوق ست جگ ایک کردار سے انتہی یہہ بھی جہوٹ ہی جیسے اشرار و بدکردار
اور رسالہ سابقہ مین گذرے اس دور مین ابتک ایک بھی ایسا پیدا نہین ہوا چنانچہ تفصیل اونکی سوط
الجبار اور اوس رسالہ مین مرقوم عدیدہ پر ہو گئی ہے **قولہ** باوجود اس تکالیف شاقہ کے
ست جگ وغیرہ مین اکثر انسان اور حیوان درس بید کو مرغوب و مطلوب سمجھتے تھے انتہی
اس عبارت سے ظاہر ہے کہ درس بید اون تینون دورن مین صرف مرغوب اور
مطلوب ہی سمجھا جاتا تھا مگر واقع میں کوئی اوس کا طالب نہ تھا کیونکہ مرغوب اور مطلوب سمجھا
جانا اور بات ہے اور ظہور خارجی اوس رغبت اور طلب کا اور چیز ہے مرغوب سمجھنا
ایک شے کا مستلزم ظہور حصول اوس شے کا نہیں ہے علاوہ بران یہہ عبارت مطابق
عبارت صفحہ ۱۷ تحفۃ الاسلام کے نہیں اسلئے کہ وہان لالہ صاحب فرماتے ہین کہ
درست جگ و تریتا جگ و دواپر جگ جملہ اہل عالم خواندن بید لبید میسر وبند
وازاوامر دلواہی آن سر نے پیچیدند انتہی یہان فرماتے ہین کہ اکثر انسان اور حیوان الخ
وہان تعمیم دعوی کا کلیہ تھا یہان اپنے کذب پر متنبہ ہو کر کلیہ سے دست بردار ہو گئے
اور جزئیہ پر قناعت کی اب ہم یہہ کہتے ہین کہ لالہ صاحب فرماوین کہ جب اون دورون
مین تو اکثر آدمی درس بیدون کا مرغوب سمجھتے تھے اور اس دور مین درس بید کا
بقول لالہ صاحب کے قرآن سے کم نہین ہے تو اس دور مین اور اون ادوار ثلاثہ ماضیہ مین کیا
فرق ہوا بلکہ یہہ دور خود بقول لالہ صاحب کے اون تینون دورون سے افضل قرار
پایا کیونکہ اون دورون مین تو اکثر آدمی درس بید کو مرغوب ہی سمجھتے تو اس دور مین اکثر آدمی
مرغوب سمجھتے بھی ہین اور درس بیدون کا مثل درس قرآن مجید کے بقول لالہ صاحب کے واقعین
پایا بھی جاتا ہے پس اون دورون مین صرف سمجھہ ہی سمجھہ تھی اس دور مین علاوہ سمجھہ کے ظہور خارجی
بھی ہے پس ہر آئینہ یہہ دور اون تینون دورون سے افضل ہے اور حقیقت یہہ ہے کہ بید جیسی دور مین مشہور ہین
ہین جیسی آج ہین ویسی ہی پہلے بھی تھی ہمیشہ کم ہو جاتے تھے بعد کوئی شخص بہ تغیر و تبدیل مضامین اون کو بطور
خود بنا کر پیش کرتا تھا چنانچہ یہہ مدعا عبارات مہابہارت اور جوگ بششٹ سے جو ہمنے آخر بحث نسخ
مین نقل کی ہین بصراحت تمام ثابت ہے آخر کار یہہ ہوا کہ بیاس جی بانی اسکے ہوئے اور بطور خود

تحقیق زمان ستجگ

ایک لاکھ شلوک اوسکے بنائے چنانچہ اس مدعا پر الکھہ دہاری جو بڑا حامی بیدون کا ہے شاہد ہے اوسکی
پرکاش کے خاتمے مین ہمارے مدعا پر بطور شہادت اداکرتا ہی کہ برہما کی زبان سے چار مہابہاگ
برآمد ہوئے تھے جنکی تفصیل دیباچہ مین ہی اونکی شرح شری بید بیاس جیو نے ایک لاکھ شلوک مین لکھکر بنام چار بید
شہرت دی سوائی اونکے گواہ ہمارے مدعا پر جماعت کثیر سبہا پنڈتان بریلی کی ہی جنہون نے اپنی شہادت بطور بید
مشتہر کی ہی کہ دراصل یہہ بید کلام ربانی نہین ہین بلکہ خود اونہین بیدون سے ظاہر ہی کہ زمانہ مختلف مین شہیدون
نے جو کچہ کہا ہی اوسکو اونکے چیلون نے مدون کرلیا ہی اب ہم اوسکی تحقیق پر متوجہ ہوتے ہین کہ زمانہ ستجگ کونسا زمانہ تہا اور
اوسکو کسقدر عرصہ گذرا اہل انصاف تقلید کو چہوڑکر غور فرماوین ہنود مین کوئی تاریخ منضبط نہین اور حکایات
استداد زمانہ کی ایسی مبہم ہوگئی ہین کہ بادی النظر مین ہی تسخ غلط معلوم ہوتی ہین پس اوس سے دریافت زمانہ ادوار معروضہ
ہنود کا کوئی طریق بہتر اس سے نہین ہی کہ کسی واقعہ عظیم سے جو تمام روئے زمین پر یا اکثر بلاد مین واقع ہوا ہو اور جسکا تذکرہ
کتب ہنود مین بہی ہو تطبیق کیجاوے اور از روے تواریخ مورخین دیگر اقالیم کے دیکہا جاوے کہ اوسکو کسقدر عرصہ گذرا
اسی بنا پر جب ہمنے دریافت کیا تو مہابہارت مین واقعہ طوفان کا ذکر ہی اور اوسمین یہہ بہی لکہا ہی کہ راجہ منو نے جسکی نسل سے تمام
آدمی ہین بموجب حکم خدا تعالی کے کشتی بنائی اور اوسمین ہر قسم کے حیوانات کا ایک ایک جوڑہ رکہہ لیا اور پہر طوفان آیا
تو سمیر پربت تک پانی چڑہ گیا پس اسی سے ظاہر ہوا کہ راجہ منو از بسکہ حضرت نوح علیہ السلام کو قرار دیا ہی کیونکہ وجہ تسمیہ
جو اوسمین مبین ہی یعنی (وہ شخص کہ جسکی نسل سے آدمی ہین) صفت مختصہ حضرت نوح کی ہی اور سب بیان بنانے
کشتی کا مع دیگر حالات کے جیسا کہ مہابہارت مین مرقوم ہی حضرت نوح اور واقعہ طوفان نوح پر منطبق ہوتا ہی سوای
اسکے یہہ ہی کہ بجز ایک طوفان کے طوفان دوسرا کسی کتاب ہنود یا اور کسی مورخ کی بابت کی کتاب مین تذکرہ نہین
ہے پس بلا شبہہ و شک متیقن ہوا کہ وہ طوفان جسکا ذکر مہابہارت مین ہے طوفان نوح نبی ہے اور
چونکہ یہہ امر بہی مہابہارت سے ثابت ہی کہ وہ زمانہ ظہور مچہہ اوتار کا تہا کہ منو نے اونہین کے حکم سے
کشتی بنائی تہی اور زمانہ ظہور مچہہ اوتار کا باتفاق سب ہنود کے دور ستجگ ہی جسکو وہ ناولین قرار دیتے ہین
پس واضح ہوا کہ زمانہ ستجگ کا زمانہ نوح کا ہی یا اوس سے بہی بعد ہی جب یہہ امر ثابت ہوا تو سب یادہ سرائی
لالہ صاحب کی کہ دور ستجگ اور ادوار مابعد مین تا دور کلجگ سب اہل عالم بیدپر متفق رہے صریح غلط ظاہر ہوئی کیونکہ
عہد نوح سے ابتک کبہی بید کا نام بہی کسی ولایت مین بجز خطہ ہند کے کسی شخص کی زبان پر نہین آیا بلکہ صحف ابراہیم اور
توریت اور انجیل اور قرآن اور اور انبیا کی صحف تلاوۃ مین بہی رہے اور اونہین مین سے جو کتاب محکم ہی اوسکا
حکم جاری رہا قولہ القصہ قرآن اب بہی سارے عالم مین جاری نہین ہا تہے وہ کونسی جگہہ ہی جہان قرآن اور
اہل ایمان نہین چین ہند فرانس روس روم انگریز اور سب بلاد افریقیہ اور امریکہ مین قرآن اور اہل ایمان موجود ہین قولہ اگر

معترض یہ ہی کہ جو کتاب اکثر قریات و پرگنات مین دستیاب ہو وہی وحی الہی ہی تو لازم آتا ہی کہ جمیع کتب
ور سید وحی سماوی دین انتہی لالہ صاحب کی عبارت فشانی ہی جو مدعا کو نہین سمجہی اصل مقصود تو یہ ہی کہ
معدوم ہو جانا ایسی کتاب کا جو قیامت تک منسوخ نہو اور اوسکے احکام تا بقای دنیا جاری رہین نہین سکتا جب ہی
کتاب ایسی معدوم ہو جاوے کہ ہزار تلاش کرین نملے تو جاننا چاہیے کہ وہ ایسی کتاب آسمانی نہین جو تا بقای دنیا احکام
اوسکے باقی رہین یا وہ کتاب واقع مین کتاب آسمانی ہی نہین جیسی بید ہنود یا اگر ہے تو منسوخ الاحکام ہے
جیسے کتب انبیای سابقین **قولہ** ساکنان چین و سراندیپ او نیپال او روس او امریکہ او بہمر و حبش
نام اسلام و نشان قرآن سی خبردار نہین انتہی لالہ جی کسقدر سچ بول رہی ہین انکو شرم نہین آتی تاریخ چین سی
کہ مولف ایک صاحب عیسائی کی ہی ظاہر ہی کہ چین مین بہت اہل اسلام اب موجود ہین اور بڑے بڑے
شہر اور بڑی بڑی مساجد اونکی زمانہ دراز کی بنای ہوئی اب وہان قائم ہین بلکہ مورخ نہایت متعجب سے
کہتا ہی کہ مین حیران ہون کہ یہانپر کسقدر اسلام کا کیسا شیوع ہوا اور کیسی ہوا مستر جیمس کارکران جو حالات چین سی بہت
واقف ہین اور بڑی تاریخ وہان مشہور ہین تاریخ چین مطبوعہ ۱۸۵۳ء مطبع منشی نولکشور مین لکھتی ہین کہ ملکت خطا مین
بہی اسلام جاری ہی اور ۶۹۰ سنہ مسیحی یعنی ... ہجری مین اس مذہب کا رواج اوس ملک مین ہوا اور کئی بڑی بڑی شہر
صرف مسلمانان خطائی سی آباد ہین اور تحقیق ہی کہ تین سو برس فغفوران خطا کی حضور مین مسلمان سب مہندس
اور ہیئت دان تہی اور زائچہ او تقویم تیار کرنیکے لئی مقرر تہی معلوم نہین کہ کسطور سی پہلے خطا مین اسلام شروع
ہوا لیکن یہ تحقیق ہی کہ کتنی دنون آپس ہی مین بیاہ شادی کرکے رفتہ رفتہ اس قوم کو ترقی ہوئی بعد ازان بالکے
لڑکونکو خرید کرکے ختنہ کرادیا اور اسیطرح چیر کافرونکی لڑکیونکو لیکر اونسے بیاہ کرلیا اور ایکدفعہ جب صوبہ شانتنگ
مین قحط سالی سی وہ تنگی ہوئی کہ ماباپ اپنی بچونکو بیچنا شروع کیا مسلمان تمامی اولاد کفار کو خرید کرکے اپنے
مذہب مین لائی الغرض اہل اسلام کی بڑی کثرت خطا مین ہی اور بہت سی شہر صرف انہین سی آباد ہین اور
کسی غیر مذہب والیکو جوار مین بسنی نہین دیتے انتہی جان ڈیونپورٹ صاحب اپنی کتاب مطبوعہ لندن ۱۸۶۹ء
مین لکھتے ہین کہ تیس برس کے کمتر زمانہ مین اس مذہب یعنی مذہب اسلام کے لوگون نے سلطان روم اور
شاہان فارس کو مغلوب کیا شام و عراق و مصر اور تمام بلاد بحر ظلمات سی بحر خضر اور دریای جیحون تک تصرف مین
کئے اور اونکا مذہب اقالیم ایشیا وسطی افریقہ اور کنارہای بحر خضر پر پہیلتا جاتا ہی انتہی جب یہ حال ہی تو لالہ جی
فرماوین کہ وہ کونسی اقلیم ہی جو شہرت اسلام سی باقی رہگئی یہ حال مین اہل اسلام جو ساکنان چین ہین اونسی لوتر انگریزی
چین کی بہت تکرار ہوئی اور نوبت مقابلہ و مقاتلہ کی پہونچی ابہی تک اوسکا کچھ فیصلہ نہین ہوا نیپال مین جسقدر ہے
اور وہان اہل اسلام کثرت موجود ہین اگر لالہ صاحب کو یقین نہو تو خود تشریف لیجا کر دیکھ آوین اور راہ رسم دین سکہ

علی ہذا القیاس سب مذہب مین بہت عرصہ سے اہل اسلام موجود ہین یہہ بات کچھہ چھپی ہوئی نہین امریکا اور [illegible]
مین بگواہی متواترہ انگریزون کے ثابت ہی کہ وہان اہل اسلام بہت ہین روس مین بھی اہل اسلام بہت کثرت
سے ہین یہانتک کہ بعض عرب شاہ روس کیطرف سے بعض بلاد پر حاکم ہین پس یہہ قول لالہ صاحب کا سراسر
افترا ہی اب ہم اون سے دریافت کرتے ہین کہ وہ حال بیدون اور شاسترون کا تو فرماوین کہ وہ بید کہان گیے
وہ تو ہند سے بھی غائب ہوگئے اور بیدی اور شاستری سوای ہنود کے کہین اور بھی نظر آتے ہین اور ہرگاہ
کہ بید جسقدر کہ زمان سابق مین مرتب ہوے تہی اب صفحۂ عالم سے گم ہین پس اب وہ کونسی کتاب آسمانی ہی جسپر عملدرآمد
ہنود کا ہی اور بحالت مفقود ہوجانے بیدون کے کیونکر اعتبار کیا جاوے کہ جو طریق اب ان حمقاء ہند کا ہی یہہ
طریق مطابق بید کے ہی اور یہہ بھی نہین معلوم ہوتا کہ اسمین کیا کیا چیزین اور کیا کیا شرطین مرقوم ہین پس مدعیان
اتباع بید پر واجب ہے کہ یا تو اصل بید یعنی مجموعہ ایک لاکہہ اشلوک کو پیدا کرین ورنہ دعوی اتباع بید سے دست بردار
ہووین **قولہ** انبیاء پیشین کی کتابین تو صفحۂ عالم سے مفقود ہوہی گئے چونکہ ابقا اون کتابون کا علی حالہا واسطے
دوام کے منظور نہتا لہذا خدا تعالے نے اونکو گم کردیا اگر بید کا بھی یہی حال ہی کہ بزعم لالہ صاحب منسوخ ہین تو
ہم کو اون سے اسباب مین کچھہ مباحثہ نہین **قولہ** الغرض یہہ کلیہ نہین کہ گمشدگی تنزل اوسکی ذلت پر دال ہو اقول لالہ
صاحب نے یہہ کلیہ آپ ہی گڑہا اور آپ ہی اوسکو باطل کیا عزت و ذلت کی تو یہان کچھہ بھی بحث نہین بحث تو
یہان یہہ ہے کہ جو کتاب صفحۂ عالم سے مفقود ہوجاوے تو فقدان اوس کا دلیل جلی ہی اسپر کہ یا تو وہ کتاب
آسمانی نہتی یا یہہ کہ اوسکے احکام کا باقی رکہنا منظور الہی نہین **قولہ** اسیطرح کثرت شیء باعث عزت نہین
انتہی یہہ بھی یاوہ سرائی لالہ صاحب کی ہی کہ جسکی بحث نہین اوسکو دخل بحث کرکے کتاب کو طول دئے جاتے ہین
**قولہ** الحق مانند گلستان قرآن نے کبھی کسیوقت شہرہ نہین پایا انتہی لالہ صاحب کو شرم نہ آئی کہ محمدی جہوٹی
قسم کہائی وہ خوب جانتے ہین کہ جسقدر شہرہ اور تواتر قرآن مجید کا ہی ہرگز اسقدر شہرہ گلستان کا نہین اور یہہ بات کسی سے
مخفی نہین کہ کسی شہر مین کوئی حافظ گلستان کا نہوگا مثلاً شہر مراداباد مین ہی ایک شخص بھی حافظ گلستان کا
نہ نکلیگا اور قرآن کے حافظ صدہا آدمی اسوقت موجود ہین پہر اس امر کا کوئی انکار نہین کرسکتا کہ ہر سال مطابع
متعددہ مین قرآن مجید کے ایک ایک ہزار دو دو ہزار نسخے مطبوع ہوجاتے ہین اور یہہ نہین کہ اہل اسلام
ہی کے چہاپہ خانون مین چہپتے ہون بلکہ ہنود کے مطابع مین بھی چہپتے ہین لالہ صاحب فرماوین کہ آجتک گلستان کے
مرتبہ کس مطبع مین چہپ چکی ہی آیا اوسیقدر کثرت سے مطبوع ہوئی کہ جسقدر کثرت سے قرآن مجید چہپتا ہے
**قولہ** بر تقدیریکہ بید صفحۂ روزگار سے محو تہا تو معترض نے صفحہ ۲۲ و ۹ و ۷۶ و ۹۹ و ۳۴ و ۱۰ وغیرہ مین کہان سے لکہا
کہ فلان مطلب بید مین یہ لکہا گیا انتہی خلاصہ دعوی صاحب تحفۃ الہند کا یہہ ہے کہ بید بالاستیعاب نہین

ایمان لائی تھی یا نہین بر شق ثانی اون دونو دیوتون کی بے ایمانی ثابت ہوئی اور بر شق اول کسواسطے مہادیو اور کشن نے
بھسم ہوجانے مہادیو کا خوف کیا اور کیون ڈرکے مارے بھاگے پھرے اور کیون اونکی بچانیکی بشنیو نے تدبیر کی الغرض اگر ایکبھی عقل
ہوتی تو آپ سمجھ لیتے کہ ہرچند عالم اسباب مین ہوتا وہی ہے جو علم الٰہی مین ہے اور اوسکا وعدہ بیشک بے شبہہ پورا ہوتا ہے لیکن اہل
عالم پر واجب ہے کہ اسباب سے قطع نظر نکیا کرین ع گرچہ کس بے اجل نخواہد مرد + تو مرو در دہان اژدرہا + صاحبان عقل
ہمیشہ اسباب علل کا لحاظ رکھتے ہین کبھی اوس سے غافل نہین رہتے جسوقت اونکو آثار ظہور اسباب علل امور مخالفہ کے
یا آثار انقطاع اسباب و علل امور موافقہ کے دریافت ہوتے ہین اسیوقت اونکی تدبیرون کی کوشش کرتے ہین گو کہ اونکو یقین
واثق ہوتا ہے کہ امور مخالفہ وجود مین آوینگے اور امور موافقہ معدوم ہوجاوینگے یہی وجہ ہے کہ حکیم ربانی جامع اسرار آسمانی
نے اپنے عہد مین جناب نے آثار انقطاع اسباب حفظ قرآنکو مشاہدہ کرکے تدبیر جمع کرنیکی علل اسباب حفظ قرآنکی بعنوان شایستہ فرمائی پس
اس تدبیر سے یہہ لازم نہین آتا کہ اونکو یہہ اعتقاد تھا کہ خدا حافظ ہے قرآن کا مگر چونکہ عادۃ اللہ غالب یہی ہے کہ عالم
اسباب مین ہر امر اسباب علل کے ساتھہ مربوط ہے لہذا اون اسباب و علل کی تدبیرین مطابق رائے صائب اونھون نے اوسوقت
کے سعی فرمائی اور یہہ بات جو دلمین اونکی آئی یہہ بھی اثر اوسی وعدہ کا تھا جو درباب حفظ قرآن کے فرمایا ہے غرضکہ جس حافظ
حقیقی نے وعدہ حفظ کا فرمایا تھا اوسی نے ہی عالم اسباب مین سبب حفظ پر از روے القا و الہام کے ہدایت فرمائی
اور تکمیل اوسکی کرادی آپ یہہ خیال نہین فرماتے کہ مہاراجہ سری کرشنجیو کو بحسب اعتقادات باطلہ ہنود کے من حیث الالوہیت علم
تھا کہ فوج پانڈون کی منصور ہوگی اور کوروں کو اونپر غلبہ نہوگا اور جناب مہاراجہ صاحب اور مہادیو صاحب اور راجہ اندر صاحب
اور برہما اور دیوتا جدہشتر اور ارجن اور بھیم وغیرہ کو اونکی فتح اور غلبہ پر خبر دیچکے تھے پھر جسوقت کارزار مین برہمن کے تیر
آتش سوزان نمودار ہوئی اور لشکر پانڈون مین تہلکہ برپا ہوئی اور آثار اسباب مغلوبی پانڈون کا ظاہر ہوئی تو جناب سری کرشن
جیو نے تدبیر اوسکی دفع کی اسطور پر فرمائی کہ پانڈون کو حکم فرمایا کہ لباس امیری اوتار کر کمال خشوع اور خضوع کے ساتھ عاجزانہ
اس آگ کی پرستش بجالاؤ اور سجدہ مین گر جاؤ اس آگ کے جھکاؤ تب یہہ اشتعال فرد ہوگا ورنہ ہمکو اور تمہارے سب لشکر کو
نیست و نابود کردیگی چنانچہ خود بھی سری کرشن نے یہہ عمل کیا اور پانڈون سے بھی کرایا علی ہذا القیاس جب درونا چارج محو صف
کارزار سری کرشن اور پانڈون کی سپاہ پر تیر سنگ کیا تو کرشنجیو نے یہہ ارشاد فرمایا جسکا ترجمہ منشی [illegible] دیال
اسطور پر فرماتے ہین بیت ہو لیگا تب جیت جدہشتر دروغ + لڑائی کو ہوگا نہ ہرگز فروغ + الغرض خوف مغلوبی لشکر
پانڈوان اور غلبہ سپاہ کوروں کی جدہشتر سے جھوٹ بلوایا پس اگر لالہ جی اپنی اس دلیل کو خوب محکم تصور
فرماتے ہین تو بلاتکلف ان واقعات مین بھی اوسکو جاری فرما کر صاف صاف افادہ اوسی تقریر کا کرین کہ [illegible] سمجھتے
ہین کہ کرشن جیو اور جدہشتر اور ارجن اور بھیم سین وغیرہم اوس علم و خبر پر جو درباب فتح پانڈون کے
اونکے معبودون نے دی تھی ایمان لائے تھے یا نہین بر تقدیر تسلیم شق ثانی ان سبکی بے ایمانی ثابت ہوئی

اور بر تقدیر تسلیم شق اول کسطرح اونہون نے پانچون کی شکست کا خوف کیا اور کیون عبادت آتش اور جھوٹ بولنے
اور بلوانے کے مرتکب ہوئی **معذرت** خدمتین ہنود کی چند کلمہ سخت نسبت مہاراجہ سرکار کشمیر کے یہان لکھے گئے
ہین واقع مین یہہ میرے الفاظ نہین ہین بعینہا اعادہ تقریر پہیر زمین ہیں ہان منشی اندرمن صاحب کا جی اگر آپ لوگ سنگات
کرین تو منشی اندرمن صاحب بھی ایسے کرین اور مجکو بھی شاد فرماوین **قولہ** نزدیک خلفا نقول اخبار احاد پر قرآنیت کا حصر تھا
کیونکہ ابوبکر نے یہہ امر خطیر تنہا زید بن ثابت کو تفویض کیا انتہی قساوت قلبی لالہ صاحب کی قابل لحاظ ہی کہ خود حدیث کے
ترجمہ مین قول زید بن ثابت کا نقل کرتے ہین تتبع و تلاش قرآن شریف کی شروع کی اور خرما کے پتون اور پتھرون اور
حافظون کی دلون سے لیکر ترتیب دی فقط جب یہانتک تحقیق اور احتیاط عمل مین آئی کہ نہ صرف لکھی ہوئی پر کفایت کیا گیا نہ صرف
زبان حفاظ پر بلکہ دونون امر کے اجتماع سے اطمینان کامل کر لیا گیا جب دونون امر مجتمع ہو گئی تب مصحف مین لکھا گیا
یہانتک کہ آیات آخر سورہ توبہ باوجودیکہ زبانی یاد تھین مگر پھر بھی واسطے مزید اطمینان کے تلاش اسکی ہوئی کہ
کہین کسی کے پاس حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی عہد کی لکھی ہی ملین چنانچہ ابو خزیمہ کے پاس لکھی ہوئی ملین ہرگاہ کہ ان سب امور کو خود
لالہ صاحب تحریر فرما چکے ہین پس سخت بی ایمانی ہی کہ جہلا کے بہکانیکو اور اپنا تشخص جتانیکو اور دلی مطلب کہانیکو نقل
قرآن کو مبنی بر خبر احاد قرار دیتی ہین اگر اسکی زید بن ثابت کی جمع اور کتابت سے یہہ گمان لالہ جیکو پیدا ہوا تو یہہ
کمال بیوقوفی انکی ہی اسلیے کہ وحدت کاتب سے وحدت رواۃ مکتوبین کی لازم نہین آتی ایک کاتب ہزار آدمیکی زبانی ایک
خبر سنکر اور کتوب نہین ہکیکر ایک کتاب مین لکھتا ہی پس لکھنا ایک کاتب کا اوس خبر متواتر کو خبر کے تواتر مین کسیطرح خلل انداز
نہین ہوسکتا بلکہ موید تواتر ہی علاوہ بران جو تواتر کہ قبل از جمع مصحف تہا وہ تواتر تو بدستور آجتک چلا آتا ہی اور وہی
سلسلہ روایت کا کہ قرأت علی فلان و سمعت من فلان اب بھی صاحب وحی علیہ السلام تک پہونچایا جاتا ہی بلکہ بعنایت
الہی روز بروز وہ ترقی ہی کتابت مصحف سے یہہ نہین ہوا کہ اہل اسلام نے یاد کرنا قرآن کا چھوڑ دیا پس قول لالہ صاحب کا کہ
نزدیک خلفا الخ سراسر افترا پردازی انکی ہی **قولہ** پھر زید بن ثابت نے آیت آخر سورہ توبہ کو کسو واسطے ابو خزیمہ انصاری کی بیان
سے داخل قرآن فرمایا انتہی یہہ بھی لالہ صاحب کی دغابازی ظاہر ہی دیکھو آپہی حدیث کی ترجمہ مین صفحہ ۱۰ کی دسوین سطر مین
لکھتی ہین کہ سوا ابی خزیمہ کے کسیکے پاس لکھی ہوئی نپائی باوجود اسکی ازراہ دغابازی اور خیانت پردازی کے یہان یہہ
فرماتی ہین کہ ابی خزیمہ کے بیان سے داخل قرآن فرمایا ہرگاہ کہ خود ترجمہ لالہ صاحب سے واضح ہی کہ حدیث مین نفی وجود کتابت
ہی یعنی وہ آیتین بجز خزیمہ کے کسیکے پاس لکھی ہوئی تھین نہ یہہ نہین ہی کہ وہ آیتین کسیکو بجز خزیمہ کے یاد نہ تہین
پس دیدہ و دانستہ اغماض لالہ صاحب کا خود اپنی ہی ترجمہ سے دلیل جعلی اور بددیانتی اور دغابازی لالہ صاحب کی ہی آگے
اسکے سوا جسقدر تقریرین لالہ صاحب کی ہین انکی حماقت پر دلائل قویہ ہین ہمکو انکیطرف توجہ ضرور نہین کیونکہ جبکہ وہ
اپنی حماقت آپ ہی ظاہر کرتے ہین اور اپنی غباوت کو برملا آشکارا فرماتے ہین تو پھر ہمکو زیادہ تر تعرض کی ضرورت

نہ رہی جب وہ ایسے احمق ہین کہ درمیان مین شئی معدوم اور موجود کے تمیز نہین کرسکتے اور توریت وانجیل اور سب وحی کے وجود کو جو صفحہ عالم سے معدوم ہین اور قرآن کے وجود کو کہ بتواتر بمشاہدہ موجود ہے برابر سمجھتے ہین تو اونکی حماقت پر اسی زیادہ اور کیا دلیل ہوگی **قولہ** قطع نظر ازین آیت وانا لہ لحافظون مخالف و مناقض آیہ ما ننسخ من ایۃ او ننسہا ہی انتہی یہہ لالہ صاحب کی جہالت اور غباوت ہے کہ معنی لحافظون کو نہین سمجھتے اگر آیۃ مین یہہ ہوتا کہ لحافظون عن ان ننسخ تب البتہ تناقض ہوتا اور ہرگاہ کہ یہہ نہین ہے تو دونون آیتون مین کسیطرح کا تناقض نہین قراین عقلی ونقلی اسپر دال ہین کہ مراد آیت کی یہہ ہے کہ ہم وقوع تحریف وتبدیل مخلوق کے ہات سے اوسمین ہونے دینگے تاقیام قیامت تصرف اور قلت مبالات اور کم توجہی اور بدسگالی اور غنا واعدا کی سبب سے کچھہ قرآن سے ضائع ہوگا دائماً صفحہ عالم پر باقی رہیگا باقی رہا یہہ امر کہ خود خدا کسیطرح سے اوسمین نسخ راہ یاوے اسکی نفی آیت مین نہین اور قراین نقلیہ تو یہہ ہین کہ ہرگاہ بصراحت تمام کئی آیتون مین بیان کیا گیا ہی کہ ہم بسبب اقتضای مصلحت کسی آیت کے تلاوت کو منسوخ کردیتے ہین اور پھر یہہ بھی ہے کہ ہم اوسکے حافظ ہین تو ظاہر ہے کہ حفاظت سے حفاظت من النسخ جو خود حافظ کا فعل ہی مراد نہین بلکہ اونہین نقصانات سے حفاظت مراد ہی جنکا بیان اوپر گذرا یہی سبب ہے کہ جمہور مفسرین اور علماء عرب نے یہی بات تفسیر مین آیت کی لکہی ہے صاحب کشاف لکہتے ہین انہ ہو الذی نعث بہ جبریل الی محمد صلعم وبین یدیہ ومن خلفہ رصد حتی نزل وبلغ محفوظاً من الشیاطین وہو حافظہ فی کل وقت من کل زیادۃ ونقصان وتحریف وتبدیل بخلاف الکتب المتقدمۃ فانہ لم یتول حفظہا وانما استحفظہا الربانیین والاحبار فاختلفوا فیما بینہم بغیا فکان التحریف ولم یکل القرآن الی غیر حفظہ وقولہ تعالی وانا لہ لحافظون قد جعل دلیلا علی انہ منزل من عندہ ایۃ لانہ لو کان من قول البشر او غیر ایۃ لتطرق علیہ الزیادۃ والنقصان کما یتطرق علی کل کلام سواہ انتہی شارح بزدوی لکہتے ہین لیس المراد الحفظ لدیہ فان اللہ تعالی من ان یوصف بالنسیان والغفلۃ فعرفنا ان المراد الحفظ فی الدنیا فان الضیاع محتمل قصدا کما فعلہ اہل الکتاب والغفلۃ والنسیان فتوہم مناد بہ بعدم الحفظ الا ان تحفظ اللہ تعالی وہو معنی قولہ وانا لہ لحافظون ای نحفظ منزلا لا ملحقہ تبدیل انتہی اور قرینہ عقلیہ خود طرز سوق کلام ہے جیسا کہ لا مبدل لکلمات اللہ کی بیان مین اوپر گذر چکا ہی اور یہہ بات کچھہ زبان عرب ہی پر منحصر نہین بلکہ ہر زبان والا خوب سمجھتا ہے کہ مثلاً حاکم زبردست یہہ کہتا ہے کہ مین اپنی رعایا کی جان ومال کا حافظ ہون اوس سے بھلا یہہ مفہوم نہین ہوتا کہ اگر از رو سے قانون عدالت کے خود حاکم کے نزدیک ہلاک کرنا کسی شخص کی جان ومال کا ضرور ہو تو یہہ فعل اوسکا مناقض اوسکی قول کا ہوگا یا مثلاً بادشاہ یہہ کہی کہ مین اپنی خزانہ کا حافظ ہون تو اوس سے یہہ لازم نہین آتا کہ خود بادشاہ بھی تصرف اور خرچ کرنے سے ممنوع ہوجاوے اگر ایسا کوئی سمجھے تو مانند لالہ صاحب کے سخت بیوقوف سمجھا جائیگا اب رہی یہہ بات کہ اگر کوئی کہی کہ سبب یہی جو صفحہ عالم

معدوم مین وجہ اسکی یہی ہی کہ وہ بہی منسوخ التلاوۃ ہوگئی ہین جواب اسکا یہہ ہی کہ درمیان نسخ تلاوت کے اور
ضائع ہوجانیکے فرق بہت ظاہر ہی منسوخی تلاوت کی بحکم تشریعی ازروی خبر رسول کے واقع ہوئی ہی اور ضائع ہوجانا
یا معروف ہوجانا یا جاتا رہنا کل یا جزو کا بہی ہی اور یہہ تصرف اعدا اور قلت مبالات اور عدم توجہی اور کم التفاتی اہل
کتاب کی اگر یہہ منسوخ التلاوۃ ہین تو وہ قول ہرگز کا نشان دین جس سے یہہ بات ثابت ہوتی ہو علاوہ بران یہہ کیسی عجیب
بات کی ہی کہ ہر قرن مین بغیر خبر ہوجا کی کہ وہ واقع ہوئی ہی یہہ بات سے پہلی نشان یہہ ورنگا کہین نہین چلتا تہا یہہ
بات ہی نئے اسکو پیدا کیا زیادہ عرصہ نگذرنے پایا کہ پہر معدوم ہوگئی غرضکہ ان وجوہ سے ہرگز یہہ نہین کہا جاسکتا کہ
معدوم ہوجانا یہہ دنکا بسبب منسوخی تلاوت کی ہی **قولہ** یہہ ادعا بہی احادیث مرقومہ بالا سے باطل ٹہرتا ہی انتہی
یہہ بہی ایک حیلہ سازی لالہ صاحب کی ہی کیونکہ دعوی صاحب تحفۃ الہند کا یہہ ہی کہ جتنے نسخے موجود ہین سب مین
وہی الفاظ موجود ہین جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اصحابونکو پہونچے ہین کسی مین زیر و زبر کا بہی اختلاف نہین اور جب
کہین کچہہ غلطی ظاہر ہوئی تہی تو فی الفور عالم اور حافظ نکال دیتے ہین لیکن لالہ صاحب اسکے جواب مین لکہتے ہین کہ
احادیث مرقومہ بالا سے یہہ ادعا باطل ٹہرتا ہی انتہی یہہ قول لالہ صاحب کا صریح جہوٹ ہی اور احادیث مرقومہ
تمامتر مؤید قول صاحب تحفۃ الہند کی ہین کیونکہ ایک حدیث سے تو یہہ ثابت ہی کہ صحابہ کے پاس جو لکہے ہوئے ورق
وغیرہ تہے اور انکے سوا اور بہی انکی یاد زبانی سے مطابقت کرکے ایک جگہہ قرآن لکہا گیا اور دوسری حدیث سے
یہہ بات ثابت ہی کہ اسی قرآن کی نقل عثمان نے بدستور رو اور مقابلہ جماعہ کثیر صحابہ کی لکہوا کر اطراف مین بہیجدی
چنانچہ اب جسقدر مصاحف ہین سب انکی مطابق ہین اور حدیث ثانی سے یہہ بات بہی ثابت ہی کہ جسقدر ماسوا قرآن کے
قرآن سمجہہ کر لکہہ لیا تہا اسکو مصاحف مین سے نکلواکر جلوا دیا چنانچہ یہہ امر خود الفاظ حدیث سے ظاہر ہی کیونکہ
الفاظ حدیث یہہ ہین امر بما سواہ من القرآن فی الصحف ان تحرق یعنی حکم دیا اسکا جو چیز سوای اسکے
ہی صحیفون مین قرآن سے مینے جو کچہہ کہ ماسوا قرآن کے صحیفون مین بنام نہاد قرآن لکہہ لیا ہی اسکو وہان سے
پہاڑ ڈالا جاوے یا جلا دیا جاوے نقط پس جو کچہہ دعوی صاحب تحفۃ الہند کا تہا احادیث مذکورہ سے تو ثابت ہوگیا
یا یہہ اگر لالہ صاحب نکسی سمجہین تو انکی سمجہہ کی کجی ہی **قولہ** کیونکہ اول حدیثون سے سوای فوائد مذکورہ کے
اور بہی کئی فوائد برآمد ہوتے ہین انتہی عجب جاہلانہ تقریر ہی کہ اگر عربان سنکر کہا جاوے تو بہی بجا ہی اگر دیوانونکی
بڑ سمجہی تو بہی سزا ہی یہہ کلام بطور دلیل کے اوپر اس امر کے لائی ہین کہ یہہ دعوی صاحب تحفۃ الہند کا احادیث
مرقومہ سی باطل ٹہرتا ہی مگر بعد لفظ تعلیل کے کچہہ اور بہی بڑہا نکا دہی یعنی کہ سوای فوائد مرقومہ سابق کے اور بہی
کئی فائدہ برآمد ہوتے ہین **قولہ** اول آنکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے کسینے تمام قرآن نہین پڑہا تہا انتہی یہہ بہتان طرازی
لالہ صاحب کی ہی یہہ امر کسیطرح حدیث کے الفاظ سے مستنبط نہین ہوتا یہہ فائدہ اول کا افترا محض لالہ صاحب یہہ

ہوا کہ بہتان طرازی اونکی آشکارا ہوئی **قولہ** دوم آنکہ بوقت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی قرآن جمع نہین ہوا تہا ابوبکر نے
جمع کیا بآنچہ یکہ پیمبر مامور نتہی اگر مراد لالہ صاحب کی یہہ ہی کہ لکہا ہوا ایک جا نہتا تو مسلم ہی مگر اسمین کچہہ قباحت نہین
ہی اور لالہ صاحب کو اسپر کچہہ اعتراض نہین پہونچ سکتا کیونکہ اونکی بیدبہی بیدبیاس سے پیشتر مکتوب نتہی اور اگر
مراد یہہ ہی کہ سینو نمین مجتمع نتہا تو غلط محض ہی پہر جمع کرنا ابوبکر صدیق کا باوجود نامور ہونیکے کچہہ موجب
طعن نہین ہی اگر اونکو جمع کرنیکی ممانعت ہوتی تو البتہ جمع کرنا موجب الزام تہا ہر گاہ کہ نہ مامور تہی نہ ممنوع تہی
پس جو کچہہ اونہون نے کیا وہ امر مباح تہا کہ از روی الہام اور مشورہ اور استحسان اہل ایمان کے اسکو عمل مین لائی
بیدبیاس جیو پر کوئی وحی اوتری تہی جسکے رو سے وہ بیدونکی جمع کرنے بیدونکے مامور ہوئے ہون پس اگر لالہ صاحب
کے نزدیک فعل ابوبکر موجب طعن ہی تو عمل بیدبیاس بطریق اولی محل طعن ہی اور بیدبیاس تو گویا جس مین ہم جا جو کچہہ
کہتا ہون کہ وہ کب معمور سکے تہی کہ بعد غائب ہوجانی بیدونکا اونہون نے بیدونکو جانداسی سیکہا اگر کوئی حسکم
اس مضمونکا اوترا ہو تو لالہ صاحب اوسکو بیدونسے نقل کرین خلاصہ کلام یہہ کہ اسبب جمع کی امر صریح ہے کہ اگر جناب صدیق
رضی اللہ تعالی عنہ لالہ صاحب کے نزدیک مطعون ہین تو برہما کسی طرح ہرگز اس طعن سے مصئون نہین پس فائدہ دوم
بحق لالہ صاحب اسقدر مفید ہوا کہ اونکی اکابر کو دو نہین کی زبان سے مطعون کرایا **قولہ** سیوم آنکہ عثمان نی زمان
خلافت مین جب دیکہا کہ لوگ پہر بہی قرآن مین فرق کرتے ہین تو زید وغیرہ کو مامور کیا کہ از سر نو صحیح کرین
اور ساری آیات زبان قریش مین لکہین انتہی یہان لالہ صاحب مرتکب کئی خیانتونکی ہوئی اور بسبب جبلی قوم کے کئی
مغالطے اور دغابازیان کام مین لائی ایک یہہ کہ فرماتی ہین کہ لوگ پہر بہی قرآن مین فرق کرتے ہین یہہ صاف مغالطہ
اور دغابازی ہی لیکہ جیکی یہی لفظ پہر بہی وہی محض از راہ خیانت پردازی اور دغابازی کے لائی ہین تاکہ عوام کو دہوکا
دین کہ پیشتر بہی قرآن مین لوگ فرق کرتے تہی حالانکہ یہہ ہرگز نہین اول جو قرآن جمع ہوا تہا اسوقت تک جیسا عہد
مین حضرت کے پڑہا جاتا تہا ویسا ہی پڑہا جاتا تہا اور ویسا ہی لکہا گیا تہا اسوقت تک کوئی شخص خلاف قرات متواترہ کے
نہین پڑہتا تہا اور کچہہ فرق قرار تو تہین قراءت متواترہ سے تہا ایسی ہی یہہ قول انکا کہ از سر نو صحیح کرین مبنی اوپر مغالطہ اور
خیانت پردازی اور دغابازی کی ہی حدیثون میں ہرگز یہہ لفظ نہین بلکہ الفاظ حدیث کی بروایت ترمذی یہہ ہین عن انس ان حذيفة
قدم على عثمان وكان يغازي اهل الشام في فتح ارمينية واذربيجان مع اهل العراق فرأى حذيفة اختلافهم
في القرآن فقال لعثمان بن عفان يا امير المؤمنين ادرك هذه الامة قبل ان يختلفوا في الكتاب كما اختلفت اليهود والنصارى
فارسل الى حفصة ان ارسلي الينا بالصحف ننسخها في المصاحف ثم نردها اليك فارسلت حفصة الى عثمان بن
عفان بالصحف فارسل عثمان الى زيد بن ثابت وسعيد بن العاص وعبد الرحمن بن الحارث بن هشام وعبد الله
بن الزبير ان انسخوا الصحف في المصاحف وقال للرهط القرشيين الثلثة ما اختلفتم فيه انتم وزيد

بن ثابت فاکتبوہ بلسان قریش فانما نزل بلسانہم حتی نسخوا الصحف فی المصاحف بعث عثمان الی کل افق بمصحف من تلک المصاحف التی نسخوا یعنی غزوہ آذربیجان سے جب حذیفہ پہر کر مدینہ مین آئے اور وہان اہل شام روتی تھے اور اہل عراق اونکی ساتہہ تہی تو جونکہ دیکہا تہا حذیفہ رض نے اہل عراق کا اختلاف قرآن مین اسلئے کہا عثمان سے کہ ای امیر المؤمنین خبر لے اس امت کی پیشتر اسکی کہ باہم مختلف ہون قرآ مین مانند مختلف ہونے یہود اور نصاری کی تو پیغام بہیجا عثمان نے حفصہ کی پاس کہ ہماری پاس بہیجدو تم اون صحیفونکو تاکہ ہم نقل کرالین اونکی مصاحف مین پہر دینگے ہم اونکو تمہاری پاس پس بہیجدیئے حفصہ نے وہ صحیفے پاس عثمان بن عفان کے پس پیغام بہیجا عثمان نے پاس زید بن ثابت اور سعید بن العاص اور عبد الرحمن بن الحارث بن ہشام اور عبد اللہ بن زبیر کے کہ نقل کر دو انکی مصاحف مین اور تینون گروہ قریشیو نسی کہا کہ جب اختلاف کرو تم اسمین زید بن ثابت سے تو لکہیو اوسکو زبان قریش مین اسلئے کہ قرآن نازل ہوا ہی قریش ہی کی زبان مین جب نقل کر چکے وہ صحیفونکی مصحفون مین تو بہیجا عثمان نے ہر طرف ایک ایک مصحف ان مصاحف مین سے جو نقل کئی تھے اونہون نے فقط اب افترا پردازی لالہ جی کی عیان ہو گئی کچہہ حاجت بیان کی نہین رہی حدیث مین اصلا تذکرہ تصحیح بار ثانیکا نہین بلکہ مضمون حدیث صاف یہہ ہی کہ جب اہل عراق قرآن کو جیسا کہ نازل ہوا تہا نہین پڑہتی تہی بلکہ کوئی اوسمین کچہہ زیادہ کرتا تہا اور کوئی کچہہ گہٹا دیتا تہا تو عثمان نے بعینہ نقلین اوس صحیفہ شریفکی کہ جو ابو بکر صدیق کے عہد مین بمشورہ اور تصحیح قرا بنقل متواتر اور تصحیح صحائف مکتوبہ کے لکہا گیا تہا لکہوا کر اطراف کو بہیجدین پس اس فائدہ نے ناظرین کے حق مین اسقدر فائدہ بخشا کہ لالہ جی کی خیانت و افترا مین انکو کچہہ شک نرہا قولہ فائدہ چہارم پہلے نسخہ سب جلا دئے اور دوبارہ ترتیب دیا ہوا نسخہ رائج کیا انتہی اقول سر افترا لالہ جی کا ہی حدیث مذکور کا صاف ظاہر ہی کہ پہلا نسخہ جو بہت احتیاط اور تصحیح کے ساتہہ لکہا گیا تہا اوسیکی نقلین کر اکر اونکو رواج دیا اور سوائے اوسکے جو لوگون نے کچہہ اور زیادہ لکہہ لیا تہا اوسکو تلف کر دیا گیا لالہ صاحب از راہ کجروی اور اعوجاج قلبی سیدہی مضمون کو برعکس تحریر فرماتے ہین اس فائدہ سی بڑا فائدہ کجروی اور اعوجاج قلبی لالہ جی کا حاصل ہوا قولہ بر تقدیر یکہ نسخہ جدید نسخ قدیم سی موافق تہا تو اگلی نسخہ کسواسطے جلا دی انتہی لالہ جی فصد لوا ئیی اور کچہہ دماغ کا علاج فرمائے بالاستیعاب کوئی صحیفہ جلایا نہین گیا بلکہ جسقدر ماسوائے قرآن کے جو چیزین تہی اور قرآن مین از راہ غلطی کے داخل کر لی تہی وہ جلائی گئی تہی نہ یہہ کہ کوئی صحیفہ بالکل جلا دیا گیا ہو قولہ پہر نسخہ کہ حفصہ کو عثمان نے واپس کیا تہا اوسکی خبر بار دیگر نہ ملی کہ کہان گیا شاید کہ من بعد اوسکو بہی عثمان نے فی النار کیا اور جلا دیا اگر کسی محمدی کی پاس ہووے تو ظاہر کریں کہ ان قرآنو نسی مقابلہ کیا جاوے کہ اوسکی مطابق ہین یا مخالف انتہی

خیر ہو لا الٰہی مستی زر دیجام پادری فانڈر کی بطرح آپ سکے وہاں گو حرفی ہی کچھہ تو سوچ سمجھ کر لکھا کرو تو ہم بہ مہلکہ
ہمی منزل تک پہونچا دیتے مگر آپ فرماتے ہین کہ جب آپ ہی مطابق آپ کی آنترجے کے موافقہ کیا جاویگا کہ الٰہی وید
جو برہما کے سامنے لکھے گئے تھے اور لاؤ وہ کرشن گیتا جو کرشن کے عہد مین لکھی گئی تھی اور لائیے وہ مہابھارت
جو بیاس نے لکھی اور دکھاؤ وہ سب پوران اور رامائن اور منوسمرتے اور مناچہر اور اور کتابین جو مؤلفین نے
لکھین تھین کہ کتب موجود وحال سے مقابلہ کیا جاوے تاکہ دریافت ہووے کہ اونکے مطابق ہین یا مخالف یا بہیہ
فرماتے ہو کہ مؤلفین اور مصنفین کتب مذکورہ کے جسوقت فی النار ہوئے تو اون کتابونکو بھی اپنی ساتھ سعیر مین لیگئے اسکا
آپ کیا جواب دینگے بجز اسکے کہ خود کردہ را علاج نیست سخت پشیمانی اوٹھاوینگے اور اپنے کیے پر پچھتاوینگے
عجز اکاری کند عاقل کہ باز آید پشیمانی + گر عاقل و پابند حیا کو ایسی امور کا لحاظ رہتا ہی آپ تو ایسی قوم کے
فرد کامل ہین کہ جنکی نظر مین اس قسم کے امور نہایت خفیف ذری تو دل مین شرمائے ہوتے بھلا اگر
پادری فانڈر نے بیچ تقریر میزان مین کی تو ایک بات بھی تھی کہ اونکے ہاتھہ مین ترجمہ ایک کتاب کا تو ہی گو کہ
محرف ہی ہے آپکے پاس تو ایک کتاب بھی مستند نہین آپ نے کس بنا دپر پادری صاحب کی کاسہ لیسی
اختیار کی آپ کی وہی مثل ہوئی کہ بینڈکی کو بھی زکام ہوا اب سنیئے کہ اول تو قرآن مجید ہم تک بروایت
متواتر منقول ہی اور ہر زمانے مین اسکے راویوں کا تواتر رہا ہی اور ہر قرن کے آدمی قرن سابق سی اسکو
بتواتر روایت کرتے چلے آئے ہین پس بسبب تواتر روایت کے ہم کو ضرورت اسکی اصلا نہین کہ ہم ان مصاحف
کو جو اس زمانے مین موجود ہین کسی مصحف مکتوبہ زمانہ سابق سے مقابلہ کرین بلکہ اگر کہین کاتب کی غلطی ہوگی ہم
اپنی روایت اور یاد کے رو سے صاف کہہ سکتے ہین کہ یہان کاتب سی غلطی ہوئی ہے پس حفظ قرآن
محتاج کتابت نہین اگر بالفرض لکھا بھی نجاتا تب بھی سینے اہل اسلام کے دربارہ روایت و حفظ قرآن کے
خدا تعالٰی کے نزدیک ایسی مشکور اور منظور ہوئی ہی کہ کچھہ حرج اور نقصان اوسمین نہ آتا ثانیاً جسقدر مصاحف
مصححہ اس زمانے مین موجود ہین وہ مقابلہ کیے ہوئے ہین مصاحف سابقہ سے اور مطابق ہین اون مصاحف
کے جو عثمان رضی اللہ عنہ نے آفاق مین مشتہر کیے تھے اور وہ مصاحف بحضور جماعۂ ثقات اور حافظان صحابہ کے
اوس مصحف سے جو بعہد امیر المؤمنین ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے لکھا گیا تھا لفظاً لفظاً حرفاً حرفاً نقل کیے گئے
تھے چنانچہ حدیث مین لفظ انتسخنا اسپر دلیل صریح ہی کیونکہ معنے نسخ کے یہہ نہین کہ منتخب کیا ہو بلکہ معنے
اوسکے از روی لغت کے یہہ ہین کہ نقل اوتار لی ہو اوسکی جیسا اصل تہا ایسی ہی نقلین اوسکی ہین پس جب
اکثر نسخہ تصحیح مصاحف بحضور جماعۂ ثقات اور قراء اور حفاظ کے اوس مصحف سی باحتیاط تمام ہوگئی تو اب موجود نہونا نسخہ
منقول عنہ کا کچھہ موجب نقصان نہین ہی اور یہی سبب ہی کہ رومی مین پر جسقدر مصحف مصححہ ہونگے کبھی اون مین

ایک حرکت یا سکون کا بھی تفاوت نہ کلیۃً ثالثاً یہ کہ حدیث بخاری میں صاف وارد ہے حتی اذا نسخوا الصحف
فی المصاحف رد عثمان الصحف الی حفصۃ الحدیث یعنی جب نقل کر چکے اون صحف کو مصاحف میں تو پھیر دیا
صحف کو عثمان رض نے پاس حفصہ رضی اللہ عنہا کے جب پھیر دینا عثمان رض کا اون صحف کو پاس حفصہ رض کے ثابت ہے تو جو شخص
کہ مدعی اس امر کا ہو کہ اوسکو بھی جلا دیا اوسپر اثبات اپنے دعوی کا لازم ہے اور بدون ثبوت اوسکی دعوی کے ہمکو کچھ
جواب لازم نہیں اما **قولہ** الحاصل جیسا کہ شیعہ کہتے ہیں کہ عثمان نے قصداً قرآن کم کر دیا اور بعض آیات کو تغییر
اور تبدیل کر دیا ویسا ہی سنیوں کی کتابوں سے بھی ظاہر ہو یا ہر ہوا تھے لا اقول صاحب افترا پردازی سے کام نہیں چلتا
سنیوں کی کتابوں کا حال تو آپنے چار فائدوں میں لکھکر بجز اظہار اپنی افترا پردازی اور بہتان طرازی کے اور کچھ
فائدہ نہیں اوٹھایا اب شیعوں کی کتابوں کی عبارات اور اون کے علمائے محققین کی تصریحات قرآن کے باب میں سنیے تا
کہ دریافت ہو جاوے کہ آپنے شیعوں پر بھی افترا برپا کیا ہے ابو جعفر محمد بن علی بابویہ جو بڑے عالم فرقہ شیعہ کے ہیں
اور ملقب بشیخ صدوق ملقب ہیں رسالہ اعتقادات میں لکھتے ہیں اعتقادنا فی القرآن ان القرآن الذی انزل
اللہ تعالی علی نبیہ ہو ما بین الدفتین وہو ما بین ایدی الناس لیس باکثر من ذلک ومبلغ سورہ عند الناس مائۃ واربع
عشرۃ سورۃ وعندنا والضحی والم نشرح سورۃ واحدۃ ولایلاف والم ترکیف سورۃ واحدۃ ومن نسب
الینا انا نقول انہ اکثر من ذلک فہو کاذب انتہی یعنی اعتقاد ہمارا قرآن کے باب میں یہ ہے کہ بیشک جو قرآن
کہ اوتارا ہے اللہ تعالے نے اپنے نبی پر وہ بھی اسیقدر ہے جو درمیان دو دفتوں کے ہے اور وہ یہی ہے جو لوگوں کے ہاتھ
میں ہے اس سے زیادہ نہیں اور اوسکی سورتیں لوگوں کے نزدیک ایکسو چودہ ہیں اور ہمارے نزدیک والضحی اور
الم نشرح ایک سورۃ ہے اور لایلاف اور الم ترکیف ایک سورۃ ہے اور جسنے ہماری طرف نسبت کی کہ قرآن اس سے
زیادہ ہے پس وہ جھوٹا ہے فقط سید مرتضی جو افضل العلماء اور مجتہد مذہب شیعہ ہیں اون کا قول مجمع البیان میں
منقول ہے ان العلم بصحۃ القرآن کالعلم بالبلدان والحوادث الکبار والوقائع العظام المشہورۃ و
اشعار العرب المسطورۃ فان العنایۃ اشتدت والدواعی توفرت علی نقلہ وبلغت الی حد لم تبلغ الیہ
فیما ذکرناہ لان القرآن معجزۃ النبوۃ ومأخذ العلوم الشرعیۃ والاحکام الدینیۃ وعلماء المسلمین قد بلغوا فی حفظہ
وحمایتہ الغایۃ حتی عرفوا کل شیء فیہ من اعرابہ وقراءتہ وحروفہ وآیاتہ فکیف یجوز ان یکون مغیرا او منقوصا مع
العنایۃ الصادقۃ والضبط الشدید انتہی یعنی علم صحت قرآن کا ایسا ہی ہے جیسا کہ علم شہروں اور بڑے بڑے
حادثوں اور واقعوں مشہورہ اور عرب کے اشعار مسطورہ کا ہے کیونکہ بیشک توجہ اور کوشش بہت زائد ہوئی
اور دواعی اوسکی نقل کے بہت وافر ہوئے اور وہ توجہ اور دواعی اور کوشش اس حد کو پہونچی کہ اوس حد تک
اور چیزوں مذکورہ میں کوئی نہ پہونچی تہی اس لیے کہ قرآن معجزہ نبوت کا ہے اور مأخذ ہے علوم شرعیہ اور احکام

دینیہ کا اور علماء مسلمین بالتحقیق اوسکی یاد اور توجہ مین انتہا درجہ تک پہونچے یہانتک کہ جتلا دیا اونہون نے جو کچھہ
اوسمین تہا اعرابون اور قراءتون اور حرفون اور آیتون سے پس کسطرح جائز ہے کہ وہ بدلا جاوے یا گہٹایا جاوے
باوجود ایسی پوری پوری توجہ اور ضبط شدید کے فقط محمد حسن جو بڑے محدث فرقۂ اہل التشیع کے ہین اپنے رسالہ
مین لکہتے ہین کہ ہر کسیکہ تتبع اخبار و تفحص تواریخ و آثار نمودہ بعلم یقینی میداند کہ قرآن در غایت و اعلی درجہ
تواتر بودہ و آلاف صحابہ حفظ و نقل میکردند آنرا و در عہد رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم مجموع و مؤلف بود انتہی ملخصاً
تفسیر مجمع البیان مین فاضل طبرسی اس جاپر بتاکید تمام اصرار فرماتے ہین اور لکہتے ہین ذکر السید الاجل المرتضی علم الہدی
ذو المجد ابو القاسم علی بن الحسین الموسوی ان القرآن کان علی عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجموعا مؤلفا علی ما ہو علیہ
الآن واستدل علی ذلک بان القرآن یدرس ویحفظ جمیعہ فی ذلک الزمان وانہ کان یعرض علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم
ویتلی علیہ وان جماعۃ من الصحابۃ کعبد اللہ بن مسعود وابی بن کعب وغیرہما ختموا القرآن علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم عدۃ ختمات
وکل ذلک یدل بادنی تامل علی انہ کان مجموعا مرتبا غیر منثور ولا مبثوث وذکر ان من خالف من الامامیۃ والحشویۃ لا یعتد
بخلافہم فان الخلاف مضاف الی قوم من اصحاب الحدیث نقلوا اخبارا ضعیفۃ ظنوا صحتہا لا یرجع بمثلہا عن المعلوم
المقطوع علی صحتہ انتہی یعنی ذکر کیا سید اجل مرتضی علم الہدی صاحب المجد ابو القاسم علی بن حسین موسوی نے
کہ تحقیق یہہ قرآن عہد رسول صلی اللہ علیہ وسلم مین مجموع مؤلف تہا اسیطرح جسطرح کہ اب ہے اور استدلال کیا ہے اونہون نے
اسپر اسطور پر کہ یہہ قرآن درس کیا جاتا تہا اور حفظ کیا جاتا تہا سب کا سب اوس زمانہ مین اور یہہ قرآن جناب پیغمبر
صلی اللہ علیہ وسلم پر عرض کیا جاتا تہا اور پڑہا جاتا تہا اور ایک جماعت صحابہ نے مثل عبد اللہ بن مسعود اور ابی بن کعب کے کئی ختم اوسکے
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کئے اور ان سب امور سے بادنی تامل دریافت ہوتا ہے کہ یہہ قرآن
مجموع مرتب تہا نہ منتشر و پراگندہ اور کہا سید مرتضی نے کہ جسنے امامیہ فرقہ امامیہ اور حشویہ مین سے خلاف کیا
تو اوسکے خلاف کا کچہہ اعتبار نہین وہ خلاف منسوب ہے ایک گروہ کے طرف منجملہ اصحاب حدیث کی کہ نقل کی ہین اونہون نے
ضعیف خبرین اور گمان کیا ہے اونکی صحت کا ایسی ایسی اخبار کے ذریعہ سے رجوع نکیا جاویگا اوس چیز سے کہ جسکی
صحت کا علم قطعی حاصل ہو چکا ہو انتہے بعید نہین کہ الہ صاحب بعض غلاۃ رفضہ کے کلام سے معارضہ کرین
تو جواب اوسکا یہہ ہے کہ ہرگاہ اہل السنن اور اہل التشیع اسپر متفق ہین کہ قرآن مین کچھہ تغیر و تبدیل نہین ہوئی جیسا
وقت وفات جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے تہا ویسا ہی اب تک ہے پس قول غلاۃ رفضہ کا کہ وہ تو خود ہی خارج
ہین سراسر اتہام اور انکار بداہت ہے سنہ ۱۸۵۶ع مین ایک اشتہار پیشگاہ بادشاہ ثریا جاہ والی ایران سے کہ اوسپر
علماء ایران کی مہرین ثبت تہین بندر بمبئی مین آیا تہا من جملہ مضامین مندرجہ اوسکے ایک یہہ بہی تہا
کہ جو لوگ ہماری طرف نسبت قول تغیر و تبدیل قرآن کی کرتے ہین غلط کہتے ہین ہمارا اعتقاد قرآن کے باب مین

سو یہہ ہی کہ بعینہ وہی ہی جو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا ہی اور بہنگام وفات پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی جس قدر تہا ہی
قدر اب بہی ہی کچہہ اسمین تغیر و تبدیل نہین ہوئی اور جو کوئی قائل تغیر و تبدیل کا ہی وہ ہم مین سی نہین ہی بلکہ گمراہ ہی
چنانچہ وہ اشتہار بلدہ بمبئی سی چہپکر آگرہ اور دہلی اور کلکتہ اور اور بلاد مین پہونچا تہا اس سی ظاہر ہوا کہ علما ہمارے
شیعہ بہی اوسی قول متقدمین پر متفق ہین پس قول لالہ صاحب کا مبنی بر افترا ہی وارث ہی البتہ غلاۃ روافضہ کا یہہ قول
ہی کہ یہہ قرآن منزل من اللہ نہین ہی سو وہ فرقہ ہمارے نزدیک دائرہ اسلام سی خارج ہے اوس کا قول اور
ہنود اور یہود و نصاری کا قول اس باب مین برابر ہی **قولہ** ترجمہ مشکوۃ مین ہی کہ سات حرف سی مراد لغات سبعہ
ہین کہ عرب مین فصاحت کے ساتہہ مشہور تہے وہ یہہ ہین لغت قریش و طی و ہوازن و اہل یمن و ثقیف و ہذیل و
بنی تمیم اول قرآن لغت قریش مین نازل ہوا تہا جبکہ تمام عرب پر اسکی تلاوت دشوار ہوئی تب محمد صاحب نے
جناب باریتعالے سی فراخی چاہی پس حکم ہوا کہ ہر کوئی اپنے لغت مین پڑہے عثمان کے زمانے تک اسی
طرح پڑہتے رہی عثمان نے پہر لغت قریش مین قرار دیا اور واسطے دفعیہ باقی لغات کے حکم کیا کہ لوگ قرآن
کو سب تہی اور ایک دوسرے کو کافر کہتا تہا پس لغات ستگانہ سی کچہہ باقی نرہا مگر قدری اور صحابہ اسپر متفق ہوئی
انتہے اگرچہ یہہ الفاظ بعینہا نواب قطب الدین خان مترجم مشکوۃ کے نہین ہین پہر بہی بیان اونکا قریب قریب
اسکے ہی مین کہتا ہون کہ نواب صاحب مرحوم نے غلطی کی ہی اور یہہ قول روایۃ و درایۃ کچہہ اصل نہین رکہتا یہہ خطا
اونکی ہدایت صاف ہی کہ قول اونکا لغات سبعہ کہ عرب مین فصاحت کے ساتہہ مشہور تہے وہ یہہ ہین الخ محض بے اصل ہی کچہہ
اسپر سند نہین بجز لغت قریش کے لغات معدودہ نواب صاحب لغات باقیماندہ برابر تہی پہر کوئی وجہہ تخصیص ان
چہہ لغات کی نہین اور نزول قرآن لغت قریش مین ہی جنمین سی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم تہے نہ اور لغات مین اور یہہ خود
قرآن سی ثابت ہی فانما یسرناہ بلسانک الآیہ قاضی نے تفسیر مین لکہتی ہین بان انزلناہ بلغتک نازل کیا ہی ہم نے
قرآن کو تیری لغت مین چونکہ لغت جناب رسالتماب صلی اللہ علیہ وسلم لغت قریش تہا پس ثابت ہوا کہ قرآن لغت
قریش مین نازل ہوا ہی نہ اور لغت مین علامہ زمخشری نے کشاف مین تفسیر اس آیت کے سورہ دخان مین لکہتی
ہین معناہ ذکرہم بالکتاب المبین فانما یسرناہ ای سہلناہ حیث انزلناہ عربیا بلسانک بلغتک یعنی نصیحت کر
تو اونکو ساتہہ اس کتاب مبین کے کہ آسان کر دیا ہی ہم نے اوسکو اوسی طور پر کہ نازل کیا ہی عربی تیری زبان
مین تیری لغت مین دوسری دلیل قرآن شریف مین آیا ہی وما ارسلنا من رسول الا بلسان قومہ الآیہ یعنی نہین
بہیجا ہم نے کوئی رسول مگر اوسکی قوم کی زبان مین پس صاف و صریح ہوا کہ نزول تہا مگر زبان قوم محمد بن عبد اللہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم قریشی کے یعنی قریش کی زبان مین دلیل تیسری یہہ ہی کہ امام المحدثین محمد بن اسمعیل بخاری نے جامع
انس بن مالک سے روایت کی ہی ان عثمان دعا زید بن ثابت و عبد اللہ بن الزبیر و سعید بن العاص و عبد الرحمن بن الحارث

بن ہشام ینسخوہا فی المصاحف وقال للرہط القرشیین اذا اختلفتم انتم وزید بن ثابت فی شیء من القرآن فاکتبوہ بلسان
قریش فانما نزل بلسانہم ففعلوا ذلک اور چونکہ یہہ مقابلہ بحضور جماہیر صحابہ واقع ہوا اور کسی نے عثمان کے قول کا انکار نہین
کیا بلکہ اسکو تسلیم کرکے ویسا ہی کیا پس ظاہر ہوا کہ صحابہ اسپر متفق تھے کہ قرآن زبان قریشیین نازل ہوا ہے جبکہ قرآن کا
اور اتفاق صحابہ کرام رضوان اللہ تعالی علیہم سے یہہ بات ثابت ہو گئی کہ قرآن مجید بلسان قریش مین نازل ہوا ہے تو برخلاف اسکے
نواب صاحب کا خواہ اور کسی کا قول بیدلیل مطابق قواعد اصول فقہ کے ہرگز لائق احتجاج اور استناد کے نہین ہے علاوہ
بران یہہ قول مجروح ہے اور علماء سلف نے اسکو رد کیا ہے اور کہا ہے کہ لغات عرب ان ساتون سے بہت زائد ہین اور کسی حدیث مین
یا قرآن مین ان ساتون لغت کی تصریح نہین پس اپنی طبیعت سے بلا دلیل شرعی کے سبعہ احرف کو ان ساتون لغت پر محمول
کرنا جائز نہین اور وجہ تخصیص کی جو اسطور بیان کیگئی ہے کہ اگرچہ لغات عرب ساتون سے زائد ہین مگر چونکہ یہہ ساتون لغت
افصح اللغات ہین اس سبب سے سبعہ احرف کو انہین ساتون لغت پر محمول کیا گیا قابل اطمینان نہین کیونکہ باعتبار لغت قریش کے
ہذیل وغیرہ لغات مذکورہ کو لغات کنانہ اور قیس اور ضبہ اور تیم الرباب اور اسد بن خزیمہ اور ازد اور ربیعہ اور سعد بن بکر پر فصاحت
مین کسیطرح سے ترجیح نہین ہے بلکہ سب باہم متساویۃ الاقدام ہین پس اختیار کرنا بعض کا اور ترک کرنا بعض کا بغیر دلیل شرعی کے محض تحکم ہے
کہ لائق قبول کے نہین یہی وجوہ ہین کہ انکے سبب سے ابن قتیبہ اور ابو علی اہوازی رحمۃ اللہ علیہما نے اس قول کو ناپسند کیا
اور نہایت مستنکر سمجھا ہے جب یہہ امر متحقق ہو چکا تو واضح ہوا کہ سبعہ احرف سبعہ بطون قریشیین مین ہین اور یہہ مراد نہین ہے کہ ہر کلمہ ساتون
طرح پر پڑہا جاوے بلکہ یہہ احرف قرآن مین متفرق ہین اور دلیل جلی اسپر کہ اختلاف سبعہ احرف لسان بطون قریش مین ہے
یہہ ہے کہ صحیح بخاری مین مسور بن مخرمہ اور عبد الرحمن بن عبد القاری روایت کرتے ہین انہما سمعا عمر بن الخطاب یقول سمعت
ہشام بن حکیم یقرء سورۃ الفرقان فی حیوۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاستمعت لقراءتہ فاذا ہو یقرء علی حروف کثیرۃ
لم یقرئنیہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فکدت اساورہ فی الصلوۃ فتصبرت حتی سلم فلببتہ بردائہ فقلت من اقرءک ہذہ السورۃ التی
سمعتک تقرء قال اقرءنیہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقلت کذبت فان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اقرءنیہا علی غیر ما قرءت
فانطلقت اقودہ الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقلت انی سمعت ہذا یقرء بسورۃ الفرقان علی حروف لم تقرئنیہا فقال رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کذلک انزلت ثم قال اقرء یا عمر فقرءت القراءۃ التی اقرءنی فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کذلک انزلت
ہذا القرآن انزل علی سبعۃ احرف فاقرءوا ما تیسر منہ اور ہشام بن حکیم اور عمر بن خطاب دونو قریشی تھے تقریب التہذیب مین ابن حجر عسقلانی نے
انکی نسبت اور رجال انکا لکہا ہے ہشام بن حکیم بن حزام بن خویلد القرشی الاسدی صحابی بن صحابی لہ ذکر فی الصحیحین فی حدیث عمر حین سمعہ
یقرء سورۃ الفرقان انتہی اور پورا سلسلہ انکے نسب کا قریش تک اسطرح سے ہے اسد بن عبد العزی بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب
بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن نضر الملقب بقریش اور عمر بن خطاب مشہور قریشی عدوی ہین ہر گاہ کہ یہہ دونو قریشی
مکی ہین اور باہم انکے قرات مین اختلاف واقع ہوا تہا اسکے جواب مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جتلایا کہ سبعہ احرف

بیان فرمایا پس ظاہر ہوا کہ یہہ سبعہ احرف بلغون قریش مین ہی ہین کیونکہ یہہ دونون قریشی تہے یہہ نہتا کہ ایک ازد
یا ہذیل وغیرہ کے ہون اور دوسرا ادر کسی قوم کے ہون آہی بنابرابو شامہ رح نی بعد نقل اقوال اون لوگونکی جو قائل
نزول قرآن کی لغت قریش اور ہذیل وغیرہ مین ہوئی ہین اونکو رد کرکے لکہا ہی ورد ہذا القول بان عمر بن الخطاب ہشام بن حکیم
کلاہما قرشی من لغۃ واحدۃ وقبیلۃ واحدۃ وقد اختلف قرائتہما ومحال ان ینکر علیہ عمر لغتہ فدل علی ان المراد بالاحرف
السبعۃ غیر اللغات انتہی قولہ اونکا اول قرآن لغت قریشین نازل ہوا الخ اقول عفا عنہ اللہ تعالی یہہ قول کچہہ اصل نہین رکہتا کیونکہ
یہہ امر بدون توقیف کے معلوم نہین ہوسکتا اور کوئی حدیث ایسی نہین کہ جسمین اسکی نص ہو پس محض تحکم اور قول بلا دلیل ہی علاوہ
برین اسقول سے واضح ہی کہ جب تمام عرب مین قرآن شائع ہوگیا اور پڑہنا اوسکا سب قبائل عرب پر دشوار ہوا تب جناب رسالت مآب
صلی اللہ علیہ وسلم نے یہہ دعا کی حالانکہ ایسا نہین بلکہ بمجرد نزول ہی حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم نے یہہ سوال کیا ہی چنانچہ
کلمہ راجعتہ اور فاء تعقیب اسپر گواہ ہین اقرانی جبرئیل علی حرف فراجعتہ فلم ازل استزیدہ ویزیدنی حتی انتہی علی سبعۃ احرف رواہ
البخاری قولہ اونکا لغات ہشتگانہ سے کچہہ باقی نرہا الخ اقول عفا عنہ اللہ تعالی اس مقام پر نہایت بیباکانہ تقریر کی ہی اور خطای
عظیم مین پڑی ہین احادیث صحیحہ متواترہ واخبار مشہورہ سے ثابت ہی کہ بعد نزول آیات اور سورتونکی صحابہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم اون روایات اور سورتونکو پڑہکر یاد کرلیتے تہے اور ہزارہا ادمیونکو قرآن زمان حیات پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور امیر
المومنین ابو بکر صدیق اور عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہما مین علی اختلاف القراءات یاد تہا اور زمان عثمان تک عرب وعجم مین اسقدر شہرت
تلاوت قرآن ہوگئی تہی کہ برابر مدارس اور مساجد اور گہرونمین مرد وعورت اور لڑکی اور لڑکیان اسکو علی اختلاف القراءات پڑہتی تہی
اور ہزارہا حافظ قرآن کے علی اختلاف القراءات ہوگئی تہی پس صاحب عقل کی عقل مین یہہ بات نہین آتی کہ ایسی شہرت
و تواتر عثمان رض کے دفع کرنیسی مندفع ہوجائی اور جس چیز کی اجازت خدا کیطرف سے اور خدا کی رسول کیطرف سے ہوئی تہی
عثمان اسکو کیونکر دفع کرسکتے تہے یہہ ظن فاسد بنسبت عثمان رض کی نواب قطب الدینخان مترجم سے نہایت مستبعد ہی مگر حق یہہ
ہی کہ مقتضای بشریت ہی عفا اللہ تعالی عنہ اب جاننا چاہیئے کہ ہرگاہ وہ قول کہ جسپر بناء اعتراض لالہ صاحب کی تہی غلط اور
نہایت درجہ ضعیف قرار پایا تو جسقدر ہذیان سرائی لالہ جی نے اوسپر بنیاد اوس قول کے کی ہی سب ہبائی فاسد علی الفاسد
ہی مگر لکہنا چند تنبیہ کا اس مقام مین ضرور ہی اول یہہ اعتراض جو لالہ صاحب یہان لائی ہین واقع مین یہہ اعتراض
زمان سابق کے یہود کا ہی کہ بروقت مباحثہ کے ساتہہ شیخ اجل ابو محمد علی بن احمد بن سعید بن حزم رح کی انہون نے
پیش کیا تہا اور جواب کافی پاکر خاموش ہورہی تہے چنانچہ کتاب الفصل فی الملل والاہواء والنحل مین جو
جو شیخ ابو محمد رح نے سنہ [illegible] ہجری مین لکہی تہی یہہ مباحثہ اپنا رقم فرمایا ہی اب چند روز ہوئی کہ پادری فنڈر نی
بہی اعتراض میزان الحق مین لکہا اور جواب شیخ سے کچہہ تعرض نہین کیا سو تصنیفات مولانا رحمت اللہ
اور ڈاکٹر وزیر خان مین جواب اوسکا دندان شکن دیا گیا ہی لالہ جی جو سرمست کاسہ لیسی پادری فنڈر ہین

انہون نے بہی پادری صاحب کے قدم بہ قدم رکہہ کر یہی بات مغالطہ کی چہیلی جو پادری صاحب چہیلے تہو یعنی اون کو لازم تہا کہ اعتراض کے جواب سے تعرض کرتے اور اسمین بحث کرتے جسقدر بقدر طاقت اپنے آپ مین نپاتے اور رد اوسے اوس جواب مین رد وقدح کی گنجایش بہی تہی لیکن واسطے اظہار اپنے تشخص کے جہلا ومبتدئین پیرمنان ہنیخنے کے ارادے سے اوسی اعتراض کو نقل کیا ہی ہرچند کہ اس مقام مین اسیقدر کافی تہا کہ ہم لالہ صاحب کو ہدایت کرتے کہ تصنیفات مولانا رحمت اللہ اور ڈاکٹر وزیر خان کو دیکہو بعد اوس کے جو شبہہ ہو اوسکو پیش کرو لیکن چونکہ یہہ مباحثہ مخصوص ساتہہ ہنود کے ہی نہین بلکہ جمیع فرقہ مخالفہ جو انکار قرآن کا کرتے ہین اون سب سے یہہ مباحثہ ہی پس مناسب معلوم ہوا کہ اچہی طرح اس بحث کو تمام کیا جاوے پس اول عبارت شیخ ابو محمد رحمۃ اللہ کی کتاب الفصل سے نقل کیجاتی ہے تاکہ واقعی حال جمع و تالیف اور نقل قرآن کا اور کیفیت قراءت متواترہ اور شاذہ کی بخوبی کہل جاوے قال ابو محمد

وعترضوا ایضا بان قالوا کیف تحتجون بنقلکم لکتابکم وانتم مختلفون اشد اختلاف فی قراءتکم له وبعضکم یزید حروفا کثیرۃ وبعضکم یسقط منه آیات وایضا فانکم تروون باسناد عندکم فی غایۃ الصحۃ ان طوائف من اصحاب نبیکم علیه السلام ومن تابعیهم الذین یعظمون وتاخذون دینکم عنهم قرءوا القرآن بالفاظ زائدۃ ومبدلۃ لا تستحلون انتم القراءۃ بها وان مصحف عبد اللہ بن مسعود خلاف مصحفکم وایضا فان طوائف من علمائکم الذین تعظمون وتاخذون دینکم عنهم یقولون ان عثمان بن عفان ابطل قراءات کثیرۃ صحیحۃ واسقطها اذ کتب المصحف الذی جمعکم علیه علی حرف واحد من الاحرف السبعۃ التی نزل بها القرآن عندکم وایضا فان الروافض یزعمون ان اصحاب نبیکم بدلوا القرآن واسقطوا منه وزادوا فیه قال ابو محمد هذا الاحتجاج لهم بشیء منه اما قولهم انا مختلفون فی قراءۃ کتابنا فبعضنا یزید حروفا وبعضنا یسقطها فلیس هذا اختلافا بل هو اتفاق منا صحیح لان تلک الحروف وتلک القراءات کلها مبلغ بنقل الکواف الی رسول اللہ صلعم فانی تلک القراءات

اعتراض کیا یہود نے کہ تم کس طور پر اپنی کتاب کی نقل کو متحقق کہتے ہو حالانکہ تمہاری قراءتون مین بہت اختلاف ہی کہ بعضے زیادہ کرتے ہین کچہہ حرف اور بعضے گرا دیتے ہین اوسمین سے کچہہ آیتین اور بہی تم روایت کرتے ہو ایسی اسناد سے کہ تمہارے نزدیک وہ اسناد بہت صحیح ہین یہہ بات کہ ایک گروہ نے صحابہ پیغمبر علیہ السلام اور تابعین سے جنکی تم نہایت درجہ کی تعظیم کرتے ہو اور اون سے دین اپنا اخذ کرتے ہو پڑہا ہی قرآن کو ساتہہ الفاظ زائدہ کے اور بدلے الفاظ کے کہ اب تم جائز نہین سمجہتے قراءت قرآن کو اون الفاظ کے ساتہہ اور بہی مصحف عبد اللہ بن مسعود کا تمہارے مصحف کے خلاف ہی اور بہی تمہارے بعض علما جو تمہارے نزدیک معظم اور ماخذ دین ہین کہتے ہین کہ عثمان بن عفان رض نے بہت سی قراءتین صحیحہ بروقت کتابت اس قرآن کے ساقط کر دیا اور اون ساتوں حرفوں سے کہ جنہین قرآن نازل ہوا

الوہیت شی مرکب کی ایک جزو واقع ہو جاوی ممتنع ہی ثانیاً اگر بفرض محال کسی شی مرکب کی جزو بھی ہو جاوی تو الوہیت اس مرکب کی ممتنع ہی جیسا کہ رسائل سابقہ مین مبرہن ہو چکا ہی پھر نول لکا ورتہ اجتماع ضدین مین کیا قباحت ہی صریح حماقت ہی کیونکہ اجتماع ضدین تو جب ہوتا کہ جب وہ قائل اسکا مدعی ہوتا کہ فی السما ر ایک کلمہ بھی ہی اور دو کلمہ بھی ہین جیسا کہ آپ کہتی ہین کہ رام چندر اور کرشن ایک بھی ہین اور دو بھی ہین یا آپ کہتی ہین کہ اوتار بھی ہین اور مخلوق بھی ہین اور جمع ہو جانا حرف و اسم کا ایک کلمہ مین بمعنے اتصال اور ترکیب کی از قسم اجتماع ضدین ہرگز نہین دیکھئے لفظ اندر مین مرکب ہی اندرا در من سی بعد ترکیب کے ایک کلمہ ہو گیا علی ہذا القیاس لفظ اندر چار حرف ہجا رسی کہ وہ چارون باہم مختلف ہین مرکب ہو کر ایک کلمہ ہو گیا حالانکہ آ اور ن اور د اور ر باہم متضاد ہین اگر اسیکا نام اجتماع ضدین ہی تو یہ نام ممتنع بالذات کیونکر ظہور خارجی مین آگیا ذری سمجھکر بات کیا کیجئی یہہ حکمت ہندیہ آپکو بہت بدنام کرتی ہی جس مقام پر آپ اوسکو خرچ کرتے ہین از بس ذلیل ہوتے ہین بعید نہین کہ یہہ جو فروشی اور گندم نمائی آپکی دوکانداری مین بہت بٹہ لگاوی اور کساد بازاری ظاہر ہو جاوی ہم بنظر خیر خواہی کے آپکو بہت سمجھا چکی مگر آپ کا سبب اسا تذہ اور اتباع ابن سبا سی ایسی مدہوش ہوئی ہین کہ ایک نہین سنتی کرشن جی کی نصیحت پر عمل نہین کرتی اپنی دلیس کی مثل مشہور پر کان نہین دہرتے جسکا کام اوسیکو ساجی اور کری تو ٹہینگا باجی پھر ایک حماقت آپکی اور بھی ظاہر ہوتی ہی کہ آپ اختلاف کیفیت اعتبار شمار کرنیوالونکو عین اختلاف شی معدود تصور فرماتی ہین اگر مثلا فی السما ر کو ایک شمار کرنیوالی نے ایک کلمہ شمار کیا دوسری نے دو تو فی السما ر مین کیا اختلاف ہوا یہہ اختلاف کیفیت اعتبار شمار کرنیوالونمین ہی نہ فی السما ر مین یہہ تو ایسی بات ہی کہ مثلا مراد آباد سی محمود پور ۱۶ میل ہی پورب والے دو میل کا ایک کوس قرار دیتی ہین دو آبے والے نصف میلونکو سوایا کرکے کوس بتاتے ہین اسطرف کی آدمی پون کوس کا ایک میل ٹہراتی ہین اس حساب سی پورب والون کے نزدیک یہہ مسافت معینہ محمود پور اور مراد آباد کی آٹھ کوس کی ہوئی اور دوآبے والون کے نزدیک دس کوس اور اسطرف والون کی نزدیک بارہ کوس کی ہوئی اگر بسبب اختلافات اعتبارات مذکورہ کی کوئی شخص اس مسافت معینہ کو غیر معین مختلف سمجھی تو آپ ہی انصاف فرمایئی کہ آپکی مانند کسقدر بیوقوف اور مہمل سمجھا جاویگا یہانتک تو ہیچمدانی لالہ صاحب کا بیان ہوا اب انکی خیانت پردازی بھی ظاہر کیجاتی ہی فرماتی ہین کہ اب مصنف تحفۃ الہند کا دعوی کہ مشرق سی مغرب تک کسی قرآن مین زیر و زبر کا بھی اختلاف نہین ہی مردود ہوا نہی لالہ جی آپکی خیانت پردازی سی دعوی مین صاحب تحفہ کی کچھہ خلل نہین آتا کہین خاک ڈالی سی چھپتا ہی چاند تحفہ کی صفحہ ۲۰۳ سطر چھٹی کو دیکھئی آپ نی اونکی دعوی کو از راہ خیانت پردازی کی بطرز دیگر بیان کیا اونکی عبارت یہہ ہی کہ قران مجید ایسا محفوظ رہا ہی کہ مشرق سی

مغرب تک جتنی نسخے قران مجید کے موجود ہین سب مین وہی الفاظ موجود ہین کہ آنحضرت صلعم سے
اصحاب کو پونہچی تہی کسی مین زیر و زبر کا بہی اختلاف نہین ہی اور جب کہین سی کچہہ غلطی ظاہر ہوتی ہے تو
فی الفور حافظ و عالم اوسکو نکال دیتی ہین انتہی پس آپ نے جو اونکی عبارت مین خیانت کی اور اوسپر یہہ
اعتراض کیا کہ قران اختلاف عبارات و آیات و الفاظ و حروف سی مالامال ہی اگر مدعا آپکا اختلاف قرارت
ہی تو سراسر آپکی جہالت ہی کیونکہ قرارت متواترہ سب منزل من اللہ ہین اور مطابق دعوی صاحب تحفہ کے
وہی الفاظ اونمین موجود ہین کہ آنحضرت صلعم سی اصحاب کو پونہچے تہے جس جس قرارت پر اصحاب کو آنحضرت صلعم
سے پونہچا ہی اوسمین زیر زبر کا بہی اختلاف نہین پس آپکا جہل صریح ہی کہ اختلاف قراآت کو منافی دعوی
صاحب تحفہ فرماتے ہین اور اگر آپ کا مقصود سوای اختلاف قرارت کی کچہہ اور ہے تو صاف بیان کیجیے
اور پہہ ثبوت اسکی دیجیی مگر بڑے تعجب کی بات ہی کہ چند فقرہ علاوہ اسکی جو صاحب تحفۃ الہند نے
لکہی ہین ان سی آپنے کچہہ تعرض نفیا یا اثباتا نکیا حقیقت یہہ ہی کہ اونکا جواب آپسے بن نہ آیا چنانچہ بعد عبارت مذکورہ
کے وہ لکہتی ہین یہہ کہ حامل کتاب سی اوسکی پونہچنی مین تشکیک ہو جیسی ہندوؤن کے بید کہ معلوم نہین کہ
کسکے کلام ہین اور کس کے ہاتہ تک پونہچی اور ساری جہان مین ایک بہی حافظ اونکا ایسا نہین جسکی زبان پر
یاد ہون اور اس مقام پر اگر ہندو یہہ کہین کہ بید خدا کے کلام قدیم ہین اور برہما سی ہمکو پونہچی ہین تو اونکا
جواب یہہ ہے کہ تم لوگ تواریخ کے بہت کچی ہو تمہاری روایت کی حفاظت بالکل نہین اسلیے ہمکو یہہ بہی شک
ہوتا ہی کہ خدا جانے بید اصل مین کچہہ وجود رکہتا ہی یا یون ہی تمہاری بڑون کی وہم و خیال بندی ہی
اتنے دیکہیی کہ صاحب تحفہ نے بید کے باب مین متعدد کئی طرز سی اعتراض کیا اور ہر طرز پر نئے اصلی بات کی بیدون
کی بیان کی اور آپ سب نہہ نے جواب کانی کے اوسکو ناشنیدہ کرکے کانون مین تیل ڈالکر بیٹہ رہے
طرز اول وہ بیدون کے ثبوت پر یہہ جرح کرتے ہین کہ حامل کتاب سی یعنی برہما سی اونکی سند تم تک
پونہچنے مین بڑا شک ہی اور یہہ جرح آنکی مندفع نہین ہو سکتی کیونکہ آپکی کسی معتبر یا نامعتبر کتاب سی
ظاہر نہین کہ برہما سی بیدون کو کسنی روایت کیا اور یہہ وہان سی ابتک کس کس کی روایت سی پونہچی اور
جب سلسلہ روایت کا معدوم ہی تو اوسکو برہما کیطرف منسوب کرنا ایک امر موہوم ہی کیا بعید ہی کہ کسی
بیدین نے بناکر برہما کیطرف منسوب کر دیا ہو غرضکہ قطعیت اوسکی ثابت نہین طرز دوم وہ فرماتے ہین
ساری جہان مین ایک بہی حافظ اونکا ایسا نہین کہ جسکی زبان پر یاد ہو مدعا اس جرح کا یہہ ہی کہ اس
منسوب موہوم کی روایت نقل ابتک درجہ تواتر اور شہرت کو نہین پونہچی بلکہ بطور احاد کے بہی نہین اور
طریق اوسکی صحت کا کچہہ نہین اگر کہین کوئی کتاب ایسی ملی جسکو کاتب نی بنام بیدون کے نامزد کیا ہو تو کیونکر

نہین کیا جاوی کہ یہہ حقیقت مین وہی کتاب ہی جسکو ہنود بید بتاتے ہین بجہہ تو قول صاحب تحفہ کا ہی مین بہہ
کہتا ہون محفوظ ہونا اونکا تو درکنار وہ کہین بتا جہا لکہی ہوئی بہی موجود نہین بلکہ مانند ثمر بید کی معدوم
ہین اگر کہین ہون تو لالہ صاحب اُسکو ثابت فرما دین اور معاینہ کرا دین بلکہ اوپر ہم اقوال ہنود سی ثابت
کر چکے ہین کہ اگر کوئی مشرق سی مغرب تک اور شمال سی جنوب تک برسون تک تلاش کریگا تو ہرگز ہرگز نہ پاویگا
طرز سوم وہ لکہتی ہین خدا جی برہما اصل مین جو دکہی رکہتا ہی یا یون ہی تمہاری بڑون کی خیال بندی
اور وہم ہی وہ تو تمہاری بڑون کی خیال بندی کو بلفظ شک ادا کرتے ہین اور مین اس خیال بندی اور
وہم کو تمہاری اپنکہد ون سی بالیقین ثابت کرتا ہون سنئی نارائین اپنکہد اتہربن بید مین لکہا ہی کہ برہما
اور مہا دیو اور اندر وغیرہ صرف صفات ہین کچہہ جدا موجودات نہین کیونکہ اپنکہد اتہربن بید مین ہے
کہ مہا نیم تمام فنا ہو کہ تینون صفات ست اور رج اور تم ہین اور یہی برہما و بشن اور رودر موسوم
ہین اور جیو نے تمام ... برہم اور مایا اور برہما اور بشن اور رودر کو جدا جانتی ہین انتہی منڈوک اپنکہد اتہربن
بید مین لکہا ہی کہ برہما موصوف کی ایک صفت کا نام ہی انتہی الغرض جو وہ انہین بیدون سی ثابت ہوگیا کہ
برہما نام ایک صفت کا ہی صفات پروردگار سی کوئی وجود علیحدہ نہین ہے جیسا کہ بعض ہنود اور لالہ جی
بزعم مین لکہی کہ وہ پیغمبر تہا اور اوپر بید اوترے ہین پس جب امر کا کہ صاحب تحفہ کو شک تہا یعنی خیال
بندی ہنود کی در باب وجود برہما کے وہ درجہ ثبوت کو پہونچا اور جب وجود شخصی برہما کا خود بیدون کی
تصریحات سی باطل ہوگیا تو وہ جو نزول بیدون کا برہما پر کہ جتنا اوپر وجود شخصی برہما کے بنا تہا خود بخود
مردود اور باطل ہوگیا لالہ جی نی صاحب تحفۃ الہند کے اکثر اعتراضات مین سی اس اعتراض کا جواب نہ پایا
البتہ یہہ جو انکا قول تہا کہ معلوم نہین کہ بید کسکی کلام ہین اور کسکی ہاتھ سی پہونچی اسکو بتغیر الفاظ صفحہ ۱۱۶
پر لکہکر حوصلہ جواب کا پورا کرتے ہین ــ رقم فرماتے ہین کہ حال بید کا معترض کو معلوم نہین یا ہندو دکہو
بر تقدیر تسلیم شق اول نکالا دشوار ہی کہ علم بید ہر ایک نداف اور نور باف کی شایان شان نہین انتہی لالہ جی
یہان تو تمنی نہایت جاہلانہ تقریر کی معترض کی قوم کا آپکو حال معلوم ہی آپکی قوم سی اعلی و اشرف ہی
اگر آپکو تحقیق اسکی منظور ہو تو صاف لکہیی کہ ہمکو تحریر جواب مین کچہہ عذر نہوگا علاوہ بران حسب عادت آپنی
مفہوم مردود تو قائم کیا مگر جہالت کی سبب یہہ نسمجہی کہ دونو جز ان انفصال مین منفصلہ حقیقی ہی یا مانع جمع یا
مانع خلو پہر آپ نی جو دو شقوق پر تقریر کی وہ محض جہالت ہی کیونکہ دوسری شق یہہ مستنبط ہوتا ہی کہ علم بید کا ہر ایک
نداف اور بوریاباف کی لایق نہین اس سی یہہ متحقق ہوا کہ شایان شان معترض بہی ہی یا نہین اور چونکہ خود آپ
بہی اس سی انکار نکرینگے کہ معترض باعتبار حسب و نسب قوم نور باف او نداف سی بلکہ آپکی قوم سی بہی اشرف ہی

تو آپکی کلام کی مفہوم کے اعتبار سی یہہ امر ثابت ہوا کہ علم بید کا بیشک شایان شان معترض ہی اب آپ ہی فرمائیے
کہ آپکا قضیہ منفصلہ غلط ہو گیا یا نہین پہر یہان تو بحث اسکی نہی کہ یہہ نہین معلوم کہ بید کسکی کلام ہی اور کسکی ہاتہہ
اسی پونہچی ہین آپ نی اس امر کو ترک کرکے علم بید مین گفتگو کی حالانکہ علم بید اور چیز ہی اور یہہ بات کہ بید
کسکا کلام ہی اور کسکی ہاتہہ سی پونہچا ہی دوسری چیز ہی پس سب تقریرین آپکی خارج از بحث ہین کہ اصلا
لائق التفات کی نہین پہر جو فرماتے ہین کہ شایان شان ہر ایک ذات اور نور پاک کی نہین اس سی ظاہر ہوتا
ہے کہ مرتبہ علم بید کا ایسا گہٹا ہوا اور رذیل ہی کہ معترض شریف النسب کا تو ذکر ہی کیا بقول لالہ صاحب کے
شایان شان ارزال بہی نہین حق بر زبان جاری ہست واقع مین علم بید بقول آپکے کا ایسا ہی بیفائدہ اور لغو
ہی کہ اصلا اس لائق بہی نہین کہ کوئی دہنا جولاہہ بہی اوسکی حاصل کرنے مین اوقات ضائع کری کہ شان
ہر ایک دہنی جولاہی کی اوس سے برتر ہی پہر شایان شان نہونا مستلزم اسکا نہین کہ جو چیز کسیکی شایان
نہو وہ اوسکو حاصل نکری دیکہئے آپکے اور آپکے اکابر کے بقول علم بید شایان شان شودر کے نہین
سوت جی جنہون نے بہاگوت بنائی ہی قوم کے تو دہی کہ یہہ اور بیٹے کرشن گیتا مولفہ الکہہ باری
دسوین ادہیائی سی ظاہر ہے علی ہذا القیاس بیاس مصنف کنندہ بید برہمن نہ تہی نہ برہمن کی اولاد تہی
چنانچہ یہہ امر چہاندوگیا اپنکہد متر بید سی ثابت ہی باینہمہ ایک تو ناصب بید ہی دوسری ایسی عالم بید تہی
کہ ہنوز سب برہمن انکی تعظیم کرتے ہین خصوصا بیاس جی کو تو اوتار ہی سمجہتی ہین راجہ دیو داس جسنی تمام زمین پر
بعدالت حکومت کی شودر تہی اور نام اونکا بیستر زین جی تہا چنانچہ یہہ بات ادہیای ۹۴ کاشی کہنڈ اسکند
پوران سی ثابت ہی بید دانی اونکی ہنود مین متفق علیہ ہی زمانہ گذشتہ اور مردون کا کیون بیان کرون آج
حال ہی کے بعض بید دانون کا حال لکہتا ہون ع حدیث زندہ گویم مردہ درگور ہا منو کے مجموعہ باب ۳
اشلوک ۱۱۳ سی اور باب ۲ اشلوک ۴۰ اور باب ۱۰ اشلوک ۱ سی واضح ہی کہ بیش کی کچہہ بڑی عزت نہین اور
وہ اس لائق نہین جو بید پڑہے یا ہوم کری باینہمہ بیس برن تحریر ہو ذرمن لالہ اندرمن کیسی بید دان ہین
کہ اہل ہند کے نزدیک بید بیاس کو بہی شرما دیا ہی خلاصہ اس سب تقریر کا یہہ ہی کہ آپ نے جو اپنے
استدلال مین ایک قضیہ منفصلہ قائم کرکر اوسپر تفریعات لکہی ہین وہ قضیہ اور آپکی تفریعات آپکی عین
جہالت ہی علم مناظرہ اور علم میزان سی آپنے اہل اسلام کے مباحثون کو دیکہکر قصد کیا کہ اونکا طرز اڑائیے
مگر آپ علوم مناظرہ اور میزان سی واقف نہین عبث آپ نے اپنی ہنسی کرائی اور جہالت چمکائی ع
کار بوزینہ نیست نجاری ہی جسکا کام اوسیکو ساجی اور کری تو ٹہینگا باجی بیٹہی بٹہائی آپ نے اپنی اور
ہنسیکا بنوایا اور اپنی تئین انگشت نما زمانہ بنایا مگر یہہ چہوڑ تماشا جای ناحق چوٹ جولاہا کہائی یہانتک تو بیان

تہا شق اول کا اب شق ثانی پر لالہ صاحب فرماتے ہین بر تقدیر تسلیم شق ثانی غلط محض ہی کہ بید خوان
ہندو ن پر کوئی بات مخفی نہین چنانچہ خود بید ناطق ہی انہی مناظرہ والی لالہ صاحب پر ختم ہوگئی سوال
تو یہہ ہی کہ بید کسکا کلام ہی اور کسکے ہاتھہ سی پہونچا جواب اسکا یہہ کہ بید خوان ہندو ون پر کوئی بات
مخفی نہین حالانکہ یہہ جواب سراسر غلط ہی بید خوان ہندو تو درکنار بید بیاس جی نا جنبید پر بھی ہزارون
باتین مخفی تھین قطع نظر اسکی لالہ صاحب شق ثانی یعنی اس امر کو کہ ہندو ن کو نہین معلوم کہ بید کسکا کلام
ہے اور کس کے ہاتھہ سی پہونچا غلط ٹھہرا کر یہہ فرماتے ہین کہ بید خوان ہندو ن پر مخفی نہین تحقیقین بید خوانے
کی اسپر دلالت کرتی ہی کہ جو ہندو بید خوان نہین انکو معلوم نہین کہ بید کسکے کلام ہین اور کسکے ہاتھہ
سی پہونچی پس شق ثانی غلط کیونکر ہوئی بلکہ مطابق مفہوم کلام لالہ صاحب کے اوسکی صحت مین کچھہ کلام نہ رہا
غایۃ الامر یہہ کہ قضیہ شق ثانی جزئیہ ٹھہرا مگر جیسے تو بھی غلط نہوا اور جب وہ غلط نہوا تو تقریر جواب لالہ جی کے کمال
اور ہانبہ شجر بید کی خلاف بی ثمر ہو گئی پھر یہہ بات بھی لایق غور کی ہے کہ جب آپ نہون مانتے دعوی یہہ کیا تہا
کہ بید خوان ہنود پر کوئی بات مخفی نہین تو اوسکی اثبات پر کسی بید خوان ہندو کا قول نقل فرماتے نہ یہ کہ بطور
دلیل کے بید ہی کا قول لاتے اسلئی کہ اگر ہم اس عبارت کو اوسی مجموعہ کی فرض کرین کہ جسکو آپ بید کہتے
ہین تو آپکی دلیل مصادرہ علی المطلوب ہے کیونکہ معرض بحث مین تو یہہ امر ہی کہ آیا یہہ مجموعہ جسکی یہہ عبارت ہے
اصل وہی کتاب ہی جسکو تم برہما پر اوتری ہوئی بتلاتی ہو آپ پر ثابت کرنا اس امر کا لازم تہا کہ یہہ مجموعہ
وہی ہی جو برہما پر اوترا ہی سو آپ سی ثابت نہو سکا غرض کہ آپ کا جواب از روی قواعد مناظرہ اور
اور میزان کے سراسر بیہودہ اور محض یاوہ گوئی ہی اب ہم آپکی اس دعوی کی تکذیب پر آپ ہی کی کتب معتبرہ
سی دلائل پیش کرتے ہین اونکی جواب دیجئی کرشن گیتا کے تیسری ادہیا مین لکہا ہی کہ بید برہما کا کلام
ہے پہر کرشن گیتا اشلوک ۴۴ ۱۹ مین بعد تفصیل کرمون کی یہہ لکہا ہی یہی کرم ہین جنکی تفصیل بید مین
ہے بعد ازان اشلوک ۲۱۸ مین لکہا ہی پرمیشر نے حکم نہین دیا کہ آدمی کرم کری اس سی ظاہر ہے کہ بید
جنمین کرمون کا حکم ہی پرمیشر یعنی خدا کیطرف سی نہین ہین ورنہ یہہ کسطرح صادق آتا کہ پرمیشر نی کرمون
کا حکم نہین دیا پہر اشلوک ۲۴۶ مین لکہا ہی کہ جسکو خواہش ادراک معقولات کی رہتی ہی اوسکو وصل ہوتا ہے
وہ محتاج بیدون کے احکام کا نہین رہتا ہی اس سی صاف ظاہر ہے کہ بید خدا کیطرف سی نہین ہین بلکہ بنائے
ہوئی حکماکے ہین یہی وجہ ہی کہ جو معقولات کا پابند ہی وہ اونکی تقلید نہین کرتا اگر بید خدا کی طرفسے
ہوتی تو ہر صاحب عقل طالب معقول بدرجہ اولی اونکا پابند اور محتاج ہوتا کیونکہ اوس سی زیادہ اور کوئی
چیز صاحب عقل کو راہبر نہین مل سکتی یہی وجہ ہی کہ الکہدہاری مترجم گیتا لکہتی ہین کہ بیدون اور شاسترون

بنایا بید وہ بنتا ہی جو وقت ایجاد نہین رکہتا جس کو علم لدنی ہوتا ہی وہ ترمیم اور کٹ بڑہ اور تنسیخ
کا مختار ہی بید و شاستر تینتیس سی بنے ہین اور وجہ ظاہر ہی کہ شاستروں کی تصنیف منجملہ
ورینایک وغیرہ ہین اور بیدون کا مؤلف بیاس اور مصنف برہما ہی برہما دل کو کہتے ہین اور
دل تینتیس سی بنا ہی پرمیسر اسی طرح بنا ہی انتہی اتہربن الکہیہ وتاری اشلوک ۱۰۳ کی شرح مین
لکہا ہے کہ بیدون اور شاستروں اور پورانوں کو قدیم زمانہ سے رکہیشروں نے اور پنڈتوں نے
بطور جیستان کے بنایا ہی لفظون مین معنی نہین رکہی ہین انتہی مہابہارت کو اسمیدہ پرب مین منقول ہی کہ پس
راجہ راجندر با آفتاب گفت کہ ہر چہار بید را تو پیدا کردہ انتہی اسی ظاہر ہوا کہ موجد بیدونکا آفتاب ہی
جوگ بسشت مین لکہا ہی کہ بید و شاستر اور پوران بیاس ہوئی برہما کی ہین مہابہارت کی سانت پرب مین ہی کہ جب
اول برہما ناف کنول سی پیدا ہوا تو اعمال خیر کہ عبارت بیدون سی ہی خود بہلا دیا پہر جب نارائن کی آنکہ سے
پیدا ہوا تو اعمال خیر یعنے بید جاننے سیکہے الکہ دارا شکوہ نے شروع دیباچہ ترجمہ اپنکہت بیدون مین لکہا ہی کہ بیدون
مین برہما کی زبان سی صرف چار صحیفہ جسکو مہا باگ کہتے ہین برآمد ہوئی ہین باقی جسقدر ہین سب بید بیاس کی نتیجہ
طبیعت ہین اور تصدیق اسکی بہاگوت اول اسکند اول بہاگوت سی اور اسکند دوم سی ظاہر ہی اول مین
لکہا ہی جب سری نارائن نے برہما کو ناف کے کنول سے اوتپت کیا چار اشلوک برہما سے کہے اور برہما نے
اون چار اشلوک کو اپنی بدہ یعنی عقل کے موافق بیان نارد من سی اور نارد جیو نی بیاس سی کہے بیاس نی اپنی بدہ سی بیان
اور بکاس کیا اور اسکند دوم بہاگوت سی ظاہر ہے کہ خود برہما صرف چار ہی اشلوکونکا پہونچنا خدا کیطرف
اپنی پاس ظاہر کرتی ہین چنانچہ عبارت اسکی نقل کیجاتی ہی برہما جی نارد جی سے کہتے ہین کہ ہی نارد نارائن
نے جو چار اشلوک جو مجھ سے کہیں ہین وہ مین نے تجہ سے کہے الخ جامع سبہا
پرکاش نے بہت امر اسی لکہا ہی کہ بید خدا کی بہیجے ہوئی نہین ہین اور بدلیل عقلی اور نقلی ثابت کیا ہے
کہ رشیون کی بنائی ہوئی ہین لالہ صاحب آپ نے سینے اقوال مختلف بید خوان ہندوؤں کے جن پر قیاس
آپ سے کوئی بات پوشیدہ نہین انہین امور کے لحاظ سے تو صاحب تحفۃ الہند نے فرمایا ہے
کہ نہین معلوم کہ بید کس کا کلام ہین اور کس کے ہاتہ سے پہنچے ہین آپنے جو دو عبارتین بلا نشان اور پتہ بید کی نقل کی ہین
اپ کی نقل پر ہمکو مطلق اعتماد نہین آپ ہمیشہ نقل عبارت کتب مشہورہ مین بموجب جبلی ترم خیانت فرماتی ہین آپ پر
واجب تہا کہ نشان اور پتہ بید کا لکہتی ہم بالیقین آپکی نقل کو جہوٹا سمجھتے ہین اور ہم یقینا جانتے ہین
کہ آپنے کسی اور کتاب سی عبارت مذکورہ کو نقل کرکے منسوب بطرف بید کی کر دیا ہی اسلئے کہ کوئی بید آپکے
پاس نہین اگر اپکی بیدون مین یہ عبارتین نقل کی ہین تو نشان انہ بید کا دیجئے تاکہ مطابقت کیا دیکہیے یہ جواب

فرمائی ہین کہ برہما کی معرفت ہمکو بید پہنچا ہی اسکی سند تو صاحب تحفہ مانگتی ہین آیا خود سری برہما نے دولتخانہ
پر نزول فرماکر آپکو دیا ہی یا بواسطہ اور لوگون کی اگر صورت اول ہی تو تصریح کیجئی اور صورت دوم ہی تو روات
کا نشان دیجئی اور چونکہ آپ مدعی الہام کے ہین کہ بید ہمکو پہونچے ہین تو اس مجموعہ کو ذرہ ہمکو بھی دکھا دیجئی
تاکہ آپ کی قول کی تصدیق الظہور مین آوی لیکن مین بالیقین کہتا ہون کہ یہ آپ کی چوتھے بید دین آپکی پاس
ایک بید بھی نہین پہر آپنے عبارت اولی کا ترجمہ فرمایا ہی جو پرم اتما سب سی پہلے برہما کو خلق کرتا ہی اور جو پرم اتما اونکی
لئی بید نازل فرماتا ہی اوسی علم روح ظاہر کرنیوالی پرماتما کی مین پناہ لیتا ہون اسی ثابت نہوا کہ بید برہما پر نازل
ہوا اس عبارت سی صرف یہ ظاہر ہوا کہ اونکی واسطے نازل ہوا یہ نہ معلوم ہوا کہ کسپر نازل ہوا یا کسی پر نازل ہوا یا چارون پر اترا
اور برہما نے اون سی پڑھا اس صفت مین جو آپ کی ترجمہ مین مذکور ہوئی برہما اور آپ دونو شریک ہین
کیونکہ بید بزعم ہنود جسطرح مخلوق کیواسطی اترا ہی جیسا برہما کیواسطی ہی ویسا ہی اورون کیواسطی اور عبارت
تا بید کا یہ ترجمہ آپ نے اس طور پر کیا ہی کہ رگ بید یجر بید شام بید کلام خدا ہی محیط کل اشیا مین خبر جو
بلفظ جسم واقع ہوئی اسی جہلات مراد آپ کی یہ بات ثابت ہوئی کہ یہ تینون تین کتابین متعدد ہین
ایک نہین اور یہ امر مطابق آپ کی تصریحات کے جو ستیارتھ پرکاش اور دیگر رسائل مین آپ نے فرمائین
ہین موجب اصلی بیدون کا اور طلبیدہ اسکا ہے کہ یہہ بید کتب سماویہ نہین ہین علاوہ برآن آپ
نے ترجمہ مین خیانت کی ہی صحیح ترجمہ یہ ہے کہ جسمیت ہوتی ہی اوس کی سانس سے یا اوسکی
جمائی سے رگ بید یجر بید شام بید پیدا ہوئے ہین اگر واقع مین بہت مراد خدا
تعالے سے ہے تو بڑا الزام یہہ عائد ہوا کہ وہ ایسی چیز ہے جو سانس یا جمائی لیتا ہے
علاوہ برآن لفظ پیدا ہونیکا صاف دلیل اوسکی حدوث ذاتی اور زمانی کی ہی اس سے بھی اشرف بید
اوس حکم سے خارج رہا اوس کی نسبت یہ بھی متحقق نہوا کہ وہ کس نے بنایا اور کہان سے آیا
علاوہ برآن اس منتر کا مضمون تو نسبت بھاگوت کے بھی اسکند دوم بھاگوت مین مرقوم ہی کہ بھاگوت
خدا نے برہما سے کہی اور برہما نے نارد سے اور نارد نے بیاس سی اور بیاس نے سکھدیو سے پس کیا وجہ ہی کہ
اوسکو کلام ربانی نہین کہتی اور اوسکا درجہ بیدون سی کیون گہتاتی ہو حالانکہ قوۃ سند اور شہرۃ مین وہ بید کی
سی زیادہ ہی پس اوسکو بطریق اولی بید سے زیادہ سمجھنا لازم ہی اب آیات اور بھی قابل بیان ہی کہ عبارت اولی کے آخر مین
یہ ہی کہ مین پناہ لیتا ہون اسی معلوم ہوتا ہی کہ بالفرض اگر یہ کلام الٰہی ہی تو بطور حکایت کسی مخلوق کا قول منقول ہے
اور اوسکی نقل سے یہ نہین معلوم ہوتا کہ قائل اسکا کون ہی آیا کوئی ایسا شخص ہی کہ جسکے قول پر اعتماد ہوسکتا ہی یا نہین پس یہ
بیان آپکی تحقیق ناتمام ہی علاوہ ان سب امور کے اگر بطور فرض محال اس امر کو تسلیم بھی کر لیا جاوے کہ برہما کوئی موجود شخص تھے

اور ایسی تین کتابین بہی موسوم بنام سام بید اور ججر بید اور رگ بید اوتری تہین اور یہہ بہی تسلیم کرلیا جاوی کہ کوئی مجموعہ ہنود کے پاس ایسا ہی جسکو وہی بنام چہار بید آپکے تعبیر کرتے ہین پہر بہی اسقدر واسطی دفع اعتراضات صاحب تحفۃ الہند کے کافی نہین اوس سی یہہ امر ثابت نہین ہوتا کہ یہہ مجموعہ بالیقین وہی کتابین ہین جو برہما پر اوتری تہین یا اور ہین اگر وہی ہین تو تہا مہا مطابق اصل کے ہین یا اونمین سہو سے کاتبون یا اور لوگون کے تصرف سی سہوا یا عمدا تغیر تبدیل کمی بیشی ہوگئی ہی کیونکہ واسطی حصول علم الیقین کے تواتر شرط ہی جسطرح تواتر قران کا ہی کہ آج لاکہہ نسخی اوسکی اور ہزارون حافظ اوسکی موجود ہین اور جن جن قراتون مین صاحب وحی صلعم نے اصحاب کو تعلیم فرمایا تہا اتبک وہ قراتین بنقل متواتر محفوظ ہین اور ہر عصر مین یہی حال رہا ہی برخلاف اس مجموعہ مفروضہ ہنود کے کہ نقل متواتر تو یکطرف نقل احاد کا سلسلہ بہی معدوم ہی اور حافظ اسکا ایک بہی موجود نہین اور اس زمانہ کا تو نہ کہو کیا زمانہ ست جگ مین جب ایک عفریت اس مجموعہ کو اوڑا لیگیا تو خود برہما جی بیکار ہوگئی چنانچہ یہہ امر اسکند ہشتم بہاگوت سی ظاہر ہی اس سی واضح ہوا کہ اس زمانہ مین بہی بیدون کا یہی حال تہا کہ نہ برہما جی کو یاد تہا نہ سوای ایک نسخہ کے دوسرا نسخہ موجود تہا کوئی نسخہ اسکا بقول صاحب تحفۃ الہند کے ملا تو ملا ورنہ نہین اور بقول الکہہ ہماری شار انکہیون کے عالم سی مفقود و مختفی ہی پس باینہمہ خرابیون کے مجموعہ غیر ثابتہ کو کسطرح بالیقین کہہ سکتی ہین کہ یہی مجموعہ برہما پر اوترا تہا علی الخصوص ایسی حالتین کہ جماعات محققین ہنود اور بڑے بڑے پیشوا اونکی اس مجموعہ کو مصنفہ رشیان اور حکما ظاہر کرکے بدلایل قویہ اپنی مقولہ کو ثابت کرتے ہین یہانتک کہ صاف لکہتی ہین کہ بعض بعض جگہہ اس مجموعہ مین نام مصنفین کے بہی مرقوم ہین اور ہم اندرونی شہادت بہاگوت کے یہہ اثبات کرتے ہین کہ وہ کتابین جنکی نزول کا برہما پر لالہ جی دعوی کرتے ہین راجہ پرتہو کے عہد سی پہلی مفقود ہوگئی تہین اور عہد راجہ پرتہو مین زمین کے دوہنی سی کوئی چیز نکلی کہ جسکو برہمنون نے بید تصور کیا چنانچہ اسکند چوتہی بہاگوت مین یہہ امر بتصریح تمام مرقوم ہے ہر چند کہ جسقدر عبارات اور ایکہیدات ہنود کے پاس ہین اونپر اسقدر بہی اطمینان اور اعتبار نہین کہ آیا یہہ منجملہ اونہین عبارات کی ہین کہ راجہ پرتہو کے عہد مین زمین سی برآمد ہوئی تہین کیونکہ اسکی بہی کوئی سند ہنود کے پاس نہین سو بہی اگر بطور فرض محال اوسکو تسلیم بہی کرلیا جاوی تب بہی ظاہر ہی کہ یہہ وہ کتاب نہین جو بقول لالہ جی برہما پر اوتری تہی بلکہ ایک بات مجہول ہی کہ زمین سی نکلی ہی نہین معلوم کہ کیا چیز ہے اور کسکی مولف ہی ظاہر حال اسکا اسپر دال ہی کہ کسی عہد مین کتاب کا رد اور غیر معتبر سمجہکر قابل پر پہینکوا دی گئی اور گہورا اوسپر پڑتا رہا آخر کار تہ زمین ہوگئی پس اوس کتاب کو بلا سند کتاب آسمانی سمجہنا محض توہم پرستی ہی علاوہ بران یہہ عبارتین جو لالہ صاحب نے رقم فرمائین اگر کوئی شخص یہہ کہی کہ یہہ

عبارتین اصل کتاب کی نہین بلکہ الحاقی ہین تو اوسکا جواب کیا ہی کیونکہ جبتک کہ بمقابلہ سو دو سو نسخہ قدیمہ و مقابلہ
ایسی سو دو سو حفاظ کے کہ وہی سلسلہ نقل کا صاحب وحی تک بسند متصل پونہچا دین ثبوت اوسکا نہو اوسکی قبول کا
رد ممکن نہین اور یہہ امر نسبت اس مجموعہ کے ہر آئینہ غیر ممتنع ہین ہی باوجودیکہ شہر مرادآباد بہت بڑا شہر ہی اور
ہزارون ہندو آباد ہین جگہ جگہ وہان رہتے چلے آئے ہین دو چار نسخہ اس مجموعہ لاکہہ اشلوکون کے تو کوئی دکہادے
یا بتادے کہ فلان مطبع مین اب تک مطبوع ہو چکی ہین اب ایکبات اور بہی سنی کہ جناب منشی نولکشور صاحب کی مطبع مین
ایک پرچہ چہپا ہی اور ہر جگہہ مشتہر ہوا ہی چنانچہ ایک قطعہ اوسکا راقم کے پاس بہی موجود ہی اوسمین ظہیر الدین
بلگرامی لکہتے ہین کہ ترجمہ اتہربن بید کا میری پاس ہی اور اوسمین اوپر تصدیق نبوت محمد عربی صلعم اور حقیقت دین
احمدی اور استواری اس دین کے روز قیامت تک شہادت مہادیو صاحب کے موجود ہی یقینی بات ہی کہ لالہ صاحب
اوسکی تکذیب کرینگی کیونکہ تکذیب انکی بلا دلیل متصور ہوگی کیونکہ جبتک وہ اصل کتاب پیش کرکے ثبوت اوسکا از روے
نقل متواتر کے گذرانین گے تب تک تکذیب اوسکی ممنوع ہی علاوہ ان سب امور کے مہابہارت سی جسکی معتبر ہونے پر
لالہ صاحب نے بحث اصرار فرمایا ہی اور واقع مین ہنود کے نزدیک وہ کفایت درجہ پر معتمد ہی ثابت ہی کہ ترتیاجگ
سے ہی بیدون مین تحریف ہونی شروع ہوئی چنانچہ بہیکم پرب مین مرقوم ہی مردم درانجہ بر چہار بیت آ عمل
نمی کنند و در معانی آن تحریف میکنند فصل موجب دہرم مین لکہا ہی کہ بید در ہر قرن بنوع دیگر میگردد انتہی بن پرب
مین لکہا ہی کہ در دواپر در معنی بیدہا تحریف گردید و چہار دانگ از انچہ در بیدہا بود نوشتند در کلجگ از چہار دانگ
ثواب یکی خواہد شد انتہی علی ہذا القیاس جوگ بشسٹ مین تحریف و ترمیم بیدون کا ذکر بصراحت موجود ہی چہٹے
پرمان پرکرن مین لکہا ہی کہ خداوند عالم کی قدرت سے بیدون مین اختلاف واقع ہی بارہا بید اور بیدون کا
عمل جاتا رہا اور ترمیم اور تنسیخ اونمین ہوئی کئی مرتبہ مضمون بیدون کا تبدیل ہوا حاصل کلام یہہ کہ جسطرح سے مخلوق
پیدا ہوئی مصنفون نے ذکاوت ذہن اور دریافت احوال زمان کہین سے وہی کتابین موجود کین انتہی جب یہہ حال
ہی تو لالہ جی فرماوین کہ اب اس مجموعہ مفروضہ کا کیا اعتبار رہا اور کونسی وجہ مابہ الفارق ہی کہ جس سے آپ منسوخ
کو غیر منسوخ اور محرفہ کو غیر محرفہ سے تمیز کر سکتے ہین اور جب جوگ بشسٹ سے یہہ ثابت ہی کہ اگلی زمانہ کے بید جاتی
رہی زمان لاحق مین مصنفون نے ذکاوت ذہن سے سر نو موجود کئے تو آپ ہی فرمائیے کہ وہ کتب سماویہ کیونکر متصور
وہ تو کتب مصنفہ علماء زمانہ لاحق کی بالبداہتہ قرار پائین ایکبات اور آپکی گوش گذار کرنیکی قابل ہی کہ اللہ آباد کے
مترجم اپنکہدون کی بعد ترجمہ چہاپنے اپنکہد جگر بید کے لکہتے ہین کہ بوقت ترجمہ کرنے اپنکہدون کے تخمیناً پانچ
کتاب فراہم کین اور بعضی بعضی اپنکہد بہاشا زبان مین بعضی برہمن پنڈتون سے سنی اس چہاپنے اپنکہد مین تہوڑا
اختلاف عبارت کا پایا گیا اپنکہدون مین لفظ رتہہ کا مشاہدہ دیکہا اور کوئی مشابہت اور اوسکی بعد کے

عبارت کو بھی دیکھا چونکہ حاصل مطلب ہر ایک کا یکسان تھا لہذا جو مضمون سب سے زیادہ تھا وہی ترجمہ کیا انتہی اب ملاحظہ فرمائیے کہ ہرگاہ عبارتون مین اختلاف ثابت ہوا تو دو حال سے خالی نہین یا تو ایک دونو مین سے غلط ہی اور الحاقی ہے یا مانند اختلافات قرارات قران دونو منزل من السماء ہین اگر صورت اول ہے تو وجہ تمیز صحیح و غلط کی کیا ہی اور چونکہ وجہ صحت کی کہ تواتر ہے دونو کے ساعد نہین پس کچھہ اعتبار نرہا اور دونو مین احتمال ایسی غلطی کا باقی رہا کہ تصحیح اوسکی نہین ہوسکتی اور جب ایک جگہہ وقوع غلطی کا متیقن ہوا تو باقیماندہ بھی محل یقین نرہا اور اگر صورت ثانی ہے تو صاحب وحی کے قول سے آپ یہہ امر ثابت کر دیجیے کہ نزول بیدون کا باختلاف عبارات ہی جسطرح پر اہل اسلام کی کتاب کی نسبت درجہ ثبوت کو پہونچا ہے اور تعین اور تعہد ان اختلافات کا کیجیے جسطرح پر قران کی قراتین متعین اور معہود ہین حالانکہ یہہ امر آپ سے کیا بلکہ کسی ہندو سے زنہار زنہار ثابت نہوسکیگا کیونکہ جو چیز واقع مین ہی نہین اوسکا ثبوت بھی ممنوع ہے اگرچہ اسباب مین کلام بہت طویل ہوا لیکن قطع نظر اسکی کہ مجموعہ بیدون کا صفحہ عالم سے ہیئت نا مفقود ہے اور کئی باتین اچھی طرح ثابت ہوئین ایک یہہ کہ برہما جسکو لالہ جی پیغمبر کہتے ہین کوئی موجود شخصی نہین دوم یہہ امر کہ برہما پر بید خدا نے نازل کئے ثابت نہین تیسری یہہ کہ بفرض و تسلیم امرین اولین کے یہہ ثابت نہین ہوتا کہ جو برہما پر کتابین نازل ہوئی تہین وہ یہی کتابین ہین جنکو بید کہتے ہین کیونکہ بیدون مین تریتا سے تحریف و تبدیل و ترمیم و نسخ نے راہ پایا ہی پانچوین یہہ امر متمائز نہین ہوسکتا کہ بیدون مین کسقدر مضامین اصلی ہین اور کسقدر الحاقی اور کتنی منسوخ ہین اور کتنی غیر منسوخ چہٹی یہہ کہ سلسلہ روایت اور نقل دین کا اکابر سے ہنود مین ایسا ناقص ہی کہ بطور خبر احاد کے بھی نہین ساتوین یہہ کہ بعض مقام پر اپکہہ دلن مین جو ایک جزو بید کے ہین اختلاف عبارات بمقابلہ نسخہ جات متعددہ کے پایا جاتا ہی اور یہہ معلوم نہین ہوتا کہ کون نسخہ صحیح ہے ان سب قباحتون پر صاحب تحفۃ الہند نے اعتراض کیا لالہ جی اونکی جوابات سے تو قاصر ہے لیکن بتقلید پادریون اور غلاۃ رفضہ کے اہل اسلام پر قصداً اعتراضات کا فرمایا اور کتب پادریان اور غلاۃ رفضہ سے اونکی عبارتین منتخب کر کے تحریر فرمائین سو پیشتر اسکے کہ ہم جوابات اونکی لکہین ہم ایک ضابطہ کلیہ قائم کرتے ہین اور وہ یہہ ہی کہ پیشتر ہم بحوالہ کتاب المفضل شیخ اجل ابو محمد کے چند قسمین نقل و روایت کی بیان کر چکے ہین اور ثابت کر چکے ہین کہ نقل قرآن از قبیل قسم اول ہی یعنے از قسم نقل متواتر ہے اور جن جن قراتون مین قران نازل ہوا ہی وہ سب محفوظ اور منقول بنقل متواتر ہین اور علماء اہل سنت اور علماء شیعہ دونو اسپر متفق ہین اور جو الفاظ و کلمات اور عبارات بتواتر منقول نہین وہ داخل قران نہین چنانچہ قاضی عضد الدین

نے عضدی شرح مختصر الاصول مین اور سب علماء اصول نے اسپر تصریح فرمائی ہی ما نقل احادا فلیس بقران
لان القران مایتوفر الدواعی علے نقلہ لما تضمنہ من التحدی والاعجاز ولانہ اصل سائر الاحکام والعادۃ
تقتضے بالتواتر فے تفاصیل ما ہو کذلک فما لم ینقل متواترا علم انہ لیس قرانا قطعاً والقراات السبع
متواترۃ انتہی اب ہم لالہ صاحب کے اقوال کیطرف توجہ کرتے ہین **قولہ** تفسیر امام ثعلبی و منہاج الصادقین
مین ہے کہ سورہ نساکی فما استمتعتم بہن الے اجل مسمی فاتوہن اجورہن فریضۃ اس آیت کو ابن زبیر
اور ابن مسعود وغیرہ اسطرحپر قراءت کرتے تھی فما استمتعتم بہن الی اجل مسمی فاتوہن اجورہن فریضۃ
فے الجملہ آیت ہذا مین ابن زبیر اور ابن عباس اور ابن مسعود وغیرہ الفاظ اجل مسمے زیادہ پڑھتی تھی
انتہی یہان فے الجملہ کا کیا محل تہا یہہ بھی ایک ہیچدانی لالہ جی کی ہی پہر اول صرف ابن زبیر اور ابن
مسعود کا نام لکہا آخر مین ابن عباس اور بڑہا دیا خیر اب ہم یہہ کہتے ہین کہ یہہ روایت کسی معتبر سند
سے ثابت نہین مفسرین کے قول پر تفسیر آیت مین لحاظ کیا جاتا ہی نقل مین اونکا قول بغیر تصحیح
نقل کے اصلا معتبر نہین کیونکہ وہ سلسلہ نقل کا انتہا تک نہین پونہچاتے ہی اور اگر بالفرض ثابت بہی ہو
تب بھی خبر احاد ہی حالانکہ عبد اللہ بن عباس نے ابی بن کعب سے قران کو نقل کرتے ہین اور ابی بن کعب سے
قرءۃ بعینہا قرءۃ ابن کثیر مکی کی ہی کہ منجملہ قرار سبعہ کے ہین کہ اونہون نے قران پڑہا ہی عبد اللہ بن
السایب سے اور عبد اللہ بن السایب نے ابی بن کعب سے اور ابن کثیر کی قرءۃ متواتر اور مشہور اور مصاحف
مین مکتوب ہے اوسمین یہہ کلمات ہرگز نہین پس یہہ کلمات بموجب ضابطہ متقدمہ کی کبہی
داخل قران نہی اور حال صاحب منہاج الصادقین کا سبکو معلوم ہی کہ وہ غلاۃ مین تہا اور ثعلبی کو
شیخ اجل علامہ ذہبی نے بلفظ حاطب اللیل ملقب کیا ہی اور اکثر روایات ثعلبی کی محمد بن یعقوب کلینی سے ہین
جو مشہور غلاۃ مین ہین اور ابن خلکان نے اونکی نسبت لکہا ہی کان من اصحاب عبد اللہ بن سبا اور بعض
روایات ثعلبی کا سلسلہ محمد بن مروان سدی صغیر تک پونہچتا ہی جو بلاشک غلاۃ مین سے تہا پس قطع نظر
از وجوہ مذکورہ بالا کے ایسے لوگونکا قول کچھ لائق اعتماد نہین اور منسوب کرنا ان کلمات کا بطرف
ابن زبیر کے بھی غلط ہی کوئی روایت صحیح انسے اسباب مین نہین ہی اور ابن مسعود کیطرف تو نسبت قرارۃ
ان کلمات کی صریح افترا ہی ابن مسعود کی قرءۃ بطریق عاصم کوفی بواسطہ زر بن حبیش کے متواتر اور مشہور
اور مصاحف مین مرقوم ہی اوسمین ان کلمات کا وجود بھی نہین یہہ سبب افترا محللین متعہ کا ہی کہ انہون
نے واسطے دہوکا دینے اہل سنت کی ایسی ایسی روایتین بناکر رایج کئے ہین بعض اہل سنت نی جو توجہ تام بطرف
صحت نقل اور حال رواۃ کے نہین کی تو وہی اونکے دہوکے مین آگئی اور ان روایتون کو اپنی کتابون مین

لکہدیا مگر چونکہ ہماری دین مین کوئی روایت بدون صحت سند کی اور زیادت قرآن بدون سند متواتر کے
مقبول نہین پس اگر اہل سنت مین سے کسی نے اس قسم کی زیادت کو نقل بھی کیا تب بہی کچہ لایق استناد اور
احتجاج کے نہین رہی اہل تشیع سواد نیز بھی اس قسم کی روایات سے الزام نقص قرآن عاید نہین ہوتا کیونکہ
جس طرح ہمارے ہان واسطی ثبوت قرآن ہونے کسی کلمہ کے تواتر شرط ہے اسیطرح اونکی ہان بہی شرط
ہے اور چونکہ یہہ خبرین بطور احاد بہی ثابت نہین پس وہ دونو مذہبون کی شرائط کی اعتبار سے ہرگز داخل
قرآن کسی زمانہ مین نہین سمجہی گئین نہ سمجہی جاوینگی قولہ حسینی نے لکہا ہی کہ سورہ احزاب کی یہہ آیت
وازواجہ امہاتہم قرآن ابی اور قرات ابن مسعود مین اسطرح تہی ہو اب لہم وازواجہ امہاتہم فقط یہہ کیفیت
آیہ مذکور نسبت مصاحف مشہورکے قرآن ابی وقرات ابن مسعود مین الفاظ وہو اب لہم زیادہ رکہتی
تہے اسہی ہیچمدانی لالہ صاحب کی ہی حسینی کوئی مفسر نہین البتہ تفسیر ملاحسین واعظ کی منسوب بطرف حسین
مفسر کے حسینی کہلاتی ہی جسکو تفسیر فاعل لکہا ہی کب ہو سکتی پہر یہہ کیفیت کا یہان کیا محل تہا بیچارہ کیا
کرے علم وعقل سے معرا ہی اگر الفاظ نے محل سے کتاب کو نہ ضخیم کرے تو دوکان کیونکر چلے یہان بہی
وہی حال ہی کہ الغریق یتشبث بکل حشیش یہہ روایت بھی کسی سند صحیح سے ثابت نہین اور قراتین
ابی بن کعب اور عبداللہ بن مسعود کی بنقل متواتر محفوظ اور مصاحف مین مرقوم ہین انمین یہہ کلمات نہین
پس کبہی داخل قرآن ہتی نہین نہ ہونگے قولہ تفسیر عزیزی مین محدثین کثیر وصحابہ کبیر سے نقل کیا ہی انتہی
ہیچمدانی لالہ جی کی صاحب تفسیر عزیزی نے لکہا ہی کہ اکثر محدثین از صحابہ کبیر نقل کردہ اند لالہ صاحب
نے بہی ازراہ بوالہوسی اونکی قدم بقدم رکہنا چاہا مگر بقول آنکہ ع ہولی اپنی بھی کوا چلے جو ہنس کی
چال کو اپنی چال ہی بہو لگئی یہہ نہ سمجہی کہ صفت جمع کی لفظا یا معنی جمع ہونی چاہیئے محدثین کی صفت یا لفظا یا
معنی جمعیت کی کثیر ہو سکتی ہے مگر صحابہ کی صفت کبیر کہ لفظا اور معنی مفرد ہے ہرگز نہین ہو سکتی
بہی معلوم ہوتا ہی کہ ہنوز لالہ جی کو یہہ بھی معلوم نہین کہ صحابہ جمع ہی یا مفرد اور جمع ہی تو مفرد اسکا
کیا ہی اور یہہ قاعدہ بہی اونکو نہین معلوم کہ جمع کی صفت بلفظ مفرد مذکر جائز نہین چونکہ صفت وموصوف
دونو الفاظ عربیہ ہین اور لالہ جی ساتہہ صفات جہل وحمق کے موصوف ہین پس اس غلط کاری مین
معذور ہین اصل توجیہہ ہی کہ تک بندی کی ہوس نے یہہ وبال لالہ جی کے سر پر ڈالا ہی عبارت ومضمون غلط
ہوجاوے تو ہو جاوے تک بندی کہین بگاڑے سے لب سری کیف صح القافیہ و بعد ما صاعت الاصول
القافیہ کو یہہ بھی لالہ جی کا افترا ہی کہ تفسیر عزیزی مین محدثین کثیر اور صحابہ کبیر سے نقل کیا ہی صاحب
تفسیر عزیزی نے کسی صحابی سے نقل نہین کی بلکہ وہ تو یہہ لکہتی ہین کہ اکثر محدثین از صحابہ کثیر روایت

کرتے ہین قولہ کہ یہہ آیت لوکان ابن آدم وادین ذہب لابتغی الیہ ثانیا ولوکان اودیان لابتغی الیہا ثالثا ولایملاء جوف ابن آدم مصحف ابی بن کعب کے سورہ توبہ یا سورہ احزاب مین مرقوم تھے انتہی بلفظہ سبحان لالہ جی کے قابل تماشا ہے ایک عبارت کہ جسکے الفاظ عربی ہین نقل کی مگر خاک بھی نہ سمجھے کہ کچھہ معنی بھی اسکے ہوسکتے ہین یا نہین لابتغی ثانیا ایک مہمل جملہ ہے لوکان لہ اودیان لابتغی الیہا سراسر بے معنی ہے لایملا جوف آدم محض بے محل ہے خیر یہہ تو ایک سبحدانی لالہ جی کی ہے کہ اکثر مواقع مین مانند کاتبان بیوقوف کی نقل عبارت کرتے ہین ہم اصل مدعا مین بحث کرتے ہین اس قسم کے کلمات ہرگز کسی محدث معتمد نے نقل نہین کیے البتہ دو شخص انکے راوی ہین اور دونو کی روایتون مین نہایت درجہ کا اختلاف کلمات اور مضمون کا ہے اور وہ دونو شخص مجہول الحال اور طبقہ مابعد ثالثہ عشر کی ہین کہ اصلا انکی روایت اہل اسلام کے نزدیک مقبول نہین منجملہ ان دونون کے ایک ابوعبیدہ نامی ہے وہ تو اسطرح پر نقل کرتا ہے حدثنا عبداللہ بن صالح عن ہشام بن سعید عن زید بن اسلم عن عطاء بن یسار عن ابی واقد اللیثی قال کان رسول اللہ صلعم اذا اوحی الیہ اتیناہ فعلمنا مما اوحی الیہ قال فجئت ذات یوم فقال ان اللہ یقول انا انزلنا المال لاقام الصلوۃ وایتاء الزکوۃ ولو ان لابن آدم وادیا من ذہب لاحب ان یکون الیہ الثانی ولو کان لہ الثانی لاحب ان یکون الیہما الثالث ولا یملا جوف ابن آدم الا التراب ویتوب اللہ علی من تاب دوسری روایت اسی ابوعبیدہ کی اسطور ہے حدثنا حجاج عن حماد بن سلمۃ عن علی بن زید عن ابی حرب عن ابی الاسود عن ابی موسی الاشعری قال نزلت سورۃ نحو براۃ ثم رفعت وحفظ منہا ان اللہ سیؤید ہذا الدین باقوام لا خلاق لہم ولو ان لابن آدم وادیان من مال لتمنی وادیا ثالثا ولا یملا جوف ابن آدم الا التراب ویتوب اللہ علی من تاب انتہی دیکھو کسقدر معانی اور الفاظ مین اختلاف ہے کہ کسیطرح پر یہہ گمان بھی نہین ہوسکتا کہ یہہ دونو روایتین صحیح ہین اب حال انکی رواۃ کا سنیئے روایت اولی مین جو عبداللہ بن صالح راوی ہے وہ کثیر الغلط اور اوسکی روایت مین نہایت غفلت ہوتی ہے تقریب التہذیب مین اوسکے نسبت لکھا ہے کثیر الغلط وکانت فیہ غفلات مات ولہ خمس وثمانون سنۃ فی سنۃ ۲۲۳ دوسری روایت مین حجاج ہے اور یہہ حجاج بن محمد المصیصی ہے اوسکی روایت تک یہہ بات ثابت نہو کہ اوایل عمر مین اس سے یہہ روایت ہے تبتک معتبر نہین سمجھی کہ اوسکی حفظ وضبط مین آخر مین بہت فرق آگیا تہا تقریب التہذیب مین لکھا ہے اختلط فی آخر عمرہ یہی حال ہے حماد بن سلمہ کا چنانچہ تقریب مین لکھا ہے تغیر حفظہ باخرہ اور علی بن زید جو اوسکی رواۃ مین ہے اوسکی حدیث اصلا قابل استناد نہین کیونکہ اوسکی نسبت تقریب مین لکھا ہے ضعیف من الرابعۃ ابوعبیدہ کی روایات کا تو یہہ حال ہے اب رہی دوسری وہ حاکم ہے سیوطی نے

الفاتحان مین لکہا ہی کہ اخرج الحاکم فی المستدرک عن ابی بن کعب قال قال لی ان اللہ امرنی ان اقرء القرآن
علیک فقرء لم یکن الذین کفروا من اہل الکتاب والمشرکین ومن نقصہا لو ان ابن آدم سال وادیا من مال
فاعطیہ سال ثانیا وان سال ثانیا فاعطیہ سال ثالثا ولا یملاء جوف ابن آدم الا التراب ویتوب اللہ علی
من تاب وان الدین عند اللہ الحنیفیہ غیر الیہودیہ ولا النصرانیہ ومن یعمل خیرا فلن یکفرہ انتہی یہان نام و نشان راویون کا بہی نہین پس ایسی روایت ہماری اصول کے موافق زنہار اس قابل بہی نہین کہ اس سے کوئی مسئلہ شرعیہ ثابت ہوسکی چہ جائی آنکہ قرآن ہونا کلمات کا ثابت ہوجاوے علاوہ برآن یہہ روایت ابی ابن کعب سے ہی اور ہم پہلے ثابت کرچکے ہین کہ قرءۃ ابی بن کعب کی یہی قرءۃ ابن کثیر کی ہے جو متواتر اور مصاحف مین مکتوب ہی پس ظن غالب موضوع ہونے اس روایت کا ہی علاوہ ان سب امور کے ہرگاہ کہ ایک عبارت بہی عبارات مذکورہ سے متواتر نہین بلکہ درجہ صحت کو بہی نہین پہنچے اور قرآن ہونا کسی عبارت اور کلمات کا بغیر تواتر کے نہین ہوسکتا اسلئی ضوابط و اصول مذکورہ کے موافق ایسی عبارات مہملہ اور مجہولہ کو ہم ہرگز قرآن نہین کہہ سکتی پس یہہ عبارات جو لالہ صاحب نے نقل کی ہین ہرگز جزو قرآن نہین قولہ بہرکیف مصاحف مین اختلاف آیات و عبارات و حروف و حرکات اسقدر ہی کہ احاطہ تحریر و تقریر سے برتر ہی انتہی یہہ سب افترا لالہ جی کا ہی بجز اختلاف قراءات کے کہ جسکا منزل من السماء ہونا ثابت ہوچکا ایک حرف اور ایک حرکت کا بہی اختلاف نہین اور اختلاف قراءات معلوم اور مشہور ہے چنانچہ کتب تفاسیر مین اور کتب قراءات اور اکثر مصاحف مین تصریح اونکی موجود ہی اور اکثر حافظون کو سب قراءات برقرآن زبانی یاد ہی قولہ مثلا قرءۃ حفص کہ ایک قاری مشہور ہے مصاحف متداولہ سے اسقدر مخالف ہی کہ ہزارہا اختلاف حروف و حرکات رکہتی ہے انتہی یہہ دانی لالہ جی کی قابل ملاحظہ ہے احمق یہہ بہی نہین سمجہا کہ مصاحف تو سارے قرءۃ حفص کے متداول ہین اور بیوقوف کو یہہ بہی سمجہ نہین آئی کہ مطبع حسنی کا چہپا ہوا قرآن تو باعتبار متن اوراق کے خاص حفص کی ہی قرءۃ ہی کہ وہ ایک راوی ہین عاصم کوفی کے یا جاہل الناس نے نشان حرف کو جو حاشیہ پر لکہا ہوا ہے دیکہہ کر رمز اختلاف قرءۃ دوسری راوی کی قرار دیا ہی بسبب جہالت کے رمز حرف سے اپنی ذہن ناقص مین قرءۃ حفص سمجہا اور از راہ جہالت ہندیہ کی بیوقوف اعتراض کرنے کو مستعد ہوا ہمکو تصریح نام اس راوی کی جسکی نام کی رمز حرف ہی ضرور نہین مین یقین کرتا ہون کہ جسنے یہہ مین تلمیذ ابن سبا تعلیم سے آپ نے یہہ اعتراض کیا ہی اس جاہل کو بہی علم رموز اسماء قراء نہین پس ایسی جہلا کے سامنے اظہار اونکا ہمکو مناسب معلوم نہین ہوتا اور پہر کذاب مفتری ایسا کہ کہتا ہی کہ ہزارہا اختلاف رکہتی ہی یہہ مثل ہے دروغ گو بہم بردی تو تو جناب لالہ جی آپ تو بڑی پنڈت بید دان ہین بیدون مین آپ نے یہہ ٹربا کا

جو جنتی کی سترپشت جہنم مین جاتی ہین خوب پنڈتائی کی آپ ڈوبتے اور اونکو بھی لے ڈوبنے آپکی کتابین
دیکھنے سے بھی بیگناہ بید کی رو سے جہنمی ہو گئے اچھی خلف الرشید پیدا ہوئے **قولہ** اصل یہہ ہی کہ قرآن کی
برابر اختلاف کسی کتاب دینیہ مین نہین ہی انتہی لالہ جی تمہاری یہہ اصل محض بے اصل ہی اور اپکی اس اصل مین
بڑا فرق ہی جسکو آپ اختلاف سمجھے ہین وہ اختلاف نہین وہ بالاتفاق عین قرآن ہی چنانچہ یہہ بحث مفصل
اوپر گذر چکی **قولہ** چنانچہ علی بن ابراہیم نے اثبات نقصان و تحریف قرآن مین روایات متواتر المعنی تحریر
فرمائی ہین مجلسی نے تذکرۃ الائمہ مین وہ سورہ و آیات نقل کی ہین جنکو عثمان نے قرآن سے نکال ڈالا
کلینی نے لکھا ہی کہ در اصل آیات قرآن ہفدہ ہزار تہین تخمینا دس گیارہ ہزار مفقود ہین شاید کہ لوح محفوظ
مین موجود ہون انتہی لالہ جی نے عبارات مجلسی و کلینی کی نقل نہین کی اور ہم بالیقین جانتے ہین کہ اونکو عبارات
کلینی اور مجلسی کے سمجھنے کا بھی شعور نہین علاوہ بران علی بن ابراہیم اشد کذاب اور بظاہر اپنے تئین زمرۂ
اہل اسلام مین گنتا تہا مگر در پردہ یہودی تہا مانند ابن سبا کی اور مجلسی اور کلینی غلاۃ رفضہ مین سے تہی
پس اونکی اکثر باتون سے مسلمانونپر حجت لانا بیہودہ بات ہی ہم تو علی بن ابراہیم اور لالہ صاحب کو فیضی و دونو
کو ایک قصابہ سے سمجھتے ہین ناحق تکلیف لالہ صاحب نے اوٹہائی کہ علی بن ابراہیم وغیرہ کی اقوال کی تلاش کی
علی بن ابراہیم کے قول کو لالہ صاحب کی اقوال پر کچھہ ترجیح نہین دونو ایک ہی مرتبہ مین ہین الکفر ملۃ واحدۃ
کالی بہلی سے نسبت دونو یکے از ایک ہی کہیت اور ہم بیشتر اقوال علماء شیعی المذہب کے نقل کر چکے ہین جنسے بطلان
اقوال اتباع ابن سبا کا ظاہر ہی علاوہ بران لالہ صاحب نے کتاب تفسیر علی بن ابراہیم ہرگز نہین دیکھی ورنہ یہہ
نہ کہتے کہ اسمین روایات متواتر المعنی تحریر فرمائی ہین اوسکی کتاب مین اس باب مین ایک خبر واحد بھی صحیح نہین
چنانچہ فاضل طبرسی اور سید مرتضے علم الہدی اور دیگر علماء شیعہ نے حکم تضعیف ایسی اخبار کا بہت تصریح
کے ساتھہ فرمایا ہی یا یہہ ہی کہ آپ ہنوز تواتر کو نہین سمجھے کہ کسکو کہتے ہین آیا تواتر اسیکا نام ہی کہ جس طرز
اس سید نے سورۂ نورین نقل کی ہی یقین ہی کہ اس ملحد کی اتباع آپ کی شریک مشورہ ہونگی انسے پوچھئے
کہ اگر کوئی نماز مین سورۂ نورین پڑہے تو آیا نماز اوسکی جائز ہوگی یا نہین اور آیات تحدی اور بعض نظم
قرآن کی جو مصاحف مین مکتوب ہین واقع مین منزل من اللہ ہین یا الحاق عثمان بن عفان رضی ہین اگر وہ
آیتین منزل من اللہ ہین تو یہہ سورۂ نورین تو نظم معجز نہین بلکہ غایت درجہ کی سقوط مین ہی اسکو تو
احادیث نبویہ صلعم سے جو صحاح مین منقول ہین اور خطب جناب مرتضویہ سے بھی کچھہ مناسبت نہین
عنایت فرماکر جواب ان امور کی اس سیہ کو لکھیے اور وہ جو یہہ لکھا ہی کہ تخمینا دس گیارہ ہزار الخ اگر وہ
آیات متعین ہین تو تخمینہ کا کیا محل ہی اور اگر نہین معلوم تو بناے تخمینہ کیا ہی سوای اسکی عثمان رض نے تو

سنہ چوری میں مصاحف تقسیم کر دئے تھے اور اس عہد اور تمام میں شیوع قرآن اور اسلام کا تمام بلاد فارس اور روم
اور حبش اور مغرب اور شام اور بلخ و بخارا وغیرہ میں حوالی ہند تک جسکی تفصیل اوپر کتاب ابو محمد یوسف
منقول ہو چکی ہی ہو گیا تھا اور ہزارہا برسوں میں تعلیم قرآن کی شائع تھی اور ائمہ اطہار سلالہ خاندان
مصطفوی سب حافظ قرآن تھے اور سوا اونکے اور ہزارہا آدمیوں کو قرآن زبانی یاد تھا اکثر دشمن
بالاتفاق جان نثار ائمہ اہل بیت کے تھے اونکے سینوں سے وہ قرآن کیونکر جاتا رہا تعجب کی بات ہے کہ
فضائل مناقب ائمہ اطہار رضی جو اوس عہد کے مسلمانوں کے لکھے تھے بدستور ابتک جیسوں کی تیسوں موجود
ہیں اور قرآن جو ماخذ دین اور اصل ایمان ہی ایسا کم ہو گیا کہ بقدر دو ثلث تو معدوم ہی ہو گیا اور باقی
خالی از تحریف و تبدیل نرا حقیقت یہی ہے کہ یہود کو بسبب قساوت قلبی کے ادیان حقہ سی عداوت رہی
ہے بعد رفع جناب مسیح ع پولس یہودی نے اپنی تئین نصرانی ظاہر کرکے انجیل کو خراب کر دیا اب ابن سبا نے
وہی طریق جاری کرنا چاہا مگر تلبیس اس ابلیس کی خدا کی عنایت سے پیش نگئی لیہلک من ہلک عن بینۃ
ویحیی من حی عن بینۃ سے اصحاب کبار کی خدا کی نزدیک مقبول ہو گئی اور کتاب اللہ میں کچھ فرق نہ آیا دیکھو
غارو لعین اتباع ابن سبا کے ہر دم کہتا ہے واللہ یحق الحق ولو کرہ الکافرون قولہ الزام قرآن
سات لغت اور سات قرات پر نازل ہوا تھا عثمان نے قرارات سبعہ جاری رکھیں اور لغت سبعہ دور
کرکے ایک لغت پر جاری رکھا اور ابن مسعود کو جسنے احراق قرآن کی نسبت کراہت ظاہر کی تھی ستایا اور
ہلاکت پہنچایا انتہی یہ سب افترا پرداز لالہ صاحب کی ہی ورنہ احرف سبعہ سی لغت میں انہیں قراآت
متواترہ میں ہیں اور ہم ثابت کر چکے ہیں کہ نزول قرآن بلغت قریش ہی اور دلیل تکذیب لالہ صاحب
کی بہت جلی ہی کہ اگر قرارات متواترہ خلاف احرف سبعہ کے ہوتیں تو حضرت صاحب جی نے یہہ
نہ انزل علی سبعۃ احرف اوسکی ساتھہ یہہ بھی فرماتے انزل علی سبعۃ قراآت تاکہ دریافت ہوا کہ
قرارات متواترہ متغایر احرف سبعہ کی ہیں جب ایسا نہیں فرمایا تو صاف ثابت ہوا کہ احرف سبعہ متغایر
قرات متواترہ کی نہیں ہیں بلکہ انہیں قرارات متواترہ میں متفرق اور مبثوث ہیں چنانچہ اس مدعا کو ہم اوپر
ثابت کر چکے ہیں اور ہم یہہ بھی ثابت کر چکے ہیں کہ جو چیزیں مصاحف میں سے ملا دی گئی یا کم ہو گئی تھی وہ
کیا چیز تھی اور عین مصاحف میں کہ کچھ شک و شبہ نہ تھا وہ بدستور قائم ہی چنانچہ مصاحف مرتب عبد الملک
نے بعینہا ام المومنین حفصہ کو پھیر دی گئی اگر حال مشہور دیر ہو تا عجب کہ لالہ صاحب از اتباع ابن سبا
بیان کرتے ہیں تو اسکو بھی ثلث کرا دیا جاتا کیونکہ یہ وہی تو وسی عہد کا لکھا ہوا تھا کہ جس عہد میں
احرف سبعہ متفرق تھی لالہ صاحب و اتباع ابن سبا بلا تعرض جاری تھی لالہ جی اس قسم کا تصرف مخصوص آپکی

بید ون ہی مین ہوا ہی کہ بیاس جی نے اول تو اونکی ہیئت کذائی بدلکر اور پورانون کے ساتھہ خلط
ملط کرکے چار سنگتا اونکی بنائین اور ہر ایک سنگتا علیحدہ علیحدہ چار شاگردون کو پڑہائین پہر اوسپر بہی
قانع نہ ہوی تو اوسکی چہانٹ پچہوڑ کرکے اوسکی ستا کہا کین اور بقول آپکے چار پارہ کر دیا چنانچہ یہہ
مضمون بہاگوت کے اسکند دوم مین اسطور پر مرقوم ہی کہ جب کلجگ نے پرویش کیا بیاس جی نے
دیکہا کہ منکہہ سوچم آلو اور تچہہ بدہی ہونگے ساری بید نہین پڑہ سکین گی اور نہین سمجہین گی بیاس
نے ان چار بید کی سنگتا کری اور سنگتا سی ستا کہا کری انتہی یعنی جب کلجگ کی آغاز ہوئی تو بیاس
نے دیکہا کہ آدمی کی عمر کم ہوگی اور سمجہہ بہی ناقص ہوگی تب انہون نے چار بید کی چار منتخب کئی اور یہہ
تفریق اور تنوع اونکا کیا اب آپ ہی انصاف کیجئی کہ جب یہہ تصرف اور تغیر بیدون مین ہوا تو اصل
بید کہان رہی یہہ تو صاف ترانہ اور راگ بید بیاس جی کے ہوگئی بڑا تعجب ہی کہ اب اس ترانہ
بیاس کو کتاب آسمانی سمجہین اور بر بنا اوہام باطلہ قران پر معترض ہون اور ستانا اور ہلاکت کو
پونہچانا ابن مسعود کا محض توہم اور خیال بندی ہی اور صاف مغالطہ اور دہوکا ابن سبا اور اسکی اتباع کا
ہی کسی خبر صحیح مسند مرفوع متصل سی ثابت نہین البتہ بعض مورخین نے لکہا ہی سو حال مورخین کا
سب پر ظاہر ہے کہ رطب و یابس جیسا سنتی ہین بلا تحقیق لکہہ دیتی ہین کیا بعید ہی کہ ابن سبا اور اسکی
اتباع کی ایسی شہرت بی اصل کے دہوکی مین آکر لکہہ دیا ہو پس اس قسم کے اخبار پر مدار امور دینیہ کا ہرگز
نہین ہو سکتا **قولہ** ظاہرا مقصود عثمان تحریف قران تہی اور یہہ امر بدون احراق مصاحف غیر ممکن
تہا اور احراق صحف بغیر سقوط لغات سبعہ موجب فساد نظر آتا تہا اسواسطی عثمان نی حروف سبعہ ساقط
کئی انتہی ناظرین با انصاف کی جناب مین التماس ہی کہ لالہ جی کی تقریر پر غور فرما دین یہہ بیربہند کی تقریر
جس سے کچہہ نہین دریافت ہوتا کہ مدعا کیا ہی اور دلیل کیا ہی اور جسپر دلیل موقوف ہی وہ کیا ہی جب انکی
پہلی تقریرون سی یہہ بات ظاہر ہی کہ صحف محرقہ اوپر لغات سبعہ کی مشتمل تہی تو یہہ قول انکا کہ احراق صحف
بغیر سقوط لغات سبعہ موجب فساد نظر آتا تہا اس جہل اور دیوانگی بڑہی ازراہ حماقت یہہ نہین سمجہتی کہ
اسقاط لغات سبعہ اور احراق مصاحف خود انہین کے بقول ایک ہی فعل سی واقع ہوتی پہر ایک مین
احتمال فساد اور دوسرے مین احتمال اصلاح کہان باقی رہا پہر لالہ صاحب اور انکی اعوان پیروان ابن سبا یہہ
تو بیان کرین کہ مقصود عثمان کا تحریف قرآن سی کیا تہا جسکے باعث وہ مرتکب اس جریمہ عظیمہ کی ہوتے
اگر کوئی امر اہم تہا تو وہ اسقاط احرف سبعہ سی حاصل نہین ہوتا کیونکہ اختلاف احرف سبعہ کا کچہہ ایسا
اختلاف نہ تہا کہ اوسی حلال و حرام مین کچہہ فرق آتا چنانچہ یہہ امر اوپر درجہ ثبوت کو پونہچ گیا ہی پہر ہم

اوپر ثابت کر چکے ہین کہ اس واقعہ تک بلاد روم و شام و فارس و عرب وغیرہ مین سقدر تواتر قرآن کا ہو گیا
تھا اور حافظان قرآن اس کثرت سی ہو گئی تھے کہ بجز خدا تعالی کے شمار اونکی اور کسیکی حیز قدرت مین
نہی باوجود ایسی تواتر اور شہرت کی محرف ہو جانا قرآن کا فعل عثمان رض سی عقلا ممتنع اور محال ہی غور تو
کیجئے مثلا اگر آج کوئی چاہے کہ کسی شعر کو میرزا الوتیہ یا ناسخ کے بدل ڈالی یا اور کوئی شعر اوسکی جگہہ لکھدی
تو یہہ بات ہرگز نہین ہو سکتی باوجود اس کے کہ اہتمام حفظ قران اور مراجعت کا طرف
قرآن کے واسطے دریافت مسائل دینیہ کے اور واسطی تلاوت کی ہر آینہ نسبت اہتمام و توجہ
کے بطرف دیوانون شاعرون مذکورون کے زیادہ تر تہا ہرگز ممکن نہین کہ وہ بدلا جاوے یا اوسمین کمی
بیشی راہ پاوی **قولہ** مقام تعجب ہی کہ آیت رجم تو منسوخ التلاوت ہو گئی اور حکم برقرار ہی انتہی یہان
پہر لالہ صاحب نے نسخ کی بحث کی حالانکہ بیشتر سب کچہہ دل کہول کر لکہہ چکے ہین مگر چونکہ اونکو تطویل
کتاب واسطی رونق بازاری اور رواج دوکانداری کے منظور ہے اسی غرض سی بار بار ایک مضمون
کو بتکرار لاتے ہین ہم اونکی تعاقب و خبرگیری کو مستعد ہین **ف** جسقدر ہووی دراز اسکو صنم ہونی دے
پے سنبل باغ کوثر چلنی دی گیسوی دراز مخفی نرہے کہ اگرچہ بعض مفسرین نے اس قسم کی چند عبارات
لکہی ہین اور اونکی لکہنے کے بعد وہی لکہتی ہین کہ یہہ منسوخ التلاوۃ ہو گئین مقصود اونکا یہہ نہین ہے
کہ یہہ عبارات مرقومہ بعینہا وہی عبارتین ہین جو نازل ہوئی تہین چنانچہ بحث اسکی اوپر گذر گئی کیونکہ
اول تو واسطی ثبوت اس امر کے کہ یہہ عبارت و کلمات منجملہ قرآن ہین یا منجملہ قرآن نہین نقل متواتر ضروری علماء
اسلام اسپر متفق ہین کہ مالیس بمتواتر لیس من القران پس ہرگاہ کہ اس قسم کی عبارت جو اونہون نے
لکہکر اونکی نسبت لکہا ہی کہ یہہ منسوخ التلاوۃ ہو گئی تو یہہ مطلب نہین کہ یہہ کلمات بعینہا کلمات منزلہ
ہین بلکہ مقصود یہہ ہی کہ جسقدر مطلب اونکا یہہ تہا جو یہہ حروف و کلمات ادا کرتی ہین جلال الدین سیوطی
نے اسمین ایک تنبیہ خاص لکہی ہی اور وہ یہہ ہی حکی القاضی ابو بکر فی الانتصار عن قوم انکار ہذا
الضرب لان الاخبار فیہ اخبار احاد ولا یجوز القطع علی انزال قرآن ونسخہ باخبار احاد ولا حجۃ فیہا و
قال ابو بکر الرازی نسخ الرسم والتلاوۃ انما یکون بان ینسیہم اللہ ایاہ ویرفعہ من اذہانہم ولا یعرف
نسیا منسیا ثم لا یخلو ذلک من ان یکون فی زمان النبی صلعم حتے اذا توفی لا یکون متلوا او یموت وہو متلو
موجودا بالرسم ثم ینسیہ اللہ الناس ویرفعہ من اذہانہم وغیر جائز نسخ شی من القران بعد وفاۃ النبی صلعم
ومن ہذا اکثر من ظفر فی الینبوع عند ہذا ای عند الشیخ والشیخۃ اذا زنیا الخ مما نسخ تلاوتہ قال لان خبر الواحد
لا یثبت القران انتہی ثانیا جب یہہ ثابت ہو گیا کہ یہہ قران ہی تو اوسکی نسخ کیواسطی بہی خبر متواتر ضرور ہی

علم یقین ہو ضرور ہے خصوصاً ازروی دلایل عقلیہ اور نقلیہ کے جو علم اصول مین مبین ہو چکے ہین واسطی
ثبوت قرآن اور بھی واسطی نسخ قرآن کے خبر متواتر جو موجب علم یقین ہو ضرور ہے جب یہہ امر متحقق ہو چکا
تواتر روی استقرار کے واضح ہوا کہ جو آیت منسوخ التلاوۃ تھے وہ بعد نسخ کے کسیکے ذہن مین بھی
نہین رہی پس حکم قرآن ہونے الشیخ والشیخہ اذا زنیا اور امثال اوسکی کا جو بعض مفسرین نے
فرمایا ہی مدعا اونکا یہہ نہین ہے کہ یہہ کلمات مترتبہ بعینہا بہیئت مجموعیہ منجملہ قرآن کے ہی اب ہم
تحقیق کرتے ہین اس امر کو کہ عبارات مذکور کس قسم کی ہین آیا از قسم اخبار متواترہ ہین یا از قسم اخبار
احاد اور اگر از قسم اخبار احاد ہین تو صحیح ہین یا ضعیف اسمین تو کچھ شک نہین کہ از قسم متواترات نہین
اور کوئی شخص اسکا قایل بھی نہین پس رہگیا یہہ امر کہ آیا از قسم صحاح ہین یا ضعاف جاننا چاہیے کہ اکثر
روایات اس قسم کی جمع کی ہوئی اُن لوگون کی ہین جو بارہوین طبقہ سے بہت روز دن بعد کے ہین اور
اونکے جمع کی ہوئی روایتین ہماری دین مین لایق احتجاج کے نہین کیونکہ اُس زمانہ مین تفرقہ بہت ہو گیا
تھا اور روافض و خوارج وغیرہما بہت کوشش سے درپے خرابی دین کے ہوئی تھی اور طرح طرح کی
دہوکے بازیون مین سرگرم تھے اکثر آدمی اُس عہد کے ایسے تھے کہ اپنے تئین اہل سنت ظاہر کرتے
تھے مگر در حقیقت غلاۃ رفضہ مین تھے خرابی دین کے ارادہ سے منجملہ اہل سنت کے اپنے تئین قرار
دیکر لوگون کے دلونمین شبہہ ڈالتے تھے جھوٹی حدیثین بناتے تھے اس سبب سے اُس زمانہ کی جمع کی
ہوئی روایتونکا کچھہ اعتبار نہین علاوہ بران ہم ہر روایت مین خاص جرح کا بھی بیان کرنا مناسب جانتے
ہین چنانچہ وہ روایتین جنمین ایک عبارت بنام نہاد آیت رجم مذکور ہے مفصل لکھی جاتی ہین قال ابو عبید
حدثنا اسمعیل بن جعفر عن المبارک بن فضالۃ عن عاصم بن ابی النجود عن زر بن حبیش قال قال
لی ابی بن کعب کاین تعد سورۃ الاحزاب قلت اثنتین وسبعین آیہ او ثلاثا وسبعین آیہ قال ان کانت
لتعدل سورۃ البقرہ وان کنا لنقرء فیہا آیہ الرجم قلت وما آیہ الرجم قال اذا زنی الشیخ والشیخہ
فارجموھما البتہ نکالا من اللہ واللہ عزیز حکیم انتہی اسکی رواۃ مین مبارک بن فضالۃ ہین اونکے
حدیث معتبر نہین تقریب مین ہے یدلیس فی الحدیث پس یہہ روایت قطع نظر از نقص عام جو اوپر
مذکور ہوا اس وجہ خاص سے بھی ساقط الاعتبار ہی پھر وہی ابو عبیدہ دوسری روایت کرتے ہین
حدثنا عبد اللہ بن صالح عن اللیث عن خالد بن یزید عن سعید بن ابی ہلال عن مروان بن عثمان
عن ابی امامہ بن سہل ان خالتہ قالت لقد اقرءنا رسول اللہ صلعم ایہ الرجم اذا زنی الشیخ والشیخہ
فارجموہما البتہ بما قضیا من اللذۃ انتہی اسکی رواۃ من عبد اللہ بن صالح کثیر الغلط صاحب غفلۃ ہی

تہذیب مین اوسکی حالمین لکہا ہی کثیر الغلط وفیہ غفلہ ایک راوی ہی خالد بن یزید وہ مجہول الحال ہی
تقریب مین ہی خالد بن یزید بن عمر بن ہبیرالکوفی مجہول الحال ایک راوی ہی لیث ابن ابی سلیم ابن زنیم وترک
الحدیث ہی تقریب خلط خیر آ و لم یتمیز حدیثہ فترک ایک راوی ہی سعید بن ابی ہلال لیثی ابن حزم نے
اوسکی تضعیف کی ہے تقریب کو حکی الساجی عن احمد انہ اختلط ایک راوی ہے مروان بن عثمان
تقریب مروان بن عثمان ضعیف اور امامہ بن سہل ان لفظون سے روایت کرتے ہین ان خالتہ الخ
تو خالہ اونکی مجہول الاسم اور مجہول المسمی ہے غرضکہ یہہ روایت بہی بسبب ضعف رواۃ کے مقبول
نہین دو روایتین اور ہین سیوطی نے اتقان مین لکہی ہین اونکا حال بیان کیا جاتا ہی ایک یہہ ہی اخرج
الحاکم عن طریق کثیر بن الصلت قال کان زید بن ثابت وسعید بن العاص یکتبان المصحف فمرا علی ہذہ الآیۃ
فقال زید سمعت رسول اللہ صلعم یقول الشیخ والشیخۃ اذا زنیا فارجموہما البتۃ فقال عمر لما نزلت اتیت
النبی صلے اللہ علیہ وسلم فقلت اکتبہا فکانہ کرہ ذلک فقال عمر الا تری ان الشیخ اذا زنی ولم یحصن
جلد وان الشاب اذا زنی وقد احصن رجم انتہی اس روایت کی رواۃ کے نام کچہہ نہین جب تک نام
رواۃ کے معلوم نہون اوسکی صحت کا حکم نہین ہوسکتا علاوہ برآن اس روایت سے صاف ظاہر ہے
کہ یہہ کلمات الشیخ والشیخۃ اذا زنیا فارجموہما البتۃ آیت قرآن نہین زید بن ثابت یہہ کہتے ہین سمعت
رسول اللہ صلعم یقول الشیخ والشیخۃ اذا الخ اس سے صاف ثابت ہی کہ یہہ حدیث ہی قرآن نہین
یہہ طرز نقل حدیث کا طرز روایت قرآن کا نہین اسمین یہہ نہین کہ حضرت رسول اللہ صلعم نے یہہ فرمایا
کہ یہہ قرآن ہے پہر جبکہ حضرت عمر رض نے اپنی گمان مین اسکو آیت قرآن سمجہکر اجازت لکہنے کی چاہی تو
حضرت صلعم نے اجازت ندی اور ناپسند کیا اجازت طلب کرنے کو اگر واقع مین یہہ آیت قرآن
کی ہوتی تو اوسکے لکہنے کی اجازت کیون ندیتے اور ناپسند کیون فرماتے بلکہ قول عمر رض سے یہہ بہی ثابت
ہوتا ہے کہ بعد اس گفتگو کے عمر رض کو بہی ثابت ہوگیا کہ یہہ آیت قرآن کی نہی دوسری یہہ ہے
اخرج النسائی ان مروان بن الحکم قال لزید بن ثابت الا تکتبہا فی المصحف قال لا الا تری ان
الشابین الثیبین یرجمان ولقد ذکرنا ذلک فقال عمر انا اکفیکم فقال یا رسول اللہ اکتبنی آیۃ
الرجم فقال لا استطیع قال لا استطیع قولہ اکتبنی ای ائذن لی فی کتابتہا فمکنی من ذلک انتہی
اگرچہ سند اسکی بہی جید نہین پہر بہی اس سے ثبوت آیت ہونے اس عبارت کا پایا نہین جاتا بلکہ معلوم
ہوتا ہے کہ خود زید بن ثابت کے بہی نزدیک یہہ عبارت آیت قران نہین کیونکہ اونہون نے اسپر
جرح کی اور فرمایا الا تری ان الشابین الخ اور اوسکی مصحف مین لکہنے سے انکار صریح کیا و عمر

بن الخطاب رض کے قول کو اپنا مؤید قرار دیا پہر سیوطی نے کسی ابن الضریس کی کتاب مین سے ایک روایت
اور بہی نقل کی ہے اور وہ اسطرح پر ہے اخرج ابن الضریس نے فضائل القران عن یعلی بن حکیم
عن زید بن اسلم ان عمر بن الخطاب خطب الناس قال لا تشکوا فی الرجم فانہ حق ولقد ہممت ان اکتبہ
فی المصحف فسألت ابی بن کعب فقال الیس اتیتنی وانا استقرئہا رسول اللہ صلعم فدفعت فی
صدری وقلت استقرئہ آیۃ الرجم وہم یتسافدون تسافد الحمر انتہی حال اسکا یہہ ہی کہ ابن الضریس
کوئی مجہول شخص ہے طبقہ بارہوین تک تو کوئی شخص اس نام کا نہین اور یعلی بن حکیم طبقہ سادسہ مین
ہے کہ معاصر تابعین ہی اور قرین قیاس نہین کہ صاحب طبقہ ما بعد ثانیہ عشر نے یعلی بن حکیم کو دیکہا
ہو پس بلا شک و شبہ یہہ روایت کسی تابع عبد اللہ بن سبا کی واسطے الزام امیر المومنین عمر بن الخطاب
کے بنائی ہے اور اوسکی ضمن مین وہ مفتری دشمن دین الزام عدم تبلیغ رسالہ کا جناب رسالت
مآب صلعم پر بہی عائد کرنا چاہتا ہے الغرض دلائل مذکورہ سے واضح ہی کہ کلمات مذکورہ جو بنام نہاد
آیت رجم کے نقل کئے گئے ہین وہ ہرگز آیت قرآن نہین بلکہ ہونا اسکا منجملہ احادیث پیغمبر صلعم کے
بہی ثابت نہین ہوتا چنانچہ یہہ امر خود اوسی عبارت سے ثابت ہی کیونکہ اس عبارت سے پایا جاتا ہی
کہ رجم کیواسطے احصان شرط نہین اور جوان محصن پر بموجب اس عبارت کے رجم عائد نہین ہوتا اور
شیخ غیر محصن پر رجم لازم آتا ہی حالانکہ یہہ بات صریح خلاف احادیث صحیحہ اور اجماع امت کی
ہے پس بہر آئینہ یہہ عبارت حدیث نبوی بہی نہین ہے اور چونکہ بسند صحیح ثابت بہی نہین پس
کسیطرح پر مقبول نہین ہوسکتی اور قرن اول سے آجتک کبہی اسپر عمل نہین ہوا اور از روی روایت
اور بہی از روی درایت اور بہی از روی اجماع امت کی کچہہ اصل اسکی نہین ہم اسکا انکار نہین کرتے
کہ کوئی آیت منسوخ التلاوۃ نہو بلکہ ہم خود یہہ کہتے ہین کہ احتمال عقلی قائم ہے اسپر کہ ایسی بہی
کوئی آیت ہو لیکن اگر کوئی آیت ایسی ہوگی تو جسطور پر کہ وہ نازل ہوئی تہی یعنی بالفاظہا وکلماتہا و
ترتیب الکلمات بمجرد منسوخ ہونیکے سینوں اور صحائف سے مرتفع ہوگئی نہ وہ کسیکو یاد رہی نہ صحائف
مین باقی رہی اور نسخ تلاوۃ پر کوئی اعتراض عقلی وارد نہین ہوتا لالہ صاحب کے جو جو اعتراضات
وہی اسپر اوپر لکہی تہی سبکا جواب پا چکے ہین **قولہ** برتقدیریکہ اس قسم کی آیات خود صاحب
قرآن نے منسوخ التلاوۃ کردین تو لازم آتا ہی کہ ان آیتون کی فصاحت و بلاغت مین کچہہ
نقصان تہا انتہی یہہ توہم پرستی لالہ صاحب کی ہے اس ملازمہ پر کوئی دلیل رکہتے ہون تو پیش
کرین جبتک کہ وہ آیات منسوخ التلاوۃ نہین تہین تبتک مجامع مین بحضور مسلمین منکرین پڑہی جاتی تہین

اور برابر اپنے ایسی دعوی تحدی کا پیش ہی اگر وہ غیر فصیح ہوتین تو اس زمانہ مین ممکن تہا کہ جماعہ
منکرین مین سی کہ فصاحت و بلاغت مین دستگاہ کامل رکہتے تہے کوئی شخص بمعارضہ پیش نہ آتا اور ویسی عبارت
نہ بنالاتا پس ظاہر ہوا کہ فصاحت و بلاغت مین ان آیات کے کچہ شک و شبہہ نہین مگر موجب نسخ تلاوت اور
امور ہین جنکا اوپر بیان ہو چکا **قولہ** جلال الدین سیوطی کتاب اتقان مین عائشہؓ سی روایت کرتا ہے
کانت سورۃ الاحزاب تقرء فی زمان النبی صلے اللہ علیہ وسلم مایتی آیۃ فلما کتب عثمانؓ المصاحف لم نقدر
منہا الا علے ما ہو الآن انتہی جلال الدین سیوطی ہرگز یہہ روایت نہین کرتے بلکہ وہ یہہ روایت ابو عبید
کی نقل کرتے ہین اور اس قسم کی روایتین نقل کرکے انہون نے آخر مین اس طرح کی ایک تنبیہ قائم کی ہے
جس سی دریافت ہوتا ہی کہ انہون نے اکثر ایسی ایسی روایتونکو معتبر نہین سمجہا حال اس روایت کا یہہ ہے
کہ اسکے راویون مین ایک شخص ہے ابن ابی مریم ابو بکر بن عبد اللہ حمصی وہ ضعیف ہی تقریب ضعیف
سرق بیتہ فاختلط پہر ایک راوی ہی ابن لہیعہ وہ مجہول ہے پس ایسی روایت جنکی راویون کا یہہ حال
ہے کسطرح قابل احتجاج کے نہین اور حال ابو عبیدہ کا اوپر بیان ہو چکا ہی **قولہ** پہر جلال الدین
سیوطی اسی کتاب مین زربن سی روایت کرتا ہی کہ مجہہ سی ابی بن کعب نے کہا کاین تعد سورۃ الاحزاب
الخ انتہی یہہ افترا لالہ جی کا ہے جلال الدین سیوطی نے زربن سی کوئی روایت نہین کی شاید لالہ جی نے
از راہ جہل کے وہ روایت جو ابو عبیدہ نے زربن حبیش سی روایت کی ہی اور جلال الدین سیوطی نے
اوسکو نقل کیا ہے مراد لی ہے اور جہالت سی زربن حبیش مین جو لفظ بن بیاء موحدہ ہی اوسکو
بیای تحتانی سمجہا ہے حال جاہل آنچنان دان ای رفیق * اگر واقع مین وہی مراد ہی تو حال اوسکا
اوپر بیان کیا گیا اس قسم کی روایات غیر صحیحہ سی ہرگز احتجاج درست نہین **قولہ** پہر جلال الدین
سیوطی کتاب مذکور مین حمید بنت یونس سے روایت کرتا ہے الخ پہر لالہ جی کی یہہ بہی نہیں
سمجہے حمید بنت یونس ہو ہی نہین سکتا حمید عورت کا نام نہین ہو سکتا کہ موصوف بہ بنت ہو یہہ تو ا
تہے ابو عبیدہ کی سیوطی نے نقل کی ہی اور ابو عبیدہ نے سند اوسکی یہہ بیان کی ہی حدثنا حجاج عن ابن
جریج اخبرنی ابن ابی حمید عن حمیدۃ بنت یونس قال قرئت علی ابی وہو ابن ثمانین فی مصحف عائشۃ
ان اللہ وملائکتہ یصلون علے النبی یا ایہا الذین آمنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما وعلے الذین یصلون
الصفوف الاول قالت قبل ان یغیر عثمان المصاحف انتہی یہہ حدیث صاف موضوع اور بنائی
ہوئی کسی رافضی مقلد ابن سبا کی ہی اسکی رواۃ کا حال سنئے کہ ایک راوی اسکا حجاج ہی نہین معلوم کہ
کونسا حجاج ہی اگر حجاج بن یوسف ہی تو وہ فاسق ظالم مشہور ہی اور اگر حجاج بن ارطاۃ ہے تو

اسکی نسبت تقریب مین لکہا ہی کہ کثیر الخطاء والتدلیس اور اگر حجاج بن تمیم جزری ہی تو اوسکو بھی تقریب لکہتا
ہے کہ ضعیف اور اگر حجاج بن ابی زینب سلمی ہی تو اوسکو تقریب مین لکہتا ہی کہ یخطی اور اگر حجاج بن عبید ہی تو اوسکو
لکہا ہی مجہول غرضکہ یہہ راوی بھی مجہول ہی نہین معلوم کہ کون ہی پہر اسکی راویون مین ایک ابن ابی حمید ہی اور وہ محمد
بن ابی حمید ہے جسکو تقریب مین لکہا ہی ضعیف اور موضوع ہونا اس روایت کا اس سے ثابت ہی کہ اس روایت
طبقہ محمد بن ابی حمید کا طبقہ ابن جریج سے عالی معلوم ہوتا ہی حالانکہ معاملہ برعکس ہے کہ ابن جریج طبقہ چھٹی مین ہین
اور محمد بن ابی حمید طبقہ ساتوین مین ہی کسی مقلد بن سبائی روایت تو بنائی مگر جعلسازی بگڑ ہی گئی پہر اسکے
راویون مین ایک حمیدہ بنت یونس ہی یہہ مجہولہ ہی نہ اسکا ذکر تہذیب مین ہی نہ تقریب مین نہ اور کسی نے کچھ
تذکرہ اسکا لکہا ہی صرف ایک نام فرضی واسطے پورا کرنے سلسلہ روایت کی معلوم ہوتا ہی جب راوی اس روایت
کے ایسے مجہول الحال اور ضعیف اور سلسلہ روایت سے بناوٹ ظاہر ہو تو ایسی روایتون سے احتجاج ہرگز
درست نہین اس مقام پر جسقدر روایتین لالہ صاحب نے لکہین سب اس قسم کی چہانٹ چہانٹ کر لکہین جو ضعیف
اور موضوع ہین پس جسقدر اعتراض انہون نے انکی بنا پر وارد کئے سب بیجا اور لا اصل اور بناء فاسد علی الفاسد ہین
**قولہ** علی ابی نے پہلے اس سے کہ عثمان نے قران کو تغیر دیا مصحف عائشہ کی سورہ احزاب مین اسقدر
عبارت زیادہ پڑہی تہی وعلی الذین یصلون الصفوف الاول انتہی یہان تو لالہ جی کی ہیچمدانی کی خوب
قلعی کہلی اور اونکی دوکانداری کو بڑا بٹہ لگا بٹہ کیا لگا لالہ جی کا دیوالا ہی نکل گیا قدرت علی ابی کے معنے
اسطور پر بیان فرماتے ہین کہ علی ابی نکلے اتنی ہی قابلیت پر چراغ نحو تالیف فرمائی اتنی ہی حیثیت پر دعوی
عربی دانی اور تمیز فصاحت و بلاغت کا بہت زور شور سے فرماتے تہے اپنی ہی بناء پر قصد مناظرہ کا اہل
اسلام سے فرمایا ہی کچہہ بہی شرم ہو تو پہر منہ سامنے نکرو دیکہو تو کہ اطفال دبستان اس مقام پر آپکی خلاصہ سمنے کو
دیکہہ دیکہہ کر آپکی جہالت پر کہیسین نہ قہقہہ لگاتے ہین اور کیا کیا مذاق اوڑاتے ہین آپ نے ناحق اپنی
اضحوکہ اطفال بنایا کرشن جی کی نصیحت پر کچہہ عمل نفرمایا آخر کار آسمان کا تہوکا آپکے منہ مین آیا حق تعالی آپکے
اعمال آپکے سامنے لایا کہ پہر جیونٹی تماشا جاہی ناحق جوٹ جولاہا کہا ہی آپ تو سخت جاہل نکلے یہہ نہ سمجہی کہ علی جار
اور ابی علم ہے اسکی معنی یہہ کیونکر ہو سکتی ہین کہ علی ابی نے یون پڑہا ہے **ع** آنکہ چون پستہ گفتمش ہمہ مغز
پوست بر پوست بود ہمچو پیاز + **قولہ** ہمنی یہہ حدیثین سنیون کی معتبر کتاب سے نقل کی ہین انتہی کیون
جہوٹ بولتی ہو جس کتاب کی یہہ حدیثین آپ نے نقل کی ہین لینے کتاب بو عبیدہ اوسکو کس سنی نے معتبر
سمجہا ہی کتاب علی بن ابراہیم اور کتاب مجلسی اور کتاب کلینی کو سب جانتے ہین کہ غلاۃ رفضہ پیروان ابن سبا کے
گہڑی ہوئی ہین پہر آپکو شرم نہین آتی کہ ایسا دعوی جہوٹا پیش کرتے ہو کیون نہو کس قوم کی فرد کامل ہو

**قولہ** ابوبکر سے معتبر شخص کی جمع کی ہوئی کل قرآن جلادی گئی انتہی کیون افترا پردازی پر کمر باندہی ہو
جس بات کو خود ہی پیشتر لکھ چکے ہو اب اوسکے برخلاف لکھتے ہو دیکھو صفحہ ۱۰۲ کے سطر آخر سے ایک سطر پہلی
آپ ہی نقل کرتے ہو کہ وہ اجزا عثمان نے پہر حفصہ کے پاس بہیجدئیے اور اوسکے ماسوا کل قرآن کو جلا
دیا پہر شرم نہین آتی کہ یہان یہہ کہتے ہو کہ قرآن جمع کئے ہوئے ابوبکر کو جلادیا خود آپ ہی نے جو روایت
نقل کی ہے اوس سے مانند شمس نصف النہار کی روشن ہی کہ عثمان بن عفانؓ نے جتنی مصاحف لکہوائی تہی
وہ سب اوسی مصحف سے نقل کئی گئی تہی جو حفصہؓ کے پاس تہا اور وہ مصحف وہی تہا جو بعہد خلافت ابوبکر صدیق
ہوا اور بمقابلہ قراء صحابہ لکہا گیا تہا پس سب آپکی تقریرین سراسر دہوکہ بازیان ہین **قولہ** عبدالقادر گیلانی
نے غنیۃ الطالبین مین نسبت فرقہ میمونیہ کے لکہا ہی کہ ان سورۃ یوسف لیست من القرآن یعنی
فرقہ میمونیہ کے مسلمان کہتے ہین کہ سورۂ یوسف قرآن سے نہین انتہی تمکو شرم نہین آتی جو صریح جہوٹا ترجمہ
کرتے ہو لفظ مسلمان جو تمنے خلاف اصل عبارت کی بڑہایا صاف دغابازی ہی کہانتک ہم تمہاری دغابازیون
اور افترا پردازیون کی تشریح کرین آخر مین جبلی قوم کو اچہی طرح جمکاتے ہو سمجہہ لو کہ جو لوگ انکار قرآن ہونے
سورۂ یوسف کا کرتے ہین وہی مسلمان نہین جسطرح آپکے ہمراہی غالی رافضی جنکی اقوال آپکی آگی سند
لاتے ہین **قولہ** دبستان مذہب مین مرقوم ہے کہ شیعہ کہتے ہین کہ اکثر سورتین قرآن مین نہین لکہی
گئین انتہی بیچارے شیعون پر کیون افترا برپا کرتے ہو انکا دامن تو اس معصیت سے آلودہ نہین وہ تو
باملان ہمارے ساتھ اتفاق کرتے ہین اسی قرآن کی تلاوت کرتے ہین اسیکو نماز مین پڑہتے ہین سوا
اسکی جو غلاۃ رافضہ نے کچہہ عبارتین بنائی ہین نہ کبہی اونکو پڑہتے ہین نہ اونکی قرأت سے نماز کو صحیح
جانتے ہین ہان فرقہ رافضہ پیروان ابن سبا کہ اہل اسلام اونکو کافر سمجہتے ہین اس قسم کی باتین بناتے
ہین **قولہ** از انجملہ ایک سورۃ یہہ ہے کہ عثمانؓ نے قرآن مین درج نہین کی انتہی جو عبارت کہ نوحہ
دلچر کہ مبتدیان علم ادب اوسکو سنتی ہی کہدینگی کہ یہہ کسی اعجمی بیوقوف کی بنائی ہوئی ہی آپ نی نقل کی
ہے اگر مین اوسکی نقصان ضبط تحریر مین لاؤن تو کم سے کم دس جز پر لکہہ سکتا ہون بلکہ بلا مبالغہ کہتا ہون
کہ جسقدر اوسمین نقصانات ضعف تالیف اور تعقیدات اور تنافر کلمات اور مخالفت مقتضائی مقام اور ان
قبائح مین دس جز بہی نہ سماوینگی لہذا اونکو تحریر کی ضرورت نہین سمجہتا کیونکہ جو چیز عیاناً زشت و
قبیح ہی اسکا بیان کیا مگر پہر بہی کچہہ مختصر الکہتا ہون ہرچند کہ مخاطب مین مباحثہ کے لائق ہین لیکن
بنظر جہالت کی مخاطب اصلی وہ قرار نہین پاسکتی مع بدر میگویم اے دیوار بشنو ۔ مخفی نرہے کہ
شاید میری اعتراضون کی بعد یہہ عبارت دوسری قرأت پر پڑہی جاوی اور یہہ عذر پیش کیا جاوی

یہہ کلمہ یون نہین یون ہی سو مجکو کچہہ اس تبدیل سی خوف نہین اب تو مین اوپر قرأت لالہ اندرمن کے کلام کرتا ہون
جب اور کوئی قاری اور طرحپر پڑہیگا تو اگر زندہ رہا تو اوسپر بہی کلام کرونگا ورنہ اور کوئی اہل ایمان ماہر علم قرآن
دیکہہ لیگا یہان بیان ایک امر کا قبل از اظہار قبائح عبارت مسطورہ کے ضرور ہی وہ یہہ ہی کہ لالہ صاحب اور اونکی
پیشوا پیروان ابن سبا بہت شد و مد سی الزام تلف کردینی چہہ لغت کا عثمان بن عفان رض پر عائد کرتی ہین چونکہ
یہہ عبارت تو بہت احتیاط کے ساتہہ اونکے پاس کابرا عن کابر محفوظ رہی ہے وہ فرماوین کہ یہان سے چہہ لغت
کسقدر تلف کردی کیونکہ اوسکی دیکہنے سی واضح ہی کہ بجز لغت قریش کے اور کسی لغت کا تو ایک حرف بہی اسمین نہین پایا
نہین جاتا شاید کہ یہہ قرأت لالہ اندرمن کی لغت قریش ہی پر ہو اور کوئی قاری مماثل اور معاصر لالہ اندرمن کا
اوسکو اور لغات مین پڑہے اب مین چند فقرون کا حال مختصراً بیان کرتا ہون اور اوپر قرأت لالہ اندرمن کی صرف
انہین امور مین جو مخالف عربیت کی ہین گفتگو کرتا ہون جب کوئی دوسرا قاری اور طرحپر لکہیگا تو اوسپر تمام بیان غیرہ
مین گفتگو کرونگا انشاءاللہ تعالی قولہ یا ایہا الذین آمنوا امنوا بالنورین انزلتہا یتلوان علیکم ایاتی ویحذرانکم عذاب
یوم عظیم انتہی ظاہرا انزلنہا صفت ہی النورین کی اور چونکہ النورین معرفہ ہی اور انزلنہا جملہ ہی حکم مین نکرہ کی
پس ترکیب توصیفی ہرگز درست نہین یہان سے ظاہر ہوا کہ یہہ کلام کسی جاہل بے وقوف کا ہی یتلوان علیکم اسکا کیا
محل ہے آیا صفت ہی بعد صفت کے اگر ایسا ہی تو موصول العطف ہونا لازم تہا فصل کی کوئی وجہہ نہین ہی یا حال ہی
تو لازم آتا ہی کہ زمان انزال اور زمان تلاوت علی المخاطبین اور زمان تحذیر متحد ہو حالانکہ یہہ بات ثابت نہین ہی
النورین معرف باللام ہی چاہیے کہ وہ دونو نور جو اس کلام مین ہین معلوم ہون حالانکہ قرآن سے ثابت ہو کہ
دونو نور جو یہان معہود ہین کون ہین اور نہ اور کہین سے کچہہ ثبوت اسکا ہی ہر شخص اپنی خواہش کے موافق دو
چیزین مقرر کرسکتا ہی قولہ نوران بعضہما من بعض وانا السمیع العلیم انتہی واشار العبارۃ سی قسم کا کلام
مستحق ہوتا ہی جب سبحانہ نے اوسکو منجملہ قرآن کے قرار دیا اوس سے دریافت کرنا چاہیے کہ نوران نکرہ ہی
کہ مبتدا ہونا اسکا جائز نہین الا بشروط معلومہ اور وہ شروط یہان موجود نہین اگر یہہ کہین کہ خبر ہی مبتدا
محذوف کی یعنی ہما نوران تو اس احمق سے کہنا چاہیے کہ اسقدر فائدہ تو النورین بہی دیتا تہا پہر اس لغو کلام
کی کیا حاجت تہی بلکہ اسمین تو بنسبت النورین کے زیادہ ابہام ہی کہ وہ معرفہ ہی اور یہہ نکرہ ہی نہین
معلوم ہوتا کہ محل اس جملہ کا کیا ہی ظاہرا مستانفہ ہی اگر استیناف ہی تو فائدہ استیناف کا کیا ہی کوئی
تردد سامع کے ذہن مین پہلی سے پیدا ہوتا ہی کہ جسکے رفع کیواسطی اہتمام استیناف کا کیا یا کوئی ابہام
تہا جسکے رفع کیواسطی استیناف کی ضرورت ہوئی اگر واقع مین منجملہ ان دونون کے ایک بعض دوسری کا
تہا تو یہہ امر بعینہ ظاہر ہر کسیکو معلوم ہوگا اور اگر یہان تو غلط کلام ہے البعضہما من بعض دیکہو تو کسقدر لغو ہی

بیہودہ کلام ہی یہہ الفاظ بعد جماعت کے واقع ہوسکتی ہین مثنی کے بعد کسیطرح لفظا وعقلاً واقع نہین
ہوسکتی کیونکہ لفظ بعض مبہمات مین سے ہے اور مثنی کی جب دونو فرد ونکو جدا جدا کیا تو دونو معلوم ہوگئی
پس اُن دونونکی تعبیر بکلمات مبہمہ سراسر جہالت ہی ایسی مقام پر یہہ کہہ سکتی ہین کہ احدہما عن الآخر بعضہما
من بعض کسیطور پر جائز نہین وانا السمیع العلیم نہایت بیر بط جملہ ہے اونکی ایکدوسری کی بعضیت
سے خدا تعالی کے سمیع و علیم ہونیکو کیا ربط ہے جو یہہ بولا گیا کہ وہ دو فرد ہین کہ بعض اونکا بعض
بعض کے ہے اور مین سننے والا ہون اور جاننے والا ہون بہلا یہہ بہی کوئی کلام ہے یہہ تو ایک مجذون
کی بڑ ہے **قولہ** ان الذین یوفون بعہد اللہ ورسولہ نے ایات لہم جنات نعیم دیکہو کسقدر مہمل جملہ ہے
یوفون نے ایات کے کیا معنی ہوئی وفا بالعہد آیات مین سراسر بیمعنے ہے **قولہ** والذین کفروا من
بعد ما امنوا بنقضہم میثاقہم وما عادہم الرسول علیہ لیقذفون نے الجحیم دیکہو بنقضہم میثاقہم وما
عادہم الرسول علیہ ایک ہی چیز ہے پس صریح الخطاب مخل اور تکرار مخل ہے **قولہ** ظلموا انفسہم و
عصوا الوصی الرسول یہان فصل کا کیا مقام ہے اس جملہ کا اعراب مین کیا محل ہے سراسر خبط اور بیربط
عبارت ہی پہر الوصی الرسول دو کلمہ ہین نہین معلوم کہ محل الرسول کا کیا ہی اگر اضافہ معنوی ہی تو غلط ہی
اور اگر اضافہ لفظی ہے تو بسبب مفقود ہونے شرائط کے نہایت قبیح ہے ان اللہ الذی نور السموات و
والارض بما شار لالہ جی اپنی پیشوا سی دریافت کیجئی کہ خبر کو اُن کے کیون کہا گئی اور موصول لانیکا کیا
فائدہ ہے اور بما شار کے معنی کیا ہین یہہ کلمہ یہان کیا فائدہ بخشتا ہی جعل من المومنین اولئک
یہان اولئک کا کیا مقام ہے اور جعل کے دونو مفعول کہان اوڑ گئے فی خلقہ لیفعل اللہ ما یشاء
ظرف عامل پر خلاف اصل کے کیون مقدم ہوا قد مکر الذین من قبلہم برسلہم فاخذتہم بمکرہم جبکہ
اخذ متفرع اوپر مکر کے ہی پہر بمکرہم محض لغو ہے وجعلہم لکم تذکرۃ فلا تتقون کیا خوب مضمون ہی تذکرہ ہی
ٹہرایا گیا اور پہر نفے اتقا بہی ہوئی ان اللہ قد اہلک عادا وثمود بما کسبوا وجعلہم لکم تذکرۃ فلا
تتقون وفرعون بما طغی علی موسی واخیہ ہارون فاغرقناہ ومن تبعہ اجمعین لیکون لکم تذکرۃ و
اکثرکم فاسقون سخت ردی کلام ہی اہلاک عاد وثمود بسبب اونکے کسب کی اور اہلاک فرعون کسبب
طغیان کے قرار دیا چونکہ طغیان بہی کسب فرعون تہا پہر اوسکو علحدہ کیون کیا اغرقناہ جو معطوف
ہے اوپر اہلک کے اغراق فرعون اور اہلاک اسکا دونون ایک ہی بات تہی پہر ایک کو دوسری پر
معطوف کیون کیا کہ جس سی مغائرت ثابت ہوتی ہی فی یوم الحشر نے کیون بڑہایا یوم الحشر ظرف آتو بلا
کے یہہ فائدہ بخشتا ہی کا نوا حسن آیاتی دحکمی معرضون دیکہو صاف معلوم ہوتا ہی کہ یہہ کسی عجمی نادیدہ کا

کا کلام ہی کان ناصب خبر ہوتا ہی نہ رافع متکلم بیوقوف تک بندی کی ہوس مین خبر کو مرفوع لایا مثل الذین
یوفون بعہدک الی جزیہم جنات النعیم دیکہو کیا بیہودہ کلام ہے جزا کو مثل قرار دیا ہی یا ایہا الرسول
قد انزلنا الیک آیات بینات فیہا من یتوفیہ ومن یتولہ من بعدک یظہرون دیکہی کسقدر مہمل کلمات
ہین ضمیر مذکر منصوب متصل یتوفیہ و یتولہ ہین کسکی طرف راجع ہے اور اموشنا کیا لفظ ہے اور کیا
معنے او سکے ہین و جملہ من بعدک یظہرون کا کیا محل اعرابی ہے انا لہم محضرون تعدیہ احضار
بحرف جار خلاف لغت ہی ان لہم فی جہنم مقاما عنہ ولا یعدلون عنہ ولا یعدلون کے کیا معنی ہوئے
اور جار مجرور کسکا متعلق ہوا ولقد ارسلنا موسی وہرون بما استخلف فبغوا ہرون نصبر جمیل کسقدر
ردی کلام ہے اور بحث مہمل نہین معلوم کہ بما استخلف کا کیا محل ہے اور ضمیر جمع بغوا مین کسکی طرف
راجع ہے اور سب بر طرہ صبر جمیل ہے دیکہی خدای مفروض رافضی کا جسنے یہہ کلام نازل کیا گیا عاجز
محل رحم ہے کیسی بیکسی کے ساتھہ صبر جمیل زبان پر لایا ہے لقد آتینا بک الحکم کالذین من قبلک من
المرسلین تعدیہ آتینا کا حرف جار کے ساتھہ دلیل بین ہے کہ کسی احمق عجمی کا بنایا ہوا کلام ہی جسکو
اتنا بھی شعور نہین کہ آتینا خود متعدی ہے اور اگر اتینا کو ثلاثی سے فرض کیا جاوی تب بھی درست
نہین اتیت بہ کے یہہ معنی نہین ہوسکتی کہ دیا مین نے اسکو علاوہ برآن اسطور تین الحکم مین کوئی عاقل
قرار نہین پا سکتا ان علیا قانتا باللیل ساجدا یحذر الاخرہ قانتا ظاہرا حال ہی پس اگر عامل اسکا یحذر
ہے تو نہایت بیجا ہے کہ حذر اخرہ کو مقید بقنوت لیل کیا گیا اور اگر عامل کچھہ اور ہی تو اسکا پتہ نشان
بتائیے بل یستوی الذین ظلموا فرمائیے کہ یہان سی دوسری خبر جسکے ساتھہ مساوات کا بیان ہی کہان
جاتی رہی بعد الی یعلمون کچھہ تو حیا کو کام مین لائے ہوتے ایسی ردی جملہ کو کلام الہی قرار دیتی ہوئین
کہانتک ان دو کلمون کی غثاثت کا بیان کرون کتاب طویل ہوتی ہے انہم قوم سور خاسرین
خاسرین کا محل اعرابی کیا ہے اگر قوم سور صفت ہی تو منصوب کیون ہی اور اگر خبر ان کی ہی تب بھی
نصب کیسا اور پہر قوم سور مین عامل کون ہی مین نے ان عبارات کی ردارۃ اور غثاثت سی بہت کم
تعرض کیا ہے صرف متعلقات نحو و لغت مین بہت مختصر بحث کی ہے دو وجہ سی ایک تو یہہ کہ ان عبارات
کی ردارۃ ایسی نہین کہ محتاج کسی تشریح کی ہو جو شخص کہ ادنے مہارت علوم عربیہ مین رکہتا ہوگا خود بخود
سمجھہ لیگا کہ کسی احمق اعجمی کا کلام ملحق با صوات انعام ہے دوسری یہہ کہ اگر تمامتر شرح ردارۃ و غثاثت کے
مطابق قواعد علوم تصریف و اعراب و معانی و بیان کے کرتا تو عبث تطویل اور اصل مقصود میں تاخیر
ہوتی لہذا اسیقدر لکھا ہی اسی پر اکتفا کرکے باقی کو محمول او پر سخندانان و ماہران علوم ادبیہ کے کرتا ہون

وعلے الذین سلکوا مسلکہم متی رحمۃ الجم سخت دنی اور یہ وہی کلام ہے جس سے صاف ظاہر ہوتا ہی کہ کسی بڑے
احمق کا کلام ہی کہ اوسکو مانند لالہ جی کی کچھہ بھی دخل و فراست عربیہ مین نہین تقدیم ظرف کی عامل پر اور
خبر کی مبتدا پر برخلاف اصل کے بلا کسی وجہ کے ازبس امر شنیع ہے یہانتک لالہ جی نے بحث قران کی محفوظ
ہونے مین کی اور بہت سر پٹکا اور ہر فرقہ شیطانیہ سے مدد لی مگر بحکم الحق یعلو ولا یعلے واللہ متم نورہ ولو
کرہ الکافرون ایک بھی پیش نگئی اب وہ ولیس غور کرین اور خود ہی انصاف کر کے دیکھین کہ دین محمدی
اور قران مجید کسقدر محکم ہے اور کیسی کیسی ضوابط محکمہ معقولہ واسطے حفاظت دین اور کتاب مبین کے ابتدا
سے مقرر ہین کہ بقول جناب صاحب تحفۃ الہند کے ممکن نہین کہ کسی طرح کا اختلاط ہو جاوے اور صحیح اور غیر صحیح ملتبس
ہو جاوے اخبار کا سلسلہ دیکھئے تو اوسی خوبی کے ساتھہ ہی ضبط احوال رواۃ پر نظر کیجئے تو ایسا ہی
مستنبط ہے ممکن نہین کہ غیر قران قران مین مختلط ہو جاوے اول تو نظم معجز ہی ایسی ہے کہ اوسمین غیر کا کلام
شامل نہین ہو سکتا ثانیا ضبط رواۃ اور انواع اور اقسام روایات ایسا حسن و خوبی کے ساتھہ ہی کہ
اوسکی مراعات سے ہر ایک شخص جو اس علم مین تھوڑا سا بھی دخل رکھتا ہوگا عبارت ملحقہ کی صاف تمیز کر لیگا
یہی وجہ ہی کہ باوجود خروج ہزارون فرقہ اعداء دین کے مثل رافضہ وغیرہا کے کچھہ نقصان قران مجید
مین نہین آیا اور باوجودیکہ لاکھون طرح کی تدبیرین اونہون نے کین جھوٹی روایتین بنائین تلبیس شیطانے
مین کوئی دقیقہ فروگذاشت نکیا مگر اوسمین کچھہ فرق نہ آیا جن جن قرار قران مین جناب صاحب وحی علیہم پر نازل ہوا تھا
ابتک متواتر اور مشہور ہی ہنود تو کیا بیچارے ہین روی زمین پر جسقدر ادیان ہین کوئی ایک تو دین
کا حفظ و ضبط اور اپنی کتاب و اخبار کی سند ہماری طرح پیش کر دی دیکھئے چہ جائیکہ بید کی جہا بکلی ایکہدی
بعض عبارات مین کمی و بیشی ہی کوئی سند و دلیل تو ہی اوسکی تصحیح نہین کر سکتا پس ہمارے سامنے
کوئی غیر دین و مذہب والا کیا منہ لیکر آسکتا ہے الا بوجہ لیس فیہ حیاء ع کوئی پیدا تو کر لیوے
ہمارا سا جگر پہلے + قولہ الحاصل قران محفوظ نہین رہا انتہی لا حاصل گفتگو ہے دو تین کافرون
کے قول نقل کر کے یہہ کہدینا کہ الحاصل قران محفوظ نہین رہا اس بات کو تسلیم کرنا ہی کہ بعد نقل کرانے
جین اور بودہ اور ناستک اور یہود اور نصرانیون کے یہہ حکم کیا جاوے کہ بید جھوٹا ہی اور
چھون شاستر غلط محض ہین قولہ پس ادعای سورہ مائدہ کہ قرآن پہلی کتابون کا نگہبان ہی دروغ بیخ
ہے انتہی ظاہر ہوتا ہی کہ بے شک لالہ جی کو مرض مالیخولیا لاحق ہے اپنی دلمین خیال باندہ کر اوس
خیال پر حکم جاری فرماتے ہین یہہ تو فرماوین کہ سورہ مائدہ مین کہان ہے کہ قرآن پہلی کتابون
کا نگہبان ہی کشتی والے یہہ گمان کرتے ہین کہ جب پہلی قوم ازراہ دغابازی کی یہہ افترا برپا کرتی

ہین مگر مین یہہ کہتا ہون کہ آخر تو لالہ صاحب انسان کیصورت ہین گو از روی تناسخ کے کچھہ ہی ہون ہر ایک
انسان کو تہوڑا بہت اپنی عزت کا خیال ہوتا ہی کچھنہ کچھہ حیا و شرم بھی ہوتی ہی کسی پردہ مین بیحیائی کی باتین
کرتا ہی ایسی کہلا کہلی بیشرمی تو اختیار نہین کرتا واقع مین یہہ ہی کہ مرض مالیخولیا مین گرفتار ہوکر مجبور ہوگئے
ہین اگر ایسے نہوتے تو اپنے دین کا پردہ کیون فاش کرلیتے پہر یہہ بھی خیال مین آتا ہی کہ چندین مشکل برای کل
پیٹ بڑی بلا ہے سب کچھہ کراتا ہے ؎ بہ روز طمع دیدۂ ہوشمند * در آرد طمع مرغ و ماہی ببند * چون
غرض آمد ہنر پوشیدہ شد * صد حجاب از دل بسوی دیدہ شد * **قولہ** سورہ بنی اسرائیل مین صاحب قرآن مطلقاً
انسان کو بخیل ٹھہراتا ہے وکان الانسان قتورا یعنی انسان بخیل ہے فقط ظاہر آیت سراسر نقیض واقع ہے
کیونکہ ممکن نہین کہ کل انسان ممسک ہون انتہی یہہ آپ نے کیا لکہا (قتورا) یہہ کلمہ تو قرآن مین نہین خیر یہہ تو
ثمرہ آپکی جہالت کا ہے یہان تو بحث ضبط قرآن کی تہی تناقض کے بحث مین تو لالہ جی پیشتر بہت سر مار چکے
ہین یہان تناقض کے بحث کو کیون لائی انما ہو کالقنفذ یبدی راسہ تارۃ من ہذا النقب وتارۃ من ہذا خیر ہم تو
اونکے تعاقب کیواسطی موجود ہین عقل حیران ہے کہ لالہ آپ کس قابلیت پر آمادہ مباحثہ ہوئی ہین اور مباحثہ بھی
کس سی جنکے سامنی بڑی بڑی موجدان منطق بجز تسلیم اور سکوت کے اور کچھہ چارہ نہین دیکھتے ہین آیت
کے معنی بعد کو بیان کرونگا پہلے آپ ہی کے اقوال سے آپکو ساکت کرتا ہون خود آپ ہی فرماتے ہین
مطلقاً انسان کو بخیل ٹھہرایا ہے یعنے یہہ قضیہ کان الانسان قتورا قید جزئیہ اور کلیہ سی خالی ہے
اور فن میزان مین مبرہن ہو چکا ہی کہ ایسا قضیہ حکم مین جزئیہ کے ہے پس اسکی نقیض لازم ہی کہ سالبہ
کلیہ ہو وہی یعنے اگر یہہ قضیہ صادق نہو تو یہہ قضیہ صادق ہو کہ کوئی انسان بخیل نہین مگر یہہ تو بالبداہۃ
غلط ہے ہند کے بنئے اکثر آپکی ذات برادری از بس کنجوس منحوس دانہ دزد ہوتے ہین آپ بھی اسکا
انکار نکرینگے آپکی بڑی معبود و فخر ہنود سری کرشن چند ریشمی کپڑون کے لالچ سی ایک بیگناہ دہوبی
کو مار ڈالا دیکھیے ادہیای ۴۲ اسکند دسم بہاگوت پس جب نقیض اسکی بحکم بداہۃ اولیہ غلط ٹھہری تو فرمائیے
کہ اصل قضیہ کے صحیح ہونے مین کیا کلام رہگیا اب بہی اوسکو غلط کہدوگے کیا ارتفاع النقیضین کے
ثبوت کا حکم کر دوگے جسطرح بحث اوتارون مین لزوم اجتماع نقیضین کی راہ چلے ہو آپ تو بہت سرگرم
تھے اس دعوی پر کہ جمیع فنون عقلیہ کا ماخذ ہند ہے بڑی شرم کی بات ہی کہ مبادی فنون عقلیہ مین ہی
حکمت ہندیہ کا دیوالا نکالے دیتے ہو آپ بطور امتحان کے ہم آپ سی دریافت کرتے ہین کہ آپکا یہہ
قضیہ کہ ممکن نہین کہ کل انسان ممسک ہون کلیہ ہے یا جزئیہ ہے یا مہملہ اور نقیض غیر مسورہ کی ہو سکتا ہی
یا نہین ذری سی مہربانی فرماکر اسکا جواب تو دیجئے تاکہ آپکی حکمت ہندیہ کا حال کہلے اب بالفرض اس امر کی اوس

کہتا دیل اسکی اپنی پاس رکھتی ہو تو پیش کرے قولہ اکثر آیات قران شفاء امراض ہین سنلا ننزل من القران ما ہو شفاء و رحمۃ للمومنین ولا یزید الظلمین الا خسارا دیکھو یہہ آیت کیسی خلاف اور عکس ظاہر ہے ہم سے فہم سخن گر نکند مستمع ؏ قوت طبع از متکلم مجوی ؏ اگر لالہ جی مرض الیمہ طیبا مین مبتلا ہوتے تو او نکو ظاہر ہو جاتا کہ مراد شفاء روحانی ہے نہ شفاء جسمانی امراض جسمانی تو مومن و فاسق کو یکسان لاحق ہوتے ہین اور علاج بھی دونون کا ایک ہی طرح ہے یہان جو شفاء کو خاص ساتھہ مومنین کے کیا اور برعکس اوسکی فاسقین کے حق مین موجب نقصان قرار دیا تو صاف ظاہر ہوا کہ مراد شفاء امراض روحانی ہی کہ مومنین اوسکے معتقد ہو کر مطابق اوسکے عمل کرتے ہین تو مہلکات و اسقام روحانی سے نجات پاتے ہین اور فاسقین کہ مریض القلب ہین بسبب اوسکی انکار و ریش کرنے جدال سے زیادہ تر آفات و مہلکات روحانی مین مبتلا ہو جاتے ہین اسکی جواب مین جو لالہ جی فرماتے ہین کہ محمد صاحب تمام عمر جاہل رہی اور امی کہلائی انتہی سخت حماقت و جہالت لالہ جی کی ہو کہ ازراہ جہالت کی وہ خط و کتابت کو علم سمجھتی ہین اور اسیکو باعث شرافت سمجھتے ہین انصاف سی کہین کہ اگر خط و کتابت پر علم کا مدار ہوتا تو وہ بلدیہ گایون کا چرانیوالا قبل اس سے کہ اسنی ساندہن یا اکرشن بھی لکھنا پڑھنا سیکھا لالہ جی کے نزدیک جاہل تہا یا نہین اگر جاہل تہا تو ایک زمانہ دراز تک مین جہالت مین ہی بموجب اعتقاد مردود ہنود کے خدائی کرتا رہا اور اگر جاہل نہتا تو مدار علم و جہل اوپر خط و کتابت کے نہ ٹھہرا آپ نے رسالت پر یہہ الزام لگا کر اپنے خدای مفروض کی خدائی پر بڑا بٹہ لگا یا دیکھو ادہیاے ۲۶ اسکند ۳ بہاگوت اور چہانڈوک اپنکہد سام بید معلوم ہوتا ہے کہ آپنی اپنی دین کی کتابین بہی نہین دیکھین منڈوک اپنکہد اتہربن بید دیکھیے علوم رسمیہ کو مثل بید و پران وغیرہ کے بتصریح تمام اوسمین اجہل فروحم قرار دیا اور علم مستیر ٹہرایا ہے کہٹولی اپنکہد اتہربن بید مین صاف لکہا ہی کہ بید وغیرہ علوم رسمیہ کے پڑہنے سے آتما یا گیان نہین جاتی پس ظاہر ہوا کہ علم کالین یہہ رسمی نہ پر جہنا بید پورا نون کا علم حاصل کرنا نہین یہہ بموجب تصریح اپنکہد مذکور وکے علم اودیا ہے قولہ بہت لوگ اونکی رسالت پر ایمان لائی اور حضور حضرت مین قران پڑہا مگر بعد چندے مرتد ہو گئے انتہی یہہ بھی ایک جہالت لالہ جی کی ہی جو نکہ راسخ الاعتقاد نتھی اور قبل اس سی کہ اسقام روحانی سی بہہ وجوہ چنگی ہو جاوین پرہیز ہزیان اختیار کین اور جو شی کہ اونکے امراض کیواسطی شفاء تھی یعنی قرآن اوس سی منحرف ہو گئی لاجرم جسقدر مرض کہ روبکمی لایا تہا پہیر عود کر آیا اور ہلاک ہو گئے آپ سنے تیسری اپنکہد چہر بید مین دیکہا اوسمین یہہ لکہا ہے کہ پرجاپت نے سُر اور اسُرونکو بید یک نمط تعلیم کئے مگر اسُرا اوس سی گمراہ ہو گئی اب فرمائیے کہ آپکے نزدیک بید شفاء اسقام روحانی ہین یا نہین اگر ہین تو اسُر کیونکر گمراہ ہو گئے پرجاپت تو بیک نمط دونو سکہائی تھی اور

اور اگر نہین تو فہو المراد چشم ما روشن دل ما شاد **قولہ** علی الخصوص جبکہ محمد صاحب نے وفات پائی اور دولت
مسیلمہ و سجاح پر سر ترقی آئی اکثر عرب نے دین اسلام چھوڑ دیا اور اسود عنسی اور مسیلمہ وغیرہ کی نبوت پر [illegible]
کیا انتہی مین حیران ہون کہ لالہ جی کس قسم کے خلل دماغ مین مبتلا ہین نہ علم تاریخ سے واقف ہین نہ اور کسی
علم سے آگاہ ہین جہل مرکب مین پڑے ہوئے ہین اسود عنسی کا تو فیروز دیلمی اور داذویہ رضی اللہ عنہما نے
پیغمبر صلعم کے وفات سے ایک روز پیشتر کام تمام کیا اور اوسی روز پیغمبر صلعم نے اوسکے مار جانے کی خبر
اصحاب کو سنادی مسیلمہ کذاب ایک برس کے اندر ہی مارا گیا سجاح اور طلیحہ سال بھر کے اندر ہی اندر مشرف
باسلام ہوگئی آیا اسیکا نام لالہ صاحب کے نزدیک ترقی دولت و اقبال ہے شرم تو نہین آتی پھر جو یہہ
فرماتے ہین کہ اکثر عرب نے دین اسلام چھوڑ دیا یہہ بھی اونکی جہالت ہے شیخ ابن حزم نے مرتدین کے حال
مین لکھا ہے کہ بہت تھوڑا گروہ وہ تھا جسنے ارتداد و کفر اختیار کیا مانند اصحاب طلیحہ اور سجاح وغیرہ مرتدین کے
اور یہہ گروہ قلیل تھا پھر ان سب قبائل مین بھی مومنین مرتدین کی برابر موجود تھے یمامہ مین ثمامۃ بن اثال
حنفی مجاہد مسلمین محارب مسیلمہ موجود تھے اور قوم اسود اور بنی تمیم اور بنی اسد مین بھی جمہور مسلمین تھے انتہی
ترجمہ کیا لالہ جی اسی گروہ قلیل کا نام اکثر عرب ہے اس سے زیادہ تو بڑے بڑے بید خوان ارکان دین
ہنود مثل بھیکم پتامہ اور درونہ چارج اور کرن پسر آفتاب وغیرہم کرشن جی کے مقابلہ مین برسر محاربہ تھے
انکا کیا ذکر خود مہادیو جی اور راجہ اندر جو بڑے عارف اور نامی دیوتا ہین چند بار برسر مقابلہ ہوئے اور بڑی
جنگ واقع ہوئی بھارت اور بھاگوت دیکھئے پھر یہہ جو لکھتے ہین کہ اسود و مسیلمہ کی نبوت پر اقرار کیا یہہ بھی
جہالت ہے اسود عنسی کم بخت تو حیات جناب رسالت مآب ہی مین تخت تاراج ہوگیا تہا علاوہ خود
اسود عنسی اور مسیلمہ اور سجاح اور طلیحہ یہہ سب پیغمبر صلعم کی نبوت کے مقر تھے مگر با اینہمہ اپنی تئین نبی
از راہ افترا کے بہی ظاہر کرتے تھے چنانچہ کتاب شیخ ابن حزم اور اور اخبار سے یہہ بات ثابت ہی چنانچہ
وہ لکھتے ہین مع اقرار اعدائہ بنبوتہ کمسیلمۃ و سجاح و طلیحۃ والاسود و ہو مکذب لہم قبل بعد ہذا برہان
او لعدہ ہذہ الکفایۃ من اللہ تعالی کفایۃ انتہی اور مسیلمہ کا تو نامہ ابتک منقول اور مشہور ہے اوسمین وہ لکھتا ہے
اما بعد من مسیلمۃ رسول اللہ الی محمد رسول اللہ الخ والفضل ما شہدت بہ الاعداء پر لالہ جی تو فرماوین
کہ مخالفین برہما اور کرشن جی اور راجہ رام چندر مین بھی کوئی ایسا گذرا ہے جو باوجود مخالفت کے
رسالت برہما اور الوہیت کرشن اور راجہ رام چندر کا اقرار کرتا تھا **قولہ** پھر سورہ آل عمران مین آیا ہے
کہ کعبہ جای امن ہی ومن دخلہ کان آمنا یعنی جو کوئی کعبہ مین آیا اوسنے امن پایا سورہ عنکبوت مین ہے

اولم یروا انا جعلنا حرما آمنا یعنے کیا نہین دیکہا کہ ہمنے حرم کو جای امن کیا یہہ آیتین بہی خلاف واقع ہین
کہ کعبہ جای امن ہرگز نہین اپنے لالہ جی کے دماغ مین سراسر فتور ہے ترجمہ آیات کا طور اس طرز پر
رقم فرماتے ہین کہ جس سے ثابت ہے کہ غیر امن کی تفسیر ان ہے زمانہ ماضی سے اور اوسکی خلاف کو
زمان حال کے ساتہہ مقید فرماتے ہین اگر یہہ جنون یا مالیخولیا نہین تو اور کیا چیز ہے ہر صاحب عقل
مانتا ہے کہ ثبوت تناقض کیواسطے اتحاد زمانہ متناقضین کا شرط ہے مثلاً اگر زمان سابق مین زید امیر تہا
اور اب فقیر ہے پس یہہ قول کہ زید امیر تہا مناقض یا مناقض اس قول کا ہرگز نہین کہ زید فقیر ہو مگر
لالہ جی کو عقل کہان کاش کچہہ فن مناظرہ اور میزان سے واقف ہوتے تو اسقدر ہماری اوقات ضائع
نکرتے اب سنئے کہ آیات مذکورہ دو حال سے خالی نہین یا احکام ہین نے الفاظ الخبر جیسے کہ اور
بعض آیات بہی ہین یا اخبار زمانہ ماضیہ ہین جیسا کہ ظاہر الفاظ سے معلوم ہوتا ہے ہم اسوقت آپکے
مقابلہ مین تعیین اسکا کہ درحقیقت دونو شقون مین کونسی شق مراد ہے ضرور نہین جانتے کیونکہ ہم دونو
صورتون پر آپ کو جواب کافی دیتے ہین یعنی اگر خبر ہے تو نزول آیات سی پیشتر کی خبر ہے کیونکہ الفاظ
ماضی مین بیان کئے گئے ہین پس جبتک کہ آپ خیر امن ہونے زمانہ سابق کی ثابت نکردین تبتک آپکی یہہ
سب بذبانی سرای محل صدق خبر کی ہرگز نہین ہوسکتی اور تصدیق اس خبر کے بہت عیان ہے
الم تر کیف فعل ربک باصحاب الفیل الم یجعل کیدہم فی تضلیل وارسل علیہم طیرا ابابیل ترمیہم بحجارۃ
من سجیل فجعلہم کعصف ماکول ابرہہ جب ایک لشکر کے ساتہہ بارادہ ہلاک کرنے قریش کی چڑہ
آیا تو دیکہو مصداق اس خبر کے اسکا کیا حال ہوا پس اس سی زیادہ ظہور صدق خبر کا کیا ہوگا اور
اگر حکم نے الفاظ الخبر ہے تو سب اعتراضات آپکے محض یاوہ سرائی ہے کیونکہ یہہ ضرور نہین کہ حکم
شرعی کے خلاف کوئی بات ظہور مین نہ آوی دیکہئے بعد مین حکم حرمت شراب کا ہی اور سکر دیتا اور گنہگار
اوتار اور اونکے خاندان اور رجد بشتر وغیرہ احوال اور اونکی بہائی بلرام سی وہ فعل ظہور مین آیا
اور اور بہت نظائر اسکی ہین **قولہ** تفصیل اس روایت کی رسالہ صمصام ہندیہ مین ہم انتہی اجی اوس
تیغ چوبین کو جیتون کی گڑہی اینٹ سی بہی بدتر سمجہو اوسی تو کٹیلی چہری بنکر آپ ہی کی گردن کاٹی
سیف القہار کو دیکہئے **قولہ** درصورتیکہ صاحب قرآن غیبدان ہوتا تو بلا تامل اخبار و آثار سی لیتے
اون حوادث سی جو حجاج وغیرہ سی مکہ پر نازل ہوئی لوگون کو اطلاع دیتا انتہی اگرچہ یہہ قول ایکا محض
توہم پرستی اور مبنی بر مالیخولیا ہے پہر بہی چونکہ آپ پر ہر آئینہ حجت ہی پس اسکی بنا پر ہم کہتے ہین کہ

غارمین بید فیصد ان ہوتا تو اپنی زوجہ کے لے بھاگنی کی خبر بسبب راون دیت کے بیدمین بلاتامل دیتا
اپنی شکست فاش اور فرار ہونے کے سترہ میدان مین جراسندہ کی سامنی سی بلاتامل خبر لوگون کو بذریعہ بید
کے پہونچا دیتا اپنی روسیاہ ہو جانے کے خبر بھنکار سے ایک ناگ کی اطلاع بلاتامل اوسمین لکھدیتا اپنی
پٹنے اور کٹنے کی خبر ہاتھہ سے بہیکم تیامہ کے ہرگز ہرگز بیدمین سی متروک نکرتا اپنی ٹلجا اور مامن یعنے
سرزمین ہندکہ جہان باربار تنزل جسمیہ اختیار کرکے عیش و کامرانی مین مصروف ہوتا تہا وہان کی رانیون
اور راجون اور اپنے اوپاعوانون کی فضیحت کا حال ہاتھہ سی سلاطین ایران اور اسکندر رومی سے
اور سلطان یمین الدولہ کے زنہار پردہ مین نرکہتا بلکہ صاف بیدمین درج کردیتا اب کدھر
گہوم گئی ہمصفیر اہرمن لالہ اندرمن سبیں برن زری آنکہہ کہولکر دیکہین کہ شرطیہ مسلمہ جناب سوامی کا
کیا رنگ لایا اور اوسنی آپکو آپ ہی کے ہاتون کیسا ذلیل بنایا دیکہا اعجاز قران اسطرح منکرون
کو انہین کے دست و زبان سی رسوا کرتا ہے اب بہی کچہہ سوچو سمجھو ہوای باطل مین ایسی نہ بہرو بہت
فضیحت ہو چکے آپ کے ہواخواہ بہی آپکو بعد ملاحظہ سوط الجبار کے بیوقوف اور جاہل سمجھنے لگے ہین کوئی
دن کی دوکانداری ہے جلد دیوالا نکلنا چاہتا ہے **قولہ** خود محمد صاحب نے عین حرم مین حکم خونریزی کا دیا
انتہی یہہ اعتراض لالہ جی کا اوپر شق اول کے ہے یعنی اگر قولہ تعالی ومن دخلہ کان آمنا حکم بالفاظ الخبر ہے
تو خود پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم اوسکے خلاف کیون عمل مین لائے چار رسالہ لالہ صاحب نے تحریر فرمائے
ان چارون مین اگر معقول ہی تو صرف یہی ہے کہ حسب عادت بہتان و افترا بہی نہین کیا تو اعد میزان اور
مناظرہ کے بہی خلاف نہین بخدا اس تقریر سے مین نہایت خوش ہوا اور آنکی ہذیان سرای سابقہ سے جو
بسبب ضایع ہونے اوقات اپنی کے منغص تہا چونکہ انہون نے یہان معقول گفتگو کی وہ سب ملال
رفع ہوگیا ؎ ہرچند کہ از جور تو ام خون رود از دل * از در چو در آئی ہمہ بیرون رود از دل * از اسی
سبب سے مین نے اونکی عبارت کو کہ لچر اور پوچ اور اداے مدعا مین قاصر تہی بدلکر اونکے مدعا کو خوب
چست کرکے اپنی عبارت مین لکہا اور بدعای خیر اونکو یاد کرکے جواب دیتا ہون ہدیت اللہ الصواب
خذالجواب کہ صاحب وحی کا عمل ہرگز خلاف حکم خدا کے نہین ہوتا خود خدای تعالی نے ازروی وحی
کے حکم حرمت کو اوسوقت منسوخ فرماکر اجازت قتال کے دی تہی چنانچہ حدیث صحیح مشہور مین وارد ہے
لم تحل لی الا ساعة من نہار فہو حرام بحرمة اللہ الی یوم القیمة اور جواز نسخ احکام کا ازروی دلائل
عقلیہ و دلائل نقلیہ فریقین کے ہم اوپر ثابت کرچکے ہین پس یہہ اعتراض اونکا ہمپر وارد نہین ہوتا ہے

ہمنے تقریر شق اول مین ضمناً اسپر اشارہ کیا ہے یعنی یہہ جو مین نے لکھا ہے کہ ضرور نہیں کہ تمام
تسریتی کے خلاف ظہور مین آوے اور اوسپر نظائر اعمال شکر دیوتا اور مہاراجہ سری کرشن وغیرہ
کے جو آپکے نزدیک عمداً مرتکب خلاف حکم کے نہین ہوسکتی لایا ہون اوس سی یہی مدعا تہا **قولہ** لازم
آتا ہے کہ محمد صاحب قرآن کسی فرشتہ سے لاتے تہے یہہ لالہ جی کی حماقت ہے مگر ان اونکے اصول پر برگشتگی
اُنکے اکابر اور اونکے معبودون کی لازم آئی اور تفصیل اوسکی یہہ ہے کہ بید شاستر میں قتل کرنا آدمی
کا بڑا گناہ ہے بلرام جی نے ایک بڑے نامی گرامی عالم کو جو نیمکہار مین بیاس جی کی گدی پر دہنا
دہارہا تہا قتل کرڈالا اور کسی نے یہہ بھی نہ پوچہا کہ کون مارا گیا بیل گاہی کی برابر تو اوسکی پرسش
ہونی محال تہی گئے کی برابر بہی اوسکی خون کی پونچہہ گچہہ نہوی بلرام جی تو بڑے اکابر مین ہین وہ
بید و شاستر کے خلاف کیون عمل میں لائے اگر لالہ جی کہین کہ بلرام جی کی اونہون نے تعظیم نہین کی
تہی اس جرم مین وہ واجب القتل تہے تو جواب اُسکا یہہ ہے کہ یہہ جرم مستوجب قتل کسی ملت و شریعت
میں نہین ہے بلکہ واقع مین جرم بہی نہین ہے بلکہ ایسی وقت مین عالم جلیل القدر سے طالب تعظیم
ہونا جرم عظیم ہے اگر بید مین تعظیم نہ بجا لانا کا جرم مستلزم القتل ہو تو نشان دیجیے علاوہ بران اگر
سوت جی مرتکب ایسے جرم کے حقیقت مین تہے کہ جسکے ارتکاب پر ایسی سخت سزا اونپر واجب ہی
تو وہ بلاشک وشبہہ فاسق ٹہہرے اور جب وہ فاسق ٹہہرے تو سب بید و پران کہ جنکا سلسلہ
رواۃ کا سوت جی سے خالی نہین بسبب فاسق ہونے راوی کے سراسر نامعتبر ہوئے اور کچہہ اطمینان
اونپر نرہا بید مین مخالطت عورات اجنبیہ کو نہایت ممنوع لکہا ہے سری کرشن جی عمر بہر گوپیون کے
ساتہہ سرگرم مخالطت اور ملاعبت رہے پس برگشتگی اونکی بید سے لازم آئی برہما جی اور مہا دیو جی سے
جب مجادلہ ہوا اور ایک نے دوسری پر تعلّے چاہی تو بیدون کو حکم قرار دیا بیدون نے مہادیو جی
کو فضیلت دی برہما جی بیدون کے قول پر مطمئن نہوئی یہانتک کہ اس جرم مین اونکا ایک سر کاٹا گیا
چنانچہ یہہ قصہ اسکند پران کاشی کہنڈ مین مذکور ہے برگشتگی برہما کی بیدون سے صاف ثابت
ہوئی **قولہ** پیرو قرآن ادعا کرتا ہے کہ بطفیل اسلام قبائل عرب سے دشمنی قدیم دور ہوئی سورہ
آل عمران مین ہے واذکروا نعمۃ اللہ علیکم اذ کنتم اعداءً فالف بین قلوبکم فاصبحتم بنعمتہ اخواناً
یہہ آیت خلاف واقع ہے کہ قبائل عرب مین بعد ظہور اسلام بہی بازار خصومت گرم رہا انتہی مختصراً
یہہ اعتراض بہی مبنی بر جہالت ہی اسلئی کہ بقول اکثر مفسرین کے مخاطبین انصار کبار رضی اللہ عنہم مین

کہ قبل از قدوم جناب سرور کائنات صلے اللہ علیہ وسلم باہم اُنمین اشد عداوت تہی چنانچہ وقائع اونکی مثل واقعہ بعاث وغیرہ بہت سخت سخت واقع ہوتے رہتے تھے ایک سو بیس برس سے سخت عداوت اُنمین چلی آتی تہی جب وہ مشرف باسلام ہوئے تو آپس مین صلح ہوگئی اور باہم کی عداوت رفع ہوگئی اور کچہہ رنج نرا ایک دوسرے سے ملنے لگے باہم رشتہ قرابتین ہونے لگین چنانچہ یہہ امر اخبار متواترہ سے ثابت ہے پس باوجود تواتر اخبار کے یہہ قول لالہ صاحب کا کہ یہہ آیت خلاف واقع اور نقیض ظاہر ہے سراسر خلاف واقع اور ظاہر البطلان ہے منشا اوسکا جہالت ہے لغت عرب سی کم جہل مرکب سی وہ اس خبر کو از قسم اخبار آیندہ سمجہے یہہ نسمجہی کہ یہان اَلّفَ و اَصْبَحْتُم صیغہ ماضی کے ہین اخبار آیندہ پر کسیطرح پر دلالت نہین کرتے یہہ بات کہ بعد اُس صلح و صفائی کے پہر کبہی کچہہ اشخاص ہین منجملہ اُن دونو گروہون کے کسی طرح کا تکرار ہو یہہ کسیطرح پر مدلول آیت کا نہین اکثر تفاسیر اور بعض اخبار سے یہہ معلوم ہوتا ہے کہ شان نزول اس آیت اور چند آیات متقدمہ کا یہی ہی کہ جب شماس بن قیس یہودی کو الفت و محبت باہم دونو گروہون کی بعد ایسی عداوت شدید کی بہت ناگوار گذری تو اوسنی چند آدمیونکو دونو گروہون مین سے ازراہ شیطنت کے بھڑکایا اور گفتگو زبانی باہم ہوئی ہنوز نوبت قتال کی نہ پہونچی تہی کہ جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وسلم کو خبر پہونچی اور جناب رسالت مآب صلعم خود تشریف لیگئے اور فریقین کو زجر و ملامت کی تب یہہ آیات نازل ہوئین یَا اَیُّہَا الَّذِیْنَ آمَنُوا اِنْ تُطِیْعُوا فَرِیْقًا مِّنَ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْکِتَابَ یَرُدُّوْکُمْ بَعْدَ اِیْمَانِکُمْ کَافِرِیْنَ وَکَیْفَ تَکْفُرُوْنَ وَاَنْتُمْ تُتْلٰی عَلَیْکُمْ آیَاتُ اللّٰہِ وَفِیْکُمْ رَسُوْلُہٗ وَمَنْ یَّعْتَصِمْ بِاللّٰہِ فَقَدْ ہُدِیَ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ یَا اَیُّہَا الَّذِیْنَ آمَنُوا اتَّقُوا اللّٰہَ حَقَّ تُقَاتِہٖ وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰہِ جَمِیْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا وَاذْکُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰہِ عَلَیْکُمْ اِذْ کُنْتُمْ اَعْدَآءً فَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِکُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِہٖۤ اِخْوَانًا خلاصہ مدعا یہہ ہے کہ خدا اُن لوگونکو نصیحت فرماتا ہی اور اپنا احسان اونکو یاد دلاتا ہے کہ خدا کے احسان کو یاد رکہو کہ تمہاری ایک سو بیس برس کی عداوت کو تمہارے دلون سے نکالکر آپس مین تمہاری محبت کرا دی بعد اسکی ایسا نہو کہ تم آپس مین آمادہ جنگ و جدال کے ہو اب صاحبان عقل لالہ جی کی جہل پر غور فرماوین کہ کسقدر مالیخولیا مین گرفتار ہین صاف بات بہی اونکی سمجہہ مین نہین آتی اونکا اعتراض تب درست قائم ہوسکتا تہا کہ جب واقع مین باہم اوس و خزرج کے صلح نہوئی ہوتی اور جبکہ صلح و صفائی مین کچہہ شک نہین تو بعد صلح و الفت کے پہر کسی بات پر کسی قسم کا نزاع ہو جانا محل صدق مضمون آیت اصلا نہین ہوسکتا قولہ اوس و خزرج مین

جبکہ عظیم ہوئی الٹو افترا لالہ صاحب کا ہے اونکو شرم نہین آتی کہ ہم سے تو مطالبہ سند کتاب معتبر ہنود کا فرماتے ہین اور آپ بلا حوالہ کتاب یا بحوالہ کتب غیر معتبرہ جو منہ مین آتا ہے تحریر مین لاتے ہین باوجودیکہ سید بت شکن نے اسباب پر اونپر بہت نفرین کی ہے مگر وہ ایسی حیادار قوم کے فرد کامل ہین کہ ایسی لفترو تشنیع پر خیال بھی کرنا معیوب سمجھتی ہین قولہ پہر قرآن ناطق ہے کہ سابق تمام آدمی ایک دین پر تھے وماکان الناس الا امة واحدة فاختلفوا یعنے اول مین لوگ ایک دین پر اتفاق رکہتے تھے پس ازان اختلاف کیا مضمون آیت ہذا بہی خلاف واقع ہے کہ بنی آدم مین روز ازل سے ہی اختلاف چلا آتا ہے مثلاً قابیل نے خلاف آدم کیا اور کنعان برعکس نوح ہوا انتہی اقول اولاً کی اول یہہ ہے کہ لفظی معنی آیت کے بھی نہین جانتے کسی سے سُنکر غلط ترجمہ کیا ہے لفظی معنی آیت کے یہہ ہین کہ نہی آدمی مگر ایک امت یعنی اصل فطرۃ پر پہر مختلف ہوئے ثانیاً یہہ کہ از راہ جہل مرکب کہتے ہین کہ بنی آدم مین روز ازل سے اختلاف چلا آتا ہے یہہ نہین سمجھتی کہ آدم خود ازلی نہین بنی آدم کیونکر ازلی ہوسکتی ہین ثالثاً خود لکھتے ہین کہ ایک دین پر اتفاق رکہتے تھے اسکی نقیض یہہ لائے کہ قابیل نے آدم سے خلاف کیا حالانکہ مطلق مخالفت مستلزم مخالفت دین و فطرت نہین ہوسکتی مقید کی نقیض مطلق کو ٹہرانا سراسر جہالت لالہ صاحب کی ہے کیونکہ بحکم الکفر ملة واحدة بلرام اور سوت جی دین ہند مین دونو متفق تھے اگر کوئی احمق بسبب قتل کرنے سوت جی کے بلرام کیطرف یہہ گمان کرے کہ وہ دین ہنود سے برگشتہ ہوگئے تھے یا سوت جی کو سمجھے کہ وہ دین ہنود سے مرتد ہوگئے تھے تو لالہ جی کیطرح سخت احمق کہلاویگا اور اگر یہہ اصل لالہ تسلیم کیجاوے تو بسبب مقاتلہ بہیکم پتامہ اور سری کرشن جی کے یا بسبب مجادلہ اور محاربہ برہما اور مہادیو یا بشن اور مہادیو کے لازم آتا ہے کہ ایک انہین سے نئے دین یا مرتد تھے حالانکہ لالہ جی اسکو تسلیم نکرینگے رابعاً مخالفت قابیل کے تورت مدیہ کے بعد واقع ہوئی تہی اُس مخالفت سی پیشتر تو ہر آئینہ اتفاق ہی تہا پس صدق مضمون آیت مین کیا کلام رہا علیٰ ہذا القیاس بعد طوفان نوح کے ایک زمان دراز تک آدمی ایک ملت پر تھے اور جب کسی زمانہ مین ازمنہ ماضیہ سے اتفاق آدمیونکا ایک ملت پر متحقق ہوگا مضمون آیہ کریمہ کا بالبداہت صادق ہوگا اور اتفاق آدمیونکا ایک ملت پر ایک زمانہ دراز تک خود کتب معتبرہ ہنود سے اور بھی اعتراف لالہ جی سے ثابت ہے اسلئے کہ مہابہارت مین جابجا بتصریح تمام لکھا ہے کہ زمانہ ست جگ مین سب آدمی ایک طریق پر تھے اور گناہ نہ تہا اور لالہ جی بھی تحفۃ الاسلام اور اس رسالہ مین اوسپر معترف

معترف ہین البتہ لالہ صاحب کے دین کی کتابین اسباب مین باہم متناقض ہین کہ یہہ بھی کہتے ہین کہ کئی کرور
برس آدمی ایک دین پر رہی اور وجود گناہ کا نہتا پہر وقوع معاصی کے بھی معترف ہین اندر کے زنا کا اہلیا کے
ساتھہ اقرار ہے چندرمان کے زنا کا تارا کے ساتہہ اور پیدا ہونا بدہ ولدالزنا کا اُس حرامکاری سے اعتراف ہے
واقعہ بشسٹ کے بیٹون و بسوامتر کا اور مارنا بسوامتر کا بہت بیٹون بشسٹ کو کتب معتبرہ ہنود مین مرقوم ہے جو چیز
کہ اصل اصول دین ہے یعنے معرفت پیدا کرنیوالے کی اوسمین یہانتک برہما اور مہادیو کے اختلاف نے
طول پکڑا کہ ہر ایک نے اپنے تئین دوسریکا بلکہ تمام موجودات کا پیدا کرنیوالا ظاہر کیا علاوہ بران عصیان
وکفر برہما کا اوسی زمانہ مین ظاہر ہوا یعنے جسکو لالہ جی کتاب سماوی منزل بر برہما قرار دیتے ہین اُنپر برہما
نے یقین نکیا کہ اس کفر کے سبب ایک سر اونکا کاٹا گیا غرضکہ اس قسم کی اور بہی بہت حکایات ہین کہ اگر
سبکو لکہون تو ایک دفتر چاہیے **قولہ** پھر قرآن ذوالقرنین کے حالات مین ادعا کرتا ہے کہ اونسے آفتاب
کو دلدل مین ڈوبتا ہوا پایا حتے اذا بلغ مغرب الشمس وجدہا تغرب فی عین حمئۃ یعنی ذوالقرنین نے بطرف
مغرب وہانتک قدم رنجہ فرمایا کہ آفتاب کو چشمہ گلین مین ڈوبتا پایا انتہی اوپر آیت مین مذکور ہے کہ ذوالقرنین
نے اسباب کی تلاش کی بعد اوسکے فرمایا کہ حتے اذا بلغ الآیہ یعنی تا آنکہ جب پونہچا مغرب شمس مین تو پایا
سورج کو کہ چھپتا تہا دلدل کے چشمہ مین مراد یہہ ہے کہ ایسے مقام پر مغربی زمین مین پونہچا کہ وہان سے
آگے کسیطرح بسبب دلدل کے گذارا نہتا اور یہہ بھی ممکن نہتا کہ کسیطرح تہوڑی سی دلدل پر گھاس پات بچھا کر
پل بنا کر راہ بنالیتے ہین یہان بھی راہ بنالیجاوے کیونکہ وہان اسقدر مسافت بعید تک بجانب غرب دلدل تہی کہ سورج
اُسی دلدل مین چھپتا ہوا پایا جاتا تہا اور یہہ امر صاحبان عقل کے نزدیک خصوصاً واقفان علم ہیئت کی نزدیک
عین مطابق واقع کی ہے زمین اور پانی کرہ کی شکل پر ہے اور سورج زمین سے بہت دور ہے اور بہر دو قول یعنی بسبب
حرکت شمسی یا حرکت ارضی کے حیلولۃ تحدیب ارضی اور پانی کی درمیان مین سورج اور ساکنان زمین اور پانی
کے ضروری ہے اور اسیطرح اوسی حرکت کی سبب مقابلہ بھی ضرور ہے پس اسی حیلولۃ اور مقابلہ کا نام غروب و
طلوع و بزوغ اور افول زبان عرب مین ہے اور نکلنا اور چھپنا اور ڈوبنا اُردو مین اور اودا اور اَست سنسکرت مین
ہر ایک اہل زبان اسی حیلولۃ اور مقابلہ کو اپنی اپنی لغت مین جدی جدی الفاظ سے تعبیر کرتا ہے زمین سخت پر جو لوگ
ہین وہ کہتے ہین کہ سورج زمین مین چھپ گیا دریا مین جو لوگ ہوتے ہین وہ کہتے ہین کہ پانی مین چھپ گیا جو پہاڑ کے
کے رہنے والے ہین وہ کہتے ہین کہ پہاڑ مین چھپ گیا دلدل کے قریب جو لوگ ہین وہ کہتے ہین کہ دلدل مین
چھپگیا انکا یہہ مقصود نہین ہوتا کہ زمین مین دہس گیا یا پانیمین ڈوبگیا یا پہاڑ مین سما گیا یا دلدل مین اندھگیا

اور یہہ بجا ورہ عوام و خواص کتب سماویہ اور کتب غیر سماویہ میں ایسا ذائع اور شائع ہی کہ کوئی شخص اسکا انکار
نہیں کرسکتا میں یہان نقل کرنا اسکا کتب سماویہ سے ضرور نہیں جانتا مگر اور کتابون سے چند لطیفے اسکے واسطے اتمام حجت کی
اور پر ہنود کے لکھتا ہون کو لسک اینکہہ آگ جب جلتے جلتے بجھہ جاتی ہے عام سمجھتے ہین کہ یہہ مر گئی حالانکہ روشنی آگ
کی برہم ہی جسکو فنا نہین اور وہ اُس حالتمین ہوا ہو کر آفتاب سے جا ملتی ہے اور آگ کی روشنی آگ کی پران ہی آفتاب کے آیندگی
پران ہی جب شام کو مغرب مین غروب ہوتا ہی عوام کہتے ہین کہ آفتاب مر گیا حقیقت مین اسکی حالتمین تغیر نہین ہوتا ہی روشنی
اسکی قمر مین اور پران اوسکی ہوا مین آجاتے ہین چاند جب چھپتا ہی نادان اوسکو مرا سمجھتے ہین وہ مرنیوالا نہین
ہے اُس حالت مین روشنی اوسکی برق مین اور پران اوسکی ہوا مین ملجاتے ہین بجلی جب چمکتی ہی منفعل ہوتی ہی
بعلم سمجھتے ہین کہ وہ فنا ہوئی اور حقیقت یہہ ہی کہ روشنی اور پران اُسکی ہوا ہو جاتی ہین انتہی میتری اپنکہہ بجر سید
طلوع آفتاب کا مشرق ہی سے جانا ہی کہ جب آفتاب طلوع ہووے ان سبکو آفتاب کے گرد کر ماند واو طالع سمجھو اور جب آفتاب
غروب ہووے ان سبکو آفتاب مین محو سمجھو انتہے برہدارن اپنکہہ جر بید مین لکھا ہی بید کی سرتی ہی سوال طلوع آفتاب کا
کسمین ہوتا ہے اور غروب کس مین جواب ہوا مین طلوع ہوتا ہی اور اوسمین غروب ہوتا ہی فقط پہر اسمین دوسری جگہہ
لکھا ہی سوال جب آفتاب غروب ہوتا ہی اُسوقت اُسکا نور کہان جاتا ہی جواب چاند مین کہ چاند کی روشنی سے انتظام
کا ہی سوال جب آفتاب و چاند نہین ہوتا ہی تو کہان جاتا ہی جواب چراغ اور مشعل اور آگ مین کہ انتظام عالم کا آگکی روشنی
سے ہوتا ہی سوال جب یہہ تینون نہین ہوتی ہین تب نور کہان رہتا ہی جواب آواز مین کہ بوقت تاریکی کسکے آواز
کی سماعت سے امداد و رشد اور کار روبار ہوتا ہی سوال جب یہہ چارون نہین ہوتے تب روشنی کہان رہتی ہے
جواب آتما مین کہ عقل سے کام کرتے ہین اور یہہ سب سے اعلی ہی کیونکہ اسکی ضرورت ہر حالمین ہوتی ہی فقط انہون
اسکند بھاگوت مین مرقوم ہے کہ راجہ بل پربت استاچل یعنی کوہ مغربی مین کہ وہان سورج است یعنی غروب
ہوتا ہی چلا گیا انتہی سوا اسکے اور بہت جگہہ اسی قسم کے الفاظ مستعمل ہین جب تمہارا محقق ہو گیا کہ زمین اور
پانی تحدیب کی اوٹ مین آجانیکا نام غروب ہے تو صحت مین وجدہا تغرب فی عین حمئۃ کے کچھہ شک و شبہہ نرہا
مگر جیسا اوسکی صحت مین کچھہ شک نرہا ویسا ہی غلطی مین بید کی اُس عبارت کے جو برہدارن اپنکہہ جر بید
مین ہے کچھہ شبہہ نرہا بید کی سرتی ہے کہ آفتاب ہوا مین طلوع ہوتا ہے اور ہوا مین غروب ہوتا ہی انتہے
کیونکہ ہوا ایسی لطیف ہی کہ آفتاب اسمین کسطرح چھپ نہین سکتا اگر حایل ہو جانا ہوا کا موجب غیبوبت شمس ہوتا
تو کسیوقت بھی وہ ظاہر ہوتا کیونکہ کرہ ہوا کا تو ہر وقت ہمارے سورج کے درمیان مین حائل رہتا
ہے ـــ پادری فنڈر نے میزان مین ازراہ بوالہوسی کے اس آیت پر یہہ اعتراض کیا تھا
کہ سورج چار سو چھیتر لاکھہ کوس زمین سے دور ہے اور دس لاکھہ مرتبہ زمین سے بڑا ہی

اور قرآن کہتا ہی کہ دلدل کی ندی مین ڈوبجاتا ہی انتہی بجواب اوسکی مولانا آل حسن سلمہ اللہ نے پادری صاحب کی
از بس تجہیل کی تھی اور بہت اونکو شرمایا تہا اور جواب مین یہہ رقم فرمایا تہا کہ مین اس تقریر سی بہت خوش ہوا کیونکہ
اس سی قابلیت پادری صاحب کی آفتاب کیطرح روشن ہوگئی اور معلوم ہوا کہ نادانی کے دلدل مین سر سے پاؤن تک
ڈوبی ہین اور تعصب کے سبب کوچہ سخن فہمی سی نابلد محض ہین یہہ نہین سمجھتی کہ تمام جہان کے لوگ انبیا اور حکما اور خواص
عوام اور توریت اور انجیل سب محاورہ کہتی ہین کہ آفتاب غروب ہوا آفتاب طلوع ہوا کیا آفتاب کسی چیز مین گھس جاتا ہی
اور اسمین سی نکل آتا ہی وہ تو ہمیشہ نکلا ہوا رہتا ہی کسی چیز مین کبھی نہین ڈوبتا ہی پادری صاحب کے نزدیک شاید جتنی لوگ یہہ
محاورہ کہتی ہین وہ جھوٹی ہین اصل حقیقت یہہ ہی کہ وہ نہین جھوٹی ہین پادری صاحب خود جھوٹی ہین ہمنی اکثر ذیعلم باخبر انگریزون
سے جنہون نے جہاز پر سفر کیا ہی یہہ بولتے سنا ہے کہ سمندر پر ایک عجب عالم آب ہوتا ہی کہ آفتاب پانی سے طلوع کرتا ہے
اور پانی مین ڈوبتا ہے پس جو معنی یہان ہین وہی معنی اس آیت کی ہین یعنی ذوالقرنین نے آفتاب کو دلدل مین ڈوبتے
دیکھا نہ یہہ کہ آفتاب آسمان سے اوترکر دلدل مین گھس گیا انتہی بڑی حیف کی بات ہی کہ باوجود اسقدر تصریحات تامہ حصول جواب
کافی کے پھر لالہ صاحب نے اسی اعتراض کو بالفاظ پادری صاحب بعینہا اعادہ کیا مگر کچھہ تہوڑا سا تغیر و تبدل الفاظ مین کر دیا
طرفہ یہہ کہ جو جو لفظ پادری صاحب کے بدلکر اپنے الفاظ اونکی جگہہ قائم کیے ان الفاظون سی زیادہ تر نادانی لالہ جی کی
واضح ہی لالہ جی فرماتے ہین کہ کون نہین جانتا کہ سورج زمین سی کئی لاکہہ کوس بالا اور بہت اعلی ہی پادری صاحب
نے لکہا تہا کہ ۱۰ لاکہہ مرتبہ بڑا ہی اور ۳۰۰ لاکہہ کوس دور ہی لالہ جی کو از بسکہ ہوس تکبندی کی ہی انہون نے
بجای لفظ دور لفظ بالا اور اوسکی تک ملانیکو لفظ اعلی بجای لفظ بڑا رقم فرمایا جہالت سی یہہ نہ سمجھی کہ
اس مقام پر لفظ دور کا چاہیئے یا لفظ بالا کا اور ہمکو تصریح اسکی ضرور نہین اگر لالہ جی علم ہیئت سی واقف ہوتے تو
ہم بیشک تصریح کرتے ناواقف آدمی کے سامنے اسباب مین تفصیل کلام تضییع اوقات ہی پہر اعلی جو بجای بڑا
زیب قلم کیا ہی محض بیمحل ہی بہر حال تو مدار کلام جسپر یہہ اعتراض متفرع ہی صنعت اور کبیر جرم ہی اعلی ادنی پر کچھہ بہا
اعتراض کی نہین آمدم برسر مطلب لالہ جی جو فرماتے ہین کہ کون نہین جانتا کہ سورج زمین سی الخ بیشک جو لوگ علم ہیئت
سی واقف ہین وہ سب اسکو جانتی ہین برخلاف لالہ جی مقاغر ہنود کے کہ وہی از راہ جہل مرکب اس بات کو نہین جانتی کیونکہ
اونکی زعم فاسد مین یہہ ہی کہ سورج چاند سی ایک لاکہہ جوجن یعنی چار لاکہہ کوس نیچا ہی چنانچہ یہہ امر بتصریح تمام اوپہاسی
ہو کا نہی کہنڈ اسکند پوران مین جو خاص بہاسی منقول ہو قوم سی اور چونکہ علم ہیئت مین مبرہن ہوچکا ہی کہ چاند
زمین سی بقدر ۱۱۸۰۷۰ کوس تقریبا دور ہی پس گو کہ اور لوگون کو اسکا علم ہو کہ بعد درمیان سورج اور
زمین کے کئی لاکہہ کوس کا ہی مگر بانی پوران کے قول پر شک و شبہ لازم آتا ہی کہ سورج قعر زمین مین رہتا
ہوا ہی کیونکہ جب چاند زمین سی ۱۱۸۰۵۰ کوس دور رہے اور بموجب تصریح اسکند پوران کے سورج چاند سی چار لاکہہ کوس

بیچاری قوتا محالہ لازم آیا کہ سورج نصف زمین میں رہتا ہوا ہی جناب لالہ اندرمن صاحب گرواسے جہل سے باہر کر فرمائیے کہ ان
پرانوں کا کہ وہی بانی بید ذان کا ہی کسقدر جہل کے دلدل میں سر سے پاؤں تک غرق ہے اور جناب بیا مہ نایدیوں کی
تقلید کے اندھیری میں کیسی پھنسی ہوئی ہیں اور ہوں کیطرح پرائی لاٹھی پکڑی ہوئی پھرتے ہیں ۔ ہندہ کی عرب
پس تقیس براندہ مثل لایت سمجھ جو درگل پیاہ + خیر یہہ تو ایک جہل بانی پوران کا ہے اب آپکی دلیل پر مجھکو توجہ
کرنا ضرور ہے آپ جو فرماتے ہیں کہ کبھی لا الہ کوس اونچا ہوا اور اسپر استحالہ طلوع و غروب کو متفرع کرتے ہیں یہ آپکی
کمال جہالت ہے کبھی لا الہ کوس نہیں بلکہ اگر کبھی یہ جرم اونچا ہو تب بھی یہ ہندسہ بلندی مانع طلوع و غروب کی نہیں ہے یہ
یہہ امر ماجد بہتہ بحکم حس ثابت ہے آپ تو سخت جاہل نکلے آپ کیا سمجھکر یہہ جہالت و حماقت کی تقریر کی ہے ہر چند
کہ اس قسم کی جہالت اور سوفسطائیت اہل ہند سے مستبعد نہیں مگر یہہ تو دلمیں سمجھئیے تو کہ اس تقریر میں آپنے
بانی بیدون کو جاہل ٹھہرایا دیکھا اعجاز قرآن آپ ہی کے منہ سے آپکے بید کے بانی کو کیسا احمق بنایا غور تو کیجئے
کہ یہہ قول بید کا کہ آفتاب جب تک کہ مشرق میں غروب ہوتا ہے روشنی اسکی قمر میں اور پران یعنی جان انکی ہوا میں
آجاتی ہے اور چاند جب چھپتا ہے تو روشنی اسکی برق میں اور جان اسکی ہوا میں ملجاتے ہیں اور آگ جب
جلتی ہے تو ہوا اسکو آفتاب سے جا ملتی ہے اور بجلی جب چمکنے سے معطل ہوتی ہے تو روشنی اور پران اسکی ہوا ہو جاتی
ہیں یہہ کیسا جہالت کا قول ہے کوئی صاحب عقل ایسی بیہودہ بات کا قائل ہو سکتا ہے یہہ کلام سراسر جہل سے ملوث
ہیں کہانتک اسکی جہل کی تشریح کروں جہالت اسکی مانند شمس نیمروز کے عیان ہے کچھ حاجت تشریح کی
نہیں علے ہذا القیاس اور اقوال بید کے جو میں نے نقل کئے انکا یہی حال ہے اول تو آپ انکی اصلاح کیجئے اور بعد اسکے
اسکا جواب دیجئے کہ کبھی لا الہ کوس بالا ہونا آفتاب کا زمین سے موجب استحالہ طلوع و غروب کیونکر ہو سکتا ہے اور اگر نفس
میں یہہ قول آپکا صحیح ہے تو وہ جو اوراست یعنی طلوع و غروب سورج کا خارج میں کیونکر وجود میں آتا ہے تخیل کا
وجود خارج میں ہوتا ہی نہیں یہہ طلوع و غروب کیسا تخیل ہے کہ ہر روز بس ساعت میں ایکبارگی موجود رہتا ہے مجھکو اسے
قرائن سے یقین کامل ہے کہ بیشک مرض مالیخولیا آپکے مزاج پر بہت تھا آپ گیا ہے کچھ بعید نہیں کہ حسب خیال واہیہ کے
آپ معانی طلوع اور غروب اور وہی اور است کے کچھ اور سمجھے ہیں پھر خدا اور ہی اونکی تشریح فرمائیے اور جو ہر جہالت ہمکو
دکھلائیے کہ بہت آدمی آپکی اس قسم کے اضحوکات کے مشتاق ہیں **قولہ** مگر کوئی کہے کہ فی الحقیقت آفتاب کے لیے طلوع
اور غروب نہیں ہے الخ یہہ تو ہم پرستی اور بادیہ پستی لالہ جی کی ہے شاید کہ از راہ جہل مرکب مولانا کی حسن کی عبارات
یہہ امر سمجھے ہونگے اگر واقع میں یہہ بات ہے تو جہالت بالائے جہالت ہے کیونکہ حضرت مولانا صاحب کی الفاظ یہہ ہے کہ تمام جہان کے
لوگ یہہ محاورہ کہتے ہیں کہ آفتاب طلوع ہوا آفتاب غروب ہو گیا آفتاب کسی چیز میں گھس جاتا اور اس میں سے نکل آتا ہے وہ تو
ہمیشہ نکلا ہوا ہے کسی چیز میں کبھی نہیں گھستا ہے اس عبارت کا مطلب صاف صریح یہہ ہے کہ آفتاب اپنے مدار سے

کبھی تجاوز نہیں کرتا یعنی یہہ بات نہیں ہے کہ جس طرح ہنود کہتے ہیں کہ آفتاب کنتی سے مجامعت کرنے کو زمین پر اوترا
آیا اور کنتی سے مجامعت کی کہ نطفہ کرن اوس سے مستقر ہوا یا جنگل کو کھیت میں اوترا اور بشکل گھوڑے کی بنگر سنگیا
سے براہ منخرین سنگہا کے مجامعت کی کہ اسنی کمار اوس سے متولد ہوئے اور پہر ان سب حرکات کے بعد اپنی مدار کو معاودت
کی بلکہ وہ ہمیشہ اپنے مدار پر رہتا ہے کسی چیز میں گھس جاتا ہے نہ اوس سے نکل آتا ہے مولانا صاحب کا
مدعا نہیں کہ طلوع و غروب آفتاب کے لئے نہیں ہے طلوع و غروب آفتاب کو وہ خود بالاستشہاد اقوال
محاورہ ہائے عام اہل عالم کے ثابت کرتے ہیں اور اوسی محاورہ پر طلوع و غروب کو جو قرآن میں واقع ہے محمول فرماتے
ہیں اگر لالہ جی از راہ جہل مرکب کے نہ سمجھیں تو اونکی جہالت ہے ۵ گر نہ بیند بروز شپرہ چشم ✤ چشمۂ آفتاب را چہ گناہ ✤
ہاں لالہ جی پہلے رسالہ اور اس کتاب میں از راہ سوفسطائیہ کے کورانہ از راہ جہل انکار طلوع و غروب کا جو بدیہیات
اولیات سے ہے فرماتے ہیں اور سب بید اور پوران کو پس پشت پھینکے دیتے ہیں فانہا لا تعمی الابصار ولکن تعمی القلوب
التی فی الصدور آگے اس کے جو لالہ صاحب نے نامعتبر کتابوں کے حوالہ سے روایات نقل کی ہیں یہہ غبار ہے اور اونکی
معاہدہ کے خلاف ہے جواب دیا نہ جاویگا قولہ فی الجملہ ادعا طلوع و غروب آفتاب کے بالکلیہ ضلالت ولیاقت ہے کہ برعکس
حکمت ریاضی اور طبعی ہے اور خلاف واقعی ہے انتہی اس تقریر سے لالہ جی کے خوب متحقق ہوا کہ بید اور بھاگوت جو بروایت
بید بیاس جی کے سری نارائن جی کا کلام ہے یکقلم باطل اور مبنی اوپر ضلالت کے ہے کیونکہ اوس میں مرقوم ہے کہ راجہ بل
پربت استاچل میں کہ وہاں سورج است ہوتا ہے چلا گیا انتہی یعنے مغربی پہاڑ میں کہ وہاں سورج غروب ہوتا ہے
چلا گیا الخ اور بید میں بھی طلوع و غروب آفتاب لکھا ہے وہ بھی اس تقریر پر باطل ہیں ہیچمدانی لالہ صاحب کی تکبندی
کی ہوس میں ضلالت کے ساتھ بطالت بھی لائی کیتہ سمجھے کہ بطالت کے کیا معنی ہیں ظاہرا از راہ جہل مرکب کے بطالت
کو معنی بطلان سمجھے ہیں ۵ زشتی اعمال ہند صورت اندر گرفت ✤ آدمیان گم شدند ملک خدا خر گرفت ✤ رجل
بطل محرکہ و بطال بین البطالۃ والبطولۃ شجاع بطل الاجیر بطالۃ فعطل اسیطر حبر پتیرا اونہوں نے دو فقرے کہے
ہیں کہ اگر طلوع و غروب آفتاب کے فی الحقیقہ باطل ہے تو معائنہ اہل جہاز بدرجہ اولی عاطل ہے باطل کی تکبندی کی رعایت سے
عاطل لائے مگر یہہ نہ سمجھے کہ یہاں عاطل محض بے محل ہے بلکہ غلط ہے معائنہ اہل جہاز کسیطرح معطل نہیں ہو سکتا امر
حسی پر اطلاق عاطل کا جہل لالہ جی کا ہے پہر طلوع و غروب کے حالات سے علم طبعی میں اصلا بحث نہیں لالہ جی جو لکہتے ہیں
کہ عکس طبعی ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہنوز لالہ جی یہہ بھی نہیں جانتے کہ علم طبعی کیا چیز ہے اور اسکا موضوع کیا ہے
قول انکا کہ خلاف واقعی ہے دلیل جہل ہے اونکی جہالت پر یا واقع اور واقعی میں کچھہ تمیز نہیں کر سکتی یا تکبندی کی
ہوس میں یا رنسبت برا ہی ہیں اب ریاضی دانی لالہ صاحب کی دیکہنی چاہیے کہ طلوع و غروب کو خلاف حکمت ریاضی
بیان کرتے ہیں حماقت سے یہہ نہیں سمجھے کہ اگر خلاف ریاضی ہوتا تو ظہور میں کیوں آتا اہل ہیئت سلف خود بشمار اختلاف

مطالع و مناظر کا کیا ہی اور ایسی اختلاف کی مثال پر چند امثال ریاضی کے متفرق ہین حکماء ریاضی بعضی کہتے ہین کہ
سورج ساکن ہی اور حرکت ارضی سبب طلوع و غروب کی ہی بعضی کہتے ہین کہ زمین ساکن ہے حرکت شمسی سبب طلوع و غروب کی
ہے معلوم نہین کہ لالہ جی کے ذہن مین کس سو فسطائیہ کا نام ریاضی ہی کہ طلوع و غروب اوسکی خلاف ہی اور اگر طلوع
و غروب نہین تو دن سو رات اور رات سو دن کسطرح پر ہو جاتا ہی کیا یہہ اختلاف لیل و نہار لیکن بھی نے اصل یا تغیر کیا ہی
ہر یک جو ایک شخص نے رسالہ موسوم بہ مصباح ہند کے صفحہ ۹ پر یہہ لکھا ہی کہ جسوقت آفتاب درخشان برآمد ہوتا ہی
سے اسوقت ظلمت شب رفع ہو جاتی ہی اور جبکہ آفتاب غروب ہوتا ہی تاریکی لیل عالم پر احاطہ کرتی ہی انتہی وہ شخص بھی
ہمین الناس سے خیر ہمکو اس سے کچھ بحث نہین کہ صاحب مصباح ہند بیوقوف ہی یا صاحب مصولت منیر احمق ہی
ماراعیہ ازین قصہ کہ گاو آمد و خر رفت ہو گذشت ہم بو عزان سلک الکفر ملة واحدة صاحب تحفة الہند نے بقول منو
کے اس اعتقاد پر کہ بید کلام خدا اور قدیم ہی یہہ اعتراض کیا کہ اس بید کی بات خود تمہاری بعضی شاستر کی اس
قول کے برخلاف کہتی ہین چنانچہ منو شاستر مین ہی کہ برہما نے بیدون کو آگ اور ہوا اور سورج سے حاصل کیا
انصاف کرو کہ بموجب اس قول کے بید خدا کا کلام اور قدیم کہان رہا انتہی اسکی جواب مین لالہ صاحب فرماتے ہین کہ
مخالفین نے نقل قول منو شاستر مین نہایت تصرف کیا ہی اور ترجمہ الفاظ آئندہ یک لخت چھوڑ دیا اب قول منو اور اسکا
ترجمہ حرفاً حرفاً قلم بند کیا جاتا ہی یعنے سری برہما نے تین بید جنکا نام رگ اور یجر اور سام ہی اور قدیم اور پرم آتما کے کلام
مین اختتام جگ کی لئی آگ اور ہوا اور سورج سی واپس کر لئی انتہی لالہ جی نے عادت گندم نمائی اور جو فروشی کو یہان
بھی نہ چھوڑا اگرچہ اور الفاظ کا بھی ترجمہ صحیح نہین مگر ہمکو اس سی کچھ مطلب نہین صرف یہان بحث یہہ ہی کہ آیا منو شاستر
مین یہہ ہی کہ برہما نے یہہ حاصل کئی یا یہہ ہی کہ واپس کر لئی سو لغت شاستر کو دیکھنا چاہیئے کہ کیا ہی اور معنی اوسکا
کیا ہین مخفی نرہی کہ یہان لفظ (دودہی) واقع ہی اور معنی دودہی کے ہین حاصل کیا نہ واپس لیا لالہ صاحب نے محض
اور راہ خیانت پردازی کے واسطی تغلیط عوام کے غلط ترجمہ کیا ہی کہین یہہ لفظ بمعنی واپس لینے کے مستعمل نہین
ہوا اگر لالہ جی کو اپنی ترجمہ کی صحت پر اطمینان ہی دو تین نظیرین اپنی قول کی تائید مین پیش کرین ورنہ آنکی دوکانداری
کو بڑا بٹہ لگا اور سنسکرت دانی کا بھی دیوالا نکل گیا علاوہ ویران سیہ بہی لالہ جی کی خیانت ہی کہ ترجمہ مین لفظ اتمام
یہ اختتام بڑھاتے ہین جس لفظ کا وہ یہہ ترجمہ کرتے وہ (سدہی) ہی کہ اوسکی معنی اختتام اور اتمام نہین بلکہ
محرر کرنے کے ہین جب یہہ بات ثابت ہوئی کہ ترجمہ لالہ جی کا غلط محض ہی تو اب ورود اعتراض صاحب تحفة الہند
مین کچھ شک و شبہ نہ قولہ منو شاستر مین قطعاً نہین ہی کہ برہما نے سورج وغیرہ سی بید حاصل کیا بلکہ اسطرح پر مرقوم ہے
کہ برہما نے انجام جگ کی لئی موکل آتش و باد و آفتاب کی ہاتھ سی کلام لم یزلی لے لیا انتہی یہان سی خیانت پردازی لالہ
جی کی ظاہر ہو گئی اور بحکم آنکہ دروغگو را حافظہ نباشد اونکی تناقض کلامی سی جھوٹ اونکا ثابت ہو گیا اور ترجمہ اسطرح

فرماتے ہین کہ تین بید سورج اور آگ اور ہوا سے ذوالپس کرلئے یہان یہہ کہتے ہین کہ ہوکل آتش و باد و دونو کتاب اپنے
کلام مجم نہ پانی لے لیا پہلی عبارت مین ہوکل کا ذکر بھی تہا یہان ہوکل بڑہایا پہلی عبارت مین تہا کہ واپس کرلئے یہان
واپسی کا ذکر بھی نہین پہلی عبارت مین تصریح تین کی تہی یہان لفظ تین کو جو قعدہ و پر دال تہا اڑا دیا وہان لفظ امتحان
جگ کا تہا یہان اوسجگہہ لفظ اہتمام قائم کیا حالانکہ دونو مین بہت فرق ہی ایک لازمی ہی دوسرا متعدی ہی اگر حذف
زوائد متناقضہ کے بعد دونو عبارتونکی تطبیق کیجاوے تو حاصل یہہ ہوتا ہی کہ برہمانے تین بید آگ اور ہوا اور سورج
سے واسطے جگ کے لئی اور یہہ مضمون آپکے مدعا سے بہت دور اور مدعا صاحب تحفۃ الہند سے بہت قریب گیا پس
ظاہر ہوا کہ ٹھیک بات وہی ہی جو صاحب تحفۃ الہند نے لکہی ہی اب ہوشیار ہو جئی ہم بہت خوبی کے ساتھہ دعوی
صاحب تحفۃ الہند کو ثابت کرتے ہین دعوی صاحب تحفۃ الہند کا یہہ ہی کہ تم جو کہتے ہو کہ بید خدا کا کلام ہی اسکی خلاف
تمہاری کتب معتبرہ سے ثابت ہوتا ہی دلائل اوسکی یہہ ہین اول خود یجر بید کے برہمن اپنکہد مین لکہا ہی کہ پرجاپت
نے چاہا کہ بدن کثیف اور لایق محسوس ہونیکی پیدا ہووی اور نطق کیجاوی پس تینون بید جو بنام رگہید و یجر اور شام
کے معروف ہین پیدا کئی انتہی دیکھو خود بید سے ثابت ہوا کہ موجد تینون بیدون کا پرجاپت ہی پہر اوسی اپنکہد
مین اندک بعد عبارت مذکورہ کے کیفیت پیدا ہونے بیدون کی اسطور پر لکہی ہے کہ ہرن گربہہ نے سورج کے کہانیکو
منہ پہیلایا سورج نے ڈر کر آواز بہان کی یہان سے نطق ظاہر ہوئی ہرن گربہہ نے سورج کو غذائی کا مل تصور نکیا پس واسطے
اپنی سیر ہونے کے انواع و اقسام کی موجودات کو مخلوق کیا چنانچہ اوسی آواز سے آسمان اور نام ہر شی کا جو موسوم ہے
جدا جدا مقرر ہوئی رگہید بید پہر یجر بید پہر شام بید ایک بعد دوسرے کے ہوا ہرن گربہہ نے ہر ایک شی کو بعد پیدا کرنے
کے کہانیکا قصد کیا اسواسطے اوسکا نام آدت مقرر ہوا یعنی کہانیوالا ہر شی کا انتہی دیکھو یہان سے ظاہر ہوا کہ تینون بید
بنائی ہوئے ہرن گربہہ کے ہین پہر اوسی اپنکہد مین ہی کہ پرجاپت کی تین غذا ہین دل اور نطق اور پران دلیل اس
عالم کا ہی نطق کے سبب علم حاصل ہوتا ہی پران پر مدار حیات اور علم و عمل اور تمام کامون کا ہی ان تینون سے تین
عالم ایک عالم فضا دوم عالم زمین سوم عالم بہشت بنی ہین جسطرح یہہ تینون عالم دل اور نطق اور پران سے پیدا
ہوئی اسیطرح یہہ تینون بید اوسی سے بنی انتہی مختصرا دیکھو یہان سے ثابت ہوا کہ یہہ تینون بید دل اور نطق اور پران سے
بنی ہین پہر اوسی اپنکہد مین ہے کہ بید نطق سے بنی ہین انتہی مہابہارت کے اسمید پرب مین مرقوم ہی کہ کو پسر راجہ
رامچندر نے آفتاب سے خطاب کیا کہ بیدون کو تو نے پیدا کیا ہی انتہی جب ایسی نامی گرامی اوتار کے فرزند یا لمیک
رکہیشر کے شاگرد رشید بیدونکو بنایا ہوا آفتاب کا قرار دین تو برخلاف اوسکے قول کسی بیس شودر کا کب قابل اعتبار
کرشن گیتا مین تصریح تمام لکہا ہی کہ بید برہما کا کلام ہے جو گلشت مین بہی لکہا ہی کہ بید پوران بنائی ہوئی برہما کے
ہین مہابہارت کے سانت پرب مین لکہا ہی کہ بید کلام ناراین ہے انتہی اور یہہ امر ثابت ہو چکا ہی کہ نارا ین دو ذات

کتاب آسمانی تو بالخصوص پیغمبر کو ہر زمانہ مین اور بجا اور ہی ہر قسم کی عبادت مین مخصوص ہوتی ہی اوسکو سلسلے
اتمام جگ کے جو عبادت مخصوص فرقہ ہنود کی ہے آپ آتش و آفتاب سے لینے کی کیا ضرورت تھی لینا کتاب کا
اور دون سے دلیل جلی اسپر ہے کہ برہما حامل کتاب نہ تھی بلکہ حمل کتاب مین اور دون کے محتاج تھے کہ جب تک
اور دون سے کتاب حاصل کی تب تک شرایط و ارکان جگ کی جنکی تفصیل کتاب مین تھی ادا نکر سکے اور یہہ امر
منافی نبوت ہی اور اس سے ظاہر ہے کہ بید اونکو خدا سے نہین ملے اسکی جواب مین لالہ جی نے اول تو وہ یاد دہانی
کی جو اوپر مذکور ہوئی پھر بعد وہ پھر کثیف اور دو نے الجھن کی یہہ فرمایا ہمارا قول یہہ ہی کہ ایکبار برہما نے
جگ کیا تھا اور دیوتاہی موکل آتش و باد و آفتاب کو منصب ختم بید دیا تھا کہ باہم کسی مسئلہ مین گفتگو شروع
ہوئی کہ جسکی جہت سے تکمیل جگ مین تاخیر درمیان آئی پس برہما نے واسطے اتمام اور اختتام جگ کے دیوتون
کے ہاتھ سے کتب بید لے لین اور نزاع رفع کر دی انتہی یہہ سب لالہ جی کی سخن سازی ہی جو ایکبات نے ثبات
لکھدی ہی کیونکہ اسکی سند کسی کتاب معتمد سے لائی ہوتے بغیر سند مجرد انکا قول اصلا لایق لحاظ نہین پھر نزاع رفع کرنا
اور اخیر صاحب بید کا اعتراض یہہ ہی کہ لینا بید کا اونسے کیا معنی اگر مخل اتمام جگ تہا تو نزاع تہا نہ بید
بیدون کے لیلینے سے تو اور نزاع دوبالا ہوتا نہ کہ رفع ہو جاتا اس تقریر سے ظاہر ہوا کہ منو شاستر کا یہہ
نہین ہی جیسا کہ لالہ جی توجیہ کرتے ہین بلکہ صاف ظاہر ہی کہ بنفسہ خاطر جناب برہما صاحب کا نقوش بید سے معرا
محض تھا پھر تو آفتاب آب و ہوا سے منعکس ہو کر شرایط اور ارکان جگ سے واقف ہوئی پھر صفحہ ۲ پر اسی کتاب کے
آپ فرماتے ہین کہ ہر چہار بید کتاب واحد ہے اگر کوئی ہماری مخالفت کری تو اوسکا قول لایق اعتماد نہین ہی انتہی
یہان آپ ہی نے بیدون کو موصوف بصفت جمعیت فرمایا اور باعتبار رگبید اور یجر اور سام کے مسند او مسند الیہ
کو بالفاظ جمع تعبیر کیا یعنی کتب بید لے لین پس خود آپ ہی کے بقول آپکا قول لایق اعتماد کے نہین پھر ایک
شک مجکو اور پیدا ہوا ہی عنایت فرما کر اوسکو رفع کیجئے مین نے انکہد بر بیدا رن یجر بید مین دیکھا ہی کہ دیوتا جسمانی
نہین یعنی روحانی ہین پس اس سبب سے میری ذہن مین اتنا یہہ ہی کہ وہان دفتر و تدوین کتب و خط و کتابت کا کچھ
کام نہین وہان بجز علم روحانی کے اور کچہہ نہین آپکی تحریر سے ظاہر ہوا کہ وہ بہی محتاج خط و کتابت و تدوین
کتب کی ہین ذری اسکی تشریح کامل فرمایئے اور ہوا اور آتش اور آفتاب مین شیرازہ اوراق کا کیونکر مجتمع رہتا
ہے اسکا بھی جواب دیجئے پھر ایک بات اور یہی ہے کہ آپ نے تحفۃ الاسلام مین دعوی کیا ہی کہ ادوار
سابقہ مین اکثر بید کے حافظ ہوتے تھے تو یقین کامل ہی کہ موکلان آتش و آفتاب و ہوا بالضرور حافظ
ہونگے پس اگر یہہ بھی فرض کیا جاوے کہ مادہ نزاع کتب بید ہی نہین پھر بھی ظاہر ہے کہ بحالت حفظ کتب بید کو زیر
تر ہی اوراق لے لینے سے رفع نزاع کیونکر ہو گیا ور قون پر کچہہ نزاع تہا آپکے قول سے ظاہر ہوتا ہی

روایت ہے کہ اندر نے درودھن کو گیان کی تعلیم کرنی منع کیا کہ کسی سے کہنا اگر کہیگا تو تیرا سر کاٹ لونگا درودھن نے اُسی کا اقرار کیا تھا
کہ جو اندر مجھے تعلیم کریگا وہ مجھے بتا دونگا جب درودھن نے حسب اقرار نہ بتایا اُسی کے روبرو نے درودھن کا سر کاٹ لیا
اور گھوڑے کا سر اوسکے دھڑ پر رکھدیا پس گھوڑے کے منہ سے اس راز کو معلوم کیا جب اندر کو یہہ حال معلوم ہوا
اوسنے پھر اوسکا اصلی سر لگا دیا اتھروید کیجئے یہہ سب اخبار زمان ماضی کی ہین ایک جگہہ جوالا تفسیر شنکراچارج
کا دیا ہی کہ اوسمین یہہ بات لکھی ہے اُدتم پرپود اپنکہد مین لکھا ہی کہ اتما کے علم سے کرشن ولد دیوکی اور
رام ولد جسرتہہ عارف ہوئی اور وہی عارفون کو عزیز رکھتے تھے انہی چہاندوگ اپنکہد سام بید مین ہے اگرش رکھیشر
نے کرشن پسر دیوکی کو ہدایت کی اور یہہ ترکیب جگ کی تائی چنانچہ وہ ترکیب جگ کی ہی اوسمین مرقوم ہے
برہدارن اپنکہد یجر بید مین ہے کہ حکما کی رای ہی کہ سوتے آدمی کو یکایک جگانا گناہ ہی کیونکہ یک جگانے سے
احتمال ہے کہ کوئی قوت اپنی محل پر نہ پہنچے نہ سکے پس بصارت یا سماعت مین خلل ہوجاوے چنانچہ تجربہ ہوا ہی اور
ایسی علت کا علاج اطبا سے نہین ہوسکتا ہی بعضون کی رای ہی کہ عالم خواب مین خیالی صورت سماتی ہے مگر
یہہ قول صحیح نہین انتھے اس قسم کی بہت باتین ہین اگر لکہون تو دفتر چاہیئے بطور مشتے نمونہ از خروارے
چند امر پر اکتفا کیا گیا غرضکہ ان وجوہ سے بہت صاف واضح ہی کہ یہہ بید ایک زمانہ کے بعد پیدائش
مخلوق سے بنائے گئے ہین اسکے جواب مین لالہ جی بہت گھبرائی اور حد سے زیادہ چکرائے و بہت پاچہ ہوکر غوطے
غوطے کہائے باتین بہت بنائین مگر بن نہ آئین کسی طرح بداہت رفع کی گر ایک دوسرے کے خلاف ہوہی آواز
فرمایا کہ بید سے سلسلہ عالم کی قدامت جانی جاتی ہے اور تمام عالم مین اوتار وغیرہ ایک ہی ترتیب سے ظہور کرتے
ہین پہر اس عالم کے بعد بھی سلسلہ عالم اور ترتیب اوتار وغیرہ ابدا باقی رہیگی پس کوئی قباحت وارد نہین ہوتی
کیونکہ بید اور عالم دونو قدیم ہین مگر فرق یہہ ہے کہ بید بنفس خود قدیم ہے اور عالم از روی سلسلہ ازلی اور
ابدی ہے انتھے صاحبان عقل کی جناب مین التماس کرتا ہون کہ لالہ جی کی جہل پر نظر فرماوین بیدون کے قدم
پر تو صاحب اعجاز اعتراض ہی کرتے ہین اور بیدون ہی سے اپنے قول کو ثابت کرتے ہین کہ جب اونمین حدوث
اشیا ہی حادثہ کی بالفاظ ماضی خبر موجود ہی تو ظاہر ہے کہ وہ ان اشیا محدثہ سے پیچھے لکھے گئے ہین پس
اوسے وہ محدث ہین اس صورت مین یہہ کہنا لالہ جی کا کہ بیدون سے معلوم ہوتا ہی کہ بید قدیم ہین اصلا کافی نہین جس کلم
جس چیز کے ابطال پر صاحب اعجاز نے برہان قایم کی ہے اوسی چیز کو لالہ جی بطور دلیل کے واسطے تسلیم
برہان صاحب اعجاز کے پیش کرتے ہین اور یہہ مصادرہ علی المطلوب ہے فرض کیا جاوی کہ بیدون سے قدم
بید ثابت ہی لیکن ہوگا وہ کہ انہین بیدون سے حدوث اونہین بیدون کا ثابت ہی تو صاف ظاہر ہوا کہ وہ

بید سراسر جھوٹ ہین کیونکہ جب خود اونہین بیدون سی حدوث اونکا ثابت ہی تو دعوی قدم کا قطعاً باطل ہے پہر
عدم تناہی سلسلۂ عالم کو جو بیان پیش فرماتے ہین اس سی برہان صاحب مواقف مین کچھہ ضعف نہین آتا فرض کرو
کہ سلسلۂ عالم کا ازلاً و ابداً غیر متناہی ہی پہر بھی جب محدثات عالم سی متاخر ہونا بیدون کا ثابت ہوگیا تو عدم
تناہی سلسلۂ عالم کی مستلزم بیدون کے قدم کی نہین ہو سکتی اور یہہ بات بدیہی ہی کچھہ محتاج دلیل کی نہین دیکھو
مثلاً ترجمہ ہی جو نئے بید بیاس صاحب سے بنین اکثر مذکورہ بالا اندمن کا ہی ثابت ہی کہ یہہ ترجمے وجود الا اندمن سے
متاخر ہین پس عدم تناہی سلسلۂ عالم کی اور وجود غیر متناہی اندمنون اور بدری واسون کا مستلزم اسکا نہین کہ
وہ تراجم قدیم اور ازلی ہون یہان ایک امر اور بھی قابل تحریر ہی مخفی نرہے کہ اگر سلسلۂ عالم کو ہم غیر متناہی بھی فرض
کرین یعنی اس عالم سی پہلے ایک عالم اور تہا اور اوس سی پہلے ہکذا الی غیر النہایۃ پہر بھی مطابق اصول ہنود کے
قدم کسی عالم کا ثابت نہین ہو سکتا بلکہ جو عالم وجود خارجی مین آیا یا آویگا بالضرور حادث ہی ہوگا کیونکہ اصول
ہنود کے مطابق بھی کوئی عالم واجب الوجود اور مستغنی فاعل سے نہین اور ہر ایک عالم مسبوق بالعدم ہے اور جب حال
ہے تو بالبدیہہ حادث ہی اور جب یہہ امر ثابت ہوگیا کہ جسقدر عالم متناہی یا غیر متناہی وجود خارجی مین آئی یا آوینگی
سبکے سب حادث ہین تو جتنی اہل عالم ہین خواہ اس عالم کے ہون خواہ اور کسی عالم کے ہون بحکم ضرورت
حادث ہین اور جس کتاب مین کہ ان محدثات کی خبر بالفاظ ماضی دیگئی ہے وہ بھی بالضرورت حادث ہی ہمکو اس
باب مین ضرورت لانے دلایل عقلیہ کی نہین کیونکہ مباحثہ ہمارا اس کتاب مین فرقہ دہریہ سے نہین ہی بلکہ مباحثہ
ایسی لوگون سے ہے کہ وہ لوگ وجود باری تعالی کے منکر نہین اور چند کتابین کہ جنمین مسائل مسلمان لوگون
کے مرقوم ہین موجود ہین پس اس مقام پر ہمکو احتجاج اونکی مسلمات متفق علیہ سی کافی ہے ہرچند کہ لالہ صاحب
پر ہمنے سوط البحار مین اونکے مسلمات سی حجت تمام کی ہی مگر مناسب معلوم ہوتا ہی کہ یہان بہی لالہ جی کو بعض بعض
مسلمات کیطرف ہدایت کرین تاکہ وہ خواب غفلت سی بیدار ہوکر غور فرماوین کہ عقیدہ قدم عالم کا سراسر خلاف اونکی کتب
مسلمہ کے ہی اودہیائی ۲۰ بہاگوت اسکندھ دہم کی بارہوین شرتی دیکہیی اوسمین لکہا ہی کہ میانک ستشار کرتے
کہتے ہین سو یہہ بہرمے ہوئے ہین یعنی میانک شاستر والے جو عالم کو قدیم کہتے ہین سو یہہ پابند وہم ہین پہر
چوبیسوین شرتی ہے کہ آدمین بھی پرش نہین تہا اور انت بہی نہین ہوگا انتہی مختصراً یعنی پہلے بہی عالم نہ تہا
اور آیندہ بھی نہوگا اور چونکہ شرتیان مندرجہ اودہیائی مذکورہ باتفاق جملہ معتقدان بیدون کے اصل بید ہین بلا
شک و شبہہ کلام ایزدی ہین تو پہر انکے مخالف کسی شاستری کا قول قابل اعتماد نہین اگر کوئی کہے کہ
قرآن مجید مین قصہ موسی علیہ السلام و ابراہیم علیہ السلام اور دیگر بعض عبارات ماضیہ موجود ہین حالانکہ
موسی و ابراہیم علیہما السلام سب حادث تھے پس لازم آیا کہ قرآن بہی حادث ہو حالانکہ جمہور اہل

اسلام اوسکو کلام قدیم کہتے ہین تو جواب اُسکا یہہ ہی کہ اہل اسلام حروف اور آواز اور مکتوب اور مصالحت اوراق کو اصلا قدیم نہین کہتے بلکہ جس اعتبار سے ہم اوسکو غیر مخلوق اور قدیم کہتے ہین وہ ایک صفت ہے صفات باریتعالی سے اور وہ صفت علم باریتعالی کی ہی کہ اوسکو بعض آیات مین بلفظ کَلِمَۃُ اللّٰہ تعبیر کیا گیا ہے وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِن رَّبِّكَ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ وَتَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ صِدْقًا وَعَدْلًا اور صفات باریتعالی قدیم ہین اب رہا معاملہ تعبیر اخبار امم ماضیہ کا بالفاظ ماضیہ سو حال اوسکا یہہ ہی کہ نزول قرآن کا زمانہ یعنے زمانہ آگاہ کرنے خدا تعالے کا اپنے رسول کریم کو اپنی اوس صفت قدیم سے وہ زمانہ ہی کہ جو اخبار امم ماضیہ سے متاخر ہے اور علم قدیم مین اسیطور پر تھا کہ بعد ایک زمانہ کے ظہور ان واقعات سے نبی آخر الزمان کو ان واقعات کے از روی وحی متلو کے اطلاع دیجاویگی اس سبب سے واجب ہوا کہ اُن اخبار کو جس طور پر علم قدیم مین نہین اسوقت بالفاظ ماضیہ تعبیر کیا جاوے اگر لالہ جی بھی نزول بید کو بعد ظہور حوادث مرقومہ بید کے تسلیم فرماوین اور الفاظ و اصوات کے قدم سے دست بردار ہوکر صرف باعتبار علم ازلی اونکو قدیم تصور کرین تو ہمکو کچھہ محل اعتراض نہین مگر چونکہ وہ ایسا نہین کہہ سکتے کیونکہ وہ نزول بیدون کے اول الموجودات پر قایل ہین کہ جس سے پہلے کوئی فرد انسان و دیوتا و دیت وغیرہ وجود مین نہین آیا تھا اور اونکے زعم مین کتب بید علماً اور تنزلا ازلی اور قدیم ہین تو مذکور ہونا اخبار موجودات کا بالفاظ ماضی خود اونہین کتب مین بالبداہتہ اونکے زعم کا مبطل ہے دوسرا جواب لالہ جی یہہ دیا کہ بید مین ذکر اوتار وغیرہ بطور پیشین گوئی کے ہی اور وہ پیشین گوئی من وعن ظاہر ہوئی انکے یہہ عذر بدتر از گناہ ہے کیا لالہ صاحب کے زعم مین پیشین گوئی خبر زمان ماضی کا نام ہے اگر اسیکا نام پیشین گوئی ہی تو سب عالم و خاص پیشین گو ٹھہرینگے ہر کوئی زمان ماضی کے واقعات کی خبر دے سکتا ہی جناب لالہ صاحب پیشین گوئی تو اسکا نام ہے کہ زمان مستقبل کے واقعہ کی خبر دیجاوے زمان ماضی کے واقعات کے بیان کا نام پیشین گوئی نہین اب آپ ہی غور کیجئے کہ یہہ الفاظ کہ رام اور کرشن عارف تھے اور عارفون کو بہت دوست رکھتے تھے پیشین گوئی کے الفاظ ہین علی ہذا القیاس اور عبارات پر بھی نظر فرماکر آپ ہی انصاف کی راہ سے کہئے کہ اُن عبارات سے پیشین گوئی مستنبط ہوتی ہے یا صاف صاف اخبار حالات ماضیہ ہین اور یہہ عجیب پیشین گوئیان ہین کہ حالات پیشینون کے ساتھہ خصوصیت رکھتے ہین جس عرصہ مین کہ تصنیف بیدون کی گمان کیجاتی ہے یعنی حد سے حد تین ہزار برس اوسکے بعد کی کوئی پیشین گوئی مرقوم نہین علاوہ برآن پیشین گوئی بابت کسی امر عظیم یا انقلاب فخیم کے ہوتی ہے اوستاد شاگردون کے سوال جواب کی بابت پیشین گوئی نہین ہوا کرتی اور یہہ بھی تو غور فرمائیے کہ در صورتیکہ یہہ سوال و جواب جو ہمنے بیدون سے نقل کئے بلفظہا ازلی سے بید مین مرقوم ہی تو مطلع ہونا اُن سایلون کا بھی جوابات پر بسبب بیدوانی کے ہر آئینہ واجب ہی پہر باوجود

وقوت اور علم کے اور حقیقت جواب کے سوال کرنے کی کیا ضرورت تہی دیکھیو برادران انکہد سے جو
بتمنے قصہ دو دوہن اور اندر کا نقل کیا اوسمین لکہا ہی کہ روایت ہی کہ اندر نے دو دہن کو الم یعنی لفظ صاف
صریح اور بیان حکایت زمان ماضی کے تعلق ہی اور کسیطرح پیشین گوئی پر محمول نہین ہوسکتا علاوہ برآن
سب مضمون اونکا اوسکی حکایت ماضی ہونے پر گواہ ہی اور بالبداہتہ احتمال پیشین گوئی کو قطع کرتا ہے
اور در باب جگانے سوتے آدمی کے جو یہہ لکہا ہی کہ تجربہ ہوا ہی اور لبعضونکا یہہ قول ہی الخ آپ ہی فرمائیے کہ
کسطرح پیشین گوئی پر محمول ہوسکتا ہی اس سبب سے بالبداہتہ عیان ہی کہ تم وید مین ان سوال و جواب کے بعد ایک زمانہ کے
وقوع سوالات اور جوابات اور تجربات مذکورہ سے ہوئی ہی اور پیشین گوئی کا تو کوئی قرینہ نہ لفظی ہے نہ معنوی بلکہ صراحت
لفظیہ اور دلایل معنویہ صاف اس سے انکار کرتے ہین الغرض لالہ جی نے جو وجہ اس اعتراض کے دفع کی دی جواب اول تو محض
مہمل ہے اور جواب ثانی محض غلط اور سخن سازی ہی اب ہم اونکے اقوال پر قولاً قولاً متوجہ ہوتے ہین قولہ سید
سلسلہ عالم کی قدامت پائی جاتی ہی انتہی جہوٹی بات ہی بید ونمین کہین نہین لکہا کہ سلسلہ عالم قدیم ہی بلکہ صراحت
کے ساتہہ مقامات متعددہ مرقوم ہی کہ سوا اس ذات پاک کے اور کوئی چیز قدیم نہین سب حادث و فانی ہین چنانچہ یہہ
بحث مفصل سطواالبحار مین مرقوم ہی قولہ اگر مخالف قدامت سلسلہ عالم سے انکار لائیگا تو بلا شبہہ اللہ تعالی کو دہر دعالم
ہوا سی بیشتر لا خالق و لا عالم و لا رازق و لا قادر مثل اوسکی ٹہہرائیگا کیونکہ بغیر وجود مخلوق و معلوم و مرزوق وغیرہ کے ثبوت
خالق و عالم و رازق وغیرہ ناممکن ہی کہ امور مذکورہ اضافی ہین انتہی آپ خاطر جمع رکہئے ہم آپکے سب توجہات کا
جواب شافی دینگے مگر چند سوال آپسے ہین اونکا جواب اول دیجئے اول یہہ کہ کرشن گیتا کے آٹہوین ادہیا مین لکہا
ہے کہ جو ایجاد کرنیوالا عالم کا ہے اوسکا نام کرم ہے انتہی تیرہوین ادہیا مین لکہا ہے ذات پاک داخل
کسی فعل کا نہین اور کوئی صفت نہین رکہتا ہی انتہی تمام انکہد اترین بید مین ہے کہ وہ ہر صفت نیک و بد سے
منزہ ہی انتہی جب آپکے اکابر ملت کا یہہ عقیدہ ہی کہ خدا تعالی اکرتا ہی اور کوئی صفت نہین رکہتا ہی صفت
سے منزہ ہی اور موجد عالم کرم ہین تو آپکے اصول ملت پر ہر آیینہ لازم آیا کہ وہ لا خالق بہی ہے اور لا عالم
بہی ہے اور لا قادر بہی ہے پس آپ کس منہہ سے ہمپر یہہ اعتراض پیش کر سکتے ہین دوم یہہ کہ انکہد وغیرہ
مقامات متعددہ پر لکہا ہی کہ وہ عین علم ہی اور صفات اوسکی عین ذات اور ذات عین صفات ہی اور بغیر
وجود مخلوق اور معلوم اور مرزوق وغیرہ کے آپکے بقول وجود صفات ناممکن ہی کہ امور مذکورہ اضافی
ہین اور ظاہر ہی کہ جب دو چیزون مین نسبت عینیت کی ہی تو عدم امکان ایک کا مستلزم عدم امکان دوسرے کا
ہی پس لازم آیا کہ بغیر وجود مخلوق وغیرہ وجود ذات بہی ناممکن ہی پس وجود ذات محتاج ہوا وجود مخلوق کا اور جب
محتاج ہوا تو واجب الوجود اور مستغنی ہونا ذات فرمائیے کہ اسکا کیا جواب ہے اور چونکہ خود آپ کی ملت مین

مین یہہ امر مسلم ہی کہ کبھی ایسا بہی ہوا ہی کہ کوئی شی جو معلوم یا موسوم ہو چکے موجود نہین ہوئی چنانچہ یہہ امر آپکی
کتب معتبرہ سی بخوبی ثابت ہی پس لازم آیا کہ ایسی حالتین وجود ذات بھی ناممکن ہوجاوی اور جب ایکمرتبہ
وجود ذات کا ناممکن ٹھہر چکا تو لازم آیا کہ پھر کبھی اُسکا وجود ہی نہو لالہ جی دخل فلسفیہ مین اہل ہند کا
کام نہین علی الخصوص جیس پرفون کا اُسکی ہوس مین وہ بات ترازو سی بھی جاتے رہتی ہین کہ بہولے اپنی
بھی کوا چلے جو ہنس کی چال سوم یہہ فرمائیے کہ جب آپ عدم تناہی سلسلہ عالم کے قائل ہوئے تو آپ اثبات
واجب الوجود پر کیا دلیل پیش کر سکتے ہین آپ کو بعض سراؤگیون نے بیوقوف سمجھکر بہکا دیا ہی کہ سلسلہ
عالم غیر متناہی ہی ورنہ آپکے بیدون اور پرانون کا یہہ مت نہین مہابہارت کا سانت پرب دیکہو
اوسمین لکھا ہی کہ برہما بہ جگدیس گفت کہ من اول از دل تو در تبہ دوم از جسم تو و سوم از کلام تو و چہارم
از گوش تو و پنجم از بینی تو و ششم از بیضہ زرین و این مرتبہ ہفتم است کہ مرا از گل نیلوفر آفریدی انتہے
اس سی ثابت ہوا کہ یہہ ساتوان دورہ ہی پس ہر دورہ کو کتنا ہی ممتد اور طویل فرض کرو تب بھی مجموعہ
ساتون ادوار کا غیر متناہی نہین ہوسکتا بید بیاس جی تیتری اپنکہد ججر بید مین حدوث زمان کو
بدلائل ثابت کرتے ہین اور لالہ جی جو یہہ فرماتے ہین کہ بید بنفس خود قدیم ہی اور عالم از روی سلسلہ ازلی
وابدی ہی انتہی یہہ سراسر غلط ہی اسواسطے کہ بید بنفس خود قدیم ہونگے کیونکہ سنجی ہین کہ بید واجب الوجود
ہوا اور چونکہ لالہ جی صفحہ ۳۳ پر تصریح تمام لکھہ چکے ہین کہ کلام الہی عین ذات نہین پس لازم آیا کہ دو
واجب الوجود کا علاوہ بران جو چیز کہ قدیم بالذات ہی وہ معلول اور مخلوق نہین ہو سکتی حالانکہ
برکست سوکہت اپنکہد ججر بید اور دیگر تصریحات بید سی ثابت ہی کہ تینون بید یعنی رگ بید ججر بید سام بید
خدا تعالی کے نام یعنی اوم سی پیدا ہوئے اور اسی سی قائم ہین اور اوسمین فنا ہونگی انتہی پھر بعض جگہہ
لکہا ہی کہ خدا تعالی کی سانس سی بید نکلے کہین کچہہ اور طرح پیدائش بیدون کا حال لکہا ہی پس جب
حسب تصریحات بیدون کے مخلوق اور معلول ہونا بیدون کا ثابت ہوگیا تو وجوہی قدم ذاتی
بیدون کا سراسر جہونٹ اور بناوٹ لالہ جی کی ہی اور وہ جو لالہ جی فرماتے ہین کہ عالم از روی سلسلہ
ازلی ابدی ہی اسکی مراد دریافت نہین ہوتی اگر یہہ مقصود ہی کہ کوئی آن ایسی نتہی اور نہوگی کہ اوسمین
سلسلہ عالم نہو یعنی عالم ازلی قدیم ہی حادث نہین ہی اور ابدی ہی فنا پذیر نہین تو یہہ مطابق تصریحات
بید کے اور نیز تصریحات دیگر کتب معتبرہ ہنود کے جنکا بیان بہت مواقع پر ہو چکا ہی غلط ہی اور
غالبًا لالہ جی بھی اسکے بطلان مین عذر نکرینگے کیونکہ وہ خود مواقع عدیدہ پر قائل حدوث و فنای
عالم کے ہوئے ہین بہاگوت کی اسکندہ ۲ ادہیا تیسرے مین دیکہو اوسمین مرقوم ہی کہ جب جہانپر پرلی ہوگی

نہین رہتا ایک برہم نرنکار رہتا ہی جس پرکار سی کہیہ برہمانڈ اُس سی اوتپت ہوا تہا اُسی پرکار سی ناس
پراپت ہوتا ہی انہی لیئے جب قیامت کہڑی ہوتی ہی کچھ نہین رہتا اکیلا ذات بحت رہجاتا ہی جسطرح
کہ یہہ عالم ارادہ سی پیدا ہوا تہا اُسیطرح فنا ہو جاتا ہی۔ اور اگر مدعا یہہ ہی کہ ہر عالم سی پہلے اور عالم تہا
اِس سلسلہ کی بدایت نہین اور ایسی ہی نہایت بہی نہین جبکہ ایک عالم معدوم ہو جاتا ہی تو اوسکی معدوم
ہونے سی کچھ زمانہ کے بعد دوسرا عالم پیدا ہو جاتا ہی اور ایسی ہی ہوتا رہیگا تو یہہ بھی غلط ہی اسواسطی کہ تصریح
کتب معتبرہ ہنود سی ثابت ہی کہ دورات عالم ابہی تک سات سی زیادہ نہین ہوئی تو بدایت ثابت ہوئی ازلی
نہ ٹھہرا اور اگر عدم تناہی دورات کی ثابت بھی ہو جاوی تو بہی سلسلہ عالم ازلی نہین ہو سکتا کیونکہ ہر عالم
کی فنا کے بعد ایک زمانہ عدم کا ہوتا ہی تو سلسلہ وجود منقطع ہو گیا ازلیت کہان رہی علی ہذا ابدی بہی
نہین ہو سکتا اِسی دلیل سی بعینہ کیونکہ ازلی وابدی اوسکو کہتی ہین کہ مستمر الوجود ہو جانب ماضی اور مستقبل
مین اور جب دو وجودون کے درمیان زمانہ عدم کا فاصل ہوا استمرار جاتا رہا پس ازلی اور ابدی ہونا
سلسلہ عالم کا باطل ٹھہرا وہو المطلوب آب ہم یہہ کہتی ہین کہ یہہ بید جو اِس عالم مین موجود ہین آیا وہی
ہین جو عالم ماضیہ مین تھی اور یہہ لالہ اندرمن جواب موجود ہین یہہ وہی لالہ اندرمن ہین جو عالم ای
معدومہ مین تھی یا نہین اگر وہی ہین تو اعادہ معدوم کا لازم آیا اور یہہ محال ھی علاوہ بران سب
چیزین کیا اعیان اور کیا اعراض سب قدیم ٹھہرین اور بیدون اور اور اعیان و اعراض مین کیا
فرق رہا کیونکہ سب ایک ہی حال مین ہین کہ بعد عدم کے اعادہ اونکا ہوا ہی اِس صورت مین جملہ بید اور کتب
معتبرہ ہنود کی کہ بہت صراحت کے ساتھہ حدوث عالم پر اقرار کرتے ہین غلط محض قرار پائین اور اگر یہہ نہین
ہے یعنے بید اور ہین اور وہ بید اور تہی اور یہہ اندرمن اور ہین اور وہ اندرمن اور تہی تو مدعا ہمارا ثابت
ہو گیا یعنی حدوث ان بیدون کا جواب اِس عالم مین موہوم ہین ثابت ہوا وہو المطلوب اور یہہ جو
لالہ جی فرماتے ہین کہ تمام عالم مین اوتار وغیرہ ایک ہی ترتیب سی ظہور کرتے ہین یہہ بھی غلط محض اور خلاف
کتب معتبرہ ہنود کے ہی ہم بہت مواقع پر مہابہارت اور جوگ بسسٹ سی ثابت کر چکے ہین کہ بید ہر قرن مین
بنوعدیگر مبدل ہوتا ہی اور بارہا بیدون مین تبدیل ہوئی کبہی برہما جگ کے دل سی کبہی آنکھہ سی کبہی اُسکے کان
سی کبہی کان سی کبہی ناک سی کبہی سفید زرین سی اور اِس مرتبہ کہ ساتوین دفعہ ہی گل نیلوفر پیدا ہوی کبہی برہما
صاحب عمال خیر خود بجا لائی اور اوِنسی بواسطہ چند چاند نے سیکہے پہر جب آنکہہ سی ناراین کے پیدا ہوئی تو
خود انہون نے چاند سی سیکہی علی ہذا القیاس ہر عالم مین واقعات بطرز جدید ہی وقوع مین آتے ہی دیکہیی تفصیل
موجیہہ دہرم مہابہارت کی یہانتک ہمنی دلایل آپکی قول کی ابطال کی پیش کین ہرچندکہ جناب آپ مدعی ہین

پر واجب تہا کہ واسطے اثبات اپنے دعوے کے کوئی دلیل پیش کرتے مگر آپ اثبات سے اپنے دعوے کے قاصر ہے پس ظاہر ہوا کہ دعوی آپ کا محض بے بنیاد ہے علی الخصوص ایسی صورت مین کہ اوسکے ابطال پر دلائل عقلیہ و نقلیہ قائم ہین اب ہم آپکو بہت وسعت دیتے ہین اور آپ سے مطالبہ دلیل عقلی کا نہین کرتے اور آپکو اجازت دیتے ہین کہ آپ بید دن سے اس امر کو ثابت کیجیے کہ عالم قدیم ہے اور بید قدیم بالذات ہین اور ابداً سلسلہ عالم اور ظہور عالمیان کا ایک ہی طور پر باقی رہیگا لیکن یاد رکہیے کہ آپکی کتب معتبرہ سے یہہ امر پایا جاتا ہے کہ فنا ہے عالم دو طرح پر ہوتا ہے ایک بذریعہ نت پرلے کے اور دوسری بذریعہ مہا پرلے کے سو یہان بحث مہا پرلے کی ہے کہ آیا بعد مہا پرلے کے جو کچھہ ہوتا ہے وہ کسطور پر ہوتا ہے پس جب آپ کوئی دلیل بید سے یا اور کسی معتبر کتاب سے پیش فرما دین تو اسکا بھی خیال فرمالین کہ متعلق مہا پرلے کے ہو نہ متعلق نت پرلے کے آپ سُننے جواب شافی جسکا پیشتر ہمنے وعدہ کیا ہے کہ آپ کا یہہ سمجہنا کہ خالق عالم اگر عالم سے پیشتر ہوگا تو اوسکا لاخالق لاعالم لارازق ہونا لازم آویگا کیونکہ صفات اضافی ہین بدون وجود معلوم اور مخلوق وغیرہ کے تحقق اُنکا محال ہے الخ محض خام خیالی اور ضلالت ہے اسواسطے کہ خالق کیواسطے قبل از خلق عالم عالم ہونا تمام مخلوق کا بہ علم تفصیلی ضرور ہے کیونکہ بےعلم کے پیدا کرنا مخلوق کا غیر متصور ہے اور اس علم کیواسطے معلوم کا موجود ہونا بوجود خارجی ضرور نہین صرف ثبوت علمی کافی ہے اگر تحقق عالم اوپر وجود خارجی کے موقوف ہو تو ہر آئینہ دور لازم آوی کیونکہ جب علم موقوف اوپر وجود خارجی معلوم کے ٹھہرا اور وجود خارجی معلوم کا موقوف اوپر پیدا کرنے کے ہے اور پیدا کرنا ہر آئینہ موقوف اوپر علم کے ہے اسلیے کہ بدون علم باریتعالی کے کوئی چیز ظہور مین نہین آسکتی پس دور لازم آیا اس سبب سے لامحالہ تحقق علم کیواسطے وجود خارجی معلوم کا ضرور نہین صرف ثبوت علمی کافی ہے اور ثبوت علمی کے معنی یہہ ہین کہ ذات واجب تعالی من حیث الذات تمام اشیا پر مشتمل ہے اور سب اشیا اس مین ہین پس علم ذات کا بذاتہ علم تمام اشیا کا ہے اور جب ذات کو علم تمام اشیا کا ہے تو سب اشیا کو ثبوت علمی حاصل ہے اور یہی ثبوت علمی تمام صفات کی تحقق کیواسطے کافی ہے کچھہ ضرورت مخلوق اور مرزوق وغیرہ کی بوجود خارجی نہین ہے شاہد خلوت گہ غیب از نخست * بود بے جلوہ گر کرد و چست * آئینہ غیب پیش داشت * جلوہ نمائی ہمہ با خویش داشت * ناظر و منظور ہم او بود و بس * غیر او این عرصہ نبود و کس * جی چاہتا ہے کہ کچھہ اور انداز کی بھی گفتگو کردن لیکن چونکہ یہہ مسئلہ مسائل الہیات سے ہے آپکو اوسکی سمجھنے کی بھی استعداد نہین کاش اگر بشسٹ جی ہوتے یا بیاس جی ہوتے تو کچھہ لطف گفتگو کا تہا دیکہیے بیسرا پرکرن جوگ بشسٹ کا بشسٹ جی راجہ رام چندر کو سمجہاتے ہین برہم صانع عالم کا تنہا صورت عالم کی اوسکی ذات مین موجود تہی جب کثرت ہوئی بالفعل ظاہر ہوا انتہی بیاس جی تیتری اپنکہد ججر بید مین لکہتے ہین کہ

وہ ذات تہی کہ اسکا کنندہ اور کردہ کچہہ نہین کہا جاتا ہی اور مظنہ خلائق ہی کہ وہ کنندہ اور کردہ شدہ
اور فاعل اور فعل اور مفعول ہی انتہی ان الفاظ سی بہی جو مدعا ہی آپکا فہم اونکی حریم تک بہی نہ پہونچیگا اور بلا شک
و شبہ بسبب نافہمی کے آپ اور آپکے اعوان اسکے برعکس تصور فرماوینگے لہذا مین نے بیاس جی ہی کے قولکو تسلیم
کر کے زبان قلم کو بند کیا کیونکہ اونہون نے نسبت اس قسم کے مسائل کے فرمایا ہی کہ نالائقون سے
ہمیشہ یہہ راز چہپانا چاہیئے ~~شعر~~ نکتہ اچون تیغ پولاد است تیز + چون نداری تو سپر واپس گریز + پیش این
شمشیر بے اسپر میا + کز بریدن تیغ را نبود حیا + زین سبب من تیغ کردم در غلاف + تا کہ کج خوانی نخواند
بر خلاف + اگر آپکو اس علم کے مسائل کے سمجہنے کا شوق ہی تو زنگ تعصب و عناد دل سے دور کر کے از راہ خلوص
و اعتقاد کسی صاحب ایمان کی ملازمت کیجیے ~~شعر~~ پردہ بردار ز رخسار کہ دیدن داری + سر برآر
ز گریبان کہ شنیدن داری + صاف با پنبۂ اسود کی ز گوش برآر + اگر از ناموس نالہ شنیدن داری + آگے
اس سے آپ نے جسقدر تقریرین جاہلانہ کی ہین وہی تقریرین آپکی جہالت پر دلایل قوی ہین ہمکو اونکی طرف
توجہ ضرور نہین **قولہ** بہر کیف جو کوئی معدوم محض سے مکالمہ کرے بالیقین مجنون ہی کیونکہ معدوم کو ایک
چیز امر کرنا اور ایک چیز سے باز رکہنا سراسر مراق اور مالیخولیا ہی انتہی لالہ جی ہمتو جواب آپکو اس سوال کا
دے چکے خلاصہ یہہ ہی کہ اوسکی علم مطلق کے اعتبار سے ایسی کوئی شی کہ وجود اوسکا بالفعل یعنی کسی آن
مین از منہ ثلاثہ سے پایا جاویگا معدوم مطلق نہین ہو سکتی پس لالہ جی جو یہان لفظ معدوم محض کا لائے ہین
سراسر جہالت اونکی ہی اب آپ بہی اپنے اس اعتراض کا جواب دیکہیے یعنی تیتری اپکہند ججر بید مین لکہا ہی پہلی
وجود عالم سے ایزد کار خاموش تہا جو لفظ سب سے پہلے اوسکی زبان سے نکلا وہ پرنو یعنی اوم ہی پہر
آسمان اور عالم فضا اور زمین پیدا ہوئی اونکو برہم کا بدن سمجہو انتہی مہراد سے اپنکہد میں ہی کہ مبدی الی
ہی کہ سب سے پہلے برہم محض تہا اوسوقت نہ مشرق تہا نہ مغرب نہ اونچائی تہی نہ نیچائی نہ دلیل تہی کوئی
محسوس نہ کچہہ جسد و حدود غرضکہ کچہہ نہ تہا فقط وہ برہم تہا اسیطرح جب قیامت ہوگی اور سب فنا ہو جاینگی
وہ بغیر تغیر حالت اصلی پر رہیگا جب وہ تن تنہا رہتا ہی کچہہ اوس بہی نہین ہوتا انتہی اب فرمائیے کہ قبیل
از پیدایش عالم جب مطابق تحریر بید کے خدا تعالی اکیلا تہا اور کچہہ بہی سوا اوسکے نہ تہا تو کیا آپکے اعتقاد
مین وہ مصداق اوسی مثل شیخ چلی کا تہا جو آپ نے نقل کی ہی اور بہاگوت اسکند دہم کے ۲۸ ادہیائے
مین جو لکہا ہی کہ بروقت قیام قیامت کبری کے جب کچہہ نہین رہتا تو پورن برہم اکیلے سوتے ہوتے ہین
انتہی اس سے تو وہ مثل شیخ چلی آپکے پورن برہم پر عاید صادق آگئی ذرہ سی عنایت فرما کر جواب اسکا
دیکہنا عاقبت اندیشی اور جہالت سے اولٹی از آپ کے گلے مین آئی کردی خویش آمدنی پیش چاہ کن

برن اور چندرمان اور رودر اور جم اور مہادیو پیدا کئے جب اسسی انتظام معاملات اور معاش دنیا دی کا انجام نہو سکا تو بشن اور رودر اور سورج اور بسومی دیوتا اور جمراج پیدا کئے جب اسسی سرانجام خدمات خلائق نہو سکا تو زمین دیوتا کو پیدا کیا کہ یہہ سب کی خدمت کرتی تہی انتہی مختصرا پس خود بیدون ہی سی بطلان قول لالہ جی کا ظاہر ہو گیا ایک ہیچمدانی لالہ صاحب کی ہی کہ بجای پنج عناصر عناصر ہیچگانہ رقم فرمایا ہی **قوله** بیدمین ہی کہ پرماتما نے آفتاب و ماہتاب کو خلق کیا جیسی کہ پہلے کیا تہا انتہی یہہ بہی بحوالہ منتر نشان ایک عبارت زیب قلم فرمائی ہی کہ صریح منافض عبارت بید کے ہی جسے جسنے اوپر نقل کی **قوله** اِس سی سلسلہ عالم کی قدامت ظاہر ہی انتہی پڑہن تہی یہہ پر آپکی سمجہہ تو کیا سمجہے جناب لالہ جی آپ کس خواب خرگوش مین ہین اِس سی تو تسلسل کی بیخ بنیاد اوکہڑ گئی کیونکہ اسمین صاف تصریح ہی خلق اول پر اور جب اولیت ثابت ہو گئی تو سلسلہ منتہی ہو گیا اور یہہ قول ہو گیا مہابہارت کے قول کا جسمین تصریح ہی کہ یہہ برہمانڈ اور برہما ساتوان ہی اسکا مطلب تو صاف یہہ ہی کہ آفتاب او ماہتاب جو پیدا کیا تو وہ مانند اُسی ماہتاب اور آفتاب کے پیدا کیا جسکو اول پیدا کیا تہا پس اِس سی زیادہ ثبوت بطلان عدم تناہی سلسلہ کا اور کیا ہو گا مین حیران ہون کہ لالہ جی ایسی عبارت کے معنی کسطرح برعکس سمجہے ہان سواد منافی عقل اونکی مزاج پر بہت غالب ہین کہ اوسکی سبب سمجہین ہوریہہ ہے حرص و کینہ مرد را احمق کند + عقل را نے نور و بیرونق کند + **قوله** پہر بید مین آیا ہی کہ پرماتما کی خوف سی ہوا چلتی ہی اوسکے خوف سی سورج طلوع ہوتا ہی اوسکی خوف سی اندر دیوتا پانی برساتا ہی اوسکی خوف سی موت اپنی کام پر آمادہ ہی انتہی جناب لالہ اندرمن آپکا یہہ کلام حالت بیداری مین ہی یا ہذیان خواب سے گیا فی الحقیقت بید مین یہہ لکہا ہی کہ سورج طلوع ہوتا ہی مجکو خوب یاد آتا ہی کہ آپ نے اسی کتاب مین زیب قلم فرمایا ہی کہ اعتقادِ طلوع و غروب آفتاب بکعلم ضلالت و بطالت ہی کہ برعکس حکمت ریاضی اور طبعی ہی اور خلاف واقعی ہی انتہی دو ورق لوٹ کر تو دیکہئی وہان تو طلوع آفتاب یکعلم گمراہی اور بطلان تہا یہان دو ورق ہی بعد دوسرا قلم کسطرح پر اوسی گمراہی اور بطلان کے عین ایمان ہونے پر روان ہوا یہان بہی لالہ جی نے بلاحوالہ بید کے ایکعبارت دل سی بناکر لکہدی ہی جبتک نشان پتہ بید کا نہ لکہین ہرگز لائق اعتبار کے نہین **قوله** اِس سی واضح ہوتا ہی کہ ساری دیوتا پرماتما کے پرستار اور فرمانبردار ہین انتہی ایسی اعتراض صاحب کا مندفع نہین ہوتا بلکہ زیادہ تر قباحت عائد ہوئی کہ پرستار ذکی پرستاری کا الزام لگا **قوله** البتہ قرآن مین ہر کسیکی تعظیم و تکریم بدرجہ غایت ترقیم ہی چنانچہ سورہ انعام مین ہی کہ کل کاروبار زمانہ کے اجنبیا مین ہی انتہی افترای صریح ہی ہرگز سورہ انعام مین ایسا نہین اگر لالہ جی کذاب مفتری نہین تو اوس آیت کو جسسی یہہ مطلب سمجہی ہین کیون نہین لکہا لالہ جی اپنا الزام اورونپر لگاتے ہو لیکن شرماتی نہین یہہ مضمون

قرآن مین نہین البتہ تیتری اپنکہد یجر بید مین موجود ہی صاف لکہا ہی کہ زمان نے سب سی بنائی گئی ہین دلیل برہم ہے کیونکہ جو سب مین ہی اور سب اسمین ہین وہ برہم ہی سب زمان سی پیدا ہوی ہی اور زمین وقت اور اوسیمین ورتتے ہین جو اوسکو برہم سمجہکر تصور کرے وہ سعادت پاوی انتہی دیکہئی کیسی کفر عظیم کو سعادت ٹہرایا ہی اور اعتقاد الوہیت زمان کا حکم نافذ فرمایا ہی یہان سی تصدیق قول صاحب اعجاز جیسی چاہیئے تہی واضح ہوی **قولہ** سورہ بقر مین لکہا ہی کہ مکانون اور کوہستانون کا طواف فرض ہی انتہی البتہ طواف بیت اللہ کا بحکم قران فرض ہی کوہستان کے طواف کی فرضیت کا سورہ بقر مین ذکر بہی نہین مگر فرضیت طواف سی عبادت بیت اللہ ہرگز لازم نہین آتی آپکو شرم نہین آتی کہ ہرگاہ طواف اور ڈنڈوت اور پرستش اصنام کا آپکی ملت مین حکم صریح موجود ہی جیساکہ اسی بحث مین بحوالہ بہاگوت مذکور ہوا پس آپ بربنای طواف اور [illegible] کس منہہ سی اعتراض کرتے ہین لالہ جی کی اس بیہودہ سرائی اور سب ہرزہ درائیون کے جواب سوط الجبار اور ہدیۃ الاصنام اور خلعت الہنود مین بہت تفصیل سی مرقوم ہین لالہ جی کی دغا بازی ہی کہ بتقلید پادریون کے جو جو باتین اونکو پادریون کی کتابون سی حاصل ہوئی ہین انہین کو وردزبان کر رکہا ہی اور جو جوابات اونکی دئی گئی ہین اونسی صاف پہلو تہی کر جاتے ہین یہہ کچہہ خوبی مناظرہ کی نہین باوجودیکہ ہدیہ اور اعجاز اور خلعت قبل از تالیف اس رسالہ کے لالہ جی کے پاس پہونچگئی ہین اور غالب ہی کہ سوط الجبار بہی آپکی ادب فرما ہوئی ہوگی مگر ما ایہمہ اونہون نے جو اس اعتراض واہی کیطرف توجہ نفرمائی تو ظاہر ہوا کہ لاجواب ہوئی باانیہمہ سخت بے شرمی کی بات ہی کہ پہر اوہی اعتراض مردود کو زبان پر لائی ہی اور زری گریبان مین منہہ ڈالکر دیکہئی بہاگوت کے اسکند ۱۰ مین ہی کہ نارائن جی سنتکمار کے چرنون یعنی قدمون مین پڑی جب آپکے معبود مفروض کا یہہ حال ہی تو آپ کیا کسی پر حرف کہہ سکتی ہین آگے اس سی جو لالہ جی نے بحث حدوث اور خلق قران کی کی ہی وہ سب یاوہ سرائی ہی باعتبار الفاظ اور اصوات کے کوئی شخص قران کو قدیم نہین کہتا کیونکہ الفاظ وکلمات اور اصوات کسیطرح قدیم نہین ہوسکتی بلکہ ہم صاف اس کتاب مین اور پہلے رسائل مین بہی تصریح کرچکے ہین کہ جن معنی کے اعتبار سی ہم کلام خدا کو قدیم اور غیر مخلوق کہتے ہین وہ ایک صفت ہی صفات ازلیہ سی اور اوسکو کلام نفسی کہتے ہین اور وہ عین علم ہی کلمات اور حروف اور آواز اور مرکب از کلمات وحروف اور صفیر کو قدیم اور صفت الہی سمجہنا مخصوص جہلاء ہند کے ساتہہ ہی چہاندوک اپنکہد مین لکہا ہی کہ بید اوم کے تین حرفون سی مرکب ہوی ہین پس کمال حماقت لالہ جی کی ہی کہ شی مرکب کو کہ بحکم بداہت اولیہ حدوث اوسکا ضروری ہی قدیم قرار دیتی ہین پرنو اپنکہد اتہربن بید مین ہی کہ یہہ لفظ اوم کا ایک کلمہ اور ایک شرتی ہی اور برہما کی وجود سی اوسکا وجود پیشتر ہے اور یہی بید ہی اور تخم بید کا یہہ اسم ہی انتہی اس سی اول تو حدوث برہما کا دوسرے

برن اور چندربان اور ... یونکہ جب لفظ اوم تخم بید کا ہوا تو ہر آئینہ بید متاخر ہوئے لفظ اوم سے اور جب
ہے تو حدوث لازم آیا علاوہ برآن جب خود اوم ہی ایک لفظ قرار دیا گیا تو یہہ لفظ جو مرکب ہے

حروف سے اور صغیر اُسکی ذات کو اور اُسکے وجود کو لازم غیر مفارق ہے پس بالبدیہتہ حدوث اُسکا بھی ضرور ہوا **قولہ** خیانت کاری صاحب اعجاز محمدی کی دیکھئے کہ قول زندلقانہ تت بودہنی کا تسلیم کرتا ہے اور اوسکی تتمہ پر چار تکبیر پڑہتا ہے انتھی صاحب اعجاز تو تت بودہنی پر اور آپ پر دونون پر تین حرف کہتا ہے مگر چونکہ وہ بڑے بڑے پنڈتون کی مجلس سے اور دینی تحقیق دین ہنود مین بہت سرگرم ہین اسلئے اونکے قول سے اوسنے ہنود پر حجت تمام کی ہے آپسے بیس برنون کو اونکے مقابلہ مین کوئی ایک جو کو بھی نہین لیستا تمام بریلی کے ہندو اونکو ڈنڈوت کرتے ہین علم سنسکرت مین وہ لوگ بہت دستگاہ رکھتے ہین پس بہر اُنکے کہنے سے وہ لوگ نامعتبر نہین ہوسکتی اور تتمہ اوسکا جو آپ یہان زبان پر لائے ہین کیا چیز ہے کہان سے بلکہ آپکی خیانت اور دغابازی ہے کہ نے اصل جہوٹی بات بیان کرتے ہو اور چونکہ ہمنے بیشتر خود بیدون اور کتب معتبرہ ہنود سے حدوث بیدون کا اور نہونا اونکا پرم الیشر کیطرف ثابت کردیا ہے پس یہہ مدعا ہمارا کچھہ شہادت تت بودہنی ہی پر منحصر نہین ہے مدعا تو یہہ تہا کہ بڑے بڑے فاضل اور عالم دین ہنود کے بھی ہمارے قول کی تائید کرتے ہین اور جو کچھہ اونہون نے لکھا ہے اوسکو مدلل کیا ہے چنانچہ وہ لکھتے ہین کہ رکھہ بید اگلے لوگونکی سبہا کی زبان یعنی بال او سبہا در عمر خوردسالی بنا ہے اسمین کچھہ شک نہین انتہی اس دلیل کو اونکی لالہ صاحب نے کسیطور پر رد نہین کیا اس سے ظاہر ہوا کہ یہہ بات اونکے نزدیک بھی مسلم ہے اب ہم ان پنڈتون کے قول کی تائید پر قول اور لوگون کا بھی جو بیدون کی زبان سے واقف ہین نقل کرتے ہین مدعا ہمارا یہہ نہین ہے کہ قول اونکا عموماً کسی دوسری ملت والون پر حجت ہو وے غرض صرف اتنی ہے کہ جو امر آنکھہ کا دیکھا ہوا بیان کرین اور اوسکو بدلیل ثابت کرین اوسپر بلاوجہ انکار کرنا انصاف سے بعید ہے آنریبل مونٹ اسٹورٹ الفنسٹن نے اپنی تاریخ ہند کے پہلے تمہ مین لکھا ہے کہ بید ورگ کے بہت سی بھجن ایسی غیر فصیح زبان مین لکھی ہوئی ہین جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ باقی اور تمام بھجنون وغیرہ بید کے نظم کے مرتب ہونے سے بہت پہلے کی تصنیف ہین اور بعضی اگرچہ قدیم زبان مین ہین مگر شایستہ اور فصیح سنسکرت سے خارج نہین ہین اسلئے اکثر کی تصنیف اور کل کی تالیف کے درمیان مین بہت عرصہ گذرا ہوگا انتہی دیکھئے یہہ مضمون اور مضمون سبہانت بودہنی کا موید اکید دیگر کا ہے یعنی اکثر عبارات بیدون کی غیر فصیح ہے کہ جس سے صاف ظاہر ہے کہ بقول سبہانت بودہنی کے وہ عبارات خوردسالی مین بنائی گئی ہین اگرچہ اوسی تمہ سے یہہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ سر ولیم جونس کی تحقیقات سے زمانہ تصنیف بیدون کا ۱۵۸۰ برس بیشتر یا ۱۲۰۰ برس بیشتر قبل جناب

مسیح کے ثابت ہوتا ہی کالبروکصاحب نے بھی یہہ لکھا ہی کہ بید ۱۲۰۰ برس پہلے جناب مسیحؑ سی بنائی گئی ہین دلیل
اونکی یہہ ہی کہ ہر ایک بید کے ساتھہ جو رسالہ ہیئت کا لگا ہوا ہی اوسمین مقام راس سرطان و جدی کا وقت
تالیف جو قرار دیا ہی وہ ۱۴۰۰ برس پیشتر جناب مسیحؑ سی تہا مگر یہہ دلیل کافی نہین کیونکہ کچھہ ثبوت اسکا نہین
کہ یہہ رسالہ ہیئت کا وقت تالیف بیدون کے لکھا گیا ہو ممکن ہی کہ جیسا کالبروکصاحب نے حساب کیا
ہی کسی ہندو نے اپنے ذہن مین اونکو تالیف کسی رشی کی یا بیاس جی کی سمجھکر اور اونکی زمانہ کا حساب
کرکے رسالہ لگا دیا ہو اور شبلی صاحب نے بہت وجوہ سے زمانہ پراسر جی پدر بیاس جی ۵۷۶ برس قبل از مسیح
قرار پایا ہی اور زمانہ تصنیف بیدون کا ایکعرصہ کے بعد زمانہ پراسر جی سے ٹھہرتا ہی مگر ہم اس مقام پر یہہ کہتے
ہین کہ خود بیدون سے واضح ہی کہ تالیف اونکی سنہ ۱۱۰۰ع کے بعد کی ہی کیونکہ اپنکہد جو بیدون کی منتخب
ہین اونمین سے منڈک اپنکہد اتہربن بید مین یہہ لکھا ہی کہ شنکراچارج کی تفسیر مین یون لکھا ہی اس سے
ظاہر ہوا کہ تالیف بیدونکی بعد زمانہ شنکراچارج کے ہی اور شنکراچارج کا زمانہ سنہ ۱۱۰۰ع تھی غایت الامر یہہ
ہی کہ سنہ ۸۰۰ع یا سنہ ۹۰۰ع ہون پس اس براہین قطعی سے زمانہ تالیف بیدون کا سنہ ۱۱۰۰ع یا سنہ ۸۰۰ع یا سنہ ۹۰۰ع
قرار پاتے ہین پہر دوسری دلیل سبہاتت بودہنی کی یہہ ہی کہ اکثر جگہہ اُن رشیون کے نام بھی پائی جاتے
ہین جنہون نے وہ عبارات بنائی ہین اسکا بھی لالہ جی نے کچھہ جواب نہین دیا ہم جو ترجمہ اپنکہد دنکو دیکھتے
ہین تو اونسی تصدیق اس امر کی پائی جاتی ہی دیکھو جوگ تت اپنکہد اتہربن بید اوسکی ترجمۃ الباب سے ثابت ہی
کہ پرجاپت کا قول ہی اسیطرح مُنس باد اپنکہد اتہربن بید کے ترجمۃ الباب مین لکھا ہی کہ ستجاب نے گوتم رشیشر
کو سمجھایا برہم بدیا اونکہید اتہربن بید مین صاف لکھا ہی کہ بموجب قول پرجاپت کے یہہ اپنکہد ہی علی ہذا القیاس
اور بھی جگہہ ایسا ہی پایا جاتا ہی اور کوئی قرینہ لفظی یا معنوی اُنکی پیشین گوئی پر قائم نہین ہی نہ کوئی قرینہ
اسپر ہی کہ خدا تعالی کسیطرفسے بطور حکایت کے حال مستقبلہ سے ہی جبکہ سبہاتت بودہنی کا قول اوپر دلیل قوی
کے مبنی ہی تو صرف بید لیل قول لالہ صاحب کا اونکے قول کے رد کیواسطے کافی نہین آگے اس سے جو لالہ جی نے
ازراہ خیانت اور دغابازی اکثر اہل اسلام پر افترا کیا ہی جبتک کہ عبارات اونکی اونکی کتابون سے
بالفاظہا نقل نکرینگے کچھہ جواب نہ دیا جاویگا اور مین بالیقین کہتا ہون کہ لالہ جی بھی اپنی دلمین اپنی اس
افترا پردازی کو خوب سمجھتی ہین اور اسی سبب سی انہون نے عبارات کو بالفاظہا نقل نہین کیا ہی اگر دے
اپنی تئین مفتری نہین جانتی تو لازم ہی کہ اب عبارات کو بالفاظہا نقل کرین **قولہ** فریدالدین عطار صفحہ
تقریر کرتا ہی الخ یہہ سب ہرزہ درائی لالہ جی کی ہی ہم بہت مقامات پر لکھہ چکے ہین کہ جس مقام کا یہہ کلام ہے
وہ خارج از بحث ہی اس قسم کے کلام ہم سو جگہہ بیدون مین نشان دے سکتی ہین مگر لالہ جی کی جہالت ہی کہ

کہ بار بار اس قسم کے کلاموں سے احتجاج کرتے ہین سرب میدا اپنکہد ججر بید دیکہنی لکہا ہی وہ ذات جو روشن
ہی گو کہ سب سی منزہ ہی مگر شکم مادر مین بھی وہی ہے اور جو ہوا یا ہوگا یا ہی وہی ہی تیتری اپنکہند ججر بید مین ہی بحکیے
بموجب سرتی بید کے لکہا ہی برہما تو ہی بشن تو ہی رودر تو ہی پرجاپت تو ہی آگ تو ہی برن تو ہی پران تو ہی
دیوتا تو ہی ہوا تو ہے اندر تو ہی مچھلی تو ہی غذا تو ہی جسم تو ہے زمین تو ہی تمام عالم تو ہی آکاس تو ہی پیدا کرنیوالا
ہے کرنیوالا ہر قسم کے افعال کا تو ہی صاحب عالم کا تو ہی علاوہ بران جہالت لالہ جی کی قابل غور ہے کہ اس
مصرعہ سی کہ ع خود پیمبر شد و پیام آورد * یہہ سمجہتی ہین کہ قرآن کلام خدا تعالیٰ نہین اس حماقت پر انکی زری
اہل انصاف غور فرما دین کہ اس سی تو دعوی لالہ جی کا کسیطرح ثابت نہین ہوتا بلکہ یہہ مضمون تو سراسر خلاف
انکے مدعا کے ہی آگے اس سی جو حکایات تکذیب کفار لکہتی ہین محض بیہودہ سرائی ہو کفار اس عہد کے اور اس
عہد کے سب برابر ہین آپ کیا اسلام اور قرآن کی تکذیب نہین کرتے ایسی جاہلون کی بات کچہہ سند کے لایق
نہین ہوتی وَذَلِكَ تَوْبَتِي لِلْمُتَّقِينَ اگر لالہ جی کے نزدیک پنڈتان سبہا تت بودہنی دین ہنود سی پہر گئی تو ان
اور ہندو نہی ہون تو لالہ جی صاف صاف لکہین کہ وہ ہندو نہین ہین اور مرتد ہو گئی ہین کہ اصول دین ہندو کا
انکار کرتے ہین مگر واضح ہو کہ جبتک بڑی بڑی نامی گرامی ہندو انکی سامنی ڈنڈوت کرتے رہینگی اور انکی تعظیم
و تکریم بسبب بزرگی ملت کے بجالاتے رہینگی جیسی کہ آپ بجالاتے ہین تب تک آپکا قول ہرگز مقبول نہوگا قولہ
تت بودہنی تہر کا تمام ہنود کی رای مین مردود ہی کہ سراسر خلاف کلام معبود ہی انتہی جب تائید کلام بودہنی
پر تصریح اکابر ہنود موجود ہی تو قول لالہ صاحب کا جو اوسکی برخلاف ہی محض بے سود ہی لالہ جی اس ہندو کا
نام لین جس نے تت بلودہنی کے قول کو رد کیا ہو اونکا کلام تو مطابق اکابر ہنود کے ہی اگر اونکا قول مردود
ہی تو قول سب اکابر ہنود کا مطرود ہی چنانچہ تفصیل اسکی گذر گئی قولہ بید مین یہہ مطلب تکرار پایا جاتا ہے
انتہی وہی دو عبارتین ہین کہ بلا حوالہ بید اور بلا پتہ اور نشان کے اونکو ہر مرتبہ لالہ جی لکہدیتی ہین اور
بحث اسکی مفصل گذر چکی ہی قولہ تفسیر حسینی مین لکہا ہی کہ قریش کہتی تہی کہ محمد جبر و یسار سی کہ دو غلام
ہین قرآن یاد کرکے پڑہتا ہی اور اوسی تفسیر مین ہی کہ قریش تر زبان تہی کہ ایک آدمی تو جسکا نام [illegible] ہی محمد کو
قرآن سکہاتا ہی فی الجملہ کتب مجیدہ مین اس قسم کی صدہا روایات مسطور ہین اور ہر جگہ [illegible] جابجا قرآن کے
نام مذکور ہین خوبی یہہ ہی کہ وہ اشخاص اولیا اور علماے اسلام سی سمجہی جاتے ہین مثلاً فریدالدین عطار و حمیدالدین
ناگوری و فیضی فیاضی انتہی خیانت یہ واقعی اور دغابازی لالہ جی کی حد سی گذر گئی مقولہ کفار قریش کو کہ
ازراہ قساوت قلبی اور فرط عناد کے بانی لالہ جی کی مکابرہ اور مجادلہ پیش آتی تہی اور اس قسم کی گفتگو
لوگون کے دہوکہ دینی کیواسطے دنیا مین لالہ جی بہی پیش کرتے ہین لالہ جی نے عبث اسقدر تکلیف کی اور نام

مفسرین اور علماء صلحاء وغیرہم کا لیا جب انکے نزدیک مقولہ منکرین اور معاندین ہی قابل احتجاج کے کافی ہی تو قرآن
ہی کی آیت سے کیون احتجاج نکیا قرآن مین تو بہت صاف ہی وَلَقَدْ نَعْلَمُ اَنَّهُمْ يَقُولُونَ اِنَّمَا يُعَلِّمُهُ بَشَرٌ لِسَانُ الَّذِي
يُلْحِدُونَ اِلَيْهِ اَعْجَمِيٌّ وَهٰذَا لِسَانٌ عَرَبِيٌّ مُبِينٌ ہمکو انکار اسکا نہین ہی کہ کفار ہمیشہ سے یہہ کہتے چلے آتے ہین کہ قرآن جلال
کیطرف سے نہین ہی کبھی کہتے تھے کہ جبر غلام رومی عامر بن الحضرمی کا انکو قرآن سکہاتا ہی کبھی کہتے تھے کہ جبر ویسار
لہار اعجمی تعلیم کرتا ہی کبھی اوسکو سحر کبھی شعر کبھی اساطیر الاولین بتاتے تھے مگر جب انسے کہا جاتا تہا کہ جن
لوگ جنکی طرف تم گمان تعلیم قرآن کرتے ہو سب اعجمی ہین اور یہہ قرآن عربی فصیح وبلیغ ایسا ہی کہ باوجودیکہ
تم افصح العرب ہو اور قصائد وخطب تمہاری مجامع مین پڑہی جاتے ہین اور تمام عرب تمہاری فصاحت و
بلاغت کے قائل ہین جبر ویسار تو درکنار تم ہی ایک سورہ ایسی بنالاؤ اور یہہ نہین کہ دو چار ہی آدمی متکفل
اسکے ہون نہین بلکہ سبکے سب ملکر ایکدوسرے کی اصلاح سے کچھہ کام کرو اور افراد بشر ہی پر حصر نہین بلکہ قوم
جن اور شیاطین جنکو تم پوجتے ہو انکو بھی اپنی مدد کیواسطے ساتھہ لو وَاِنْ كُنْتُمْ فِي رَيْبٍ مِمَّا نَزَّلْنَا عَلٰى عَبْدِنَا
فَأْتُوا بِسُورَةٍ مِنْ مِثْلِهِ وَادْعُوا شُهَدَاءَكُمْ مِنْ دُونِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ فَاِنْ لَمْ تَفْعَلُوا وَلَنْ تَفْعَلُوا فَاتَّقُوا
النَّارَ الَّتِي وَقُودُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ اُعِدَّتْ لِلْكَافِرِينَ لَئِنِ اجْتَمَعَتِ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلٰى اَنْ يَأْتُوا بِمِثْلِ
هٰذَا الْقُرْاٰنِ لَا يَأْتُونَ بِمِثْلِهِ وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِيرًا تو سرنگون ہوجاتے تہے اور کچھہ بن نہین آتی تہی اسیطرح جب
منکرین سے ہم یہہ مطالبہ کرتے ہین تو اپنا سا منہ لیکر رہجاتے ہین الغرض کلام کفار معاندین کو علی الخصوص ایسے
کلام کو کہ حجت قوی اوسکے ابطال پر قائم ہو دے اور ثبوت اوسکا کچھہ نہین ہوا ہی اور یہ حجت لانا خالی ازدغا
اور حیلہ سازی سے نہین برخلاف ہمارے احتجاج کے کہ ہنسی بریلی کے مجمع برہمنان کے قول سے اور حدوث
عرش بید کے حجت پکڑتی ہی اور مجرد کلام ہی نہین بلکہ کلام بھی ایسا ہی کہ بدلایل قویہ مدلل ہی اور کتب اکابر
ہنود اور خود اقوال سری کرشن کے جو بزعم ہنود بانی بید ہی اوسکی تائید پر گواہی دیتے ہین دیکھو کرشن گیتا
مین لکھا ہی کہ کرم بید کے احکام مین پہر لکھا ہی کہ کرم پرمیشر کے احکام نہین ہین ان دونو مقدمات کی ترتیب
مطابق قواعد میزان کے دیکھیے تو کیسا نتیجہ برآمد نکلتا ہی کہ بید کے احکام پرمیشر کے احکام نہین اگر اس
نتیجہ کو آپ تسلیم نکرینگے تو لامحالہ اوسکی نقیض آپکو تسلیم کرنی پڑیگی یعنے بید کے احکام پرمیشر کے احکام ہین
تو ہم اسکو صغری قیاس سے ملاکر دوسرا قیاس اس طور پر ترتیب دینگے کہ کرم بید کے احکام ہین اور بید کے احکام
پرمیشر کے احکام ہین تو بالبدیہہ یہہ نتیجہ حاصل ہوگا کہ کرم پرمیشر کے احکام ہین اور یہہ نتیجہ دیکھو صاف نقیض
قول کرشنجی بانی بید کی ہی کہ وہ فرماتے ہین کہ کرم پرمیشر کے احکام نہین اور چونکہ وہ قول اسلم اصدق ہی اور آپکے
معبود کا قول ہی جنکو آپ بانی بید قرار دیتے ہین پس ظاہر ہوا کہ نقیض نتیجہ قیاس اول کی غلط ہی اور جب نقیض غلط ٹہری

تو ہمین نتیجہ صحیح ہے وہو مطلوب والحمد للہ علی ذلک اور آپنے جو نام فرید الدین عطار کا یہان لیا ہی بیشک آپ
کی افترا پردازی ہی جو اشعار آپنے عطار قدس اللہ سرہ کے لکہی ہین اونسے آپکا مدعا کچھہ ثابت نہین ہوتا اور حمید الدین
ناگوری کا قول آپنے نقل ہی نہین کیا اور یقین ہو کہ نقل بہی نکرو گے کیونکہ اوسکی نقل مین آپکی جو فروشی اور گندم
نمائی خوب سربازار ظاہر ہو جاویگی اور آپنے جو عبد اللہ کرانچی اور عماد الدین پانی پتی کا تذکرہ کیا ہی آپکی
جہالت ہی یہہ دونو نصرانی ہین چنانچہ مباحثہ مولوی ولی اللہ کا عماد الدین مذکور کے ساتھہ مطبع نجم [illegible]
لاہور مین چہپ کر مشتہر ہوا ہی اور فیضی کا جو ذکر یہان کیا ہی قطع نظر اسکی کہ اکثر لوگون کو اوسکے اسلام مین شک
ہے پہر بہی آپ نے کوئی قول اوسکا نقل نکیا صرف نور اللہ احراری کے بیان پر اکتفا کیا گیا بعید ہی کہ نور اللہ
نے کسی سے ایسا حال فیضی کا سنکر لکہدیا ہو ہمنے جو تفسیر سورہ یوسف کی لکہی ہوئی فیضی کی دیکہی ہی اوسمین اس
عقیدہ سے صاف انکار کیا ہی اور اس تفسیر کو ذریعہ توقع نجات کا ٹھہرایا ہی اور اور کتابین اوسکی جو دیکہی گئین
اونمین بہی صاف صاف معتقد قرآن ہی اور بالفرض اگر اوسنے ایسا کہا ہو تو ہمپر کچھہ حجت نہین کیونکہ پیشتر سے
اکثر علما اوسکی اسلام مین گفتگو کرتے ہین پس قول اوسکا ہمپر حجت نہین برخلاف قول برہمنان اور پنڈتان
سبہا بریلی کے کہ وہ ہر آئینہ ہنود پر حجت ہی کیونکہ بجز آپکے آجتک کسی نے اونکو خارج از دین نہین کہا نہ کسی نے
اونپر کچھہ اعتراض کیا اگر واقع مین آپ سچے ہین تو کوئی کتبہ کوئی محضر کوئی صورت حال جو کسیوقت مین درباب
خروج انکی کے دین ہنود سے مرتب ہوا ہو نشان دیجئے کہ فلان مطبع مین پہلے اس سے فلان وقت مین چہپا ہی
ہم آجتک دیکہتے ہین کہ سب ہندو خاص بریلی اور دیگر بلاد کے از راہ بزرگی دین کے اونکی تعظیم کرتے ہین
اور اپنا پیشوا سمجہتے ہین اونکے سامنے ڈنڈوت بجا لاتے ہین پس مجرد آپ سے بس برنون کا کہدینا اونکی ہندو
ہونے مین کچھہ خلل انداز نہین ہو سکتا بریلی تشریف لیجائیے اور اس مسئلہ مین انسے گفتگو کیجئے کہ یہہ کام نہایت ضروری
ہی مصارف سے بہ آسان نہو جیتر زاد راہ کا مین متکفل ہوتا ہون گہر بیٹہے ہوئے تمکو آپ جو عوعو کرتے ہین بقول آنکہ کتا
بہی شیر ہوتا ہی اپنے مکان پر بخدا اگر اونکے سامنے جاوگے تو زبان سے بات بہی نہ نکلیگی اور اسی سبب سے مین
بالیقین کہتا ہون کہ میری اس التماس کو آپ ہرگز منظور نفرماوینگے اور یہہ کچھہ خصوصیت پنڈتہا سبہا بریلی کی ہی نہین
راجہ رام موہن رای جو علم سنسکرت مین از بس ماہر تہے اور اونہین بہی دخل رکہتے تہے اور [illegible]
بلاد مشرقیہ مین مشہور تہے اونہون نے بہی صاف لکہا ہی کہ بید کلام الہی نہین اور بابو دوارکاناتہہ ٹہاکر اور بابو دیبندر ناتہہ
ٹہاکر نے بہی اونکی قول کی تائید کی ہی اور ایک جلسہ منعقد کیا ہی کہ نام اوسکا برہمو سماج ہی [illegible] یہہ کہ
خوب زور و شور سے پیش قدمیان کرتے ہین اور اپنے وعظ اور تالیف تمام ہندوستان مین بہیجتے ہین الغرض ہنود
مین جو کوئی صاحب علم و عقل ہی اوسکو بلحاظ مضامین و عبارت و تصریحات بید کے یقین کامل ہی کہ یہہ بید ضد اپنے

کاکلام نہین دیکہی اخبار انجمن پنجاب جلد ۲ نمبر ۸ مطبوعہ ۲۴ فروری ۱۸۷۱ع **قولہ کہید ہفتم**
اصل تو یہہ ہی کہ ہنود تاریخ سے بہت کچے ہین الخ طرفہ خیانت لالہ جی کی ہی کہ صاحب تحفۃ الہند نے جو اونکی
بیدون کے ابطال پر دلائل قائم کئی ہین اونکی مقدمات سے بترتیب کچہہ تعرض نکیا بلکہ اونمین ایسی پریشانی
کر دی کہ دیکہنے والے مغالطہ مین پڑجاوین صاحب تحفۃ الہند کی عبارت ہم اوپر نقل کر چکے ہین انہون نے
لکہا ہی کہ اگر ہنود یہہ کہین کہ بید خدا کے کلام ہین اور برہما سے ہمکو پہنچے ہین تو اوسکا جواب یہہ ہی کہ تم لوگ
تواریخ کے بہت کچے ہو تمہاری روایت کی حفاظت بالکل نہین انتہی لالہ جی نے اوسکی بعد کے اقوال سے بیشتر تعرض
کیا اور جو موقع اس بحث کا تہا وہان سے صاف گریز کر گئی بہت اقوال کے بعد صرف یہہ قول بنام نہاد کیند کے
بخلاف اول عبارت کے رقم فرمایا با اینہمہ خیانت پہر بہی کچہہ جواب نہین دیا چونکہ صاحب تحفۃ الہند ہنود سے
مطالبہ اس امر کا کرتے ہین کہ اگر تم یہہ کہتے ہو کہ بید برہما سے ہمکو پہنچے ہین تو اوسکی سند لاؤ کہ کے واسطہ سے
تمکو پہنچے ہین اور راویون کے نام بتاؤ کہ برہما نے کسکو پڑہایا تہا اور پہر اوس سے کسنے پڑہا اصل جکا سلسلہ تہوڑا
بہت تو پورا کرو دیگر یہہ تم سے ہرگز نہو سکیگا کہ تم تاریخ کے بہت کچے ہو تمہارے یہان کچہہ روایت کی حفاظت
نہین کچہہ معلوم نہین ہوتا کہ راوی بیدون کے کون ہین اور کیسے آدمی ہین لالہ جی اگرچہ باتین جہوٹی جہوٹی بنالیتے
ہین مگر جواب سے ساکت ہین پس ثابت ہو گیا کہ واقع مین یہی حال ہی جیساکہ صاحب تحفۃ الہند نے لکہا ہی اور
طرفہ یہہ ہی کہ لفظ تاریخ سے جو عبارت مین صاحب تحفۃ الہند کے واقع ہوا ہی قصص و اخبار سمجہی حالانکہ اہل
ملت کی اصطلاح مین علم تاریخ سے علم قصص و حکایات مراد نہین بلکہ علم حالات رواۃ اور حاملان اور ناقلان
دین مراد ہی غرضکہ جب اسقدر بہی ہنود کے یہان ضبط حالات حاملان دین نہین کہ کون شخص کس عصر مین تہا
اور اوسنے اخذ دین کس سے کیا اور وہ کیسا شخص تہا پس ایسے دین کا کیا اعتبار ہی اور اوس دین کی کتابون کا
کیا اعتماد ہی اور اونپر کیا اطمینان ہی کہ آیا وہ کتابین جیسی کہ مولف نے تالیف کی تہین ابتک بدستور ویسی ہی
ہین یا بددیانتون اور کاتبون اور نافہمون کے ہاتہہ سے اونمین تغیر و تبدیل ہو گئی اور اگر تبدیل ہو گئی تو کون کون
مقامات پر ہو گئی مثلا ایک اپنکہد کا تذکرہ ہمنے اوپر لکہا ہی کہ چند نسخون کا مقابلہ جو کیا گیا تو ایکدوسرے سے
مختلف ہین پس یہہ نہین معلوم کہ کونسا صحیح ہی اور کونسا غلط ہی پس ایسا دین اور ایسی کتب دین اصلا لائق
اعتبار کے نہین لالہ جی پر لازم تہا کہ اول سوال کا جواب دیتے اور اپنی سلسلہ رواۃ کا منضبط ہونا ظاہر فرماتے
اوسکی اونکو جو کچہہ اہل اسلام کی روایت کی حفاظت پر اعتراض کرنا تہا کرتے نہ یہہ کہ اپنی تو کچہہ خبر نہ لی اور غیرون
کے ساتہہ پیش آئی مگر کیا کرین جواب سوال کا تو کچہہ اپنی پاس نہین رکہتی اگر مشاجبہ بہی نکرین تو جہلا کو گرم بازار
کیونکر دکہاوین خیر اب ہم اونکی مشاجبہ کو بہی دیکہتے ہین فرماتے ہین کہ سورہ کہف مین لکہا ہی کہ یاجوج ماجوج

کی بندش کے لئی ذوالقرنین نے دیوار آہنی بناوی مفسرین عجیب و غریب وا ایسین نقل کرتے ہین کہ یاجوج و
ماجوج نوح بن یافث کی اولاد مین انمین بعض کا قد ساٹھ گز لمبا ہی اور اکثر کا اس سی بھی زیادہ اور ایک گروہ
یاجوج و ماجوج سی ایسا ہی کہ اونکا اندام طول و عرض مین برابر ہی برخی ایسے ہین کہ ایک کان اوڑہتی ہین
اور ایک بچھاتے ہین پھر اونمین سی کوئی نہین مرتا جب تک کہ اپنی نسل مین ہزار جوان جنگی نہ دیکھ لے فقط دیکھو یہہ خبر
بے بنیاد محض ہی انتہی کسی مفسر نے نہین لکھا کہ نوح بن یافث کی اولاد مین ہین نوح بن یافث کوئی نہین گذرا یہہ
لالہ جی کی خیانت ہی آمدم بر سر مدعا لالہ جی پر واجب تہا کہ کسی تفسیر یا کسی مفسر کا نام لکھتی جسنے ایسا لکھا تہا اور
اوسکی عبارت بلفظہا نقل کرتے اپنی لئے سند باتون کا جواب اگرچہ ہمپر واجب نتہا پھر بھی ہم کہتی ہین دیکھی کہ ہم ضبط
رواۃ کی ایسی پختہ کار ہین کہ ہماری پختہ کاری سد سکندری سی بھی زیادہ مستحکم اور مضبوط ہی جب اس قسم کی اخبار کو
علم اخبار سی جو ہمارے یہان محفوظ ہی جانچتی ہین تو ہم بلا تامل کہدیتی ہین کہ لا اصل لہ کیونکہ جب ایسی اخبار کا ہم
صاحب وحی تک منتہی نہین دیکھتی تو ہم اس قسم کی اخبار پر مطابق اصول علم اخبار کے اصلا حکم صحت کا نہین کرتے
مگر آپ فرمائیے کہ مہابہارت مین سانت پرب فصل موجبہ برم مین لکھا ہی کہ چونکہ حالت سکہدیو در جمیع موجودات
سرایت کردہ بود پون بیاس اورا میخواند آواز جواب بیاس از ہمہ چیزی بر آمد از آن است کہ در کوہ و جنگل
ہر کہ صدا بلند کند آواز می آید انتہی دیکھو تو کسقدر جہوٹ ہی چٹیل میدان مین آواز کہان گونجتی ہی اور کب
وہان سی صدا آتی ہی اور مکانات محاط اور پہاڑ و نمین جو آواز گونجتی ہی تو کیا سبب سکا سرایت حالت سکہدیو
ہی کیا سکہدیو سی پیشتر پہاڑ و نمین آواز نہین گونجتی تہی پھر اوسی پرب مین ہی کہ ماہ وا از دعاء جیہ بمرض
برگ گرفتار شد و بار حسب ایمای جیہ کہ غسل سرام نیرتہ کرد از آن مرض خلاص شد اگرچہ صحت یافت اما
پیوستہ در نقصان میماند شبیکہ کامل میشود داغ سیاہ بر سینہ او میماند انتہی دیکھی کیسا جہوٹ صریح برا ہین
مسلمات ریاضی کے ہی کیا پیشتر اس واقعہ سی چاند ہمیشہ ایکحال پر رہتا تہا کیا پیشتر اس سی وقت کمال کے
اوسمین یہہ جو کچہہ نظر آتا ہی نظر نہین آتا تہا کیا علت اسکی نقصان و کمال کی یہی ہی جو مہابہارت مین توہم ہی
پہر در برم پرب مین لکہا ہی کہ راجہ انت دیو در جگ گاو داگشتہ بود از جرم آن گاو دریای چنبل جاری شد انتہی
دیکھو تو کسقدر جہوٹ ہی اور طرہ یہہ ہی کہ مخالف ہی درونہ پرب اوسی کتاب کے وہان لکھتا ہی کہ رنگ پوست
پسر راجہ شنکرت در مطبخ او چندان آب روان می شد کہ از دیگ شوئی او جوہای آب کہ از انجملہ دریای چنبل است
روان شدہ انتہی حالانکہ دونو مضمون غلط ہین کیونکہ جغرافیہ کے علم سی صاف کذب دونو کا ثابت ہی بن پرب مین لکہا
ہی کہ سبہل برہمن آب دریا بکلی ہم درکشید چنانکہ آب در دریا اصلا نماند دیوان نمایان شدند بعد از گشتہ شدن
دیوان ہمہ بسبہل گفتند کہ چنان کن کہ آب در دریا بحالت خود عود کند سبہل گفت کہ آب را ہضم کردم حالا نقدر

آب از کجا آرم دیوتا ہا غمگین شدہ باتفاق لشن کہ اوتار این گویند پیش برہما رفتند برہما گفت کہ خاطر جمع
دارند کہ بعد از اندکے راجہ بہاگیرت پیدا خواہد شد و برای زندہ شدن بزرگان خود گنگا را از آسمان خواہد آورد
و دریا را پر خواہد کرد انتہی دیکہیے کسقدر جہوٹہا مضمون ہے بہلا یہہ امر ممکن ہی کہ کرہ آب عالم سے معدوم ہو جاوے اور
ایک آدمی تمام کرہ کے کرہ کو ہضم کر جاوے پہر ایک نہر گنگ سے وجود سمندر کا صریح خلاف ہے ایسی ایسی کتنی
ندیان اوسمین جاتی ہین اور وہ اپنی حالت اصلی ہی پر رہتا ہے پہر جن پرب مین لکہا ہے کہ ارجن چنان تیر در زمین
انداخت کہ دریا خشک شد و دیوان را پناہ نماند در خشکی آوردند انتہی کتنا پیٹ بہر کر جہوٹ بولا ہے
قطع نظر اور وجوہ کے ارجن کو تو آپ ہی لوگون کے مبالغہ کے مطابق زیادہ پانچہزار برس سے نہین
گذرے اوس زمانہ کی تاریخین تو ہر ایک ولایت مین موجود ہین خشک ہو جانا دریا کا ایسا امر تہا کہ کسیکو اوسکا
علم نہوتا اوس عرصہ مین تو صدہا جہاز جاری ہونگے اگر دریا خشک ہو جاتا تو یہہ جہاز کہان جاتے اور اہل جہاز
کسقدر مصیبت مین آتے پہر آدہیائے ۲۳ کاشی کہنڈ اسکند پوران مین لکہا ہی کہ سورج ایک لاکہہ جوجن زمین سے
اونچا ہے اور اسی قدر چاند سورج سے اونچا ہے دیکہیے کسقدر جہوٹ صریح ہے اور برخلاف علم ہیئت کے علم ہیئت
مین مبرہن ہو چکا ہے کہ کواکب سیارہ مین چاند زمین سے قریب تر ہے اور سورج بہ نسبت چاند کے زمین سے بہت
دور ہے اور اس بنا پر صدہا مسائل متعلق علم ہیئت اور علم نجوم اور کسوف و خسوف متفرع ہین پہلی اسکی ہندی
کی عبارت نقل کی ہے اوسمین لکہا ہے چاند جب چہپتا ہے روشنی اوسکی برق مین اور پران اوسکی ہوا مین ملجاتے
ہین دیکہیے کسقدر غلط مضمون ہے کہ سراسر برخلاف علم نجوم اور علم طبیعی کے ہے پہر یہہ بہی لکہا ہے کہ وقت غروب آفتاب
کے روشنی اوسکی قمر مین اور پران اوسکی ہوا مین آجاتے ہین دیکہو تو کسقدر بیہودہ بات ہے باوجودیکہ خود
ہی لکہا ہے کہ اوسکی حالت مین تغیر نہین ہوتا اسپر بہی از راہ جہالت کے یہہ نہین سمجہا کہ اسباب طلوع و
غروب کیا ہین اور روشنی جو قمر مین ہوتی ہے وہ کچہہ منحصر اوپر غروب شمس کے نہین علاوہ برآن استفادہ نور قمر
نور شمس سے ایام مخصوص مین ہے ہر روز بلحاظ کرہ ارض یہہ حال روشنی قمر کا نہین پہر بید مین یہہ ہے کہ جب
چاند اور سورج دونون نہین ہوتے تو نور سورج کا چراغ اور مشعل اور آگ مین جاتا ہے دیکہیے کیسا واہی مضمون
ہے کہ اطفال مکتب پر بہی غلطی اوسکی ظاہر ہے مہابہارت کے اسمیدہ پرب سے واضح ہے کہ بر وقت پہرانے گہوڑے
جگ کے جب لشکر راجہ جدہشٹر اور راجہ سرباہن اور راجہ تمرالدہج سے مقابلہ ہوا تہا تو اوسوقت ۱۳۰ کرور
ہاتہی اور سات کرور ارابہ اور بیس کرور اسپ سوار اور تیس کرور پیادہ فوج سرباہن کی تہی اور تین کرور ہاتہی اور
تین کرور آدمی لشکر راجہ جدہشٹر کے ایک تیر سے سرباہن کے مارے گئے اور تین کو ہی لشکر راجہ تمرالدہج کا مارا
گیا تہا اور یہہ بہی ثابت ہے کہ سوائے اسقدر جمعیت کے اور راجون کی سپاہ بہی بہت کثرت سے اوسوقت تہی اور

اوسی زمانہ کے قریب اٹہارہ کوہنی لشکر کوروون اور پانڈوون کا باہم لڑکر قتل ہوچکا تہا اور ایک کوہنی
عبارت ہی ٢١٨٧٠ فیل و ٢١٨٧٠ ارابہ و ٩٦٨٣٠ سوار و ٣٢٠٠٥٠ پیادہ چنانچہ تصریح اسکی اوردم
پرب مہابہارت مین ہی دیکہیے کسقدر جہوٹ بہت بہر کر دیا ہی یہہ بہی خیال نہین کیا کہ اسقدر جمعیت کیواسطے
تو تمام زمین ہندوستان کی بہی کافی نہوگی کیونکہ از روی جغرافیہ کے ثابت ہی کہ ہندوستان جنوباً شمالاً
طول مین کشمیر سی راس کماری تک ١٩٠٠ میل ہی اور عرض مین کرانچی سی سمندر تک ١٥٠٠ میل اسمین آبادی
اور ندیان اور پہاڑ سبہی آگئی پس کل میل مکسر ٢٨ لاکہہ ٥٠ ہزار ہوئی اور بحساب فی میل ١٧٦٠ گز عمر بی
کے پانچ پدم ایک کروڑ سولہہ لاکہہ گز کل زمین ہوئی اگر کم سی کم ایک ہاتی کے کہڑی ہونیکے واسطے دس گز اور
اسیقدر ارابہ کے واسطے اور پانچ گز کہوڑی کیواسطے زمین مقرر کیجاوی تو سات پدم گز زمین انہین تینون چیزون
کے کہڑی ہونیکے واسطے درکار ہوگی اور واسطے حوائج ضروریہ حیوانات اور زراعت اور بود و باش اور حوائج
ضروریہ آدمیون کے کچہہ بچیگا اور یہہ تو ایک ہی کے لشکر کا حساب ہوا لشکر راجہ جدہشٹر کا جو اس سی
زیادہ ہوگا اور راجون کے لشکر کا اگر حساب کیجئی تو تمام ربع مسکون بہی کافی نہین ہوسکتا دیکہا لالہ جی آپ
آپ نے اپنی کتب معتبرہ کا حال اور ملاحظہ کی راست گوئی بیاس جی کی اب آپ ہی انصاف کیجئی کہ ایسی کتابون اور
ایسی راویون کا کیا اعتبار ہی اسکندہ پنجم بہاگوت مین ہی کہ راجہ پریہہ برت نے زمین کی سیر کی اور رتہہ پر چڑہکر
زمین پر پہرا پہرتی بار راجہ پریہہ برت کے رتہہ کے پہیون کی لیک سی سات دیپ یعنی سات اقلیم اور سات
سمندر ہوگئی انتہی پہر اسکندنوین مین لکہا ہی کہ ٦٠ ہزار بیٹون راجہ سگر نے واسطے تلاش اسپ گم گشتہ جگ
کے یہانتک زمین کو کہودا کہ یہہ سات سمندر ادسی ہوگئی دیکہی دونون باتین جہوٹی ہین اور ایک
دوسری کے خلاف کیا زمین موجود تہی اور سمندر زمین کے بعد ہوئی ہین اور یہی آپ جو دسمندر کے بیچ
مہابہارت کے اسمید پرب مین ہی کہ جگ کا گہوڑا ایک سرزمین مین پہنچا کہ جہان عورتین ہی تہین مرد
کوئی نتہا ایک ایسی ولایت تہی کہ درختون سی حیوانات پیدا ہوتی تہی اور جوان ہوتی تہی اور آخر روز مین بوڑہی
ہوکر وقت غروب مرجاتی تہی بہاگوت اور مہابہارت اور اسکند پران وغیرہ مین لکہا ہی کہ ہنومان جی
نے اپنی جسم کو اسقدر بلند کیا کہ مدار آفتاب تک پہنچا اور سیر آفتاب کا ہزار دن برس سدراہ مانع رہا
تیسری اسکند بجر بید مین ہی کہ آفتاب واسطی حاصل کرنے رطوبت کی چکر کہاتا ہی اور پانی جو اسکی غذا ہی اوسکے
سبب زندہ ہی انتہی دیکہی کتنا جہوٹا مضمون ہی اور خلاف حکمت ریاضی اور طبعی کی ہی تریش اسکند بجر بید
مین ہی کہ جو شب کو اپنی منکوحہ عورت سی صحبت کرتا ہی اوسکا نطفہ ضائع نہین ہوتا اور جو لڑکا یا لڑکی پیدا ہو
وہ مثل عالم ماہ کی خوبصورت ہوتا ہی انتہی دیکہی صاف جہوٹ ہی بہت ایسا ہوتا ہی اور نطفہ رحم مین مستقر

نہین ہوتا یا بچہ بد صورت پیدا ہوتا ہی بہاگوت کے تیسرے اسکندھ مین لکھا ہی کہ سری کرشن نے ۹۶ کروڑ جادو
کو کہیتر سے پیدا کیا تہا دلواکر آپسمین اونکو لڑواکر اونکا ناس کرادیا انتہی دیکہو کسقدر صریح جھوٹ ہی جب ۹۶ کروڑ مرد
ہونگے تو اونکی عورات اور اولاد کسقدر ہونگی اور پھر اونکی حوائج ضروریہ کیواسطی کسقدر زمین درکار ہوگی اگر حساب کیجیے
تو تمام روی زمین ہند بہی کافی نہین ہوسکتی کیونکہ سوای جادو کی اور قوم بہی مطابق تصریحات کتب ہنود بہت
کثرت سی تہی الغرض اس قسم کی حکایات جو صریح جہوٹ ہین کتب ہنود مین اسقدر ہین کہ اگر اون سبکو لکھا جاوی تو ایک
دفتر ضخیم چاہئی لہذا بطور مشتی نمونہ از خرواری چند حکایات یہان مرقوم ہین اب ہم کہتی ہین کہ بالفرض اگر اس
حکایت کو جو یاجوج و ماجوج کے باب مین آنہوں نے لکھی ہی تسلیم بہی کرلیا جاوی تو بہی لالہ جی کس بنا پر اسکی تکذیب
کرتے ہین آیا طول قامت اور عرض کی بنا پر یا درازی کانون کی یا کثرت اولاد کی اول شق پر اگر وہ تکذیب کرتے ہین
تو اونپر واجب ہے کہ قصہ راون وغیرہ کو بہی جہوٹا قرار دین اور شق ثانی پر بہی اونکو تکذیب کی گنجائش نہین
کیونکہ مہابہارت آسمید پرب مین مرقوم ہی زن دیو ہی گفت کہ من پستانہای خود را کہ بدرازی چار کروہ است
گردانیدہ ارجن را خواہم زد انتہی جب بعض مخلوقات ایسی آپکے نزدیک مسلم ہی کہ اونمین سی ایک عورت کی پستان بقدر
چار کوس کے درازہی تو پہر آپ کس منہ سی درازی کانون پر اعتراض کرسکتی ہین اور اگر کثرت اولاد اور درازی
عمر پر آپ معترض ہین تو یہ بہی بیجا ہی کیونکہ سری کرشن جی کی حیات مین بقول دہیای ۴۸ کاشی کہنڈ اسکندپوران
کے ۸۰ لاکھ اونکی بیٹی پوتے صاحب اقبال تہی پس جسقدر اونکی بیٹی اور پوتی تہی اونکی مقابلہ مین تو بہت ہین جہنرا
بہت ہی کم ہین بہاگوت کے نوین اسکندھ سی ثابت ہی کہ راجہ سگر کے چہہ ہزار بیٹی قابل جنگ ایک زوجہ سی اوسکی
حیات مین موجود تہی کہ آسمید جگ کی گہوڑی کے ساتھ وہی تہی پہر آپکو کیا مقام اعتراض ہی قولہ پہر قرآن اقرار
کرتا ہی کہ یہود و نصاری اپنی تئین فرزند خدا قرار دیتے تہی مثلا سورہ مائدہ مین ہی وقالت الیہود والنصاری
نحن ابناء اللہ واحباءہ ظاہر ہی کہ کسی یہودی یا عیسائی نے ایسا نہین کہا انتہی بیل نہ کودا کودی گون یہہ
تماشا دیکھی کون لالہ جی ایسی احمق کیون بنگئی کچھہ تو دلمین سوچی ہوتی اگر یہہ اعتراض کچھہ بہی اصلیت رکھتا تو آپکی پیشوا
پادری فنڈر جنکا رشتہ تقلید آپکی گلی مین ہی ہرگز فروگذاشت نکرتے آپ نے اناجیل اور اعمال حواریین اور
نامہای پولس و یعقوب و پطرس وغیرہم ہرگز نہین دیکھی اگر دیکھتی تو یاوہ سرائی نکرتے اگرچہ کتب ترسائین مین
مدعا بہت مواقع پر ہی مگر چند مقام کی آپکو ہدایت کرتا ہون کہ اونکو ملاحظہ فرمائیے باب پنجم انجیل متی درس ۹ اور
۴۵ درسہای متعدد و باب ششم باب ۱۲ انجیل لوقا درس ۳۶ باب ۳ نامہ اول یوحنا باب ۴ کتاب استثنا عہد
عتیق درس پہلا اور درس ۲۲ باب ۴ کتاب خروج غرضکہ تصدیق اس آیت قرآنی کی ہزار جگہہ کتب عہد
عتیق و جدید سی ظاہر ہی ہمنی بہت کم مقامات کے دیکھنی کی آپکو ہدایت کی ہی جب آپ کتب عہد جدید و

عتیق کو دیکھکر صاف صاف یہہ کہین گے کہ ہمنے کتب مسطورہ کو دیکھ لیا کہین وہ نہین یہہ نہین تو پہر ہم عبارات
کتب مذکورہ کی بلفظہا نقل کرکے آپکی جناب مین پیش کرینگے قولہ شاید کہ محمد صاحب اپنا عقیدہ و معبود ذلعبادت
پر مایدگر دانتے مین انتہی لالہ جی برحق ہا ور لیعاجیون کا واجب تہا کیونکہ ہمیشہ انکی لاٹہی پکڑکر چلنے مین تنظیم
اداے حقوق اونکی حامی ہوکر یہہ گفتگو شروع کی ہی کیا مضایقہ ہی ہمنے تو اونکی حمایتیون کی بہی خبر لی ہی اور خبر
لینے کو مستعد مین قولہ خود مقولہ حضرت تہا کہ خلق اولاد خدا ہی انتہی اہل انصاف دیکہین کہ جناب لالہ صاحب
کسقدر بیحیا ہین کہ ایسا افترا برپا کیا ہی اپنے دعوی باطل کی دلیل مین لاتی ہین کہ چنانچہ حدیث مین آیا ہے
الخلق عیال اللہ یعنی خلق عیال خدا ہی انتہی کچہہ تو دلمین شرماتے کہان اولاد اور کہان عیال عیال فعال سے
عیلہ اور عیولا سے جو بمعنی نفقر اور احتیاج کے ہی صحاح لغیال عال لعیل عیلہ وعیولا اذا افتقر قال ؎ وما یدری

الفقیر متی غناہ + وما یدری الغنی متی یعیل + وہو عائل وقوم عیلہ وترک اولادہ یتامی عیلی ای فقراء و
عیال الرجل من یعولہ ای یقربہ وینفق علیہ پس ہیچمدانی لالہ جی کی ظاہر ہوئی کہ ازراہ جہل وحمق کے عیال
کو بمعنی اولاد سمجہا وہ جہل مرکب سے آمادہ اعتراض ہوئے حالانکہ عیال الرجل اونکو کہتی ہین جو اوسکی طرف
احتیاج رکہتی ہون اور وہ اونکی نان ونفقہ کی خبر گیری کرتا ہو پس ان فرزند پر جو اطلاق عیال کا
ہوتا ہی تو من حیث التوالد اور ولدیت نہین ہوتا بلکہ من حیث الاحتیاج والافتقار ہی اگر مثلا باپ فقیر
ہی اور بیٹا امیر اور بیٹا خبر گیری نان نفقہ پدر کی کرتا ہی تو اصلا بیٹے کو ایسی حالتمین عیال الاب نہ کہین گے بلکہ
برعکس اوسکے ایسی حالتمین باپ داخل عیال پسر ہی اوسیطرح عبید وجواری پر اطلاق عیال ہی پس مفہوم
عیال اور اولاد مین نسبت تساوی اور کلیت نہین بلکہ نسبت تباین جزوی کی ہی غرضکہ جہل مرکب لالہ جی کا
ہی کہ عیال کو بمعنی اولاد سمجہی ہین ؎ حال جاہل ہمچنان دان ای رفیق + کز رہ وجاہل ہمیشہ در طریق
اور چونکہ ظاہر ہی کہ مخلوق جتنی ہی سب محتاج ہی خدا تعالی کیطرف اور خدا تعالی سبکی پرورش فرماتا
ہی پس صحت معنی حدیث مین بجز کسی اجہل الناس کے کوئی شخص شک ذرا اعتراض نہین کرسکتا قولہ
نصاری مسیح کو ابن اللہ کہتی ہین اور اہل اسلام اونپر طعن کرتے رہتے ہین کہ خدا کہین جورو بچہ رکہتا ہی مگر محمد
پر خیال نہین کرتے کہ ساری خلق کو آل وعیال خدا بنایا ہی انتہی لالہ جی شرم تو نہین آتی ذرا منہ سامنے تو
کرو آپ نے الفاظ حدیث کے جو نقل کئی ہین اوسمین لفظ آل کہان ہی تمکو شرم نہین آتی کہ ہر جگہہ افترا
پردازی پر آمادہ ہوجاتے ہو غیرت ہو تو ڈوب مرو مگر کیا کرو اول تو جبلی قوم پس دوم مزید بران
طمع روٹیون کی اگر ایسی افترا پردازی سے پیش نہ آؤ تو مفت کی روٹیان کیسے کہاؤ مگر خوب سمجہہ لو کہ یہہ
روٹیان نہین ہین وہ زخم کے انگارے پیٹ مین بہرتے ہو اور بحکم بید کے اپنا ہی ستیاناس نہین کرتے

اپنی بہتر پشت سی دوزخ بہرتے ہو خیر یہہ تو جو کچہہ ہوا سو ہوا اب آپ فرمائی کہ کرشن گیتا اشلوک ٢٥ ع ٤
مین ہی کہ تم برہما کے جد ہو تمکو سجدہ کرتا ہون انتہی جب وہ برہما کا جد ٹہہرا اور یہہ سب ہنود باعتقاد ہنود
برہما کی اولاد ہین اور اوسکا پوتا ہوا تو یہہ سب اوسکی اولاد ٹہہری حمایت نصاری کو آپ تو کیجئے اور جواب اپنی
اعتراضات کا آپ ہی دیکہئے آپ نے واقع مین ادای حقوق پادریون مین نہایت سعی فرمائی در حقیقت
حقوق مربیانہ کو خوب ادا کیا اونکی بلا اپنی سر پر اوٹہائی اور کوئی دقیقہ افترا اور دغا بازی کا باقی نے
چہوڑا اپنی بہتر پشت سی جہنم کو بہر دیا تو بہر دیا پادریون کو تو خوش کر دیا مگر افسوس ہی کہ ایسی بہی کچہہ ثمرہ
نملا حمایت کا تم آئی کرشن گیتا کمبخت نے ساری محنت خاک مین ملائی ع حسن اور اپنی کو دیکہی پڑی
پہر صفحہ ١١٤ پر تحفۃ الاسلام کے آپ رقم فرماتے ہین کہ ہرگاہ خدا یتعالی خویشان خود را در رنج می بیند الخ
لالہ جی یہان تو اولٹی ازار گلے مین آئی نصرانیون کی خوب مدد فرمائی اہل اسلام پر اعتراض کرنیکو تو مستعد
ہوئی آگے پیچہی کی کچہہ خبر نرکہی خیال اسکا نہ کیا کہ پیشتر ایسا لفظ لکہہ چکی ہین کہ جس سے مطابق تقریر اعتراض
کی خدا یتعالی کی رشتہ داری اور برادری اور خویشاوندی ساتہہ مخلوق کے ثابت ہوتی ہی **قولہ** پہر سورہ
توبہ مین ہی وقالت الیہود عزیر ابن اللہ مگر یہود نے کبہی نہین کہا کہ عزیر ابن اللہ ہی ورنہ کتب یہود جو کہ
آجتک موجود ہین ثبوت دیجئے انتہی اقول یہہ روایت ہذا سراسر خلاف ہی اور خامی طبع بانی قرآن پر برہان
قاطع انتہی ہم بہت تفصیل سی اس بحث کو سوط الجبار مین لکہہ چکی ہین لالہ جی اوسکو ملاحظہ فرمالیوین اور
مولانا آل حسن نے بہی استفسار مین جواب اسکا دیا ہی علاوہ بران لالہ جی جو ثبوت مضمون آیت کو منحصر اوپر
کتب یہود کے قرار دیتی ہین اور مطالبہ اوسکا کرتے ہین یہہ اونکی حماقت صریح ہی صفحہ ٢٦٧ سوط الجبار جلد اول
دیکہئی صاحب ہدیہ نے جواب اس اعتراض کا لکہا ہی کہ ہمارے واسطی یہی وجہ ثبوت کافی ہی کہ کلام الہی بیان
یہہ مقولہ یہود کا واقع ہی پس جو کوئی دعوی کرے کہ یہہ روایت خلاف اور کذب ہی ثبوت اسکا اوسکی
ذمہ پر ہی نہ ہمپر ورنہ یہہ کہا جا سکتا ہی کہ دعوی الوہیت ہرن کشب کا کہ ہنود کی کتابون مین ہی جہوٹا
ہی ورنہ کتابون ہرن کشب سی ثابت کرنا چاہئی انتہی لالہ جی از راہ بوالہوسی کے اس جواب پر جرح
فرماتی ہین کہ انکار کے لئی وجہ ثبوت درکار نہین پس مخالف ہمسی کیونکر وجہ ثبوت چاہتا ہی بلکہ
مخالفین پر واجب ہی کہ بدلایل قطعیہ ثابت کرین کہ مقولہ سورہ توبہ مقولہ یہود کا ہی ثبوت بذمہ مدعی چاہئی
انتہی سبحان اللہ لالہ جی کی اور نا واقفی اونکی فن مناظرہ سی ظاہر ہی ہم آپسی دریافت کرتے ہین کہ وہ مدعی
تکذیب ہین یا بدون دعوی تکذیب کی محض منکر ہی ہین اگر مدعی تکذیب ہین تو اونپر اثبات تکذیب واجب
ہی اور جو صرف منکر ہی ہین تو مجرد اونکی انکار سی یہہ لازم نہین آتا کہ مضمون آیت کا غلط ہی مثال اسکی یہہ

ہوکہ اگر کوئی شخص یہہ کہے کہ جہانگلی انگلینڈ مین جو قصہ برہمنون کا لکھا ہی اور اور قصص و حکایات جو بید دن اور
پرانون مین مرقوم ہین ہم اوسکو تسلیم نہین کرتے تو آیا لالہ جی اسکو تسلیم کر لین گے کہ واقع مین وہ قصہ غلط ہے
**قولہ** ثبوت بذمہ مدعی چاہیئے انتہی ہم آپ سی دریافت کرتے ہین کہ آپ مدعی تکذیب اور مخالفت واقع کے
ہین یا نہین اگر آپ مدعی تکذیب نہین تو بحث ختم ہوگئی اور اگر آپ مدعی ہین تو ثبوت بذمہ آپکی خود آپ ہی کے
اقرار کے مطابق واجب ہے خلاصہ مدعا صاحب ہدیہ کا یہہ ہی کہ ہمکو مخبر صادق نے یہہ خبر دی اور یہہ خبر محالات عقلیہ
سے بھی نہین پس ہمپر واجب ہوا کہ اوسکے صدق کا اعتقاد کرین اگر کوئی شخص اوسکی تکذیب کا دعوی کرے تو ثبوت
دعوی کا اوسکے ذمہ ہی پس جبتک لالہ جی اپنے دعوی تکذیب پر کوئی دلیل پیش نکرینگے اونکے انکار سی صدق
خبر مین کچہہ خلل نہین آسکتا **قولہ** قطع نظر ازین بر تقدیریکہ نسبت عزیر اعتقاد دیکھہ ہی تو بلا تامل اونکی کتب عقائد
سے واضح ہوتا مگر چونکہ ایسا نہین پس بالضرور یا تو قرآن کی غلطی تاریخ دانی ہی انتہی آپکی سراسر نادانی ہی کہ
علم آرا و ملل و نحل کو متعلق بتاریخ سمجہتے ہو ذری عقل و ہوش کو جمع کیجیئے اعتقادیات کو علم تاریخ سی کیا
واسطہ اگر آپکو علم آرا و ملل و نحل مین کچہہ بھی دخل ہوتا تو مانند اپنے پیشوا پادری فنڈر کے گرداب جہالت مین
نہ پڑتے دیکہیئے کتاب الفصل فی الآرا و الملل و النحل جہان آدمین یہود کے فرقون کو شمار کیا ہی وہان لکہا ہی وہم
الصدوقیہ نسبوا الی رجل یقال لہ الصدوق وہم یقولون من بین سائر الیہود ان العزیر ہو ابن اللہ تعالی
اللہ عن ذلک علوا کبیرا وکانوا بجہۃ الیمن انتہی اور اوسکے مؤلف نے یہہ کتاب سنہ [illegible]ھ مین لکہی ہی اور دیکہیئے کہ
وہ اس فرقہ کے موطن اور مسکن کو اور نام و نشان کو بہت صراحت کے ساتہہ بیان کرتا ہی رہی یہہ بات
کہ اونکی کتاب مین یہہ عقیدہ لکہا ہی یا نہین اور اگر اونکا یہہ عقیدہ ہوتا تو بالضرور اونکی کتاب مین لکہا جاتا
سو حال اوسکا یہہ ہی کہ ہم رات دن برای العین دیکہتے ہین کہ سب قوم ہنود کی آفت بت پرستی مین مبتلا ہین پس
اگر اب ہم یہہ کہین کہ ہنود بت پرستی کرتے ہین تو ہر آئینہ قول ہمارا صادق ہی حالانکہ آپ بہت جگہہ اسکا انکار
کرتے ہین کہ بت پرستی کا حکم ہنود کے اعتقاد کی کتابون مین نہین ہی ظاہر ہے کہ بہت لوگ اپنی کتب عقاید کے
خلاف کام کیا کرتے ہین اور اوسکو عبادت سمجہتے ہین پس ضرور نہین کہ جو کوئی کچہہ ایسا کام کری وہ اوسکی ملت
کی کتاب مین ہو ہم مانا کہ آپکے نزدیک کلام الہی واجب الاذعان نہین مگر یہہ تو آپ بھی نہین کہہ سکتے کہ وہ خبر
نہین بالبداہت وہ خبر تو ہی اور یہہ بھی آپ نہین کہہ سکتے کہ صدق اس خبر کا عقلا ممتنع ہی پس اسمین تو کسی
طرح شک و شبہہ نرہا کہ وہ خبر محتمل الصدق ہی یہانتک تو آپ بھی انکار نہین کرسکتے غایت الامر یہہ ہی کہ آپ
صرف یہہ کہہ سکتے ہین کہ جس طرح محتمل الصدق ہی اوسیطرح محتمل الکذب ہی پس لازم آیا کہ دونو یعنی احتمال
صدق و کذب کا برابر ہین اور جب دونو احتمال برابر ہین تو جبتک قطع احتمال صدق پر کوئی دلیل قائم نہو

تکذیب اُس خبر کی یعنی بالجزم یہہ کہدینا کہ یہہ خبر جہوٹی ہے اور کبہی کسی یہودی نے ایسا نہین کہا ایک
قول بیدلیل ہے کہ لائق پذیرائی کے نہین ہم آپ سے اور آپکے پیشوا پادری فنڈر سے دریافت کرتے
ہین کہ آپ جو یہہ کہتے ہین کہ کبہی کسی یہودی نے ایسا نہین کیا یہہ کہنا ازروی علم ویقین کے ہی یا ازروی علم الیقین
کے نہین صرف مبنی اوپر تردد اور وہم اور شک کی ہی اگر شق ثانی ہی یعنی مبنی اوپر وہم و تردد و شک کی
ہے تو آپکے حق مین کچہہ مفید نہین کیونکہ مجرد وہم و شک و تردد مستلزم کذب خبر کا نہین ہوسکتا بلکہ خود آپ
ہی کا قول غلط ہی اسلئی کہ آپ کا وہ مقولہ جملہ خبریہ ہی اور جو خبر کہ ازروی علم ویقین کے نہو ہر آئینہ جہوٹی
ہے پس لازم آیا کہ آپکا بہی یہہ مقولہ جہوٹا ہی وہو المطلوب اور اگر مبنی اوپر علم ویقین کے ہی تو وجہ اس یقین
اور بنا اس اعتقاد جازم کی بیان کیجئے آیا آپنے اُس زمانہ کے یہود کی زبان سے انکار اُس الزام کا
ہوا اوپر عائد کیا گیا تہا بگوش خود سنا یا اونکی کسی کتاب مین لکہا ہوا دیکہا یا بسبب اپنے اعتقاد کے آپنے
اُس زمانہ مین کسی یہودی کے گہر مین جنم لیا تہا اور یہودی تہی اور اب بسبب شتی اعمال کے ہندو کے
گہر مین جنم لیکر ہندو ہوئی ہو اور بسبب قوت ریاضت کے مانند جوگیشروں کی واقعات قالب ہای گذشتہ
آپکو یاد آتی ہین ذری عنایت فرماکر مفصل بیان کیجئی اور اگر کچہہ وجہ بیان نہین کرسکتی تو مقولہ آپ کا محض
بیدلیل ہے اور بیدلیل بات تو بقول بششٹ حکیم کے برہما کی بہی لائق قبول کے نہین آپ تو کس شمار و قطار
مین ہین **قولہ** طلاق اور اعتاق ہی الخ لالہ جی ظاہرا آپکو رجعت ہی طرہ یہہ کہ ایسی مجاہر بالطلاق ہو گئی
کہ خویش و اقارب سے تجاوز کرکے مخالفین کو سُناسُنا کر طلاق دیتی ہو کہنا نہ کہ طلاق دئی جاؤگے نصاب طلاق
تو پہلے ہی رسالوں مین پوری ہو گئی ہی کیا اُس نیکبخت کو اور کہین روٹی نہین ملتی جو آپکے گہر طلاق ہی کہانے
پر پڑی ہے سمجہدانی لالہ جی قابل ملاحظہ ہی کہ لفظ اعتاق استعمال مین لائی ہین ظاہرا بسبب بے علمی مجرد و مزید فیہ
مین تفرقہ نہین کرسکتی **قولہ** بالفرض اگر عہد محمدی مین کسی یہودی نے ازروی تضحیک یا تشکیک اسطرح کہا بہی
ہو دی تو قابل طعن قطعاً نہین ہی کہ دینیات یہود سے خارج ہی انتہی سمجہدانی لالہ جی کی قابل غور ہی مین حیران
ہوں کہ دینیات اونکی نزدیک کسکا نام ہی کیا وہ جگ اور اوپاشنا اور کرم کو ہی دینیات سمجہتی ہین اور
جو چیزین کہ موجب کفر اور شقاوت عقبی ہین اونسی پرہیز کو داخل دینیات نہین سمجہتی کیا لالہ جی کے نزدیک
کلمات کفریہ ازروی استہزا یا شک کے کہنا کچہہ مضر دین نہین ہی اور ایسے کہنے والون پر کچہہ اونکی شریعت مین
تعزیر اور تہدید واجب نہین حقیقت یہہ ہی کہ لالہ جی نے اپنی دین کی کتابین نہین دیکہین اور علم وعقل سے
قطعاً معذور ہین فصل تیسری موجبہ مرم ساتت پرب مہابہارت مین قصہ مین اندر کے لکہا ہی کہ تو مرا
بلسور شغال می بینی در اول جنم برہمن بودم امانت بیدہا و علوم میکردم ازین مر شغال شدم انتہی دیکہیے

کہ اہانت دین ایسا سخت گناہ ہی کہ جسکی ایسی سخت سزا ہی اور چونکہ استہزا مستلزم اہانت ہی اور شک ذاتاً و صفات مین بالاتفاق موجب سوء خاتمہ ہی پس بحکم بداہت لائق تعزیر اور تہدید ہی اور کمال حماقت و بیدینی لالہ جی کی ہے کہ ایسے مرتکبان کبائر کو قابل طعن بھی نہین سمجھتے مگر وہ اونکا قول بھی نسبت اونکے دین حق بجا ہی کیونکہ وہ ایسے دین مین ہی کہ جسین اسکو کہا وہ بالیقین باطل ہی اگر اوسکی اصل کے خلاف کوئی شخص بطور استہزا یا شک کے کچھ کلام کرے تو واقعی محل طعن نہین قولہ جیسے مسلمانان ہند حرکات جہال ہنود کو لائق طنز جانتے ہین ویسے ہی مصنف قران قابل اعتراض مانتا ہی انتہی بھلا مسلمان طنز کرین تو کرین اور ہنود کو مطعون فرما دین تو فرما دین کہ اونکے دین مین امر بالمعروف اور نہی عن المنکر فرض ہی اور حق تعالی نے اونکے پیشوای دین محمد بن عبد اللہ صلعم کو سب خلق کی رہنمائی کیواسطے مبعوث کیا ہی کیا خاص اور کیا عام وہ سبکی ہدایت کے لئے بھیجے گئے ہین یہہ تو فرمائیے کہ مہاراج سری کرشن جی سازندہ گیتا کو کیا ہوا تہا کہ اتباع مسلمانون کا کرکے کہتا ہی کہ بیوقوف ہین جو میری صورت بناتے ہین اشلوک ۳۰۰ کرشن گیتا مین ہی کہ جاہل دیوتون اور ستارون کو پوجتے ہین اشلوک ۳۰۳ مین ہی کوتاہ عقل دیوتون کی پوجا سے جو پہل پاتے ہین وہ سریع الزوال ہی اور انکا حشر اونکی ہمراہ ہوتا ہی مگر اصل مطلب سے محروم رہتے ہین ایسے ہی کارندہ بید کے کیا دنیا جانتی دیکھی کہ مسلمانونکی پیروی کو سعادت اپنی سمجھکر بزرگوارن اینکہہ ججر بید مین دیوتا پرستون پر طعن کرتا ہی اور سرب مید اینکہہ ججر بید مین جگ کرنیوالون پر لعنت بھیجتا ہی کیا جناب لالہ اندرمن صاحب یہہ لوگ جنہون ان دونو اپنکہدون مین لعنت کی ہے کب جہال مین نہ تھے کیا یہہ لوگ علماء اور خواص ہند تھے کیا انکی عقائد کی کتابون مین دیوتون کی پرستش اور دیوتون کیواسطے جگ کرنا جائز یا واجب لکہا ہی ذری عنایت فرماکر اس بحث کو مشرح لکہئے مگر مین بالیقین جانتا ہون کہ طبع والا اس مقام پر بلاشک و حسب عادت طالب اختصار ہو جاویگی اور آپ بہلا حوالہ پیش آویگے آپکو اگر کچہہ بہی سمجہہ ہوتی تو پادریون کی تقلید مین اپنی اتنی پت نہ کہوتے پادریون اور سرداگیون نے آپکو خوب مسخرہ بنایا ہی کہ اونکی ہاتہ اچہا ایک کہلونا آیا ہی جسنے بہت آپکو سمجہایا مگر ہمارا سمجہانا تو کیا آپ نے سری کرشن جی کی نصیحت پر بہی عمل نفرمایا بحث و مباحثہ آپکا کام نہین کرشن گیتا پر عمل فرماؤ اور نون تیل بیچو کہا تو آپکی نجات بحث و مباحثہ مین نہین جسکام کے واسطے آپکو بنایا ہی وہی آپکی حق مین بہتر ہے قولہ پہر یہہ الزام مصنف ہدیہ کا کہ مسلمان بہی کہہ سکتے ہین الخ دال ہی اوسکی کوتاہی عقل پر کیونکہ کتاب مذہب ہرن کشب دیو فی الحال بکلیہ مفقود ہی برخلاف کتب بید کہ ہنوز صفحہ روزگار پر موجود ہین انتہی سبحان اللہ لالہ جی کی تک بندی کی ہوس مین اپنی اصل کو بہی بہولگئے مفقود ہی کا قافیہ موجود ہی تو دیکہہ لیا مگر یہہ نہ سمجہے کہ یہہ خبر کتب کی ہی اور کتب لفظ جمع ہی پس

خبر بھی جمع ہونی چاہیئے یہہ کہا جاتا ہی کہ کتابین موجود ہین کوئی یہہ نہین کہتا کہ کتابین موجود ہی شاید لالہ جی نے
ازراہ جہل کے علوم عربیہ سے لفظ کتب کو مفرد سمجھا ہی اسی سبب سے خبر مفرد لائی ورنہ وہ تو بڑا نحوی اپنی تئین
سمجھتے ہین چراغ نحو تالیف فرمائی ہی تعجب ہی کہ ایسی کوتاہ عقل اور نادان ہوگئی کہ آگے پیچھے کی خبر نہ رہی
آمدم بر سر مدعا یہہ تو ہم بھی کہہ سکتے ہین کہ فرقہ صدوقیہ کی کتابین صفحۂ زمین سے مفقود ہین برخلاف کتب ہنود
کے کہ ہنوز صفحۂ روزگار پر موجود ہین **قولہ** عہد محمد سے آجتک یہود معارضہ پیش آتے ہین اور آیت سورۂ
توبہ کی حضرت کی خانگی تاریخ دانی پر شاہد لاتے ہین انتہی صاحب اعجاز نے اس مقام پر ایک معقول تقریر کی ہی یعنی
یہود مین اگر کوئی فرقہ عزیر کو ابن اللہ نکہتا تو اوسی عرصہ مین یہود معارضہ پیش آتے اور اسی امر کو دلیل
تکذیب قرآن کے دلیل لاتے اسکی جواب مین لالہ اندرمن با فترا پردازی پیش آئی کہ ہم عہد محمد سے آجتک الخ
مگر یہہ سراسر افترا ہی کبھی اس عہد کے یہود نے بلکہ ہزار برس بعد تک بھی کسی نے یہود و نصاری مین سے
یہہ معارضہ نہین کیا اسلئے کہ فرقہ صدوقیہ مدت مدید تک بعد بعثت نبی کے موجود رہا اسوقت تک کسیکو
مجال اسکے معارضہ کا ذرہ بھی نہین ہوئی بعد معدوم ہوجانے اس فرقہ کے پادری فنڈر نے بسبب جہالت کے علم
آثار و ملل و نحل سے یہہ معارضہ پیش کیا اور لالہ جی نے تقلیداً اوسی سیکہا اگر لالہ جی اسبات مین افترا
پرداز نہین تو اپنی اس مقولہ کو ثابت کرین **قولہ** شاید کہ کسی یہود نے براہ ظرافت و لطافت کہا ہووے
کہ انبیت عزیر دینیات سے ہی پس حضرت ہزل کو جدل جانکر اور ظرافت کو فصاحت مانکر یہود پر گرفت کرنے لگی
انتہی الحمد للہ و المنۃ کہ خدا تعالی نے اپنی قدرت کاملہ سے لالہ اندرمن کو خود انہین کی زبان و قلم سے جھوٹا
بنا دیا دیکھو اول دعوی اونکا ضروریہ سالبہ تہا یعنی ہرگز کسی یہود نے ایسا نہین کہا یہان اوسکی نقیض موجبہ
ممکنہ عامہ اپنی قلم سے آپ ہی لکھتے ہین کہ شاید کہا ہووے اب فرمائیے جناب لالہ صاحب آپکا کونسا قضیہ صحیح
ہے آیا سالبہ ضروریہ یا موجبہ ممکنہ عامہ اگر پہلا قضیہ سالبہ ضروریہ صحیح ہی تو دوسرا قضیہ موجبہ ممکنہ عامہ
مستحیل ہی اور ضروریہ سالبہ غلط ہی تو سب تقریرین آپکی لغو اور لاطائل ہوگئین جب امکان اس قول یہود
کا خود آپ ہی کی تقریر سے ثابت ہوگیا تو پہر آپکو صحت آیۂ قرآن مین کیا کلام رہا آگے رہی یہہ بات کہ ازراہ
ہزل و مزاح ایسا کہتے تھے تو اثبات اسکا آپکے ذمہ ہی ہزل و مزاح تو دونو امور ثبوتیہ مین سے ہین یہان تو
آپ کا عذر و انکار بھی پیش نہین جا سکتا علاوہ اسکی امور اعتقادیہ اصول دین مین مزاح اور ہزل بھی
ہرگز جائز نہین اور ہر آئینہ مستوجب سرزنش اور تعزیر اور تہدید ہی چنانچہ مفصل بحث اسکی مرقوم ہو چکی
پس آپ اس تہدید و گرفت پر کس منہ سے گرفت کر سکتے ہین دیکھا آپ نے اعجاز قرآن منکرین اور غیر
کو کس کس خوبی اور کس اعجاز کے ساتھ انہین کی زبان و قلم سے بیوقوف اور جاہل بنایا ہی اسی نہج

اگر ایمان نہ لاوین تو انکی قساوۂ قلبی ہی ہمکو کچھہ ہمہ دانی لالہ صاحب کی بھی بیان ظاہر کرنی منظور ہی تاکہ زیادہ تر
ناظرین کو اعجاز قران معلوم ہو جاوے اولاً فرماتے ہین کسی یہودی نے الخ یہود جمع ہی یہودی کی قاعدہ ہے کہ جب منسوب
کو جمع کرنا منظور ہوتا ہی تو ایک طریق یہہ بھی ہی کہ یاء نسبت کو حذف کر دیتے ہین پس یہان محل استعمال مجموع
تنہا بعد لفظ کسی کے ہمیشہ لفظ مفرد آتا ہی نہ لفظ مجموع ع کسی دیو نے دی پری کو خبر ع کہ شب
کو وہ کسی معشوق سے دو چار رہا + یہہ تو مین نہین کہہ سکتا کہ لالہ جی ایسے جاہل بیوقوف ہین کہ انکو قاعدۂ
جمعیت منسوب بھی معلوم نہو مگر انہون نے تو چراغ نحو تالیف فرمائی ہی اور یہہ بھی نہین کہہ سکتا کہ اردو کے
اس محاورہ سے جاہل ہون اکثر مسلمانون کے پاس آتے جاتے ہین مگر واقع مین یہہ اعجاز قرآن ہی کہ طاعنین کا جہل
آشکارا کر دیتا ہی ثانیاً فرماتے ہین کہ ہزل کو جدل بانکر الخ ظاہر ہے کہ ہزل کے مقابلہ مین جد ہی نہ جدل اور ہزل
تو منجملہ جدل کے ہی نہ مقابل اوسکی ظاہراً کہین لفظ جد بمقابلہ جدل کے لکھا دیکھا چونکہ تک بندی کا نہایت شوق
ہے فرط شوق مین خیال صحت کا نرہا اور لام بڑہا دیا ثالثاً فرماتے ہین کہ مزاحت کو فصاحت بانکر الخ دیکھئے لفظ
مزاحت صریح غلط ہی زیادتی مثناۃ فوقیہ اس لفظ مین محض غلط ہے مگر تک بندی کے غلبۂ شوق نے لالہ جی
کی جہالت آشکارا کی پھر بمقابلہ مزاح فصاحت کا لانا حماقت بالای حماقت ہی مرجع فصاحت الفاظ مین کیا
مزاح بکلام فصیح ادا نہین ہو سکتا الغرض اس کلام مین غایت درجہ کی ہمہ دانی لالہ اندرمن کی مانند آفتاب نصف النہار
کی تابان ہی کہ ایکبات بھی زبان سے صحیح نکلی اور نہین ہی یہہ مگر اعجاز قرآن کہ لَہُم قُلُوبٌ لَا یَفقَہُونَ بِہَا وَلَہُم
اَعیُنٌ لَا یُبصِرُونَ بِہَا وَلَہُم آذَانٌ لَا یَسمَعُونَ بِہَا فَاِنَّہَا لَا تَعمَی الاَبصَارُ وَلٰکِن تَعمَی القُلُوبُ الَّتِی فِی الصُّدُورِ
**قولہ** حدیث مین وارد ہی کہ محمد صاحب نے بجای محمد رسول اللہ کے محمد بن عبد اللہ تحریر کیا اس حدیث سے ظاہر
ہے کہ محمد صاحب امی نہ تھے انتہی خیانت پردازی لالہ جی کی لائق لحاظ کے ہی جس حدیث کے حوالہ سے لکھتے ہین
اوسی حدیث مین یہہ عبارت موجود ہی ولیس یحسن یکتب یعنی کچھہ اچھی طرح لکھنا نہین جانتے تھے اور کثیر
لکھے پڑھے آدمی اب بھی موجود ہین کہ صرف اپنا نام بقید ولدیت خط خام مین لکھہ لیتے ہین مگر اور کچھہ نہین
لکھہ سکتے پھر صرف نام کا لکھہ لینا منافی امی ہونیکا اصلا نہین ہی **قولہ** شیعہ تو علانیہ کہتے ہین کہ محمد صاحب
اکثر علوم مین ہوشیار تھے اور ستر زبانون سے خبردار انتہی علوم سے خبردار ہونا دوسری بات ہی اور لکھا پڑہا
ہونا اور امر ہی شیعہ اور سنی دونو متفق ہین اس پر کہ جو علوم کہ متعلق تحقیق مبدء و معاد کے ہین اور اصل مقصود
ہین وہ جناب رسالت مآب صلعم کو حاصل تھے مگر اس قسم کا علم اصلا منافی امی ہونیکا نہین اور یہہ افترا
لالہ جی کا ہی کہ شیعون پر بربا کرتے ہین کہ ستر زبانون سے خبردار تھے اور بالفرض اگر یہہ بھی کہا جاوے کہ
فی الحقیقت ستر زبانون سے واقف تھے تو بھی منافی امی ہونیکا نہین اب ہم بہت آدمی نے لکھے پڑھے ایسے دیکھتے

ہین کہ فارسی اور اردو اور انگریزی سمجھہ لیتے ہین اور اونمین کلام بھی کر سکتے ہین پس یہہ صفت بھی منافی اُمّی ہونے کی نہین ہی **قولہ** ان روایات کی ضد و خلاف سورہ عنکبوت مین ہی وَمَا كُنْتَ تَتْلُوْ مِنْ قَبْلِهٖ مِنْ كِتٰبٍ وَّ لَا تَخُطُّهٗ بِيَمِيْنِكَ یعنی اس سے پہلے تونے کوئی کتاب نہین پڑہی اور اپنی ہاتہہ سے نہین لکہی فقط انتہی حمق لالہ جی کا دیکہو لکہہ لینا صرف نام کا کسطرح ضد اسکی ہوتا ہی کہ کاتب نامنے کوئی کتاب نہین پڑہی اور نہ کوئی کتاب لکہی آج ہزار آدمی ہم ایسے نشان دے سکتے ہین کہ جنہون نے نہ کوئی کتاب پڑہی ہوتی ہی نہ لکہی ہوتی ہی مگر نام اپنا لکہہ لیتی ہین لالہ جی علم منطق اور مناظرہ سے ناواقف محض ہین از راہ بوالہوسی دخل در معقولات کرنا چاہتے ہین مگر غیرت حق ہر جگہہ ایسی ہپکارا دیر ڈالتی ہی کہ جہالت اونکی خوب ہی ظاہر ہو جاتی ہی بہلا غور تو کرو کہ یہہ قضیہ کہ فلانے شخص نے اپنا نام لکہدیا کس قاعدہ میزانی کی رو سے مناقض اس قضیہ کا ہوا کہ اوسنے پیشتر اس سے نہ کوئی کتاب پڑہی نہ لکہی لالہ جی کہین تو غیرت کو کام مین لائیے ایسی بیباک بیشرم تو نہ بنجائیے ہماری نصیحت ماننے سے عار ہی تو کرشن گیتا ہی پر عمل کر کر نون تیل بیچ کہائیے اور علوم شریفہ مین دخل نفرمائیے کہ بقول سری کرشن یہہ آپکا کام نہین **قولہ** سورہ انعام مین ہی وَالَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْلَمُوْنَ اَنَّهٗ مُنَزَّلٌ مِّنْ رَّبِّكَ یعنے جنکو ہمنے دی ہی کتاب وہی جانتے ہین کہ یہہ قران تیرے ربکے پاس سے نازل ہوا ہی دیکہو یہہ آیت سراسر خلاف واقع اور برعکس تاریخ انتہی یہہ بدمستی لالہ جی کی کاسہ لیسی پادری فنڈر سے ہی ان دونو جاہلون کو کچھہ علم آراء و ملل و نحل نہین اور اس معاملہ کو لالہ جی جو از راہ جہل متعلق تاریخ سمجھتے ہین یہہ حماقت بالائی حماقت ہی اس امر کی مطابقت واقع پر ہماری پاس بہت دلیلین ہین مگر چند دلیل اسجگہہ لکہتا ہون اولا یہہ کہ پادری صاحب کو بہی شاید معلوم ہوگا کہ منجملہ اہل کتاب کے ایک فرقہ عیسویہ ہے کہ نبوت عیسیٰؑ اور محمدؐ پر اقرار کرتے ہین اور یہہ فرقہ کچھہ نیا نہین ہی قبل از بعثت عیسیٰؑ اور محمدؐ کے موجود تہا ہر چند کہ اونکا اعتقاد مین یہہ ہی کہ بعثت عیسی کی منجملہ بنی اسرائیل کے ایک خاص قوم کیطرف تہی اور بعثت محمدؐ کی خاص بطرف عرب ہی لیکن حقیقت نبوت اور قران کا اونکو کچھہ انکار نہین پس جب یہہ حال ہی تو آیہ کریمہ کی مطابقت واقع مین اور لالہ جیا اور پادری صاحب کی مخالفت حق مین اور حماقت مین کیا شک شبہہ ہی دوسری دلیل محمد بن اسمعیل بخاری نے اپنی جامع مین بسند متصل مرفوع نقل کیا ہی کہ جب قیصر روم کے پاس نامہ جناب رسالت مآب صلعم کا پونہچا تو اوسنے حکم دیا کہ جو لوگ رسول اللہ صلعم کی قوم کے یہان کسی تقریب سے آئے ہین اونکو تلاش کرکے حاضر کرو چنانچہ ابو سفیان بن حرب مع قافلہ کفار قریش کے اوس عرصہ مین بتقریب تجارت وہان تہے اونکو مع قافلہ قریش کے حضور مین قیصر کی حاضر کیا گیا تو اوسنے قافلہ سے پوچہا کہ تم مین از روی نسب کے کون شخص قریب تر ہی اس شخص سے جو دعوی نبوت کا کرتا ہی ابو سفیان نے کہا کہ مین ہون بادشاہ نے اونکو اپنے پاس بلالیا اور اور قریشیون کو اونکی پیچہے

گہبراکر کے ترجمان سی کہا کہ ان لوگونکو سمجہا دو کہ مین حال اُس شخص کا جو نبوت کا دعوے کرتا ہی اِس شخص سی پوچہتا
ہون اگر یہہ کچہہ جہوٹ بولے تو تم تکذیب اسکی کیجیو ابوسفیان کہتے ہین کہ خدا کی قسم ہی کہ اگر مجکو اِس امر کی شرم
نہوتی کہ یہہ میری ہمراہی گہر آکر کہین گے کہ اسنے جہوٹ بولا تو مین بے شک اُنکی شان مین جہوٹی باتین کہتا بادشاہ نے
پوچہا کہ یہہ شخص یعنے محمد صلعم نسب مین کیسا ہی مین نے کہا کہ صاحب نسب ہے پہر اوسنے پوچہا کہ یہہ دعوی کسی نے تم مین
سے اِس سی پہلے بہی کیا ہی مین نے کہا کہ نہین پہر اوسنے پوچہا کہ کبہی اِس دعوی سی پہلے تمنے کسی بات مین اُسکو متہم
بکذب سمجہا ہی مین نے کہا نہین پہر اوسنے پوچہا کہ اوسکی آباء مین کوئی بادشاہ ہوا ہی مین نے کہا کہ نہین پہر اوسنے
پوچہا کہ آسودہ لوگ اوسکی تابع ہین یا ضعفاء مین نے کہا کہ ضعفاء پہر اوسنے پوچہا کہ آیا بڑہتے جاتے ہین یا کم
ہوتے جاتے ہین مین نے کہا کہ بڑہتے جاتے ہین پہر اوسنے پوچہا کہ آیا کوئی بعد داخل ہونے
کے اُس دین سے ناراض ہوکر پہر بہی جاتا ہی مین نے کہا کہ نہین پہر اوسنے پوچہا کہ آیا کچہہ دہوکہ بازی کرتا ہی مین نے
کہا کہ نہین اور اب ہم اُس سی ایک مدت پر ہین اب ہم خوف کرتے ہین کہ شاید کچہہ دہوکہ بازی کری ابوسفیان کہتے
ہین کہ کوئی کلمہ اِس سی زیادہ مین بڑہا نہ سکا اِس خوف سی کہ یہہ میری ہمراہی میرا جہوٹ نقل کرینگے پہر اوسنے پوچہا
کہ تمہاری اور اوسکی درمیان قتال بہی ہوا مین نے کہا ہان پہر اوسنے پوچہا کہ انجام لڑائی کا کیا ہوا مین نے کہا کہ
کبہی ہم اوسپر کبہی وہ ہمپر غالب ہا پہر اوسنے پوچہا کہ پہر وہ کس چیز کا تمکو حکم کرتا ہی مین نے کہا کہ حکم کرتا ہی اسکا کہ ہم
صرف خدا تعالی کی پرستش کرین اور کسی دوسرے کو شریک نکرین اور نہی کرتا ہی عبادت سی اُنکی جنکو ہماری باپ دادا پرستش
کرتے تہی اور حکم کرتا ہی نماز اور صدقہ اور عفاف اور وفاء عہد اور اداء امانت کا جب اُسنے یہہ سب سن لیا تو ترجمان
سی کہا کہ ان سی کہو کہ مین نے تم سی اوسکی نسب کو پوچہا تمنے کہا کہ صاحب نسب ہے اور یہی حال ہی بعثت انبیا کا نسب
وقوم کے باب مین پہر پوچہا مین نے کہ کسی نے یہہ دعوی پہلے بہی اوسکی قوم مین سی کیا ہی تمنے کہا کہ نہین اگر کوئی
تم مین پہلی ایسا گذرا ہوتا کہ جسنے یہہ دعوی کیا ہوتا تو مین سمجہتا کہ پیروی اُس بات کی کرتا ہی جو اُس سی پہلی کی
گئی تہی پہر مین نے پوچہا کہ آیا تم اوسکو کسی بات مین پیشتر متہم بکذب سمجہتی تہی تمنے کہا کہ نہین تو مجکو یقین ہوا کہ جو
شخص آدمیون پر جہوٹ نہین بولتا کسطرح ہوسکتا ہی کہ خدا پر جہوٹ بولے پہر مین نے تم سی پوچہا کہ اوسکی آباد
مین کوئی بادشاہ ہوا ہی تمنے کہا کہ نہین تو میرا یہہ گمان بہی رفع ہوگیا کہ شاید اپنے باپ دادا کا ملک چاہتا ہو
پہر تمنے کہا کہ ضعفا اوسکی تابع ہین تو یہی لوگ رسولون کے تابع ہوتے ہین پہر تمنے کہا کہ اتباع اوسکی بڑہتی جاتی ہین
تو یہی حال ہی ایمان کا کہ روز افزون ہوتا ہی یہانتک کہ کامل ہوجاوے پہر تمنے کہا کہ دین کو ناپسند کرکے کوئی مرتد نہین
ہوتا تو یہی حال ہی ایمان کا کہ جب لہین اوسکی محبت بیٹہہ جاتی ہی پہر کوئی چیز اوسکو ناراض نہین کرسکتی پہر تمنے کہا کہ وہ
دہوکے بازی نہین کرتا تو یہی حال ہی رسولون کا کہ وہ دہوکہ بازی نہین کرتے پہر تمنے کہا کہ لڑائی مین کبہی تمپر وہ

کبہی ہم اوسپر غالب ہو جاتے ہین تو یہی حال ہی رسولون کا کہ امتحان لئی جاتے ہین اور عاقبت کار انکی فتح ہوتی ہی پہر تمنی کہا کہ وہ حکم کرتا ہی اسکا کہ تنہا خدا کی عبادت کرو اور اوسمین کچہہ شرکت نکرو اور منع کرتا ہی تمکو پرستش سی اوسکی جسکو تمہاری باپ دادا پوجتی تھے اور امر کرتا ہی تمکو نماز اور صدقہ اور عفاف اور ادای امانت کا اور یہی صفات ہین نبی کی تحقیق مین مین خوب جانتا تہا اسبات کو کہ وہ نبی پیدا ہونیوالا ہے لیکن یہہ نہین جانتا تہا کہ وہ تم مین سی ہی اور اگر جو کچہہ تمنی کہا راست ہی تو قریب ہے کہ مالک ہوگا وہ اس جگہہ کا جو میرے پانون کے نیچے ہے اور اگر مجکو توقع ہوتی کہ چہوڑ دیا جاونگا اوسکی پاس تک تو بیشک اوسکی ملنی کا قصد کرتا اور اگر ہوتا مین اوسکی پاس تو قسم ہی کہ ہر آئینہ دہوتا مین اوسکی پانو ونکو الی اخرالحدیث دیکہی حال اہل کتاب کا اگر ایسی ہی سند مرفوع متصل سی یہود و نصاری و ہنود ہماری ساتہہ بمعارضہ پیش آوین تو البتہ گنجایش اور ایک بات بہی ہی تہ یہہ کہ بلا اسناد اور بلا ذکر رواۃ بطور مجادلہ اور مشاغبہ کے اپنی دل سی باتین بنا کر مباحثہ کو مستعد ہو وین دلیل سوم محمد بن اسمعیل بخاری کے جامع مین بسند مرفوع متصل مروی ہی کہ ورقہ بن نوفل جو پہلی مشرک تہا اور پہر نصرانی ہوگیا تہا اوسی نے حال جناب رسالت مآب صلعم اور نزول قران کا دریافت کرکے کہا کہ ہذا الناموس الذی انزل اللہ علی موسی مگر اوسکو اجل نے مہلت ندی کہ ابتدا ایام بعثت مین انتقال ہوگیا اب دیکہی ہماری استحکام تاریخی کو جو بات ہم کہتے ہین اوسکو ہم ایسی سند محکم سی منزل تک پونہچا دیتی ہین کہ یہود و نصاری اور ہنود ایسی سند سی اپنی اون کتابونکو بہی جنکو وہ کتب آسمانی قرار دیتی ہین ثابت نہین کرسکتے پس بمقابلہ ہماری اخبار مستندہ کے بے سند محض باتین بنانا سورج کے سامنی خاک اوڑانا ہی دلیل چہارم کتب عہد عتیق اور جدید مین بہت جگہہ نبی آخرالزمان صلعم کی بشارت موجود ہی باوجودیکہ محرفین نے اوسمین بہت تحریف کی ہی اور اب بہی تحریف سی باز نہین آتے اور عجیب عجیب غابازیان کرتے ہین کہ کہین نام کا ترجمہ کر ڈالتی ہین کہین ایک لفظ کے بعد تفسیر اوسکی درمیان دو خطون ہلالی کے لکہہ دیتی ہین پہر دوبارہ جو چہاپتے ہین وہ خطوط بہی دور کردیتی ہین لیکن باانہمہ اب تک ایسی وضاحت کے ساتہہ خبر جناب رسالت مآب کی موجود ہی کہ ممکن نہین کہ کوئی صاحب عقل اونکو پڑہ کر دلمین یقین نبوت جناب رسالت مآب کا نکرے گو کہ کسی غرض دنیاوی اور حب جاہ کے سبب زبان سی اقرار نکری اور ازراہ حسد و عناد کے تکذیب پر قائم رہی ہر چند کہ لکہنا اون سب خبرون کا اس کتاب مین موجب تطویل ہی اگر کسی شخص کو شوق اونکی دیکہنی کا ہو کتب مباحثہ اہل اسلام اور نصاری کو ملاحظہ کرے علی الخصوص استفسار مولانا آل حسن اور ازالۃ الاوہام مولانا رحمت اللہ اور اعجاز عیسوی ڈاکٹر وزیر خان کو جزاہم اللہ عنی وعن سائر المسلمین خیرالجزا او پہر بہی مین چند خبرین جو اس امر پر دلیل قطعی ہین کہ علماء بنی اسرائیل کو از روی اخبار انبیاء سابقین کے اوپر نبوت محمد صلعم اور حقیقت قران کے یقین تہا

یہان لکہنا ہون باب دہم سفر استثنا رتوریت مین بنی اسرائیل کیطرف خطاب کرکے فرمایا ہی کہ تمہاری بہائیون
مین سے ایک نبی مانند موسیٰ کی بہیجوگا الخ اس خبر کی تشریح باب سوم رسالہ اعمال حواریان مین اسطرح پر مرقوم ہی
کہ پیشوای زندگی راکشتید اما خدا اورا از مردگان برخیزانید خدا چیزہا راکہ خبر دادہ بود درباره وفات مسیح
کامل کرد پس توبہ نمائید و بازگشت کنید تاکہ گناہان شما محو شود و تاکہ زمان تازہ گی از حضور خداوند بیایند و
عیسیٰ مسیح راکہ از ابتدا بشما بشارت دادہ شد باز فرستد زیراکہ باید کہ آسمان او را نگاہدارد تا وقت ثبوت انچہ خدا زبان
پیغمبران خود از ایام قدیم فرمودہ است کہ موسیٰ بہ پدران ما گفت کہ خدای شما خداوند پیغمبری را مثل من از برای شما
از میان برادران شما مبعوث خواہد کرد و ہرچہ او بشما گوید شمار است کہ اطاعت نمائید و چنین خواہد بود کہ
ہرکس کہ سخن آن پیغمبر را نشنود از قوم بریدہ خواہد شد و ہمگی پیغمبران از سموئیل و متعاقبان او ہرکس کہ چیزی تکلم
نمودہ است خبر از ین ایام دادہ است و شما پسران پیغمبران ہستید و پسران آن وثیقہ کہ خدا با پدران ما موثق کردہ
چون با ابراہیم گفت کہ ہمگی قبائل زمین بہ نسل تو مبارک خواہد شد پس نخستین خدا پسر خود عیسیٰ را برخیزانیدہ نزد
شما فرستاد کہ برکت دہد شمارا بہ برگردانیدن ہرکس را از اعمال زشت خود انتہی اب دیکہیے وہ کونسا اہل کتاب ہی
کہ کتاب پر ایمان لایا ہو دی اور تصدیق اس خبر کی بحق نبی آخر الزمان صلعم کے نکر ہی اگرچہ علمای عیسائی اس خبر کا
مصداق ازراہ عناد و حسد کے واسطے بہکانے جہال کے جناب مسیح کو بیان کرتے ہین لیکن وہ بہی خوب سمجہتے ہین
کہ جناب مسیح ہرگز مصداق اس خبر کے نہین ہوسکتے اور ایک ایک ورس اس خبر کا انکی اس خلاف نمائی کی تکذیب
کرتا ہی دیکہو صاف لکہتا ہی کہ پہر آنا عیسیٰ علیہ السلام کا موقوف ہی اسپر کہ یہہ خبر درباب بعثت نبی آخر الزمان کے کمل
ہو جاوی اور جبتک کہ خبر کمل نہولیگی یعنی وہ نبی مبعوث اور مطاع خلائق نہولیگا تب تک عیسیٰ کو آسمان نگاہ رکہی
رہیگا پہر چونکہ بنی اسرائیل بنی اسمٰعیل کو بنظر حقارت دیکہتے تہے اس سبب سے یہہ مظنہ تہا کہ ایسا نہو کہ بر وقت
ظہور اس نبی موعود کے کہ نسل سے برادران بنی اسرائیل کے یعنی بنی اسمٰعیل میں سے ہوگا اسکو بنظر حقارت
دیکہین اور استکبار اور عدم تصدیق باعث کفران اور استحقار اور ذلت اخروی کا ہوجاوی اسلئے وعدہ خدا کا جو
حضرت ابراہیمؑ کے ساتہہ تہا کہ تمہاری نسل کے سب قبایل مبارک ہونگے انکو یاد دلایا کہ قبل از بعثت نبی
آخر الزمان صلعم وہ سمجہ لین کہ برکت خدا کی کچہہ مختص بنی اسرائیل ہی کے ساتہہ نہین ہی واللہ یختص برحمتہ من
یشاء پہر اشارہ فرمایا اسپر کہ پیشتر اس نبی کی بعثت سے واسطے اصلاح اس قسم کی زشت اعمالیون یعنی حسد
بغض اور تکبر اور حب جاہ و مال وغیرہ کے عیسیٰؑ کو بہیجا چنانچہ یہہ قول کہ نخستین خدا پسر خود عیسیٰ را برخیزانیدہ
نزد شما فرستاد اسپر دال ہے وَاِذْ قَالَ عِیْسَی ابْنُ مَرْیَمَ یَا بَنِیْٓ اِسْرَآئِیْلَ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ اِلَیْکُمْ مُّصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ
یَدَیَّ مِنَ التَّوْرٰىۃِ وَمُبَشِّرًۢا بِرَسُوْلٍ یَّاْتِیْ مِنْۢ بَعْدِی اسْمُہٗٓ اَحْمَدُ علاوہ بران اور بہت قراین لفظی ہین کہ وہ دلالت

کرتے ہین اسپر کہ مصداق اس خبر کے جناب مسیح ع نہین ہین چنانچہ تفصیل کتب مذکورہ مین مرقوم ہی بنظر اختصار ہمنی انکو
نہین لکہا خلاصہ کلام یہہ ہے کہ ہر ایک صاحب عقل بعد یقین کرنے اس خبر کے بلا شک و شبہہ اپنے دلمین اس بات کو
خوب سمجہہ لیگا کہ نبوت محمد صلعم کی وہی نبوت ہی جسکی خبر یہان دیگئی ہی مگر قساوت قلبی اور شامت اعمالی کا کچہہ علاج
نہین کہ حب جاہ یا استکبار نسب وغیرہ کے باعث بر سر تکذیب باقی رہی دلیل پنجم اشعیا نبی کی کتاب مین بہت
جگہہ خبر دی ہی النبوۃ فی العرب و بنی قیدار قیدار نام ہی حضرت اسمعیل ع کی بیٹی کا جسکی اولاد مین قریش کہلاتے ہین
دیکہئے کہ کیسی خبر صادق موجب علم صدق نبوت سید المرسلین محمد ابن عبد اللہ قرشی عربی صلعم کی ہی اور بعد اس خبر
کے کونسا اہل کتاب ہی کہ اوپر صدق نبوت نبی عربی قرشی سبط قیدار ابن اسمعیل کے یقین نکرے دلیل ششم اشعیا
نبی کی کتاب مین مرقوم ہی کہ خداوند مانند ایک بہادر کی نکلیگا اور وہ بتون کو چکنا چور کریگا اور اندہون کو
میری راہ دکہا دیگا اندہا کون میرا بندہ میرا رسول جسے مین نے پسند کیا عبد اللہ کا اندہا مسلم کا اندہا انتہی اگرچہ
یہان بجای امی کے مترجم کور دل نے اعمی لکہا ہی مگر پہر بہی مطلب مین کچہہ خلل نہین آیا کیونکہ صاف ظاہر ہی کہ
اندہے سے کور چشم مراد نہین بلکہ محل مدح مین واقع ہونا اوسکا صاف مقتضی اسکا ہی کہ مراد اس سے امی ہے
اب یہان دیکہہ لیجئے کہ صاف صاف تصریح نبوت ابن عبد اللہ صلعم کی موجود ہی کیونکہ خود اہل کتاب اقرار کرتے
ہین کہ کوئی اور نبی پسر عبد اللہ نہین گذرا پس بعد ایسی صاف خبر کے بقید ولدیت مذکور ہو کوئی عاقل نہین
کہہ سکتا کہ اہل کتاب کو کچہہ نبوت مین جناب خاتم النبین صلعم کے شک ہو اَلرَّسُولَ النَّبِيَّ الْأُمِّيَّ الَّذِي يَجِدُونَهُ
مَكْتُوبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنْجِيلِ يَأْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَاهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ الآیۃ دلیل ہفتم برنباہ جو حواری
جناب مسیح ع ہے اسکی انجیل مین اب تک بشارت نبوت محمد بن عبد اللہ صلعم کی بتصریح نام اس طور پر مرقوم ہے
کیسا ہی چہوٹا گناہ کیون نہو خدا تعالی اوسکی سزا دیتا ہی میری ماں اور میری دو بہنون نے جو مجہہ سے
محبت کی اور جو مجہکو ابن اللہ کہا حق تعالی کو ناپسند ہوا اوسنے چاہا کہ سزا اوسکو دنیا مین ملے تاکہ قیامت مین
مجہپر بنا ہی نہو میری شبہہ مین یہودا کو سولی لگی اور مین بدنام ہون کہ مسیح سولی لگایا گیا لیکن یہہ اسوقت تک
رہیگا جبتک کہ محمد رسول اللہ صلعم آوینگا جب وہ آوینگا سب ایمان دارون کے دل سے یہہ شبہہ دور ہو جاویگا
انتہی اب انصاف سے دیکہئے کہ اہل کتاب کو کیونکر اوپر صدق نبوت محمد رسول اللہ صلعم کے یقین نہوگا دلیل ہشتم
یہہ امر ہمارے اور اہل کتاب کے درمیان مین متفق علیہ ہی کہ بعد جناب زکریا ع کے تین پیغمبر دنکا ظہور متفق تہا
ایک یحیی ع کہ یہود اپنے زعم مین اونکو الیاس ع گمان کرتے تہے دوسرے عیسی ع تیسرے محمد صلعم مگر منجملہ ان تینون
نبیون کے شہرت نبوت محمد صلعم کی ایسی تہی کہ محتاج کسیطرح کی پتہ و نشان کی نہی تہی یہی سبب ہے کہ جب
یہود نے اپنے علماء اور ائمہ کو بہیجا کہ یحیی سے پوچہین کہ تو کون ہی تو اونسے اقرار کیا اور انکار نکیا بلکہ صاف کہا کہ

میں مسیح نہیں مراد انہوں نے اُس سے پوچھا کہ کیا تو الیاس ہی اوسنے کہا کہ نہیں مراد انہوں نے کہا کہ کیا تو وہ
نبی ہے اوسنے جواب دیا کہ نہیں انتہی باب اول انجیل یوحنا پس ظاہر ہوا کہ وہ تیسرا نبی جسکے نام کی لینے کے سبب شہرت
نامہ کی کچھہ ضرورت نہوئی علماء اہل کتاب مین ایسا نامی اور گرامی تھا کہ صرف لفظ نبی معہود کا اوسکی معرفت کے
واسطے کافی اور وافی تھا اب رہی یہہ بات کہ آیا وہ شخص معروف و معہود جسکی اس قسم کی شہرت درمیان اہل
کتاب تھی کون ہے سو یہہ بھی کچھہ محتاج تشریح و بیان کی نہیں ہیہ تو خود ظاہر ہی کہ عیسیٰؑ نہ تھے بعد عیسیٰ ع کے
کوئی نبی نہیں ہوا سوا اس امر کو ہم خود اہل کتاب ہی پر رکھتے ہیں کہ خدا تعالیٰ کو واحد و شاہد سمجھکر اور مطابقت صفات
جمیعہ جناب اشعیا نبی پر غور فرماکر اور اس درس کو پیش نظر رکھکر النبوۃ فی العرب و بنی قیدار اور یہی اس درس
کا لحاظ فرماکر احدہما راکب حمار و ثانیہما راکب جمل از روی ایمان کے کہدین کہ وہ کون تہا اور ہم بتا دیتا
اور تصدیق اخبار انبیاء کرام اور خدا کے کلام کی صاف کہتی ہین کہ تہا وہ مگر محمد بن عبد اللہ الہاشمی القرشی
المطلبی سبط قیدار بن اسمعیل بن ابراہیم صلعم و علیہما السلام ؎ شتر سوار عرب میر حجرہ کعبہ + کہ حجر ربوب
شتربان اوست اوبس قرآن + محمد سید الکونین والثقلین + والفریقین من عرب و من عجم + نور دلیل کہہ
یہہ خبر نامہ قرآن ہی مین نہین ہے بلکہ ۶۰۰ برس پیشتر اُس سے ارشاد جناب مسیح ع سے واضح ہوتا ہی کہ اہل ایمان
ایسا ہی سمجھتے تہے اور خوب جانتے تہے چنانچہ باب ۱۴ انجیل یوحنا مین ہے کہ جناب عیسیٰ ع نے حواریون سے فرمایا
کہ دنیا اوسکو (یعنے جو میرے بعد آویگا) دیکھتی نہین اور نہ اوسے جانتی ہی لیکن تم اوسکو جانتے ہو انتہی
اگرچہ علماء مسیحیہ برخلاف عبارت والفاظ و قراین لفظیہ و معنویہ کے ازراہ حق پوشی اور مغالطہ عوام کے کہتے
ہین کہ جس آنیوالیکی یہ خبر ہے وہ روح القدس ہے مگر استفسار کے ۱۶ ار استفسار مین براہین عقلیہ و نقلیہ سے خوب
ثابت ہو چکا ہے کہ یہہ قول اونکا بالبدیہہ غلط ہی اور مراد اس سے نبی آخر الزمان صلعم ہین الغرض بحکم الحق
یعلو ولا یعلی بعنایت الٰہی ہم اپنے مدعا کو از روی شہادت انبیاء عظام و اخبار علماء کرام کے ایسا ثابت
کر چکے کہ مثل صبح صادق کی صدق اوسکا صاحبان عقل و ایمان پر مشتبہ نرہا اب اگر لالہ صاحب یا اونکے
پیشوا پادری صاحب کو اوسپر کچھہ کسیطرح کی جرح ہو یا اوسکی تکذیب پر کوئی دلیل رکھتے ہون تو پیش کرین
بعید نہین کہ لالہ اندرمن صاحب یہہ شبہہ پیش کرین کہ اگر واقع مین علماء بنی اسرائیل نبوت محمد ع اور قرآن کو برحق
سمجھتے تھے تو کیون اوسکی تکذیب کرتے تھے جواب اسکا یہہ ہی کہ بہت امور مثل حب جاہ اور حب قبول خلق اور حب
مال وغیرہ ایسے ہوتے ہین کہ ضعیف الایمان نسبت اُنکی بے ایمانی اور تکذیب حق جان بوجھکر اختیار کرتے ہین
دیکھو حال لالہ اندرمن کا کہ باوجود دیکہ مسئلہ توحید فی التثلیث کے خلاف بید ہونیکا خود اقرار کیا ہی پہر بھی بنظر
حب جاہ و مال جامی خاطر بعض ہنود وستوونکی شرح باب دوم تحفۃ الاسلام مین اوسپر کیسا اصرار فرمایا ہی اور بمقتضی

کیسی ہی دلیلین اوسکی اثبات پر قائم کی ہین پس ظاہر ہوا کہ علم حقیت امر محقق ضعیف الایمان لوگون کے
حق مین مانع تکذیب نہین ہوتا البتہ صاحبان ایمان کامل اسکو روا نہین رکہتے چنانچہ عبد اللہ بن سلام اور
نجاشی ملک حبشہ نے اور دیگر علماء اہل کتاب نے بمجرد استماع اخبار و آثار و مشاہدہ شواہد نبوت موعودہ کے
بالعلان تمام تصدیق فرمائی اور مشرف باسلام ہو گئے اَلَّذِیْنَ آتَیْنَاہُمُ الْکِتَابَ یَعْرِفُوْنَہٗ کَمَا یَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَہُمْ
وَاِنَّ فَرِیْقًا مِّنْہُمْ لَیَکْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَہُمْ یَعْلَمُوْنَ قطع نظر اور ادلہ کے صرف ایک یہی امر یعنے ایمان لانا بعض علماء
یہود و نصاری کا واسطے صحت خبر الذین آتینا ہم الکتاب یعلمون انہ الحق من ربہم کے کافی ہی اور زیادہ تر
تشریح اسکی استفسار مین مرقوم ہی لالہ جی کو اگر کچھ ہوس مناظرہ کی اسباب مین تھی تو استفسار مین جو اس وہم کے
دفع کیواسطے وجوہ مرقوم ہین اون سے کچھ تعرض کرتے نہ یہہ کہ فضلہ مردودہ پادریان صاحب رطب اللسان ہو کر
اوسی پر قانع ہو جاتے **قولہ** سورہ نساکی ایک آیۃ کا مطلب یہہ ہے کہ عیسی مصلوب نہین ہوا انتہی فی الواقع
ایسا ہی ہی وَمَا قَتَلُوْہُ وَمَا صَلَبُوْہُ وَلٰکِنْ شُبِّہَ لَہُمْ وَاِنَّ الَّذِیْنَ اخْتَلَفُوْا فِیْہِ لَفِیْ شَکٍّ مِّنْہُ مَا لَہُمْ بِہٖ مِنْ عِلْمٍ اِلَّا
اتِّبَاعَ الظَّنِّ وَمَا قَتَلُوْہُ یَقِیْنًا بَلْ رَّفَعَہُ اللّٰہُ اِلَیْہِ وَکَانَ اللّٰہُ عَزِیْزًا حَکِیْمًا **قولہ** بلکہ یہود نے سردار کو مصلوب کیا کہ
بقدرت خداوند الصورت عیسے بر آیا تہا فقط انتہی سورہ نساء مین اصلا یہہ نہین یہہ افترای اندرمنی ہی اور خیانت اہرمنی
مخفی نرہی کہ لالہ صاحب پادریون کے فضلہ سی یہان بہی رطب اللسان ہین اور اور ملفوظات پادری نا اندر کو بار بار
زبان پر لاتے ہین مگر بڑی خیانت پردازی اور دغا بازی اونکی یہ ہی کہ جو جوابات اوسکی مولانا آل حسن اور علمای
اسلامیہ نے لکہی ہین اونسی کچہہ تعرض نکیا پس واضح ہوا کہ جواب مولانا آل حسن اور اور علمی کا اونکے نزدیک
بھی مسلم ہی مگر بپاس خاطر بعض عیسائیون کے دیدہ و دانستہ ایک امر باطل کی تائید پر کمر باندہی ہی جسطور پر میاں
بعض ہنود کے مسئلہ توحید فی التثلیث کی تائید پر بہت مصروف کی تہی جناب لالہ اندرمن صاحب آپ کیون
ہر کسیکی خوشامد کرتے پھرتے ہین خدا پر توکل کرکے اپنا کام کیجئے۔ در گیر محکم گیر ہر آنکہ دندان داد
نان دہد ہم زیادہ تر تفصیل اس بحث کی بمقابلہ ہنود کے ضرور نہین جانتی کیونکہ ہمارا اور اہل کتاب کا مباحثہ
قدیم ہی کہ ہم اونکو اس بحث مین ہمیشہ سی ساکت کرتے چلے آئے ہین اور یہہ معاملہ کچہہ متعلق علم تاریخ
معروف بھی نہین ہی کیونکہ یہہ امر کہ کتب یہود اور نصاری مین یہہ مرقوم ہی کہ عیسی علیہ السلام مصلوب ہوئے محل انکار نہین بلکہ
خود قرآن مجید مین مرقوم ہی وقولہم انا قتلنا المسیح عیسی بن مریم رسول اللہ پس یہہ تو کوئی احمق سی احمق
بھی نہین کہہ سکتا کہ پیغمبر صلعم کو یہہ خبر نہ تہی کہ نصاری اور یہود کہتی ہین کہ عیسیٰ مصلوب ہوئی بحث تو اسمین ہی
کہ آیا یہہ خبر مطابق قواعد تاریخ اصطلاحی کے کہ جنکی رعایت سی ہم کسی خبر پر یقین صدق کا کرسکتے ہین صحیح ہی یا
نہین سو آجتک کوئی یہودی یا نصرانی اون قواعد کی روسی اس خبر کی صحت کو ثابت نہین کرسکا پس مجرد ایک افواہ

جائز اصلاً قابل اعتماد کے نہین ہزارہا خبرین غلط مشہور ہوکر مکتوب اور مطبوع ہو جاتی ہین ہمارے اور اہل کتاب
کے درمیان یہہ امر تصفیہ طلب ہے کہ آیا وہ شخص جو مصلوب ہوا فی الحقیقت عیسی ابن مریم رسول خدا تھے یا کوئی
اور تھا اسکے اثبات پر عیسائی ترجمہ اون اناجیل اربعہ دلیل لاتے ہین ہمارا خدا اوسکی ہم انجیل برناباہ کو پیش کرتے
ہین اگر وہی لوگ کہین کہ انجیل برناباہ ساقط الاعتبار ہے تو ہم کہتے ہین کہ بمقابلہ انجیل برناباہ کے انجیل
لوقا طبیب اور یوحنا تو بدرجہ اولی ساقط الاعتبار ہونی چاہئین کیونکہ برناباہ حواری حضرت عیسیٰ تھا اور
یہہ دونو حواری نہ تھے رہی انجیل متی اور مرقس کی تو ہم کوئی وجہ پاتے نہین کہ انجیل برناباہ کو تو ساقط
الاعتبار تصور کرین اور اونکی انجیلونکو لایق اعتبار سمجھین کیونکہ وہ ضابطہ کلیہ عقلیہ جو واسطے اعتبار اخبار کے
مقرر ہے یعنے سلسلہ روایت کا دونو مین مفقود ہے قطع نظر اسکے خود اُن دونو انجیلون سے ثابت ہے کہ اس شخص
مصلوب کی شناخت اور معرفت کی اتنی تحقیقات بھی نہین کی گئی جتنی کہ کرا جو کی جو بوا تمائی کرم عظیم کی بلد
الہ آباد مین ماخوذ ہوا تھا کی گئی تھی دونو انجیلون سے واضح ہے کہ گرفتار کرنیوالے اوسکی عیسیٰ کو ہرگز نہین پہچانتے
تھے بلکہ صرف یہودا حواری کے نشان دینے سے ایک ابن انسان کو پکڑ لیا تھا اور بعد اوسکے بھی کچھہ اوسکی شناخت
نہین کرائی گئی کہ یہہ کون ہے بلکہ جب پطرس حواری سے پوچھا کہ یہہ کون ہے تو اوسنے صاف انکار کیا کہ مین
نہین جانتا اور جب وہان سے اوسکو لیکر سولی دینے کو چلے تو منہ اوسکا کپڑے سے چھپا دیا چنانچہ یہہ امر تصریح
تمام مرقس کی انجیل مین موجود ہے اور پہر بعد تصلیب کے ایک اندہیرا چھایا غرضکہ ان وجوہ سے یہہ امر کہ وہ شخص
مصلوب عیسیٰ تہے ہر آئینہ مشتبہ ہے جیسا کہ قرآن مین وارد ہے ولکن شبہ لہم اور چونکہ یہودا منجملہ حوارین کے تھا
کیا بعید ہے کہ اوسنے اور اور بعض حواریون نے آپسمین صلاح مشورہ کیا ہو اور اپنی حسن عاقبت کے فائدہ کے
لئے ایک مخبر اور دوسرا عیسیٰ ٹھہرایا گیا ہو اور یہہ کلمہ جو بروقت مرگ مصلوب کے زبان پر آیا کہ اے میرے خدا تو مجھہ کو
آگے کیون چلا گیا صاف دلیل ہے اسپر کہ وہ شخص مصلوب کوئی معتقدین جناب مسیح مین سے تھا اور جناب مسیح ع
اس سے پیشتر اوٹھہ گئے تھے کہ اس سبب سے اوسنے یہہ کہا کہ تو مجھہ سے آگے کیون چلا گیا چونکہ یہہ بحث نصرانیون
کے ساتھہ بہت شرح و بسط سے ہو چکی ہے لہذا ہمنے یہان کلام مختصر کیا ہے جو کوئی شخص طالب تحقیق ہووے کتب
مباحثہ مذکورہ کو ملاحظہ فرماوے **قولہ** ظاہر ہے کہ یہہ خبر عہد مسیح کی تصنیف ہوئی تمامی تواریخ کے برخلاف ہے
ابہی آجتک کسی عیسائی ملت والے نے تو یہہ دعوی نہین کیا کہ فلانی کتاب عہد عیسیٰ مین لکھی گئی ہے اگر کوئی
کتاب عہد مسیح کی تصنیف کی ہوئی آپکے پاس موجود ہو تو پیش کیجئے شاید آپکے ذہن مین یہہ ہوگا کہ یہ اناجیل
اربعہ جو اب عیسائیون کے پاس اونکی ترجمہ مین زمان عیسیٰ مین مولف ہوئی ہین سو یہہ بہی آپکی جہالت ہے یہہ بہی
جناب مسیح کے زمانہ مین مولف نہین ہوئین بلکہ ازمنہ مختلفہ مین بعد رفع جناب مسیح کے مولف ہوئی ہین اگر تعیینہ

یقین نکرد تو اپنے پیشواؤن یعنی پادریون سے پوچھہ لو ورنہ افترا پردازی آپکی خوب ثابت ہوگئی گر آپکی با واقفی علم تواریخ سے
یہان خوب عیان ہی کہ ابتک آپکا تخیل بنا ہ پر جسمین صاف برخلاف اسکی ہی مطلقاً اطلاع نہین ہی **قولہ** اصل یہہ ہی کہ
ذلت کے ساتھہ مارا جانا اور سولی پر بظاہر حقارت پر دلالت کرتا ہی انتہی ظلماً مقتول ہونا یا سولی پر کھینچا جانا ہرگز
ذلت و حقارت نہین بلکہ مرتبہ شہادت پر فائز ہونا ہی کہ اہل ایمان کیواسطے عین سعادت دائمی ہی ہان ظاہر بینان
ہند کہ سعادت عقبی سے بے بہرہ ہین اوسکو ذلت اور حقارت سمجھتے ہین **قولہ** لہذا محمد صاحب نے رجوع نصاری
کے لئے علم تاریخ کے برعکس ادعا شروع کی کہ عیسی نہین مارا گیا انتہی آپ تو اسمین تاریخدانی کی بحث فرماتے تھے
پس اوس سے رجوع کرکے دوسرے امر کا کیون دعوی کرنے لگے اصل تو یہہ ہی کہ آپکی وہ مثل ہی کہ اوسر جو کے ڈرنی گاہی
تال کتال اور آپکی توہم پرستی کا جواب صاف ہی کہ جو شخص کہ بندای عالی بحکم خداوند متعال نصرانیون پر بسبب اعتقادات
فاسدہ کے برملا لعنت کری اور خداتعالی کا فرمان اونکو اسطور پر سناوی کہ لَقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ ثَالِثُ ثَلَاثَةٍ
لَقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ هُوَ الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ اور اونسے مباہلہ کو مستعد ہووی بہلا ایسی حالات مین وہ کب اوکی
تالیف قلوب ایسی بیدینیون کے ایسی بات زبان پر لاسکتا ہی جو سراسر خلاف واقع ہووی کیا قرآن مین بیان فضائل و علو
شان و سمو مکان جناب عیسیٰ مین آیات تہوڑی ہین جو ایسی ذری ذری سی باتون کے وسیلہ سی رضامندی نصرانیون
کی طلب کیجاتی آپ نے اپنی حال پر اختلال پر قیاس فرمایا یعنی جسطرح آپ اسمقام مین بنظر خیر خواہی اور دلجوئی
نصاری کے بطمع ور وپیون کے پادریون کی کاسہ لیسی کر رہی ہین بحکم المرء یقیس علی نفسہ آپ نے معاملہ انبیا کو
بھی ایسا ہی سمجہا کار پاکان را قیاس از خود مگیر ٭ گرچہ ماند در نوشتن شیر و شیر ٭ اور کمال جہالت آپکی ہی کہ
عین مخالفت نصاری کو ذریعہ اونکی دلجوئی کا تصور فرماتے ہین یہہ بات تو کوئی صاحب عقل پسند نہین کرسکتا مگر
آپکو عقل ہی نہین **قولہ** علاوہ ازین بادشاہ یہود نیکوکار رہتا یا گنہگار انتہی لالہ صاحب کی عقل ماری گئی ہی
یہود کے بادشاہ کا یہان کیا ذکر ہی اسکی حال سی کیا بحث ہی **قولہ** بر تقدیر تسلیم شق اول کیونکر مامور ہوا انتہی
بطور فرض محال ہم کہتے ہین کہ جیسی نیکوکار مامور ہوجاتے ہین اور ظلماً قتل کر دئیے جاتے ہین جسطور پر راجہ
رام چندر تو اور کنس کے ہاتہوں سے ماری گئی تہی جیسے کرشن جی صیاد کے تیر سے ماری گئی جسطرح سیتا اون کے
ہاتہوں سے مامور ہوئی جیسے درو پدی کے بیٹے مار گئی جیسے لچھمن جی نے زخم کاری اوٹہایا اور حماقت لالہ صاحب
کی قابل غور کے ہی کہ ازراہ جہل مرکب اس مفہوم مردود کو دلیل اوپر عدم امکان قتل شاہ یہود کے لائی ہین
حالانکہ اگر اس دلیل کو تسلیم کیا جاوی تو ہمارا مدعا بلا تکلف ثابت ہوتا ہی کیونکہ جناب مسیح باتفاق ہمارے عیسائیون
کے جمیع معاصی سی معصوم تھی اور گو لالہ صاحب تصمیم قلب ہمارے اس اعتقاد کو تسلیم نکرینگی مگر بلحاظ اون وجوہ کے
کہ جنکو وہ دلیل سمجہہ رہی ہین اور جنکی انکار اکرنا اونکا ضرور نہین اس عقیدہ مین زبانی اختلاف نکرینگی پس اس اصل

لازم آیا کہ جناب مسیح مصلوب ہوئے نہ مقتول اور یہی ہے دعوی ہمارا کہ وما قتلوہ وما صلبوہ دیکھا لالہ اندرمن صاحب
آپ نے ابطال قرآن جہاں کہیں آپ مستعد تکذیب قرآن کے ہوئے ہیں وہیں آپ ہی کی زبان و قلم سے منزل القرآن
نے آپکو جھوٹا بنایا ہے اور حقیت قرآن کو آپ ہی کی دلایل سے ثابت کرایا ہے والفضل ما شہدت بہ الاعداء
بر تقدیر تسلیم شق ثانی بصورت مسیح کیونکر بنگیا انتہی اول تو ہم یہہ کہتے نہیں کہ وہ بصورت عیسی بنگیا چنانچہ گفت
اسکی اوپر گذر چکی ہمارا مقولہ تو یہہ ہے کہ جو لوگ اونکو پکڑنے آئے تھے وہی اونکو پہچانتے نہ تھے اشتباہ میں اونکی ایک
اور آدمی کو پکڑ لیا اور بالفرض اگر کوئی پہچانتا بھی ہو تو بھی اعجاز صاحب معجزات علیہ السلام سے اوسکو بھی شبہہ پڑا کہ یہہ
ناخود ہی جناب مسیح ہیں اور بالفرض اگر ہم یہہ تسلیم کریں کہ شخص ناخود گرفتار کرنیوالونکی نظر میں مشابہ مسیح نظر آیا تو اس سے
پھر لازم نہیں آتا کہ فی الواقع وہ متمثل بصورت جناب مسیح ہو ممکن ہے کہ گرفتار کرنیوالونکی نظر خدا کی قدرت اور معجزہ
عیسوی سے ایسی خیرہ ہوگئی کہ معاملہ بازگون نظر آیا اور اگر یہہ بھی تسلیم کرلیں کہ فی الواقع وہ بصورت مسیح متمثل ہو گیا
تب بھی کیا قباحت ہے نیکوکار ہی اور گنہگار ہی کو صورتیں کچھہ منحصر نہیں علی الخصوص ہنود میں کہ اونکے نزدیک
پروردگار عالم کہ علی الاطلاق نیکوکار ہے عیاذاً باللہ سُور اور دیگر اجسام کریہ المنظر میں بروز کرتا ہے اور بسیار رنگی
بعض اوتارونکی تو سواد ہند میں زبان زبان داستان ہے پہر لالہ صاحب کو قصہ در ملک راجہ جس کا معلوم ہوگا کہ
اگر سین جو بڑی گیانی تھے اور ولی نعمت سر کرشن جی کے تھے اونکی زوجہ پون ریکھا کے ساتھہ راجہ صاحب کی
صورت میں متمثل ہو کر زنا کیا جس سے کنس پیدا ہوا لالہ جی فرماویں کہ وہ راچہس السیز نامی گرامی گیانی کی صورت کیونکر
بنگیا دیکھیں ادہیاے پہلی اسکند دہم بھاگوت ترجمہ للوجی کب اور اندر زناکار بصورت ایک رکھیشر یا رشی کے متمثل
ہوکر اوسکی زوجہ کے پاس بہ نیت فاسد کیونکر پہنچا قولہ جبکہ تاریخ بہی حضرت کا انجام یہہ ہے تو خاص محدثوں میں
کیا کلام ہے انتہی حیرت کا مقام ہے کہ لالہ صاحب کی یہہ گفتگو مالیخولیا ہے یا ہذیان سرسام ہے دلیل کچھہ ہے نتیجہ کچھہ ہے
مقدمات دلیل مبنی اسپر ہیں کہ یہہ دعوی ہے وسطی تالیف نصاری کے باوجود علم کے کیا اور اس رای کو اپنی اصلی
اور واقعی ٹھہراتے ہیں پہر اونسے نتیجہ وہ حاصل کرتے ہیں جو خلاف مقدمات کے ہے ان جہل مرکب کا کیا ٹھکانا ہے
قولہ مسلمان خود ہی تجویز کریں کہ ڈیڑھ سو دو سو برسکی روایتوں کا کیا اعتبار ہو سکتا ہے انتہی کیوں نہیں
ہو سکتا ہے اگر راوی ہر طبقہ میں ثقات اور قوی ہوں اور خبر کو متصل مرفوع کر دیں تو اعتبار خبر کی کیا چیز مانع
ہے آیا کوئی دلیل عقلی ہے یا نقلی جو کچھہ آپ دلیل رکہتے ہوں پیش کریں دلیل عقلی تو کوئی بھی نہیں اور دلائل نقلیہ
ہنود برخلاف اوسکے ہیں دیکھو مہابھارت راجہ جنمیجہ کے عہد سے بہت بعد تک نہیں لکھی گئی تہی اسلیئے کہ مہابھارت میں
لکھا ہے کہ قصہ جگ راجہ جنمیجہ کا منیوں کو اور برہمن نے ہر چند کہ اس زمانہ کے برہمنوں سے پوچھا کوئی بیان نکرسکا مگر
ایک برہمن نے زبانی اوس سے بیان کیا دیکھو آدپرب مہابھارت کا اگر یہہ کتاب اسوقت تک لکھی گئی ہوتی تو اوسکو

عہد مین کیا اسقدر شہرت بھی اوسکی ہوتی جسقدر آج ہے اور چونکہ وہ قصہ اوسمین مفصل مرقوم ہے اگر وہ کتاب پہلے سے
ہوتی تو کیا وجہ تھی کہ اوس عہد کا کوئی برہمن بھی سوا اوس ایک برہمن کے جسنے وہ قصہ زبانی بیان کیا اوس
واقف نہوتا پھر جب خود مہابھارت مین قصہ راجہ جنمیجہ کا مرقوم ہے تو یہی ایک دلیل کافی ہے اسپر کہ وہ کتاب بعد عہد
راجہ جنمیجہ کے لکھی گئی ہے پس ظاہر ہوا کہ واقعات مندرجہ اوسکی اسوقت تک سب باقی تھی پھر ہزارہا قصہ مہابھاگوت اور
مہابھارت اور دیگر پورانون مین ہزارہا سال طوفان راجہ منّ سے پہلے کے موجود ہین فرض کرو کہ تدوین اون کی
بید بیاس جی سے ہی شروع ہوئی پھر بھی دیکھیے توکسقدر امتداد قرون کے بعد تحریر مین آئی خود بیدون کو ہی
دیکھیے کہ لکھا جانا اونکا پیش از بید بیاس بلکہ پیش از شنکراچارج ثابت نہین ہوتا اگر لالہ صاحب کو کچھ وثوق
ہو تو اوسکو بیان کرین مگر بیان زبانی مقبول نہوگا جو کچھ لکھین بحوالہ کتاب معتبر کے لکھین اور اسکا بھی لحاظ رکھین
کہ طوفان راجہ منّ مین پانی اسقدر بلند ہوا تھا کہ بجز ایک پہاڑ کی چوٹی کے جو سب مین بڑا ہے کہین خشکی باقی نہی
اوس سے پہلے اگر کوئی کتاب لکھی بھی گئی ہوگی تو سالم رہنا اوسکا خلاف قیاس ہے غرضکہ جو کچھ تحریر فرماوین
آگے پیچھے کا سب خیال کرلین جوگ بششٹ کے گیان کانڈ بھنڈ مین مرقوم ہے کتنے بار بید بٹے ہین اور کرم اونکے بٹے
ہین بالمیک جی نے بارہ بریان راماین پوتھی لاکھہ اشلوک جو بیدانت کون گیان کو بچار ہے سو راماین کو جیسو جوگ
باششٹ ہی ایسی ہین بیاس دیو نے سات بریان پوتھی مہابھارت کی بنائی ہے اکو تات پرج یہہ ہے کہ جب پرلے
ہوتی ہے تب پوتھی ہوان سب ششٹ کے پرکار ناس کو پراپت ہوتی ہین اور پہر جب ششٹ اتپت ہوتی تب وے پنڈت
اپنی سکھین بہت اتپت ہوتی تب یہہ پوتھی اپنی بدہ مین پہر بناوین جیسی آگین ہوتین تیسی پہر پرگہٹ کرین گیان بہت
راگھبت ستی انتہی بالفاظ ترجمہ بہاکا منطبع مطبع شعلہ طور اب لالہ صاحب اپنے اقوال کا خود جواب دین کہ ہرگاہ یہہ امر
ثابت ہوچکا کہ بعد ہر پرلے کے پنڈتون نے اپنی عقل سے یہہ سب پوتھیان مطابق پہلی پوتھیونکی بنائی ہین
حالانکہ معدوم ہونے پہلی پوتھیونکی رو سے تا بنائے جانے ان پوتھیون کے ہزارہا سال کا عرصہ گذرا پس اوپر
اصول موضوعہ لالہ جی کے لازم آیا کہ یہہ سب پوتھیان ساقط الاعتبار ہوجاوین **قولہ** موت پیغمبر کے دوسری
سال عمر خوفناک ہوا کہ بر تقدیر عدم تحریر قرآن آدمی کو ہرگز یاد نرہیگا انتہی کہنا لالہ صاحب کا افترا ہے جس
حدیث مین یہہ قصہ منقول ہے اوسمین یہ مضمون کا (کہ آدمی کو بر تقدیر عدم تحریر ہرگز یاد نرہیگا) نشان و پتہ بھی
نہین بلکہ اوس حدیث سے تو صاف ظاہر ہے کہ وہ عاقبت اندیشی اور احتیاط صرف اس نظر سے تھی کہ ایسا نہو کہ جیسے
جنگ یمامہ مین بہت قرا شہید ہوئے ہین ایسی ہی کوئی اور لڑائی پیش آوے اور اوسمین قرا قرآن شہید ہوجاوین
اور کوئی قاری باقی نرہے یا اگر رہجاوین تو اسقدر رہجاوین کہ روایت اونکی رتبہ تواتر سے گھٹ جاوے اس سبب سے احتیاطاً
یہہ کرنا چاہیے کہ مجمع قرا ہین کہ اب اعداد اونکی نصاب تواتر کو پہنچی ہوئی ہین لکھہ لیا جاوے تاکہ یہہ کتابت ہی

سلسلہ تواتر کا پیدا کرین اور یہہ سب امور بھی محض بنظر احتیاط تھے ورنہ روایت قرآن ابتک کابرا عن کابر زبانی ہمتک
پہنچی آتی ہے کچھہ کتابت پر موقوف نہین اسلئے اسلامی خیانت پردازی اور توہم پرستی اور دیگر عیوب جو
تو نسل بت شکن کیطرح کام مین لائے ہین اکثر کتب غیر معتبرہ کے حوالہ سے نے اصل باتین لکھی ہین اور اکثر بلا حوالہ
کتاب تحریر فرماکر صرف اردو دانوں اور روایت ہی پر اکتفا کرنے مین سو واضح ہو کہ ایسی روایات کا کچھ
جواب نہ دیا جاویگا کیونکہ اونکا تو مدار معاش اور ذریعہ روٹی کمانے کا یہی ٹھہر چکا ہے اور ہمکو اسقدر فرصت
نہین کہ ایسی ایسی بے نشان باتوں کی طرف توجہ کرین اگر اونکو کچھہ حوصلہ ہو تو تتمہ اپنے رسالہ کا تحریر فرماوین
اور اوسمین حوالہ باب اور فصل کتاب کا حسب مراسم لکھین اور یہہ بھی التزام کرین کہ یا اصل عبارت کتاب کی لکھین
اگر اصل عبارت نہ لکھہ سکین تو ترجمہ مع نام مترجم کے رقم فرماوین اور یہہ بھی خیال رکھین کہ ایک ایک مؤلف
کی کئی کتابین ہین پس نام مؤلف پر اکتفا نکرین کتاب کا نام بھی لکھین ورنہ محمول اوپر کتاب معدوم کے کیا جاویگا
اور اگر اوسمین وہ مضمون نہ ملیگا تو لالہ صاحب پر الزام افترا کا عائد کیا جاویگا اور پھر یہہ عذر شنا نجاویگا
کہ اوسکی دوسری کتاب مین ہے یا فلانے شخص کے اعتماد پر یہہ لکھا گیا تھا اگر کسی اور کے بھروسے پر لکھین تو
نام اوسکا مع حوالہ کتاب کے لکھین **قولہ** صفحہ ۱۲۹ بخاری فرماتا ہے کہ مین نے رسول اللہ کو الہم سراسر افترا
لالہ صاحب کا ہے جامع محمد ابن اسمعیل بخاری کے ہزارہا نسخے قلمی اور مطبوعہ مطابع متعددہ موجود ہین کہین
اونمین اس قول کا نام و نشان نہین **قولہ** بخاری وغیرہ جنکے امتحان پر اطمینان کرتے ہو ہجرت کی تیسری صدی
مین تھے حالانکہ آدمی کو کتنا ہی علم ہو دو سوا دو ڈھائی سو برس کی بات ہرگز تحقیق نہین کر سکتا اگر اون دنون کی
تحریری سند موجود ہے تو البتہ راست و دروغ کی تمیز ہو سکتی ہے انتہی جناب لالہ اندرمن صاحب یہہ آپ نے توہم سی
کی ہے کہ آپ نے اپنی اور اپنے علم پر قیاس کرکے ایک حکم کلی جاری کر دیا ع ماند احوالت بدان طرفہ
مگس + کہ ہمی پنداشت خود را ہست کس + از خود او سرمست گشتہ بی شراب + ذرۂ خود را بدیدہ آفتاب +
وصف بازان را شنیدہ در عیان + گفت من عنقای وقتم بیگمان + آن مگس بر برگ کاہ و بول خر + ہمچو کشتیبان
ہمی افراشت سر + گفت من دریا و کشتی خواندہ ام + مدتے در فکر آن میماندہ ام + اینک این دریا و این کشتی
و من + مرد کشتیبان و مرد رای زن + بر سر دریا ہمی راند او عمد + مینمودش آنقدر بیرون ز حد + بود بیحد آن
چنین نسبت بدو + آن نظر کہ بیند آن را راست کو + عالمش چندان بود کش بینش است + چشم چندین بحر ہم
چندینش ہست + آپ نے یہہ سمجھا کہ جیسے آپ ہی کودن ہین ایسے ہی سب انسان ہونگے حاشا و کلا ع کار
پاکان را قیاس از خود مگیر + گرچہ ماند در نوشتن شیر و شیر + اگر کوئی دلیل عقلی اس استحالہ پر رکھتے ہو تو پیش کرو ورنہ
سب ہذیان سرائی آپکی لائق التفات کے نہین پھر آپ اپنی کتب معتبرہ کو تو دیکھیے کہ اونمین کسقدر مدت مدید کے

انسا سنجات طوبا بعد ایک زمان دراز کے لکھی گئی ہین مہابہارت کے آدپرب سے ظاہر ہی کہ وہ ایک زمانہ دراز کے
بعد لکھی جانے بہاگوت سی لکھی گئی ہی کیونکہ اوسمین یہہ عبارت مرقوم ہی راجیہ پچہت بہ بسر بیاس گفت تا
تمام مہابہاگوت بجہت او میخوانده باشد اور علاوہ بران صد اتنصص اوسمین ہزار ہا سال پیشتر کے موجود ہین
اور طرفہ تر یہہ کہ بہاگوت کے پہلے اسکندمین بہی حوالہ مہابہارت کا موجود ہی جسی سمجھا جاتا ہی مہابہارت
بہاگوت سی پہلے کی ہی بید ونکو دیکہو کہ بعد بید بیاس کے بلکہ بعد شنکرا چارج کے لکھی گئی ہین اسلئی کہ اتہربن بید
مین حوالہ احوال بید بیاس اور شنکرا چارج کا موجود ہی بر نواپنکہد اتہربن بید مین لکھا ہی کہ بیاس کہیشی کا قول ہی
کہ رکہی یعنی سلونون کہ آخر یوم ماہ سانون ہی یہہ اتہربن بید کو نشان دیتا ہی جوگ لبشسٹ دیکہو کہ بعد راجہ جدہشٹر
بلکہ بعد مہابہارت کے لکھی گئی دیکہو پانچوان الشیم پرکرن لکھتا ہی کہ راجہ جدہشٹر نے کہا استہاما ہتی نر وا
کنجر وا اسکے معنی کو درونا چارج سمجہا کہ اوسکا بیٹا مرا حالانکہ جدہشٹر خوب جانتا تہا کہ ہاتی مرا مفصل اسکا
بیان مہابہارت مین ہی انتہی حالانکہ اس کتاب مین تعلیمات لبشسٹ حکیم کی راجہ رامچندر کو مرقوم ہین دیکہو مطابق
آپکے اعتقادات کے ہزارون برس بعد وقوع واقعات سی یہہ کتاب لکھی گئی ہی حالانکہ روایت ان کتابونکی
ہماری روایات سی کچہہ مناسبت نہین رکہتی کہ انمین اصلا نام رواۃ کے اور تحقیق حالات علم وحفظ و وثوق
رواۃ کے نہین برخلاف ہماری روایات کے کہ یہہ اسناد مرفوعہ متصلہ مروی ہین اور جسطور پر کہ متن روایت
منقول ہی اوسیطرح پر حال رواۃ بہی کابرا عن کابر تحقیق کرتے چلے آئی ہین اور اس تحقیقات کی ایک کتاب
علیحدہ اکثر محدثین نے مدوّن کر دی ہی دیکہو تاریخ محمد ابن اسمعیل بخاری اور کتاب علل ابو عیسی ترمذی اور
ابواب تحقیق رجال مسلم بن حجاج نیشاپوری اور مسند ابو داؤد یا بلکہ اور دیگر کتب تحقیقات احوال رواۃ غرض
جسطور پر احتیاط بلیغ کے ساتہہ اہتمام روایت متن حدیث کا کیا گیا ہی اوسیطور پر اہتمام تحقیقات حال رواۃ
کا عمل مین آیا ہی اور یہہ بات کچہہ محمد بن اسمعیل بخاری سی ہی شروع نہین ہوئی بلکہ اونسی اور پر جو شیوخ اونکے
ہین کابرا عن کابر یہہ تحقیقات کرتے چلے آئی ہین اور ہر ایک طبقہ کی اتباع اُس تحقیقات کو اپنی متبوعین سے
نقل کرتے ہین اور اپنی اتباع کو تعلیم کرتے چلے آئی ہین اور پہر خوبی بالائی خوبی یہہ ہی کہ الفاظ خبر مین کیسی
کیسی احتیاطین کی گئی ہین کہ ہر ایک طریق خبر کیواسطے جدی جدی لفظ مقرر ہین مثل حدثنا وحدثنی واخبرنا واخبرنی
وسمعت عن فلان وقرأت علی فلان وقرأ فلان وعن فلان اور پہر کیسی احتیاط عمل مین آئی ہی کہ التزام اسکا کیا
گیا ہی کہ نقل بالالفاظ ہونی چاہیئی نہ نقل بالمعنی اور جہان کہین کسی لفظ مین شک ہوا ہی تو وہ لفظ بوساطت
حرف شک کی نقل کئی ہین یا اللفظ مثل ذلک نقل کیا گیا ہی علاوہ ان سب امور کے اور بہت ضوابط و قواعد
عقلیہ مقرر ہین کہ اونکی ذریعہ سے ہر طرحکی اخبار متمائز ہو سکتی ہین جب ہماری تحقیقاتون اور قواعد و ضوابط

عقلیہ کا درباب سمعیات کے یہہ حال ہی تو ہر کوئی اور ملت والا جو ہمارے سامنی مُنہ کر کے تحقیقات سمعیات
اپنی ملت کا دم بہرے اور ہنود کی تو اصل ہی کیا ہی کہ اونکی ملت مین کچہہ بھی تحقیقات سمعیات کی نہین ہوتی
بقول عبید اللہ صاحب کے کہ وہ تو تاریخ کے نہایت ہی کچے ہین اور تصدیق اسکی صاف ظاہر ہی کہ باوجودیکہ
لالہ صاحب نے اپنے قول پر عبید اللہ صاحب کی بحث طویل زیب قلم کی مگر ابتک اونکے سوال کا جواب کچہہ نہین
دیسکے یعنی وہ جو اعتراض کرتے ہین کہ تمکو برہما سے واسطے کے ذریعہ سے ملا اور راوی اوسکا کون کون ہی اور
اُن رواۃ کا کیا حال ہی الی غیر ذلک اوسکے جواب سے بکقلم پہلو تہی کرتے چلے جاتے ہین ابتک اسکا نہ جواب دیا نہ آیندہ
کبہی دیسکین گے **قولہ** شروع اسلام کی کوئی کتاب سوای قرآن کے بخاری وغیرہ کو میسر آئی جسکے ذریعہ سے آنحضرتؐ
ہی کا حال دریافت کرتے انتہی جب ہمارے ہان نقل بالحفظ ایسے استحکام کے ساتھہ ہی کہ کتابت پر اوسکو ترجیح ہی
اور مطابق ضوابط عقلیہ کے جو سمعیات کے اعتبار کرنیکے واسطے ضروری اور کافی ہین وہ اخبار مروی ہین تو نہ ہم
ضرورت کتاب مدون کی اُسوقت تک کچہہ تھی اور چونکہ ظاہر ہے کہ مجرد کتابت بہی بدون رعایت ضوابط اور
قواعد مذکورہ کے مفید یقین و ظن غالب نہین یعنی احتمال سہو کاتب کا کتابت مین بہی ہی علاوہ بران یقین یا ظن
غالب اِس امر کا کہ آیا یہہ نوشتہ واقعی اوسیکی طرف سی ہی جسکی طرف منسوب کیا گیا ہی بدون مراعاۃ قواعد مذکورہ
نہین پس ہر آئینہ رعایت انہین ضوابط کی مقدم اور ضروری ہی پس جو چیز کہ مطابق اُن ضوابط کے ہی خواہ مکتوب
ہو خواہ زبانی خواہ ہزار برس کی ہو خواہ ایک ساعت کی ہر آئینہ مقبول ہی اور جو چیز مطابق اُن ضوابط کے نہو
گو کہ وہ مکتوب ہی ہو اور آج ہی کی ہو اصلاً معتبر نہین مثلاً ایک شخص آج ہی کی تاریخ کا لکہا ہوا ایک نوشتہ
ہمکو دے اور بیان کرے کہ یہہ زید کا لکہا ہوا ہی اور وہ شخص لائیو الامتہم بہ جعل و فریب ہو اور دوسرا شخص
جو نہایت ثقہ اور مشہور اور عدل ہو اور ہمکو اوسکی عقل و حفظ پر بہی اطمینان کلی ہو ایک خبر زبانی زید کے ہمکو
پہنچاوے پس صاحبان انصاف فرماوین کہ ان دونین کونسی قابل اعتبار کے ہی رہی یہہ بات کہ آیا کچہہ
احادیث مالک بن انسؒ اور محمد بن اسمعیل بخاری سے پیشتر لکہی بہی جاتی تہین یا نہین سو حال اسکا یہہ ہی کہ اکثر
ایسا بہی ہوتا تہا کہ عہد رسول اللہ صلعم اور صحابہ کرام اور تابعین اور اتباع تابعین مین لکہنے کا یہہ
دستور تہا کہ گو کہ سب اہل علم نہین لکہتے تہے مگر بعض ایسے بہی تہے کہ لکہہ لیا کرتے تہے چنانچہ جامع ابو عیسےٰ
ترمذی مین ابو ہریرہ سے منقول ہی ان النبی صلعم خطب فذکر نصۃ فی الحدیث فقال ابو شاہ اکتبوا لی
یا رسول اللہ فقال رسول اللہ صلعم اکتبوا لابی شاہ دوسری حدیث ہمام بن منبہ سے منقول ہی قال سمعت
ابا ہریرۃ یقول لیس احد من اصحاب رسول اللہ صلعم اکثر حدیثا عن رسول اللہ صلعم منی الا عبد اللہ بن
عمرو فانہ کان یکتب و کنت لا اکتب اور یہہ جو فرماتے ہین جسکے ذریعہ سے زمانہ ہی کا حال دریافت کرتے انتہی

اگر مراد یہہ ہی کہ اُس زمانہ کے لوگونکا حال دریافت کرتے تو یہہ اونکی جہالت اور حماقت ہی کسیکا حال دریافت
کرنے کے واسطے کوئی کتاب ضرور نہین ہے جو مادہ تحقیقات کا واسطے کتابت کتاب کے
ضرور ہے اگر وہ مادہ زبانی محفوظ ہووے تو بہتر از کتابت ہی اور اگر مراد یہہ ہی کہ زمانہ نبی صلعم کا
کونسا تہا اور آجتک یا اور کسی زمانہ محدود تک اوسکو کسقدر عرصہ گذرا تو یہہ قساوت قلبی لالہ صاحب کی ہے
زمانہ نبی آخر الزمان صلعم کا ایسا مخفی نہین کہ روی زمین پر مخالفین اور موافقین اوسپر آگاہی نرکہتی ہون اخبار
صحیحہ متواترہ موجود ہین قطع نظر اُن اخبار کے سنہ ہجری اسپر عالم مین مشہور ہین کہ کوئی اوسسی انکار نہین کرسکتا
مواد تاریخ تالیف تحفۃ الاسلام جو خود لالہ جی نے لکہی ہین وہی اس مدعا پر دلیل کامل ہین علاوہ بران یقین
تو یہہ ہی کہ اگر لالہ صاحب کے بہی گہر کوئی قبالہ ۵۰ برس پیشتر کا ہوگا تو اوسمین وہی سنہ لکہی ہونگی اگر اونکو اوسمین
شک ہی تو اوسکی سند و قبچہ مین سی نکالکر دیکہہ لین ہم اوپر ثابت کر چکے ہین کہ مہابہارت راجہ جنمیجے کے عہد کی بعد
لکہی گئی ہی اور واقعات مدت ممتدہ سی قطع نظر کرکے دیکہو کہ اوسمین قصہ جنگ کورون پانڈون کا آیا ہی
تفصیل سی لکہا ہی کہ ایک ایک مبارز کی تعداد تیرونکی اور یکدگر کے حملونکی تعداد تک بہی مرقوم ہی اور راجہ جنمیجے
اوس عہد تک چار پشتین گذری تہین کیونکہ جنمیجے بیٹا ہی پریچہت پسر ابہمن پسر ارجن سپہ سالار لشکر پانڈونکا دیکہو چار
پشت تک ایسا واقعہ کہ جسکا بیان ایک دفتر ضخیم مین ہی زبانی رہا علی ہذا القیاس اور کتب ہنود کا بہی یہی حال
ہی پس جسقدر لالہ صاحب تقریرین معرض بیان مین لارہی ہین اپنی بیدون اور اوسکی ترجمہ کو اپنی ہاتہہ سی قلم فرمارہی
ہین قولہ مثلا کوئی شخص دعوی کرے کہ فلان روایت جہانگیر بادشاہ معتبر اور متواتر راویونکی زبانی چلی آتی ہی
اور یہہ بہی کہی کہ راویونکا اعتبار زبانی اخبار متواتر سے مجکو حاصل ہی پر کبہہ بہی قبول کرے کہ اُسوقت کی
تحریری سند موجود نہین تو کوئی عقلمند ایسی روایت کو باور کریگا حاشا و کلا انتہی بڑا ہی بیوقوف اور لالہ صاحب
کی مانند سخت جاہل ہوگا کہ باوجود تواتر خبر اور اعتبار عدالت و حفظ رواۃ کے انکی خبر مین کسیطرح کا شک کریگا کسی
صاحب عقل کا تو یہہ کام نہین حاشا و کلا قولہ کیونکہ بغیر سند تحریری کی دو سو تین سو برس بعد کوئی معلوم نہین
کرسکتا کہ فلان شخص معتبر تہا یا غیر معتبر انتہی البتہ جن لوگون نے نقل دین مین مثل یہود و نصاری کی مسامحت
اور غفلت زاید از حد کی ہی وہ لوگ سو برس کیا ساتہہ برس پیشتر کے بعد بہی حاملان دین کا حال معلوم نہین
کرسکتے یا مثل ہنود کی جن لوگونکا دین ابتدا ہی سی اکاذیب واہیہ اور خرافات بی اصل پر مبنی ہی اور در
اصل اونکا کوئی راوی ہی نہین ایسی لوگ کیا اعتبار اور عدم اعتبار کی تحقیق کرسکتے ہین دو فرقہ اول الذکر
تو بسبب غفلت کی اور فرقہ ثالثہ بسبب عدم اصلیت کی اس تحقیق سی معذور ہین لیکن جو لوگ دین مانند اسلام
کی ابتدا اوسی طور پر اہتمام نقل متن روایت کا ہی اوسیطور پر تحقیق حال رواۃ بہی ابتدا ہی سی مد نظر ہے تو

دیسی لوگ تو ہزار برس نہین بلکہ ڈیڑہ ہزار برس کے بعد بہی کہ برا ہمن کا ہر ہر شخص کا حال تفصیلوار بیان کر سکتے ہین **قولہ** قطع نظر اسکی ممکن نہین ہو کہ کوئی راوی کسی روایت کو ایکبار سنکر بعد مدت مدید نے کم و کاست نقل کر سکی اہتہ اس سالبہ ممکنہ عامہ پر اگر کوئی دلیل عقلی رکہتی ہو تو پیش کرو اور بلا دلیل تو بقول الشیٔ ثابت حکیم کے ہم برہما کی بہی نہ سنین گے اب ہم کہتے ہین کہ بالضرورت بعض راوی ایسی ہین کہ ایک روایت کو ایکبار سنکر بعد مدت مدید نے کم و کاست نقل کرتے ہین چنانچہ ثبوت اسکا ہم خود کتب ہنود سے اوپر پیش کر چکے ہین اگر ہمارا قضیہ ضروریہ موجبہ جزئیہ غلط اور لالہ صاحب کا سالبہ ممکنہ عامہ کلیہ صحیح ہے تو سب کتابین ہنود کی باطل اور سٹے اصل محض ہین علاوہ برین تعلیم و تعلم علم ہماری ملت مین مبنی بر سہل انگاری اور افسانہ گوئی نہین ہو جناب حضرت رسالت مآب صلعم کوئی بات فرماتے تہی مکرر سہ کرر اصحاب کو سمجہاتے تہی اور یہی دستور رہا قرون مابعد مین بہی چنانچہ محمد بن اسمعیل بخاری اپنی جامع مین انس بن مالک سے روایت کرتے ہین کان النبی صلعم اذا تکلم بکلمۃ اعادہا ثلثا حتی تفہم عنہ الحدیث یعنی تہی نبی صلعم جب کلام کرتے تہی کسی کلمہ کے ساتہہ تو اعادہ کرتے تہی اوسکا تین بار تاکہ سمجہ لیا جاوی اوس سے پس لالہ صاحب جو ایک لفظ ایکبار کا ہر جگہہ اسلئی مغالطہ عوام کے لکہتے ہین سراسر خیانت پردازی اونکی ہی **قولہ** جبکہ ایک راوی سے حفاظت روایت دشوار ہی تو پندرہ بیس راوی سے حفاظت خبر و حدیث بدرجہ اولی محال ہی انتہی کیا عمدہ تقریر حکیمانہ ہی کہ جس سے فلسفیہ ہند کی خوب عیان ہوتی ہی کاش اگر کپل مُن حکیم زندہ ہوتا تو لالہ صاحب کی قدم دہوتا دیکہئی تو قضیہ شرطیہ مین استلزام مقدم کا تالی کو کیسا بدیہی اللازمہ ہی کہ اوسپر کسی دلیل لانے کی اصلا کچہہ ضرورت نہین غور فرمائی کہ ایک شخص کی حفاظت کی دشواری کو پندرہ بیس کا استحالہ کسقدر بدیہی اللزوم ہی کہ ہرگز محتاج کسی برہان کا نہین جناب لالہ اندر من صاحب آپنے حکمت ہندیہ کو حد سے زیادہ فضیحت کیا آپ سرآمد حکمای ہند ہین جب آپکا یہہ حال ہی تو وای بر حال عامۂ ہنود مہاشئی تو دشواری کو تو استحالہ ایک شخص کے حق مین بہی لازم نہین ممکن ہی کہ ایک شخص کو ایک امر دشوار ہو مگر مستحیل نہو چہ جای آنکہ اوسکی دشواری اور ون کے حق مین مستلزم استحالہ کی ہو جاوے پہر بدرجہ اولی کا بیان کیا مقام ہی اگر دشوار ہی تو سبکے حق مین بیک نمط دشوار ہی اولویۃ اور اولیۃ کو یہان کیا دخل ہی **قولہ** کیونکہ صحت نقل کے لئی جودت عقل و قوت یادداشت و صداقت زبان وغیرہ ضرور ہی تاکہ ایکبار کی شنی ہوئی روایت زمانہ بعید کے بعد لفظ بلفظ از روی یادداشت بیان کر سکی و حالانکہ راویان خبر متواترہ صد سالہ و دو صد سالہ کی لئی حصول جملہ لوازم محالات سے ہی انتہی جناب لالہ صاحب خیر سے کچہہ دماغ مین یبوست تو نہین آگئی طرز کلام سے کچہہ آثار ہذیان کے سے معلوم ہوتے ہین نہین معلوم ہوتا کہ آپ یہہ دلیل کس چیز پر لائی ہین آیا یہہ دلیل صحت مقدم کی ہی یا صحت تالی کی یا ثبوت ملازمہ کی پہر لفظ وغیرہ کا مقام استدلال مین کیا موقع ہی آمن وغیرہ کو بہی تو بیان کیا ہوتا کہ کیا ہی اوسکو مبہم کیون چہوڑا اگر چونکہ آپنے وغیرہ مبہم چہوڑا ہی ہم بہی

اوسکو لغو سمجھکر اوس سے تعرض نہین کرتے اور صرف بغرض تطویل عبارت کی تصور کرتے ہین مقدم آپکی شرطیہ کا یہ ہے
کہ ایک راوی سے حفاظت روایت کی دشوار ہے اگر یہہ دلیل مقدم کے صحت کی ہے تو بنسبت رواۃ احادیث
صحیحہ کے اس دلیل سے مدعا آپکا ثابت نہین ہو سکتا کیونکہ وہ لوگ جودت عقل اور تفقہ فی الدین اور
قوت حافظہ اور عدالت و صدق اور ضبط روایات مین مشہور و معروف تھے البتہ رواۃ کتب ہنود کی نسبت لفظ
تمام ہے کہ اونمین منجملہ صفات مذکورہ کے کوئی صفت بھی نہی تالی آپکے قضیہ کی یہہ ہے کہ پندرہ بیس راوی کے
پہلی اور دوسری صدی کے اندر گذرے ہے حفاظت خبر و حدیث بدرجہ اولی محال ہے اگر یہہ دلیل تالی کی صحت
کی ہے تو محض پوچ اور پا در ہوا ہے کیونکہ انتفاء جودت عقل و قوت یادداشت و صداقت زبان جمیع راویان
سے جزو منع مین ہے اگر یہہ مسلم ہوتا تو آپکی تالی کی تسلیم مین کیا عذر تھا اور آپ نے کوئی دلیل عقلی اوسکی استحالہ
پر قائم نہین کی پس آپکی یہہ تقریر بجز ہذیان سرائی کے اور کچھہ متصور نہین ہے علاوہ بران شرطیہ لزومیہ کا
تو جب صحیح ہووے کہ جب ملازمہ بین المقدم و التالی ثابت ہووے کیونکہ مدار صدق شرطیہ کا اوپر صدق جزئین
کے نہین ہے لزومیہ شرطیہ مرکب جزئین کاذبین سے بھی صحیح ہو سکتا ہے مثلا اگر یہہ کہا جاوے کہ اگر لالہ فلانے
گدہے ہون تو اونکی واسطے دم کا ہونا ضرور ہے دیکھو دونو جزو کاذب ہین مگر لزومیہ صحیح ہے اور اسیطرح جب
دونو جزئین صادقین سے کاذب ہو سکتا ہے مثلا کہین کہ اگر لالہ فلانے انسان ہین تو حمار ناہق ہے دیکھو دونو
جزو بظاہر صورت صادق ہین مگر لزومیہ باطل ہے کیونکہ لالہ فلانے کے انسان ہونیکو حمار کا ناہق ہونا لازم نہین
اور اسمین کچھہ شک نہین کہ یہہ دلیل آپکی کسیطرح مثبت لزوم نہین آپکو چاہئے کہ بعد ملاحظہ اس بیان کے فکر
اصلاح تقریر کا کیجئے اگر سکوت اختیار کیا تو سمجھا جاویگا کہ واقع مین یہہ کلام آپ کا از قسم ہذیان تھا مگر بالیقین کہتا
ہون کہ طبع عالی اس مدعا کی فہم سے بھی سراسر قاصر ہوگی اب ہم آپ ہی کی تقریر سے آپکے سب مطالب کو باطل
قرار دیتے ہین کان رکھکر سنئے آپکے اس مقدمہ سے کہ صحت نقل کے لئے جودت عقل و قوت حافظہ و صدق
زبان ضرور ہے ثابت ہوا کہ بجز امور مذکورہ کے اور کسی چیز کی ضرورت نہین پس اشتراط کتابت جو آپکی توہمات
کی بنا ہے باطل ہو گیا اور یہی تہا مدعا ہمارا کہ خدا تعالی نے آپکے بیان سے ثابت کرا دیا الحق یعلو ولا یعلی
اگر آپ فرماوین کہ لفظ وغیرہ سے مراد ہماری کتابت ہے تو سراسر حماقت آپکی ہے کیونکہ در صورت کتابت اشتراط
قوت یادداشت جو آپکے قضیہ مین واقع ہے باطل ہوا جاتا ہے اور جملہ اخیرہ یعنی حالانکہ راویان خبر متواترہ الخ
سراسر باطل ٹھہرتا ہے دیکھا آپ نے غلبہ اسلام کو کہ ہر ایک امر مین آپ ہی کی زبان و قلم سے غلبہ اوسکا ثابت
ہوتا چلا جاتا ہے والفضل ما شہدت بہ الاعداء اور اسپر بھی آپ ایمان نہ لاوین تو سخت قساوت قلبی ہے
فہی کالحجارۃ او اشد قسوۃ **قولہ** اگر قبول کیا جاوے کہ ناقلان روایت بالتمام صادق و عاقل تھے تو بھی

لازم نہین آتا کہ اوسکی روایت بھی صحیح ہووے کیونکہ بیان زبانی مین گنجایش سہو و نسیان سبکی ممکن ہے اسمین حکمت
عقلیہ کے اندر تو بہت چیزین ایسی داخل ہین کہ جبکی عدم اعتبار پر مدار اکثر امور دینی اور دنیاوی کا ہے مگر بلا
دلیل قوی قایل فعلیت کا ہونا اسپر حماقت ہے مثلاً ہم کہہ سکتے ہین کہ ممکن ہے کہ فلانے نے بیس یا فلانے نے برہمن
صحیح النسب نہین بلکہ نطفہ سے کسی دہیور کے ہین اس امکان عقلی کے استحالہ پر کوئی دلیل اگر لالہ صاحب کے پاس
ہو تو پیش کرین لیکن چونکہ کوئی دلیل اوسکی فعلیت کی نہین ہے لہذا مجرد امکان مدار احکام شرعی اور رسمی کا نہین
ہوسکتا اسیطرح حال روایات کا بہی ہے کہ جب ثقات و عدول اور حفاظ سے منقول ہو تو جبتک کوئی دلیل جرح
معارض اوسکی صحت کی ہو قائم نہو لیوے ترتب مجرد امکان سہو و نسیان مدار احکام نہین ہو سکتا قولہ جبتک ایک
راوی نے آپ حدیث سنکر دوسرے کو سنائی دس پندرہ برس کا فاصلہ ہو سکتا ہے پھر کون نہین جانتا کہ اسقدر
مدت کی بات بلا کم و کاست یاد نہین رہتی انتہی قید دس پندرہ برس کی غلط محض ہے اور پھر اسپر جو انکا قول مبنی
ہے کہ کون نہین جانتا بنای فاسد علی الفاسد ہے کیا آجکی خبر سنی ہوئی دس برس سے پہلے کوئی معقول نہین سکتا
علاوہ بران بعد برسکی بات نہین بلکم و کاست لوگونکو یاد رہتی ہین ہماری ملت کے اکابر تو احادیث اور اخبار
دینیہ کا بہت اہتمام رکھتے تھے اور ہمیشہ انکی مزاولت اور مراجعت اور درس مین رہتی تہی اور ضبط اخبار اور تفقہ
مین معروف و مشہور تھے اونکا تو ذکر ہی کیا ہے اوس عرصہ مین اکثر اشخاص کا یہہ حال تہا کہ بڑے بڑے خطبے اور بڑے
بڑے قصاید ایسے زبانی یاد رکھتے تھے کہ اوسمین کچہہ کمی و بیشی نہین ہوتی تہی اور ہم بعض بعض ناخواندہ لوگونکو
اب بھی دیکھتے ہین کہ افسانہ طویل مثل قصہ آلہا وغیرہ کے اونکو ایسے یاد تھے اور یاد ہین کہ تا دم مرگ نہین
بھولے نہ بھولینگے قصہ بہارت اور ساير پوران باوجود اسقدر طوالت الکلام کے سونک نے سوت سے اور سوت
نے بید بیاس سے سنکر نقل کیا انتہی لالہ اندرمن صاحب ان سبکو بلا کم و کاست صحیح مانتے ہین اگر یہہ کہین کہ بیاس جی
نے انکو لکھوا دیا تہا تو یہہ صاف غلط ہے اگر اسکا کچہہ ثبوت رکھتے ہون تو پیش کرین حالانکہ ادہیاے ۹۵
اسکند پوران کاشی کہنڈ سے جسمین حال بیاس جی مذکور ہے اور بھی دیگر دلایل مذکورہ سابق سے واضح ہے کہ سبب
تدوین بعد بیاس جی کے ہوئی ہے قولہ مسلمانون پر موقوف نہین بلکہ ہر امت مین روایت زبانی کہ مدت
تک بلا تحریر چلی آتی ہے غیر معتبر سمجھی جاتی ہے انتہی اہل اسلام مین جو اہتمام ضبط روایات کا ابتدا سے
کسی دین و ملت مین نہین ہوا اسلیئے اور ملت والونکی حماقت و جہالت ہے کہ ہماری روایات مستندہ کو
اپنی روایات مجہولہ پر قیاس کرین ع جملہ عالم زین سبب گمراہ شد + کم کسی ز ابدال حق آگاہ شد +
اشقیا را دیدۂ بینا نبود + نیک و بد در دیدشان یکسان نبود + اولیا را ہمچو خود پنداشتند + ہمسری
با انبیا برداشتند + این ندانستند ایشان از عمی + ہست فرقی درمیان بی منتہی + علاوہ بران لالہ جی یہہ

قرار دین کر کرشن گیتا جو زبان کرشن جی سے عین وقت کارزار صادر ہوئی ہی علی الیقین واضح ہو کہ اوسوقت ضبط
تحریر مین نہین آئی اور راوی اوسکا جو سنجی وزیر دہرتراشٹ جانب مخالف کا ہی اوسوقت فوج مین موجود ہین
کی تہا یہہ ممکن نہین کہ اوسنے اوس تمام بحر طویل کو جیسا کہ چاہیے سنا ہو اور تسلیم کیا اوسکی عین وقت صدور بالبداہتہ
باطل ہے لاجرم بعد ایک زمانہ طویل کے ضبط تحریر مین آئی ہی پس اس کلیہ لالہ جی کے موافق لازم آیا کہ وہ بھی
غیر معتبر ہو اگرچہ مضامین مکررہ اس بحث مین بہت آئے مگر مین مجبور تہا کہ لالہ صاحب کو شوق تکرار کا ہی ہر سطر بعد
وہی ایک مضمون لکہتے چلے گئے ہین کہ یاد رکہنا خبر کا بعد مدت کے محال ہی اوسی مضمون کو دس بیس جگہ تکرار دیا ہی وہی دلیل
وہی مقدمات دلایل کی دلیل ہی وہی بدیہی ہی وہی نظری ہی آگے اس سے آپ نے آخر صفحہ ۲۳۲ تک جو کچھ لکہا ہی
بلا حوالہ کتاب کے لکہا ہی لہذا مطابق شرط مذکورہ بالا کے جواب نہ دیا جاویگا جب تمام اس کتاب کا برعایت
پابندی شروط مذکورہ کے لکہینگے تو البتہ جواب دیا جاویگا اب چونکہ آگے اس سے لالہ صاحب ازراہ
بوالہوسی کے ابطال بیان تعارض اخبار کے متوجہ ہوتے ہین لہذا ہم اول دو تمہیدین قائم کرتے ہین
تاکہ ہر ایک کی جواب مین حوالہ اوسپر کیا جاوی اور ضرورت لانے مضمون مکرر کی نہ پڑی تمہید اول یہہ کہ
ہماری ملت مین خبر صحیح باعتبار کثرت و قلت اعداد رواۃ کے تین قسم پر منقسم ہی اول خبر متواتر اور وہ عبارت
ہی اس سے کہ ہر قرن مین اس خبر کو اتنی کثرت سے راوی حسل روایت کرتے ہون کہ اونکا تواتر اور اونکی عدالت
مظنہ سہو و نسیان اور کذب کا رافع ہو دوسری خبر مشہور وہ ہے کہ اگرچہ قرن اول مین وہ خبر حد تواتر کو نہ پہنچی
ہو مگر بعد قرن اول کے سب قرون مین بتواتر منقول ہوئی ہو تیسری خبر احاد وہ ہے کہ راوی اوسکے کسی قرن مین
حد تواتر کو نہ پہنچی ہون اول کی دونو قسمون مین احتمال سہو و نسیان و کذب کا نہین ہی قسم سوم مین بھی احتمال کذب کا نہین ہی مگر احتمال سہو
و نسیان کا ہی پہر بھی جیسا کہ ہم اوپر بیان کر چکے ہین ظن غالب اوسکی صحت کا ہی جبتک کہ معارض اوسکی کوئی دلیل یا خبر ایسی
قوی کہ قوت مین اوسکی درجہ کو پہونچے یا اس سے زاید ہووے قائم نہوگی تب تک ظن غالب قریب بیقین ہی اور اوسکی
صحت تسلیم کیجاویگی البتہ درصورت قیام تعارض دیکہا جاویگا کہ آیا سہو یا نسیان کسی راوی کا ہی یا اور کچھ
بات ہی لہذا علماء امت محمدیہ نے ایک باب موسوم بہ باب المعارضہ قائم کیا ہی اور اوسمین قواعد عقلیہ اس طرح
کے ساتھہ بپابندی آیات قرآنی اور احادیث نبوی کے ممہد کئے ہین کہ طریق عمل اور اخذ باحد المتعارضین
بہت آسان ہوجاتا ہی تمہید دوم ہم علم اصول مین بدلایل عقلیہ ثابت کر چکے ہین کہ جبتک کہ کوئی قرینہ اور
دلیل خلاف قائم نہو تو امر اوپر وجوب کے اور نہی اوپر حرمت کے دلالت کرتی ہی لیکن اگر قرینہ اور دلیل
قائم ہووہی تو امر اوپر اباحت اور ندب کی اور نہی اوپر کراہت تنزیہی کے محمول ہوگی اور یہہ قاعدہ عقلی
ہی اور دلایل اسکی علم اصول مین بیان کیگئی ہین یہان لانا اونکا ضرور نہین ہی جب یہہ تمہیدین ممہد ہو چکین

تو ہم اب اقوال لالہ صاحب کیطرف متوجہ ہوتے ہین قولہ ایک روایت مسلم سے ثابت ہی کہ عزل جائز ہی دوسری
روایت سے ظاہر ہے کہ عزل بچہ کو زندہ دفن کر دینا ہی انتہی یہان لالہ صاحب خیانت کو کام مین لائے حدیث
مین یہ نہین ہی کہ عزل بچہ کو زندہ دفن کر دینا ہی بلکہ یہ لفظ ہین ذالک الوأد الخفی یعنے عزل وأد خفی
ہی وأد کے معنی ہین زندہ در گور کردن لالہ صاحب نے لفظ خفی کا ازراہ خیانت جبلی کے اڑا دیا جس سے
معلوم ہوتا ہی کہ عزل درحقیقت زندہ در گور کرنا نہین ہی مگر مشابہ اوسکے ہی اور چونکہ جو چیز ممنوع ہی وہ دور
حقیقی ہی پس جواز کی حدیث اصلا معارض اس حدیث کی نہین ہان اس حدیث سے کراہت البتہ ثابت ہی کہ
جو چیز مشابہ بحرام ہی مکروہ ہے سو کراہت معارض جواز کی نہین بہت سے اشیاء مع الکراہتہ جائز ہین مثلا
سوای چار قسم اول کے باقی پانچ قسم کے نکاح اگرچہ مطابق تصریح ادھیای ۳۰ کاشی کہنڈ اسکند پوران
کے بموجب بید کے ہین مگر مکروہ ہین دوسری سطر صفحہ ۱۳۳ سے پانچوین سطر تک بلا حوالہ کتاب جو کچھہ لکھا
ہے بموجب شرط مذکورہ جواب نہ دیا جاویگا تاوقتیکہ تتمہ تفصیل تام اور باب کتاب کے نہ لکھین گے
قولہ حدیث مسلم مین آیا ہی کہ کہڑے ہوکر پانی پینے سے منع کیا ہی اسکی برعکس بخاری اور مسلم مین موجود ہی
کہ ابن عباس آب زمزم حضرت کے پاس لایا اور حضرت نے ایستادہ ہی نوش فرمایا انتہی اس تعارض
سے سہو یا نسیان اصلا ثابت نہین ہو سکتا بلکہ نہی محمول اوپر نہی تنزیہی کے ہی اور فعل محمول اوپر بیان
جواز کے ہی جیسا کہ تمہید دوم سے ظاہر ہے پس اسباب مین اس سے استدلال بیفائدہ محض ہی مگر لالہ صاحب
جواب اسکا دین کہ بیکل اپکہیدا تہرین بید مین شراب پینے کی مخالفت ہی اور اوسکو داخل بدفعلی قرار دیا
ہی اور پرب مہابہارت مین لکھا ہی کہ ارجن و سری کرشن در ایام استقامت دہلی شکار رفتند و در دید
راہی اوگر نستند و شکار میکردند و شراب میخوردند انتہی اور دوم پرب مین ہی کہ کرشن با ارجن شراب
میخورد انتہی بہاگوت کے دسوین باب مین بہت جگہہ سے ثابت ہی بلبہدر نے گوپیون کے ساتھ
شراب پی اور قصہ مجمع می نوشی جادونکا جسمین مہاراجہ سری کرشن جرعہ مرگ سے تلخ کام ہوئی اسی
کتاب مین بتفصیل مرقوم ہی اور زبان زبان و دہان دہان ہی اس تعارض کا کیا سبب ہو آیا سبب
انہون نے سند تحریری کے سہو و خطا بتاتے ہو یا مسئلہ نسخ کو تسلیم فرماتے ہو یا ہماری تمہید دوم کی
پناہ مین آتے ہو مگر واضح ہو کہ تمہید دوم کا قاعدہ یہان جاری نہین ہو سکتا اسلئے کہ یہان لفظ
بدفعلی کا کہ دلالت اوپر حرمت کی کرتا ہی اوسکی نسبت واقع ہی قولہ بہ مشکوٰۃ مین ہی کہ کعبہ کیطرف منہہ
کرکے بول و براز سے منع فرمایا الخ یہان بہی نہی تنزیہی اور آولی ہی اور جو اسکی خلاف مروی ہے
بیان جواز ہی پس کچھہ قباحت نہین قولہ حدیث متفق علیہ مین ہی کہ دجال کی دائین آنکھہ کانی ہوگی

اوسیلم کی روایت مین ہی کہ دجال بائین آنکھہ سی کانا ہو گا انتہی یہہ شبہہ مع جواب ترجمہ مشکوۃ مین جو چہپا ہی اوسمین
موجود ہی دونین مرقوم ہی بڑا تعجب ہی کہ آپ نے شبہہ تو قائم کیا مگر جواب سی کچھہ تعرض نفرمایا یہہ امر داب مناظرہ سے
بہت بعید ہی پس ہم آپکو کچھہ جواب نہین دیتی صرف یہی کہتی ہین کہ جہان سی آپ نے یہہ شبہہ نقل کیا ہی وہین جواب
دیکھیہ مگر آپ جواب اسکا دیجیہ کہ قصہ زنا ہی اندر مین ساتھہ زوجہ گوتم کے مہابہارت مین لکھا ہی کہ اندر بصورت
برہمن سیہ فام گوتم کے گھر گیا اور اوسنی تعظیم اوسکی کی اور اپنی گھر مین شب باش کیا اندر نے اہلیا زوجہ گوتم سے
زنا کیا گوتم کی بد دعا سی بعلت مشہور مبتلا ہوا انتہی جوگ بشسٹ مین لکھا ہی کہ ایکروز گوتم کسی کام کو گھر سی گیا تھا
اندر نے وقت کو غنیمت جانکر اپنی صورت کو گوتم کی شبیہہ بنالیا اور گوتم کے گھر مین گھس کر اہلیا کے ساتھہ فورا
زنا کیا اتنی مین گوتم آگیا اندر خوف سی بلی کی صورت بنگیا مگر گوتم نے جان لیا اور اندر کو بد دعا دی کہ تو فرج
کا شوقین ہی تیرے بدن پر ہزار فرج ہو جاوین چنانچہ جابجا اندر کے بدن پر فرج نمودار ہوئین اندر شرم سے
کنول کے پھول مین چھپ رہا دیوتا اندر کے تلاشی ہوئی ڈہونڈتے ڈہونڈتے کنول مین چھپا پایا جب وہ چار
ہوئی تو اونکی حال کو دریافت کیا اندر نے کمال خجالت سی سرگذشت بیان کی تب گوتم سی درخواست عفو تقصیر کی
کی گوتم نے دعا کی تو ہزار فرج ہزار چشم ہو گئین انتہی برہم سرب پران مین ہی کہ گوتم کی دعا سی اندر کے بدن پر
ہزار فرج ہو گئین پس اندر نے ہزار برس تک عبادت کی آخر سورج کی دعا سی مبدل بہزار چشم ہوئین لالہ صاحب
نے بالمیک کی روایت سی لکھا ہی کہ گوتم اور بیبی اوسکی دیوتون کے مغلوب اور مرعوب کرنیکے لئی تپ کرتے تھے
اتفاقا ایکروز گوتم واسطی غسل کے دور چلا گیا تہا اوسوقت اندر گوتم کے غضبناک کرنیکے لئی اہلیا کی قریب
گیا اتنی مین گوتم آگیا اور اندر کو بد دعا دی کہ اندر کے فوطے گر پڑی انتہی پھر لالہ صاحب نے صمصام حق مین
لکھا ہی کہ کسی روایت مین ہی کہ بشن کی عنایت سی اندر نے نجات پائی پھر لالہ صاحب نے اوسی رسالہ مین بحوالہ
بالمیک کی لکھا ہی کہ اندر نے بعد اس کار نمایان کے دیوتونکو مژدہ سنایا اور دیوتون سی التجا کی کہ
مجھہ پر مصیبت پڑی ہی اوسکا تدارک کرین انہون نے ایسے ہی کیا اور اندر کے فوطے بدستور کر دئی پھر لالہ صاحب
نے بحوالہ روایت بالمیک لکھا ہی کہ پس ازان گوتم نے گھر کے اندر جاکر اہلیا پر بھی نفرین کی کہ اوسکا بدن
پتھر کا ہو گیا انتہی مہابہارت مین لکھا ہی کہ گوتم نے اپنی بیٹی سی کہا کہ تو اہلیا اپنی مان کو مار ڈال اور یہہ کہکر
باہر کو چلا گیا بیٹی نے اوسکی مارنے مین تامل کیا جنگل مین جاکر گوتم کے دلمین خیال آیا کہ عورت کا کیا قصور ہی
مین نے تو خود اوس برہمن نابکار شیطان سیرت برہمن صورت کو گھر مین شب باش کیا تہا اور عورت کو
اوسکی خدمت کی لئی مامور فرمایا تہا یہہ سوچکر گھر کو لوٹا دیکھا تو بیٹا متفکر تہا اور اوسنی ماکو مارا نہ تہا
بمشاہدہ اس حال کے بیٹی کی عقل پر آفرین کی انتہی مختصرا اب دیکھیی کہ کسقدر روایتون مین اختلاف ہی ایک

روایت مین ہی کہ اندر کے نوٹے گر پڑے دوسری مین ہی کہ اوسکے بدن پر ہزار فرج ہو گئین ایک روایت مین ہے کہ
دیوتونکی دعا سی پہر چنگا ہو گیا ایک روایت مین ہی کہ سورج کی دعاسی چنگا ہو گیا ایک مین ہی کہ بشنو نے عنایت
فرمائی ایک روایت مین ہی کہ گوتم کی دعاسی ہزار فرج مبدل بہزار چشم ہوئین ایک روایت مین ہی کہ مدتہای دراز
دیوتون سے مہیارہا اور وی اوسکو ڈہونڈتے پہرے ایک روایت مین ہی کہ یہہ کار نمایان کرکے فوراً دیوتون
کے سامنے جاکر سرگذشت اُنسے بیان کرکے اپنی علت کے دور ہونیکا خواستگار ہوا اور انکی دعاسے چنگا ہو گیا
ایک روایت مین ہی کہ ہزار برس تک ریاضت کرتا رہا بعد ہزار برس کے سورجکی دعاسی چنگا ہوا ایک روایت مین ہی کہ
گوتم نے اہلیا کو جو بد دعا دی تو اُسکا جسم پتہر کا ہو گیا ایک روایت مین ہی کہ مارنیکا حکم دیا تہا مگر پہر لین سو جگہ
اوسکو مارنے سے دست کش ہوا دیکہی تو کہ ذرہ سی بات مین کسقدر اختلافات ہین اور تفصیل اسکی رسالہ سیف الفقہا
جو برنرائن کی کہینچی تیغ جو بین کے مرتب ہوا ہی مرقوم ہی ناظرین اُسمقام پر ملاحظہ کرین مہابہارت کے استری
پرب اور دیگر پربون سی ثابت ہی کہ بدرجی برادر راجہ دہرتراشٹ واقعہ جنگ کوروون پانڈوون مین موجود
تھے چنانچہ وہی شہم جلانے کشتگان جنگ کی ہوئی تہی اور اسکندم بہاگوت سی ظاہر ہی کہ بدرجی پیشتر اس جنگ
سی تیرتہون کو چلی گئی تہی اور تیرتہون ہی مین یہہ واقعہ اونہون نے لوگونکی زبانی سنا اور افسوس کرکے اور تیرتہون
کو چلی گئی فرمایئے اس اختلاف کا کیا سبب ہی **قولہ** ایک روایت مین ہی کہ دجال ۴۰ دن زمین پر ٹہہرےگا انتہے
حقیقت مین یہہ روایت صحاح کی ہے **قولہ** دوسری روایت مین ہی کہ ۴۰ برس ٹہہرےگا انتہی یہہ روایت صحاح
کی نہین لالہ صاحب جب نام جامع اصل کتاب کا لکہینگے تو خود اعتراف کرینگے کہ یہہ منجملہ صحاح کے نہین ہے
**قولہ** حصن حصین کی ایک روایت ہی الخ اصل کتاب کا نام لکہئے حصن حصین صحاح مین نہین ہی اور تفصیل صحاح
کی خود آپ ہی اوپر لکہہ چکے ہین مغالطہ کی انتہا ہو آپ جو لکہتے ہین جبتک نام کتابونکا نہ لکہو گے جواب نپاؤگے **قولہ**
ابو داؤد وغیرہ سے واضح ہی کہ عورت کی بوسہ لینے سی وضو لازم نہین آتا ہی اور مشکوۃ مین ابن مسعود کی روایت
سی واضح ہی کہ بوسہ لینے سی وضو لازم آتا ہی انتہی اس بحث سی اسکو کیا علاقہ ہی ابن مسعود کا اجتہاد یہی ہی
کہ من قبلۃ الرجل امرتہ الوضوء اس سی کیا نقصان ہوا اور رواۃ کا سہو ونسیان کیونکر ثابت ہوا آپ اپنے
شاستر دیکہے اختلاف پر نظر کیجئے یہہ اختلاف اجتہادی تو فروع مین ہی وہان تو اصول مین اختلاف
عظیم ہی **قولہ** مشکوۃ مین ابوسعید کی روایت سی ظاہر ہی کہ جبتک منی بر آمد نہو اصلا غسل عاید نہین ہوتا
اور ابو ہریرہ کی روایت مین ہی کہ مجامعت عورت سی غسل واجب ہوتا ہی اگرچہ منی نہ نکلی انتہی یہان لالہ صاحب
خیانت بیدردانہ کو کام لائی مشکوۃ سی حدیث ابی سعید نقل کی ہی مگر جو مشکوۃ مین بعد اسکی یہہ لکہا ہی قال الشیخ
الامام محی السنہ رح ہذا منسوخ انتہی اسکو از راہ خیانت پردازی چہوڑ گئی علماء امت اسکی منسوخ ہونی پر

متفق ہین اور مؤید اسکے ہی جو موطا مالک اور صحیح مسلم مین ہی کہ قرن صحابہ مین ہی اسکا مباحثہ ہوا اور آخرکار یہی قرار پایا کہ یہہ حکم منسوخ ہی چنانچہ ابی بن کعبؓ جو یہہ کہتے تھے کہ بغیر خروج منی کے غسل واجب نہین ہوتا اونہون نے اوسکو منسوخ جانکر اُس قول سے رجوع کیا مالک بن انس زید بن ثابت سے بعد بیان قصہ کے روایت کرتے ہین قال زید بن ثابت ان ابی بن کعب نزع عن ذلک قبل ان یموت جب یہہ بات ظاہر ہوئی کہ ایکحدیث منسوخ ہی تو ثابت ہوا کہ اعتراض لالہ صاحب کا اوپر رواۃ حدیث کے محض خام خیالی اور توہم پرستی ہی آگے اس سے جو جناب لالہ صاحب بسبب واقع ہونے اس قسم کی گفتگو کے بحضور عالیہ ذو محل استہزاء سمجھتے ہین مسائل شرعیہ کے بیان مین ایسے توہمات کو دخل دینا ایک حماقت ہی ہان مناسب مقام مجھکو چند حکایتین اکابر ہنود بلکہ اونکے معبود کی یاد آئی ہین ادھیائے ۸۴ کاشی کھنڈ اسکندپوران مین مرقوم ہی کہ نارد جی نے سری کرشن گفتند کہ این سانت پسر شما بسیار شوخ چشم و مغرور حسن دارد ایشان کہ نشستہ بودند بحسن او مائل گشتہ از غلبۂ شہوت منی ایشان وقت برخاستن بر زمین افتاد آ ہست مشاہدہ باید ساخت ؎ عجب انداز سے کل بزم خوبان مین وہ آتا تہا ✣ کہ اوسپر دل ہی دل مین ہر کوئی قربان جاتا تہا ✣ سری کرشن بسبب ہمین سانت را روبروئے خود طلبیدہ بد دعا دادند کہ حسن تو دیدہ مادران تو مائل شدند گناہی عظیم بوقوع آمدہ بنابران گوشت یعنی مرض برص بتو عاید گردد کہ حسن تو مبدل بہ بدطلعتی گردد انتہے قطع نظر اور امور کے یہہ بھی غور کی جگہہ ہی کہ کمہار پر تو بس چلا گدہے کے کان کہینچے لازم تو یہہ تہا کہ وہ آگنندگان شہوت غیرہ کسی قسم کی سزا کو پہونچائی جاتین تا کہ آیندہ کسی اور حسین کے جمال پر حسب عادت فریفتہ ہوکر او درآغوش تصور مین اوسکو مسک کر ایسی حرکت نکرنی پاتین ؎ آن یکی از خشم مادر را بکشت ✣ ہم بزخم خنجر و ہم زخم مشت ✣ آن یکی گفتش کہ از بد گوہری ✣ یاد ناوردی تو حق مادری ✣ گفت کاری کرد کان عار ویست ✣ کشتمش کان خاک ستار ویست ✣ متہم شد با یکی زان کشتمش ✣ غرق خون در خاک گورش ہشتمش ✣ گفت آن کس را بکش ای محتشم ✣ گفت پس ہر روز مردی را کشم ✣ کشتم او را رستم از خونہای خلق ✣ نای او بُرّم بہ است از نای خلق ✣ نفس تست آن مادر بد خاصیت ✣ کہ فساد اوست در ہر ناحیت ✣ ہم بکش او را کہ بہر آن دنی ✣ ہر دمی قصد عزیزی میکنی ✣ از وی این دنیای خوش بر تست تنگ ✣ از پی او با حق و با خلق جنگ ✣ دوسرا قصہ سری برہما جی کا ادھیائے ۸ اشیوپوران مین ہی کہ وقت انعقاد نکاح مہادیو جی کے گوری جی کے ساتھ سری برہما جی کی نظر گوری جی کے اوپر پڑی ؎ وقت نکاح کی جسدم نگہہ دیدہ غور ✣ سر سے لے اُس قدر عنا کی گئی پانون تلک ✣ فندق پا لگی کہنے کہ نہ دیکہا ہوگا ✣ شاخ مین سرو کے پہولا گل اور یک اتبک کہ غرض کہ جب انگشت حنائی گوری جی کی نظر آئی باد شہوت سے سرشار ہو گئے

اور نفس حیوانی نے ایسا غلبہ کیا کہ زمام زہد و تقوی و اختیار ہاتھ سے چھوٹ گئی اور مجمع عام مین منزل ہوگئے
سے مجکو زاہد نے دیکہا کہ نہاتہی توبہ ÷ توبہ توبہ توبہ شکن ہی کہ الہی توبہ ÷ یہا بہارت کا اسمیہ پر ب منظر
سے گندا ہوگا دیکہیئے کہ باہم دروپدی جی زوجہ پانڈوان اور ست بہاما زوجہ کرشن جی کے بحضور پانڈول
اور سری کرشن وغیرہم کے کیسا جہگڑا ہوا ہی ست بہاما جی نے فرمایا کہ اے دروپدی تجہے شرم نہین آتی کہ
تو نے پانچ خصم کئے ہمکو نہین دیکہتی کہ کئی ہزار عورتین ایک خصم کے ساتھ خوش ہین الخ حکایات تو اور بہی بہت
ہین مگر خیال آزردگی جناب لالہ اندرمن صاحب تشریح کا مانع ہے اندکی از غم دل گفتم و خاموش شدم ÷
کہ دل آزردہ شوی ورنہ سخن بسیار است ÷ **قوله** مشکوة مین ہی عن اسود وہمام عن عائشة قالت کنت
افرک المنی من ثوب رسول الله صلعم یعنے مین اپنی منی کو پیغمبر خدا صلعم کے کپڑے سے رگڑتی تہی انتہی بیان
لالہ جی استہزاءً تقریر کرتے ہین مگر اولا ہم افترا پردازی لالہ صاحب کو ظاہر کرتے ہین حدیث مین کوئی لفظ
ایسا نہین جسکو معنی اپنی کے ہون یہہ اپنے لالہ جی نے اپنے گہر سے لیکر زبان پر لائے اور رطب اللسان ہوئے
اور فرک کا ترجمہ (رگڑنا) بہی صحیح نہین فرک کے معنی ہین خشک چیز کو ملنا فرکت الثوب والسنبل بیدی افرکہ
فرکا ویقال للسنبل اول ما یطلع نجم ثم فرخ وقصب ثم اخصب ثم سنبل ثم احب والب ثم استفی ثم افرک
ثم احصد صحاح جوہری یعنی جب کپڑا خشک ہو جاتا تہا تو اسکو ملڈالتی تہے تاکہ صاف ہو جاوے اور یہ حدیث
باب تطہیر النجاسات مین مروی ہی اور اسپر مسئلہ شرعیہ متفرع ہی کہ منی جب کپڑے کو لگجاوے تو بعد خشک
ہو جانیکے ملڈالنے سے بہی پاک ہو جاتا ہی اور مسائل شرعیہ کے بیان مین کوئی محل استہزاء کا نہین آگے اسکے
صفحہ ۱۳۹ تک لالہ صاحب نے اکثر روایتین بلا حوالہ کتاب لکہی ہین اور بعض روایتین مدارج النبوة اور معارج النبوة
اور تاریخ اخوند شاہ اور حکایات مظہر حق وغیرہ کتابون کی لکہی ہین اور صحاح حدیث کی حوالہ سے کوئی روایت
نہین لکہی اور اونہین قصص و حکایات کی کتابونکو وہ علم تاریخ سمجہتے ہین ہم اسکا جواب دیگر اگر تتمہ اسکا
بتصریح نام کتاب حدیث کے مرتب کرکے پیش کرینگے تو البتہ جواب پاوینگے کیونکہ لالہ صاحب کا یہ حال ہی
کہ الغریق یتشبث بکل حشیش اور ہمکو عبث تضییع اوقات منظور نہین ہے البتہ پای جرن گیاہ اندر زمین ÷
سر بجنبانی ببادی نے یقین ÷ لیک پایت نیست تا نقلی کنی ÷ یا مگر پا را ازین گل برکنی ÷ صفحہ ۱۴۱ مین
بعد چند سطر کے پہر متوجہ ہوکر فرماتے ہین حاصل کلام آنکہ اخبار و آثار اسلام چند سبب سے لائق اعتبار
نہین سبب اول حدیثین مخالف قرآن ہین انتہی سراسر جہوٹ ہی اور بالکل افترا ہی **قوله** جنت و نار عمل
نیک و بد پر منحصر ہین بعض کو بہشت کی لئے پیدا کیا عمل نیک کرین یا بد اور بعض کو دوزخ کیواسطے مخلوق کیا
فعل بد کرین یا نہین انتہی یہہ سب افترا لالہ صاحب کا ہی اونکو شرم نہین آتی کہ افترا پردازی کو وسیلہ دین

کمانے کا ٹھہرایا ہی اگر سچے ہین تو بعینہ الفاظ تراجم مشکوۃ کے جو اونکی پاس موجود ہین کیون نہین لکھی بید کے
مضامین پر بھی خیال نہین کرتے کہ اوسمین لکہا ہی جو شخص کی بہشتر پشت جہنم کو جاتی ہین جناب لالہ اندرمن صاحب
خدا پر نظر رکھو اسباب رزق کے بہت ہین ع ہر آنکس کہ دندان دہد نان دہد ‡ آپکی یہہ افترا پردازی گو کہ
باعث گرم بازاری کا ہی مگر ۲۱ پشت کا بھی تو خیال کرو کہ کسقدر بیگناہ بیٹے بموجب دوزخ کے ایندہن ہو کے
جاتے ہین مشکوۃ مین یہہ مضمون مکرر ہی کل میسر لما خلق لہ ان اللہ اذا خلق العبد للجنۃ استعملہ بعمل اہل الجنۃ
حتے یموت علی عمل من اعمال الجنۃ فیدخلہ بہ الجنۃ واذا خلق العبد للنار استعملہ بعمل اہل النار حتی یموت
علے عمل من اعمال اہل النار فیدخلہ بہ النار رواہ مالک والترمذی وابوداؤد یعنی ہر ایک آدمی کو اوسکی
عمل آسان کردیگئی ہین اور خدا جب پیدا کرتا ہی بندی کو جنت کی لئے تو کام مین لگا دیتا ہی اوسکو اہل جنت
کے کام پر یہانتک کہ وہ مرتا ہی اوپر کسی عمل کے اعمال اہل جنت سی پس داخل کرتا ہی اوسکو بسبب اوسکے
جنت مین اور جب پیدا کرتا ہی واسطی دوزخ کے تو کام مین لگا دیتا ہی اوسکو اہل نار کے کام پر یہانتک کہ وہ مرتا ہے
اوپر کسی عمل کے اعمال اہل نار سے پس داخل کرتا ہی اوسکو بسبب اوسکے نار مین اور آپ کو تو اسمقام مین گنجایش
زبان کہولنی کی بہی نہین دیکہو چھٹا اسکند بھاگوت کا قصہ بہت طویل ہی ورنہ بلفظہا نقل کرتا خلاصہ لکہتا
ہون کہ جامیل ایک شخص تہا نہایت فاسق فاجر اوسکا بیٹا تہا نارایں نام جب جامیل مرنے لگا تو اپنے
بیٹے نارایں کو پکارا اور اوسوقت ملک الموت کے کارکن بہی واسطی تعذیب اوسکی آپہنچے چاہا کہ اسکو
سزا دین اور ملک الموت کے پاس لیجا دین چونکہ اوسکی زبان سے اوسوقت نام نارایں کا نکلا تہا یعنی اپنے
بیٹے کو جسکا نام نارایں تہا اوسوقت پکارا تہا اسیوقت کارکنان نارایں جی آپہونچے اور ملک الموت کے کارکنون
سے چھٹا کر بہشت کو لیگئی اور کارکنان جمراج منہ تکتی رہگئی دیکہیے یہہ مضمون معارض ہی دیگر مضامین بید و
اور کتب ہنود کے کہ ہر عمل بد کی سزا ملنی چاہئی **قولہ** قرآن مین ہی کہ محمد صلعم نے کوئی معجزہ نہین دکھایا
انتہی لالہ صاحب نے اپنے دلمین یہہ تو خوب سمجھ لیا ہی کہ بسبب کفر و شرک کے عاقبت تو خراب ہی ہوتی ہی پھر
کیا ضرورت اجتناب کبائر کی ہے ع آب چون از سر گذشت چہ یک نیزہ چہ یکدست جہوٹ طوفان کو
سرمایہ دوکانداری کا بنا کر روٹی کما کہانی چاہیئے ع پس شکار خوک آمد صید عام ‡ رنج بیحد لقمہ زد
خوردن حرام ‡ **قولہ** قرآن مین ہی کہ محمد الخ ظاہر اگنہگاری اور سیہ کاری کرشن مکار و غدار کی کہ جس کا
سواد الوجہ فی الدارین ہونا اشتہار روزگار ہی لالہ نابکار کو یاد آئی اور بسبب تصور اوس نامہ سیاہ قسمت
تباہ کے ایسی تاریکی دلپر چہا ہی کہ مہر منیر کو جس سے ایکعالم منور ہی تاریک دیکہنی لگی ع نامبارک خندہ
این لالہ بود ‡ کرد ہان او سواد دل نمود **قولہ** سبب دوم آنکہ احادیث باہم بھی مختلف ہین جناب

معلوم ہوا انتہی اسکا بطلان تو آپکے بیان سے واضح ہوگیا مگر جو جو نا قبض ہمنے بیدون اور پرانون سے
اوپر لکہی ہین اونکا جواب بذمہ لاله صاحب کے رہا **قولہ** سبب سوم حدیثین خلاف عقل اور نقل ہین مشکوٰة
کے باب الحشر مین ہے کہ قیامت کے دن آدمیونکو اسقدر پسینا آویگا کہ ستر گز زمین مین اوتر جائیگا اور خود اونکے منہہ
تک پہونچیگا انتہی ایک نری سی عبارت کا (یذہب عرقہم فے الارض سبعین ذراعا) بہی ترجمہ نہو سکا اتنی
ہی قابلیت پر دعوی عربی دانی کا کرتے تہے اور ہمکو کچہہ اوسکے معنی لکہنے کی ضرورت نہین اسقدر کافی ہے کہ
یذہب کے معنی اوتر جانا نہین اب لاله صاحب فرماوین کہ یہہ کس نقل اور کس عقل کے خلاف ہے کوئی دلیل
عقلی یا نقلی رکہتے ہو تو پیش کرو سہل برہمن کے تمام سمندر کے پی جانیکا قصہ جو مہابہارت سے ہم اوپر عرض
کر چکے ہین کیا یہہ اس سے بہی عقلا خلاف عقل کے ہے کچہہ تو کہین دلین شرمایا کرو اسمین تو ایکبات بہی عقل
و نقل کے خلاف نہین اگر کوئی نقلی دلیل رکہتے ہو تو پیش کرو اور کچہہ حوصلہ اور استعداد ہو تو عقلی کشا کرو
**قولہ** پہر صفة النار مین آیا ہے کہ مابین ہر دو گوش کفار کے اتنی مسافت ہوویگی کہ اسپ دو دن تین دن مین
طے کر سکے اور اونکے دانت کوہ احد کی مانند اور سطبری پوست بدن تین رات کی راہ برابر ہوگی انتہی فرمائیے
اسمین کیا خلاف نقل ہے اور کیا خلاف عقل جو یہہ آپکی بادہ بستی ہے ایکدعوی کرکے دلیل سے عاجز ہو جاتے
ہو آپ نے مہابہارت مین قصہ ارجن اور ہنومنت کا دیکہا ہے یا نہین دیکہو ہنومنت نے کسقدر اپنی دم کو دراز
کر دیا کہ ارجن کو را ماوس سے بچ جانیکا نملا بندا چل پہاڑ کا آپکے پورانون مین قصہ مذکور ہے اور زبان
زبان وہان مشہور ہے کہ اوسنے اسقدر اپنی تئین بلند کیا کہ فلک رابع تک پونہچکر راہ سیر آفتاب کو بند کر دیا
اور بیاسی اول کاشی کہنڈ اسکند پوران کو دیکہئے یہان تو تین ہی منزلین اسپ سریع السیر کی تہین اونکو
زمین سے تین فلک کا بعد ہوگیا کہ ہزارہا فرسنگ زاید اس سے ہے آپکی کتب معتبرہ مین لکہا ہے کہ آٹہہ قسم کی
سدہی ہین منجملہ اونکے ایک یہہ ہے جو کوئی اوسکو بس مین کر لیتا ہے وہ جسقدر جسم کو چاہے بڑہا سکتا ہے
دیکہو حکایات راجہ ہرچند اور بسوامتر کی جوگ بششٹ مین جب یہہ امور ظاہر ہوتے تو دعوی آپکا عقلا اور نقلا
جہوٹا ہے ؎ بخردی چند زبہوذ بخیر خوردہ گرفتند بر اہل نظر اور جب یہہ امر بتصریح کتب معتبرہ
ممتنع نہین تو اگر بارادہ قادر مطلق ایسا ظہور مین آوے تو کیا قباحت ہے مخفی نرہے کہ ان احادیث مین تمثیلات
اور استعارات کے طور پر احوال اہل نار کے بیان کئے گئے مگر ہمنے ظاہر معانی الفاظ کو ہی تسلیم کر کے جواب دیا ہے کہ
اگر معانی ظاہری ہی مراد لئے جاوین تب بہی عقلا ممتنع نہین **قولہ** پہر عوج بن عنق کا حال تمام کتاب کا لکہو
جہوٹی باتین اور افترا پردازیون کا جواب دیا گئے **قولہ** پہر ترمذی اور بخاری مین ابو ذر سے روایت ہے
کہ محمد صلعم نے فرمایا کہ سب سے پہلے مسجد حرام بنائی گئی اسکے بعد مسجد اقصی جسکو بیت المقدس کہتے ہین اور بیان

دونوں کے بیچ مین بہر سکا فاصلہ ہی انتہی لالہ بیعلم نے ترجمہ حدیث کا بالکل غلط کیا ہی حدیث مین لفظ بنائی گئی جانیکا
نہین ہے الفاظ حدیث یہہ ہین قال ابو ذر قلت یا رسول اللہ ای مسجد وضع فی الارض اول قال المسجد
الحرام قال قلت ثم ای قال ثم المسجد الاقصی قلت کم بینہما قال اربعون عاما ثم الارض لک مسجد فحیث
ما ادرکتک الصلوۃ فصل انتہی وضع کے معنی بنائی گئی نہین ہین بلکہ اوسکے معنی ہین رکھی گئی یعنی مقرر کی
گئی خواہ اوسوقت بنائی کے مقرر کی گئی ہو یا بغیر بنا کے قولہ جمیع کتب محمدیہ مین ترقیم ہی کہ بانی مسجد حرام
ابراہیم ہے انتہی یہہ لالہ صاحب کی قوم کی دغابازی قدیم ہی اور افترا رحیم ہے کہ کسی کتاب معتبر مین یہہ
نہین لکھا کہ اول بناء کعبہ کی ابراہیمؑ سے ہی بلکہ قران مجید سے ثابت ہی کہ جب ابراہیمؑ اول ہی مرتبہ اسمعیلؑ
کو بحالت شیرخوارگی وہان لیگئے تو بیت اللہ کے آثار وہان موجود تھے رَبَّنَا اِنِّیْ اَسْکَنْتُ مِنْ ذُرِّیَّتِیْ بِوَادٍ
غَیْرِ ذِیْ زَرْعٍ عِنْدَ بَیْتِکَ الْمُحَرَّمِ یعنی ای رب مین نے ٹھہرایا اپنی بعض ذریت کو جنگل مین جہان کھیتی نہین
ہوتی تیری بیت محرم کے پاس دیکھو کہ وجود بیت محرم کا اوسوقت مین اس آیت سے عیان ہی حالانکہ اوس
وقت تک وہ بنا جو ابراہیم نے بنائی تہی اوسکا وجود بھی نہین تہا کیونکہ وہ تو بعد جوان ہونے اسمعیل کے
دونون نے ملکر بنائی ہے وَاِذْ یَرْفَعُ اِبْرٰہِیْمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَیْتِ وَاِسْمٰعِیْلُ الآیۃ محمد بن اسمعیل بخاری
نے اپنے جامع مین روایت کی ہی جاء بہا (ای بام اسمعیل) ابراہیم وبابنہا اسمعیل وہی ترضعہ حتی
وضعہا عند البیت ثم قفی ابراہیم منطلقا فتبعتہ فقالت این تذہب وتترکنا فی ہذا الوادی الذی لیس
فیہ انیس ولا شیء فقالت لہ ذلک مرارا وجعل لا یلتفت الیہا فقالت لہ اللہ امرک بہذا فقال نعم قالت
اذا لا یضیعنا ثم رجعت فانطلق ابراہیم حتی اذا کان عند الثنیۃ حیث لا یرونہ استقبل بوجہہ البیت
ثم دعا بہولاء الدعوات ورفع یدیہ رب انی اسکنت من ذریتی بواد غیر ذی زرع عند بیتک المحرم
حتے بلغ یشکرون فقال لہا الملک وان ہذا بیت اللہ یبنی ہذا الغلام وابوہ وان اللہ لا یضیع اہلہ وکان
البیت مرتفعا من الارض کالرابیۃ تاتیہ السیول فتاخذ عن یمینہ وشمالہ ثم جاء بعد ذلک ابراہیم فقال
یا اسمعیل ان اللہ امرنی بامر قال فاصنع ما امرک ربک قال وتعیننی قال واعینک قال فان اللہ امرنی
ان ابنی ہہنا بیتا واشار الی اکمۃ مرتفعۃ علی ما حولہا قال فعند ذلک رفع القواعد من البیت فجعل
اسمعیل یاتی بالحجارۃ وابراہیم یبنی وہما یقولان رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ انتہی مختصرا
من کتاب بدء الخلق من الجزء الثالث عشر پس ظاہر ہوا کہ مسجد کعبہ ابراہیمؑ کے عہد سے پہلی کی ہے
قولہ اور مسجد بیت المقدس داؤدؑ انتہی یہہ بھی غلط ہی یہہ جگہہ بھی حضرت موسیٰؑ کے عہد سے پیشتر
سے محترم اور معظم تھی ابن جوزی نے لکھا ہی کہ لیس ابراہیم اول من بنی الکعبۃ ولا سلیمان اول من

نہا بیت المقدس فقد روی ان اول من بنی الکعبۃ ادم ثم انتشر ولدہ فی الارض فجائز ان یکون بعضہم
قد وضع بیت المقدس انتہی اور یہہ زمین بیت مقدس کی حضرت موسی سے بھی پیشتر سے مقدس تھی چنانچہ
قران مین ہے یا قوم ادخلوا الارض المقدسۃ التی کتب اللہ لکم کچھہ داؤد یا سلیمان ع کے بنانے سے
اُسمین تقدس نہین آیا ہے پس ظاہر ہوا کہ اعتراض لالہ صاحب مبنی بر توہم پرستی اور بناء فاسد علی الفاسد ہے
**قولہ** یہہ بخاری مین روایت ہے کہ جب نمرود نے ابراہیم کو آگمین ڈالا تب سب جانور آگ کو بجھاتے تھے مگر گرگٹ
پھونک پھونک کر بھڑکاتا تہا لہذا اس بدذات کے قتل مین ثواب ہے انتہی ترجمہ حدیث کا غلط کیا ہے الفاظ
حدیث یہہ ہین ان رسول اللہ صلعم امر بقتل الوزغ وقال کان ینفخ علی ابراہیم انتہی یعنے رسول خدا
نے امر فرمایا مارنے وزغ کا اور فرمایا کہ وہ پہونکتا تہا ابراہیم پر حدیث مین یہہ ہرگز نہین ہے کہ جب
ابراہیم کو آگمین ڈالا تب سب جانور آگ بجہاتے تہے بلکہ یہہ ہے کہ وہ آگ کو پہونکتا تہا اور اس سے یہ بات
نہین نکلتی کہ جب آگ خوب بہڑک گئی تہی تب اوسنے پہونکین ماری تہین اُسوقت پہونکنے کی ضرورت کیا تہی **قولہ**
تواریخ و تفاسیر مین مندرج ہے الخ نام تفسیر اور تاریخ کا لکھیے ورنہ جواب ندیا جاویگا اور یہہ بھی مخفی نرہے کہ جس
تاریخ کی بحث یہان ہے اوس سے مراد مطلق قصص و اخبار نہین بلکہ ہم اوپر کئی جگہہ لکھہ چکے ہین کہ مراد تاریخ سے
دریافت حال رواۃ و حاملان دین کا ہے کہ کون کون شخص کس کس سے روایت کرتا ہے اور حال اُسکا کیا ہے آیا
ثقات مین ہے یا غیر ثقات اور جو خبر وہ نقل کرتے ہین آیا وہ خبر صاحب جی تک بسند متصل مرفوع ہو گئی ہے
یا نہین جب یہہ امر قرار پایا تو لالہ جی پر واجب ہے کہ ایسی خبر اور ایسی تاریخ کے ساتھہ مخالفت ثابت کرکے اعتراض
کرین نہ یہہ کہ قصص و حکایات غیر ثابتہ کی بنا پر معترض ہو دین کیونکہ ایسے قصص غیر ثابتہ اصلا معارض روایات
ثابتہ نہین ہو سکتے اب ہم بعد تسلیم آپکی سب روایات مذکورہ کے آپکے اقوال پر جرح کرتے ہین یہہ تو ظاہر ہے
کہ آپ نے کوئی خبر ایسی صحیح یا غیر صحیح نقل نہین کی کہ جسمین یہہ مذکور ہو کہ گرگٹ اُس آگ کو نہین پہونک سکتا
تہا پس یہہ حدیث کسی نقل کے تو مخالف نہین اور یہہ قول آپ کا کہ یہہ حدیث بہی خلاف نقل ہے غلط محض
ہے اب رہی دلیل عقلی جو آپ یہان لاتے ہین سو اوسکا جواب سنیے **قولہ** ظاہر ہے کہ اسقدر آگ کی نزدیک کوئی
نہین جا سکتا مگر گرگٹ کا تو کیا ذکر ہے انتہی ممکن ہے کہ کسی ذی حیوۃ مین کسی وقت مین ایسی کوئی صفت پیدا
ہو گئی ہو کہ مثل سمندر اوسکی جسم مین حرارت آگ کی تاثیر احراق کی نکرے پس اگر آپکا یہہ قضیہ کہ اسقدر آگ
کے نزدیک کوئی نہین جا سکتا سالبہ ضروریہ ہے یعنی نقیض اوسکی ممکن نہین تو صاف غلط ہے کہ امکان
نقیض کا تو مذکور ہے کیا فعلیت اوسکی ثابت ہے اور اگر ضروریہ نہین اور نقیض اوسکی ممکن ہے تو استدلال آپکا
ناتمام ہے پھر یہہ بھی غور کیجیے کہ جسقدر حرارت آگ کی آپنے نمرود کے قصہ مین جانی حرارت آفتاب کی اس سے

ہزار دن درجہ زیادہ ہی حالانکہ متصل موجہ دہرم سانت پرب مہابہارت مین مرقوم ہی کہ عاجل برہمن کیدنقد
در آفتاب وطن گرفتہ بود پس جب توطن آدمی کا آفتاب مین جو ہزار دن درجہ حرارت مین آتش نمرود سی
زیادہ ہی ثابت ہوگیا تو پہر محال عقلی نسبت آتش نمرود کے کہان باقی رہا پہر قصہ کدرو اور بنتا دختران
دچہہ پرجاپت زوجان کشپ رکہیشر کا ادہیاہی پچاسوین کاشی کہند اسکند پران اور آدپرب مہابہارت
مین دیکہا ہوگا اوسمین لکہا ہی کہ روزی کدرو با بنتا گفت کہ چون ترا بر دانش بسیار ہست چیزی می پرسم کہ اسپان
سواری آفتاب برنگ سیاہ یا برنگ سفید چہ قسم اند بنتا گفت کہ سفید ہستند کدرو گفت کہ من سیاہ میگویم
باہم شرط گردید کہ ہرکس کہ شرط ببرد نماید آن دیگر کنیز او شود بہمین شرط ہردو جہت تفتیش این سخن پرواز نمودند
کدرو کہ مادر ماران بود با فرزندان خود حقیقت حال بیان نمود فرزندان گفتند ای مادر تو غلط کردی اسپان
آفتاب البتہ سفید خواہند بود زیرا کہ از دریای شیر پیدا شدہ اند بشنیع این سخن پسران خود بد دعا کرد کہ چون
شما مرا رنج دادید در نسل شما مار ببضہ یعنی فرزندان خود را خواہد خورد ماران خراج والدہ کدرو دیدہ با خود
مشورہ کردند و پیش از رسیدن آن ہردو زن خود را قریب رسانیدہ بر ہمہ تن اسپان آفتاب چسپیدند کدرو کہ
مقدور پرواز نداشت بنتا او را بجود سوار کردہ گرفت چون بسیاری از مسافت آسمان پیمودند از تموز آفتاب کدرو
سوختن گرفت و بالحاح پیش آمد کہ ہمیشہ من کنیزگی تو قبول خواہم داشت الا پیش مرو زیرا کہ تاب آفتاب ندارم
واگر آفتاب زیر افتد رنگ اسپان توانند دید بنتا پرہای خود چنان جنبانید کہ ارابہ آفتاب جنبش کردہ زیر
افتاد چون ماران بر جسم اسپان چسپیدہ بودند بچشم ہردو سیاہ رنگ نمودار گشتند اگرچہ آفتاب طرفۃ
العین بمکان خود قائم گشت لیکن از اثر ذلبدب افتاب دن نام آفتاب کبکہولکادت شد و بنا بر صدق قول کنیزگی
کدرو قبول نمود بعد چندی گرڑ پسر بنتا بہ ماران گفت کہ اگر والدہ شما مادر مارا آزاد نماید عوض آن چیزیکہ
فرمایش سازند بہم رسانیدہ دہیم ماران بہ کدرو گفتند کہ اگر آب حیات باشد ما یان خوردہ مدام زندہ
می شویم و ہمین درخواست از بنتا نمودند الغرض گرڑ آب حیات آوردہ پیش ماران نہادہ دید تا یان آب
حیات را از نظر ماران غائب نمودہ بردند ماران در کمال اندیشہ و افسوس افتادند و ہرگاہیکہ سبو چہ
نہادہ بود با شتاب دانیکہ شاید یکدو قطرہ درانجا افتادہ باشند بزبان خود می لیسیدند از انجا کہ برگہا کہ
کاہ تیز بود ندزبان ہریک تراشیدہ دو تا دو تا شد از ہمان جہت ہنوز زبان ماران دو تاست انتہی مختصراً
از کاشی کہند اب غور کیجئی اور آپ ہی اپنی سالیہ ضروریہ کا جواب دیجئی کہ جیسے سانپ کسطرح سورج
کے گہوڑون پر چپٹ گئی اور درمیان مین طبقہ زمہریر اور کرہ سعیر کو طی کر گئی اور سورج کے گہوڑون پر
جا لپٹے نہ حرارت سعیر نے نہ حرارت آفتاب نے اونپر تاثیر کی اور صحیح سالم رہی پہر اگر گرگہٹ قریب

ایسی آتش کے کہ ایک جزو اوسکا جزو کرۂ نار سے ہو اور ایسی ہی حرارت مین آفتاب سے بھی بہت کم ہی پہنچ گیا تو کیا استحالہ لازم آیا ❊ **قولہ** بر تقدیر تصدیق وہی گھر گھٹ واجب التعذیر ہو سکتا ہی جس سے خطا صادر ہوئی ہی دوسرے ونکا کیا قصور ہی کہ مسلمان اونکا خون ناحق ثواب جانتے ہین شاید کہ ایک گھر گھٹ کا گناہ اوسکی کل نوع مین ابدالاباد تک منتقل ہو گیا انتہی یہہ ایراد ہمارے اوپر وارد نہین ہو سکتا کیونکہ حدیث مین یہہ لفظ ہین وقال کان ینفخ علی ابراہیم علت مارنے کی نفخ علی ابراہیم نہین ہی بلکہ علت مارنے کی خبث نوعی اُس نوع کا ہی کہ یہی خبث باعث نفخ علی ابراہیم کا ہوا تھا چنانچہ اور حدیثون مین اسکی خبث نوعی پر تصریح وارد ہوئی ہی صحیح مسلم مین ہے کہ امر بقتل الوزغ وسماہ فویسقا اور ہرگاہ کہ خبث نوعی علت قتل ٹھہرا تو تخصیص کسی فرد کی نہین ہر ایک فرد اُس نوع کا کشتنی ہی لیکن آپ فرمائیے کہ ہرگاہ علت اشتقاق زبان کی چاٹنا گھاس تیز کا ہی اور وہ اونہین افراد مخصوص مین منحصر ہے جنہون نے گھاس کو چاٹا تھا پھر کیا وجہ ہی کہ اور ونکی زبان بھی ابدالاباد دو ٹا ہوتی چلی جاتی ہی کیا ان خاص افراد کا گناہ اوسکی کل نوع مین ابدالاباد منتقل ہو گیا علی ہذا القیاس کدرو کو جو رنج حاصل ہوا تھا اُن افراد موجودہ کی گفتار سے ہوا تھا نہ انکی اولاد سے اونکی فرزندون کا کیا قصور تھا کہ اونکو اونکی ماتین ابدالاباد کھاتی رہینگی پھر راجہ پریچھت کو تو تچھک سانپ نے کاٹا تھا اور سانپونکا کیا قصور تھا کہ لاکھون سانپ راجہ جنمیجے نے بمشورہ اکابر علمائے عہد کے آگ میں جلوا دئے شاید کہ بقول آپکے افراد مخصوص کا گناہ اونکی اولاد مین ابدالاباد منتقل ہو گیا پھر دیکھئے یہہ بات کہ آفتاب کا رتھہ بنانے کے پر ہلانے کی جنبش سے مع گھوڑون کے نیچے گر پڑا ماشاء اللہ کسقدر مطابق علم ہیئت کے ہی کہ اتنا بڑا جرم عظیم کہ جرم زمین اوسکی ساتھ کچھہ مناسبت نہین رکھتا ہی ایک شی حقیر کی پر ہلانے سے زمین پر گر پڑے اور خبر بھی کسیکو منظور کچھہ خلل کائنات الجو اور اہل ارض مین واقع نہووے کو غم بر دل نشست و آہ سہرا کی بر نخاست ❊ آسمانی بر زمین افتاد و گردی بر نخاست ❊ **قولہ** پھر بخاری مین روایت ہی کہ محمد صلعم نے فرمایا کہ البتہ بعضی بندے اللہ کے ایسے ہین کہ اگر خدا کے بہروسے پر قسم کہا بیٹھین تو اللہ تعالی اون کی قسم سچی کر دے انتہی الفاظ حدیث یہہ ہین رب اشعث مدفوع بالابواب لو اقسم علی اللہ لابرہ یعنے بہتیرے آشفتہ سر ژولیدہ مو گرد آلودہ بالون والے کہ دروازون سے پھیر دئے جاتے ہین یعنی نظرون مین اہل دنیا کے حقیر ہین ایسے ہین کہ اگر خدا پر قسم کہا دین تو خدا انکی قسم پوری کر دے مطلب حدیث کا یہہ ہی کہ بہت آدمی جو اہل دنیا کی نظر مین ایسے حقیر ہین خدا کے نزدیک عزیز ہین کہ اگر کسی بات کا دعوی کر کے قسم کہا بیٹھین کہ خدا یون ہی کریگا تو خدا انکی بات کو پورا کر دے ❊ خاکساران جہان را بحقارت منگر ❊ تو چہ دانی کہ درین گرد سواری باشد ❊ مخفی نہ رہے کہ مسئلہ قسم کا ساتھہ ہی کرانہ ہی اقسموا بالسد جہد

ایمانہم اقسم باللہ ابو حفص عمر یہان اوس سی عدول کرکے علی کے ساتھہ آیا وجہہ اوسکی یہہ ہی کہ یہان
اقسم متضمن معنی قال علیہ کے ہی جو بمعنی دعوی کرنے کسی بات کے ہی دوسرے پر اتقولون علی اللہ ما لا تعلمون
یعنی دعوی کرتے ہو ایسی بات کہنی کا خدا پر جو نہین جانتے ہو کیونکہ معنی حدیث کے یہہ ہین کہ خدا پر دعوے
کسی بات کا کرکے قسم کہا دی یعنی قسم کہاکر یہہ کہی کہ خدا یون ہی کریگا پس واجب ہوا کہ صلا اوسکا ساتھہ
علی کے آوی نہ ساتھہ حرف با کے پس ظاہر ہوا کہ معنی اقسم باللہ کے اور ہین اور معنی اقسم علی اللہ کے
اور ہین اول تو عام ہی اور شامل ہی جمیع اقسام قسم کو خواہ اپنی فعل پر ہو خواہ خدا کے فعل پر خواہ اور
کسیکے فعل پر اور دوسری مختص ہے ایسی قسم کے ساتھہ کہ خدا کے فعل پر قسم کہا وی یعنی خدا یون ہی
کریگا مصداق اسکا دیکہو کہ جب فارس روم پر غالب ہوئے اور یہہ خبر مکہ مین پونہچی تو مشرکین اہل مکہ کہ اسوقت
مین اہل ایمان کو از بس حقیر اور ناچیز سمجہتے تہے اونہون نے بنظر اسکی کہ روم ایک مناسبت کتابی ہونے
کی اہل اسلام سی رکہتی تہی اہل اسلام پر اونکی مغلوبی کا طعنہ دیا اسوقت آنحضرت سی ابو بکر صدیق رض نے کہا
لا یقر اللہ اعینکم فواللہ لیظہرن الروم علی فارس بعد بضع سنین یعنی خدا یتعالی تمہاری آنکہین ٹہنڈی نہ
کریگا قسم ہی خدا کی کہ ہر آئینہ غالب کردیگا خدا یتعالی روم کو فارس پر ما بین تین اور نو برس کے چنانچہ
ویسا ہی ہوا کہ خدا نے اونکی آنکہین ٹہنڈی کین کہ روز بدر کے اونہون نے بہی شکست کہائی اور غلبہ روم
کی بہی فارس پر خبر آئی چنانچہ یہہ قصہ اوپر مفصل مذکور ہو چکا ہی اس حدیث مین لالہ یاد ہ گو یہہ عذر کرتے ہین
**قولہ** یہہ حدیث خلاف نقل ہی کیونکہ اللہ تعالی نے محمد صلعم اور صحابہ کے سوگند یون سچی نکین بلکہ تڑوا دین
محمد صاحب نے تحریم ماریہ قبطیہ کنیزک کی سوگند کہائی تہی اور عثمان و علی و غیرہ صحابہ نے دوام ریاضت کی
قسم یاد کی تہی انتہی اقول گرچہ آپکو علوم عربیہ مین اصلا دسترس نہین غریق گرداب جہل مرکب ہو رہی ہو مگر ناحق
بات پانون ہلاتے ہو اور عبث ہمارا سر پہراتے ہو جن قسمونکا ذکر آپ نے کیا آیا یہہ قسمین از قسم اقسم
علی اللہ ہین یا از قسم اقسم باللہ ہین یہہ تو صاف اقسم باللہ ہین نہ اقسم علی اللہ تو جب
ہوتین کہ مانند قسم ابو بکر صدیق رض کی یہہ کہا جاتا کہ قسم ہی خدا کی کہ خدا یون کریگا یہان تو اپنی فعل پر
قسم کہائی تہی کہ مین ایسا کرونگا پس سب تقریر آپکی مبنی اوپر جہل مرکب کے ہی گر ہان اب جواب تشنیع
کا سنیے اپکے مجر بید مین لکہا ہی کہ جو ستی کی حقیقت کو سمجہی اور جہوٹ نبولے اونکی زبان سی سہوا جہوٹ بات
بہی نکلجاوی تو سچ ہو جاوی انتہی اور بہیکم پرب مہابہارت کا دیکہئے اوسمین لکہا ہی کہ کرشن نے عہد کیا تہا کہ
اس لڑائی مین ہتہیار نہ پکڑونگا جب مقابلہ بہیکم پتامہ کا ہوا تو چکر سنبہالا اسوقت بہیکم پتامہ نے طعنہ دیا کہ
تمنے تو وہ عہد کیا تہا اور مین نے یہہ ٹہانا تہا کہ کرشن سی ایسا لڑونگا کہ اوسکو اس عہد سی پہرنا پڑیگا تب تو نام میرا

بھیکم سے انتہی پیر کرن پرب مہابھارت کا دیکھیے ارجن جو بڑا عارف اور جیا اندر عارف کا اور تھا اسکا ان کے
کرشن سے تہا کہ کرشن اور وہ یکجان دو قالب تھے اوسنے یہہ کہا تہا کہ جو مجہسے کہیگا کہ کمان کانڈیو دوسرے
کو دیدے اوسے کہیگا کہ تو بہت کہتا ہی تو مین اوسکو مار ڈالونگا اور راجہ جدہشٹر اوس کے یہہ کلام مکرر کہا مگر وہ
بید اسکا پورا نہوا اب آپ فرمائی کہ یہہ دوستی تہی یا استی تہی یا بید آپکا جہوٹا ہی علاوہ برآن سچ اور
جہوٹ باہم متضاد ہین بید مین جو یہہ لکہا ہی کہ جہوٹ بات سچ ہو جاوی بالبدیہۃ ممتنع ہی اور عقلاً محال
بالضرورت جہوٹ کبہی سچ نہین ہوسکتا ہی پس ظاہر ہوا کہ یہہ قول بید کا عقلاً بہی محال ہی اور نقل کے بہی
برخلاف ہی **قولہ** تفصیل اسکی رسالہ عماد ہند مین ہی انتہی اجی لالہ جی وہ عماد ہند کہان ہی گہر مین ہی اگر
چہپا رکہا ہی کبہی اوسکو باہر بہی لاؤ گے زبانی ہی صفت و ثنا اوسکی بیان کرتے ہو اوسکو سامنے تو لاؤ
اوسکو تو ہم بہت مشتاق ہین **قولہ** تشریح اوسکی صمصام ہند مین کردی الخ ایکروز کی حکایت مجکو یاد
آتی کہ مین مظفر نگر سے میرٹھہ کو جاتا تہا راہ مین ایک بہلی ملی اسمین ایک ہنبنی سوار ہوئی جاتی تہی اور اوسکے
ساتہ ایک مرد تہا جس لیک مین بہلی جاتی تہی اوس لیک کو کاٹ کر ایک کاشتکار نے بر پانی کا بنایا تہا اتفاقاً
وہ بہلی جب بر پہ پہنچی اوترتی تو بر کٹ گیا کاشتکار نے کچہہ بہلا برا کہا وہ مرد جو ہمراہ بہلی کے تہا کاشتکار
لڑنے لگا کاشتکار اگرچہ قوم کا ٹہاکر تہا لیکن کمزور اور ضعیف تہا لہذا مغلوب ہوگیا ہنوز وہ مرد
ہمراہی بہلی کا کاشتکار سے جدا ہوکر زیادہ دور تک نجانے پایا تہا کہ ہنبنی نے باواز بلند پکار کر کہا ارے
ناؤ سکے کیون لڑتا ہی چلا آ کاشتکار نے جو یہہ دریافت کیا کہ یہہ قوم کا حجام ہی یکایک ہمت کر کام مین
لاکر حملہ آور ہوا اور گالی دیکر بولا کہ یہہ ناؤ کا ٹہاکرون سے لڑنے آیا ہی اور ایک لاٹہی اوسکی ماری تب تو
حجام مغلوب ہوگیا اور ٹہاکر نے اوسکو مارنا شروع کیا غرضکہ بمشکل تمام اوسکو بچا کر ہمراہ بہلی کے روانہ کیا
سو جناب لالہ اندرمن یہہ آپکی صمصام جو ہین جبتک غلاف مین تہی تب ہی تک ناواقفون اور ضعیف الایمان
لوگون سے دہمکا لیتی تہی اب تو اوسکی اصلیت خوب کہل گئی چنانچہ رسالہ سیف القہار سے اوسکی چہنٹین اوڑا
دیگئین اوسکا کیا بار بار مذکور زبان پر لاتے ہو ۔ تیغ چوبین را مبر در کارزار ٭ بنگر اول تا نگردد کار زار
**قولہ** مشکوۃ کے ربع مین ہی کہ محمد صلعم نے فرمایا کہ آفتاب بعد غروب کے عرش کے نیچے جاتا ہی اور سجدہ
کرتا ہی انتہی اسمین کیا چیز خلاف عقل ہی اور کونسا مضمون خلاف نقل ہی اگر کوئی دلیل عقلی ہو تو پیش کرو
اور کہولی اپنی بید اتہرون بید کو ملاحظہ فرمائیے اوسمین لکہا ہی کہ آفتاب کو ہوا کے لباس مین فرشتے لئے
ہوئے ہین پس مقام معین سے طلوع ہوتا ہی اور مقام معین مین غروب ہوتا ہی یہہ مجال نہین کہ اپنی جا سے معین
سے تجاوز کرے جہان آگے نہین جا سکتا وہ مکان یہی آتا ہی انتہی دیکہئے یہہ مضمون کہنہ و چہ غلط ہے

ایک بعد کہ ہوا کے لباس مین الجو صریح غلط ہی کرہ ہوا اور کرہ شمس کو بہت بعد ہی درمیان مین ایک کرہ نار ہے
دوسرے یہہ قول کہ طلوع و غروب مقام معین سے ہوتا ہی صاف غلط ہی واسطی طلوع و غروب کے جگہہ متعین نہین بلکہ
باعتبار بروج و دقایق و ثوانی کے ہر روز مطلع اور مغرب بدلتا رہتا ہی تیسرے یہہ کہ باعتبار اختلاف بلاد کے
بھی مطالع و مغارب مختلف ہین بعض بلاد مین جسوقت کہ طلوع اور جو موقع طلوع کا ہے اسوقت اسمقام پر رات
ہوتی ہے یا دن زیادہ آیا ہوتا ہی اگر آپ یہہ کہین کہ حدیث مین بھی ایسا ہی پایا جاتا ہی سو یہہ کہنا آپ کا
غلط ہی وہ کلام حکمت التیام ایسا نہین جسمین یہہ شبہہ بھی پیدا ہووے آپنے ترجمہ حدیث کا سراسر غلط کیا ہی
سنئے اب کلمات طیبات حدیث کے عن ابی ذر قال قال رسول اللہ صلعم حین غربت الشمس اتدری این

تذہب ہذہ قلت اللہ و رسولہ اعلم قال فانہا تذہب حتی تسجد تحت العرش فیستاذن فیوذن لہا و

توشک ان تسجد ولا یقبل منہا وتستاذن ولا یوذن لہا ویقال لہا ارجعی من حیث جئت فتطلع من
مغربہا روایت ہی ابو ذر سے کہ فرمایا رسول اللہ صلعم نے جسوقت غروب ہوا آفتاب، تو جانتا ہی کہ یہہ کہان
جاتا ہی مین نے کہا کہ خدا اور رسول خدا ہی خوب جانتا ہی فرمایا حضرت نے کہ یہہ جاتا ہی تاآنکہ سجدہ کرتا ہی
عرش کے نیچے پہر اذن چاہتا ہی تو اوسکو اذن دیا جاتا ہی اور قریب ہے کہ سجدہ کریگا اور قبول نہوگا اور اذن
چاہیگا اور اذن نہ دیا جاویگا اور حکم ہوگا کہ لوٹ جا جہان سے آیا ہی تو وہ طلوع کریگا اپنے مغرب سے الحدیث
دیکہیہ تو حدیث مین کسی مقام معین کا ذکر بھی نہین اور نہ یہہ ہی کہ بعد غروب عرش کے نیچے جاتا ہی آپنے
ترجمہ غلط کیا ہی مدعا حدیث کا یہہ ہی کہ بموجب حکم خداوند متعال کے جب دورہ پورا کر لیتا ہی تو پہر اذن چاہتا
ہے ایک روز ایسا ہوگا کہ اوسکو اجازت نہ دیجاویگی اور حکم ہوگا کہ جیسے آیا ہی ویسے ہی لوٹ جا تو اوسوقت
وہ اپنے مغرب سے طلوع کریگا حدیث مین کسی مغرب معین کا ذکر نہین لفظ (مغربہا) سے ظاہر ہی کہ جو اسوقت
اوسکا مغرب ہوگا وہین سے وہ لوٹ جاویگا پس حدیث پر کسیطرح کا اعتراض وارد نہین ہوتا قولہ جواہر التفسیر
مین مرقوم ہی عبد اللہ بن عباس سے مروی ہی کہ او تعالی آفتاب کو فلک ہفتم پر لیجاتا ہی الخ لالہ جی کی وہ
مثل ہے کہ اوسر چڑہی کی ڈومنی گاوے تال کتال یہان تو بحث احادیث صحیحہ کی ہی کہ اونکو لالہ صاحب خلاف
عقل و نقل قرار دیتے ہین مگر چونکہ احادیث صحیحہ مین کچھہ گنجایش نہین پاتے تو بلی اصل حکایات کیطرف
رجوع کرتے ہین سو ہم از روی ضابطہ اصول اخبار کے جو ہماری ملت مین منضبط ہین صاف صاف کہتے ہین کہ ایسی
اخبار کی کچھہ اصل نہین کیونکہ یہ روایت نہ ذاتاً معتبر مرفوع متصل نہین ہین مگر لالہ صاحب جواب اسکا دین کہ
اسکند پوران کاشی کہنڈ مین ہی کہ ستارگان از ہول راجہ دیوداس اکاہا ہی خود گشتہ بر آسمان ہفتم
مانند جرہا جی از لوک خود با بیرون نمی نہادند آفتاب ہم بر فلک پنجم رفتہ و کبھی بھی راجہ دیوداس از جیکنیہ

آوردہ درکاشی سکونت کنانید کہ بہر یک خانہ دولت بیشمار گردانید و تو داس اینچنین باج بیشمار کت غیرتا
ہیشا ہزار سال نمودہ انتہی حالانکہ یہہ سب امور خلاف عقل ہین یہہ ممکن نہین کہ یہہ امور واقع ہوں اور نظام عالم قائم
رہے **قولہ** کتاب ہزار مسئلہ مین لکہا ہی الخ اگر یہی حال ہو کہ ہر ایک طب یابس کے حوالہ سے حجت پکڑتے ہو تو رسالہ
تحفہ اور صاحب اعجاز پر کیون بگڑتے ہو وہ بہی تو کتب ہنود سے ہی آپکو الزام دیتے ہین عجیب حال ہی آپکا
کہ جب کہ آپ پر بحوالہ بعض کتب ہنود کے الزام لگاتے ہین تو آپ ان کتابونکو نامعتبر ٹہراتے ہین اور جب
خود بر سر الزام آتے ہین تو ایسی حکومت طلب بنجاتے ہین کہ لحاظ معتبر اور غیر معتبر کا نہین فرماتے ہین اپنے برخود
نالپسندی و بر دیگری میپسند مگر ہان آپکی سب کتب معتبر ہین یہہ مرقوم ہی کہ آفتاب ایک ارابہ پر جسکو کئی بیٹہے ہین اور
کئی گہوڑے ہین سوار ہوتا ہی اوسکو فرمایئے کہ مخالف علم ہیئت کے ہی یا نہین **قولہ** حدیث صحیح مین ہی کہ مومن ایک
رودہ مین کہاتا ہی اور کافر سات رودہ مین انتہی اصل حدیث بخاری اور مسلم کی یہہ ہی المومن یاکل فی معا
واحد والکافر فی سبعۃ امعاء مخفی نہ رہی کہ یاکل نے معا واحد و یاکل فی سبعۃ امعاء یہہ مثل عرب کی ہی
کہ جو کوئی بہت کہاتا ہی اور بلا تامل کہاہی جاتا ہی اوسکے حق مین یہہ کہتے ہین کہ یاکل فی سبعۃ امعاء اور جو کوئی زیادہ
حد سے نہین کہاتا اوسکے حق مین کہتے ہین یاکل نے معا واحد صحاح مین ہی دیکہو مثل پس معنی حدیث کے
یہہ ہین کہ شان مومن کی یہہ ہی کہ وہ حد سے زیادہ نہین کہاتا ہی اور شان کافر کی یہہ ہی کہ حد سے زیادہ کہا
جاتا ہی لاالہ جاہل اگرند حسد بحکم اگرنہ چشم بد اندیش کہ برکندہ باد ۔ عیب نماید ہنرش در نظر ✤ ایسی کلمہ متفق
علیہ پر کہ ہر ایک صاحب عقل اوسپر دل و جان سے ایمان لاتا ہی یا اعتراض پیش آتا ہی کہ یہہ حدیث برخلاف طب
مصری اور انگریزی اور یونانی ہی لالہ جی طب انگریزی اور یونانی کے تو یہہ کلمہ عین مطابق ہی مگر وہ طب مصری
کونسی ہی جو نافرمانی کرتے ہو ذری اوسکو سامنے تو لاؤ شاید کسی شہر اکے چوٹے کی یا سنبہل کے برہمن کی پیدا
کی ہوئی ہوگی کہ ہند مین عبد الطبن مشہور ہین **قولہ** نقلیات اسلام کی بہی برخلاف ہی چنانچہ احمد و بیہقی نے
روایت کی ہی الخ مسند احمد بن حنبل ہ اور کتاب بیہقی ہے کا ابہی تک کوئی ترجمہ اردو یا فارسی مین نہین ہوا ایس
آپ پر لازم تہا کہ اصل حدیث نقل کرتے یہہ جو آپ نے عبارت اردو بنام نہاد حدیث کے لکہدی ہی ایسی
حالت مین آپکی تحریر کا کچہہ اعتبار نہین علاوہ برآن جو مومنین اولاد عبد المطلب تہے اونمین کوئی آدمی ایسی صفت
کا نہ تہا کہ ایک بکرا کہا جاوے اور آٹہہ سیر دودہ پیجاوے آپ پر لازم ہی کہ اس روایت کو مع اسناد مسند امام احمد
اور کتاب بیہقی سے نقل کیجئے تا کہ بلحاظ اوسی علم تاریخ کے جو ہماری ملت مین اعتبار کی جانچنے کیواسطے مقرر ہے
دیکہا جاوے کہ صحیح ہی یا نہین مین بالیقین کہتا ہون کہ آپ نے نہ مسند امام احمد دیکہی نہ کتاب بیہقی نہ آپ مین انکی
فہم کا مادہ محض افترا و خیانت پر دارزہ ہو کر اعتراض کیے ہو **قولہ** برتقدیر یکہ مسلمانونمین کوئی کم خوار بہی ہو دے

تو بقول شخصی مشلب سعد دیگرست انتہی ہم آپکی اسبات کا کچہہ گلہ نہین کرتے کیونکہ جب آپکے اکابر نے ذات پاک
پروردگار مین بہی علت جوع الکلب کا الزام لگایا ہی چنانچہ چہاندوک اپنکہد شام بید مین آیا ہی کہ دیگران از خوردن
ماندہ می شوند و او ہمیشہ مہجور در ماندہ می شود انتہی اور آپنے ترجمہ مذکور کو انہین الفاظ سی تحفۃ الاسلام مین تسلیم
فرمایا ہی پس اگر آپ اہل اسلام پر یہہ گمان کرین تو مقام شکایت کیا ہی ــ چونکہ برگردی و برگرد دست یا الہی گرفتی
آیہ بر دست + الی ربیقیں علی نفسہ قولہ کتاب ہزار مسئلہ مین ہی کہ عبداللہ بن سلام نے محمد صلعم سے دریافت
کیا کہ خدانے آسمان کس چیز سی بنایا ہی حضرت نے جوابدیا کہ دہوئین سی اور دہوئین کو موتی سی اسطرح کہ موتی
خوف الہی سی گہلکر پانی ہو گیا اُس پانی سے دہوان اوٹہا وہ دہوان سات طبق ہوکر ہوا پر ٹہرا ہی فقط یہہ
روایتین علم ہیت و ریاضی سی سراسر مخالفت رکہتی ہین انتہی یہہ کتاب ہزار مسئلہ غیر معروف کتاب ہی اور اصلا معتبر
نہین پس اوسکی روایتون سی ہمپر حجت لانا حماقت لالہ صاحب کی ہی مگر یہہ دانی لالہ صاحب کی آنکی تقریر سی خوب واضح
ہوتی ہی غنوز دہ یہہ بہی نہین سمجہتی کہ علم ہیت اور ریاضی کیا چیز ہی اور علم طبعی کیا ہی اس روایت مین تو بیان ہے
ماہیت فلک کا اور جس علم مین ماہیت اشیا سی بحث ہی وہ فن ریاضی نہین ہی آپ عبث جہل مرکب مین پڑی ہین
اہل ہند فلسفیہ کو کیا جانین تون تیل بیچ کہاؤ پہر اگر آپکے بقول وہ روایت خلاف علم ہیت اور ریاضی ہی
تو یہہ فرمائیی کہ چہاندوک اپنکہد سام بید مین جو یہہ لکہا ہی کہ پہلی کچہہ نتہا فقط ہست مطلق تہا جب اوسنی چاہا
کہ حجاب سی برآمد ہوکے عیان ہو ایک بیضہ زرین پیدا ہوا پہر وہ انڈا شق ہوا نصف اُسکا سونا اور نصف چاندی
ہو گیا سونا مراد آسمان سی اور نقرہ اشارہ زمین سی گویا زمین اور آسمان پیدا ہوا انڈی کے اندر زردی
اور سفیدی ہوتی ہی اور بچہ دان سی پہاڑ وغیرہ بنی اور وہ پوست جو بچہ دان مین نہایت باریک ہی جسمین بچہ
ہے اور وہ ترشے اُس سی ابر اور برف پیدا ہوئی اور وہ پانی جو بچہ دان مین ہوتا ہی اوس سی دریا پیدا
ہوئی اور وہ بچہ جو اُس بیضہ سی پیدا ہوا وہ آفتاب ہی انتہی فرمائیی کہ یہہ مضامین مطابق علم طبعی اور ریاضی
کے ہین دیکہو تو کتنا غلط مضمون ہے نصف بیضہ زمین کو ٹہرایا ہی اور نصف بیضہ آسمان کو پس دو باتین خوب البتہ
غلط ہین لازم آئین ایک یہہ کہ زمین و آسمان دونو برابر ہو جاوین حالانکہ زمین و آسمان کی مقدار مین بہت
و آسمان کا فرق ہی دوسری یہہ کہ جب بیضہ شق ہوا اور دو ٹکری اوسکی ہو گئی تو دو قوسین ایک کرہ کی ہو گئین
کروی صورت دونو کی باقی نرہی حالانکہ باتفاق حکما دونو کروی شکل مین ظاہرا جو کچہہ جانب علو مین بصورت
نصف دائرہ کے نظر آتا ہی اوسکو ہی آسمان سمجہکر یہہ خیال خام پکایا ہی باینہمہ جہل آپکو کلام الہی سمجہنا کمال
جہالت ہنود کی ہی علی ہذا القیاس اور سب مضامین غلط محض ہین علاوہ بران تناقض ان مضامین کا اور مضامین
سی اوسی اپنکہد کے سنی کہ چند ورق کے بعد لکہتا ہی کہ جب اوسنی چاہا کہ حدث ہو کثرت ہو پس اشکال مختلف کو

قبول کیا اپنی نور سے آگ کو روشن کیا جب آگ نے وحدت سے کثرت کا ارادہ کیا پانی پیدا ہوا اور دلیل اسکی
سے جلد سمجھہ مین آویگا کہ آدمی کو جب گرمی لگتی ہی بدن سے پسینا نکلتا ہی اسیطرح آگ سے پانی بنا پانی سے مٹی
اور مٹی سے سب شی بنی انتہی پھر لکھتا ہی کہ آگمین سرخی جزو آگ کی ہی اور سفیدی جزو پانی کی اور سیاہی
جزو مٹی کی پس تینون کے اجتماع سے آگ بنی اگر یہہ تینون صفات آگ سے جاتی رہین آگ معدوم ہو جاوے
اب سمجھو کہ آگ ایک اسم فرضی ہی حقیقت اسکی کچھہ بھی نہین ہے اور تین شی سے مرکب ہو کر آگ موسوم ہوئی
ہے آفتاب مین جو سرخی ہی وہ آگ کا جز ہی اور سفیدی پانی کا اور سیاہی مٹی کا جزو ہی پس آفتاب ان
تینون کے اجتماع کا نام ہی اگر قوت آگ اور پانی اور خاک اس سے معدوم ہو جاوے آفتاب کی ترکی تمام ہو جاوے
پس یہہ ایک اسم فرضی مرکب چیز کا ہی اسیطرح چاند مین تین رنگ ہین اور بجلی مین انتہی دیکھی تو یہہ قول آگ
سے پانی بنا کہ مقصد متناقض ہے اس قول کا کہ بچہ دان کے پانی سے دریا پیدا ہوئے اور دلیل جو اوس نے قائم
کی ہے یعنی تمثیل پسینے کی کیا عمدہ دلیل ہے اب ہمکو لالہ صاحب کے استدلالات کی کچھہ شکایت نہی جب
اونکی بید کے استدلالات کا جسکو وہ اپنے معبود کا کلام بیان کرتے ہین یہہ حال ہی تو لالہ صاحب اکثر ہذیانات
اور لغویات کو دلایل و براہین سمجھین تو کچھہ محل استعجاب نہین پھر ترکیب آفتاب کی عناصر سے باوجود تخالف و
تناقض مضامین سابقہ کے عجیب بیہودہ قول ہی اور ایسی ہی ترکیب آگ کی پانی اور مٹی سے سراسر واہیات
اور یاوہ سرائی ہی علاوہ برآن پوشیدہ نہیں ٹھرا چکی کہ پانی آگ سے بنا اور پانی سے مٹی بنی پھر دعوی ترکیب
آگ کا پانی اور مٹی سے بالبدیہتہ باطل کیونکہ اسصورت مین تقدم الشی علی نفسہ جو بالبدیہتہ محال ہی لازم آیا
کیونکہ علت معلول پر اور جزو کل پر بالطبع مقدم ہی اور جب آگ علت ہی پانی کی اور پانی جزو ہی آگ کا
تو ہر ایک کا تقدم دوسرے پر واجب ہوا اور جب آگ پانی سے متقدم ہوئی اور پانی آگ سے متقدم ہوا تو لازم آیا
تقدم آگ کا آگ پر اور یہی ہی تقدم الشی علے نفسہ کہ بالبدیہتہ محال ہی پھر جب آگ اور پانی اور مٹی سے
آفتاب بنا تو ان عناصر کا تقدم ذاتی آفتاب پر لازم آیا اور یہہ بات محض غلط ہی اور بطلان اسکا خود بید
ہی کے چند مقام سے ظاہر ہی پھر برہدارن اپنکھہد ججربید مین لکھا ہی کہ پانی ہوا سے بنا اور ہوا آکاس سے
انتہی دیکھو متناقض ہی اس قول کا کہ پانی آگ سے بنا پھر برہدارن اپنکھہد ججربید مین لکھا ہی سب سے
پہلے پانی پھر جملہ عناصر لطیف موجود ہوئی دیکھیے یہہ سب کے خلاف ہی از راہ مہربانی ان تناقضون کا جواب
دیجئے ورنہ ان بیدون کی قطع نظر کیجئے قولہ سبب چہارم آنکہ حدیث مین اکثر روایات واہیات ہین اِ
ہم نہین سمجھتے کہ مراد لالہ جی کی واہیات سے کیا ہی آیا مراد یہہ ہی کہ ممتنع بالذات یا بالغیر ہین یا بیدون کی
بیدون اور پورانون کے خلاف ہین یا لالہ جی کی عقل مین نہین آتین جبتک تصریح اونکی نفرماوین تبتک

جواب تفصیلی نہین دیسکتی صرف اسقدر ہم بھی کہہ سکتی ہین کہ قول لالہ جی کا واہی ہی اور حدیث بند کرنے دہان شکنیرہ
پر جو اعتراض اونہون نے پہلے رسائل مین کیا تہا اوسکا جواب مفصل پا چکی ہین اور احادیث مکالمہ زمین اور دعای
ظروف اور محبت کوہ احد کو جو بیان لائی ہین ہم نہین سمجہتی کہ انمین کیا قباحت تصور کرتے ہین جب دین ہنود مین
یہہ بات ثابت ہی کہ کوئی چیز جیو آتما سے خالی نہین اور وہ سب مین بیاپک ہو رہی ہی اور بہت اس قسم کے
حکایات اونکی ہان مرقوم ہین پس وہ کیا منہ لیکر ہمپر اس قسم کے اعتراضات کرتے ہین مگر ہم چند حکایات آنکی کتب
معتبرہ سے ایسی لکھتی ہین کہ جو قطع نظر امور مذکورہ کے فی نفسہ بحکم بدیہہ غلط ہین پہلا ادہیای اسکند دہرم
بہاگوت مین لکہا ہی کہ جب زمین پر کنس کے عہد مین بہت گناہ ہونے لگی تو زمین دردناک ہوکر گہبرائی ہوئی گائے
کا روپ بناکر ہون ہون کرتی دیولوک کو گئی اور اندر کی سبہا مین جاکر سر جہکا کر اپنا سب درد کہا انتہی دیکہیے
اوٹہہ جانا زمین کا اپنی مقر سے کہ جسکے سبب ہزارون مسائل علم نجوم اور ہیئت کائنات الجو اور فلکیات کی غلط
ہوئی جاتی ہین کسقدر غلط ہے ادہیای پہلے اور دوسرے کاشی کہنڈ اسکند پوران کی دیکہیے لکہا ہی کہ نارد جی
سے کوہ بندہیاچل نے کہا کہ سب پہاڑ و زمین کوئی میری برابری نہین کرسکتا صرف ایک ہماچل کو بسبب اسکے
کہ وہ باپ پاربتی کا اور خسر مہادیو کا ہی بڑا سمجہتا ہون نارد جی نے فرمایا کہ یہہ تکبر کی باتین تو کرتا ہی سب
پہاڑ و زمین سمیر بڑا ہی کہ سورج اسکی گرد پہرتا ہی بندہیاچل نے یہہ تصور کرکے کہ بزرگی سمیر کی بسبب طواف
آفتاب کے ہی یہہ تدبیر کی کہ راہ سیر آفتاب کا بند کر دیا انتہی مختصراً قطع نظر تکلم جمادات کے جسکو آپ مستحیل سمجہتے ہین دیکہو تو
کسقدر یہہ امر مستحیل ہی کہ پہاڑ کے بیٹی پیدا ہوئی اور نکاح مین مہادیو جی کے آئی پہر بلند کرنا ایک پہاڑ کا اپنے
تئین اسقدر کہ راہ سیر آفتاب کا بند کر دیا کسقدر مستحیل ہی اور ہرگاہ کہ اوسی ادہیای سے واضح ہی کہ آفتاب اسقدر
سریع السیر ہی کہ نصف پل مین ۲۲۰۲ جوجن کہ ایک جوجن ۴ کوس کا ہی طی کر جاتا ہی اور یہہ بہی ظاہر ہی کہ وہ
سمیر پربت سی ہزارون درجہ بڑا ہی پس ایسے جرم عظیم اور ایسی سریع السیر کے سامنی اگر ایسا جرم صغیر واقع ہو جا
تو بالبدیہہ پاش پاش ہوکر ٹکڑے ہو اوڑ جاتا نہ یہہ کہ اوسکی سیر کا مانع ہوتا پہر طواف کرنا سورج کا گرد سمیر
پربت کے ایک حماقت کی بات ہی کیا سمیر پربت مرکز محیط مدار شمس ہے اگر ملت ہنود مین ایسا قرار پایا ہو
تو لالہ صاحب اسکو بتصریح رقم فرمادین تاکہ علم ہیئت سے اوسکا بطلان ظاہر کرین پہر ایک امر اور بہی قابل غور ہی
کہ اس سے بطلان ملت ہنود کا واضح ہی یعنی ادہیای ۲۳ کاشی کہنڈ اسکند پوران مین ہی کہ آفتاب یک لک
جوجن از زمین بالاتر ہست و از آفتاب یک لک جوجن ماہ بالاست انتہی پس اگر بالفرض والتقدیر ہم قطر زمین
کو بہی اسقدر یعنی ایک لاکہہ جوجن فرض کرین تو قطر مدار شمس کا تین لاکہہ جوجن ہوا اور اگر قطر زمین کو کچہہ بہی نہ لین
تو دو لاکہہ جوجن قطر ہوتا ہی اور چونکہ از روی برہان ہندسہ کی ثابت ہی کہ نسبت محیط کے ستا قطر کے سات

اور بائیس کے تقریباً ہی یعنی اگر قطر مثلاً سات گز کا ہی تو محیط ۲۲ گز کا تقریباً ہی پس نہایت الامر محیط مدار شمس
درصورت محسوب کرنے قطر زمین کے ۱۰ لاکہہ جوجن سے زیادہ نہین ہوسکتا اور درصورت عدم اعتبار قطر زمین
کے ۶ لاکہہ اور دو سبع لاکہہ جوجن سے کم نہین ہوتا کہ درصورت اول ۴۰ لاکہہ کوس ہوا اور درصورت دوم
۲۵ لاکہہ اور ایک سبع لاکہہ کوس ہوا اب دیکہیے کہ اوسی پوران کے ادہیائے نہم مین لکہا ہی کہ ارابہ آفتاب
یک پایہ و ہفت اسپ وارن نام رتہبان دارد و بیکساعت چار ہزار کروہ میرود لیس یہ حال ہی حالی
نہین یا ساعت سے مراد چوبیسوان حصہ رات دن کا ہی یا مطابق محاورہ اہل ہند کے ساٹہوان حصہ رات
دن کا مقصود ہی اگر شق اول ہی تو رات دنمین سیر آفتاب کی ۹۶ ہزار کوس ہوئی اور اسیقدر مدار شمس کا
ٹہہرا اور اگر شق ثانی ہے تو دو لاکہہ ۴۰ ہزار ہوئی اور اسیقدر محیط قرار پایا حالانکہ موافق تشریح مرقومہ بالا کے
۲۵ لاکہہ کوس سے مطابق اسی پوران کے کم نہین ہوسکتا پہر ادہیائے دوم کاشی کہند اسکند پوران مین لکہا ہی
کہ آفتاب نصف پل مین ۲۲۰۰ جوجن طی کرتا ہی اور ایک جوجن چار کوس کا ہوتا ہی اس حساب سے ایک گہڑی
یعنے ۶۰ پلمین ۲۶۴۰۰۰ جوجن طی کریگا اور ساٹھہ گہڑی یعنی تمام رات دنمین ۱۵۸۴۰۰۰۰ جوجن طی
کریگا اور اسیقدر مدار اوسکا ہوا حالانکہ مطابق تشریح مرقومہ بالا کے مطابق اسی پوران کے کسی صورتمین
دس لاکہہ جوجن سے زیادہ نہین ہوسکتا پس ظاہر ہوا کہ قطع نظر تناقض کے اور قطع نظر مخالفت مسائل قطعیہ کے
علم ہیئت اور ہندسہ کے مضامین آپکے کتب معتبرہ کے جو یر بہاجی کے اقوال ہین کیسے غلط ہین کہ کسیطرح بہ
تصحیح اونکی ممکن نہین اگر آپ تصحیح اونکی کرسکین تو توجہہ فرمائیے ورنہ ایسی ملت باطلہ اور اکاذیب صریحہ سے ہاتہہ
اوٹہائیے **قولہ** سبب ہیچم اکثر احادیث خلاف واقع نظر آتے ہین انتہی جب آنکہہ مین آدمی کے کجی ہوتی ہے
تو اوسکا آپ ہی کا سا حال ہوتا ہی کہ خلاف واقع دیکہتا ہی چونکہ احول کی نظر مین اگر کوئی چیز جیسی ہے
ویسی ہی نظر آوے تو جاننا چاہیئے کہ خود اوس چیز مین کچہہ نقصان ہی پس ضرور ہی کہ جو چیزین راست ہین کج
بینونکی نظر مین کج نظر آوین پس اگر راست پوچہیے تو یہہ بہی ایک کمال استقامت اور صحت احادیث نبویہ کا ہی
کہ کج بینون کو خلاف واقع نظر آتی ہین ؎ یک نشان آدم آن بود از ازل + کہ ملائک سر نہندش از اہل +
یک نشان دیگر انکہ ان بلیس + ننہدش سر کہ منم شاہ و رئیس + پس اگر ابلیس ہم ساجد شدی + او نبودی
آدم او غیر بدی + ہم سجود ہر ملک میزان اوست + ہم جحود آن عدو برہان اوست + ہم گواہ اوست اقرار
ملک + ہم گواہ اوست کفران سگک + **قولہ** چنانچہ تمام محدثین مورخین نے لکہا ہی کہ ہرقل محمد صلعم کا مکتوب
دیکہتے ہی ایمان لایا الخ ہم قصہ ہرقل بشتر بیان کرچکے ہین لالہ صاحب نے عبارات محدثین اور مورخین کی ازراہ
خیانت پردازی اور دہوکہ بازی کے بالفاظہا نقل نہین کین اگر وہ بالفاظہا عبارت محدثین کی نقل کرتے تو

اونکا منعا لطیف ہ فتا کہلجاتا کسی محدث نے یہہ نہین لکہا کہ جس طرح اضحمہ بادشاہ حبشہ نے اسلام قبول کیا
ہرقل نے بھی ایسیہی قبول کیا بلکہ جملہ محدثین متفق ہین اسپر کہ بعد پڑہنے نامہ شریفہ اور تحقیق حال باکمال جناب
رسالت مآب صلعم کے اُسکو اور صحت نبوت نبی آخر الزمان صلعم کے یقین تو ہوگیا مگر حب جاہ اور مملکت
قبول کرنے اسلام سے مانع ہوا خاتمۃ الباب مخفی نرہے کہ اسباب مین بحث اسکی تہی کہ ہنود و تاریخ کے بہت کچہ
ہین کوئی کتاب اونکی بسند مرفوع متصل برہما تک نہین پونہچتی اور یہہ بھی نہین معلوم ہوتا کہ بید کسکی لکہی ہوئی ہے
ہین اور ہنود تک کسکی وساطت سے پہونچے اور اوسکے راوی کون کون ہین اور حال رواۃ کا کیا تہا فاسق تہے یا عدول
صادق تہے یا کاذب کب پیدا ہوئے تہے کب مرے الی غیر ذلک لالہ صاحب نے صفحہ ۲۴۴ سے تا صفحہ ۲۴۲ اس باب
مین کاغذ سیاہ کیا ہے ع منفرد با خور دو حلق خود بدرید ہ مگر ناظرین ایک ایک حرف اُسکا دیکھہ لین کہ ایکبات کا
بھی جواب نہین دیا ہے صاحب تحفۃ الہند کا قرض اپنی گردن پر لیکے ہین اسباب مین گفتگو خارج از بحث حسب عادت
بہت کی بلکہ اصل مدعا سے ایسی گریز کی ہے کہ پیچہا پہیر کر بہی اوسکی طرفکو نہین دیکہا ہے اور بقول شخصے کہ مرتا کیا
نہین کرتا الغریق یتشبث بکل حشیش اپنی غلط فہمی اور حکایات غیر ثابتہ کی بنا پر قصد الزام کا مسلمانون پر کیا
اور گیدڑ بہبکیان بہت بتائین مگر ہمنے اوسی علم تاریخ سے جو ہماری ملت مین بہت منضبط اور مستحکم ہے انکا منہ
پہیر دیا منہہ ہی نہین پہیرا بلکہ جس چیز کا الزام ہمپر عائد کرنا چاہتے تہے اوسیکا الزام اونہین کی کتب معتبرہ سے
اونپر ایسا عائد کر دیا کہ اب اونکو منہ دکہانیکی بہی جگہہ باقی نہین اب اونپر دو صدمہ پڑے ہین ایک صاحب
تحفۃ الہند کے قرض کا ادا کرنا دوسرے ہمارے الزامات سے ذمہ کو فارغ کرنا مگر واہ ری حیا دار قوم کا فرد کامل
ہو تو ایسا ہو کہ باینہمہ تفضیح و رسوائی کے پہر از راہ وقاحت کے قول مشہور ذ شرم چہ کتی ست کہ پیش مردان
بیاید کو وسیلہ اپنی بچاؤ کا بنا کر اور دلیل سفاہت کو ذریعہ اپنی حفظ کا ٹہہرا کر کہتا ہے کہ اب ہم از روے دلایل
مذکورہ و مسائل مذبور کہہ سکتے ہین کہ اہل اسلام تاریخ کے بہت کچے ہین اسواسطے یہہ بہی شک ہوتا ہے کہ
محمد در اصل کچہ وجود بہی رکہتا ہے یا نہین انتہی یہہ کہتے ہوئے شرم نہ آئی وجود با وجود محمد صلعم تو شرق سے
غرب تک ایسا متواتر اور مشہور ہے کہ کسی ملت والا اسکا انکار نہین کر سکتا یہود و نصارے کی کتابون مین
برابر منقول ہے زردشت کی دساتیر کے نامہ مین انکی خبر صاف صاف موجود ہے بابا نانک کہ ہندو ہے صفت و
ثنا اونکی کرتا ہے کہ باجہہ محمد بہشت اجائین یعنی بدون متابعت محمد صلعم کے عبادت ضائع ہے پہر کہتا ہے
پہلا نام خدا اور دوجا نام رسول تیجہ کلمہ پڑہ دے تا نکا جو درگہہ لوین قبول سواے اوسکی صدہا کتابین
مؤلفات ہنود اب موجود ہین بعد حمد خدا کے نعت محمد صلعم کی خود اونہون ہی نے لکہی ہے دیوان شعرا
ہنود کے بہت موجود ہین اونمین قصاید نعت محمد صلعم اور انکی آل و اصحاب رضی اللہ عنہم کی مرقوم ہین لالہ صاحب

تو زمانہ وہین کہ بحر خطہ جہالت آباد ہند اور دین جہل آگین ہند کے کسی اور اقلیم یا کسی اور مذہب مین ظلم
بھی برہما کا زبان و قلم پر آتا ہی بابہہ سخت بیحیائی لالہ جی کی ہے کہ آفتاب کے چہپانے کو خاک اڑاتی ہین
دیکہو صاحب تحفۃ الہند نے جو وجود برہما مین شک کیا تہا جسنے بطلان وجود شخص برہما کا خود
بید ون سے ثابت کر دیا اور درجہ شک سے مرتبہ یقین کو پونہچا دیا پہر تم کس منہ سے صاحب تحفۃ الہند
کے سامنے آسکتے ہو الا بوجہ لیس فیہ حیاء ذری گریبان مین تو منہ ڈالکر دیکہو کونسا عیب ابتر قبیح عقلی
نقلی ہے کہ تمہاری ملت مین نہین مگر اتبک کسی نے کچہہ تعرض اور تفحص نہین کیا تہا اب اکثر اہل اسلام
بسبب مجادلہ لالہ اندرمن کے ان عیوب پر اطلاع پاتے جاتے ہین اگر یہی مباحثہ رہا تو چند روز مین
ایسی قلعی کہلیگی کہ ہر ایک خاص و عام کو ان عیوب و قبائح پر خوب طرح پر علم آجاویگا اور گلی گلی
سے ہنود کے کوئی بات چہپی نہین رہیگی کیا کیا چیز چہپاوینگے ایکبات ہو تو چہپ جاوے جہان ہزار
سقم اور لاکہون زخم کہانتک اونپر مرہم رکہین گے ع تن ہمہ داغ داغ شد پنبہ کجا کجا نہی ❊ بیت
تا صبح رسید آہ بیہوشی کدام را ❊ دامانت اینچنین دگر یبانت اینچنین ❊ آگے اس سے اس قول صاحب
تحفۃ الہند مین بحث ہی کہ اونہون نے فرمایا ہی کہ ایک خوبی قرآن کی یہہ ہی کہ باوجود رنگینی عبارت اور
اسلوبی قوانین علم صرف اور نحو اور بیان کے جہوٹ سے خالی ہی اور طرح طرح کے مضمون اوسمین ہین
چنانچہ جتنے علوم دین کے ہین فقہ اور اصول اور تصوف اور اخلاق اور علم کلام وغیرہم سب قرآن سے
نکلے ہین بلکہ سوای انکے جتنے علم دنیا مین ہین سبکی اصل قرآن مین پائی جاتی ہے لیکن سمجہنے کو عقل سلیم اور
فہم مستقیم چاہیئے انتہی اسپر لالہ اندرمن بوساوس اہرمنی حسب جبلی کے پیش آئے ہین اور مانند اور فصول
اور ابواب کے یہان بہی غلط بحث کیا ہی یہان اصل مباحثہ یہہ ہی کہ قرآن باوجود حسن نظم اور مطابقت
قواعد صرف و نحو بیان کے جہوٹ سے خالی ہی پس جو اس قول پر معترض ہوا اوسپر واجب ہی کہ یا یہہ امر
ثابت کرے کہ قرآن مطابق قواعد علم صرف و نحو و بیان کے نہین ہی یا اس امر کو ثابت کرے کہ قرآن مین فلانی
بات جہوٹی ہے یا دو نوا مرون کو ثابت کرے لالہ اندرمن ازراہ بوالہوسی در پے وساوس تو ہوے مگر دو
باتونمین سے ایکبات بہی ثابت نکر سکے اور اسباب کو بہی مانند ابواب گذشتہ کے پریشان گوئیون سے طویل
کر دیا اگرچہ ان پریشان گوئیون کا جواب ہمپر واجب تہا مگر بخیال اسکے کہ کوئی بات بلا جواب نرہے ہم بہی
انکی پریشان گوئیون کیطرف توجہ کرتے ہین اور اونکے سب وساوس کا رد کرتے ہین **قولہ** باوصف
قوانین صرف و نحو کے کذب سے بریت دلیل ہماری ہرگز نہین ہوسکتی انتہی اسکے اول لالہ صاحب کی دیکہئے لفظ
بریت جو رقم فرمایا ہی صریح غلطی ہے بارۃ مہموز ہے ناقص نہین صحاح جوہری برئت من الدین والعیوب

برارۃ وبرئت من المرض برأ بالضم واہل الحجاز یقولون برأت من المرض برأ بالفتح انتہی صاحب تحفہ نے منجملہ وجوہ خوبیوں کے ایک یہہ بھی وجہ بیان کی ہے اسوجہ کو وجوہ مساویت مین انہون نے داخل نہین کیا پس لالہ جی نے عبث یہان خامہ فرسائی کی ہے **قولہ** قطع نظر ازین عبارات قران کے چندان خوشنما نہین کہ طاقت بشر سے باہر ہووے تفصیل اس بحث کی اوپر گذری ہے انتہی مسیلمہ وغیرہ کی عبارات لالہ جی نے بمعارضہ قران کے نقل کی ہین سوا وپر انکا حال مشاہدہ کرچکے ہم بھی اس بحث کو مفصل اوپر بیان کرچکے ہین یہان صرف اسقدر پر اکتفا کرتے ہین کہ **ع** باچنین بیہودہ گوئے نتوان گفتن اگر ✿ تو تے داری بگو ور قدرتے داری بیار ✿ **قولہ** فقرہ ہذا سے معلوم ہوتا ہے کہ قران صرف ونحو کا محتاج ہے انتہی **ع** پڑین پتہر سمجہہ پر آپکی سمجھے تو کیا سمجھے ✿ لالہ جی ہوشمین ہو یا بہنگ کی ترنگ مین اسلوبی کے معنی احتیاج کے نہین ہم آپ سے استفسار کرتے ہین کہ اتہرین بید ساتہہ اسکے قواعد بیاکرن کے مرتب ہے یا نہین اگر ہے تو محتاج قواعد بیاکرن ہے اور اگر نہین تو چشم ما روشن فرمائیے کیا جواب دیجئیگا **قولہ** الغرض بقول معترض قران محتاج صرف ونحو ہے اور صرف ونحو محتاج قران پس دور لازم آیا انتہی اس بنا پر تو ہر کوئی یہہ کہہ سکتا ہے کہ بید اگر مطابق قواعد بیاکرن کے نہین ہین تو سراسر خلاف قاعدہ مانند اصوات حیوانات کے ہے اور اگر مطابق قواعد بیاکرن کے ہے تو بقول لالہ اندرمن محتاج بیاکرن کا ہے اور چونکہ لالہ اندرمن ماخذ جمیع علوم کا بید ونکو تحفۃ الاسلام مین بیان کرچکے ہین پس علم بیاکرن محتاج بیدون کا ہوا اور بموجب مقدمات مسلمہ لالہ اندرمن دور لازم آیا لالہ جی آپ دور کو کیا سمجہتے ہین کہ وہ کیا چیز ہے آپ نے ناحق اوقات اپنی رایگان کی ہے قطع نظر آپکے اس وسوسہ کے کہ قران محتاج صرف ونحو ہے ہم یہہ کہتے ہین کہ اگر دور کے یہی معنی ہین جو آپ نے سمجہے ہین تو بڑی قباحت آپکے نسب مین آتی ہے کہ ممتنع اور مستحیل ہوگئی کیونکہ ابوت اور بنوت امور اضافیہ سے ہے کہ ایکدوسرے کی محتاج ہے ابوت آپکے والد کی آپکی بنوت کی محتاج ہے اور بنوت آپکی اونکی ابوت کی محتاج ہے پس دور لازم آیا اور چونکہ دور محال ہے تو آپکی بنوت اور اونکی ابوت دونو ممتنع ہوگئین اب فرمائیے کہ اونکی ابوت سے ہاتہہ دہو وگے یا اپنی بنوت کو سر پکڑکر رووگے اگر یہی دور ہے تو دونو کو کہووگے ہمنے بارہا آپکو سمجہایا کہ سر یکرشن جی کی نصیحت پر عمل فرماکر نون تیل بیچ کہاؤ علوم حکمت مین دخل نفرماؤ مگر آپکی سمجہہ مین نہ آیا آخر دیکہئے کہ بدولت اوسکی کیسا الزام اوٹہایا کہ نسب ہی کو گنوایا **ع** کار خود کن کار بیگانہ مکن ✿ **قولہ** قران جہوٹ سے خالی بہی نہین کہ وہان شان خدا مین ایسی تنزلیات وترہات مذکور ہین کہ بمحض پا در ہوا اونکے لقا ہین سورہ بقر مین ہے مَن ذَالَّذِی

یقرض اللہ قرضاً حسنا مسلم کی روایت مین ہی کہ جب کچہہ رات باقی رہتی ہی اوتعالی آسمان دنیا پر آتا ہی
اور دونون ہاتہہ کہولکر فرماتا ہی کہ کون ہی قرض دی ایسی کو کہ نہ فقیر ہے نہ ظالم صبح تک یہہ کہتا رہتا ہے
ان آیات اور روایات سی معلوم ہوتا ہی کہ خدای محمدیہ ایک امیر ہی شکستہ حالی و بیحال لہذا اہل اسلام سی قرض
لیتا ہی اور بروقت ارتفاع مع سود دیتا ہی انتہی لالہ جی نے جو قران و حدیث مین لفظ قرض دیکہہ پایا از
موجب مثل مشہور کے کہ قصائی کے بچہ کو خواب مین بھی چھیچڑی نظر آتے ہین اُن الفاظ کو بھی اپنی قوم کے کاروبار
یعنی روپیہ پیسے کے ادہار اور بیاج بٹہ کے بیوپار پر محمول فرمایا کیون نہو آخر تو بنئے کے بیٹے تھے سچ
ہی کہ اگر کلوخے بر سر آید ٭ زنشا دی بر جہید کان آنجزا نیست ٭ اگر نعشے دو کس بر دوش گیرند ٭ لئیم الطبع
پندارد کہ خوانیست ٭ لالہ جی یہہ آپکی طمع خام نے سود ہی زبان عرب مین استعمال لفظ قرض کا صرف دام ادہار
مین ہی نہین ہی بلکہ جو کچہہ بھلائی یا برائی سی پیش کیا جاے اوسکو بھی قرض بولتے ہین آپ ازراہ جہل مرکب
باوجود ناواقفی کلی کے لغت عرب سی جو اس قسم کے آمادہ وساوس ہوتے ہین آپکی کمال حماقت ہی دیکہیے
قاموس کو اوسمین لکہا ہی القرض ویکسر ما اسلفت من اسمارۃ او احسان انتہی صحاح جوہری الکتاب
القرض ما اسلفت من احسان ومن اساءۃ قال الشاعر کل امرء سوف یجزی قرضہ حسنا ٭ او سیئا
مدینا مثل مادانا ٭ مجمع البحار دیکہیے اوسمین بہت کلام جو اس مادہ پر مستعمل ہین اور پیش کرنے بہلائی یا
برائی مین مستعمل ہین مرقوم ہین من اقرض عرض مسلم ای نال منہ وقطعہ بالغیبۃ ان قارضت الناس
قارضوک ای ان ساببتہم ونلت منہم سبوک پس ظاہر ہوا کہ معنی اقراض اللہ کے یہہ نہین ہین جو لالہ جی
ازراہ جہل مرکب سمجہی ہین بلکہ معنی اوسکے یہین پیش کرنا کسی عمل کا جسپر ثواب مترتب ہو اور یہہ جو لکہتے ہین کہ ایک
امیر شکستہ حال اور بیحال ہے الخ یہہ بھی ایک خیالات پردازی ہی حدیث مین صاف لفظ غیر عدیم موجود ہے
جس سی صاف ظاہر ہی کہ وہ محتاج اور فقیر نہین اگرچہ بمر اسقدر بیان سی سب ساوس اہرمنی جو اسباب مین
لالہ جی نے پیش کئی ہین مردود ہو گئی اور کچہہ ضرورت نرہی کہ اونکی وسوسونکو قولاً قولاً نقل کرین مگر چونکہ
واسطی طرد ہر وسوسہ کے اظہار ایک نئی شہاب ثاقب کا مناسب معلوم ہوتا ہی پس مین سب ساوس اہرمنی
انکو جدی جدی شبہ سی منطرد کرتا ہون قولہ دیکہو ہنود نہایت درجہ فیصدی دو روپیہ لیتی ہین تب بہی
مسلمانونکی نظر مین کہٹکتے ہین انتہی آپکے عیب چھپانے سی یہہ عیب نہین چھپ سکتا دی ملعون تو یا اگر
بلکہ چہہ چہہ روپیہ فیصدی پر بھی قانع نہین فی روپیہ ایک آنہ ماہواری لینا تو اکثر ہی کا دستور ہی اگر یاد
نہو تو سو پچاس تمسک جسٹری شدہ جناب مین پیش کئی جاوین پہر صرف مسلمان ہی اس عمل پر اونکو ملعون
نہین بتاتے سری بیدیا سن جی بہی اُن ملعونونکو جینی بتلسنم مین چنانچہ مہابہارت کی دہرم پرب مین فرماتے

این که جماعتی که سود خورند و جمعی که بدار کار بر قمار باز می نهادند؛ این جماعه بدوزخ خواهند رفت انتہی
آگے اسکے جو استقراض ایک شتر اور ادا ہو دو شتر سے استدلال کرتے ہین کہ جناب رسالت مآب صلعم نے بھی
سود دیتی تھی تو یہہ بھی جہل مرکب ہے لالہ صاحب کا وہ ابتک یہہ نہین جانتی کہ ربو کس کس چیز مین ہوتی ہے
اور چونکہ یہان بحث اسکی ہی کہ قران باوجود رنگینی عبارت کے جہونٹ اور لغو باتون سی خالی ہے اور
مسائل ربو کو اس بحث سی کچھہ علاقہ نہین پس باہم خلط مبحث مناسب نہین جانتی اگر لالہ صاحب کو کچھہ حوصلہ
بحث مسائل فقہیہ فرعیہ کا ہی تو جدا رسالہ لکہین تاکہ اوسمین فریقین کے مسائل فقہیہ سی بحث کیجاوے

**قولہ** بہر کیف مسلمانون کے یہان اوسی صحبت خطا ہی لیکن دار حرب مین روا ہے انتہی مسلمانو نیز تو یہہ سراسر
افترا ہی مگر ہنود کے معبود نے بتصریح اسکی جواز کا ہر حال مین حکم دیا ہی چنانچہ حکم کشن بہگوان کا ادہیائے
۸ اسکند پوران کاشی کہنڈ مین لکہا ہی کہ آنہا کہ درزوجہ و ہمشیر و دختر تفاوت می پندارند محض بیدانش
اند ہمہ زن یکسان باید دانست زیرا کہ یکصورت و ہمان اعضا و گوشت و استخوان در ہمہ است ہر مرد و زنی
با ہر کدام رغبت دارد بفراغت حظ نفس بردارد انتہی اسی پانچہ در رکہہ بید مین بیٹی کو ماں کا جسم ٹھہرایا
ہی صاف لکہا ہی کہ غور کرنے سی معلوم ہوتا ہی کہ شوہر نطفہ کی صورت بنکر رحم مین جورو کے آتا ہی اور حمل کی مدت
مین جورو جسم کی محافظ رہتی ہی جب بچہ پیدا ہوتا ہی سمجہنا چاہیئے کہ شوہر خود بمرتبہ ثانی کے تولد ہوتا ہے
انتہی ماجرا کرشن جی کی رانیو نکا عنقریب گذرا ہی کہ ہر ایک نے سات پسر بیر کرشن کو آغوش تصور مین
الیسا مسکا ہی کہ فوارہ منی کا فرط تلذذ و غلبہ شہوت سی الیسا چلا ہی کہ ملبوسات کو تر کرکے آب منی زمین پر بہہ
گیا ہے قصہ روحہ زاجہ بردر اکا جو حسن اعمال سی بہشت کی اپسرا ہوئی ہی مہابھارت مین اسطور پر مرقوم ہے
کہ بہت سی شخصون نے اولاد سی اوسہین اپسرا جی کے بہشت مین پونہچکر اونکی ساتہہ زنا کیا ہی سورج دیوتا کا
زنا کاری کنتی جی کے ساتھہ جو اونکی نواسی ہین اور تولد کرن کا اوس سی مثل آفتاب نیمروز کے آشکارا ہے

**قولہ** پہر سورہ نسا مین ہے بشر المنافقین بان لہم عذابا الیما یعنی خوشخبری دی منافقین کو کہ اونکی لیے
ہے عذاب سخت فقط اسطرحکی آیات سراسر بے بنیان اور محض بہتان ہین ورنہ بالیقین معبود دنیا محتاجین
کا ہوگا یہی بر سر مزاحت و ظرافت آتا ہی اور عذاب الیم کو بشارت بتاتا ہی انتہی لالہ جی آپ تو بہت شد و مد
سی دعوی دبیری کا فرماتے ہین اور جہلا مین منشی اندر من کہلاتے ہین بخدا کہ آپکی اس تقریر جہالت آمیز
سی خوب واضح ہوا کہ بوی افشان کلام بھی آپکے مشام جان تک نہین پونہچی واقع مین یہہ ہی کہ اہل ہند
جسطرح اور فنون سی بے بہرہ محض ہین فن معانی اور بیان سی بھی بے نصیب ہین ع آنکہ چون پستہ
گفتمش ہمہ مغز ز پوست برپوست بود ہمچو پیاز کہ آپ تو سخت جاہل نکلے اب ہم آپکے سامنے علم معانی

کے مسائل کی کیا تشریح کرین کاش آپنے باب استعارہ عنادیہ کا کسی ملّا سی پڑہا ہوتا تو اس کلام معجز نظام
کی خوبی پر مطلع ہوتے کہ اس کلام مین کسقدر تہدید اور تخویف ہی اور کسقدر منافقین کو اونکی اعمال بد پر ذلیل
اور خفیف کیا ہی اور مقصود تہکم اور استہزا کہ ذلیل اور خفیف کرنا مستہزءبہ کا ہی کس لطافت کے ساتھہ اس
کلام سے حاصل ہوتا ہی استعارہ و تشبیہ کا واسطے آخر کے علاوہ اور امور کے سورخاتمہ منافقین اور اونکی
زشتی مآل پر مخبر ہے کہ جیسے مانند صبح صادق کی یہہ بات واضح ہی کہ ایسے بد انجام لوگون کیواسطے کوئی چیز
ایسی نہین کہ جس سے مستبشر ہون بجز عذاب الیم نے الواقع بشارت نہین پس بابلغ الوجوہ انتفاء جنس
بشارت کا اونکی نسبت ثابت ہوا اور یہہ طرز سیاق کلام کا منجملہ فنون علم بیان کے ہی؎ لاعیب فیہم
غیر ان سیوفہم ٭ بہن فلول من قراع الکتایب ٭ اگر کوئی احمق اس قول پر معترض ہو وے اور اوسکی
صحت مین عذر کرے تو خود اعتراض ہی اوسکا اوسکی حماقت پر گواہ عدل ہی کچھہ حاجت جواب کی
نہین اب ہم لالہ جی سے استفسار کرتے ہین کہ اونہون نے جو اسی مقام مین رقم فرمایا ہی (بربر مناجت
آتا ہی) چونکہ ظاہر ہے کہ خراج ایسی چیز نہین کہ جسکا سر یا پانو ہو پس یہہ قول اونکا جہوٹا ہی یا سچا
اگر جہوٹا ہی تو اونکو شرم نہین آتی کہ باعلان جہوٹی باتین بناتے ہین اور اپنی بہتر لشت کو بموجب حکم
بید کے جہنم مین پونہچاتے ہین اور اگر سچا ہی تو بشارت عذاب الیم مین کیون عذر فرماتے ہین جناب لالہ
اندمن آپ نے دیکہا اعجاز قرآن آپ ہی کے کلام سے آپکو کیسا ذلیل اور خفیف کیا اور آپ ہی کے
اعتراض سے آپ پر الزام دیا آپ کے اس اعتراض سے ہمکو خوب یقین ہوگیا کہ آپ کو چہ معانی و بیان
نابلد محض ہین لہذا ہمکو موقع اس امر کا ملا کر بنظر امتحان آپ سے دریافت کرین کہ آپ نے جو لکہا ہی کہ بر
مزاحمت آتا ہی چونکہ خراج سر یا پانو نہین رکہتا پس آپکے اس کلام کا سیاق کس سیاق پر ہی آیا لفظ سر
حقیقت مین مستعمل ہی یا کسی قسم کا استعارہ ہی مہربانی فرماکر ذرہ سی شرح اوسکی فرمائیے مگر واضح ہو کہ یہہ عذر مقبول
نہوگا کہ فلانے کے کلام مین بہی اسطور پر مستعمل ہی لہذا ہمنے بہی لکہا اگر آپ یہہ عذر کرینگے تو ثابت ہوگا کہ آپ
نے محض کار بوزینہ کیا ہی؎ آنچہ مردم میکند بوزینہ ہم ٭ آن کند کز مرد بیند دمبدم ٭ پس آپ پر واجب
ہی کہ مطابق علم بیان کے طریقہ استعمال لفظ سر کا اس محل پر بیان کیجیے اب سنیے کہ آپنے معنی استہزاء اور
تہکم کے بالکلیہ نہین سمجہی آپنے مطابق محاورہ اردو کے اونکو محمول اوپر عبث اور لعب کے کیا ہی سو یہہ آپکا
سراسر جہل مرکب ہی معنی استہزاء کی ہین تخفیف اور تحقیر کرنا چنانچہ علامہ جار اللہ زمخشری نے اس
لغت کو بیان مین لکہا ہی الاستہزاء الاستخفاف و اصل الباب الخفة من الہزء وہو القتل السریع و ہزء
یہزء مات علی المکان عن بعض العرب مشیت فلغبت فظننت لاہزئن علی مکانی و ناقتہ تہزء بہ ای تسرع

وتھے انتہی پس ہرگاہ کہ از روی سند کلام عرب کے ثابت ہوا کہ معنی استہزا او کے لعب وعبث جیسا کہ لالہ جی
جہل مرکب سی سمجھی ہین نہین تو سب تقریرین اونکی باطل ہوتین اور مبنی اوپر جہل مرکب کے قرار پاتین مگر آپ
ادھیایا ۶۰ اسکند دسم بہاگوت کی دیکہی کہ جب مہاراجہ سری کرشن نے رکمنی سی یہہ فرمایا کہ تم اور شوہر تلاش
کرو تو وہ بیہوش ہوگئین اور غش مین آگئین آگے عبارت بہاگا بلفظہ سنئے مہاراج اُس کال نندلال
پریم بس ہوا انیک چیشٹا کرنے لگی پیتامبر سے پیاری کا چندر مکہہ پوچہتی تہی کبہین کومل کمل سا
اپنا ہاتہہ اوسکی ہردی پر رکہتی تہی ندان کتنی ایک بیر مین سری رکمنی جی کے جی مین جی آیا تب ہر بولے
**چوپائی** تو مین سندری پریم گنبہیر ✤ تین من کچہو نراکہی دہیر ✤ تین من جانو سانچی جانڑی ✤ ہتی
ہنسی پریم کی ناری ✤ اتو سندر دیہہ سنبہار ✤ پران بہوڑ کے نین اوگہار ✤ جب لون تو بولت نہین
پیاری ✤ تب لون ہم دکہہ پاوت بہاری ✤ جیسی بچن سنت پیہ ناری ✤ چہٹی بارج نین اوگہاری ✤
دیکہی کرشن گود مین لئی ✤ بہئی لاج ات سکچی ہئی ✤ اٹھ براہی اوٹہہ ٹہاڑی بہئی ✤ ہاتہہ جوڑ پاین پر دہر کے ✤
بولے کرشن بہیکر دیت ✤ بہلی بہئی جو پریم اچیت ✤ ہمنی ہانسی ٹہانی تمنے سچ ہی جانی ہنسی کی بات
مین کرودہ کرنا اوچت نہین اوٹہو اب کرودہ دور کر دمن کا سوچ ہر دا نہی یعنے اُسوقت نند کے بیٹے
یعنے کرشن جی عشق کے قابو مین آکر طرح طرح کی خوشامد اور خدمت کرنے لگے کبہی اپنی ملبوس خاص
سے پیاری کا چاند سا مُنہہ پوچہتے تہے کبہی اپنا شاخ کنول کا سا ہاتہہ اوسکی چہاتی پر رکہتے تہے غرضکہ کتنی
دیر مین رکمنی جی کے جی مین جی آیا تب ہر (یعنی کرشن جی) بولے تو تو اے خوبرو بہت عقلمند ہے
تو نے کچہہ تامل نکیا تو نے سچ جان لیا ہمنی تو محبت کے سبب تجہہ سی ہنسی کی تہی اب تو تو اپنا بدن سنبہال
حواس جمع کر کے آنکہین کہول جبتک تو اے پیاری بولنی کی نہین تبتک ہمپر بڑا بہاری دکہہ ہیگا یہہ سنکر
جو اوسنے آنکہین کہولین تو دیکہتی کیا ہی کہ کرشن جی حیا لحاظ کو ترک کئے ہوئے اوسکو گود مین لئے
بیٹھے ہین تب اوسنے ہڑبڑا کر ہاتہہ جوڑ کر پانون پر دہرے تب بولے سری کرشن جی کہ ہم نے
تو ہنسی ٹہانی تہی تمنے سچ جانی ہنسی کی بات پر غصہ کرنا اچہا نہین اوٹہو غصہ دور کرو دل کا سوچ چہوڑو
ادھیایا ۶۰ بہاگوت اسکند دسم ایکدن سب جدبنسیون نے ہنسی کہا کہ مہاراج ستراجت سی من لیکر راجہ
اوگرسین کو دیجئے اور جگمین جس لیجئے یہہ من اسی نہین بہیتی راجہ ہی کے جوگ ہی اسبات کو سنتے ہی سری
کرشن جی نے ہنستے ہنستے ستراجت سی کہا کہ یہہ من راجہ جی کو دو اور سنسار مین بڑائی لو دینے کا نام
سُنتے ہی وہ پرنام کر وہان سی چپ چاپ اوٹہہ سوچ بچار کرتا اپنی بہائی کے پاس جا بولا الخ یعنی مہاراج
ستراجت سی یہہ ہیرا لیکر راجہ کو دیجئے اور زمانہ مین نام کیجئے یہہ ہیرا اوسکو زیب نہین دیتا راجہ ہی کے

سری کرشن جی نے ہنسی ہنسی مین شرارت سی کہا کہ یہہ میرا باجہ کو دیکہہ بڑا ہی آرام
روایت دیکہی اوسمین لکہتا ہی کہ ہم ہمیشہ سین باندہ سری کرشن کے خوب ہنسی ہوئی اور مزاح کی نوبت پہنچی
پہنچی کہ وہ بہی خوب ہنسی اور سب آدمی بہت ہنسی الغرض قرآن مین جو لفظ استہزا واقع ہی اوسکی معنی
اور بیان کہی لکہی مگر یہہ استہزاء اور مزاح جو آپکے معبودون سی ظہور مین آیا البتہ اسکا نام مقول آپکی بلاشک
و شبہ مسخرا پن ہی جو استہزا کے معنی ہین معین ہی سو اہل علم پر ہین صاف روشن ہی خلاف اوسکو یہہ کیا
بکتا ہی کوردن ہی کب استہزا ہی ذات حق پہ احسن ہی کہ ہی ہنستا بہی تو ایک مسخرا پن ہی مگر ان بہاگوت سی
ہے یہہ روشن ہی ہنسی اکثر کیا کرتے تہی موہن ہی عیان ہین خوب اوس سی انکی لکہین ہی ہوا اب قول اندرمن
مبرہن ہی کہ ہی ہنستا سی تو ایک مسخرا پن ہی بطرز دیگر ہو اجب حال اندرمن پہ روشن ہی ہنسی اکثر کیا کرتے
تہی موہن ہی تو فرمانے لگی یہہ ہو کے بدظن ہی کب استہزا ہی ذات حقپہ احسن ✤ کہ ہی ہنستا بہی تو ایک مسخرا پن ہی
اب رہی یہہ بات کہ کسیکو خفیف کرنا اور ذلیل کرنا خواہ بذریعہ کلام ہو یا بذریعہ کسی فعل کے امر محمود نہین تو
جواب اوسکا یہہ ہی کہ نفس الواقع اہل وقار اور اہل صلاح کا خفیف کرنا نا محمود ہی مگر کفار و منافقین جو عقائد
فاسدہ اور اعمال مبتذلہ مین گرفتار ہین اونکا ذلیل اور خفیف کرنا مذموم نہین بلکہ واجب و لازم ہی سو
سر جاہلان برسر دار بہ ہی کہ جاہل بخواری گرفتار بہ ہی آپ نے تو لفظ استہزا پر اعتراض فرمایا اور جواب بہی
پایا اب آپ جواب اسکا دیکہی کہ منڈوک اپنکہد اتہرون بید مین لکہا ہی کہ برہم اپنی کہیل کرتا ہی انتہی الا لہجی
کہیل تو استہزا اور مزاح سی سب سی زیادہ ہی انصاف کی بات تو یہہ ہی کہ اسکی نسبت بہی آپ یہہ فرماتی
ہے کہاں ہی کہیل ذات حق پہ احسن ہی کہ ہی بازی بہی تو ایک مسخرا پن ہی قولہ سورہ دہر مین ہے
اِنّا نخاف من ربنا یوماً عبوساً قمطریراً یعنے ڈرتے ہین ہم پروردگار اپنی سی اوس دن کہ منہ
بنانیوالا ہوگا انتہی بہیدانی لالہ جی دیکہی اول تو آیۃ مین جو کلمہ آیا ہی اوسکو بلفظ آن لکہا دوم برا
جہل مرکب کی ترجمہ عبوساً قمطریراً کا یہہ لکہا کہ منہ بنانیوالا ہوگا تیسری عبوساً قمطریراً کو صفت ربنا
کی سمجہا طرہ یہہ کہ باوجود اسقدر حماقتون کے از راہ بیحیائی کے مستعد اعتراض ہوئی اگر آیۃ کے معنی
نہین سمجہی تہی تو کسی سی دریافت کر لئی ہوتی شرم نہین آتی ہر جگہہ پر الزام جہالت کا اوٹہاتے ہو اور
اپنی تئین مسخرہ خلائق بناتے ہو ہے پوست دنبہ یافت مرد قستہان ہی ہر صباح او چرب کردی سبلتان
ہی درمیان منعمان رفتی کہ من ہی لوت چربی خوردہ ام در انجمن ✤ دست بر سبلت نہادی از نوید یعنی رمز
یعنے سوی سبلت بنگرید ہی اشکمش گفتی جواب بے طنین ہی کہ اباد اللہ کید الکافرین ہی ای سگے گربہ گزین
زشت از حرص جوش ہی پوستین شیر را بر خود مپوش ہی غرہ شیرت بخواہد امتحان ہی نقش شیر و آنگہ

اخلاقِ سگان ثواب ستھی کہ معنی آیت کے یہہ ہین کہ ہم ڈرتے ہین اپنی رب سے اوس دن سی جو ہوویگا وہ دن نہایت
ترش اور بہت سخت - فرمائیے کہ اس آیت پر کیا اعتراض وارد ہوسکتا ہی آپنے ازراہ ہیچدانی کے جو کچہہ یہان
رقم فرمایا واقع مین آپنے اپنے تئین اضحوکہ اطفال دبستان بنایا **قولہ** قرآن مین ہی کہ خدا تعالی فریبی اور مکار ہی
انتہی یہان سی لالہ صاحب نے بحث الفاظ مکر وکید کی شروع کی جو قرآن مین واقع ہی جاننا چاہئیے کہ معنی مکر اور
کید کے ہین تدبیر کرنا کسیکی برائی کیواسطے اس انداز سی کہ وہ اُس سی بیخبر و غافل ہووی اور ہرگاہ کہ فساق اور
کفار باوجود افہام اور تفہیم انبیاء اور علماء کے خبر نہین ہوتے اور غفلت اور حیلونکو اور کیدونکو انہون نے
اپنا شعار کر رکہا ہی اور اس سبب سی اپنی اعمال کے انجام سی محض بیخبر اور غافل ہین اور خدا تعالی کیطرف سی جو
مہلت اور تاخیر عذاب مین حسب اقتضای مصلحت ملی ہی اوسکو ازراہ غفلت اور جہل کے برعکس سمجہکر زیادہ تر
عصیان اور کبایر کے مرتکب ہوتے ہین آخر کار یکایک اونپر اوسکا وبال پڑیگا اور خدا تعالی کے عذاب مین
گرفتار ہونگے اس امہال عاجل اور تعذیب آجل کو بالفاظ کید و مکر تعبیر کیا گیا ہی پس جو امہالات اور تعذیبات
اس قسم کے بنرای حیلون اور مکاید فساق اور کفار کے خدا تعالی کیطرفسی ظاہر ہونگے اونکو باعتبار اصل معنی
لفظ کے یا باعتبار مشاکلہ کے بلفظ مکر یا کید کے اگر تعبیر کیا گیا تو اسمین کوئی قبح عقلی نہین اصل فعل خدا تعالی کو
دیکہنا چاہئیے کہ آیا اوسمین کوئی امر ایسا واقع ہوا کہ عقلاً قبیح ہی یا نہین اور ہرگاہ کہ اصل فعل مین کچہہ قبح عقلی
نہین بلکہ عین عدل ہی جو عقلاً اور نقلاً ہر طرح پر محمود ہے تو سراسر جہل مرکب لالہ جی کا ہی کہ اپنی نامہ اعمال کو سیاہ
کرتے ہین ہان یہہ اعتراض اونکی معبود مفروض پر باعتبار الفاظ اور نیز باعتبار معانی ایسا وارد ہوتا ہی کہ
ٹالا نہین ٹلتا کرشن گیتا کی اشلوک ۳۰۰ مین مرقوم ہی کہ قمار بازی مین جو فریب ہی وہ مین ہون ست روری
اپنکہد ججر بید دیکہیی لکہتا ہی کہ جو دیا اور اودیا یعنی علم و جہل عالم مین پہیلی ہی تمہاری قدرت ہی چور اور
رہزن کے صاحب ہو ٹہگ اور ٹہگون کے صاحب ہو پنچ قوم اور سب علم تم ہو عارف اور شوخ ہوا ور تمام نیکی
اور بدی تم ہو انتہی اپنکہد ججر بید مین لکہا ہی کہ است یعنی دروغ بہی وہی ہی اگرچہ نسبت الفاظ ست روری
اپنکہد کے آپ یہہ جواب دینگے کہ وہ نسبت رودر کے ہین نہ نسبت ایزد متعال کے ہم اسپر اصرار نہین کرتے بلکہ
ہم منتظر ہین کہ آپ اُن صفات کو جو اپنکہد مذکور مین مسطور ہین اوپر رودر کے محمول کرین تاکہ ہمکو اثبات تعدد
جلی مین نسبت تعلیمات بید کے کچہہ تامل باقی نرہی پہر قصہ فریب دہی کرشن بہگوان کا جسکو آپ عین خدا کہتی ہین اور جو
دیو داس کو دہیا ہی ہ ۵ کاشی کہنڈ اسکند پران مین مفصلا موجود ہی مین مختصراً لکہتا ہون سوامی کاترتک جی
اگست منی سے فرماتے ہین حالاجسطور پر کرشن بہگوان نے دیوداس کو فریب دیا کہا جاتا ہی کہ بہگوان نے
اپنی تئین بصورت سیوڑہ کی اور لچہمی جی کو بشکل سنیاسی کی اور گرڑ کو بصورت مرید کی بنایا اور اپنا نام بن کیرت

رکہکر ایک کتاب اپنے ہاتہہ مین اور دوسری مریدکے تعلیمین دیکر کاشی مین پونہچے اور علم سحر اور افسون نجوم کو
سکہانا شروع کیا اور علاوہ برآن الحاد اور زندقہ اور فسق و فجور کی ایسی تعلیم کی کہ اوسکے سبب سے باشندگان
کاشی گمراہ ہوگئی اور طریق نیکی سے برگشتہ ہوکر عورتون نے شوہرونکو اور مردون نے عورتون کو چہوڑ دیا اور جسکا
دل جس سے رغبت کرتا تہا اُس سے صحبت کرتا تہا غرضکہ سب کاشی گمراہ ہوگئی اور بہت سی عورتین اور بیٹیان راجہ دیوداس
کی بہی اسی پر عمل کرنے لگین اور نام بہی دہرم اور بید کے حکم کا باقی نرہا چونکہ چہارم حصہ ثواب اور عذاب رعایا
کا راجہ پر عائد ہوتا ہی نیت اور عقل مین دیوداس کی بہی خلل پڑگیا غرضکہ اس مکر و فریب اور حیلہ سے اور ترغیب
فسق و فجور اور تخریب دین و آئین سے راجہ دیوداس سے کاشی کو خالی کرادیا دوسرا قصہ انہین بشن بہگوان کا کار
مہاتم اور بید پران مین اسطور پر مرقوم ہی کہ ایکدفعہ اندر مہادیو کے درشن کو کیلاس پربت پر گیا وہان
جاکر کیا دیکہتا ہی کہ ایک شخص بد صورت سرخ چشم بڑی بڑی دانتون والا بیٹہا ہی اندر نے اُس سے پوچہا کہ شیو
یعنے مہادیو کہان ہین اوسنے اندر کی بات کا جواب کچہہ ندیا بلکہ سخت گوئی سے پیش آیا اندر نے خفا ہوکر اُسکی
گردن پر گرز مارا وہ گرز اوسیوقت راکہہ ہوگیا اندر حیران رہگیا اور حقیقت مین وہ شخص بد صورت آپ ہی مہادیو تہا
مہادیو نے چاہا کہ اندر کو ہلاک کر ڈالے اتنے مین برہسپت کہ سارے دیوتاونکا پیر و مرشد ہی وہان حاضر ہوا اور اندر کی
سفارش کرنے لگا اور بہت عاجزی سے اندر اور برہسپت نے مہادیو کو بہت سراہا تب مہادیو نے اندر کا گناہ معاف
کیا اور کہا کہ جو تمہاری مراد ہی مجہسے مانگو ان دونون نے کہا کہ ہم یہہ چاہتے ہین کہ یہہ غصہ کی آگ کہ تمہاری
آنکہونمین بہڑک رہی ہی اوسکو دبا لیجئے مہادیو نے کہا کہ یہہ آگ دب نہین سکتی لیکن اوسکو مین کسی اور جگہہ پہینک
دیتا ہون پہر مہادیو نے اُس غصہ کی آگ کو سمندر مین جہان گنگا ندی ملتی ہی وہان پہینکدیا وہ آگ پڑتے
ہی ایک لڑکے کی صورت بنگئی اور اوس لڑکے نے رونا شروع کیا اور اوسکی آواز کی ہیبت سے زمین اور آسمان
مین بہونچال پڑگیا برہما وہان آیا سمندر نے برہما کی تعظیم بجالا کر اوس لڑکے کو برہما کی گود مین رکہدیا اور کہا
کہ اسکا نام آپ ہی رکہدیجئے اُس سعادتمند لڑکے نے برہما کی داڑہی ایسی زور سے پکڑی کہ برہما کی آنکہون سے
جل یعنے پانی نکل پڑا چونکہ اوسوقت برہما کی آنکہون سے جل نکلا تہا اوس لڑکے کا نام جلندہر کہا اور شکر
دیوتا کو کہ سارے دیتونکا گرو ہی بلاکر کہا کہ جلندہر کو سب دیتونکا راجہ بنادے اور برندا نام عورت کہ
کمال حسین دیوتون کے سردار کی بیٹی ہی اوسکا بیاہ کردے شکر نے بموجب حکم برہما کے ایسا ہی کیا اور جلندہر
اوسیوقت جوان قوی ہیکل بنگیا اندر مین کے سارے راجاؤن اور مہاراجون سے زیادہ تہا کوئی دیوتا اور دیوتا
اوسکا مقابل نتہا جب اوسکو بہت سا تکبر اور غرور پیدا ہوا اور اندر کو سُرگ سے نکالدیا اسباب سے سارے دیوتاون
نے غمناک ہوکر یہہ حال برہما سے عرض کیا برہمانے اونکو بشن کے پاس بہیجا بشن کو جلندہر کا ہلاک کرنا منظور ہوا

نارد دیوتا کہ بشن کا دل ہی اوسنے بشن کا یہہ ارادہ دریافت کرکے یہہ سوچا کہ جلندہر بغیر مہادیو کے اور کسیکے ہاتہہ سے مارا نہین جاویگا پہر نارد نے حیلہ کیا کہ جلندہر سے جاکر کہا کہ سب اسباب بادشاہت کا تیری گہر مین موجود ہی لیکن پاربتی مہادیو کی جورو نہایت خوبصورت ہی جبتک وہ تیرے ہاتہہ مین نآوے تو کچہہ لطف نہین ہے جلندہر نے مہادیو سے پاربتی مانگی لیکن نملی تب لڑائی کا قصد کیا چنانچہ مہادیو اور اونکے صاحبزادہ جلندہر مین سخت لڑائی ہوئی برہما اور بشن اور تمام دیوتا مہادیو کی مدد کو پونہچے پر جلندہر کے آگے سب عاجز ہوئے پہر بشن نے اپنے دلمین سوچا کہ برندا جلندہر کی جورو بہت نیک اور ستی ہے جبتک اوسکی عصمت مین خلل نہ آویگا جلندہر نہین مریگا پہر بشن نے اپنے آپکو جلندہر کیصورت بناکر اوسکی جورو سے فعل بد کیا اس حیلہ سے اُسکا ست توڑ دیا تب جلندہر مہادیو کے ہاتہہ سے مارا گیا جب برندا جلندہر کی جورو کو بشن کا یہہ فریب معلوم ہوا اوسنے بشن کو سراپ یعنی بددعا دیکر کہا کہ تو پتہر بنجا بشن اوسکی سراپ سے پتہر بنگیا جسکو سالگرام کہتے ہین اور گنڈک ندی مین جا پڑا چنانچہ اب اُس ندی مین سے اُن پتہرون کو لاکر پوجتے ہین القصہ برندا جلندہر کی جورو اسی غم سے آگمین جلکر راکہہ ہوگئی اور اوسکی راکہہ سے تلسی کا درخت جم آیا چونکہ بشن نے برندا کے وصل سے بہت مزا لوٹا تہا اور برندا پر عاشق ہوگیا تہا اوسکی جل مرنے سے بہت اوداس ہوا اور بیتاب اوسکی بہسم یعنی راکہہ پر آبیٹہا اور بیقرار ہونے لگا دوسری دیوتاؤن نے یہہ حال دیکہکر تلسی کے درخت کے پتے اُسکے سر پر رکہے چونکہ تلسی بہی بشن کی معشوقہ کی راکہہ سے ظاہر ہوئی تہی اس سے بشن کے دلکو تسلی ہوئی چنانچہ ابتک جو لوگ بشن کی پوجا کرتے ہین سالگرام پتہر کو بشن کا روپ سمجہکر پوجتے ہین اور تلسی کے پتے اوسپر چڑہاتے ہین بعید نہین کہ آپ قصہ جلندہر کا سنکر یہہ فرمادین کہ توجیہہ بشن بہگوان کے اس فریب و مکر کی جملہ ہندمین کی گئی ہی تو جواب اسکا یہہ ہی کہ وہ توجیہ آپکی مردود ہی رسالہ فتح المبین کو ملاحظہ فرمایئے قطع نظر اسکی جس امر کی یہان بحث ہی یعنی ظہور مکر و فریب کا آپکے معبود مفروض سے اوسکا آپ خود اُس رسالہ مین اقرار کر چکے ہین اور آپ نے اُس رسالہ مین صاف رقم فرمایا ہی کہ فریب کی سزا فریب کے ساتہہ عین عدل ہی ہرگاہ کہ اُس عمل بشن بہگوان کو جو فی نفسہ مذموم اور عقلاً قبیح بہی ہے اور سراسر مبنی اوپر فریب اور دغابازی کے بہی ہی یعنی جامع قبح عقلی اور فریب کا ہی آپ عین عدل ٹہراتے ہین تو آپکو شرم نہین آتی کہ عقوبات اور تعذیبات جناب باریتعالی عز اسمہ پر کہ جنپر اطلاق لفظ کید اور مکر کا صرف بسبب جزء مذکورہ سابق کے ہوا ہی اور شائبہ قبح عقلی سے بری ہین اعتراض کرتے ہین کہین تو بر سر انصاف آؤ یہہ حکومت طلبی آپکی خلاف مناظرہ ہی پہر راجہ بل کے ساتہہ جو آپکے معبود فرضی نے دغابازی کی وہ آپکی کتب

راسی تھی سراسر تو مگر ان دو پرستش دیوتوں کی تو سمجھا تھا خلاف حق پرستی تو برہمن شیم قدنیکر دغا کی تو
اوسی دہوکا دیا لعنت خدا کی تو **قولہ** حالانکہ خدا نے اسلام کو لوگ فریب بھی دیتے تھے چنانچہ سورہ بقر
مین ہے یُخَادِعُونَ اللّٰہَ وَالَّذِینَ آمَنُوا یعنے فریب دیتے ہین اللہ کو اور اُن لوگو نکو جو ایمان لائے ہین ا
جنے لالہ جی کو بہت سمجھایا مگر جہل مرکب نے انکو ایسا احمق بنایا کہ اونکی سمجھہ مین کچھہ نہ آیا از راہ جہل کے یہہ نہین
سمجھے کہ خادع کے کیا معنی ہین اگر یہان لفظ انخدع کا واقع ہوتا تو البتہ دہوکا لالہ جی کا گنجایش رکھتا تھا
کیونکہ خدع کے معنی ہین اراده پونہچانے ضرر کا دوسرے کو اسطور پر کہ اوسکو علم نہ ہووے اور اوسکا مطاوع ہے
انخدع صحاح میں خدعہ ختلہ واراد بہ المکروہ من حیث لایعلم وخدعتہ فانخدع دہوکا دینا مستلزم اسکا
نہین ہے کہ دوسرا شخص دہوکے مین آجاوے پس صریح حماقت لالہ جی کی ہے کہ اس آیت سے اوپر اپنے مدعا کے
استدلال کرتے ہین مگر ہان ہم اس مدعا کو نسبت معبود مفروض ہنود کے اونکی کتب معتبرہ سے ثبوت کو پونہچاتے
ہین دیکھیے کہ کرن نے آپکے معبود پرسرام کو دہوکا دیکر علم تیر اندازی کا اُن سے سیکھا اور اونہون نے دہوکے
مین آکر وہ علم اوسکو سکھا دیا آخر کار جب حال کہلا تو کرن سے کہا کہ تو نے مجکو دغا دیکر علم تیر اندازی کا
مجھہ سے سیکھا ہے انتہی مختصراً دیکھیے فصل راج دہرم سانت پرب مہابھارت کی سالو دیت نے کرشن جی کو جو آپ
کے عقیدہ مین خدا ہین کیسا دہوکا دیا کہ اونکو باپ کی تمثال بناکر اونکے سامنے اوسکا سر کاٹ لیا چنانچہ
کتنی دیر تک کرشن جی دہوکے مین آکر متعجب اور حیران و پریشان رہے دیکھیے ادہیاے ۷۰ اسکند دسم بہاگوت
**قولہ** یہہ مضمون قرآن سے اوس تعالی کیطرف نسیان عائد ہوتی ہے انتہی مخفی نرہے کہ کلام عرب مین لفظ نسیان
دو معنون مین مستعمل ہے ایک معنی بھول جانے کی دوسری بمعنی ترک پس یا یہہ لفظ مشترک ہے یا ایک معنی مین استعمال
اوسکا حقیقۃ ہے دوسرے مین مجازاً چنانچہ صحاح جوہری مین ہے النسیان الترک قال اللہ تعالی وَلَا
تَنسَوُا الْفَضْلَ بَیْنَکُمْ یعنی معنی نسیان کے ہین ترک قولہ لا مت ترک کرو فضل کو آپس مین سے بہر حال آیۃ کریمہ مین
جو لفظ نسی کا واقع ہے مراد اوسکی نسیان حقیقی نہین بلکہ نسیان بمعنی ترک ہے اور یہہ کچھہ زبان عربی ہی مین
مخصوص نہین ہے بلکہ اور زبانون مین بھی بہت رائج ہے جب کوئی شخص احکام شرع مین تہاون اور اعمال حسنہ
کو ترک کرتا ہے تو کہتے ہین کہ خدا اکو بھول گیا اس سے یہہ مطلب نہین ہوتا کہ اوسکو یہہ یاد نہین کہ خدا ہے یا نہین
بلکہ صرف غرض یہہ ہوتی ہے کہ احکام خدا کو اوسنے متروک کیا علماے بیان کی اصطلاح مین اس قسم کے مجاز کا نام استعارہ
ہے جب یہہ متحقق ہوا تو اب ہم اقوال لالہ صاحب کیطرف متوجہ ہوتے ہین **قولہ** سورہ سجدہ مین ہے بما نسیتم
لقاء یومکم ہذا انا نسیناکم یعنے جیسے کہ تم لقا سے روز قیامت بہول گئے ہم تمکو بہول گئے انتہی مین لالہ صاحب
کی بیہودہ گوئی کی تشریح کرون یا اونکی عبادت نفسانی کی تفصیل لکہون کتاب بہت طویل ہوئی جاتی ہے مگر مجبوری

ہر ایک امر کی تصریح در جب ہوئی لہذا اول اونکی بیہودائی کا بیان کرتا ہوں ۵ انا نسیناکم کے الفاظ کو بھی
صحیح نہین پڑھ سکتی کہ انکی اسطور پر لکھتے ہین انا نسیاکم جب حال یہہ ہی تو صاحبان عقل غور کرین کہ وہ کیا
خاک قران کی فصاحت و بلاغت کو سمجھی ہونگی پس دعوی جو اوپر انہون نے کیا ہی کہ سالہای دراز گذری کہ ہم
قران کو لفظ لفظ کو خوض کرتے ہین اور بغور تمام پڑھتے رہینا اتنی پر بھی اگر ہمکو وہ لطافت و بلاغت کہ جسکی جہت سے
ہم اوسکی نظم کو معجزہ قرار دیکین حاصل ہو تو بالضرور معجزہ ہا ہیں انتہی صاف باطل ہوا اور ثابت ہوا کہ وہ الفاظ قرآن
کو بھی صحیح نہین پڑھ سکتی پس رسائی فہم عالی کی معانی و وجوہ بلاغت تک معلوم پھر ترجمہ بما نسیتم لقاء یومکم ہذا کا
اسطور پر لکہتی ہین کہ جیسی کہ تم نے اس روز قیامت بہولگئی یہان لفظ بما نسیتم ہی کما نسیتم نہین ہی پس ترجمہ لالہ
جی کا سراسر غلط ہی پھر لالہ جی نے بار جارہ کو متعلق نسیناکم کے ٹھہرایا ہی یہہ غلط ہی یہہ بار متعلق ذوقوا
کے ہی جو اوپر اس سی واقع ہی فذوقوا بما نسیتم لقاء یومکم ہذا انا نسیناکم اگرچہ ہمکو زیادہ تر تفصیل سی بیان
لالہ جی کی ضرور نہین مگر مجملا اسقدر کہتا ہون کہ ہنوز وہ خواص ان سی بھی در باب صدر الکلام واقف نہین
جہلاء ہنود مین خیال خام صدر نشینی کا پکایا ہی اور کمبل کا پاک بنایا ہی ۱۵ ای درونت برہنہ از تقوی
کز برون جامہ ریا داری + پردہ ہفت رنگ درنگذار + توکہ در خانہ بوریا داری + اب سنیے کہ یہان
نسیان بہولجانے کے معنی مین مستعمل نہین اور قرینہ ظاہر اوسپر یہہ ہی کہ ہرگاہ کافرین کو اوپر انکی اعمال
کے جو دنیا مین اونہون نے کیے تھی سزا دیجاتی ہے اور اونکو آگاہ کیا جاتا ہی کہ ذوقوا بما نسیتم ذوقوا
عذاب الخلد بما کنتم تعملون یعنی وہ اعمال کہ جسپر سزا دیجاتی ہی اونپر اونکو اطلاع فرماکر تہدید کیجاتی
ہے تو اس مقام پر کوئی صاحب عقل یہہ گمان نہین کرسکتا کہ انا نسیناکم سی نسیان حقیقی کہ سراسر حال واقعہ
کے خلاف ہی مراد ہی بلکہ بطور استعارہ اور مقابلہ کے وارد ہوا ہے اور مراد اس سی صاف یہہ ہی کہ ہمنی ترک کیا
تمکو اور کچھہ تمہاری حال پر توجہ اور عنایت نہین فرمائی جاویگی یہی وجہ ہی کہ مفسرین تفسیر آیت کی اس
طور پر کرتے ہین (کشاف) انا نسیناکم علی المقابلۃ ای جازیناکم جزاء نسیانکم وقیل ہو بمعنی الترک ای
ترکتم الفکر فی العاقبۃ فترکناکم من الرحمۃ انتہی (بیضاوی) انا نسیناکم ترکناکم من الرحمۃ او فی العذاب
ترک المنسی انتہی (تفسیر حسینی) انا نسیناکم بدرستی کہ ما نیز ترک کردہ ایم شما را وبگذاشتیم در عذاب اب
لالہ جی ہمکو جواب دین کہ بہاگوت اسکند دہم کے ۸۸ ادہیای مین لکھا ہی کہ اسوقت یعنی بروقت فنای عالم کے
پورن برہم (یعنی خداتعالی) سوتا رہتا ہی نرنارائن نارد سی بولے کہ سنو نارد اوسوقت اوسکی منہ سی بید
نکلکر یہہ کہتی ہین کہ اب آگاہ ہو خبردار ہو جیتو انتہی یہہ کیسا خدا بید دن اور بید کو دن نے ٹھہرایا ہی جو سب
کچھہ بہول بہالکر ایسا غافل ہوجاتا ہی کہ بدون آگاہ کرنے بید دن کے اوسکو کچھہ اپنی بہی خبر نہین رہتی

**قولہ** سورہ حشر میں ہی لاتکونوا کالذین نسوا اللہ فانساہم انفسہم یعنے مت ہو مانند ان لوگوں کی کہ بھول گئے خدا کو پس بھولگیا خدا انفس انکے کو انہی لالہ جی شرم آپکو نہیں آتی ایسی جہالت پر دعوی قرآن فہمی کا کیا ہی ے باندا حوالت بدان طرفہ مکس * کو ہمی پنداشت خود را ہست کس * از خود او سرمست گشتہ بی شراب ذرہ خود را بدیدہ آفتاب * آپ نے عبث اپنے تئین اضحوکہ اطفال دبستان بنایا ہی بہلا سنو تو انساہم انفسہم کے معنی یہہ ہیں کہ بھول گیا نفس انکی کو کچھہ تو شرماؤ بادہ نسیان میں فعل اور افعل کے معنی ایک کہاں ہو سکتے ہیں میں حیران ہوں کہ جب آپکو ثلاثی مجرد اور مزید فیہ کی بھی تمیز نہیں اور فعل اور افعل میں کچھہ فرق نہیں کر سکتے تو آپ نے کیا سمجھکر یہہ دعوی کیا ہی کہ سالہای دراز گذری کہ ہم قرآن کے لفظ لفظ کو خوض کرتے ہیں اور کس قابلیت پر چراغ نحو تالیف فرمائی ہی ے ای فرعون ناموسی مکن * تو شغالی ہیچ طاؤسی مکن * ای شغال بے جمال و بے ہنر * ہیچ بر خود ظن طاؤسی مبر * زانکہ طاؤسان کنند امتحان * خوار و بیرونق بمانی در جہان * اسیطرح سورہ طہٰ کی آیت کا ترجمہ آپ نے از راہ جہالت و حماقت کے غلط کیا ہی اور ہمکو لکھنے ترجمہ کی ضرورت نہیں جب آپ ترجمہ صحیح لکھیں گے تو یقین ہے کہ دلمیں شرماکر خود بخود دم بخود ہو رہیں گے اور اگر پہر بھی از راہ ہٹ دہرمی اور بیحیائی کے کچھہ چون و چرا کروگے تو اسوقت البتہ جواب پاؤگے **قولہ** یہہ مضمون حدیث میں وارد ہی چنانچہ مشکوۃ کی باب القصاص میں آیا ہی کہ قیامت کی دن اللہ تعالی بندہ سے کہیگا الخ پوری حدیث یہہ ہی فیقول ای فل الم اکرمک واسودک وازوجک واسخر لک الخیل والابل واذرک ترأس وتربع فیقول بلی قال فیقول اظننت انک ملاقی فیقول لا فیقول انساک کما نسیتنی کہیگا خدا تعالی ای فلانے کیا میں نے تجہپر اکرام نہیں کیا تہا کیا نہیں سردار بنایا تہا تجکو اور زوجہ دی تہی تجکو اور فرمانبردار کر دیا تہا تیرا گہوڑوں اور اونٹونکو اور چہوڑا تہا تجکو کہ ریاست کرتا تہا تو اور ربع محصول لیتا تہا تو وہ کہیگا کہ ہان پہر کہیگا خدا تعالی کیا گمان کرتا تہا تو کہ مجہسے ملیگا تو وہ کہیگا کہ نہیں پس کہیگا اللہ تعالی کہ چہوڑ دونگا تجکو جیساکہ تونے مجکو چہوڑ دیا فقط اب دیکھہ لیجئے کہ یہان نسیان کے معنی بہول جانا نہیں کیونکہ وہ خدا کے سب اکرامات کا اقرار کرتا ہی کسی اکرام کو بہولا نہیں البتہ روز جزا کا اعتقاد کہ ہر آئینہ ہر اہل ایمان پر واجب اور فرض ہی نہیں رکہتا تہا اس اعتقاد کے ترک کرنے کو بلفظ نسیتنی تعبیر کیا ہی پس صاف ظاہر ہوا کہ معنی نسیتنی کے یہہ ہیں کہ چہوڑ دیا تونے میری طاعت کو اور اسی طرح انساک کے معنی ہیں کہ چہوڑ دونگا میں تجکو عذاب میں اور کچھہ توجہ نکرونگا تیری حال پر چنانچہ نووی ؒ شارح صحیح مسلم کتاب الزہد میں اس امر پر تصریح فرماتے ہیں قولہ تعالی فانی انساک کما نسیتنی ای امنعک الرحمۃ کما امتنعت من طاعتی **قولہ** یہہ قران ناطق ہی کہ جو لوگ خدا تعالی کے معاون ہیں خدا تعالی

اوسکا معاون ہی مثلاً سورہ محمد مین آیا ہی کہ یا ایہا الذین آمنوا ان تنصروا اللہ ینصرکم یعنی اى ایمان والو اگر
خدا کی مدد کروگے خدا تمہاری مدد کریگا انتہی چونکہ مدد کرنا خدا کا عبارت ہی جہاد اور دین خدا کی تائید
سے پس معلوم نہین کہ لالہ جی نے اسمین کیا قباحت سمجہی ہی اگر یہہ کہین کہ خدا تعالی محتاج مدد لینی کا نہین ہے
تو جواب اسکا یہہ ہی کہ خدا تعالی کو تو کچہہ دین کی بہی پروا نہین اگر دین حق جاری ہوا تو اوسکو کچہہ فائدہ
نہین اور جو دین باطل شائع ہوگیا تو اوسکا کچہہ نقصان اور بگاڑ نہین علی ہذا القیاس اور احکام کا بہی یہی حال
ہے مثلا وہ ہماری تنزیہہ اور تسبیح اور عبادت کا کچہہ محتاج نہین اگر ہمنی تنزیہہ اور تسبیح اور عبادت کی
کی تو ہماری تنزیہہ تسبیح عبادت سی کچہہ اوسکو بڑائی نہین ہوئی اور اگر نکی تو اوسکی تنزہ اور تسبیح اور معبود
ہونے مین کچہہ خلل نہین آیا غرضکہ جسقدر احکام شرعی ہین اونکی امتثال سی کچہہ فائدہ اور عدم امتثال سے
کچہہ مضرت اوسکی ذات کو لاحق نہین ہوتی بلکہ امتثال اونکا ہماری ہی پاکی اور طہارت قلبی کا اور عدم امتثال
ہماری ہی ناپاکی اور نجاست دلی کا مستلزم ہی ؏ من نکردم امر تا سودی برم + بلکہ تا بر بندگان جود
کنم + من نگردم پاک از تسبیح شان + پاک ہم ایشان شوند و درفشان + اور چونکہ رایج ہونا دین حق کا
اور منتشر ہونا آئین نجات دارین کا اس عالم مین باعث بہبودی دارین کا بحق عامہ خلائق کے ہی پس خدا
نے محض ازراہ وفور رحمت کے اپنی بندونکو اوسکی شائع کرنیکا حکم دیا ہی چنانچہ مفصل بحث اسکی بحث
جہاد مین رسائل سابقہ مین مرقوم ہی رہا یہہ وسوسہ اہرمنی کہ خدا بمجرد ارادہ کے قلع وقمع کفار کا کر سکتا ہی
حاجت تائید اہل اسلام کیواسطی اعلاء دین کی کیا ہی سو دفع اسکا سوط الجبار مین بہت دلائل سی ہوچکا ہے
**قولہ** پہر قران بیان کرتا ہے فاذکرونی اذکرکم یعنے یاد کرو مجکو یاد کرونگا مین تمکو انتہی لالہ جی کو
کچہہ خبط ہوگیا ہی ناحق کاغذ سیاہ کرتے چلے ہین اسباب مین تو بحث یہہ ہی کہ قران باوجود حسن نظم کے خصوص
سے خالی ہی اس آیت کا یہان کیا موقع تہا اور اسمین کیا قباحت ہی اصل مدعا مین اتبک باوجود سیاہ
کرنے کئی ورق کے کچہہ بحث نہین کی بیفائدہ گفتگو خارج از مطلب کیے جاتے ہین **قولہ** اسی مضمون کی روایت
ابوہریرہ سی ہی کہ خداوند تعالی نے فرمایا کہ اگر بندہ مجکو اپنے دل مین یاد کرتا ہی تو مین اوسکو اپنے جی مین
یاد کرتا ہون کہ اوسکی مجلس سی بہتر ہی یعنی محفل ملایکہ مین اوسکا ذکر کرتا ہون انتہی اول تو لالہ جی سی ترجمہ
حدیث کا نہوسکا حدیث یہہ ہی یقول اللہ تعالی انا عند ظن عبدی بی وانا معہ اذا ذکرنی فان ذکرنی
فی نفسہ ذکرتہ فی نفسی وان ذکرنی فی ملاء ذکرتہ فی ملاء خیر منہم اسکا ترجمہ یہہ نہین ہی جو لالہ جی نے
ازراہ جہل مرکب کے لکہا ہی ثانیا اسمین کیا قباحت لالہ جی نے سمجہی ہی اگر کچہہ اعتراض ہو تو مفصل لکہین
تاکہ ہم اس مضمون کو اونکی بیدون اور کتب معتبرہ اور دلایل عقلیہ سی ثابت کردین ثالثاً اس باب سے اسکو کیا علاقہ

ہے **قوله** سورہ مائدہ مین یحبهم ویحبونه یعنے اللہ اُن سے محبت کرتا ہی اور وے اللہ سے محبت کرتے ہین
انتہی یہہ بھی ویسی ہی تقریر ہے جیسی اوپر لکھتے چلے آتے ہین بھاگوت کے ۸ - اسکندہ مین ہی کہ ایک
ہاتی کو ایک ناکے نے ندی مین پکڑا ہاتی نے ہر چند کہ زور کیا اور اوسکی ہتنی اور بچون نے بھی بہت
کوشش کی مگر نہ چھٹ سکا تب اوسنے بھگوان کو یاد کیا سری بھگوان اوسکی مناجات سنکر ننگے پانون
دوڑے اور ناکے کو مار کر ہاتی کو بچا لیا گیارہوین اسکند کے دوسرے ادھیائے مین لکھا ہی کہ جسوقت بھگوان
کے بھکتون کو تکلیف رنج ہوتی ہی تو ننگے پانون دوڑکر اونکی تکلیف رفع کرتے ہین انتہی مختصراً جب یہ
حال ہے تو کمال بے شرمی آپکی ہے کہ مضامین آیات واحادیث مذکورہ پر معترض ہوتے ہین پھر دیکھیے
ادھیائے ۶۰ اسکند دہم کہ اوسمین مرقوم ہی کہ سری کرشن جی رکمنی اپنی زوجہ سے مخاطب ہوکر کہتے
ہین کہ ای خوبصورت اور ای جان سے زیادہ محبوبہ تو مجکو سب سے زیادہ پیاری ہی اور مجکو اپنی جان
جاتا ہون جو کوئی مجھہ سے مجھہ ہی کو چاہتا ہی وہ مجکو بہت پیارا ہی انتہی مختصراً اب فرمایئے کہ جب آپکے
کے معبود کا یہہ قول ہی پھر آپ یحبهم ویحبونه مین کیا عذر کرتے ہین **قوله** سورہ بقر مین ہی اوفوا
بعهدی اوف بعهدکم یعنی پورا کرو عہد میرا پورا کرونگا عہد تمہارا ظاہرا حاصل آیت یہہ ہی کہ اگر
بندے خدا کے ساتھہ وفای عہد کرین تو خدا بھی اونکے ساتھہ وفای عہد کرتا اور اگر بندے خدا کے ساتھہ
بد عہدی کرین تو خدا بھی اونکے ساتھہ بد عہدی کرتا ہی انتہی لالہ جی تمپر خدا کی مار ہی اور اہل ایمان کی
پھٹکار ہے یہان بد عہدی کا تذکرہ بھی نہین آپ نے بد عہدی کہان سے نکالی ع لعنت آن بادشاہ
کہ کج بنیت کند ✽ بر حسد پر غیظ و پر کینت کند ✽ تمکو شرم نہین آتی کہ از راہ بے ایمانی اور کج طبیعت
کے سیدھی بات مین ہنسون والے داؤپیچ کر رہی ہو خداوند تعالی کا بندون سے معاہدہ ہی کہ اگر
طاعت پر قائم رہوگے اور اعمال نیک بجالاؤگے اور معرفت اوسکی حاصل کروگے تو مطابق اعمال
کے جزا پاؤگے پس اگر بندے اپنی ذمہ کے امور بجالا دینگے تو خدا کیطرف سے جو عہد ہوا ہی پورا ہوگا اور
اگر وہ اپنے عہد پر قائم نرہینگے تو کس بات پر جزاء خیر اور حسن عاقبت کے مستحق ٹھہرینگے کیا آپکے ذہن غیر
مستقیم مین اسکا نام بد عہدی ہی اگرچہ ہنود مین ایمان اور راستی معدوم ہی مگر کچھہ تو کہین شرمایا کرو
کہین تو راستی پر آیا کرو **قوله** پھر اوسی سورہ مین ہی من کان عدوا للہ وملائکتہ ورسلہ وجبریل و
میکائیل فان اللہ عدو للکافرین یعنی جو کوئی دشمن اللہ اور اوسکے فرشتون اور رسولون اور جبرئیل اور
میکائیل کا ہی تو اللہ اُن کافرون کا دشمن ہی القصہ مسلمانون کا خدا مانند زید و بکر ہی کیونکہ زید و بکر کا
بھی مقولہ ہے جھکے جو کوئی اُس سے جھک جائیے ✽ رکے جو کوئی اُس سے رک جائیے ✽ انتہی لالہ جی آپ

سخت جاہل نکلے کلمات حکمۃ پر از راہ جہالت کے معترض ہوتے ہو جزا اعمال حسنہ عنایت و مہربانی ہے
سزا ہے اعمال سیئہ قہر و لعنت ہے پہر آپ سخت بیوقوف اور اجہل الناس ہین کہ ایسے ایسے مضامین کو از راہ
اعوجاج طبعی کے اولٹا سمجھتے ہو پہر گبلی ایکبہد جبرید دیکھا ہے یا نہین نہ دیکھا ہو تو اب دیکھو اوسمین لکہا
ہے کہ ہر ایک بشر پر فرض ہے کہ میری ساتھہ نیک سلوک کرے تا کہ مین بھی آمادہ بدسلوکی اور بدادائی کا
ہون انتہے اب فرمائیے کہ اگر ان کلمات حکمۃ پر معترض ہوگے تو نسبت اس عبارت انجیل کے اپنے اعتراض کا
کیا جواب دوگے دیکھو مصداق قول فاضل بت شکن کا سہ جو ہو وہے اسلام کے مقابل اوسکی جوتی اوسیکا
سر ہے یہہ مناظرہ ہے کچھہ سبزی منڈی یا شیشے کی ہاٹ نہین فضول باتون سے کساد بازاری اہل نظر کی
نگاہ مین ہوتی ہے اور صاف ظاہر ہوتا ہے کہ آپ نے بالکل ہاتہہ پانون چھوڑ دئیے اور مناظرہ سے عاجز
آکر مشاعبہ کیطرف رجوع فرمایا **قولہ** سورہ احزاب مین ہے اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَہُمُ اللّٰہُ فِی
الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ یعنی جو لوگ ایذا دیتے ہین اللہ اور اوسکے رسول کو اونکو اللہ نے دنیا اور آخرت مین
لعن کیا ہے اس آیت سے جانا جاتا ہے کہ پروردگار مانند جنس بشر کی پابند غم والم ہے انتہے اس تقریر سے
لالہ جی کے ثابت ہوتا ہے کہ وہ ابتک اسناد اور تعلق صفات و افعال کو خدا تعالیٰ سے ایسا ہی سمجھتے ہین جیسا
کہ تعلق اور اسناد اونکی جنس بشر سے ہوتی ہے حالانکہ یہہ جہل مرکب اونکا ہے ہر شخص جسکو کچھہ بھی عقل ہے
خوب سمجھتا ہے کہ اسناد اور تعلق افعال و صفات کا جناب باری عزاسمہ سے ہرگز اوسطور پر نہین مثلاً
جب کہا جاتا ہے کہ زید نے یہہ کہا تو حقیقۃ معنے اسکے یہہ ہین کہ زید کی زبان سے حسب عادت معہودہ
یہہ الفاظ نکلے یا کہتے ہین کہ زید نے سنا تو حقیقۃ معنے اوسکے یہہ ہین کہ زید کے کان مین حسب طریق معین
آواز پہنچی حالانکہ اس اعتبار سے نسبت کرنا ان افعال و صفات کا بطرف خدا تعالیٰ بالاتفاق ہمارے اور
ہنود کے ممتنع ہے پس یہی حال ہے تعلق اذی کا ساتھہ ذات باریتعالیٰ کے کہ وہان حقیقۃ اذیت ممتنع
اور محال ہے اس سبب سے جسطور پر کہ اور صفات اور افعال کے الفاظ سے مفہومات مطابقی مراد نہین ہوتے
بلکہ مفہومات التزامیہ مقصود ہوتے ہین اسیطور پر مفہوم مطابقی لفظ اذی کا بھی اس مقام مین مراد نہین ہوسکتا
بلکہ مفہوم التزامی مقصود ہے اور چونکہ دلالت لفظ کی جسطور پر اوپر معنی مطابقی کے بہت واقع ہے اسیطور پر اوپر
معنی التزامی کے بھی ذایع اور شایع ہے پس ارادہ معنی التزامی مین کسی قسم کی قباحت یا نا دیل ہی ایں
ہے چنانچہ سب مفسرین نے تفسیر یؤذون اللہ ورسولہ کی اسطرح کی ہے کہ یرتکبون ما یکرہانہ من الکفر والمعاصی
یعنی معنی یؤذون کے یہہ ہین کہ مرتکب ہوتے ہین وہ اوس چیز کے کہ جسکو خدا اور خدا کا رسول مکروہ جانتے ہین
از قسم کفر و معاصی کے یہانتک کہ تفسیر حسینی مین بہی یؤذون اللہ کی تفسیر مین یہہ لکہا ہے کہ ارتکاب

سیکنا انچہ نزدیک خدا تعالی گروہ از نسبت شریک دزن وفرزند دگفتن کلمات کفر انہواور جب یہہ امر تحقق
ہوا تو وساوس اہرمنی مندفع ہوگئی آگے اس سے جولالہ جی منتظر حلول لعنت کے ہوکر فرماتے ہین کہ دیکہا
چاہیے کہ خدای مسلمان کی دعا کب مقبول ہو وے سو آثار لعنت کے جو آیت لعنوا فی الدنیا والاخرۃ
مین واقع ہے کب اونپر نمودار ہووین سو یہہ بھی ایک اثر اوسی لعنت کا ہی مگر جاہل مرکب ہی اونکو کچہہ اوسکی خبر
نہین لالہ جی یہہ کفر اور انکار قران اور انکار انبیاء اور نے ادبی آپکی اثر لعنت ہی کا ہی کہ دنیا مین ظاہر
ولعذاب الاخرۃ اشد وابقی ہے لعنت آن باشد کہ بدبینت کند + بر حسد بر غیظ بر کینت کند + تاکہ ناموس
پیش این وآن + بشکند بر لب ازتو بہ دہان + کرد حق ناموس را صدمن حدید + ای بسا بستہ بہ بند
ناپدید + کرد کفر آن ان بہ بست این راہ را + کو بیار د کرد ظاہر آہ را + گفت اغلالا فہم بہ مقمحون + نیست آن
ان اغلال تان را از برون + خلفہم سدا فاغشینا ہم + می نبیند بند را پیش و پس او + رنگ صحرا دارد
سدی کہ جاست + او نمیداند کہ آن سد قضاست + بند پنہان لیک از آہن بتر + بند آہن را کند پارہ تبر + بند
آہن را توان کردن جدا + بند غیبی را نداند کس دوا + زخم نیش آماچو از ہستی تست + غم قوی گردد نگرد د
درد سست + علاوہ بران جولالہ جی نے خلق افعال مین یہان کچہہ لکہا ہی ہمنی رسایل سابقہ مین ثابت کردیا ہے
کہ اس عقیدہ مین بیہ ہنود ہمارا تابع ہی پس لالہ جی کو اسکا انکار پیش لانا اپنی ہی بید کی ضرب اپنی پیٹ پر
کہنا تہا اب کچہہ تہوڑا التماس ہمارا بھی سنکر جواب دیجیے کہ دوسرا اسکند بھاگوت مین ہی کہ جو برہمہ کو بھی کال لے
جاوے کہ بہگوان کو دکہہ پہنچیگا انتہی چونکہ دکہہ اور ایذا دونو مرادف ہین پس آپکی تقریر پر لازم آیا کہ آپکا خدا
بقول آپکے مانند جن وانس پابند درد والم ہوا ہی ہے ۱۰ اسکند دہم بھاگوت مین مرقوم ہی کہ ایک دن
کرشن جی نے رکمنی اپنی زوجہ محبوبہ سے کہا کہ کنسپال جنکے ڈرکے مارے ہم بہاگے پہرتے تھے اور متھرا
کو چہوڑ کر سمندر کے کنارے آبسے ہین تمہارے ماں باپ اوسکے ساتھہ تمہارا بیاہ کرتے تہے اور وہ بہی برات
لیکر آگیا تہا کہ تمنے ہمکو خط لکہکر بلوایا اور بڑا مقابلہ کرایا تمہارا کچہہ بگڑا اب ہماری بات مانو کہ جو تمہارے
لایق زبردست ہو اوسکے پاس جار ہو رکمنی کو یہہ سنکر نہایت رنج ہوا یہانتک کہ بیہوش ہوگئی یہہ حال کرشن
جی نے جو دیکہا تو بہت گہبرا ئے اور اوسکو گود مین لے بیٹھے اور کبھی اپنی کپڑے سے اوسکا منہ پونچھتے تھے کبھی اوسکی
دلبر ہاتہہ رکہتے تھے بہت دیر مین رکمنی کے جی مین جی آیا تب کرشن جی بولے کہ تمنے ہنسی کو سچ سمجھہ لیا اب اصل
کتاب بھاگا کے الفاظ سنئے چوپائی اب تو سندر دیہہ ہمارے پران چہوڑ کے مین اگہار + جب لون تو لینت
نہین پیارے + تب لون ہم دوکہہ پاوت بھارے + یعنی اب تو اے حور بدن کو سنبہال حواس جمع کر
آنکہین کہول جبتک تو نبولیگی میری پیاری تب تک مین دکہہ پاونگا بہاری انتہی جناب لالہ صاحب یہہ تو دیکہیے

مہاراجہ سری کرشن چند مین جنکو آپ عین خدا کہتے ہین ایس سی ظاہر ہوتا ہی کہ آپکا معبود مفروض ایکمدت کے عشق مین ایسا آشفتہ خاطر رہے کہ اندوہ فراوان اور درد بے پایان اوسکو غم مین اوسکو اوٹھانا پڑتا ہی اگر آپ کہین کہ غم اونکی جسم کو ہوا تھا اور دکھہ اونکی بدن نے اوٹھایا تھا تو یہہ آپکی صریح جہالت ہی کیونکہ درد و غم روح حیوانی کو لاحق ہوتا ہی جسم محض بلا تعلق روح کے محل غم و اندوہ نہین پس جس اعتبار سی آپ اونکو عین خدا کہتے ہین اوسی اعتبار سے وہ رکمنی کے درد و غم کو سہتی ہین ﴿ کرو دریافت اندر من سی یارو + کہ تم معبود ٹہراتے ہو جسکو + سدا وہ رکمنی کے غم مین رہتا + بدولت اوسکی رنج و درد سہتا + جو وان بل کہا کے بکہری زلف پیچان تو یہان یکسر ہوئی خاطر پریشان + نظر بدلی جو دیکہی اوس صنم کی + ندی نالہ نے فرصت ایکدم کی + ہوا عشق رکمنی پر جبکہ طاری + پڑی دل پر مصیبت اوسکی بہاری + برنگ گل ہوئی جب تنگ خندان + رہا وہ داغ بر دل نالہ آسان + اسیر غم گرفتار الم کو + جہالت ہی کہ تم معبود سمجہو + تیتری اپنکہد یجر بید مین لکہا ہی کہ آتما پہلے ایک تھی اوس سی سب جہان پیدا ہوا ہی جب وہ تنہائی سی نے چین ہوئی اوسنے گوناگون صورت پیدا کی اور ہوا کو پانچ قسم کیا الخ جب آپکے بید ہی مین بیچینی اور بیقراری خدا تعالی کے حق مین ثابت کی گئی ہے پہر آپ کس منہ سی اوروں کسی پر اعتراض کر سکتے ہین الا بوجہ لیس فیہ حیا ر **قولہ** ملای مثنوی کی مندم سے معلوم ہوتا ہی کہ جو کوئی بندۂ خاص کو ایذا دیتا ہی وہ خدا کو رنجیدہ کرتا ہی کہ بندۂ خاص عین خدا ہے انتہی آپکی جہل مرکب کی اب کچہہ انتہا نہی آپ نے یہہ جناب مولانا قدس اللہ سرہ پر اعتراض نہین کیا حقیقت مین تیشۂ جہالت سی اپنی بیدنے تمرکی جڑ کاٹی قبل اسکی کہ ہم تشریح استمام کی کرین مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جسطور پر آپنے پہکڑ لڑنا شروع کیا ہی جواب آپکا اوسیطور پر آپکو دی لین آپکے بید ہی سی جسکی تصریح عنقریب آئیگی ہے جو نسم ہی کہ آدمی ریاضت و عبادت و معرفت سی برہمہ یعنی خدا تعالی ہو جاتا ہی پس آپ جو فرماتے ہین کہ محمد صاحب بیٹے کی بیبی پر عاشق نہین ہوئی اور عشق مین ماریہ قبطیہ کے قسم نہین توڑی بلکہ خدا ہی نے یہہ کام کئی الخ یہہ تو آپ کا سراسر افترا ہی مواقع متعددہ مین جواب پاچکے ہو مگر ہان یہہ امر بیشک لازم آتا ہی کہ یہہ جو متسہ پران مین لکہا ہی کہ برہما نے اپنی بیٹی کو جورو بناکر دیوتاؤن کے سو برس تک رکہا انہوں تو واقع مین یہہ کام برہمانے نہین کیا بقول آپ کی آپکی مفروض معبود نے یہہ حرکت بیحیائی کی کی اسیطرح پر برہما جی جو اپنی بیٹی سارستی کے پیچہے غلبہ شہوت سی دوڑے اور ہر چند کہ وہ بہت بہاگی پہری مگر انہون نے اوسکا پیچہا نچہوڑا تو واقع مین یہہ بیحیائی برہما جی سی ظہور مین نہین آئی بلکہ بقول آپکے آپکے برہم مفروض سے واقع ہوئی اسیطرح جو وہ گوری جی کی انگشت حنائی دیکہکر مجمع عام مین غلبہ شہوت سی منزل ہو گئی جیسا کہ شیو پران مین مرقوم ہی بقول آپکے واقع مین یہہ حرکت نامعقول آپکا وہی برہم مفروض سی واقع ہوئی

سعد بر دیوتا نے جو کنتی اپنی نواسی کے ساتھ زنا کیا سو در اصل بقول آپکے یہہ فعل آپکے اسی برہم مفروض سے
سرزد ہوا اور بشن اور کشن کی حرکات کو خود آپ بھی باصرار واعلان تمام منسوب برہم فرماتے ہین وہان تو کچھ محل
گفتگو ہی نہین رانیان کشن جی کی جو بید کی رچائین تہین اپنی بیٹی سانت کو دیکھکر مجمع مین غلبہ شہوت سے جو منزل
ہوگئی تہین تو واقع مین بقول آپکے وہی برہم مفروض آپ کا مغلوب شہوت بھی ہو کر بہہ نکلا تہا صدہا اس قسم کے
نظائر ہین اگر آپ زبان بند نکرینگے تو دفتر دفتر ادنکے کہولے جاینگے مگر ہان آپلو بحوالہ بید اسکا جواب بہت سہل ہے
کہ اوسمین بتصریح تمام بلاتکلف برہم کو بد افعال قرار دیا ہے چنانچہ برہدارن اپنکہد یجربید مین مرقوم ہے بید کی سرتی
ہے کہ برہم گیانی کو سب قسم کے گیانیون سے فضیلت قدیم ہے اور یہہ پابند عمل کا نہین رہتا ہے اور نہ عمل کے سبب سے
فضیلت اور رذیلت پاتا ہے کہ نیک افعال سے اسکو نتیجہ نیکی کا نہین ملتا نہ بد افعالی سے بدی کا اسپر کوئی عمل کرنا فرض
ہے کیونکہ وہ برہم ہو جاتا ہے اور برہم قادر نیک و بد افعال پر ہے جس سے عوام ڈرتے ہین اور جسکو عوام چاہتے ہین
وہ اوسکی قدرت مین آجاتے ہین کیونکہ جو برہم کو جانتا ہے اور خدا کو پہچانتا ہے وہ برہم ہو جاتا ہے اور خدا بنجاتا ہے
انتہی اب آپ سنئے کلام عالم ربانی اور دانای اسرار نہانی صلعم کا حدیث اول ما یزال عبدی یتقرب الی بالنوافل
حتی احببتہ فاذا احببتہ کنت سمعہ الذی یسمع بہ وبصرہ الذی یبصر بہ ویدہ التی یبطش بہا ورجلہ التی یمشی
بہا وان سالنی لاعطینہ وان استعاذنی لاعیذنہ الحدیث دوسری حدیث قال رسول اللہ صلعم ان اللہ یقول
یوم القیمۃ یا ابن آدم مرضت فلم تعدنی قال یا رب کیف اعودک وانت رب العالمین قال اما علمت ان عبدی
فلانا مرض فلم تعدہ اما علمت انک لو عدتہ لوجدتنی عندہ یا ابن آدم استطعمتک فلم تطعمنی قال یا رب
کیف اطعمک وانت رب العالمین قال اما علمت انہ استطعمک عبدی فلان فلم تطعمہ اما علمت انک لو اطعمتہ
لوجدت ذلک عندی یا ابن آدم استسقیتک فلم تسقنی قال یا رب کیف اسقیک وانت رب العالمین قال
استسقاک عبدی فلان فلم تسقہ اما انک لو سقیتہ وجدت ذلک عندی رواہ مسلم ترجمہ پہلی حدیث کا یہہ ہے
بندہ ہمیشہ تقرب چاہتا ہے میرا یہانتک کہ محبت کرتا ہون اوس سے پہر جب مین محبت کرتا ہون اوس سے تو ہو جاتا ہون
مین سمع اوسکی جس سے وہ سنتا ہے اور بصر اوسکی جس سے وہ دیکہتا ہے اور ہاتھ اوسکی جس سے وہ حملہ کرتا ہے اور پانون
اوسکی جس سے وہ چلتا ہے اور اگر کچہہ مانگے مجھہ سے تو بیشک دونگا مین اوسکو اور اگر پناہ پکڑے میری ساتھ تو پناہ
دونگا مین اوسکو انتہی ملامہ جی جبکہ تمکو شعور بیدون کے سمجھنے کا بھی نہین اور آپ ایک جاہل محض ہین ہمیشہ بہکا کرتے
اور ادہر اودہر مین عمر ضائع کی ہے مضامین کو بیدون کے آپکے کان کبھی آشنا نہین ہوئی ہین ہم استفہام
کی شرح آپکے سامنے کیا کرین بقول انکہ اندہے کے سامنے رونا اپنی آنکھین کہونی کاش سری رامچندر جی یا کسی شاستری
حکیم مخاطب ہوتے تو ہم کچہہ شرح اس حدیث اس محرم راز کن فیکون کی بیان مین لاتے اور یقین ہے کہ وہ بھی سنکر سر تسلیم جہکاتے

ف الٹ پساز خود کر خفتی ٭ ہمچو نے من گفتنیہا گفتی ٭ محرم این ہوش جز بیہوش نیست ٭ مر زبان را مشتری
جز گوش نیست ٭ عشق آمد عقل او آوارہ شد ٭ صبح آمد شمع او بیچارہ شد ٭ عقل خود شحنہ است چون سلطان رسید ٭
شحنہ بیچارہ در کنجی خزید ٭ عقل سایہ حق بود حق آفتاب ٭ سایہ را با آفتاب او چہ تاب ٭ چون پری غالب شود بر
آدمی ٭ گم شود از مرد وصف مردمی ٭ ہر چہ گوید آن پری گفتہ بود ٭ ترک نے الہام تازی گو شدہ ٭ پس خداوند
پری و آدمی ٭ از پری کے باشدش آخر کمی ٭ چون رسید اینجا سخن لب در ببست ٭ چون رسید اینجا قلم در ہم شکست ٭
لب ببند ار چہ فصاحت دست داد ٭ دم مزن واللہ اعلم بالسداد ٭ بر کنار بامی ای مست مدام ٭ پست بنشین یا
فرود آ والسلام ٭ اب آپ منشی بیدون کا بیان کہ کسقدر اتباع کلام اوس سرور انام علیہ الصلوۃ والسلام کا کرتے
ہین چہوٹر کا اپنکہید اتہربن بید آتما کو جیو آتما مین داخل کرکے ملا دی کہ بال کی برابر بھی دوئی نہو اور جو ایسا
کرے وہ قیود عالم مین بہرنہ بہسی اور عین ذات ہو جاوی یہی نتیجہ بید اور بیدانت کا ہی کنول اپنکہید اتہربن بید
مین ہی کہ جو کوئی اس رمز کو غور کرکے سمجہی وہ برہم ہو جاوی سکل اپنکہید اتہربن بید مین ہی کہ جو اس دنیا ہزا پایدار
کی حقیقت کو سمجہکر اور لذت محسوسات دنیا و عقبی کو ناچیز جانکر گیان کے دیپک مین من کو روشن کرکے محو اوس ذات
پاک مین ہو جاوی وہ مثل سورج اور چاند کی روشن ہو جاوی اور تاریکی اور نادانی سی خلاص ہو جاوی ہمیشہ
جسکی طرف دیکہو اور جسکی آواز سنو اور جسکا بات پکڑو سبکی گت کر دی کیونکہ السالک سی ملجاتا ہی اور صفت کل
کی پاتا ہی اتہر پاتنجل شاستر والے کہتی ہین کہ جوگ کی پرتاپ سی جیو برہم ہو جاتا ہی دیکہو ادہیای ۸ بہاگوت ا
و ہم سرب اپنکہید اتہربن بیدنت جو تو مسی مین ہو وہی پرم آتما ہی جبکہ بسبب معرفت کے تو وہ ہو جاوی
پرم آتما ہو جاوی ہر چند کہ طبیعت چاہتی تھی کہ کچہ زیادہ آپکے سمجہانیکے واسطی تشریح کرون مگر مجبور ہو گیا کہ
کہ بید بیاس جی مانع آئے اور عبارات منڈوک اپنکہید اتہربن بید اور تیتری اپنکہید ججر بید کی زبان پر لائی کہ
جب دریا سمندر مین جا ملتے ہین پہر انکا نام و نشان کچہہ باقی نہین رہتا سمندر کہلاتے ہین اسیطرح جسکو
جانو نامعقول ہی اس راز کو چہپانا چاہیئے دل کی خاصیت ہی کہ جسکی طرف متوجہ ہو وہی عین وہ ہو جاوی کہ
اگر عالم کیطرف متوجہ ہو وہی عین عالم ہو جاوی اگر حق کیطرف توجہ کری عین حق ہو جاوی یہہ قول تدیم کر
اور یہہ بہید نامعقولون سی چہپانیکے لائق ہی اور جو نالائق ہو وہ اسکی پڑہنی کا مستحق نہین ہی اتہر اور دوم
مین مین نے بہی آپکو سخت نا اہل اور بے تمیز نالائق دیکہکر قلم روک دیا ف در نیابد حال پختہ ہیچ خام ٭
پس سخن کوتاہ باید والسلام ٭ دوسری حدیث کا ترجمہ خود آپ ہی نے کیا اور اوسی ترجمہ سی تو ہمارے
آپکے منہ فتح ہو گئی ہین مگر آپکی قساوت قلبی ہی کہ لکہہ تو دیتی ہو مگر سمجہتے نہین **قولہ** یہہ قرآن سی جانا جاتا ہی
کہ پروردگار شکر گذار بندہ نیکو کار کا ہی سورہ بقر مین ہی مَن تَطَوَّعَ خَيْرًا فَإِنَّ اللَّهَ شَاكِرٌ عَلِيمٌ واہ واہ

تبارک اللہ کہ بندہ خدا جو محمد ہیں کے حق مین ولی نعمت ہین پس اسکو ضرور ہے کہ شاکر رہے اور سپاس کرے انتہی جب
لالہ جی واہ واہ کر رہے ہو اب کوئی دم گذرتا ہے کہ بہت نادم ہو کر رو گے آپکی حماقت حد سے گذر گئی آپ طرق
استعمال لفظ شکر سے بسبب ناواقفی کے زبان عرب سے جاہل ہین معنی لفظ شکر کے باعتبار اختلاف مسند الیہ
کے مختلف ہوجاتے ہین جبکہ اسناد اوسکی طرف عباد کی ہوتی ہے تو سپاس کے معنی مین مستعمل ہوتا ہے اور جبکہ
طرف خدا تعالی کی مسند ہوتا ہے تو بمعنی مجازات کے ہوتا ہے علی ہذا القیاس بسبب اسناد کے اور بعض چیزون کی
طرف علاوہ ان معانی کے اور معانی کا فائدہ دیتا ہے (قاموس) الشکر من اللہ المجازاۃ والشکر الدابۃ
تسمن علی قلۃ العلف وشکرت الناقۃ کفرح امتلاء ضرعہا انتہی (نہایہ) الشکور تعالی من یزکو عندہ العمل القلیل
فیضاعف جزاءہ فشکرہ لعبادہ مغفرتہ انتہی دیکھیے کہ جب باختلاف مسند الیہ کے معنی اوسکے مختلف ہوتے چلے گئے
یعنی جب اسناد اوسکی خدا تعالی کیطرف ہوئی تو مجازات کے معنی کا فائدہ دیا اور جب دابہ کیطرف مسند ہوا تو تسمن علی
قلۃ العلف کے معنی ادا کئے اور جب ناقہ کیطرف مسند ہوا تو امتلاء ضرع مین مستعمل ہوا پس اگر ہر جگہ آپ از راہ
جہل مرکب کے ایک ہی معنی مراد لین تو کمال حماقت اور جہالت آپکی ہے یہانتک تو ہمنے بحوالہ کتب لغت کے
معنے شکر کے تحقیق بیان کی اب از روے تفاسیر معتبرہ کے معنی شاکر علیم کے سنئے (تفسیر مظہری) شاکر علیم مثیب
علی الطاعۃ لایخفی علیہ شی انتہی یعنی جزاء دیتا ہے اوپر طاعت کے اور اوسپر کوئی چیز مخفی نہین (بیضاوی)
شاکر علیم مثیب علی الطاعۃ انتہی یعنی ثواب دینے والا ہے اوپر طاعت کے (فتح العزیز) شاکر قدر دان است عمل آنرا
رایگان نمیکند انتہی پس ہرگاہ کہ از روے لغت اور تفسیر مفسرین کے معنی شاکر کے واضح ہوگئی تو آپکی واہ واہ محمول
اوپر جہالت کے ہے یا نہ ندامت ہے اب یہہ وقت آپکو نہ تھا کہ آپ بجاے واہ واہ کے نادم ہو کرین اور سنبھلیے
اور جواب دیجئے ادھیاے ۳۲ و ۳۳ بھاگوت اسکند دہم کو ملاحظہ کیجئے اوسمین لکھا ہے کہ جب گوپیان اور سری
کرشن ایک موقع پر عیش فرماتے تھے تو یکایک کرشن اونسے علیحدہ ہو کر اونکی محبت آزمانے کیواسطے چھپ گئے
قصہ مختصر جب وہ تلاش مین بہت حیران اور سرگردان اور حال پریشان ہوئین تو پھر اونکے سامنے آگئے اور
اونکی محبت کے مرہون منت ہو کر فرمانے لگے کہ جو ہم برہما کی سو برس جئین تو بھی تمہارے رن سے اُرن نہونگے
انتہی مختصراً یعنے اگر ہم برہما کی سو برس زندہ رہینگے تب بھی تمہارے احسان کا کفران کرینگے فقط پہلے جو تمہ
آپنے واہ واہ کر کے فرمایا تھا اب نادم ہو کر کے فرمائیے کہ گوپیان خداے مفروض ہنود کے حق مین ولی نعمت
ہین پس اوسکو ضرور ہے کہ اونکا شاکر رہے اور سپاس کرے اور اونکے رن سے جبتک جئے اُرن نہووے ؎ حد سے
گذری ہے بیوقوفی آپکی ÷ ہوا لفضولی بیشعوری آپکی ÷ حاصل اسکا یہہ ہوا انجام کار ÷ آپکا سر اور جوتی آپکی ÷
**قولہ** پہر اکثر آیات عالم الغیبی خدا سے پرخاش رکھتی ہین انتہی یہہ تو محض غلط ہے مگر آپ طبیعت خفاش

رکتے ہیں ؎ گر نہ بیند بروز شپرہ چشم ، چشمۂ آفتاب را چہ گناہ ، قولہ تشریح اُنکی رسالہ سوارم ہند میں مذکور ہی انہم
ایک تیغ چوبین کو تو آپ غلاف سے نکالکر بہت خستہ اور مجروح ہو چکے ہین اسکو غلاف میں جیسی ہی ہنسی در دو در
چلے سے زیادہ زخم اور آزار اوٹھاؤگے ؎ تیغ چوبین را مبر در کارزار ، بنگر اول تا نگردد کار زار ، وتلک
سیوف المنہ تبو نظباتہا ، وتقطع سیف اللہ منہا القلائد ، نسخ کی بحث اوپر درمیان لاکر بہت پشیمان ہو چکے ہو
موسیٰ کے وعدہ کا تذکرہ پیشتر کرکے بہت سر پٹک کے رو چکے ہو اوسکا پھر تذکرہ کمال بے شرمی ہے قولہ سوا
بتر یہ ہین اہل اسلام کے لئے عورات سے حالت حیض مین اغلام جائز کیا گیا ہی الخ آپ نے غیرت و حیا کو یکقلم جواب دیا
پانون تک جامۂ بیحیائی و بیغیرتی پہن لیا افترا پردازی اور خیانت طرازی اگرچہ شیوۂ مستمرۂ ہند کے جنیو کا ہی مگر آپ
اُن سب پر بات کیا نہ آپکو دنیا کی شرم رہی نہ عقبی کی ضد و عناد مین اپنے واسطے سامان جہنم کا مہیا کرتے ہو اور
پشت سے اپنے سور تونکی بموجب تصریح بید کے دوزخ کو بھرتے ہو اسیکا نام تو خدا کی لعنت ہی جسکی آپ اوپر طالب بنے
؎ لعنت آن باشد کہ بد بخت کند ، پر حسد بر ضبط و بر کینت کند ، ذرہی خدا سی تو ڈرو سورہ بقرہ مین تو فرما
یہہ حکم ہی کہ اونکے ساتھ قربت نکرو فَاعْتَزِلُوا النِّسَاءَ فِي الْمَحِيضِ وَلَا تَقْرَبُوهُنَّ حَتَّى يَطْهُرْنَ فَإِذَا تَطَهَّرْنَ فَأْتُوهُنَّ مِنْ
حَيْثُ أَمَرَكُمُ اللَّهُ یعنی مجامعت عورات سے بحالت حیض مین اور نہ قربت کرو انسے تا وقتیکہ وہ پاک ہو جاوین پھر جب
پاک ہو جاوین تو مجامعت کرو انسے اسجگہہ سے کہ خدا نے اسکا امر کیا ہی یعنی براہ قبل نہ براہ دبر چنانچہ مفسرین بالاتفاق اسی امر پر تصریح
فرماتے ہین (تفسیر کشاف) من حیث امرکم اللہ من المأتی الذی امرکم اللہ بہ وحلل لکم وہو القبل انتہی تفسیر خطیب
من حیث امرکم اللہ یعنی الفرج دون الدبر (تفسیر الامام المسمی بالکبیر) قولہ تعالی فأتوہن من حیث امرکم اللہ وظاہر الامر
للوجوب ولا یمکن ان یقید وجوب اتیانہن لان ذلک غیر واجب فحملہ علی ان المراد منہ ان من اتی المرأۃ وجب
ان یاتیہا فی ذلک الموضع الذی امر اللہ تعالے بہ ثم ہذا غیر محمول علے الدبر لان ذلک بالاجماع غیر واجب
فتعین ان یکون محمولا علی القبل انتہی (تفسیر حسینی) من حیث امرکم اللہ از انجا کہ خدا تعالے امر کردہ یعنی باتیان
کردگان فرج است لا غیر (ترجمہ شاہ عبدالقادر) پھر جب پاک ہو وین تو جاوے جہان سے حکم دیا ہی اللہ تعالے
نے یعنی دوسری جگہہ جو ناپاک ہی اوسکا حکم نہین انتہی ہرگاہ کہ نص قرآن اور تفاسیر علماء عالیشان سے
ثابت ہی کہ ایام حیض مین تو مجامعت عورت کے ساتھ (اصلا روا نہین) اور محل جماع قبل ہی نہ دبر پس سخت بیحیائی
لالہجی کی ہی کہ ایسا افترای صریح اہل اسلام پر برپا کرتے ہین ظاہرا اپنی ندامت رفع کرتے ہین اور اپنی علت اور
پردہ دہرتے ہین کیونکہ اونکی بڑی بڑی وید و پرانا متعہ جماع فی القبل کے نہ تھی بلکہ یہانتک بیقید تھی کہ ناک کے نتھنون کو
بھی محل جماع جائز قرار دیکر مرتکب اوسکے ہوئے ہین چنانچہ اسکند پران کے کاشی کھنڈ کے ادہیاے ۷ مین تو مرقوم ہے
کہ نشتا نام پرجاپت دختری داشت سنگیا نام با آفتاب کتخدا شد چون آفتاب با وصحبت خواست تاب تجلی

نیاورده بدل گفت که اگر آفتاب بصورت بیضه مرده شود دیر داشت آن میتوانم کرد چنانچه آفتاب برای خاطرش
همچنان نمود و از انوقت نام آفتاب مارتند گردید من بعد نیز سنگیا طاقت برداشت تجلی او نمیداشت روزی سایه خود را
مجسم کرده گفت که تو بجای ما باش تا بخانه پدر روم و خود بخانه تشٹا پرجاپت رفت پدرش ناخوش شد که زن
را ماندن بخانه شوهر بهتر است تو که چنین شوهر را گذاشته آمدی نخواهم داشت سنگیا چون دید که حالا از ترس بخانه
شوهر و نه بخانه پدر توانم رفت صورت اسپ مادیه گرفته بصحرای کورچهتر چریدن گرفت و آفتاب آن زن چهایا را
سنگیا تصور نموده صحبت میداشت الغرض بعد متولد شدن چند پسر و دختر از ان سایه آفتاب را بر حقیقت حال آگهی
دست داد سایه را از دعای بد معاف کرد باز آفتاب احوال سنگیا دریافت بدشت کورچهتر دید که بشکل ماده اسپ
کاه میچرد خود نیز صورت اسپ گرفته برای جماع عقبش دوید چون سنگیا در آنوقت پشت خود را از انطرف گردانید
رخ بد انجا رسانید آفتاب از غلبه شهوت منی خود در بینی و سوراخ بینی چکانید بمجرد آن دو فرزند مکفور و سیرت
اسنی کمار نام پیدا شدند انتهی مختصراً آپنے جو کچھہ مطالبہ مبنی بر افترا بہتان رقم کیا ہی زری اوسکا جواب بھی مطابق
اسکند پوران کے سن لیجیے ۵ ہندونکا جو دیوتا ہے بڑا ٭ بید مین جسکی ہی بہت سی ثنا ٭ وقت نصف نہار
شام و طلوع ٭ اسکو کرتے ہین سب سجود و رکوع ٭ اوسکو جب شوق ازدواج ہوا ٭ عقد مین لائی دختر تشٹا ٭
سنگیا نام نازنین و حسین ٭ مہ لقا گلعذار زہرہ جبین ٭ بسکہ نو عمر و نرم و نازک تھی ٭ تاب صحبت کی ان جسکے
لا نہ سکی ٭ پہہ تو مغلوب تھے ہی شہوت کے ٭ بے تامل اوسی لپٹ ہی گئے ٭ مردک سنگدل جہان بگزید ٭ لب دختر
کہ خون از و بچکید ٭ تنگ آئی بس اوس وہ نوخیز ٭ تاب رہنی کی تھی نہ پائی گریز ٭ دل مین سوچی کہ کچھہ دغا کیجیے
دیکھ دہوکا یہان سی چل دیجیے ٭ بچ گئی آج اگر تو کل مین مری ٭ ایسے گھر والے سے بھلی نگہری ٭ جا کے
چولھے مین ای دداپہ سہاگ ٭ ایسے شوہر کے منہ پہ ڈالون آگ ٭ ایسے شوہر کو کر دون ملیامیٹ ٭
پھونک دون اوسکو بورئے مین لپیٹ ٭ دون بہا اسکو کوڑیون کے مول ٭ روپ بہونڈا موئی کا گول
مٹول ٭ اسکو لیجای سیتلا مائی ٭ اسکو آجای ادرنگی آئی ٭ سن لو داسی کی ہی جتری جمراج ٭ اسکو لیجا
باندہ کر تم آج ٭ جان سی ہی جہان کی شادی ٭ جان اپنی نہین تو جگت بری ٭ بات کیسی بتانے کی یہہ بڑی
باندہی ہاتی کے پانون سی بکری ٭ حد سی گذری ہی اسکی بیمہری ٭ مین نہ ٹہرونگی اسکی گھر مین کبھی ٭
اپنے سایہ کو چھوڑ کر وہ پری ٭ باپ کی گھر کو اپنی بھاگ گئی ٭ باپ اولٹی خفا ہوئی اوس پر ٭ کہ چلی جا
تو یہان سی بدگوہر ٭ سامنی سی تو میرے سے دور ہو جا ٭ اپنی صورت مجھے کبھی نہ دکھا ٭ مین ہون ناراض
ایسی دختر سے ٭ بھاگ آئی جو گھر سی شوہر کے ٭ باپ کا جب سنا یہہ اوسنے عتاب ٭ بھاگی
کورچہتر کو وہان شتاب ٭ بنگئی گھوڑی وہان وہ چرنے لگی ٭ گھاس سی اپنا پیٹ بھرنے لگی ٭ یہان تو

یہہ حال سنگیا کا ہوا ٭ ماجرا سنئے اب یہہ سورج کا ٭ سالہا سایہ سے جسکے شاغل ٭ تین فرزند ہی کئے
حاصل ٭ بعد چندی جو دیکہی کچہ آثار ٭ کہل گیا اونپہ حال آخر کار ٭ درد فرقت سی اشک بہنے لگے ٭
ہاتہہ ململ کے تب یہہ کہنے لگے ٭ چہوڑکر سایہ کو وہ عیارہ ٭ دیگئی داغ ہمکو مکارہ ٭ خیر جانے دو
جو ہوا سو ہوا ٭ کہوج اب کچہہ لگائیں اوسکا ٭ ڈہونڈتے ڈہونڈتے اُسے پایا ٭ مدعای تلاش پر
آیا ٭ اوسکو گہوڑی کے روپ مین پایا ٭ بہیس گہوڑی کا اوسکو بہی بہایا ٭ دیکہکر اوسکا خوشنما
طور ٭ شکل گہوڑی کی بنگئے فی الفور ٭ جوش مستی سی دُم ہلانے لگے ٭ مثل گہوڑونکی ہنہنانے لگے ٭
جام شہوت سی ایسکہ تہے مدہوش ٭ ہوگئی اوس سی جلد ہم آغوش ٭ غالب آئی جو اونپہ خرمستی ٭ کچہہ نسوجہی
بلندی و پستی ٭ دیکہیئے اونکا فعل نامعقول ٭ اوس کے تہہ نین کردیا مقبول قوله نساؤکم
حرث لکم فاتوا حرثکم انّی شئتم یعنی بیبیان تمہاری کہیتیان ہین واسطے تمہارے پس جاؤ کہیتی اپنی
مین جسطرف سی چاہو انتہی لالہجی کی عقل ماری گئی ہے دعوی کچہہ ہوتا ہی دلیل اوسپر کچہہ لاتے ہین
عجب کشمکش مین گرفتار ہین ذری غور کرین کہ دعوی تو یہ کہ بحالت حیض اغلام جائز کیا گیا اور دلیل
اوسپر یہہ آیت لائے کہ جسمین مطلق ذکر بہی حالت حیض کا نہین بلکہ برخلاف اونکے مدعا کے جملہ فاتوہن من
حیث امرکم الله مستدرک اور متفرع ہی اوپر اذا تطہرن کے پس اگر پردہ غفلت اور جہالت کا لالہجی
کے حواس ظاہری اور باطنی پر نہین ہی تو یہہ کج بینی اور قساوت کس چیز پر متفرع ہی ۔ آتش کرنا مست
این دو دچیست ٭ حال یہہ گشت درواں مرد دچیست ٭ ختم الله علی قلوبهم وعلی سمعهم وعلی
ابصارهم غشاوة ٭ صم بکم عمی فهم لا یرجعون اب رہی یہہ بات کہ یہہ آیت جواز اتیان فی الدبر پر دلالت
کرتی ہی یا اوسکی حرمت پر اور از روی لغت کے اور تفسیر مفسرین کے معنی آیت کے کیا ہین سو قبل اوسکی
کہ تحقیق مدعا مین بحث کرین ایک امر کا بیان ضرور ہی اور وہ یہہ ہی کہ بعضے جاہل از راہ حماقت اور
جہل مرکب اور ناواقفی کے لغت عرب سی جہان کہین یہہ عبارت الی المرءة من دبرها یا لفظ استدبار
دیکہتے ہین بیوقوفی اور جہل مرکب کی راہ سی یہہ سمجہتے ہین کہ مراد اوس سی اتیان فی الادبار ہی حالانکہ
یہہ انکی صریح جہالت ہی معنی الی المرءة من دبرها کے یہہ ہین کہ مجامعت کی عورت سی اوسکو الٹا
لٹا کر اور اوسکی مقابل مین یہہ لفظ ہی اتاها من قبلها یعنی مجامعت کی اوس سی اوسکو چت لٹاکر ان دونو
عبارتون کے مفہوم مین ہیئت اور وضع جماع تو البتہ مختلف ہی مگر محل جماع مختلف نہین اور یہہ امر
کچہہ محاورہ عرب پر ہی منحصر نہین ہی بلکہ اردو مین بہی مطابق عربی کے ہی یعنی اگر کہا جاوی کہ مجامعت
کر جس طریق سی یا جس طرح سی یا جسطرح چاہی یا جس طرف سی تو مراد یہہ ہوگی کہ جس ہیئت پر چاہو جماع کرو

خواہ باستدبار خواہ باستقبال ہان اگر لفظ فی الادبار واقع ہوگا تو ظاہر لفظ اسپر دلالت کریگا کہ مراد جماع فی الدبر ہی ایسا ہی اگر اردو مین کہا جاویگا جس مین چاہو جماع کرو تو تخییر جماع فی الدبر کی مفہوم ہوگی جب یہہ امر متحقق ہوا تو ہم کہتے ہین کہ خود لالہ جی اپنے ہی ترجمہ کو دیکہین کہ خود وہ ترجمہ اسطرح پر لکہتے ہین جاؤ کہیت مین اپنی جس طرف سی چاہو پس صاف مستفاد الفاظ کا ظاہر ہوا کہ خواہ از راہ استدبار خواہ از راہ استقبال اور بوضاحت تمام عیان ہوگیا کہ یہہ بیان کیفیت اوضع جماع کا ہے نہ بیان تعدد محل جماع کا علاوہ بران جب آیت مین یہہ لفظ ہے کہ جاؤ کہیت مین اپنی اور یہہ امر بدیہی ہے کہ موضع کہیت جس سی نتیجہ حاصل ہوتا ہی قبل ہی دبر نہین پس کچہہ شک و شبہہ نہین رہا کہ مراد انی شئتم سے کیفیت اور وضع مجامعت فی القبل ہے نہ مجامعت فی الدبر علاوہ بران ہر گاہ کہ ماقبل اس آیت کے صریح واقع ہی فاتوہن من حیث امرکم الله اور معنی اوسکا اوپر ہمنے بہت تصریح کے ساتھ بحوالہ لغت وتفاسیر بیان کر دی ہین کہ مراد محل مجامعت فی القبل ہے اور علی ہذا القیاس بعد اس آیت کے واقع ہی کہ قدموا لانفسکم یعنے آگے کی تدبیر کرو یعنی اس جماع سے نیت طلب اولاد رکہو محض شہوت رانی ہی مقصود نہو اور ظاہر ہے کہ امتثال اس حکم کا اتیان فی الدبر مین ہرگز متصور نہین پس بعد اسقدر تصریحات کے ہرگز گمان بہی اتیان فی الادبار کا ناشی نہین ہو سکتا بجز اسکی صحیح بخاری اور صحیح مسلم مین شان نزول آیت کی اسطرح پر مروی ہے کانت الیہود تقول اذا اتی الرجل امرأته من دبرہا فی قبلہا کان الولد احول فنزلت نساؤکم حرث لکم الآیہ یعنی یہود کہا کرتے تہی اگر مرد عورت سے جماع کرے اوسکی قبل مین پیچہے سے تو بچہ احول پیدا ہوگا تو انکی تکذیب مین یہہ آیت نازل ہوئی پس صاف و صریح معنی آیت کی ایسی واضح ہوگئی کہ کسیطرح پر جماع فی الادبار کا شبہہ اور وہم بہی باقی نرہا اور یہان جو یہہ لفظ وارد ہوئی کہ من دبرہا فی قبلہا اوسی صاف صاف تفرقہ درمیان من اور فی کے واضح ہوا جیسا کہ ہمنی اوپر بیان کیا ہی اور شان نزول اس آیت کا مطابق روایت صحیحین اور کتب صحاح مین بہی مروی ہی چنانچہ صحیح ترمذی مین ابن عباس سی مروی ہی اقبل وادبر واتق الدبر والحیضة یعنے سامنی سی جماع کرو یا پیچہی سی مگر بچو دبر اور حائض سی پہر صحیح ترمذی اور ابن ماجہ مین خزیمة بن ثابت سی مروی ہی ان النبی صلعم قال ان الله لا یستحیی من الحق لا تاتوا النساء فی ادبارہن یعنے فرمایا رسول الله نے کہ الله تعالی حق بات سی حیا نہین کرتا نہ جماع کرو عورتون سی انکی ادبار مین پہر امام احمد نے اپنی مسند مین اور ابو داؤد نے سنن مین روایت کی ہی ابو ہریرہ سے قال قال رسول الله صلعم ملعون من اتی امرأته فی دبرہا یعنے فرمایا رسول الله صلعم نے ملعون ہی وہ شخص جو جماع کرتا ہی عورت سی اوسکی دبر مین پہر ابن عباس سی جامع ترمذی مین روایت ہی قال رسول الله صلعم لا ینظر الله الی رجل اتی رجلا او امرأة فی الدبر یعنی خدا توجہہ نکریگا طرف اوس مرد کی

جو مجامعت کرے مرد سے یا عورت سے اسکی دبر مین صحیح مسلم مین ہے ان الیہود کانت تقول اذا اتیت المرأۃ من
دبرہا فی قبلہا ثم حملت کان ولدہا احول فنزلت نساؤکم حرث لکم فاتوا حرثکم انی شئتم ان شاء مجبیۃ و
ان شاء غیر مجبیۃ غیر ان ذلک فی صمام واحد یہود کہتے تھے کہ اگر مجامعت کیا وے ساتھ عورت کے پیچھے ہو کر اگلی
قبل مین اور حاملہ ہو جاوے وہ تو بچہ احول ہوگا تو یہہ آیت نازل ہوئی نساؤکم حرث لکم فاتوا حرثکم انی
شئتم یعنے چاہے اولٹا لٹا کر یا سیدہا لٹا کر مگر یہہ ہو وے کہ جماع صمام واحد مین یعنی ایک سوراخ معین مین ہو
جب ہم تفسیر آیت کی از روے لغت عرب اور بیان صاحب حی عم کے مطابق تشریح مذکورہ بالا کے کر چکے
تو ہمکو کچھہ ضرورت نقل کرنے قول کسی مفسر کی نہین ہے پھر بھی ہم واسطے دفع شبہات حمقاء اور جہلاء اور
حاسدین اور منکرین کے اقوال مشاہیر مفسرین کے اس آیت کی تفسیر مین نقل کرتے ہین رئیس المفسرین علامہ
زمخشری کشاف مین لکہتے ہین قولہ تعالی حرث لکم مواضع حرث لکم وہذا مجاز شبہن بالمحارث تشبیہا لما یلقی
فی ارحامہن من النطف التی منہا النسل بالبذور وقولہ فاتوا حرثکم انی شئتم تمثیل ای فاتوہن کما تاتون
اراضیکم التی تریدون ان تحرثوہا من ای جہۃ شئتم لا تحظر علیکم جہۃ دون جہۃ والمعنی جامعوہن من
ای شق اردتم بعد ان یکون الماتی واحدا وہو موضع الحرث وموقع قولہ تعالی نساؤکم حرث لکم موقع
البیان والتوضیح لقولہ فاتوہن من حیث امرکم اللہ یعنی ان الماتی الذی امرکم اللہ بہ ہو مکان الحرث
ترجمۃ لہ وتفسیر وازالۃ للشبہۃ ودلالۃ علی ان الغرض الاصیل فی الاتیان ہو طلب النسل لا قضاء
الشہوۃ فلا تاتوہن الا من الماتی الذی یتعلق بہذا الغرض انتہی قاضی ناصر الدین تفسیر بیضاوی
مین لکہتے ہین قولہ تعالی واللہ یحب المتطہرین المتنزہین عن الفواحش والاقذار کمجامعۃ الحائض والاتیان
فی غیر الماتی نساؤکم حرث لکم مواضع حرث لکم شبہن بہا تشبیہا لما یلقی فی ارحامہن من النطف بالبذور
فاتوا حرثکم ای فاتوہن کما تاتون المحارث وہو کالبیان لقولہ فاتوہن من حیث
امرکم اللہ انی شئتم من ای جہۃ شئتم روی ان الیہود کانوا یقولون من جامع امرأتہ من دبرہا فی
قبلہا کان الولد احول فذکر ذلک لرسول اللہ صلعم فنزلت انتہی (تفسیر مظہری) یحب المتطہرین من
الاقذار کمجامعۃ الحائض والاتیان فی الدبر فحرمۃ اتیان النساء فی ادبارہن ثبتت بہذہ الآیۃ نساؤکم
حرث لکم یعنی مواضع حرث لکم شبہن بہا تشبیہا لما یلقی فی ارحامہن من النطف بالبذور یعنی لیس
لکم اتیانہن ضرورۃ القاء النسل فاتوا حرثکم یعنی فروجہن فہو کالبیان لقولہ فاتوہن من حیث
امرکم اللہ انی شئتم یعنی کیف شئتم فان کلمۃ انی مشترکۃ فی معنی کیف واین ولا یتصور ہہنا معنی
این فانہ یدل علی عموم المحل ومحل الحرث لیس الا واحدا فتعین معنی کیف والتقیید بما سبق ذکرہ من التحتیۃ

فے سبب نزول الآیۃ و قدموا لانفسکم یعنے لا تقصدوا بالنکاح الحظوظ العاجلۃ بل اقصدوا المنافع
الراجعۃ الی الدین من تحصین الفرج والولد الصالح یدعوا لہ ویستغفر انتہی (تفسیر حسینی) نساؤکم حرث لکم
زنان شما موضع کشت زار شما اند یہود میگفتند کہ ہرگاہ در وقت مباشرت ظہر زوجہ جانب او باشد
فرزند احول آید جواب از حق سبحانہ وتعالے رسید کہ زنان شما محل زرع و منبت اولاد اند فاتوا حرثکم
پس بیائید بکشت زار خود انی شئتم ہر چہ گونہ کہ خواہید بطریق ادبار و اقبال و استلقاء و غیر آن چون اتی
واحد باشد یعنی موضع حرث بود نہ محل فرث و قدموا پیش دارید لانفسکم برای نفس خود یعنی طلب ولد کنید
انتہی (ترجمہ شاہ عبد القادر رحمۃ اللہ علیہ) عورتین تمہاری کہیتی ہین تمہاری سو جاؤ اپنی کہیتی مین جہان سے چاہو یعنی
جس سے چاہو جاؤ یعنی کہیتی ہی مین کہیتی وہی ہے جہان تخم ڈالے تو اوگے اور آگے کی تدبیر کرو اپنے واسطے
یعنے اس صحبت مین نیت چاہیے اولاد کی تاکہ ثواب ہو انتہے تفسیر در منثور مین ہے کانت الیہود تقول اذا اتی
الرجل من خلفہا فی قبلہا ثم حملت جاء الولد احول فنزلت نساؤکم حرث لکم الآیۃ ان شاء مجبیۃ و غیر ان
ذلک فی صمام واحد انتہی یہانتک ہمنے مفسرین عالیشان کے اقوال تفسیر آیت مین نقل کئے اب ہم فقہاء اربعۃ
کے مذہب کی کتابون سے ان کے اقوال نقل کرتے ہین صاحب ہدایہ جو حنفی مذہب ہین لکہتے ہین من اتی امرءۃ
فے الموضع المکروہ او عمل عمل قوم لوط فلا حد علیہ عند ابی حنیفۃ رح ویعزر و قالا ہو کالزنا فیحد و فی الجامع
الصغیر یودع فی السجن حتی یتوب نووی شارح مسلم جو شافعی المذہب لکہتے ہین اتفق العلماء الذین یعتد بہم
علی تحریم وطی المرءۃ فی دبرہا حائضا کانت او طاہرۃ لاحادیث کثیرۃ مشہورۃ قال اصحابنا لا یحل الوطی فی
الدبر فی شئی من الآدمیین ولا غیرہم من الحیوان فی حال من الاحوال انتہی مسوی مین جو موطا امام مالک کی
کی شرح ہے لکہا ہے اما الاتیان فی الدبر فحرام فمن فعلہ جاہلا بتحریمہ نہی عنہ فان عاد عزر انتہی اور امام احمد
بن حنبل کی روایت ہمنے اوپر نقل کی ہے اس تحقیق سے بخوبی ثابت ہوا کہ آیت قرآن اور بیان جناب رسالتمآب
صلعم سے بہت صاف ہے تحریم اتیان فی الادبار مین اور یہہ فعل ہر حال مین حرام ہے بحرمت غلیظہ اور اہل سنت و جماعت
کے چارون مذہبون کے علماء متفق ہین اوپر اسکی حرمت کے پس جو شخص کہ دعوی اسکا کرے کہ اہل سنت کے کسی
مفسر نے تفسیر آیت کی برخلاف اسکی کی ہے اوسپر واجب ہے کہ بعینہ عبارت مفسر کی لکہے یا اگر یہہ دعوی کرے کہ
فلانے امام نے حکم جواز اس عمل کا دیا ہے تو خود اوسی امام کی کتاب سے یا اوسکے مذہب کی رواۃ کی کتاب سے
اوسکو ثابت کرے کچھ نہین کہ مثلا دعوی تو یہہ کرے کہ امام مالک نے یہہ حکم دیا اور سند اوسکے لاوے عبارات جو
کتب حنفیہ مین لکہی ہین یا دعوی فتوی امام ابو حنیفہ کا کرکے دلیل اوسکے لاوے عبارات کتب شافعیہ کی ہرگاہ
کہ ہر ایک امام کے مذہب کے متعلد اور مجتہد فی المذہب بہت گذرے ہین اور موجود ہین اور ہر ایک نے اپنے امام مذہب

کو نقل کیا اور کتابین ترتیب دین اور وہ کتابین بہت کثرت سے موجود ہین بلکہ خود اماموں کی کتابین بھی موجود ہین اور ظاہر ہے کہ ہر ایک مذہب کے عالم کو اپنے مذہب اور اپنے امام کے اقوال پر زیادہ علم ہوتا ہے مقابلہ اُسکے قول اور اوسکی روایت کی روایت دوسرے مذہب کے راوی کی اُس مذہب کی بابت زیادہ تر معتمد ہے پس ایسی حالت مین جب خود اُس امام کی کتاب مین کوئی مسئلہ مرقوم ہو یا اوسکے اتباع اوسے نقل کرین اور اوسکے خلاف دوسرے مذہب والونکی کتابون مین کوئی قول منسوب اُس امام کیطرف پایا جاوے تو دوسرے مذہب والونکی روایت ہر آئینہ متروک اور غیر معتبر سمجھی جاویگی خصوصاً ایسی حالتمین کہ صدہا لعین دشمن دین پیروان ابن سبائی انداد بدذاتی کے یہہ شیوہ اختیار کیا ہو کہ اپنے گروہ مین سے کسیکو بنام نامی نعمان اور کسیکو بنام محمد بن ادریس اور کسیکو بنام احمد بن حنبل اور کسیکو بنام مالک بن انس موسوم کرکے واسطے تلبیس عوام کے کتابین تصنیف کی ہون پس ایسی حالتمین ہر آئینہ واجب و لازم ہے کہ ہر ایک مسئلہ مین ہر ایک امام کی کتاب معتبر اور مشہور کیطرف رجوع کیا جاوے تاکہ صحت مسئلہ کی ہووے خلاصۃ مدعا یہہ ہے کہ مخالفین دین متین خواہ تم ہو یا ہون خواہ پیروان ابن سبا اگر کسی بحث مین علی الخصوص اس بحث مین کسی قول کو کسی امام ہمام کیطرف منسوب کرینگے اور خاص اوسی امام کے مذہب کی کتاب سے سند نلا دینگے تو امیدوار جواب سے ترسینگے اور عاجز ہونا اونکا نقل عبارت کتاب امام موصوف سے دلیل نلے اصلی نسبت مسئلہ مذکورہ کے بطرف امام ہمام کے متصور ہوگی اب ہم اقوال لالہ اندر من کیطرف قولاً قولاً توجہ کرتے ہین **قولہ** مصنف ہدیۃ الاعتصام جا بجا اپنی کتاب مین تفسیر حسینی پر تکیہ کرتا ہے لیکن معنی انی شئتم کی نسبت اوسکو بے اعتماد ٹھہراتا ہے اور جو کچھ دلیل آتا ہے بلا حوالہ کتاب زبان پر لاتا ہے انتہی صاحب ہدیۃ الاعتصام مین کب تفسیر حسینی کو نا معتبر بتاتا ہے لالہ سیاہ دل کچھ بھی دل مین نہین شرماتا ہے کہ افترا پردازی سے پیش آتا ہے **قولہ** کیونکہ حسینی نے انی شئتم کے معنی یہہ لکھے ہین کہ خواہ بطریق دبر خواہ بطریق قبل عورت سے صحبت کرو انتہی دیکھو تو کسقدر حسین واعظ پر افترا برپا کیا ہے لالہ جی تم تو سخت بیحیا بیغیرت نکلے بیحیٹر منہ لعنت خدا کی باوجود اسقدر افترای صریح کے تمکو شرم نہین آتی کہ یہہ لعنت زدہ منہ سامنے کرتے ہو غیرت ہو تو ڈوب مرو ہمنے صرف تمہاری تنبیہہ کیواسطے عبارت تفسیر حسینی کی بالاستیعاب نقل کی ہے تاکہ خاص و عام پر بے ایمانی اور بدذاتی تمہاری مشتہر ہو جاوے اور آیندہ تمہاری بات پر کوئی یقین نلاوے جب تمام مناظرہ مین مغلوب ہوئے تو سوای افترا پردازی کے اور سبیل اپنی نجات کی نہ دیکھی مگر ہم تمکو بغیر گدہا ڈہول دئے ہرگز نچھوڑینگے کہانتک حیلہ بازیان کروگے سخن کار دونان حیلہ و بیشرمیست ۞ سچہ انی لالہ جی کی الہنی من حسینی نے لکہی ہے **قولہ** عبدالقادر دہلوی بھی اسیطرف گیا ہے انتہی لالہ جی تم ہوتے ہی نہ مرے جب تو لگتا کر کپڑا اب لگین گئے ہمان کے تمہان سوای اسکی بموجب

حکم سید کے ۲۲ پشت تو تمہاری تمہاری جریمہ مین اوسکی منہہ دوزخ مین بخاتین اچہی کسوت پیدا ہوئی
آپ ڈوبنے اور ۲۲ پشت کو ڈبویا گہر کا گہر ہی کہویا شاہ عبد القادر رحمۃ اللہ علیہ کے ترجمہ کی عبارت ہمنے صرف
تمہاری بیحیائی اور افترا پردازی کے ثابت کرنے کیواسطے اوپر نقل کر دی ہی قولہ چنانچہ ترجمہ موجود
ہے دیکہہ لیجئے انتہی صرف دیکہہ لینی ہی پر اکتفا نہ کیجئے بلکہ اسقدر اور بڑہا دیجئے کہ اگر ترجمہ شاہ عبد القادر سے
حرمت جماع فی الدبر کی نکلی تو آپ مسلمان ہو جائے اور اگر حلت ثابت ہو تو ہمسے کفارہ لیجئے اگر آپ ایسا
نہ کرینگے تو صاف ظاہر ہوگا کہ آپکی سب تقریرین محض ازراہ بدذاتی اور بے ایمانی کے ہین قولہ محدث
بخاری اور مصنف انساب اور مفسر سیوطی اور امام فخر الدین رازی وغیرہ علانیہ کہتے ہین کہ حالت حیض مین
عورت سے اغلام روا ہی انتہی حدیث بخاری اوپر مذکور ہو چکی ہی اور عبارات تفسیر در منثور اور امام
رازی کی بھی ہم اوپر نقل کر چکے ہین اوسنے تکذیب لالہ سیاہ درون کی ثابت ہی پس انکی سخت بیحیائی
ہے کہ آفتاب کے چہپانے کو خاک اوڑاتے ہین ع چہ دلاور ست دزدی کہ بکف چراغ دارد +
اس مقام پر لالہ کذاب نے پرلے درجہ کی بیحیائی اختیار کی اور مکر شیطانی کو بہت کام مین لائے
اور کذابی اور بے ایمانی انکی خود انہین کی تقریر سے ثابت ہی کہ جتنی کتابونکا حوالہ دیا انمین سے
ایک کی عبارت کو بھی نقل نہین کیا اگر یہی داب مناظرہ کا ہی اور افترا پردازی انکی دین مین روا ہے
تو آیندہ قصد مناظرہ کا نکرین دیکہئے ہمنے یہہ دعوی کیا ہی کہ ہنود کے بڑے دیوتا جنکی وہ دن مین
تین مرتبہ پرستش کرتے ہین مرتکب جماع کے اپنی زوجہ سے ناک کے نتہنون مین ہوئے اور اوسکو اثبات
پر ہمنے بعینہ عبارت ترجمہ کاشی کہنڈ اسکند پران کی لکہہ دی اگر اسی طرح پر آپ بھی بعد نقل عبارات
کتب مذکورہ کے اپنی دعوی کو ثبوت کو پہنچاتے تو ایکبات بھی تہی ورنہ یون تو ہر بیہودہ سر حکایات
بے سر و پا بکا کرتا ہی ایسے واہی کی باتین قابل التفات کے نہین قولہ پہر ادعائی مخالف کہ موضع
زراعت بطرف خاص ہی درحقیقت تکذیب قران ہی کیونکہ صاحب قران تو تمام اندام عورت کو موضع
زراعت کہتا ہی مثلا نساءکم حرث لکم یعنی عورتین تمہاری جائی زراعت ہین واسطے تمہارے اور یہہ
شخص برعکس قران ہرزہ درائی ہی کہ موضع زراعت جائی توالد و تناسل ہی انتہی لا الہ جی تم تو سخت احمق
نکلے تمکو بات سمجہنی کی بھی لیاقت نہین آپ نے عبث اپنی تئین رسوائی زمانہ کیا ہی آپ طرق تفنن
کلام سے محض نابلد ہین آپ ان استعارات اور کنایات لطیفہ کو کیا سمجہین اہل ہند جسطرح اور فنون
سے جاہل محض ہین افتنان کلام سے بھی ناواقف ہین اور انکی سامنی بیان کرنا بھی خوبی اسالیب کلام
کا بیفائدہ ہی کیونکہ جب وہ علم معانی اور بیان سے بے بہرہ ہین تو مطالب علمیہ انکی کہنا اندہے کے آگے مشعل

روشن کرتا ہی مگر واسطی صاحبان بصیرت او ر واقفان فن فصاحت کے کچھہ مختصر الکہا جاتا ہی کہ ہرگاہ
سب ارباب عقول برخلاف ہنود جہول کے اِس امر سے واقف ہین کہ محل توالد او ر تناسل معین ہی اور
کوئی صاحب عقل سوای ہنود اگندہ گان جہل کے اسمین شک نہین کرتا پس جب ہر صفت کے ساتھہ تذکرہ
عورات کا آویگا جیسا کہ قران مین آیا کوئی صاحب عقل اسمین شک نکریگا کہ فوراً اُسی موضع خاص
اور بمجرد تذکرہ اِس قسم کے لفظ کے ذہن بطرف فہم اُسی مدعا کے باقتضای دلالت عقلیہ کے جاویگا اور
ہرگز اُس سے تجاوز نکریگا کیونکہ سوای اُس موضع کے اور کوئی موضع محل حرث نہین اور چونکہ دلالت عقلیہ
دلالت لفظیہ سے زیادہ تر قوی ہی پس مین مقتضای نسبت بلا کچھہ ہوا کہ از روی کنایہ کے شی مستہجنۃ الذکر کو
ایسے الفاظ سے تعبیر کیا جاوی کہ ذکر اسکا مستہجن بھی نہو اور سامعین اگر کچھہ بھی عقل سے بہرہ رکھتی ہون اُسکو
تو سمجھہ لین لہذا اسمقام پر لفظ فروج کو کہ تطویل محض ہی متروک کیا گیا اور لفظ نساء کم کافی سمجھا گیا اور علم
بیان مین اِس قسم کے استنان کا نام تسمیۃ الجزو باسم الکل ہی اگر لالہ جی اوسکو نہ سمجھین تو اونکی حماقت ہی یہ کہ
اثر ہی اور تسمیۃ الجزو باسم الکل کچھہ مختص زبان عرب ہی مین نہین بلکہ سب زبانون مین ذایع اور شایع ہی دیکھو
ایک قطعہ وسیع زمین کو جو کسی بڑی گانون سے جدا کر کے آباد کر لیتے ہین تو اوسکو مزرع بولتے ہین اگر کوئی عقل
کا دشمن مماثل لالہ اندرمن کہی کہ اِس تسمیہ سے لازم آیا کہ جسقدر زمین شور کلر غیر ممکن آبادی جنگل اُس قطعہ وسیع
مین ہی سب محل زراعت ہی تو خود لالہ اندرمن ہی غور فرما دین کہ مانند اونکی کسقدر احمق اور بیوقوف سمجھا جاویگا
دیکھو یہہ بات ہر کوئی کہہ سکتا ہی کہ لالہ اندرمن روٹی کھاتے ہین چونکہ محل اور عضو کہانیکا معین ہی پس کیا
لالہ اندرمن صاحب ازراہ فرط دانائی اِس قول صحیح کو اسپر محمول کرینگے کہ تمام اعضا اور اندام جناب لالہ جی
کے محل خورد و نوش کے ہین اگر ایسا تصور فرماوین تو سمجھو کہ اونپر سخت ادبار آگیا اور ماد اونکی وہی مثل ہوگئی کہ منہ
طمع خوبی خوردہ است لیک سوراخ غلط کم کردہ است دیکھو اسیطرح اپنکہند رکہہ بید مین مرقوم ہی کہ جن
حیوانات کے تلے کے دانت ہین اور اوپر نہین ہین وہ خوراک ہین انتہی کیا لالہ اندرمن ازراہ خوردانش
اِس کلام کو اسپر محمول کرسکتی ہین کہ جس جس چیز پر وہ حیوانات مشتمل ہین وہ سب چیزین خوراک ہین اور
استخوان و پوست و نجاسات جو انمین ہین سب خوراک ہین دیکھو یہہ کہا جاتا ہی کہ لالہ فلانے از بطن فلانے
زوجہ فلانی متولد ہوئی ہین چونکہ محل ولادت معین ہی بمجرد اِس قول کے ہر عاقل طریق ولادت کو سمجھہ لیگا
کیا مطابق فہمید جناب لالہ اندرمن صاحب کے اسکا مفہوم یہہ ہی کہ لالہ مذکور دوسری راہ سے برآمد ہوئی ہین جو کہ
تت اپنکہد اتہرین بید مین لکہا ہی کہ دنیا کے آدمی سخت نادان ہین کہ جس دروازہ سے برآمد ہوئی ہین اور
بروقت برآمد کے تکلیف پاتے ہین پہر اوسی دروازہ مین داخل ہوتیکو لذت تمام سمجھتی ہین انتہی فیالیہ صاحب

آپ کا علم وعمل نسبت اِس عبارت کی یہہ ہی کہ جمیع اجزا جسمیہ اُس ذرّوا ذرہ مین داخل ہوجاتے ہین صدہا
اِس قسم کے نظائر ہین اگر جناب لالہ صاحب آپ بسبب جہل مرکب کے اونکو برعکس حمل کرین تو آپ کی
حماقت جبلی اور جہالت فطری اور غباوت پیدائشی ہی سے حد سے گذری بیوقوفی آپکی ذ بوالفضولی مشہور ہی
آپکی ذ خلاصہ کلام یہہ ہی کہ لفظ حرث جو آیت مین واقع ہی صاف دلالت کرتا ہی اسپر کہ لفظ نسا کم لفظ
تسمیۃ الجزء باسم الکل وارد ہی اور ہر صاحب عقل بمجرد استماع اِس کلام کے ایسا ہی سمجھیگا نہ برخلاف
اوسکی البتہ جہلاء ہنود سے بعید نہین کہ مطابق تمہید خرد دشمن لالہ اندرمن کے تصور کرین کہ تمام بدن
عورت کا محل حرث ہی کیونکہ اونکی افسانہای مذہبی سی پیدا ہی کہ مجامعت عورات کے ساتھ منحصر اوپر محل خاص
ہی کے نہین بلکہ یہانتک بڑہے کہ ناک کے نتھنو مین بھی یہہ فعل کیا جاوی اور اُس سی بھی اولاد حاصل
ہوتی ہی چنانچہ قصہ عمل سورج دیوتا اور پیدایش اشنی کمار کا اوپر مذکور ہوچکا بلکہ بظاہر پیدا ہونے ایسی
اولاد خوش سیرت خوبصورت جامع فن طب و حکمت کا دلیل اسپر ہی کہ ہنود مین یہی عمل بہت پسندیدہ ہے
کہ جس سی ایسی اولاد جامع محاسن ظاہری اور باطنی پیدا ہوی استقرار نطفہ اکثر کیشران اور مجہودری کا
بسبب کہا جانے یا پہچانے آب منی کے واقع ہوا چنانچہ کتب ہنود سی ظاہر ہی قصہ پیدایش سکہدیو
جی کا بھی گنیش پوران مین قابل سماعت کی ہی کہ اُس سی بھی ظاہر ہے کہ محل ادخال نطفہ رحم مین مخصوص
محل خاص نہین زوجہ بیاس جی کے مُنہ کی راہ مادّہ سکہدیو جی نے رحم مین استقرار پکڑا ہی چنانچہ ترجمہ
گنیش پوران لکہتا ہی

**بیج منتر فرمانا مہادیو جی کا گوری سی اور سننا طوطی کا اور ظہور فرمانا سری سکہدیو جی کا**

گوری نے کہا یہہ کیا ہین اسرار
اسو جہہ سی ہے زوال مجکو
مجکو نہین مرگ سی خلل ہے
وہ منتر بتائیے مجھے آج
تب بولے یہہ از رہِ نکوئی
تفتیش سے درگذر کرو تم
اوتر کیطرف ہوئے روانہ
اِک تیرہ و تار عالم ہو
دیکہا نگہہ غضب سی اکبار

گنپت ہو نگاہ مہربانے
ہوتے نہین آپکے جو اوتار
بولے مجہی بیج منتر ہے یاد
جلتا پر طائرا جل سے ہے
عالم مین بعیش و کامرانے
واقف نہین اُس سی اور کوئی
گوری جو مصر ہوئین کہا خیر
اِک دشت مین آئی چاپکا بند
گو دشت مین مطمئن ہوا دل
پران ہوئی مرغ دشت و گہسا

حاصل ہو نشاط و کامرانے
ہردم ہی یہی خیال مجکو
رہتا ہون اسی سبب سے دلشاد
گوری نے کہا کہ ایہاراج
حاصل ہو حیات جاودانے
بہتر ہے کہ الحذر کرو تم
بتلائین وہان جہان نہو غیر
صحرا مین نہ آدمی کی تہی بو
لیکن بپے احتیاط کامل
بیٹہین تہ تخیل تر بہوانے

وہ گوہر قلزم سعادت
آئینہ دل بے گرد وسواس
ہوتا نہ اگر مین گرم گفتار
سہل با چکے تحمل گفتگو سے
دانائی پہ اپنی غور کیجے ؛
جب سے تب غم تپ کرین آہ
کہانے لگین بحر غم مین غوطے
مسکن سے چلین وہ بادل زار
پاس اوسکے گئین بپاس الفت
قدموں پہ ادب سے سر جہکایا
بولی وہ کہ تپ سے ہی کرامات
کیجے وہ جو مرضئے پدر ہے
پہر بر سر کوہسار جا کر ؛
گوری ہوئین محو طاعت سخت

اوتر کو گئی پی عبادت
گوری ہے بیان کیا غضب ہے
سنتا نہ کبہی وہ مرغ ہشیار
اس منتر سے ہاتہ دہو کے سکہیے
مسکن ابہی اپنا اور کیجے
گوری نے سنا تو رہ گئین سن
باتون کے اوڑی ہون جیسے طوطے
فرزند تہی اوسکے شہرۂ عام
تا نکلے جگر سے خار کلفت
گوری نے کہا وہ حال ماضی
یہہ بات جو ہو سکے تو کیا بات
گوری ہوئین جان و دل سے راضی
رہنی لگین ایک مکان بنا کر

کیلاس ہی جو تہی کیسلاس
کل کہیل گئے آپکے سبب سے
در گذرے ہم ایسے طرز خو سے
سچ ہی یہہ مثل کہ ہوکے سکہیے
بہتر ہی عفو جرم ہی جاب ؛
تشویش ہے بارے دل پہ ناحق
آئین ادب سے کر نمسکار
زیر تبہ سوام کارتک نام
فرزند نے اونکو لا بٹہایا ؛
دہنست تب وہ عشر راضی
رہنی کو تو آپ کا یہہ گہر ہے ؛
بہولین وہ سب انتشار ماضی
وہان بارہ ہزار سال یک لخت

خیر یہہ تو ایک ادنے شمہ حماقتون اہل ہند کا ہی کہ طرداً للباب بیان کیا اب اصل مدعا کی طرف رجوع کرتا ہون ہرگاہ کہ تفسیر مفسرین اور دلالت عقلیہ اور محاورہ اہل زبان سے ثابت ہوا کہ معنی آیت کریمہ کے یہہ ہین کہ مباشرت کرو موضع حرث مین جس ہیئت اور جس طریق پر چاہو اور یہ بہی جمیع اہل سنت کے اور صاحبان عقل کے نزدیک مسلم ہی کہ موضع حرث سوای قبل عورات کے اور کوئی جگہہ نہین ہی بس استنباط کرنا جواز وطی کا دبر عورات مین ہر آئینہ خلاف نص آیت اور خلاف اجماع امت کے ہی قوله بتقدیر حرث لکم سے موضع ولادت مراد لیجاوے تو لازم آتا ہی کہ دین محمدی مین جماع عورات سے بہ نیت اولاد جائز ہو وے کیونکہ مرادات مین قلب رانی او تخم افشانی فقط باحتمال پیدا واری ہے نہ باحتمال بیکاری انتہی یہہ بہی ایک حماقت لالہ جی کے ہے سب کلام کہ مجامعت کرو موضع حرث مین نہ بحسب منطوق نہ بحسب مفہوم کسی طرح اس امر پر دلالت نہین کرتا کہ اگر مقصود حصول اولاد نہو وے تو مباشرت ممنوع ہووے ہان بحسب مفہوم اسپر البتہ دلالت کرتا ہے کہ غیر موضع حرث مین مباشرت

عمر دلیت ہمارے شریعت مین یہہ ہے کہ حال مباحات کا بسبب اختلاف نیت کے
بغرض حصول مدعای شرعی کے ہوگا تو عامل کو اوسپر ثواب اور اجر ملیگا ورنہ نہین مثلاً
کہانا پینا سونا اگر بہ نیت حصول قوت اور طاقت کے واسطے ادای عبادت وغیرہ
مقاصد شرعیہ کے ہوگا تو مستحق ثواب کا ہوگا ورنہ نہیں اسیطرح حال مباشرت
کا ہی کہ اگر مدعا حصول اولاد ہی تو موجب حصول اجر ہی ورنہ نہین اور اس اصل مین بید
ہنود بہی ہماری شرع کا تابع ہی کہ برس ابکہید اتہربن بید مین لکہا ہے کہ جو کوئی بعد پاک
ہونے عورت کے حیض سے کہ اوسکے بارہ روز کے مدت مقرر ہی صحبت کرے کوئی
رو ریعنی مہینے مین ایک دفعہ یہہ داخل برہم چرج کے ہی اور مثل عبادت کے..
کیونکہ سبب ازدیاد خلق خالق کو یہہ سعی ہی نہ واسطے حصول لذت کے اگر اس عرصہ مین
ایک مرتبہ اوسکے پاس نجاوے تو اتنا گناہ اوسپر ہی جیسا کہ قتل انسان لائق کا ہوتا گر
اور برہم ہتیا کا انتہی دیکہہ لیجے اس عبارت سے بہت صاف واضح ہی کہ مباشرت
عورات سے بہ نیت حصول اولاد داخل عبادت ہی مگر اس عبارت سے ممانعت ایسی
مباشرت کی جس مین حصول اولاد مقصود نہووے مستنبط نہین ہوتی اگر لالہ جی کے ذہن
مین یہہ ہی کہ آیت قرآن سے ایسی مباشرت کی ممانعت مستنبط ہوتی ہو تو اوسپر واجب ہی
کہ ایسی مباشرت کی ممانعت کو از روی عبارت بید کے بہی تسلیم کرین اور بجواب ہمارے
اس تحریر کے صاف لکہین کہ اس قسم کی مباشرت دین ہنود مین ممنوع ہی تا کہ ہم ثبوت
اوسکے جواز کا واقعات متعدد سے جو کتب معتبرہ ہنود سے مرقوم ہین پیش کرین قولہ ظہور
اسلام سے پیشتر ہندوستان مین کوئی اغلام کے نام سے خبردار نہین تہا اسی واسطے زبان
ہندوستان مین معنی لواطت مین لفظ خاص کوئی نہین انتہی لالہ جی شرم نہیں آتی ہنود کے مرد
تو اس علت مین ایسے گرفتار ہین کہ اس فعل کی بدولت عورتون کی مانند حاملہ ہوگئے ہین اور
اونہونے لوہے کے دستے جنے ہین لوگ دفع عار کے واسطے جہوٹہی باتین بنائی ہین اور اسباب
عمل کو کچہہ کا کچہہ قرار دیا ہی مگر جو کہ بات عیان ہی وہ چہپ نہیں سکتی قصہ حامل ہونے بہائی کرشن
جی کا اور دستہ آہنی جننے کا یاد کیجئے کئی مرد اکابر ہنود غلبہ شہوت نسائی کے سبب عورت
ہوگئے اور مردون کے ساتہہ منعقد ہوئے منجملہ اونکے ایک فرزند رشید خاص سورج دیوتا کے
ہین کہ عورت ہوجانے کے بعد نکاح مین بدہ کے جو زنا زادہ چاند کا ہی آئے اور مہاراجہ سری کرشن جی نے

کی نسل مین ہین اور یہہ جو فرماتے ہین کہ زبان ہندی مین کوئی لفظ واسطے اعلام کرانیکے نہین
یہہ بہی غلط ہی لالہ جی بہت جلد اوسکو بہول گئے قولہ بانی اعجاز محمدی کو شرم نہین آتی کہ حضرت
عمر کی شان مین جلال الدین سیوطی نے حاشیہ قانون اور قاموس مین کیا تحریر کیا ہی انتہی لالہ جی
تم تو از بس بیغیرت اور بیحیا اور بے شرم ہو تمکو اپنا خیال تو مطلق نہین تمنی اپنی جنم پشت
کی کریا خراب کرا ہی سخت لایق پیدا ہوئی تمکو جہوٹ بولتی ہوے ذرا شرم نہین آتے
پہلے رسالون مین تمنی لکہا تہا کہ جلال الدین سیوطی نے حاشیہ قانون مین ایسا لکہا ہے
جب اوسکے جواب مین ہمنی تمہارا افترا اسطور پر ثابت کیا کہ جلال الدین سیوطی کا کوئی
حاشیہ قانون پر نہین تب تمنے از راہ بے ایمانی کے ایک تازہ افترا برپا کیا کہ بعد قانون
کے قاموس کا نام اور زیادہ کیا اور پہر وہی ہماری جوتی اور تمہارا سر ہے کہ سیوطی کا کوئی حاشیہ
قاموس پر نہین اگر ہے اور تمنے دیکہا ہی تو بعینہ عبارت اوسکی لکہو ورنہ اگر کچہہ بہی غیرت
رکہتے ہو تو ڈوب مرو اور منہہ نہ دکہاو لالہ جی افترا پردازیون سی کام نہین چلتا کیا ہوا کہ جاہلان
ہنود دو چار دن آپ پر آفرین کرینگے مگر یہہ آفرین جبہی تلک ہی جب تلک ان کے تمہارے
اور تمہاری بسنر پشت کے حق مین ہی البتہ یہہ دیکہی کہ اسکند پران کے کاشی کہنڈ
ادہیای ۳ مین آپکی عورتون کے حق مین اپنے پیرومرشد بید بیاس جی نے کیا لکہا ہی قولہ
یہہ بہی خلاف حدیث ہی کہ بر وقت تسلط مسلمانون کے مالکیت شوہر اور مملوکیت ساقط ہوجاتی
ہی انتہی آپنی یہہ اعتراض شبع جو بین مین بہی لکہا ہی اور وہان ہمنی آپکو جواب دندان شکن
دیدیا ہی اوسکو دیکہہ لیجئے اب رہی یہہ بحث کہ آیا فی الحقیقت مال غنیمت سے ملکیت مخالفین
کی منقطع ہوجاتی ہے یا نہین سو آپکو انقطاع ملکیت مین کچہہ عذر نہین پہنچ سکتا کیونکہ یہہ امر
خود آپ ہی کی کتب معتبرہ اور شاسترون سی ثابت ہی فصل راج دہرم پرب ۱۲ مہابہارت مین
لکہا ہی کہ مال غنیمت لشکریان تقسیم کند انتہی باب ۷ اشلوک ۹۶ و ۹۷ منوشاستر دیکہئے
اوسمین صاف لکہا ہی غنیمت کا مال جو لوٹے اوسکا مالک ہو اور اگر بحیثیت مجموعی ہاتہہ اوے تو
فوج پر تقسیم کردیا جاوے انتہی اشمیدہ پرب مہابہارت سے ظاہر ہی کہ چہین لینا دوسرکی مال کا
جنگ وجدال سی عین عبادت اور سعادت ہی اور موجب کمال ہی چنانچہ گہوڑا اسمید جگ راجہ
جو بیاس کا ارجن اور کرشن جی نے بجبر و تعدی بعد جنگ و قتال اور خونریزی خلایق کثیر کے چہین لیا
اب آپ فرمائی کہ آپ انقطاع ملکیت مال غنیمت مین کیا عذر کر سکتے ہین کہاں اپ کی شاسترون

میں بہہ بہی جایز ہی کہ باوجود قیام ملکیت اشخاص غیر کے اونکے مال کا مالک لوٹنی والا ہوجاتا ہی کیا باوجود بقاء
ملکیت کے اونکا مال تقسیم کردینا جایز متصور ہی متصور ہوتا ہی اب باقی رہا یہہ امر کہ مال اور سبایا ہوازن کے جو
حینت میں آئی تہیں اوسکو جناب رسالت مآب صلعم نے اونکو واپس کردیا اسی یہہ امر آپ استنباط
کرتے ہین کہ مال غنیمت اور سبایا سے ملکیت اونکی منقطع نہین ہوتی یہہ ایکی کمال جہالت ہی بہیر دینا
اموال اور سبایا کا معاملہ دوسرا ہی انقطاع ملکیت ہوازن مانع رد کردینے اونکی اموال اور سبایا
کا نہین ہوسکتا دیکہئی کہ متعاقدین بیع کو یہہ اختیار ہی کہ جسوقت چاہین اقالہ بیع کرین اور مشتری بایع
کو مبیعہ پہیر دی اگر کوئی شخص اس بنا پر یہہ کہے کہ انعقاد بیع سے شی مبیعہ مملوک مشتری کی نہین ہوتی
اور جا بجا دو معاملہ اقالہ بیع کے اسکی سند کیواسطے پیش کری تو آپ غور کیجئے کہ آپکی مانند کسقدر
جاہل اور احمق متصور ہوگا اور یہہ جو لالہ جی فرماتے ہیں کہ نکاح زنان ہوازن بعد اونکی پکڑی ایکی
باطل ہوگیا تہا یا نہین انتہی اول تو ہم یہہ کہتی ہین کہ اوس حدیث سی یہہ بات ثابت نہین ہوتی کہ اونمین کوئی
عورت منکوحہ بہی تہی یا نہیں ممکن ہی کہ نہو وی پس بحث انقطاع اور عدم انقطاع نکاح کی عبث ہی ماننا
اختیار شق اول ہم یہہ کہتے ہین کہ حدیث سے یہہ بات نہین نکلتی کہ بعد واپسی سبایا کی تجدید نکاحات منکوحات
کی نہیں ہوئی سالب ہی کہ ہوئی ہوگی اگر لالہ جی کے پاس کوئی دلیل تجدید نکاح کی ہو تو پیش کرین اور جب احتمال
تجدید نکاح کا قایم ہی اور دافع سکے رفع پر کوئی سند نہین تو استدلال لالہ جی کا باطل ہی اذا قام الاحتمال بطل
الاستدلال پس اس واقع کا اور واقعات پر اور واقعات کا اس واقعہ پر قیاس صحیح نہیں ہی پس
لالہ جی جو کفار کی ایسی عورات سے جو اس نذر سی گرفتار آوین مباشرت کو زنا تصور فرماتی ہین یہہ اونکی جہالت
ہی اور اونکو کسیطرح اس قسم کی ممانعت پر اعتراض نہین پہونچ سکتا کیونکہ اونکی شاستر میں ایک قسم
نکاح منجملہ اٹہہ قسموں نکاح کے بعینہ یہی صورت ہی کہ لڑائی کے فتح ہونی پر عورات کو قبضہ و تصرف میں
لاکر اونکی خلاف مرضی اونکو زوجہ بنالیا جاوے چنانچہ یہہ حکم بنام راجہ بنارس کی مثال
اسی طرز پر چہپین لائے تہے نقصہ سودرس سے جو بہت مواقع مین بحوالہ مہابہارت کے
لکہا گیا ہی ثابت ہی کہ دین ہنود مین زنا کرانا عورات سے جایز بلکہ موجب ثواب اخروی ہی یہانتک
کہ اگر کوئی ہندو برہمن کو اپنی زوجہ سے زنا کرتا دیکہی تو اونکے عیش کو منغص نکرے بلکہ
کہدے کہ آپ بفراغت تمام عیش و کامرانی مین مصروف رہئے بندہ باہر جاتا ہی اور بوید اسکی ہی
جو دہیان اکاتی کہندا سکنت پوران مین لکہا ہی کہ چہٹی قسم کا بیٹا وہ ہی کہ زوجہ خود برہمن سی تخم حاصل کرکے بیٹا جنی
ہر ایک شکل نیوگ ہی جو آٹہوں قسموں کے نکاح سی خارج ہی اور وہ بہی ایسی بی قیدی کی ساتہہ کہ مغایرت

جنس اور نوع کا بھی لحاظ نہین اور ناناکو نواسی کے ساتھہ اوسمین کچھہ خطر نہین واسطے ثبوت بیحیائی ہنود کے بھی دلیل کافی ہے **ابیات** سنڈکہ بیحیائی ہندؤن کی ٭ حیا ہرگز نہ اونکی گرد بھٹکی ٭ برہمن سے بھڑادین اپنی جورو ٭ سعادت اپنی سمجھین اس عمل کو ٭ برہمن کو جو دیکھین زن سے غٹ پٹ ٭ تو باہر گھر سے خود آجادین جھٹ پٹ ٭ فقل آوے عیش برہمن مین ٭ یہہ ہے رائج عمل چارون برن مین ٭ کرین غیر دن سے اولاد حاصل ٭ نواسی ہو دے ناناجی سے حاصل ٭ کرے ایک ساتھہ عورت چند شوہر ٭ تفو ہے ایسی قوم بیحیا پر ٭

**قولہ** نماز خفتن سے صبح تک ضبط جماع ممکن ہے یا نہین انتہی یہان سے لالہ جی نے بحث جواز مباشرت کی رمضان مین شروع کی اگرچہ ہمنے جواب دندان شکن سوط الجبار مین لکھدیا ہے پہر بھی لالہ تکرار پیشہ جواس بحث کو یہان لاے ہین اور صاحب ہدیہ کے جواب پر نقص کرتے ہین اور بنسبت خود معقول بحث فرماتے ہین تو ہم بطور مناقضہ کے انہین کی تقریر سے اونپر الزام عائد کرتے ہین کہ آیا اسقدر مدت تک ضبط جماع اونکے نزدیک ممکن ہے یا نہین بر تقدیر اول یہہ تہا کہ پراسر جی کو جو مچھودری کو دیکھتے ہی لپٹ گئے سزای کامل دیجاتی ہے حالانکہ بجاے دینے سزا کے ایک بڑا نامی گرامی بیٹا جو موجد بید ون کا ہے عطا فرمایا اور سزا دینے مین تو کان بھی نہ ہلایا اگر کہیے کہ وہ گندہرب بواہ تہا تو جواب اسکا یہہ ہے کہ اگر گندہرب بواہ فرض کیا جاویگا تو صورت مبحوث عنہ سے بہت قریب آجاویگا کیونکہ گندہرب بواہ برہمنون کے حق مین ممنوع ہے صرف چہتریون کیواسطے مخصوص ہے دیکہہ لیجیے دہرم شاستر پس اسصورت مین ہم بعینہ آپ ہی کی تقریر کا اعادہ کرینگے کہ لازم تہا کہ پراسر کو سزا دیجاتی حالانکہ خدای ہنود نے کان بھی نہ ہلایا بلکہ وہ حکم اونکے حق مین منسوخ فرمایا ع اہل شہوت را فرستد حق مدد ٭ بر تقدیر ثانی لازم تہا کہ سب ہنود کو اجازت دیجاتی کہ جسوقت غلبہ شہوت ہو تو وقت بیوقت محل بے محل کا خیال نہ کرین کیونکہ جب ضبط ممکن ہی نہین تو خلاف اوسکی کسطرح حیز وجود مین آہی نہین سکتا پہر یہہ بھی تو فرمائیے کہ نارد جی اور بیاس جی اور لسوامتر اور بہاردواج وغیرہم جو آپکے بڑے بڑے پیشوا ہین اور بعضے اونمین دیوتا ہین مجرد دیکھنے اندر کی اپسراؤن کے کسطرح غلبہ شہوت جامہ سے منزل ہو گئی آیا ضبط شہوت ممکن تہا یا نہین عنایت فرماکر اسکا جواب دیجئے اور یہہ بھی فرمائیے کہ وقت نظر پڑنے انگشت حنائی گوری جی کے برہما جی سے اور وقت مباشرت زنان رکہیشرون کے مہادیوجی سے اور بروقت خواہش دت کے کشب جی سے ضبط شہوت ممکن تہا یا نہین اگر ممکن تہا تو کیا دجہ سب آپکے خدای ہنود پر ایسے غالب تھے کہ اُن سے کان بھی نہ ہلایا اور جواب اپنے استفسار کا ہمسے سنئے کہ برابر ایک مہینے تک ضبط جماع اگرچہ ممکن ہے مگر بعض آدمیون کے حق مین مشقت شاقہ ہے کہ ضبط اوسکا بہت دشوار ہے پہر اس شق پر جو آپ فرماتے ہین کہ خدای محمدیہ پر واجب تہا کہ صحابہ کو سزا دیتا انتہی یہہ قول آپکا جہالت محض ہے کہ رفع کردینا مشقت شاقہ کا ازراہ دقور رحمت کے بھی ممکن تہا پس آپیر

کیا دلیل ہی کہ سزا دینا واجب تہا اگر کچہ دلیل وجوب سزا اور امتناع رفع تکلیف شاقہ کی رکہتی ہو تو پیش کرو اور
بیدلیل قول تو بقول الست حکیم کی برہما کا بہی مسموع نہین ہی مگر ان الیسی مقام پر آپسی ہم اگر مواخذہ کرین کہ
جو ردین خدای ہنود کی بیٹی کو دیکہکر از راہ غلبۂ شہوت جماعہ کی منزل ہو گئین تو آیا ضبط شہوت کا ممکن تہا
یا نہ تہا شق ثانی تو بالبدیہتہ باطل ہی رہی شق اول اوسپر لازم تہا کہ آن آگندگان شہوت کو سزا دینا بقول
آپکی اونکی حق مین تو کان بہی نہ ہلایا اوس بیچاری بیگناہ کو بد دعا دیکر مبتلای رنج و آزار کیا پہر لالہ جی فرماتی
ہین کہ قطع نظر ازین ابتدای اسلام مین غروب آفتاب سی تمام شب تک روزہ دارون کی لئی اوتعالی سی
مباشرت ممنوع فرمائی تہی یا مشروع بر تقدیر تسلیم شق اول تکذیب مفسرین لازم آتی ہی بر تقدیر تسلیم شق ثانی
منافی لا یکلف اللہ نفسا الا وسعہا اور جہالت کہین تہین گئی کہ اول اسلام مین مسلمانون کی اندازہ وسعت سی
آگاہ نتہا انتہی لالہ جی آپ از راہ جہل مرکب تکلیف شاقہ اور تکلیف مالا یطاق مین کچہ فرق نہین کر سکتی اور یہی
جہل آپکا باعث اسکا ہوا ہی کہ آپ یہہ ہذیان سرائیان کر رہی ہین حالانکہ دونون مین فرق جلی ہی ایک وہ ہی کہ
ہو نسکی دوسری وہ ہی کہ ہو تو سکی مگر نہایت مشقت کی ساتھہ یہان اوایل فرضیت صیام مین استصحاب مشقت
شاق کا تہا نہ تکلیف مالا یطاق کا اور بعد کو وہ تکلیف شاق بہی دفع کر دی گئی آیت لا یکلف اللہ نفسا الا
وسعہا متعلق قسم اول ہی نہ قسم ثانی پہر پس آپکی سب ہذیان سرائیان مبنی اوپر جہل مرکب کی ہین ع بیخرو
چند ز خود بیخبر + خردہ گرفتہ بر اہل نظر + ذری عقل و ہوش جمع کیجئی اور لغت عرب کہیں دیکہی پہر اگر کچہ جواب سمجہہ مین
تو بمقابلہ پیش آئی قولہ بنیاد مسلمانی شہوت رانی ہی انتہی اسکا جواب آپکا ساحر الہ فاضل بت شکن لکہا جاتا ہی
ع ذات معبود تو چہ قدوس ہست + ملک قدسش ہمیشہ محروس است + گرچہ آید چو قلب در قالب + شہوت
زن برو شود غالب + حاجت خود کند ہمیشہ روا + گہہ ز رادہا وگاہی از سیتا + گہہ برد بر درخت رختہ
زنان + تا ببیند متاع شان عریان + مدۃ العمر خوی آن گیرد + کہ تمتع ز گوپیان گیرد + شہوت از ردو
عقل گرچہ بد است + از خدای شما بجای خود است + آپکی بید مین مجامعت عورت کو داخل پرم دہرم کہا
اور اوسکی ترک کو برہمہ ہتیا کی برابر گناہ آپکی اکابر مین دو کو نسا ہی کہ مرتکب زناکاری کا نہین ہوا یا
اوسنی بسبب غلبۂ شہوت کی اپنی آبرو نہین کہوئی بہت مواقع پر تفصیل اسکی لکہہ چکا ہون مگر آپکو کچہ شرم نہین
آتی کہ اپنی علت اوروں پر رکہتی ہو قولہ مسلمانون کو عبادت سی ہٹایا اور شہوت مین لگایا انتہی بہیہ فعل لالہ
جی کو اندر کا یاد آیا اب یاد کیجئی اپنی اوس اقرار کو جو آپنی تیغ جو ہین مین لکہا ہی کہ کسیکو زہد مین لگانا اور
ریاضت سی ہٹانا پرمیشر کی اختیار ہی خواہ بواسطہ ہو خواہ بیواسطہ اور پہر یاد کیجئی حالانکہ اور داوہ اور بسوا متر او
بہار دواج اور پراسر اور بیدبیاس و غیرہم کو جو عبادت شاقہ کا ازبسکہ التزام کیا اور اندر کی دارثین آکر

اپسراؤن کے دام مین پھنسکر آباد شہوت رانی کے ہوئی چنانچہ ہمنے یہہ سب مضامین بموافق متعدد پہلی رسالون
اور اس رسالہ مین بحوالہ آپکی کتب معتبرہ کی لکھے ہین قولہ الحاصل کسیکو عبادت سے ہٹانا اور شہوت مین پھنسانا
آثار شیطانی سے نہ اسرار ربانی شکر باری شکر خدا ہی کہ اب آپ نے بحث تحریرات کے بعد یہہ امر تسلیم فرمایا اور سلطنت
اندر دیوتا کو قبول کیا رسائل سابقہ مین تو اس کام کا الزام خدا پر دہرتے تھے اور اندر کی بریت کرتے تھے اب کیا دنیا
جاتی دیکھی کہ اوسکی برخلاف یہہ مقولہ زبان پر لائے ہو یہہ کیجیو وجہ تسمیہ الطال المتخاصمین جو ہمنے رسائل سابقہ مین بیان کی ہے
اسباب سے کہ رفع تکلیف شاقہ کا نام شہوت پر لگانا نہین ہی جیسا کہ آپ ازراہ جہالت سمجھہ رہی ہین بلکہ یہہ امر موجب
حصول مشروع بسہولت ہی اکثر لوگون نے جو التزام عبادت شاقہ کا کیا ہی اور اعتدال کو ہاتھہ سے دیا ہی مدعا بھی
حاصل نہین ہوا اور معاصی مین گرفتار ہوئے ہین چنانچہ ہم اس مدعا کو بہت جگہہ لکہہ چکے ہین قولہ تفسیر فتح الله کاشی
مین نقل کی ہی انتہی چونکہ فتح الله کاشی کوئی عالم اہل سنت کا نہین ہی نہ اوسکی تفسیر کچہہ قابل اعتبار ہی لاجرم ہمنے
عبث اوسکا ذکر کرکے اوقات ضائع کی اب تھوڑی سی عبارت بہاگوت اسکند پنجم کی سنو جب نارد جی نے راجہ
پریہبرت کو اوتم گیان سنایا تو راجہ گیانی ہو گیا اوس سمی سنبہومن (پدر راجہ پریہبرت) نے راجہ پریہبرت سی کہا
کہ تم راج کرو اور استری بیاہ کی سنتان اوتپت کرو راجہ پریہبرت نے اوتر دیا کہ سنتان اور لوتر دن کی
اوتپت کرنے سی موہ پہانس مین بندہ جاتا ہی اور موہ کی پہانسی سی نرک مین جاتا ہی اس کارن مجکو اچھا راج
کی نہین ہی پرم آتما کے ساتہہ آنند اور مگن ہون تب برہما جی آئے اور کہا کہ ہی پریہبرت تم جو راج کرنا نہین
مانتے اور بیاہ کرکے سنتان کا اوتپت نہین چاہتے یہہ بات بہلی نہین یہہ آگیا بہگوان کی ہی یہہ بات ماننے کے
جوگ ہی تب راجہ نے برہما کا کہنا مانلیا انتہی یعنی نارد کی تعلیم سی جو راجہ پریہبرت کو مرتبہ عرفان کا حاصل ہوگیا تہا
سنبہومن پدر راجہ پریہبرت نے اوس سی کہا کہ تم سلطنت کرو اور بیاہ کرکے اولاد حاصل کرو پریہبرت نے
کہا کہ اولاد سی محبت کے بند مین پہنسجاتا ہی اور دلبستگی کے سبب دوزخ مین جا پڑتا ہی مجکو سلطنت کی خواہش
نہین ہی اپنے خدا کے ساتھہ سرخوش ہون تب برہما نے آکر اوس بیٹے کہا کہ تو جو سلطنت اور نکاح اور اولاد نہین
چاہتا یہہ اچھی بات نہین یہہ حکم خدا کا ہی یہہ ماننے کے لائق ہی تب اوسنے برہما کا کہنا مان لیا الخ اسمقام
پر آپ اگر فرما دین کہ خدا کی معرفت سی ہٹانا اور شہوت مین لگانا کار شیطان ہی اور برہما کو شیطان ٹھہرا دین تو
بجا ہی قولہ حسینی نے لکھا ہی بنیان تمار کے پاس ایکعورت حسین واسطے خریدنے خرما کی آئی فی الحال بنیان
پر شہوت غالب آئی پس خرما ہی خوب کی بہانہ سی گوشہ مین لایا اور گلے سے لگایا عورت نے زبان نصیحت کہولی کہ ذرا
خوف کرو اور خدا سے ڈر بنیان یہہ سنتے ہی خدمت حضرت مین آیا الخ یہان اندر من سلطنت کو کام مین لایا اور حسب
جبلی قوم کے ایک مضمون کو چرایا کمبخت بیجا دلیل یہہ نہ سمجھا کہ یہہ چوری اوسکی پکڑی جاویگی اور اسکو سزا

چشم وہ ترک کہ ہو توم جنہوں کی ازبکہ وہ سرمگین آنکھوں کے ذبیالوں کا یہہ تھا سامان ؛ نیمچی شگوفی کی آئین
دو حبشی ندہکہ ؛ عارض ایسے گویا شیشے مین مے گلگوں کے ؛ زنخ اُن دونو مین یون جیسے نمکدان مین
گزک ؛ مسی آلودہ لب جگر تھے یہ خاکستر ؛ کہ ہوا سی وہ سخن گوہی کے جاتی تھی دہک ؛ بسا ہر دستہ حنا بستہ
کی ایسی حرکات ؛ شاخ مین گل کے یون پہنی سی جون آہی لچک ؛ دیکہی جو اسکو کہون کہ یہہ تیقن ہے ادو ؛
تنبو یہان تان کے یہہ کام کا اوترا ہے کشک ؛ یا وہ معجون میٹھی کی ڈبیان ایسی ؛ آوے یہان مین جہر کے
سی جنہین روح ملک ؛ لینچ یہہ قصد کہو ڈالدی تو ہاتھ انپر ؛ لٹک کہ جی مین بھی آجای کہ یہ لے ہم گپ
اُچک ؛ نانکے حسن کو جو اسکو کیا مین نے قیاس ؛ دلنشین یون ہوا میرے کہ بلا شبہہ شناس ؛ نرگس چشم
کو ہی سو گا کہ جسکی یہہ آنکھہ ؛ لگ کے سینہ پہ صفا کے سبب آئی ہے ڈہلک ؛ قامت ایسا ہے کہ ہنگام خرام
اوسکی اگر ؛ آگے آجا ہے قیامت تو یہ بولے کہ سرک ؛ زرق و برق ایسی تھی پوشاک مین اوسکی کہ جسے ؛
کو نہ بجلی کہون یا آنکہ مین شعلہ کی چمک ؛ ایسی ادا سی جو نظر آئی وہ کافر شیو کو ؛ دیکہکر دلکی طرف بولی
کہ اللہ معک ؛ الغرض عجیب ناز و انداز کے ساتھہ گلدستہ ہاتھوں مین لئی ہوئی شیوجی کو نظر آئی اور طرہ
اسپر تھا کہ گلدستہ کے مشغلہ مین جب ہاتھہ اوسکا اوپر کو اوٹھہ جاتا تھا تو صفحہ مصفای آبجیون اسکا
عالم حبابونکا نظر آتا تھا اور شیوجی کے دلکو ازبس لبہاتا تھا اور بے اختیار اُنکی زبان پر آتا تھا ؎
بکف گلدستہ از خود بیخبر مستانہ می آئی ؛ بقربانت سر شیوجی چہ معشوقانہ می آئی ؛ سب سنیاس اور جوگ کو ایک
ادا پر فدا کیا مرگ چہالے کو زمین پر پھینک دیا پاربتی کو چھوڑکر کمال اشتیاق سے اوسکی طرف روان ہوئے ؎
پنجہ زد عشقش لباس پارسائی پارہ شد ؛ طاقت صد سالۂ شیوجی محو یک نظارہ شد ؛ ہر چند کہ جناب شیوجی قدم
قدم پر اپنے دل و ایمان کو اوسپر فدا کرتے ہوئے پیچھے پیچھے اوسکے روان تھے مگر وہ کچھ التفات اونکی طرف نکرتے
تھے ؎ وہ جانتی بھی آہ آپکو شیوجی ؛ گذرتی جیسے ہو جس شوخ بیوفا کے لئے + آخر کار جب بہت قریب پہنچے
تو اوسنے دزدیدہ نگاہوں سے اونکی طرف دیکہکر منہ پر نقاب کھینچ لیا تب تو زیادہ ترغم کی گہٹا دل پر
چہائی اور زبان پر یہہ بیت آئی ؎ سرمگین آنکھین شرم آلودہ ؛ خاکمین ہمکو ملا دینگی ؛ کیا یہہ نگاہیں نیچی
نیچی اوپر اوپر جا دینگی ؛ اور دل ہی دل مین بہت پچھتائے کہ بہتر یہی تہا کہ مین دور ہی سے نظارہ اوسکی جمال
کا کرتا اور قدم آگے نہ دہرتا ؎ مین کیون نزدیک اُس گلرو کے آیا ؛ کہ اوسنے مجھہ سے اپنا منہ چھپایا ؛ اگر
دل نہ سمجھا کہ اضطراب کیا ؛ شوق نے کام سب خراب کیا ؛ یہان تو یہہ حال تہا مہادیوجی کا وہان حال
سنئے پاربتی کا کہ جب مہادیوجی اوس پریوش پر محو ہوکر اوسکے پیچھے ہوئے اور پاربتی نے دیکہا کہ ع
معشوق عاشق ہوا اور پر ؛ اوداس ہوکر اونکے پیچھے ہو لین ازبسکہ اپنی تئین حسن و جمال مین یکتا ہی زمانہ

جاتی تہین جیون ہی کہ اُس ماہ پیکر کے جمال پر نظر پڑی وہ بھی حیران رہگئین کمال حیرت سے کبھی اوسکو دیکھتی تھین
اور کبھی آئینہ کو ع آپکو دیکھین تہین وہ اودگا، اُس تصویر کو ت ؎ زبس آئینہ مین کیتا ہو عالم وہ سمجھتی تھین +
یہہ عالم دیکھکر سوسطرح دلمین الجھتی تھین ؛ اور دلمین سوچتی تھین کہ مین نے کبھی ایسے حسن شمایل کی کوئی
نازنین نہین دیکھی ہے ؎ من آدمی بچنین حسن و ناز و شکل و بر و دوش ؛ ندیدہ ام مگر این شیوہ از پری آموخت ؛
یہہ کون ہے کہ مجکو بھی مات دیکھی اور سوچی کا ملل لگگیا ہے ؎ بیچکسی ای کہ دل سخت کسی جای تو شد ؛ سر
مین فاختہ سرو دلارای تو شد ؛ رحم کن رحم بحالش کہ عجب سرو قدیست ؛ اتفاق ہست کہ دلداد
بالای تو شد ؛ یہان تو پاربتی جی اس خیال مین پابند ملال تھین اودہر مہادیوجی غلبہ شوق سے
بے اختیار اور پریشان حال تھے آخر کار بحکم آنکہ ؎ ادب تا چند ای دست جنون قاتل کے دامن کا ؛
سنبہل سکتا نہین ہے دوش سے اب بار گردن کا ؛ شرم و حیا کو کنارہ کرکے اُس ناموس کو جا پکڑا اور
گلے سے لگا لیا مگر وہ ایک طرفۃ العین مین بجلی کی مانند اس کوہ گران سے دفعتہ نکل کر علحدہ جا کہڑی ہوئی
مہادیوجی اگرچہ پہلے سے اوسکے ناز و کرشمہ کے مفتون تھے مگر جب اوسکے بدن سے بدن ملا تو زیادہ تر
جان و دل سے مایل ہو گئے ؎ ہوئی رات داد و ستد کچھہ عجب ؛ جو ہم بوسہ لینے کو اُس سے بگڑے ؛ ملا لب سے
لب دل دیا اوسکو ہاتھہ ؛ حسن اور لینے کے دینے پڑے ؛ غرضکہ غایت خود رفتگی سے پہر اوسکے پیچھے دوڑے
جب شیوجی اُس سے نزدیک ہوتے تھے وہ بجلی کیطرح کبھی اسطرف کوندہ جاتی تھی کبھی اوس طرف نظر
آتی تھی سخت مجبور ہوکر اول تو دلمین یہہ سوچنے لگے ؎ عشق آیا نہ راس کیا کیجے ؛ اے دل ہیچ آس کیا کیجے
؛ جو کہ دیکھے سے سو قدم بھاگے ؛ اوسکے ملنے کی آس کیا کیجے ؛ مگر پہر غلبہ خود رفتگی سے دلمین یہہ ٹھانی کہ
؎ دست از طلب ندارم تا کام من بر آید ؛ یا تن رسد بجانان یا جان ز تن بر آید ؛ ہرچند کہ اس
خیال مین بہت جہد مبذول فرمائی مگر وہ پری پیکر کسیطرح ہاتھہ نہ آئی آخر کار تصور ہم آغوشی اور
صحبت مین غلبہ شہوت سے انزال فرمایا اور پاربتی کا لحاظ اور اپنا سب گیان اس حرکت ناشایستہ
مین گنوایا اور کچھہ ہاتھہ نہ آیا الخ شاید کہ لالہ اندرمن صاحب تحریر اس ترجمہ پر اطمینان نکرینگے لہذا عبارت
بھاگوت بھاکا کی بلفظہ نقل کرتا ہون سکہدیوجی کہتے ہین کہ ہے راجہ پیچھے کال کے اُس جنگل مین
ایک استری پرم سندر جسکی سورج مکھہ ستی و نیت اور کچھہ آدہان استہل کا استہان بہاری اور کمر پتلی
اور چہو در کہنبکا اور مالا رتن جڑت اور بہت سی بہونکن بہاری مول کے پہرکے ہوئی پر گہٹ
ہوئی اور بجلی کی نائین سروپ اسکا دیپ وان تہا اور بالا کچہہ استہل کی اوپر پہرتی تہی اور گیند و
پہولونکا ہاتہہ سے اوچہالتی جاتی تہی اور گیند دکی اوچہالنی کا جو ہاتہہ اوپر کرتی تہی چہاتی اوسکی دیکہہ

جاتی تہی اور اُس بن مین اکیلی جاتی تہی سری مہادیوجی دیکہتی اُس استری کے سی اکیلے اوٹہی اور پاربتی
جی کو چہوڑکے اور مرگ چہالے کو پرہی ڈالکی اُس استری کی اُور چلے اوسکی سروپ کو دیکہکے بڑی اشکت
ہوگئی پر وہ استری مہادیوجی اور درشٹ نہین کرتی تہی اور مہادیو شکت ہوی اوسکی پیچہے جانے
تہی بہت پراسرم کرکے اُس استری کی نکٹ آئی اُس استری نے انچل پٹ سی اپنی مکہہ کو چہپالیا گہنگہٹ
گہونگٹ کرلیا راجہ اُس کٹاچہہ استری سی مہادیو بہت بیہل ہوگئی اور اپنی من مین کہنی لگے کہ مین نے بہت
کہوٹا کام کیا کہ آپکو دکہلا دیا اور پاربتی جی پیچہے پیچہی مہادیو کے چلی آرہین تہین اور سندر سیر اوس
استری کا دیکہکے آپکو دیکہتی ہین اور اُس استری کو آپ سی بہت سندر اور سروپ وان جانتی ہین
اور مہا سوچ کرتی تہین اور کہتی تہین کہ ایسی سندر سروپ کی استری کبہی نہین دیکہی اور نہ سُنی اُس سے
پیچہی مہادیوجی دوڑکے اُس استری کو اپنی کا کہہ مین پکڑی اُس استری نے بل کرکے آپکو مہادیوجی
چہٹایا اور پہر اگاڑی کو چلی کہ اوسکی سروپ کے اوپر اشکت ہورہی تہی اور اوسکی سرکے سرنیر ملنی سی پرم
بہیل ہوگئی اور پہر پیچہے اوسکی دوڑی وہ دور ہی دور جاکر کہڑی ہوگئی مہادیوجی نے چاہا کہ پہر اوسکو
پکڑی سو وہ استری انتردہیان ہوگئی پہر مہادیوجی نے دیکہا کہ کہڑی ہی پہر اوسکی پکڑنے کو دوڑی
پہر انتردہیان ہوگئی مہادیوجی اوسکی پیچہے دوڑتے بہت تہک گئی اور کشت وان ہوی اور بیرج
مہادیو کا اسکہلت ہوگیا اور مہادیوجی نے لجا پاربتی جی کی اور گیان سب گنوا دیا انتہی بلفظہ اب حال برہما
کا سُنی اڈہیائے ٨ شیو پوران ترجمہ مذکور ؎ قضارا تازہ گل کہلا دیا نیر ٭ کہ غیرت چہاگئی اہل جہان پر
سرنگویکی انگشت حنائی ٭ ز بیر دست انجمن مین چمکیہ پائی ٭ گرا تخم سری دہا زمین پر ٭ مجسم ہوگیا قطرہ زمین پر ٭ جو دیکہا
شنبہو نے چشم غضب سی ٭ قدم پر گرپڑی برہما ادب سی ٭ جو بہولے ہین حقیقت مین وہ پہولے ٭ سری
گنگا مہارانی سے بولے ٭ یہہ ہین گو مورد تقصیر نے باک ٭ مگر غسل طہارت سی کرو پاک ٭ **قولہ** توبہ چندان
دشوار نہین ہی کہ کارکام زبان ہی انتہی معلوم ہوا کہ ابہی تک لالہ جی حقیقت توبہ سی بہی واقف نہین صرف
مطابق معمولات اپنی دین کے اوسکو کارکام دو ہان ہی سمجہی ہین لالہ جی توبہ مصطلحہ اہل اسلام زبانی
بات نہین بلکہ وہ چیز ہی جسکا بیان قرآن مین اسطور پر ہی کہ ضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْأَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ وَظَنُّوا أَنْ
لَا مَلْجَأَ مِنَ اللَّهِ إِلَّا إِلَيْهِ اور یہہ امر پر ایک ناشستہ رو کافر ہندو کے قسمت مین نہین ؎ اذکر
واللہ کار ہر اوباس نیست ٭ ارجی برپای ہر قلاش نیست ٭ دیکہئی حکایات مذکورہ سی واضح ہی کہ شیوجی
اور برہما جی مرتکب کیسی جرایم فخیم کے ہوئی مگر اونکو اتنا بہی خدا کا خوف نہوا کہ جتنا بنیان کو ہوا تہا
؎ یہی ہین جنکو تم کہتی ہو شیوجی ٭ یہی برہما ہین اسی لعنت خدا کی ٭ پانچوں پانڈی اور چہٹی ہر کی

بھگتنی مدت العمر سرگرم ایسی مجامعت کے رہی کہ جسکو لالہ اندرمن خلاف حکم شریعت تسلیم فرماتے ہین
کبھی خیال بھی توبہ کا دلمین گذرا چاند نے پیرو مرشد کی عورت سے زنا کیا توبہ تو یکطرف مہادیو جو مستعد
تعزیر کے ہوتے تو اونکے ساتھہ بمقابلہ اور مقاتلہ پیش آیا آخرکار برہما جی ساعی اس زانی کے ہوئے اور اسکو
بچایا کرشن جی نے کوبجا اور گوپیون سے زنا کیا کبھی نام بھی توبہ کا نلیا غرض اس قسم کے صدہا نظائر
ہین کہ بڑے بڑے دیوتا اور رشی اور اوتار مرتکب افعال شنیعہ کے ہوئے ہین اور اونکو کبھی توفیق بھی توبہ
اور استغفار کی نہین ہوئی پس ظاہر ہوا کہ توبہ اور استغفار بھی ایک نعمت الٰہی ہے کہ ہر کسیکے نصیب نہین
مگر توبہ نام اسکا نہین ہے کہ زبان سے کہدیا کہ مین تائب ہوا اہل ایمان کی ملت مین توبہ اسکا نام ہے کہ اپنے معاصی
پر نادم ہوکر بکمال خشوع وخضوع وخلوص نیت خدا سے عہد کرے کہ آیندہ مرتکب گناہ ہونگا نہونگا سو یہہ امر
آسان نہین جیسا کہ لالہ جی نے تصور فرمایا ہے فساق کب اپنے اعمال قبیحہ پر نادم ہوتے ہین اور حظوظ نفسانیہ
کب اونکو اجازت ترک آیندہ کی دیتے ہین یہانتک کہ اسی فسق وفجور پر انکا سو رخاتمہ ہوتا ہے چنانچہ مصداق
اوسکا حال اکابر ہنود ہے کہ جنمین سے بعض بعض کا بیان اوپر لکہا گیا اور ہندون کو ہمارے اس عقیدہ پر
مجال اعتراض نہین کیونکہ مہابہارت کے ہمید پرب مین ہمارے عقیدہ کی حقیت پر صاف شہادت موجود
ہے لکہتا ہے اگر بصدق واخلاص توبہ بدرگاہ سری نارائن کند امید ہست کہ بھگوان ہمہ گناہان عفو کند
انتہی **قولہ** الحاصل حضرت صحابہ کی اجرائے خواہش پر مرتے تھے اور آیات نازل کرتے تھے انتہی شرم
تو نہین آتی ذرے تو اپنے اکابر کینطرف دیکہو سرے برہما جی کو نہین کہتے کہ ساعی چاند زناکار کے تھے اور
اوسکی والدالزنا کو گلے سے لگایا بیاس جی کو نہین دیکھتے کہ مطابق خواہش پانڈون کے فتوی بکر عمل
خلاف شرع ان سے کرایا اور جھوٹی باتین بنائین کہ جنکی تفصیل سوط الجبار مین مذکور ہے سر کرشن کو
خیال نہین کرتے کہ جب فرزند جرم زنا مین ماخوذ ہوکر مقید ہوا تو بحمایت اس بدکردار کے خونجنگی
کرکے ہزارون خون کرائے جب رانیان خود بدولت کی سانت کو دیکہکر غلبۂ شہوت جماعیہ سے منزل ہوگئین
تو انکا کچھہ تدارک نکیا سانت پر خفگی فرمائی صدہا اس قسم کی حکایات آپکے اکابر کی ہین مین تو لکھتا لکھتا
عاری آگیا مگر آپکو کچھہ شرم نہین آتی **قولہ** سورہ تحریم اور سورہ بقر اور سورہ نسا مین اور سورہ انفال
مین ہے کہ غیر مذہبون سے جنگ کرو اور بجبر اونکو مسلمان کرو انتہی جہاد کا حکم تو البتہ قرآن مین ہے کہ اعداء
دین اگر افہام وتفہیم سے روبراہ نہون تو اونکے ساتھہ مقاتلہ کرو مگر یہہ نہین کہ بالجبر اونکو مسلمان کرو یہہ
افترا لالہ جی کا ہے اور یہہ حکم مخصوص ہماری ہی شریعت کا نہین کرشن جی خود فرماتے ہین کہ واسطے مدد نیکو
کارون اور استیصال بداطوارون کے ہربار اوتار لیتا ہون اور بید مین منشا حکم ہے کہ چھتری کا کام سے

کہ دشمنان گنیان کے ساتھہ جہاد کرنی چنانچہ ہم اِس مدعا کو بہت دلایل قوی سی رسائل سابقہ مین ثابت کرچکی
ہین آگے اِسی جو لالہ جی کچھہ آیات لکھکر یہہ فرماتے ہین اگر خدا چاہتا تو سب لوگ ایک دین پر متفق ہو جاتے
اِس سی معلوم ہوتا ہی کہ جہاد خلاف رضای الٰہی ہی ہر چند کہ یہہ قول مبنی بر جہالت ہی اور ہم رد اسکا رسایل
سابقہ مین بخوبی کر چکے ہین یہان صرف اُن اقوال پر توجہ کرتے ہین کہ لالہ جی نے اپنی بیوقوفی سی بطور جرح کے
اوپر الزامات صاحب ہدیہ کے تحریر فرمائی ہین **قولہ** مذہب بید و شاستر سی برگشتگی مردم کی کہ فی الحال نظر آتی
ہے حکمت و مصلحت سی خالی نہین کہ سزا انہی اعمال مخلوق ہین انتہی لالہ جی یہہ کیا معنی کہ فی الحال نظر آتی ہے
کیا پہلے اوتارون تھی ادہیای ۹ و اسکند پوران کاشی کہنڈ سی ظاہر ہی کہ مذہب سراوگیون و سیوڑون
کا ست جگ مین موجود تہا چنانچہ بشن بھگوان نے اپنی تئین بصورت سیوڑہ کی کہ مجتہد مذہب سراوگیون کا
ہوتا ہی ظاہر کرکے کاشی مین اُس مذہب کا رواج دیا مہابہارت کی اسمید پرب مین مرقوم ہی کہ چون سیتا
زوجہ راجہ رام از شہر بدر آمد جماعہ سیوڑہا پیش آمدند انتہی اِس سی ظاہر ہی کہ یہہ بیدین لوگ اُس عہد مین بھی
موجود تھی کیا جناب لالہ اندرمن صاحب یہہ مذہب جو ستجگ اور ترتیا مین مروج تہا آپکی عقیدہ مین بھی
موافق بید و شاستر کی ہی اور جو لوگ کہ اِس مذہب پر ہین بید و شاستر سی برگشتہ نہین بہہ جو رنا کاریان دیوتون
اور اوتارون اور رشیون سی ظہور مین آئین کیا یہہ سب موافق بید و شاستر کے تہین اندر نے جو گوتم کی زوجہ
سی زنا کیا کیا یہہ بھی موافق بید و شاستر کے تھا پانچون پانڈون نے جو اکیلی دروپدی کے ساتھہ مجامعت خلاف
حکم شریعت کے کی کیا یہہ بھی مطابق بید و شاستر کے ہی تھی بسنت اسرا پنکہد ججر بید مین لکھا ہی کہ بعضی کہتی
ہین کہ یہہ عالم خود بخود پیدا ہوا ہی بعضی کہتی ہین کہ اتفاق سی یعنی اچانک پیدا ہوا ہی یہہ دونو غلط فہم
ہین کیا لالہ اندرمن کے عقیدہ مین یہہ ہی کہ ان دونو فرقون کا اعتقاد مطابق بید و شاستر کے ہے
سرب میدا پنکہد ججر بید مین لکھا ہی کہ نیک اور بد برہم سی ظاہر ہوئی ہین تو کیا لالہ جی کے زعم مین یہہ ہی
کہ نیک و بد پہلے تھی کلجگ مین ہی ظاہر ہوئی ہین اگر یہہ سمجہہ ہی تو لازم آتا ہی کہ یہہ بید بھی کلجگ مین ہی
بنایا گیا ہی کیونکہ اسمین اونکی ظہور کی خبر بالفاظ ماضی دیگئی ہی جس سے صاف ثابت ہی کہ ظہور اونکا بنائی جانے
اِس بید پر مقدم ہی اور یہہ بھی غور کرنے کی جگہہ ہی کہ اسمین یہہ ہی کہ نیک و بد دونو اُسی سی ظاہر ہوئی ہین
پس یہہ احتمال بھی نہین ہی کہ یہہ دونو کلجگ مین ہی ظاہر ہوئی ہین کیونکہ اگر پہلے نہ نیک تہی نہ بد تو پھر کیا تھی ہزار
دلیل کتب معتبرہ ہنود سی اسپر پیش کرسکتا ہون کہ فاسق فاجر بد کار زمانہ ستجگ سی تا شروع کلجگ اِس کثرت سی
ہوتی چلی آئی ہین کہ اب بنا اُس کثرت سی ہین نہ ویسا فسق شنیع مروج ہی مگر بخوف تطویل اور شدت ظہور اور شہرت
کے تشریح اونکی ضرور نجانکر صرف چند سطر بند ارن اپنکہد ججر بید پر اکتفا کرتا ہون مبتلا خواہش ظاہری اور لذات

محسوسات اور جہل مرکب اور جہل بسیط اور شہوت و غضب اور ظلم جو ہیں وہی شیطان اور جن اور اسرار دیت ہیں اور یہہ سب انسان کے جامہ میں ہیں پوشیدہ نہیں ہیں اور کثرت سی ہیں اور ظاہر ہے کہ جو ظلم اور بدکار بہت ہیں گرفتار ان لذت محسوسات سی جہان بہرا ہوا اور پہلی بھی تھا اور آیندہ بھی رہیگا آزاد لذت محسوسات سی ہمیشہ کم نظر آوینگے جیسے نیک اور بد سب اسی جہان میں ہیں ویسیہی ستو اور رجو اور تمو ایک ہی جسم میں ہیں اور ہمیشہ جھگڑا میں جنگ جہاد ہوتا ہی اور ہر کوئی اپنا غلبہ اور دوسرے کا استیصال چاہتا ہی ستوگن یعنی تمیز کو سر اور رجوگن اور تموگن کو اسیر فرض کرو ستوگن چاہتا ہی کہ میں غالب ہوں اور رجوگن اور تموگن کا استیصال کرون تموگن اور رجوگن چاہتے ہیں کہ ہم دونو ملکر ستوگن کو جہان سی نابود کرین لیکن کبہی ستوگن کو غلبہ ہوتا ہی اور کبھی ان دونو کو بالکل اخراج ایک کا دوسرے سی کبہی نہیں ہوتا ہی کہ یہہ ممتنع الوجود ہی انتہی دیکھو خود تمہاری ہی بید ون سے خالی ہونا زمانہ کا کسی وقت ہون سی ممتنع الوجود ہی پہر آپ برخلاف اوسکے کیا دعوی کر سکتے ہیں کرشن جی ایسے جہد کا حال جو اس کلجگ سی پیشتر تھا بیان کرتے ہیں اشلوک ۲۹۶ و ۲۹۹ جو لوگ بہ نیت درد کے دفع کرنیکے یا امید کے برآمد کے یا نفع اور تمام آدمی کے عبادت کرتے ہیں کئی مرتبہ کے آواگون کے بعد وے تینوں بھی عارف ہوکر مجہہ میں لین ہوتے ہیں لیکن ایسے بھی کم ہیں اشلوک ۷۰۰ دنیا میں دو قسم کی مخلوق ہیں ایک سر دوسری اسر ۷۲۸ اسر وہ ہیں جو امر و نہی سی غافل ہیں اور ناپاک ہیں اور بد فعلی کرتے ہیں اور لحاظ احکام شاستروں کا نہیں کرتے اور راستی کو چھوڑتے ہیں ۷۲۹ سنسار کی حقیقت کو نہیں جانتے اور کہتے ہیں کہ یہہ عالم بغیر بید و دوسرے کے از خود قائم ہی اور سوای تن پرستی کے کوئی نیک کام نہیں کرتے الخ میں رسائل سابقہ میں اس بحث کو بہت مفصل لکھہ چکا ہوں ناظرین انہیں ملاحظہ کرین پہر لالہ جی جو فرماتے ہیں کہ حکمت و مصلحت سی خالی نہیں الخ یہی تو ہم بھی کہتے ہیں کہ وجود اسرار خالی از حکمت کاملہ نہیں اسی سبب تو مشیت ایزدی میں یہہ نہیں کہ سب مخلوق دین حق میں آجاوین اور یہی تو معنی ہیں لو شاء اللہ لہدیکم اجمعین جسے لالہ جی معترض ہیں پہر لالہ جی جو بیان اس حکمت کا اسطور پر فرماتے ہیں کہ سزای اعمال مخلوق ہی یہہ انکا جہل مرکب ہی اسلئے کہ وہ حکمت کاملہ کو محصور صرف اوپر سزای اعمال کے کرتے ہیں کیا حکمت کاملہ انکی نزدیک محصور سزای اعمال میں ہی ہی اور وجود اسکا بدون سزای اعمال کے ممتنع ہی پہر جہالت بالای جہالت یہہ ہی کہ ابتدا دور کلجگ میں جو اعمال بد خلاف بید و شاستر کے ظہور میں آئے چونکہ وہ سزا اعمال ادوار سابقہ ہیں اور یہہ بھی ظاہر ہی کہ اعمال بد سزای اعمال بد کی ہی پس لازم آیا کہ ادوار سابقہ میں بھی اعمال بد موجود تھے حالانکہ یہہ امر خلاف مدعای لالہ جی کے ہی اور چونکہ کتب ہنود سی خوب ثابت ہی کہ اکثر ارواح جو ادوار سابقہ میں متعلق کسی جسم کے تہیں انہوں نے دور کلجگ میں جنم لیا ہی اور وہ بدکردار ہوئی ہیں تو

لازم آیا کہ یہہ بدکرداری اونکی اوپر بداعمالی ادوار سابقہ کے متفرع ہو اور ادوار سابقہ بدکرداریون
خالی تھی علاوہ بران ہم کہتے ہین کہ ہرگاہ اعمال زشت بقول آپکے ادوار سابقہ مین تھی ہی نہین تو اب کہان
سے آگئی کیونکہ اعمال زشت سزا بدکرداریہای سابقہ کی ہین اور زشتکرداری ادوار سابقہ مین تھی ہی نہین پس اب
کہان سے آگئی اسباب مین مسایل سابقہ مین بہت بحث ہو چکی ہی اور حاصل سببیت مشکل ہے اور حساب بدیہے
اس عقیدہ کے ابطال پر بہت دلایل قایم کی ہین اور ہم نے سواء اخبار مین بطلان اس عقیدہ کا بدیدہ و شکستہ
سے ثابت کر دیا ہی اور ثبوت اس عقیدہ کا بید ہنود مین اصلا نہین ہے پس اب زیادہ تر گفتگو اسکی ضرورت
نہین ہے بہاگوت کے پہلے اسکند مین مقولہ دہرم کا اسطور پر منقول ہی کہ بعضے کہتے ہین کہ اپنے اعمال سے
دکھہ درد ہوتا ہی سو یہہ کیونکر ہو سکتا ہی اعمال کسیکے کرائے ہوتے ہین برہاران اسکے یجر بید مین ہی کہ عمل
جسم سے بنا ہے اور وجہ ظاہر ہی کہ تمام عمل جسم سے ہوتے ہین پس عمل کا صانع جسم ہوا تہے اور امر بدیہی
ہے کہ جسم مرکب ہی عناصر سے اور جو چیز مرکب ہو حادث ہی پس اجسام مین سے کوئی جسم قدیم اور ازلی نہین
ہو سکتا اور جب کوئی جسم قدیم نہین ہو سکتا اور محدثات کیواسطے اول حدوث درکار ہی پس حدوث اعمال کا
بہی برآئینہ واجب ہی پس یہہ عقیدہ لالہ جی کا کہ متفرع اور مبنی اوپر قدم اعمال اور اجسام کے ہی بالکل
باطل اور بے اصل ہی اب ہم ایک اور دلیل ابطال پر اس عقیدہ کے پیش کرتے ہین لالہ جی جواب اسکا دین
کہ کبہی ایسا بہی ہوگا کہ جتنی ارواح ہین سبکی مکت یعنی نجات ہو جاوے اور گناہون سے وہ پاک ہو جاوین یا
نہوگا شق ثانی باطل ہے کیونکہ تصریحات کتب معتبرہ سے ثابت ہی کہ بروقت قیام قیامت کبری کے کوئی چیز
نہین رہتی اور گن اور مایا بہی جنسے وجود اور قیام اعمال ہے فانی ہو جاتے ہین صرف ایک نرنکار رہجاتا ہی
سوا ہی اوسکی کچہہ نہین رہتا علاوہ بران ادہیای بارہوین اسکند گیارہوین بہاگوت مین قول کرشن جی کا
مرقوم ہی کہ اودہو جو ساری جیون کی مکت ہو جاتی ہو جو بندہی ہوئی ہین وہ کیا سمجہتی کہ ہم بندہی ہوئی ہین
اور نجات پانیوالے اس آرام کی قدر سمجہتی پر ایک دن ساری جیودن کی مکت ہوگی ادہیای ۲۲ اسی اسکند مین
کرشن جی کا قول منقول ہی کہ اودہو جو ساری منکہہ گیانی ہو جاوین تو مکت ہوگی پہر جنم دہارن نکرین اور ایکدن سب
کی مایا نرورت ہو جاویگی کس کارن جیو میرا انس ہین یعنی اگر سب آدمی عاقل ہو جاوین تو نجات ہو جاوے اور
پہر وہ بذریعہ تناسخ پیدا نہوین اور ایکدن سبکی جہالت دور ہو جاویگی اسلئے کہ سب ارواح میرا پرتوہ ہین پس
شق ثانی ان دلیلون سے باطل ٹہہری رہی شق اول سو اس شق پر ایک روز سلسلہ تناسخ کا منقطع ہو جاویگا
اور چونکہ بحسب اعتقاد لالہ جی عالم ابدی ہی تو بعد اس انقطاع کے جو ارواح قالب مین آوینگی فرمائیے کہ وہ کس عمل
پر متفرع ہونگی اور چونکہ بحسب اعتقاد لالہ جی کے سلسلہ عالم کا قدیم ہی اور بارہا قیامت کبری قایم ہو چکی ہی پس ایسی

صورت بارہ ظہور مین آئی ہوگی کہ اوسمین سب ارواح کی نجات ہوکر از سر نو وجود ارواح و اجسام و ظہور اعمال کا
پایا گیا ہوگا پس لابعد ایسی حال کے جو اعمال ظہور مین آئی وہ کس چیز پر متفرع تھی **قولہ** چونکہ کلجگ کے لوگ زشت کردار
ہین لہذا مذہب بید و شاستر سے برکنار ہین انتہی اقول چونکہ اور اوتار کے بھی لوگ ایسے ہی بد اطوار بلکہ کلجگ کے
آدمیون سے زیادہ زشت کردار تھے پس بقول لالہ جی کے لازم آیا کہ وہ بھی بید و شاستر سے برکنار تھے **قولہ** لیکن
گمراہی دال ہو سزای اعمال پر نہ عجز ایزد متعال پر انتہی اقول افسوس ہے لالہ جی کے حال پر اور انکی علم استدلال پر گمراہی
عمال مقتضی اسکی تو البتہ ہی کہ مآل مین ضال کو سزا دیجاوی مگر اوسکو اصلا از روی عقل کے اسپر دلالت نہین کہ یہہ
گمراہی سزای اعمال گذشتہ کی اگر لالہ جی کچھہ دلیل عقلی اسپر رکھتی ہون تو پیش کرین ورنہ مجرد قول ربانی آپکا اور آپکے
برہمنون کا کسیطور پر منظور نکیا جاویگا اور اوسکو بیشتر خرافات اور ہزلیات سمجھا جاویگا اور چونکہ از روی
برہان عقلی کے یہہ امر ثابت ہو چکا ہی کہ شرور جزئیہ جو عالم مین موجود ہوئی اور افعال باری تعالی کہ حکیم مطلق ہی حکمت
سے خالی نہیں ہین اور آپ بھی اس سی انکار نہین کرتے اور آپکے بید مین بھی یہہ امر مسلم ہی پس دیکھیے کہ ہم جو
یہہ کہتی ہین کہ وہ افعال قبیحہ جنکی کاسب بدکردار لوگ ہین اور اونسی ظہور مین آتے ہین ظہور اونکا بلا شبہہ و شک
خالی از حکمت نہین ہی کسقدر قول برہانی اور مطابق اصول فریق ثانی ہے نہ آپکا یہہ قول کہ بدکرداری آل
اور سزای اعمال کی ہے کہ جسپر نہ کوئی برہان عقلی قائم ہی نہ ہم اوسکو تسلیم کرتے ہین نہ آپکی بیدون سی کچھہ ثبوت
اسکا ہی نہ حکمای زمانہ نے اسکو تسلیم کیا ہی بلکہ خود آپ ہی کی کتب معتبرہ سی بطلان اسکا ثابت ہی جیسی سوطا
بحث امور اربعہ اب آپکو لازم ہی کہ آپ بھاگوت وغیرہ کتب فسانجات اور دیگر کتب مذہب ہنود کو طاقمین
رکھکر مباحثہ عقلی کیجئی ورنہ بر بنا و افسانجات اور کتب مذہب ہنود کے بلا دلیل کسی بات پر اعتماد نکیا جاویگا
**قولہ** خدای مسلمان نے انس و جان کو اپنی عبادت کی لئی بنایا لیکن اوس بیچارہ کا مقصود اصلا نہ بر آیا کہ اکثر
پر سرکشی آئی اور طاعت ابلیس بجالائی انتہی برادران اینکہد جو بید مین ہی کہ انسان جانی علم الہی اور عمل
کرنیکی لئی پیدا ہوا ہی انتہی مگر اسکی خلاف اکثر اور موافق اسکی بہت ہی کمتر دیکھتی ہین اندر کی اغوا سی بہت
لوگون نے بدکرداری اور زناکاری جاری کی پس بقول مصنف برہمن لالہ اندرمن خدای ہندوان نہایت
ہی ناتوان اور مغلوب مغویان ہی کہ اندر وغیرہ گمراہ کنندگان اوس بیچارہ کی غرض حاصل ہونے نہین دیتے
ہین اور اوسکی مدعا اور آرزو کے خلاف پر اوسکی مخلوق کو لگا لیتی ہین بلکہ ایک بیس برن لالہ اندرمن ہی کا
اہرمن سے زیادہ اوسکی خلاف پر آمادہ ہین کہ وہ تو یہہ کہتا ہی کہ انسان واسطی جانی علم الہی اور اعمال نیک
کے پیدا ہوتی ہین اور یہہ فرماتے ہین کہ واسطی دینی جانے سزای اعمال قالبہای سابقہ کے وجود مین آئی ہین ہم
اسی عبارت سی برادران اینکہد کے اوپر ابطال عقیدہ اہرمنی لالہ اندرمن کے استدلال کرتے ہین لالہ جی

جواب اوسکا دین تقریر استدلال یہہ ہی کہ ہرگاہ لالہ جی کا دعوی یہہ ہے کہ جو اعمال کہ آدمیون سی ظہور مین آتی
ہین وہ سزا اور جزا ہی اعمال نشار سابقہ کی ہین نیک اعمال جزا ہین اعمال حسنہ نشار سابقہ کی اور بد سزا
ہین سیئات سابقہ کی پس ظاہر ہوا کہ انسان واسطی جزا اور سزا کے پیدا ہوا ہی نہ واسطی بجا آوری اعمال نیک اور
عبادت خدا کے اور چونکہ لالہ جی کے اعتقاد مین یہہ تسلسل منتہی کسی درجہ تک نہین پس لازم آیا کہ کوئی انسان
واسطی بجا آوری حسنات اور عبادات کے پیدا نہین ہوا علی الخصوص ہنود عاقبت نا محمود جو دور کلجگ مین مخلوق
ہوئے ہین چونکہ دمی از پس زشتکار بد اطوار بد کردار ناہنجار سیہ روشاہتر سے برکنار ہین دی تو کسی صورت سے
اُس غرض کیواسطی جو اپنکہہ مین مذکور ہی پیدا ہی نہین ہوئی کیونکہ اونسے تو نہ کبہی نیکی اور عبادت ازل سے
ظہور مین آئی ہی نہین اور نہ ابدا ظہور مین آویگی پس یا اعتقاد لالہ جی کا باطل ہی یا مضمون اپنکہہ کا غلط ہے
شق اول ہی تو فہو المراد اور اگر شق ثانی ہے تو چشم ما روشن دل ما شاد اور اس اعتقاد لالہ جی کے ابطال پر
سنت اسر اپنکہہ یجربید مین بہت وضاحت کے ساتہہ تصریح فرمائی ہی چنانچہ اوسمین کیفیت پیدایش عالم مین دوسرا
قول یہہ لکہا ہی کہ بعضی کہتی ہین کہ سبب پیدائش موجودات کے اونکی کرم یعنے افعال ہین کہ جیسی فعل جس سی ہوتی
ہین ویسی صورت اوسکی ہوتی ہے غرضکہ آٹھہ قول نقل کرکے تیسری اشلوک مین ان سب اقوال کو رد کیا ہی اور
صاف لکہا ہی کہ یہہ اسباب پیدایش نہین پس ہرگاہ کہ اعتقاد لالہ جی کا از روی دلایل عقلیہ و نقلیہ باطل ہوگیا تو جس
بنیاد پر وہ صاحب ہدیہ کے مقابلہ مین آئی تہی وہ بنیاد ہی درہم برہم ہوگئی اب اونکو تسلیم قول صاحب ہدیہ مین
کچہہ محل عذر باقی نرہا الحمد للہ علی ذلک مخفی نرہی کہ ہمنی جسقدر یہان تقریر کی اوپر اصول ہنود کے واسطی الزام
لالہ جی کے مبنی ہے اور جو مسلک اہل اسلام کا اس مسئلہ مین ہے وہ سوط البحار اور ہدیہ اور خلعت الہنود مین
مرقوم ہی جو کوئی طالب تحقیق ہو وہ اُن کتابون مین دیکہہ لے قولہ قصہ کوتاہ خدای ہنود ابدا عجز سی بری ہے
اور ہردم مصروف عدل گستری ہی انتہی اجی صاحب اونکی عجز کی توبڑی کہانی خود آپ ہی کے کتب معتبرہ
مین موجود ہی گرڑ کے پنجون سی اونکو جانبری مشکل ہوئی مہادیو کا ترسول کہا کر داغ بر دل ہوئی راون
اور لوا اور کش کے ہاتہون سی ناکہون دم آیا بہیکم پتامہ نے ایسا علاج بتایا کہ بجز صلح کے اور کچہہ نہ بن آیا اعدا
ڈر سی متہرا کو چہوڑا اور عدل گستری تو بہت ہی ظاہر ہی کہ دیوتون کے حسد اور کینہ دری کے حامی ہوکر بیچارے
راجہ بل اور دیودا اس کو تباہ کیا آٹھوان اسکند بہاگوت کا دیکہو سری نارائن نے کردت سی کہا کہ جو راجہ بل
سر پر کابل ہوتا تو دیوتون سی جہگڑا کرواکے راج چہین دیتا راجہ بل کو دہرم کا راج ہی اور برہمن بہگت ہی اور
جو کوئی بل دہرم رکہتا ہی میرا بل اوسکی اوپر نہین پہنچ سکتا پر تو نے میری بڑی سیوا کی ایک اپاد اور چہل سے
راج راجہ بل سی لیکر تیری پتر کو دونگا انتہی یعنی سری نارائن نے ادت ناردیوتا دن سی کہا کہ راجہ بل کو اگر

زور جسمانی ہوتا تو دیوتون سے لڑکر راج اسکا چھین دیتا اوسکو تو ایمان کا زور ہی اور وہ برہمنون کا خادم ہے
اور جو کوئی ایمان کا زور رکہتا ہی میرا ور ادسپر نہین چلتا پر تو نے میری بڑی خدمت کی ہے ایک تدبیر اور فریب
سے راجہ بل سے لیکر تیری مٹہ نکو دونگا غرضکہ سن لیا جناب لالہ اندرمن آپ نے اقرار عجز بسری نارائن ابی معبود
کا مگر طرہ یہہ ہی کہ طبیعت اونکی جو کر رہ حمایت بید نیون کی ہی کہ اجاملدارون پر کچھہ بس تو نہین چلتا مگر ایک
عورت ناقصۃ العقل کی خاطرداری سے اہل ایمان کو دغا و فریب سے ایذا پونہچاتے ہین اور مملکت چہینوا لیتے ہین اب
آپ ہی بچشم غور دیکہئی کہ آپ کے اس مقولہ نے کہ قصہ کوتاہ عجز سے بری اور معروف عدل گستری ہی آپکے خدای
کو نارائن کا کیسا قصہ کوتاہ کر دیا جناب من وہ تو ایسے عاجز ہین کہ آپکے آگے بھی اونکی کچہہ نہین چلتی چنانچہ تصدیق
اوسکی عنقریب ہو چکی ہی قصہ کوتاہ آپکے اس مقولہ سے واضح ہی کہ وہ اولًا عاجز اور غیر عادل ہی گو کہا بدا ایسا نہو
علاوہ بران اگر وہ عاجز نہین تو قادر کس چیز پر ہے ارواح اوسکی قبضۂ قدرت سے باہر ہین کہ خود واجب الوجود
ہین سلسلہ اعمال کا قدیم ہی اوسمین اوسکی آفرینش کو کچہہ دخل نہین جزا و سزای اعمال آپ کے عقیدہ میں قرا جیسے
اوسکی ارادہ پر منحصر نہین گناہ وہ کسیکی معاف نہین کرسکتا خلاصہ یہہ ہی کہ ہر طرح پر بموجب تصریحات آپکے بید و
شاستر ون کے وہ اکرتا ہی باینہمہ بڑا تعجب ہی کہ آپ اسکو کیونکر غیر عاجز قادر مطلق تصور فرماتے ہین اگر اسی
عجز کا نام قدرت ہی تو پہر عجز کیا ہی **قولہ** جبکہ سزای زشت اعمالی انسان کی اختتام پائیگی قطعًا صورت اختلاف
نظر نہ آئیگی اور تمام دین پر اطاعت بید جلوہ فرمائیگی اور مسلمانی معدوم ہو جائیگی انتہی اقول یہہ عبارت آپکی بہت رنگ
لائیگی اور آپکو نہایت ذلیل بنائیگی اور بہت کہٹا کہلائیگی اور آپ ہی کی زبان سے آپکے عقیدہ کے بطلان کا اقرار
کرائیگی اب ذری ہوش مین آئیو اور فرمائیے کہ جب یہہ امر مسلم ہو چکا کہ ایکوقت ایسا ہوگا کہ اسوقت نہ اعمال زشت
ہونگے نہ سزا اعمال زشت کی تو چونکہ آپکے اقرارات کے مطابق زبا حیات ادوار کی غیر متناہی گزر چکے ہین پس البتہ
بعد ہر رباعی کے ایسا ہی ظہور مین آیا ہوگا اور بدفعات غیر متناہی ایسا ہی ہوا ہوگا کہ اعمال زشت اور سزای اعمال
زشت کچہہ نہ ہی ہوگی اور یہہ بھی آپ تسلیم کرتے ہین کہ تین دور ون سابقہ مین اعمال زشت خلاف بید و شاستر
کے نہ تھی پس وہ اعمال زشت کہان سے آگئی جنکی سزا تین دور البع مین مخالفت بید و شاستر کی ظہور مین آئی
ذری سنبہ تو سامنے کیجئی اور جواب اسکا دیکہئی مدعا ثابت ہمارا ہوگیا تو ہو گئی ظاہر حماقت آپکی تو
جہوٹ چہپتا ہی چہپائی سے کہین کہل گئی ساری جہالت آپکی تو اب کچہہ ہمارا بیان اور بہی سنئے کہ آپنے
تو یہہ دعوی غلط کیا ہی کہ ست جگ مین مسلمانی معدوم ہو جاویگی مگر ہم یہہ دعوی کرتے ہین کہ بموجب کتب
معتبرہ آپکے دور ستجگ مین قطعًا دین ہنود نہ رہیگا اور یہہ پرستش اجسام اوتارون وغیرہ کی جسکی تفصیل بیان ہے
جیاام اسکندہ بہاگوت مین مرقوم اور معمول ہنود ہی اصلا کچہہ نہ رہیگی اور وہی اصل توحید معتقدہ اہل اسلام

مطابق مراد لا الہ الا اللہ کے جسکو آپکی ملت مین نرگن روپ پوجا کہتے مین ظہور مین آویگی اور دین اسلام جو ملت فطریہ بموجب تصریح قران مجید کے ہی فطرۃ اللہ التی فطر الناس علیہا شائع ہوگی اور بدولت اوسکی سب نرگ سنجات پاوینگے اب دیکھیے ثبوت اسکا گیارہوین اسکند بھاگوت اودہیای پنچم مین مرقوم ہی کہ ستجگ مین برہما [illegible] نرگن روپ کی پوجا تھی اور ساری مکھی موچہہ کو پراپت ہوتے تھے انتہی یعنی ست جگ مین صرف اوس ذات وحدہ لاشریک لہ کی پرستش تھی خلاصہ یہہ کہ اوسکی مظاہر کی پرستش نہ تھی جسکو ہنود اب پرستش کرتے ہین اور اوس دور مین سبکی سنجات ہوتی تھی اور اوسی اودہیای سے واضح ہی کہ بھگوان کے حسب قول دہیان یعنی پرستش مظاہر کلجگ مین شروع ہوا ہی اور یہہ کفر قبیح پیدا کیا ہوا اسی بید بیاس جی کا ہی کہ فیضان صحبت زرتشت سی اونکو پہچا اور انھون نے اوسمین کچھہ اور ایجادین کین کہ تصریح اوسکی عنقریب آتی ہی مخفی نرہے کہ یہہ گفتگو مبنی اوپر تصریح بھاگوت کے کی ہے اسے کوئی یہہ نہ سمجھے کہ یہہ ہمارے مسلمات مین سے ہی پہر یہہ جو آپ فرماتے ہین کہ تمام روی زمین پر اطاعت بید کی جلوہ فرماویگی صریح جھوٹ ہی ادوار سابقہ مین کون دور گذرا ہی جسمین بید نے تمام تمام زمین پر پایا گیا ہی تاریخ مصر دیکھیے تاریخ یونان دیکھیے اور تواریخونکو ملاحظہ کیجیے کلجگ سی پہلے کی تاریخین موجود ہین وہ دور اولین جسمین آپ نے شیوع بیدون کا اور اونکی حفظ کا دعوی باطل تحفۃ الاسلام اور دیگر رسایل مین کیا ہی اوسکا حال سنئے کہ آٹھوین اسکند بھاگوت مین مرقوم ہی سنکھاسر دیت بیدونکو چرا لیگیا برہما نے سری نارائن سی برار تہنا کری کہ سنکھاسر بید چرا لیگیا اور بنا بیدون کے کارج سنسار کا نہین ہوتا وہ بڑا بلی ہے مین اوسکا سامنا نہین کرسکتا پرتپال کرنیوالے دہرم کے آپ ہی ہو کرپا کرو کہ بید اس دیت سی مجکو پراپت ہون انتہی اس سی صاف واضح ہوا کہ خود برہما جی کو بھی بید محفوظ نہ تھی اور سوا ہی اوس ایک نسخہ جو وہ دیت لیگیا تہا عالم مین اور کوئی نسخہ بھی نہ تھا نہ کسیکو بید حفظ یاد تھی ورنہ کار و بار عالم کا کیون متعذر ہو جاتا اگر اور نسخجات موجود ہوتے یا برہما جی یا اور کو یاد ہوتا تو ایک نسخہ کے جاتے رہنی سی کار و بار عالم کا کیون متعذر ہو جاتا اگر برہما جی یا اور کسیکو یاد ہوتا تو ہزار نسخہ اوسکی ایک روز مین موجود ہو سکتے تھے اور اگر کسیکو حفظ یاد ہوتا تو وہ اسطرح اجرای کار عالم کے وہ یاد دہی کافی تھی غرضکہ خوب متحقق ہوا کہ یہہ [illegible] مین روی زمین تو درکنار ہندوستان مین بہی مانند ثمر بید سکے ناپید رہا ہی بلکہ مین دعوی کرتا ہون کہ یہہ سب بناوٹ بید بیاس کی ہی یہہ نخل نے ثمر کانٹون کا جہاڑ اوس زمین کا لگایا ہوا ہی بلخ مین جو تشریف لیگئے اور صحبت زرتشت سی فیضیاب ہو کر چند کلمہ حکمت کے سیکہے وہان سی ہند مین مراجعت فرما کر بقول شخصے کہ باولے گانون اونٹ آیا یہان لوچ بچکے بنگئی اور جیتد رہان سی تعلیم پاکر آئے تھے اون تعلیمات مین اپنی طرف سی بنا بات بہت سی ملاکر ایک کتاب موسوم بہ بید بنا دی اور سند اوسکی کتاب ساتیر زرتشتیون کی موجود ہی اوسمین ہی کہ زرتشت

نے خبر دی کہ مجکو خدا نے آگاہ کیا ہی آپر کہ برہمنے بیاس نام از ہند آید در دل دارد کہ از تو چنان و چنین پرسد چون ان
نامہ بر وخوانی راست کیش شود وازہم آہنان تو گردد چون بیاس ہندی ببلخ آمد گشتاسپ زرتشت را بخواند و باو آمدن
یزدان آمدن آن دانا گفت پیغمبر پاسخ داد کہ یزدان آسان کند پس شہنشاہ پرمود تا از ہر کشور فرزانگان و موبدان
را خواندند چون ہمہ گرد آمدند زرتشت از آفرین خانہ برآمد و بیاس نیز بانجمن آمد و با وخشور یزدان گفت اے
زرتشت از پاسخ و راز گزاری چنانکہ پیکا چہ جہانیان آہنگ گزیدن کیش تو دارند و چرین فرجود ای تو ایستاده
ام من مرد ہندی نژاد و بدانش در کشور خود نے مانند رازی چند سربستہ دارم کہ از دل بزبان نیاورده ام چہ گردی
گویند کہ اہرمنان الہی با ہر من کیش دیو پرست دہند و جز از دل من ہیچ گوشی نشنید اگر در بن انجمن از آن راز آگاه در
دل منست یکیک بر من خوانی باین تو درایم ست زرتشت گفت پیش از آمدن تو ای بیاس یزدان از آن انبا آگہی
بخشید و پس این درشیم را از آغاز تا انجام بر وخواند چون بشنید و چشم پرسید و بمغز پرسید یزدان را نماز برد و باین
در آمد و بہند بازگشت یعنی در آئین زرتشت کہ بہترین بود در آمد انتہی اور یہہ استدلال در توالی ادوار اپنے ناسخ جو
کتب ہود دین مرقوم ہی یہہ سب بنا ہین کتب زرتشتیہ کے ہین کہ بید بیاس صاحب نے فیضان صحبت زرتشت سے حاصل
کئے ہین چنانچہ یہہ سب بنا بین دساتیر اور کتب زرتشتیہ مین موجود ہین جسکا جی چاہے دیکھ لیوے اور یہہ پرستش مظاہر کی بھی
مانند پرستش کواکب وعناصر اور اوتار وغیرہ اثر صحبت زرتشت کا ہی ورنہ خود بہاگوت سے ثابت ہی کہ زمانہ پیشین
مین بجز ذات پاک کے پرستش مظاہر کی اصلا نہ تھی یہہ بت پرستی وغیرہ دور کلجگ مین ہی شروع ہوئی ہی اور
صرف دین فطری یعنی دین اسلام کہ جسمین بجز ذات پاک کے پرستش کسیکی جائز نہین رائج تہا اور یہی موجب نجات
کا تہا اور ہی یہہ لالہ اندرمن نے اپنے رسایل مین تبدیل ماہیت شی کو موجب غیریت قرار دیا ہی اور اوسکو از راہ
جہالت کے منجملہ حکمت ہندیہ کے ایک حکمت خاصہ تصور فرمایا ہی اور اسپر بہت فخر وناز کیا ہی اور تبدیل ماہیت
اسی امر کو سمجہا ہی کہ روح بعد فساد قالب اول کے قالب ثانی سے تعلق پکڑے جسطرح پر دو بدی ہلا ایک قالب چلکر دوسرا
قالب اوسکی روح کو ملتا تہا پس ظاہر ہوا کہ مثلا روح اندرمن جو قالب سابق مین مرتکب اعمال خبیثہ کی تھی جب وہ
قالب ملحق فی النار ہوا اور اوسکو قالب لاحق ملا تو بموجب تصریح لالہ جی کے بسبب تبدیل ماہیت کے مطابق
حکمت خاصہ ہندیہ کے صاحب قالب ثانی غیر صاحب قالب اول ہوا پس اگر بمکافات جرائم صاحب قالب اول
کے صاحب قالب ثانی کو سزا دی گئی تو ہر آئینہ اشد ظلم وقوع مین آیا کہ کر گیا داڑہی والا اور پکڑا گیا مونچھوں والا
سچ رسوا شود کسی و تماشا کند کسی ڈاسے الہین باطل ہوا قول اندرمن کا کہ خدای ہنود ہر دم معروف عدل گستری
ہی بلکہ ثابت ہوا کہ عادت معبود معہود ہنود کی جفا پروری ہی قولہ حاصل آنکہ قبول ایمان وحدت ارادی سے
انہین صرف در ویشان بندہ و مردود ون کو تا بخواند بر سلیمی صد فسون کو لالہ جی تمکو ہرگز مناسب نہ تہا کہ

بات ترازو چھوڑکر مباحثۂ دینی پر ساتھہ اہل اسلام کے آمادہ ہوتے ہو گر شیخی کی نصیحت گوش نفرمائی انجام کار بہت ذلت
اُٹھائی تم قبول ایمان اور وحدت ارادی کو کیا جانو بقول شخصی کہ ع چہ داند بوزنہ لذات ادرک ہم سنو تو
قبول ایمان تو مقولہ انفعال سے ہے اور وحدت مقولہ کم سے اور ارادہ مقولہ فعل سے پھر تمنے کیا سمجھکر یہہ کہا کہ
قبول ایمان وحدت ارادی ہے کچھہ الفاظ کے معانی بھی سمجھا کرتے ہو اتنی ہی بے بضاعتی پر دیری کا دم بھرتے
ہو تمنے صرف روٹی کا کہانے کی یہہ صورت پیدا کی ہے یہہ سمجھا ہے کہ جاہلوں میں بیٹھکر اس قسم کے الفاظ بیان
کرینگے چونکہ وہ حمقا کچھہ سمجھینگے نہیں البتہ اسقدر تو سنکے شاد و شاد ہونگے کہ آپکے مدح مین زبان پر لاوینگے سو
ہوئی شکست اگر نصیب پر اندر پی مقابلہ تو دل ناتوان نے خوب کیا کہ مگر خوب سمجھہ لیجئے کہ مدح جاہلوں کی مانند
فرازل کی گہاس کے ہے انجام اسکا بخیر نہیں صاحبان عقل جب دیکہیں گے تو آپ پر سخت نفرین کرکے کہیں گے
کہ اس آگندہ جہل کی عقل میں فتور آگیا ہے کہ ایسی چیز کو جو مقولہ انفعال سے ہے کسطرح عین اُس شے کا جو مقولہ
کم سے ہے ٹہراتا ہے اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ فنون حکمیہ اہل ہند میں مفقود ہیں ورنہ آپ سا حکیم کل سر گروہ حکماء
ہند کا ہادی فنون حکمیہ میں مثل خر در گل عاجز نہوتا قولہ پس لابد پند و وعظ پر موقوف ہے کہ لوگ بارادہ
دلی جمیع آئین اور ایمان لائیں انتہی اگر یہی حال ہے تو خود ذات پاک نے واسطے استیصال بدو کے کئی مرتبہ کیوں
تنزل جسمی اختیار کرکے قتل و قتال و جنگ و جدال کیا صرف پند و نصیحت پر ہی کیوں اکتفا نکیا اوسکو طمع
ملک گیری کی بقول آپکے دامنگیر تھی کیا مملکت عالم پہلے سے اوسکو حاصل نتھی جسکو حاصل کرنیکی اوسکو آرزو
تھی ہم مسئلہ جہاد کو سوط الجبار اور سیف القہار اور فتح المبین میں کتب معتبرہ ہنود سے بخوبی ثابت کر چکے ہیں
اور بہت تصریح کے ساتھہ ہم لکھہ چکے ہیں کہ مقصود جہاد سے یہہ ہے کہ یا آدمی خصائل ردیہ کو کہ جنکی سبب سے
خود حیوان سیرت خاسر الدنیا والآخرۃ ہو جاتے ہیں اور اونکی خبث کا اثر اطراف میں پہیلتا ہے ترک کرکے
رو براہ آجاویں یا صفحۂ ہستی سے نقش کو ایسے بد خصالوں کے محو کر دیا جاوے تاکہ خصائل اور اخلاق ردیہ کا
اثر اطراف میں نہ پہیلنے پاوے پس مقصود شارع اصلاً نہیں کہ بالجبر کوئی اظہار کلمۂ ایمان زبان سے کرے اور دل میں
بدستور بے ایمان رہے اور یہی معنی ہیں لا اکراہ فی الدین کے خود لالہ صاحب نے تحفۃ الاسلام میں مقولہ اندر کا
نقل کیا ہے کہ ہزاروں جاہلوں کو میں نے قتل کرکے کتوں کو دیدیا انتہی آیا یہہ قتل اندر کا واسطے ملک گیری کے تہا یا
واسطے دفع شر و فساد و خصائل رزیلہ کے ہمیشہ سروں اور اسروں میں جنگ جہاد ہوتا رہا جہانتک اپنکے شاستر
بید دیکہی اب جہاد کی فرضیت کا کہاں تک انکار کرینگے ہاں یہہ سچ ہے کہ بید میں جبان القلب بزدل آدمی جیسے
ہند کے بنئے ہیں اونکی واسطے اجازت جہاد کی نہیں ہے کہ صف کارزار دیکہتے ہی دہوتیوں میں پاخانہ پیشاب
پہر دیں یہہ کام شجاعوں اور جوانمردوں کا ہے کہ آب شمشیر کو زیادہ آبحیات سے سمجھتے ہیں اور طامعان حطام دنیویہ

کو بھی کچھ کام نہین جیسی مہاراجہ سری کرشن چند تھے کہ ہمیشہ بطمع عہدون یا بطمع ملک ہوا کئے باعث قتل خلق ہوئی اہل اسلام البتہ اس قسم کی جنگ جدال کو معیوب اور نہایت مذموم اور باشد ضلال سمجھتی ہین اور پہہ بین بھی ہمارے اس جلوسی ہمت کی بہت منت وثنا ہی مگر چونکہ اہل ہند از بس جبان القلب اور طامع دنیا مین اور دین وملت سی بمراحل دور ہین یہ لئے خدا کی راہ مین جان دینی اور جہاد کرنے سی متنفر رہین اگر کہین لڑتے بھی ہین تو صرف بطمع دنیا کے نہ امید نجات اخروی بڑے تعجب کی بات ہے کہ ملک مال اور عورات پر لڑنے کو مذموم سمجھا نہین بلکہ ایسی لڑنے والونکو اوتار کرکے مانین اور جو لوگ خدا کی راہ مین جان دین اور دفع ظلم اور شر وفساد کیواسطے جہاد کرین اونپر الزام خونریزی کا دہرین کیا خوب کہا ہی فاضل بت شکن نے ؎ مگر بود مش زہندوستان نمونہ * کہ باشد کار ہندو واژگونہ ÷ **قولہ** ملک گیری کرفی الحقیقت دہند تہری ہے جدال وقتال سی مربوط ومنوط ہی انتہی یہان بھی وہی جہالت ہندوانہ لالہ جی نے صرف کی کیونکہ ملک گیری مقولہ فعل سے اور وحدت مقولہ کم سے دو چیزونکو کہ مقولہ ہای مختلفہ سی ہین ایک تو متحد فرماتے ہین اور ایک کو دوسرے پر حقیقۃ محمول کرتے ہین اور باوجود اسکے نے سلیقگی اور بیجا انی خیال خام دیری کا بکاتے ہین **قولہ** خلاصہ آنکہ جہاد سبب قبول ایمان نہین ہوسکتا کیونکہ ایمان متعلق بتصدیق دل کے ہے جان نہ با قرار زبان ودہان انتہی اس خلاصہ کو تو لالہ جی آپنے بہت ہی طول دیا ایک معنی کیواسطے الفاظ مکرر کام مین لائے دل وجان زبان ودہان خوب خلاصہ کیا ایک سطر پہلے اس سی یہی مضمون بعد لفظ حاصل آنکہ رقم فرمایا تیسری سطر مین وہی مضمون بلفظ خلاصہ آنکہ لکھا آگے اس کے ایک ہی سطر بعد سب قطع نظر کرتے ہو عجب جال ہے آپکا بات تو کچھ بن نہین آتی بیفائدہ الفاظ لکھ لکھکر واسطے اغوا جہلاء ہند کے کتاب بڑہاتے چلے جاتے ہو اب سنئے جواب اپنی الحاصل وخلاصہ آنکہ کا دعوی یہہ ہے کہ جہاد سبب قبول ایمان نہین ہوسکتا اور اسپر آپ یہہ دلیل لائے کہ ایمان متعلق بتصدیق دل ہے نہ باقرار زبان مگر اس دلیل سے مدعا آپکا ہرگز ثابت نہوا ممکن ہے کہ جہاد سبب تصدیق دل بھی ہو آپ پر واجب تہا کہ کوئی دلیل ادہر پر قایم کرتے اور یہہ جو یہہ قضیہ لکھا ہی کہ ممکن ہی کہ جہاد سبب تصدیق دل ہو اسکی نقیض پر کوئی برہان عقلی نقلی لاتے نہ یہہ کہ جو مدعا ہی اوسیکو مکرر کبھی الحاصل کے بعد کبھی خلاصہ آنکہ کے بعد لکھدیتے اب سنئے کہ آپنے جسقدر قضیہ بیان لکھی سب غلط ہین الحاصل کے بعد جو آپنے یہہ قضیہ لکھا کہ قبول ایمان وحدت ارادی ہے یہہ تو بالبدیہۃ غلط ہے کیونکہ آپ اس شی کو جو مقولہ کم سی ہے اوس شی پر محمول فرماتے ہین کہ جو مقولہ انفعال سی ہے اور یہہ بالبدیہۃ باطل ہے پھر آپنے یہ ایک قضیہ اور لکھا لا بد پند وموعظ پر موقوف ہے حالانکہ ہماری کچھ منحصر نہین کیونکہ ہماری شریعت مین یہہ حکم موکد ہے کہ قبل از شروع قتال کے ابتداء وعظ بلیغ فرمایا جاوے

پس جس چیز پر قبول ایمان بقول آپکی موقوف ہی وہ بھی حاصل ہوئی اور ہرگاہ کہ قبول ایمان جس شی پر
بقول لالہ جی کے موقوف تہا وہ بہی حاصل ہوگئی تو آپ کا دعوی بالکلیہ باطل ہوگیا پہر آپنے ایک قضیہ لکہا
کہ ملک گیری کہ فی الحقیقت وحدت قہری ہی جدال و قتال سی مربوط اور منوط ہی اول تو یہہ بہی قضیہ آپکا بالبدیہ
غلط ہی کیونکہ یہاں بہی آپنے ایسی شی کو جو مقولہ کم سی ہی ایسی شی پر محمول فرمایا جو مقولہ فعل سی ھی اور یہہ
امر بالبدیہہ ممتنع ہی ثانیًا اسپر کیا دلیل ہے کہ ملک گیری جو بنیت اعلاء کلمۃ اللہ اور دفع شر و شرا اور پاک
کرنے روی زمین کے جرائم اور شرور سی ہو سبب قبول ایمان کے نہو دیکہیی ثمرہ اس نیت نیک کا بلاد ہند
مین ہی کہ قبل از غلبہ اسلام کے دیار ہند مین نام بہی خدا پرستی کا نتہا اور بت پرستی اور دیوتا پرستی تمام ملک
مین پہیل رہی تہی اب لاکہون آدمی ہندی نژاد ہر قوم کے گرویدہ ایمان بدل و جان موجود ہین پہر آپ کس منہ سی
ایسی امر کا دعوی کرتے ہین کہ بالبدیہہ بحکم مشاہدہ باطل ہی اصل یہہ ہی کہ بہت اسباب اور علل ایسی ہین کہ
بسبب غلبہ کفر کے مانع قبول ایمان ہین مثلًا حب جاہ، قبول خلائق اتباع حکم سلطان پابندی رسم و
رواج جاہلیت و علی ہذا القیاس اور بہی بہت امور ایسی ہین کہ مانع قبول نصیحت اور وعظ کے ہین جن جن بلاد مین
کہ تسلط کفار کا ہی کوئی مومن وہان جاکر کچہہ نصیحت وہان کے باشندونکو نہین کرسکتا نصیحت تو درکنار وہان جا بہی
نہین سکتا پس جب اس قسم کے موانع مجتمع ہون اور وعظ و پند موثر نہو سکی تو واجب ہے کہ از روی قہر ان موانع
کا قلع و قمع کیا جاوی جب وہ موانع منقطع ہو جاوینگی تو یقین واثق ہی کہ عمومًا بندگان خدا راہ پر آجاوینگے
دیکہئے یہی کہ جبتک کنس مقہور نہوا تب تک باشندگان متہرا در براہ نہوئی اور نیکو کار رونہ پہنچے اسی بنا پر فیصل
راجہ دہرم پرب ۱۲ مہابہارت دیکہئے اوسمین لکہا ہی کہ راجہ کسکی راجنی بد شکل درگرفت راجہ سبب آن پرسید
گفت کہ اگرچہ در ملک خود عدل میکنی لیکن قریب تو کہ سلطنت سلطان دیگر ہست در ملک او زنا و عصیان
بسیار می شود او را چرا باز نمیداری اگر باز نیاید بادی جنگ کنی و او را بکشی و ملک او را بگیری تا در
مردم گمراہی رو ندہد انتہی اب رہی یہہ بات کہ یہہ احتمال ہی کہ بعض آدمی ایسی بھی ہونگی کہ بسبب خوف جان کی صرف
زبان ہی سی اقرار کرینگی اور دلمین اونکی کفر راسخ ہوگا سو یہہ کچہہ اندیشہ کی بات نہین ہمکو حال دل کا معلوم
نہین ہم ظاہر حال پر حکم نافذ کرتے ہین یہہ بھی اونکا اس محاصرہ بالکفر سے بہتر ھی کیونکہ جب وہ اس درجہ پر
مطیع اسلام اور تابع احکام ہین گو کہ ان کو ثمرہ اخروی اس اظہار زبانی سے کچہہ نملیگا پہر بھی احتمال شرور
و فساد اور شیوع خصایل ذمیمہ کا مرتفع ہو جاویگا اور بعید نہین کہ بعد چندی سمجہہ سوچکر وہ بہی مومن خالص
ہو جاوین اور اگر وہ نہونگی تو اولاد اور ذریات انکی تو ہر آئینہ خصایل حمیدہ اور عقاید صحیحہ بسبب فیضان
صحبت مومنین کے حاصل ھی کرینگی چنانچہ یہہ امر بحکم مشاہدہ اور تجربہ کی دیار ہند اور دیگر بلاد مین ثابت

ہو چکا ہی الغرض جس امر کا دعوی لالہ جی نے کیا تہا اوسکی مقدمات سی ہرگز ثابت نہوا اور وہی خود بھی اسی دلیل سے سمجھ
لئے کہ واقع مین یہہ مقدمات انکی مثبت مدعا نہین لہذا اس گفتگو ہی بیہودہ سی انہون نے قطع کرکے فرمایا **قولہ**
قطع نظر ازین ایمان زبانی موجب نجات ہی یا نہین انتہی کیا مجمل تقریر لالہ جی نے کی یہان تو بحث جہاد ہی ایمان
زبانی کا کیا تذکرہ ہی واجب تہا کہ پہلے اس امر کو ثابت کرتے کہ جہاد ثمر ایمان قلبی نہین بلکہ صرف موجب ایمان
زبانی ہے پھر اس یہہ منفصلہ معرض بحث مین لاتے تو ایکبات بھی تھی خیر اسپر بھی ہم کہتے ہین کہ حق بھی انہین کی
ہے یعنی احکام دنیوی مین جان اور مال اوسکا بچ جاویگا اور احکام اخروی مین یہہ نفاق کچھ کام نہ آویگا
**قولہ** بر تقدیر تسلیم شق ثانی حکم جہاد بیفائدہ ہی کیونکہ بجبر و زور ایمان دلی و تصدیق باطنی ناممکن ہی اسکے
لالہ جی جس چیز سی آپ نے قطع نظر فرمائی تہی پہر اوسیکا اعادہ کیا اس قطع نظر سی فائدہ کیا حاصل ہوا اگر یہہ
مقدمہ آپکا کہ بجبر و زور ایمان تسلیم کرلیا جاتا یا برہان عقلی ثابت ہو جاتا تو پہر نظر اور قطع نظر مین بحث ہی کیا
تہی ہرگاہ وہ مقدمہ آپکا غلط محض ہی تو چاہو پیش نظر رکہو یا اوسی قطع نظر کرو ہر حال مین سب تقریر آپکی
محض یاوہ سرائی ہی وہی ایک بنیاد فاسد اصل ہی کہ اوسپر استدلال کو مبنی کیے جاتے ہو کبھی الحاصل کے بعد
اوسکو لے آتے ہو کبھی خلاصہ انکہ کے بعد کبھی قطع نظر کے بعد اب ہم خود آپ ہی کے اقرارات سے
اس قول کو کہ حکم جہاد بیفائدہ ہی باطل کرتے ہین آپ نے غیر متعدد مقامات پر اقرار کیا ہی کہ شیوع اسلام بلاد
عرب اور روم اور شام اور ترکستان اور ہند اور دیگر بلاد مین بسبب جہاد کے ہوا ہی اور یہہ امر بدیہی ہی کہ اب روے
زمین پر مسلمان جسقدر ہین اونمین ظاہر اکوئی منافق نہین بالفرض اگر کوئی ہوویگا بھی تو نہایت کمتر کہ اوسکا
وجود کالعدم ہے جب خود آپ ہی کے اقرار کے موافق جہاد نے اسقدر فائدہ بخشا کہ روے زمین پر دین متین
ایسی کثرت سی پھیل گیا اور کفر و بت پرستی جو ایک عالم مین پھیل رہی تہی بدرجہ غایت رو بہ تنزل لائی آپ
کس منہ سی کہتے ہین کہ حکم جہاد بیفائدہ ہی الا لوجہ لیس فیہ حیاء ہم اوپر ثابت کرچکے ہین کہ حکم جہاد طرح طرح
مثمر افادات کثیرہ ہی اگر دس آدمی ازراہ نفاق اطاعت اسلام کرینگی تو ہزار آدمی بطوع و رغبت ایمان
لاوینگے اور بیہودہ منافقین بھی رفتہ رفتہ مخلصین ہو جاوینگے اور اونکی ذریات تو بالیقین داخل زمرہ مسلمین
مخلصین ہونگی چنانچہ یہہ بات بحکم مشاہدہ اور تجربہ کی ثابت ہی **قولہ** لب لباب آنکہ جہاد مانع ایمان دلی
ہی انتہی پہر وہی دیوانونکی بڑ لالہ جی کچھ دماغ کا علاج کیجیے آپکا جیتا چل گیا ہو وہی ایکبات ہی کہ باربار اوسکو
کہی چلی جاتے ہو جب آپ خود اقرار کرتے ہین کہ بسبب جہاد کے روم و شام و فرس و ہند مین شیوع اسلام
ہوا برخلاف اوسکی آپ کا یہہ کہنا کہ جہاد مانع ایمان ہی اور بوسیلہ جہاد کوئی ایمان نہین لاتا آپکی سخت بیحیائی
ہی **قولہ** قطع نظر ازین آلی **قولہ** بوسیلہ جہاد کوئی دل سی نہین لاتا انتہی یہہ قطع نظر بھی اعادہ پہلی

قطع نظر کا ہی اسمین وہی مقدمہ باطلہ مدار استدلال ہی اب اس سی زیادہ حماقت لالہ جی کی دیکھنی چاہئی اور ایک
قطع نظر لاتے ہین وہ قابل تماشا ہی فرماتے ہین قطع نظر ازین ہر کار کہ آسانی میسر ہو اوسکی لئی جدال وقتال
حق ہے یا باطل بر تقدیر تسلیم شق اول خدای اسلام کو لازم ہی کہ کسی کام مین بغیر جبر و اکراہ لقمہ توڑ ہو اور
بر تقدیر تسلیم شق ثانی اوتعالی آسانی اور بدون اکراہ لوگونکو مسلمان کرسکتا ہی یا نہین اگر کرسکتا ہی
تو کیونکر آیت جہاد نازل فرمائی اور اگر نہین کرسکتا تو قادر مطلق نہین انتہی ہم کہتی ہین کہ جو کام بدون جنگ و
قتال کے حاصل ہووے اوسکی واسطی جنگ و قتال ضرور نہین یہی حکم ہی ہماری شریعت کا چنانچہ جو لوگ کہ بمجرد پہونچنے
دعوت اسلام کے ایمان لی آئی اور دین اسلام قبول کیا اونپر جہاد نہوا نجاشی بادشاہ حبشہ کا بمجرد دعوت اسلام
کے ایمان لے آیا اوسپر جہاد نہوا راجگان ہند نے باوجود دعوت اسلام اور مبالغہ پند و حفظ سرتابی کی اور
کفر سی باز نہ ہوا اونپر جہاد کیا گیا پہر لالہ جی کی حماقت دیکھئی کہ مقسم تو وہ امر قرار پایا کہ جو آسانی یعنے بدون
اکراہ حاصل ہو جاوی اور شق ثانی مین مقسم کو ایک قسم قرار دیا تو انکی اس تقریر سی تقسیم الشی الی نفسہ
الی غیرہ لازم آئی باشاراللہ جب یہہ حال ہی سرآمد حکمای ہند کا تو کیون نہ خطہ ہند بلفظ جہالت آباد مشہور
ہووی چونکہ لالہ جی نے ازراہ جہل مرکب کے یاوہ سرائی بہت کی ہی اور جواب تحقیقی سب یاوہ سرائیون کا بہت
جگہہ پا چکے ہین اور پہر باز نہین آستے لہذا اب مجکو تکرار جوابات تحقیقی کا ضرور نہین لہذا اب مین انہین کے اقوال
سی اونکی یاوہ سرائیون کو رد کرتا ہون لالہ جی ۱۶۱ کی سطر دوم مین یہہ امر مہد کر چکے ہین کہ سبب قبول ایمان
صرف وعظ و نصیحت ہی پس ہم استفسار کرتے ہین کہ بقول لالہ جی خدا تعالی بدون وعظ و نصیحت کے لوگون کو
روبراہ لاسکتا ہی یا نہین اگر لاسکتا ہی تو پند و نصیحت مین جانفشانی اور رائگانی اوقات کیا ضرور ہے سے
چو کار بیفضولی من برآید ٭ مرا در وی سخن گفتن نشاید ٭ اور اگر نہین کرسکتا تو قادر مطلق نہین علاوہ بران اگر
پند و نصیحت ہی سبب قبول ایمان ہی تو سری کرشن جی اسرون پر جہاد کیون کیا کنس کا خون مہاراجہ کرشن چندر نے اپنے
سر پر کیون لیا اور علی ہذا القیاس بہت سی ظالمون سی کیون لڑی صرف پند و نصیحت سی جو چیز حاصل ہوسکتی تہی اسکی
لئی نوبت مقاتلہ عظیم کی کیون پونہچائی اور اگر وہی باوجود پند و نصیحت کی روبراہ نہوئی تہی تو یہہ قول لالہ جی کا
کہ سبب قبول ایمان صرف وعظ و نصیحت ہی صریح غلط ہو گیا کہ باوجود قیام سبب کے حاصل نہوا قولہ علاوہ
ازین حفاظت کفار مرعوب کردگار ہی یا نہین بر تقدیر تسلیم شق اول اوتعالی نے کیونکر محمد صلعم کو قتل کفار
پر مامور فرمایا اور کسواسطی بہ تلطف و تعطف سوی اسلام نہ بلایا بر تقدیر تسلیم شق ثانی لازم آتا ہی کہ کفار بغیر
حفاظت اوتعالی زیست کرتے ہین انتہی ہم کہتی ہین کہ حفاظت بدکرداروں اور ظالمون کی اور دائم کہنا
دیوار ظلم کا مرعوب کردگار ہی یا نہین اور اگر ہی تو اشلوک ۱۲ کرشن گیتا مین کیون کہتا ہی کہ اوسکی استقبال

بدکردار ہون اور اگہاڑ نے دیو از ظلم کے پیدا ہوا ہون اور اگر نہین تو بقول لالہ جی اشرار بغیر حفاظت اونکے
کے زیست کرتے ہین اور خدای ہنود کی حفاظت کو طاق مین دہرتے ہین غالب ہی کہ لالہ جی اسکی جواب مین یہہ
کہین کہ مذہب ہنود مین ارواح واجب الوجود ہین اور ارواح کیواسطی ازل سی ہی اجسام لازم ہین کیونکہ اگر
اجسام اونکو لئی ازل سی لازم نہون تو حدوث تعلق ابدان کا ارواح سی لازم آویگا اور سب اصول و
فروع ہماری درہم برہم ہو جاوینگی پس اجسام بھی واجب بالغیر ہوی یعنی وجوب اونکا وابستہ ساتہہ وجوب
ارواح کے ہوا اور جب ایک صفت وجوب وجود ارواح اور اونکی اتباع کی بمقابلہ خدای ہنود کی قائم
ہوگئی تو اونکو کیا پروا خدای ہنود کی رہی پس مذہب ہنود پر کچہہ قباحت اسمین نہین کہ اشرار بغیر حفاظت
خدای ہنود کے موجود اور باقی رہین جس طور پر کہ وہ ایجاد ارواح پر قادر نہین اسیطرح پر اونکی القا اور فنا
پر بھی قادر نہین اور وہ تو اکیلا ہی میان تو ایک لشکر کا لشکر واجب الوجودون کا موجود ہی اگر ذرا بھی کل
ہلاویگا تو اس لشکر جرار کے ہاتہہ سی بہت ذلت اوٹہاویگا اور مصیبت بالای مصیبت یہہ ہے کہ ستیارتہ پرکاش مجریہ
مین مرقوم ہی کہ مایا کے معنی ارادہ الہی کے ہین اور مایا مقید و فانی ہی اور جیو آتما مطلق و لا زوال ہی جیو آتما
کو قدرت ہی کہ مایا کو فنا کری کہ مایا فانی ہی اور جیو آتما جاودانی انتہی اگر جیودون کے مضرت کا دلمین ارادہ ہی کریگا
تو سب جیو ملکر اوسکی ارادہ ہی کو فنا کر دینگی علاوہ بران خدای ہنود تو بموجب تصریحات بید کے محض
لاچار اپاہج اکرتا ہے واقع مین اوس سی حفاظت موجودات کی کب ہو سکتی ہی پس الزامات مذکورہ ہنود پر
وارد نہین ہو سکتی البتہ یہہ جواب اونکا اونکی اصول پر لاجواب ہی **قولہ** قطع نظر ازین جہاد سی کفار
کی نیستی اور نابودی مطلوب و تعالی ہی یا اسلام لانا انتہی لالہ جی فرماوین کہ یہہ قضیہ انکا منفصلہ حقیقیہ عنادیہ
ہی یا مانعۃ الجمع یا مانعۃ الخلو اگر یا مانعۃ الخلو ہی تو استدلال اونکا محض ناتمام ہی کیونکہ تقریب اونکی منع جمع یا
منع خلو کی صورت مین ہرگز تمام نہین ہو سکتی بلکہ منحصر ہی اوپر تضاد جزئین کے اور یہہ منع جمع یا منع خلو
کیصورت مین متصور نہین اور اگر اونکی ذہن مین منفصلہ حقیقیہ عنادیہ ہی تو توجیہ دلیل اوپر تضاد جزئین کے
رکہتے ہون پیش کرین اور بغیر دلیل تو لالہ جی کی حقیقت کیا ہی بقول الشست کے برہما جی کا قول بھی لایق
التفات کے نہین پس باطل ہو گئی سب خرافات اور یاوہ سرائیان لالہ اندرمن کی لالہ جی ہم آپ سی خواہی نخواہی
ان مراتب کا جواب لینگے یہہ سبزی منڈی یا بنئے کی ہاٹ نہین کہ منہ مین جو آیا سو بک دیا یا آپ ہمارے
مواخذون کا جواب بکر استدلال کو درست کیجئی یا داد انصاف دیجئی اور الزام جہالت کا اپنی اوپر لیجئی اگر آپ
نے ہماری مواخذات کی جواب نہ دئی اور ساکت ہو رہی یا ٹال بال بموجب عادت کے بتائی تو سمجہا جاویگا
کہ اہل ہنود ہمیشہ کے جاہل ہین اونکو کسی فن مین سلیقہ نہین اور اگر مقدمات استدلال کو قاعدہ کے موافق

درست کرکے اپنے پیش کیا اور عنادجز نہین ثابت کردیا تو ہم اوسوقت آپکو جواب تحقیقی بھی دینگے اور جواب
الزامی بھی غرضکہ جبتک ہماری مواخذون سے آپ نجات حاصل نکرلین گے اور قاعدہ کے موافق دلیل
ومقدمات دلیل کو درست نکرلین گے تبتک ایسی یاوہ سرائیون کیطرف کچھہ التفات نکیا جاویگا صاحب اعجاز
نے لالہ جی کو بہت لتاڑا اور اونہین کی جوتی اوراونہین کا سر کیا اور کہا کہ اگر خدا ہی مقصود مطلق ہوتا تو
تنزلات جسمیہ یعنی اوتار لینا کیون اختیار کرتا اور راون اور کنس وغیرہ کو اسقدر مہلت ندیتا اور جب نوبت جنگ
وجدال مین پڑتا تو لالہ جی نے صاف میدان مین پیٹھ دکہائی اور ایسے بھاگے کہ آگے پیچھے کی سدت نرہی
جسطرح مہاراجہ کرشن چندر جراسندہ اور سسپال کے سامنے سے سترہ میدان چھوڑ بھاگے تھے لالہ جی نے بھی
وہی طریقہ اختیار کیا مگر بقول آنکہ ہرکہ دست از جان بشوید ہرچہ در دل دارد بگوید پیچھا پھر پھر کے کچھہ
بھی کہتے گئے کہ اوتار لینا ضروریات سے ہے کہ بدون اوتار دیدار پروردگار ناممکن ہے کہ مستلزم اجتماع النقیضین
ہے انتہی لالہ جی ایسے بدحواس تھے جنے دیدار کا یہان کیا تذکرہ ہے وہ تو اشلوک ۴۴ مین فرماتے ہین کہ
مین قاتل ہون واسطے قتل خلق کے مجسم ہوا ہون ۱۶۹ جب اخلاق حمیدہ کم ہوجاتے ہین اور شر وفساد زیادہ
ہوتا جاتا ہے اعتدال دینی کو ایکصورت پیدا ہوتی ہے وہ مین ہون ۱۷۰ واسطے مدد دینے نیکون اور استیصال بدون
کے اور قائم کرنے بنیاد عدل کے اور اوکھاڑنے دیوار ظلم کے پیدا ہوا ہون تاکہ آیندہ کوئی اپنی حد سے
باہر پاؤن نہ دہرے اور افراط وتفریط ہونے نپاوے انتہی آپ کیا دیدار لئے پھرتے ہین وہان تو باعث ظہور سفاکت
ظاہر ہے اور تنزلات جسمیہ سے مقصود قتل عام ہے چنانچہ یہی امر اور بہت کتابون سے واضح ہے آپ سے کچھہ بات
نہین آئی صاحب اعجاز نے آپکو نہایت عاجز کیا خیر ہم آپکو اس کروٹ پر بھی داغی کرتے ہین آپ نے دلیل ضرورت
اوتار لینے کی یہہ لکھی کہ بدون اوتار دیدار پروردگار ناممکن ہے تو ظاہرا آپکے ذہن مین یہہ ہے کہ دیدار پروردگار
ضروریات سے ہے سو یہہ زعم آپکا باطل ہے اگر کوئی دلیل ضرورت دیدار پروردگار پر رکھتے ہو تو پیش کرو اور
بے دلیل تو برہما کا قول بھی مردود ہے آپکی تو اصل ہی کیا ہے پہر اگر دیدار پروردگار ضرور ہے تو آپ کے
حق مین اور جملہ آن ہنود کے حق مین بھی ضرور ہے جو ایام مرجانے اور کم ہوجانے اوتارون کی موجود
ہون حالانکہ اونکو دیدار اوتار کا میسر نہین ہوا اور جب دیدار اوتار کا میسر نہین ہوا تو ضرورت مطلقہ
کہان باقی رہی ضرورت مطلقہ تو دوام سے بھی خاص ہے حالانکہ دوام بھی باقی نرہا پس باطل ہوگیا
آپکا یہہ قضیہ ضروریہ کہ اوتار لینا ضروریات سے ہے پہر یہان سے بہت صاف ثابت ہوگیا مجسمیہ ہونا ہنود
کا جس سے آپ کئی جگہہ انکار کرچکے ہین کیونکہ یہہ ظاہر ہے کہ اوتارون مین جو کچھہ مرئی ہے یہہ جسم عنصری مرئی ہے
پس جب آپکے عقیدہ مین دیدار شی مرئی یعنی جسم کا عین دیدار خدا تعالی قرار پایا تو ہونا جسم کا عین خدا کے اتحاد

لازم آیا پس آپکے مجسمہ ہونے مین کیا کلام رہا پہہ تو لالہ جی تمنے خوب جواب دیا الزام مجسمیت کو سر پر لیا اور عجز اور
صاحب اعجاز کچہہ بھی دفع ہوا پہر آپ نے بہاگوت کے ادہیاے ۲۱ اسکند ۱۱ دیکہی ہو اوسمین یہہ لکہا
ہو کہ جو تم یہہ بات کہو نارائن اپنا سی کو کیا کارن تہا جو منکہہ سریر دہارن کرا سو اسکا یہہ کارن ہو کہ
بدریو دیو کی نے پچہلے جنم مین ادگر تپ کرا تہا اور جب بہوجی نارائن نے درشن دیا اور کہا ہو وی بر مانگ
تب انہون نے یہہ بر مانگا تم ہمارے پوتر ہو اس کارن سری لوکناتہہ نے اپنی بچن کے پرتپال کرنیکو اور
پرتہی بہار نرورت کرنے کو اوتار دہارن کرا تہا انتہی یعنی اگر تم یہہ کہو کہ نارائن کو کیا کام تہا جو آدمی کا بدن
اختیار کیا تو اسکا یہہ سبب ہے کہ بدریو دیو کی نے پہلے جنم مین ریاضت کی تہی اور نارائن نے اونکو اپنی
زیارت کرائی اور اجازت دی کہ مراد مانگ تب اونہون نے یہہ مراد مانگی کہ تم ہمارے بیٹے ہو اس سبب سے
مالک عالم نے اپنے قول کے پورا کرنے کو اور زمین کا بوجہہ اوتارنے کو اوتار لیا تہا فقط دیکہو تو کیا خبط
مضمون ہے اگر کرشن جی نارائن کے اوتار ہین اور نارائن خدا ہے تو یہہ کیسی خدا ہین کہ اپنی مخلوق کے بیٹے
ہونیکا اقرار کرتے ہین اور بیٹا بجاتے ہین اور اگر خدا نہین تو سب آپکی تقریرین اور آپکا اعتقاد باطل ہے
پہر یہہ بہی فرمایئے کہ وہ عہد کرنیوالا کوئی جسم تہا یا کوئی روح تہی اگر جسم تہا تو اوس جسم نے اوتار نہین
لیا تہا بلکہ یہہ جسم جو کرشن کا تہا بقول آپکے بہی حادث تہا اور اگر روح تہی تو یہہ دعوی آپ کا کہ بلا واسطہ
روح کے جیسان جنین کرتا ہے باطل ہوگیا اور اسکی کیا معنی کہ بدون اوتار دیدار پروردگار نا ممکن ہے ذرا
تفصیل اسکی کیجیئے برہما جی کی تقریر کے موافق تو سب مخلوق اوتار ہین چنانچہ مقولہ انکا آگے نقل کیا جاویگا
پہر کرشن اور رام چندر و پرسرام وغیرہم کی کیا خصوصیت ہے کہ اونکے وجود سے دیدار پروردگار حیز امتناع
سے خارج ہوکر مرتبہ امکان کو پونہچ گیا اگر واقع مین دیدار پروردگار ممتنع بالذات ہے تو کوئی چیز اوس
چیز کو امتناع سے خارج نہین کرسکتی کیونکہ جس شی کا وجود ممتنع بالذات ہے اوسکا حصول ہرحال مین محال ہے
اور اگر دیدار بالذات ممکن ہے تو بغیر وجود اوتارون کے بہی ہوسکتا ہے کچہہ ضرورت اسکی نہین ہے کہ ایسی
امر ممتنع بالذات یعنی وجود اوتارون کا التزام کیا جاوے علاوہ بران چونکہ یہہ اہم عقاید ہنود ہے پس واجب
ہے کہ ثبوت اسکا بیدون سے کہ جو آپکے عقیدے مین کتب سمانی ہین دیجیے حالانکہ بیدون سے برخلاف اسکے پایا جاتا
ہے چنانچہ بحث اسکی مفصل سوط الجبار اور ختم المبین اور اور رسایل مین مرقوم ہوئی ہے سوای اسکے بہت دلایل
سے ان رسایل مین ثابت کردیا ہے کہ یہہ اشیاء جو بموجب تصریحات کتب ہنود کے بشن کے اوتار ہین خدا
اوتار نہین اور بشن خود بتصریحات کتب معتبرہ ہنود خدا نہین ہے بلکہ ایک دیوتا ہے دیکہیے ادہیاے ۸۸
بہاگوت اسکند دہم لکہتا ہے کہ شیو اور برہما اور بشن تینون دیوتا پار برہم کا انس ہین بر بہار جو گن روپ

بشن ستوگن شیو تموگن سروپ ہین اور برہمہ نرنکار ان سے پرے ہی الخ اگر کہو کہ بہاگوت کے دوسرے اسکند
مین ۲۴ اوتارونکو جنکی تفصیل اوسمین ہی اوتار نارائن کا لکہا ہی اور بالیقین وہان سے مراد لفظ نارائن سے خدا
ہی نہ بشنو نارائن برادر نر تو جواب اوسکا یہہ ہی کہ اوسی کتاب سے ظاہر ہی کہ مراد مولف بہاگوت کی اوتار سے
خدا نہین ہی جسکے لالہ جی قایل ہین اور باینہمہ خود اوسی مقام سے واضح ہی کہ یہہ حکایات واسطے احمقون کے برہمنو
نے موافق عادات جبلی اپنی کے بنالی ہین چنانچہ خود برہما جی کا مقولہ اوسمقام پر اسطور پر منقول ہی کہ جب
تلک اگیان ہی ان ۲۴ اوتارون کو نارائن جانکر لیلا اونکی گاین کرے اور دہیان اونکی سروپ کا دہرے
اور یہہ ۲۴ اپنی بدہ پرمان برنن کرے ہین اور نہین تو جو کچہہ سرشٹ دیکہتا ہی تو سب روپ نارائن کا ہی نارد
بشن اور برہما اور مہادیو بہی اوتار نارائن کے ہین کس کارن کہ انہین نارائن نے اپنی شکت دی ہی اور
مین اوتپت کرتا ہون اور بشن پرتپال اور مہادیو سنگہار کرتے ہین انتہی یعنی جبتک جہل اور نادانی رہے
ان ۲۴ اوتارونکو نارائن جانکر قصے اونکے بیان کرتا رہے اور دہیان اونکی شکل کا کرتا رہے اور یہہ ۲۴ اوتار ہمنے
اپنی سمجہہ کے موافق بیان کئے ہین ورنہ جو کچہہ مخلوق نظر آتی ہی یہہ سب شکل نارائن کی ہی نارد بشن اور برہما
اور مہادیو بہی اوتار نارائن کے ہین اسلئے نارائن نے اونہین اپنی قدرت دی ہی کہ مین پیدا کرتا ہون اور بشن
پرورش کرتا ہی اور مہادیو ہلاک کرتا ہی انتہی اس بیان سے کئی امر ثابت ہوئے ایک یہہ کہ ان ۲۴ کی تخصیص
مخصوص واسطے جاہلون کے ہی دوسرے یہہ کہ درحقیقت سب مخلوق مظاہر صفات باریتعالی ہین کچہہ خصوصیت
ان اوتارونکی نہین ہی تیسرے یہہ کہ جس طور پر بشن مظہر صفت ربوبیت ہین برہما مظہر صفت ایجاد اور مہادیو
مظہر صفت قہر کے ہین چوتھے یہہ بات ہی کہ یہہ تفصیل اوتارونکی کچہہ بموجب الہام اور وحی کے نہین بلکہ برہما
جی اپنی سمجہہ کو یہان کام مین لائے ہین الغرض ان تصریحات سے سب یاوہ سرائیان لالہ جی کی جو اوتارونکے
باب مین کرتے تہے اور وساطت اور عدم وساطت روح کو درمیان لاتے تہے باطل ہوگئین اور یہہ بہی ظاہر ہوگیا
کہ اگر دیدار پروردگار کا بقول لالہ جی کے ممتنع ہی تو راجہ رام چندر اور سری کشن اور کچہہ اور مچہہ اور بیاس
جی اور سور کے وجود سے حیز امکان مین نہین آگیا قولہ مستلزم اجتماع نقیضین ہی انتہی لالہ جی ذری
اسکی بہی شرح کی ہوتی کہ وہ نقیضین کیا ہین کہ درصورت اوتار احد النقیضین مرتفع ہو جاتی ہی اور در حالت
عدم اوتار مجتمع ہو جاتے ہین مین خلاف نہین کہتا اور بنظر خیرخواہی کے جناب مین عرض کرتا ہون کہ
جلد کچہہ علاج اپنا کیجیئے یہہ سب آثار مالیخولیا کے آپ مین موجود ہین بڑہتے بڑہتے کہین نوبت اور کچہہ نہ پہنچے
قولہ مسلمان دیدار خدا مسلمات سے مانتے ہین انتہی لالہ جی بید کبہی دیکہا ہی یا نہین نرسنگہ اوتر جامی
اپنکہید اتہرن بید کو پہر ملاحظہ کیجیئے شاید کہ آپکی جہالت دور ہو جاوے اگرچہ مجکو توقع اسکی نہین کہ آپ سا

فراق کم دراب حیات اوسکو معاملہ تک پونہچی بقول آنکہ ع اسپ دوڑ دونلے کہین اچہیتے ہین تو بہر بہی جبر میر ذمہ
ہی اوسکی بیان کرنے مین دریغ نہین کرتا چنانچہ گرر وہی سوال کرتا ہی کہ تمنے آتما کو دیکہا ہی جواب دیکہا ہی کہ جو
بہداجدا کرنیوالا ہر کام کا ہی وہ وہی ہو اور جسکا غور و بزرگ گواہ ہی اور جو تمام حواسون کا فاعل ہی اور جو سب
سے اول ہی اور جو شیلدی اور ختم سے منزہ ہی اور جو لاثانی ہی اور جو وقف ہر ایک دل کا ہی اور جو تلے سہات
سے اور جو ہر شی مین موجود ہی اور جسکی منور تمام عالم ہی جسکی روشنی دنیا سے بھی چھپائی نہین جاتی اور وہ
برہمہ اور آتما ہی سوال جو تعریف تمنے کی یہہ سب حواس کی محسوس ہوتی ہی اور اوسکی صفت وہ ہی کہ جو اسکو
ظاہر دوسری تمنے کیا دیکہا جواب مین نے نہین دیکہا کہ وہ ہی سے نظر نہین آتا ہی سوال اچھی طرح سمجہ مین نہین آیا
جو تمنے بیان کیا پس مکرر بیان کرو جواب آتما کو تلاش کرو نظر آویگی مگر اس ترکیب سے کہ سواے آتما کے اور کچہہ
بیچ مکو پس آتما ذات ہوجاوگے وہ غیر نہین ہی اور غیر کی سے نظر نہین آتی ہے انتہی اب فرمائیے کہ آپ کس منہ سے
مسئلہ ازتیر اعتراض کر سکتے ہین خود آپ ہی کے بید سے ثابت ہوا کہ جب ایسی حالت ہوجاوے جیسی بید مین مذکور
ہی دیدار خداے تعالی ہر گنیہ میسر ہوجاتا ہی اور چونکہ اہل اسلام جیسی حالت مین دیدار الہی کے قایل ہین وہ بھی حالت
ہی پس جو عقیدہ اہل اسلام کا ہی وہ خود آپکے بید سے بھی ثابت ہی نہ یہہ کہ جسطرح آپ دیدار الہی کے قایل
ہوتے اور الزام مجسمیہ ہونیکا اوٹہایا ہے ہر چہ گیرد علتی علت شود ہر کفر گیرد کاملی ملت شود قولہ
ما حصل آنکہ اوتار لیسنا بندگان مقبول کو جزای حسنات دینا ہی انتہی اس مہمل عبارت کے ہم معنی نسمجھے ذرہ
تشریح تو فرمایئے آیا مراد یہہ ہی کہ بندگان مقبول جو اوتار لیتے ہین وہ اونکی جزای حسنات ہی یا خدا تعالے
جو اوتار لیتا ہی وہ اوتار لینے کے بعد بندگان مقبول کو جزای حسنات دیتا ہی یا اوتار لینا خدا تعالی کا
عین جزای حسنات بندگان مقبول ہی ہمکو ان تینون معنون مین بہت بحث ہی اور ہم آپکی اصول پر تینون معنی
کے ابطال پر دلیلین اپنے پاس رکہتے ہین مگر جبتک کہ آپ بالتعیین تصریح اپنے اس قول کی نکرینگے تب تک ہم
متوجہ ابطال معانی مذکورہ نہونگے کیونکہ بیفائدہ طول دینا ہمکو منظور نہین ہی ہان جس وقت آپ ان کوئی
معنی معانی مذکورہ سے متعین فرمائینگے تو دیدہ باید کہ انشاء اللہ تعالی آپکے اس قول کو آپ ہی کے اقرارات
سے باطل کر دینگے کہ آپکو مجال بات کرنے کی نرہیگی قولہ یہہ بحث طول طویل ہی اور بقدر ضرورت جملہ ہند
مین تفصیل ہو انتہی طبع نازک طالب اختصار ہو گئی ہنوز تھکنے ہی جاتی تھی کہ جب اسباب مین گفتگو آویگی تو طبع
نازک جناب کی طالب اختصار ہوجاویگی یہہ کیا بات ہی کہ بحث اوتار مین کہ مقاصد اہم سے ہی اور داخل
اصول ہی جسجگہہ آپ سے مواخذہ کیا جاتا ہی تو مزاج عالی پر سے اختصار آجاتا ہی بیفائدہ کلام زبانی بہت سا جاری
رہتا ہی ایک صفحہ اور پرا ایک مضمون مکرر کو چند الحاصل اور خلاصہ اور قطع نظرون مین بیان فرمایا اور بعد عبارا

اور ان الفاظ کو طول دیا کہ ایک ایک معنی کو کئی کئی جملوں میں بتکرار لکھا ہے یہاں جو مقام تفصیل کا ہے طبیعت گھبرا
گئی تحفۃ الاسلام اور حملہ ہند میں بھی اسی مقام میں اختصار پسند آیا تھا جہاں ہی اسی بحث کو بہت گھٹایا خیر
جا معلوم ہوا سخن گفتن ہمین بس است کہ آپ پر من البلاغت بجز سمجھ میں گئے اپنے دلیلیں جو ہندو پنڈتوں ہوشیار ہو
جسقدر آپ نے تحفۃ الاسلام اور حملہ ہند میں لکھا ہے یعنی سوط الجبار علی متن الکفار اور فتح المبین علی جمیع
الشیاطین میں بہت دلائل عقلیہ اور نقلیہ سے اوسکو الیسار دکیا ہے کہ بعد اونکی ملاحظہ کے یقین تو یہی ہے کہ
اب پھر کبھی نام بھی اوتاروں کا نہ لینگے پھر ایکبات یہاں سے یہہ بھی ثابت ہوتی ہے کہ آپکے عقیدہ میں اوتار
لینا خدا تعالی کا صرف جزای حسنات ہے استیصال بدکاروں کے واسطے ہرگز نہیں کیونکہ مقصود قتل اشرار بھی اگر
آپ تسلیم کرینگے تو مورد اعتراض صاحب اعجاز ہونگے جسکا بیان اوپر گذرا اور اوسی اعتراض سے آپ نے
پیچھا چھوڑانے کیواسطے ظہور اوتاروں کا مخصوص جزای حسنات گردانا ہے مگر آپ کیسی ہی باتیں بنا دیں پہ جھوٹی
بات بن نہیں پڑتی آپکا پردہ خود اوتاروں کے مقال اور حال نے چاک کر دیا چنانچہ شرح اوسکی اوپر مذکور
ہو چکی پہر وہ اعتراض صاحب اعجاز کا اسپر بھی مندفع نہوا کیونکہ وہ اب یہہ کہہ سکتے ہیں کہ اگر خدا تعالی قادر مطلق ہوتا
تو تنزلات جسمیہ اختیار کرنے کی کیا ضرورت تھی بغیر اوتار لینے کے بھی جزای حسنات دیا جا سکتا تھا ہر چند کہ اوتاروں
کی بحث پہلی رسالوں میں بھی بہت ہو چکی ہے اور پہلے رسالوں میں آپ نے لکھا ہے کہ تمیز اوتاروں کی علامات خاص
سے ہوتی ہے اور ان علامات سے اوتار ور کہیشر میں تمیز ہوتی ہے آپکا یہ فرمانا کہ وہ علامات خاص بیان نہیں
کیں آپ نے بیاس جی کو رکہیشر کر کے تعبیر کیا ہے بہاگوت میں پہلے اور تیسرا اوتار اور گیتی اسکند میں اونکو
اوتار قرار دیا ہے ارجن شاگرد رشید کرشن کا کہتا ہے کہ ہم کرشن کو اپنے ماموں کا بیٹا جانتے رہے یہ نجانا کہ
یہہ خدا ہیں دیکھو اسکند پہلا بہاگوت کا اور یہہ جو بڑا جان نثار ان کا تھا کہتا ہے کبھی میرے خیال میں یہہ نہیں
آیا کہ کرشن جی خدا ہیں ہم آدمیوں نے اونکو خدا نجانا دیکھو اسکند تیسرا بہاگوت کا غرضکہ اس قسم کی اور بھی
تصریحات کتب ہنود میں موجود ہیں اب ہم لالہ جی سے دریافت کرتے ہیں کہ وہ کیسی علامات و آثار ہیں کہ اوتاروں
کی زندگی میں تو کچھ اونکے اثر کا ظہور نہیں ہوتا بعد مرجانے اوتاروں کے وہ بہت کام آتے ہیں اور نہایت درجہ
پر موثر ہوتے ہیں وہ کیسی علامات ہیں کہ ہنود کو ان علامات سے پہلے تو ان علامات کے ذریعہ سے اوتاروں کو خدا
نجانا اور پیچھے والوں نے ان علامات سے نتیجہ حاصل کیا پھر کیا وجہ ہے کہ حق بیاس جی تو وہ علامات آپکے
نزدیک بھی غیر موثر ہیں اور بھی کرشن وغیرہ خوب اثر کرتی ہیں ورنہی عنایت فرماکر جواب منصفانہ تحریر کیجئے
اور طالب اختصار نہو چونکہ بشبہ مضمون بیت سیدیت شکن کا صادق آویگا مصرعہ ع الہی دوستی
بیک دو سہ گفتار ہندوان ترا ثابت کہ خدای اوتار ہندوان تو قول مرا قول اوربھی بیاس وغیرہ کو خدا ہی

دیا اور قبل از صدور نیکی او دبی کے قتل کرنا خلاف قدرت کاملہ کے نہین بلکہ اقتضای عدالت اور سیاست ہی
کہ جبتک سئیات اشرار تحمیل نہین پاتی قطعاً سزا نہین دیجاتی انتہی لالہ جی نے اعتراض صاحب اعجاز کو
بہت مختصر کرکے لکہا ہی ہم مفصل تقریر لالہ جی کی جو تحفۃ الاسلام مین ہی اور تقریر صاحب اعجاز کی بلفظہا
لکہتے ہین لالہ جی نے تحفۃ الاسلام مین قادر مطلق پر یہہ اعتراض کیا اگر بعقیدہ محمدیان خدا قادر مطلق بودی
بنا بر رواج دین اسلام امر بجہاد نفرمودی بلکہ بدون آزار جانداری بمجرد ارادہ خویش دین اسلام را رواج
دادی و ہمہ کس را بریک دین متفق گردانیدی انتہی بلفظہ اوسکے جواب مین صاحب اعجاز نے لکہا کہ این ہرزہ
درائی معترض برہمزن خانمان عقاید بید و شاستر ہنود است کہ چہ بعینہ برو وارد میشود کہ گفتہ شود
کہ اگر خدای ہنود قادر بودی محتاج اوتار نشدی و مدد خداپرستان بقدرت مطلقہ خود نفرمودی نیز
صورت خوک نگرفتی و بشکل ماہی و خارپشت بر نیامدی کہ باین شان و سامان جلوہ و درشن دادن و
خود را بر پرستاران مشتاق دیدار وانمودن حسنی و خوبی ندارد و نیز جامہ تزویر باون برتن راست
نکردی و بل را فریب ندادی و نوسنگہ نشدی و نیز راون و کنس و کشپ را بیک طرفۃ العین از پرچہ واپیل
بلکہ باشارہ غیبی قتل کنانیدی و در رحم مادر نیامدی و خون حیض نخوردی و با عدا نجنگیدی و ایذا و
تکلیف بر نداشتی بلکہ خدا را تہذیب سرانجام مہام انام بس آسان بود مصدر اینہمہ خون دتیا ہی نیاید بد
و فتنہ و شورش چرا شد کہ دلیل بیرحمی و لاچاری است انتہی بلفظہ لطف ان دونو صاحبون کے مباحثہ کا
منحصر ہے اوپر دریافت مضامین کتب ہنود کی جو در بارہ علت غائی اوتار لینے کے مرقوم ہین اسلئے قبل اس
سو کہ ہم محاکمہ درمیان دونو صاحبون کے کرین عبارات بہاگوت اور شیو پران اور مہابہارت کی
لکہتے ہین ادہیا پہلے بہاگوت اسکند دہم متس (ماہی) روپ ہو بید ڈوبتی سی نکالے کچہہ روپ ہو
گرمیٹ پر دہارن کیا (کچہوہ کا روپ بناکر پہاڑ کو پیٹ پر دہرا) باراہ بن بہوم کو دانت پر رکہہ لیا
(سور بنکی زمین کو دانت پر رکہہ لیا) باون ہوکے راجہ بل کو چہلا (فریب دیا) پرسرام اوتار ہو چہتریون
کو مار پرتہی کشبہن کو دی رام اوتار لیا تب مہا دشٹ راون کو بدہ کیا (ہلاک کیا) اور جب جب
تمہاری بہگتون کو دیت دکہہ دیتی ہین تب تب آپ اونکی رچہا کرتے ہین نا تہہ اب کنس کے ستانے
سے پرتہی ات بیاکل ہو پکار کرتی ہی اوسکی بیگ سدہ لیجئے استرون کو مار ساد ہون کو سکہہ دیجئے انتہی
مہابہارت فصل موجہہ دہرم سانت پرب حاجی آن بود کہ از گرانی فسق دانوان زمین در آب فرو رود
برہما بعرض لشن رسانید پس برای ہلاک کردن قوم دانوان بصورت باراہ ظاہر گشت انتہی شیو پران ادہیائے
٥٧ ترجمہ منشی شنکر دیال فرحت سے تسنواب حال ہر ناکچہہ کا تم کو سنایا جسنی عالم مین تلاطم ڈالا زمین

کو صورت بستر لپیٹا ہوا ہر نگ کا غذ سبز لپیٹا ہو بغلمین دابکر وہ خود فراموش ہو ہوا تحت الثری مین جا کے
روپوش ہو جناب کشن جی تب ہو کے آگاہ ہو گئے پانی کے اندر شکل باراہ ہو کہا ہار دسویں اسد م انرہ روپوش ہو
کہ تا قتل عدد پاتال کر روپوش ہو گئی پھر خود بدولت زیر پاتال ہو بہی گرم رو غا یا نچسو سال بحر تری سے آئی خشکی
مین نکلکر ہو ہو منزور دیا بہ نامیدان بدلکر ہو رہی مدت تک زور آزمائی ہو بہم سرگرمی وچستی دکھائی ہو میگا یا آخر
دیو لعین کو ہوئی سیری بھگوان سے آہی زمین کو ہو الغرض مدعا صاحب تحفہ گرامی کا یہہ ہو کہ تم جو یہہ اعتراض جہاد پر
کرتے ہو کہ اگر خدا تعالی قادر ہوتا تو بمجرد ارادہ کے کفار کو زمرہ مومنین مین داخل کر دیتا اور بیدون آزار کسی
جاندار کے رواج اسلام ہو جاتا اور سب ایک دین پر متفق ہو جاتے تو یہہ اعتراض بعینہ آپ پر بھی وارد ہوتا ہے یعنی اگر
خدا ہی ہنود قادر ہوتا تو بیدون تکلفات مذکورہ اور بیدون آزار کسی جاندار کے جو مطلب تہا حاصل ہو جاتا
اوسکو مچھلی بننے کی کیا ضرورت تھی بمجرد ارادہ کے بید ڈوبی ہوئی نکل آتے کچھوہ بنکر پہاڑ کے نیچے پیٹ لگانے
کی کیا ضرورت تھی بمجرد ارادہ کے پہاڑ معلق ہو جاتا سؤر بننے کی کیا حاجت تھی بمجرد ارادہ کے قلع وقمع دانوون
کا ہو سکتا تھا بمجرد ارادہ کے دشمن کا کام تمام ہو جاتا ہزار برس تک اوس سے لڑتے رہنا اور غالب نہو پانا دلیل
عجز کی ہے باون بنکر فریب بنا راجہ بل کو کیا ضرور تہا در صورت قدرت تامہ کے مدعا بغیر اوسکے بھی حاصل ہو سکتا
تھا پرسرام اور رام کی صورت بنانا کیا ضرور تہا بمجرد ارادہ کے چھتریوں اور راون کا قلع وقمع ممکن تھا
کرشن جی کی صورت بنانا کیا ضرور تہا کنس اور اوسکے اتباع بمجرد ارادہ کے مقہور ہو سکتے تھے لالہ اندرمن نے
اسکے جواب مین اول تو یہہ لکھا کہ اوتار لینا ضروریات سے ہے کہ دیدار پروردگار بدون اوتار ناممکن ہے
سو یہہ تو ایک بیہودہ کلام ہے اور مفصل بحث اسمین ہو چکی ظاہرا مدعا اونکا اس کلام سے یہہ ہے کہ واسطے
اہتمام کار ہای مذکورہ کے اوتار نہین لیا تہا بلکہ صرف واسطے دیدار دکھانے کے تہا علاوہ برین قباحت مصرحہ
جو اس کلام پر عاید ہوتے ہین یہہ بات بھی ایک مضمون طبع زاد لالہ جی کا ہے لالہ جی نے کچھہ بھی ثبوت اپنی تحریر
نہین کی اور نہین جو عبارات کتب مذکورہ کی لکھی ہین اونسے ثابت ہے کہ ظہور اوتارون کا اونہین کامون
کے لئے ہوا تہا جو مذکور ہوئے دیدار کا تو اون کتابون مین ذکر بھی نہین کچھوہ بنکر جو پہاڑ کو پیٹ پر اٹھا لیا
تہا تو وہان دیدار کسکو دکہایا تہا جو جو اشخاص وہان موجود تھے اونکو دائمی دیدار حاصل تہا اور اگر یہہ مقولہ
لالہ جی کا تسلیم بھی کر لیا جاوے تب بھی تو الزام رفع نہین ہوتا کیونکہ الزام صرف اختیار کرنے جسمیت پر
نہین ہے بلکہ زیادہ تر محل الزام تو یہہ ہے کہ بمجرد ارادہ کے امور مذکورہ کیون وقوع مین نہ آئے جو اس قدر
تکلفات اور تنزلات اختیار کرنے پڑے لشکر بندر اور ریچھون کا جبتک معاون نہوا تب تک لنکا فتح نہوئی ۵۰۰
برس تک ایک ادنی حقیقت مخلوق سے لڑتے رہے اور اس مدت ممتد تک دسپر غالب نہو سکے علی ہذا القیاس

انجام دینا اور مہمات مین بھی مجرد ارادہ کام نہ آیا جبتک کہ سامان بہم نہ پونہچا علاوہ بران بدون
ازار جانداروں اور قتال عظیم کے مدعا حاصل نہوا مجرد ارادہ کے گراہ رو براہ نہو گی کہ نوبت قتال
پونہچی غرضکہ این تقریر سے لالہ جی کے الزام ہرگز مرتفع نہوا اب یہہ فرماتے ہین کہ راون اور کنس وغیرہ
کو چندے مہلت دیا الخ جناب لالہ صاحب ہم اوس قول پر آپکی بحث کم کرینگے مگر یہہ تو فرمائیے کہ آیا آیت اجہل
الناس تابع بید بیاس نے جو یہہ تقریر کی ہے تمامان جناب ارتعالی چنان بود کہ ابلیس را پیدا نمیکرد یا او را مہلت
اغوای مردم نمیداد یا بمجرد قصد اغوای مردم او را یک لحظہ نمیگذاشت و جانش قبض میکرد تا مومنان فارغ البال
بعبادت و طاعت مشغول میشدند وگرنہ او تعالی را بانی شر باید گفت واز قدوسی او دست باید شست بادشاہی
کارا مرور بقدر و انداز دادن لے متک بیخبر ست و سر رعیت پروری ندارد حاکم را باید کہ اگر نیم شب واقعہ سید اگرد
از حالش کماینبغی خبر گیرد وگرنہ ہیچ عاقل سزاوار بادشاہی نخواہد دانست (صفحہ ۸۰ و ۳۴۰ تحفۃ الاسلام) اوسکا بھی
جواب کچہہ سوچ رکہا ہے ذرہ تو یہہ کہتا ہے کہ شایان بار تعالی یہہ تہا کہ اشرار کو پیدا ہی نکرتا اور انکو کچہہ بھی مہلت
نہ دیتا اور مجرد ارادہ اغوا کے ایک دم بہر انکو زندہ نچہوڑتا اور جو بادشاہ آجکا کام کل پر رکہتا ہے اور واقعہ
نیم شبی کی خبر فوراً نہین لیتا وہ لایق بادشاہی کے نہیں ہے الخ آپ یہان یہہ فرماتے ہین اقتضای عدالت
اور سیاست یہہ ہے کہ جبتک سیئات اشرار کو تکمیل نہین پاتے قطعاً سزا نہین دیجاتی انہو وہ قابل بھی نہ سوم
بہ اندر من ہی ہے کیا وہ جاہل ستائر آپ کا ہے جو ایسی حکومت جلدی کرتا ہے مشہور تو یہہ ہے کہ وہ آپ ہی ہین اگر
واقعی یہہ حال ہے تو جیانا قول فاضل بت شکن صادق آیا ع جو ہم و بر اسلام کے مقابل اوسکی جوتی
اوسکا سر ہے ؛ لالہ جی پیشتر تو آپ نے ازراہ جہالت تحفۃ الاسلام مین وہ تقریر کی تہی جو صاف مناقض اس
مضمون کی تہی جب ہمنے سوط الجبار مین سری بہگوان کے گوڑہے سے بحوالہ مہا بہارت کے خبر لی اور آپکو یہہ
مقولہ مہا بہارت کا سنایا بہگوان کسی را کہ مکر و خداع و ظلم کردہ زود نمیگشد برای مصلحت چندروزہ بر دہ نیا
نگاہ میدارد تا بدیہای او زیادہ تر شوند و کشتنی او بر گردد بعد ازان بیکبار لہذا ب ابدی گرفتار خواہد شد الخ
سوای اسکے اور کئی مضمون ایسے ہی سنائے تب اب آپ راہ پر آئے اور سزا پاکر پہلے قول سے رجوع فرما کر یہہ مقولہ
زبان پر لائے خیر اسقدر اثر تو سوط الجبار کا ابتک ظاہر ہوا کیا بعید ہے کہ اور بہی زیادہ موثر ہو دی مانہ ہو
الزام صاحب اعجاز کے آپکے سر سے ٹلے تا کہ خدا تعالی جبتک کہ سبب شرور جنکا ظہور ہر ایک شریر کا قصد
سے مقصد ہے ظاہر نہین ہو چکتی تب تک اوسکو مہلت دیجاتی ہے مگر یہان تو یہہ بحث نہین یہان تو بحث اسکی
تہی کہ مجرد ارادہ کے مدعا کیون نہ حاصل ہوا واقع مین کنس وغیرہ ظلمہ مقہور تو وقت معہود پر ہی ہوے لیکن
یہہ فرمائیے کہ مجرد ارادہ کے ازراہ قدرت کاملہ کی آپکے بقول کیون مقہور نہو ہوا از مجرد ارادہ ہر ایک کام کا رہا ہے

مذکورہ سے کیون انجام کو نہ پونہچا کہ نوبت باستعمال اسباب ظاہری پونہچی اسکا جواب بجز خلط مبحث کچہہ نہی اور یہہ جو آپ نے فرمایا قبل از صدور بے ادبی قتل نکرنا الخ یہہ ایک مغالطہ آپکا ہی بعد بے ادبیہای ہزاران ہزار کے بہی تو تا وقت ظہور ظلمہ مذکورہ مین سے کوئی قتل نہوا اگر مراد آپکی یہہ ہی کہ جبتک سب بے ادبیان جنکا ظہور مقدر ہی کمال کو نہ پونہچ جاوین تب تک قتل نکرنا اقتضاء عدالت ہی تو مسلم ہی مگر اس تقدیر پر بہت وہ سرائیان آپکی جنکی دفع کرنیکے واسطے صاحب اعجاز نے آپکی گردن دبائی ہی آپ ہی کی تقریر سے رد و باطل ہوگئین اور مدعا ہمارا ثابت ہوگیا اور اگر مراد یہہ ہی کہ بمجرد ظہور ایک بی ادبی کے بہی قتل کیا جاویگا تو یہہ امر سراسر باطل اور غلط ہی اور برخلاف آپ ہی کی کتب معتبرہ اور عبارات مہابہارت کی بہی جو ہمنے یہان اور سوا اسکے مین نقل کی ہین یقین تو یہہ ہی کہ آپ بہی اوسکی قایل نہونگی آگے اسسے جو آپنے کچہہ بیان ابلیس کا کیا ہی اگرچہ جواب اسکا بہت مواقع پر پا چکے ہو پہر بہی ہم کچہہ کہتے ہین کہ ہمنے جو نسبت مراد آپکی اس قول کے کہ قبل از صدور بے ادبی الخ آپ سے استفسار کیا ہی آپ منجملہ دو شقون استفسار بالا کے کوئی شق اختیار کرینگے تو خود بخود اپنی یاوہ گوئی کا جواب پالینگے پہر یہہ جو آپنے لکہا ہی کہ جبتک سیئات اشرار کے تکمیل نہین پاسکے یعنی تو بیان کیجئے ہر ایک شریر کے شرور جنکی تکمیل ضرور ہی اوسیقدر ہین جو آپکے ذہن ناقص مین ہین یا یہہ امر مفوض بر علم الہی ہی اور جب آپکے نزدیک دیا جانا مہلت کا تا تکمیل شرور عین عدالت ہی تو اس عادل نے کیا آپ سے مشورہ کرکے کوئی میعاد مہلت کی معین فرمادی ہی اور آپ کے مشورہ سے ہر ایک شریر کی شرارت مطابق آپکے علم کے ٹہرادی ہی کہ بجز آپکے اور کسیکو اطلاع اوسکی نہین ذری عنایت فرماکر اون میعادات اشرار معینہ سے ہمکو بہی اطلاع دیجئے اور اپنی علم کی وجہ کہ جس جہہ سے آپکو اس میعاد معینہ پر اطلاع ہوئی ہو تحریر کیجئے مگر اتنا خیال رکہیے کہ صرف طبعزاد مضمون منظور نکیا جاویگا کیونکہ آپکے طبعزاد دلایل اور مضامین کا حال تو اسی بحث مین ظاہر ہوگیا کہ تحفۃ الاسلام مین جس امر کو خلاف عدالت بیان فرمایا تہا اس رسالہ مین اوسیکو عین مقتضای عدالت ٹہرایا دیکہیے وجہ تسمیہ ابطال المتناقضین جو ہمنے رسالہ فتح المبین مین لکہی ہے **قولہ** بخلاف خدای اسلام کہ ہرچند ابلیس نے ہزاروں بندگان خدا کا خاندان تباہ کیا مگر خدا نے ہنوز دادرسی نکی انتہی لالہ جی شرم تو نہین آتی جس بات مین قایل ہوچکے ہو اور خود اپنی ہی لکہی ہوئی کو جو تحفۃ الاسلام مین لکہا تہا اپنی بات سی کاٹ دیا ہی اوسی بات کو زبان پر لاتے ہو ہمنے جو اسی مقام پر آپکے اقوال مین بحث کی ہی اور آپ سے تعین مدت مہلت کا طلب کیا ہی جب آپ اسکا جواب دینگے اور یہہ بہی متعین کرینگے کہ آپکے معبودون نے کتنے آدمیوں کے گہر تباہ کرنے پر سزا تجویز فرمائی ہی ایا سیکڑون گہر کی تباہی مثانی ہی ہزارون پر البتہ مستوجب سزا ہونا چاہیئے تو غالب ہی کہ آپ خود بخود قایل ہوجاوینگے ہم جواب تحقیقی اسکا آپکو رسا

انجام کار اوسنے اسی علم و ہنر کی بدولت جنگ مہابھارت مین خدای ہنود کی ناکہین تیر ڈالا اور بہت حیران
اور سرگردان کیا اور معاملہ اغوای ابلیس کا ایسا عیان تہا کہ خود ابلیس بھی اسکا منکر نتہا چنانچہ خود قرآن
مین موجود ہی فبعزتک لاغوینہم اجمعین رہا شیوہ شرور تو ہم بار ہا کہہ چکے ہین اور بید اس مقولہ
مین ہمارا تابع ہی کہ شرور جزئیہ عالم کون و فساد مین عین اقتضاء حکمت کاملہ کا ہی مگر آپ فرما دین کہ بابا
سکے حقمین یہہ دعا شیوجی کی قبول فرمائی گئی تھی کہ اوسکو زبردست کیا اور کہا کہ اوسپر کوئی غالب نہوگا
اور سبب خوف ون سوا اوسکو بےخطر کیا گیا یہانتک کہ اوسپر خود بدہاتا یعنی خدا تعالی کا بھی بس نچلیگا تو اوس
وقت اسکا علم تھا یا نہین کہ وہ بدولت اس دعا کے بہت شر و فساد برپا کریگا یہانتک کہ اوس تکبر
مین آکر خود اونہین ذات پاک سے برسر مقابلہ ہوگا اور بہوت پریتون کو لیکر بجنگ جدال پیش آویگا
اور بہت فتنہ و فساد اوٹہاویگا اگر علم تہا تو کیون ایسا کیا اور اگر نتہا تو لاعلمی خدای ہنود کی ثابت
کرلن سکے یہان بہی ظاہر ہوئی اگر آپ کہین کہ مہادیوجی نے باناسر سے یہہ کہدیا تہا کہ سر کرشن تیرا مقابلہ
کرینگے تو جواب اسکا یہہ ہی کہ اوسوقت تو اصلا تذکرہ سری کرشن کا نہین آیا دیکھیے ادہیای ٦٢
بہاگوت کی اسکند دہم کی بلکہ برخلاف اسکی اوسوقت تو یہہ کلمات مستجاب ہوئی تہی کہ مجکو پہلے آمر کو
برتھی کا راج دیجیے پیچہے مجکو ایسا بلی کیجیے کہ کوئی نہ جیتے اور بموجب عای مہادیوجی کے یہہ التماس اسکا
منظور ہوا اور یہہ حکم ہوا کہ تجہے یہہ بر دیا اور سب تجہ سے ڈر کیا تر تیری شہون مین تیری بل کو کوئی نپاویگا
اور بدہاتا کا بھی تجہپر کچہ بس نچلیگا انتہی اور یہہ بات کہ تیری مقابلہ کے لائق کرشن اوتار لیگا بعد مدید
کے اوسوقت مہادیوجی نے فرمایا ہی کہ جب وہ کم بخت سب دیوتاؤنکو مغلوب کرکے سب پہاڑونکو توڑ پہوڑ چکا
اور اوسکی ہاتہونکی پہر بہی سرسراہٹ نگئی تو خود مہادیوجی سے لڑنیکو مستعد ہوا ہی چنانچہ یہہ مضامین ادہیای
٦٢ و ٦٣ مین بہت صاف مرقوم ہین علاوہ برین اس سے بھی وہ اعتراض مندفع نہین ہوتا کیونکہ باناسر
ہر آیینہ باعث فتنہ و فساد دنیا کا ہوا بروقت اجابت دعا کے کیا خیال اس فتنہ و فساد کا نتہا پہر برکاسر کی
یہہ دعا کہ مین جسکے سر پر ہاتھ رکہدون وہ جلکر بہسم ہوجاوی جسوقت قبول فرمائی گئی تہی اوسوقت
اسکا بھی علم تھا کہ یہہ کم بخت ایسا فساد برپا کریگا کہ مہادیوجی نائب قضا پر بہی دست درازی کرنے کو
مستعد ہوگا اور اونکو اپنا آسن چہوڑکر بہاگنا پڑیگا یہانتک کہ مصیبت عظمی پڑیگی کہ خود ذات پاک کو
پاربتی کا بہیس بناکر اوسکو دہوکا دیکر بہسم کرنا اور جہوٹ بولنا پڑیگا سنئے عبارت اسکند دہم بہاگوت
ادہیای ٨٨ برکاسر شیوجی سے بولا دو ہاتہ اپنے بر دیجی اپنی جا سر اکہون ہاتہ وہ بہسم ہو سو آپ
مین کر دکہ پاتم نا تہہ (یعنی ایسا انعام دیجیے کہ جسکی سر پر ہاتہ رکہون وہ جل بہن کر بہسم ہوجاوے) مہادیوجی

نے آپسے منہ مانگا بردیا وہ بر پاتے شیوجی کے ہی سر پر ہاتھہ دہرنے گیا مہادیوجی نکلے (خوف) کہا ہی
آسن چہوڑ بہاگے اُنکے پیچھے اسنے (ناسو) بھی دوڑا سدا شیو جہان جہان پہرے تہان تہان وہ بھی
اُنکے پیچھے لگا آیا ندان اب بیاکل (یعنی جسکا نہایت بیقرار اور سرآسیمہ) ہو مہادیوجی بیکنٹھہ کو گئی اُنکو مہا
دُکہت دیکھہ بھگت ہتکاری بیکنٹھہ ناتھہ سری مراری کرنا ندہان کرپاکر سر بیکنٹھہ دہر (اُنکو نہایت رنج
اور درد مین دیکھکر عابدون کے مددگار بیکنٹھہ کے مالک سب کچھہ کرنیوالے) پہاڑ کی بیٹی (یعنی
پاربتی کا بہیس بناکر) برکاسر کے سنمکہہ جا ہی بولے کہ ہی اسرراے تم اُنکے پیچھے کیون سرم کرتے ہو مجھے
سمجہاکر کہو سب بات کے سُنتے ہی برکاسر نے سب بہید کہہ سُنایا پن بہگوان بولے کہ ہی اسرراے تم سا
بگیان ہو دہوکا کہای بڑی آشچرج کی بات ہی ابن ننگی مَنگی باؤلے بہانگ دہتورا کہانیوالے جوگی کی بات
کیون ست مانتی ہو اسکی بات کس کے جی مین ست آوی یہہ بات کہہ سری نارائن بولے کہ ہی اسرراے
جو تم میرا کہا جہوٹ مانو تو اپنے سر پر ہاتھہ رکھکر دیکہہ لو پربہو کے کہے سے اتنی بات سُنتے ہی مایا کے
بس مین اگیان ہو جیون برکاسر نے اپنے سر پر ہاتھہ دہرا تیون ہی جلکر بہسم کا ڈہیر ہوا انہی ترجمہ گنیت راے
مین یہہ لکہا ہی کہ مہادیو نے اوسکی یہہ دعا قبول کرلی تو اوسنے یہہ چاہا کہ پہلی مہادیو کو ہی مار کر پاربتی
کو اپنے گہر لیجاؤن اور ہاتھہ مہادیو کے سر پر چلایا مہادیو اوسکی آگے سے بہاگے اور وہ پیچھے تو جب بہشت
مین جب پونہچے تو خود بہگوان بصورت برہمن برکاسر کے سامنے آئے اور کہا کہ مین تیرے خاندان کا پروہت
ہون اور حال واقعہ اس سے پوچھا آگے دونو ترجمہ مطابق ہین غرض یہہ ہی کہ معبود ہنود کو ان امور کا قضا
اجابت دعای برکاسر کے علم تھا یا نہین اگر تھا تو کیون یہہ فتنہ و فساد اور ذلت و خواری نائب قضا کی اور
جہوٹ بولنا اور دہوکا دینا برہمن کو روا رکہا اگر نہتہا تو جہل اور بیعلمی کہین نہین گئی پہر ایکبات اور بہی ہے کہ
جس عورت کی روپ مین اونہون نے واسطی ہلاک کرنے برکاسر کے بروز فرمایا تہا اور ایسی بڑی زبردست کو
کہ جس سے حاکم قضا ڈر کر بہاگتے پہرتے تھی ہلاک کیا تہا اوسکو آپ کیا کہتی ہین آیا وہ بھی آپکی عقیدہ مین
اوتار ہی یا نہین شق ثانی تو غیر مسلم ہی کیونکہ اوسپر تعریف اوتارون کی جسطور پر آپ نے کی ہی تمام تر
صادق آتی ہی اور اگر اوتار ہی تو فرمایئے کہ منجملہ بارہ کے ہی یا منجملہ ۲۴ کے اور بارہ اور چوبیس سے
خارج ہی تو پہر کیا ہی ذری عنایت فرماکر اسکا جواب مفصل تحریر فرمایئے اگر آپ یہہ کہین کہ وہ خود نارائن
تہی کہ اس ہیئت مین انہون نے بروز کیا تہا تو جواب اسکا یہہ ہی کہ آپ کے عقیدہ مین تو جتنی صورتون
مین انہون نے بروز کیا تہا سب صورتون مین وہ خود نارائن ہی تہی پس جسطور پر سور اور مچھلی اور
کچھوہ وغیرہا کی ہیئت مین بروز کیا تہا اور جدا جدا اوتار قرار پائے اسصورت مین کیا وجہ ہی کہ اوتار نہین

ٹھہرائی جاتے ہین ایک قصہ معبود ہنود کا اسکند تیسرے بھاگوت مین مرقوم ہی کہ جب جے بجے
دربان بہشت نے سنکنوار کو بہشت کے دروازہ پر روکا تو سنکنوار نے اونکو بددعا دی کہ تم زمین
پر اوتار دیتون کا لیکر جاؤ اور پہر سمجھہ دلمین سوچا تو اس بددعا دینے پر بڑا افسوس کیا تب سری
بہگوان نے سنکنوار سے کہا کہ تم کچھہ رنج مت کرو یہہ غصہ تمہارا جو جے بجے پر ہوا تم سے نہین کہ تمنے
کرودہ کو نوارن کر دیا ہی یہہ اچھا میری ہی تھی کہ تمنے سراپ دیا اور جو مین انکا سراپ نوارن کرون تو
ہو سکتا ہی پہر جے بجے بہگوان کے سنمکہہ کہڑے ہوئے سری بہگوان نے کہا کہ ہی جے بجے یہہ سراپ تمکو
میری اچھا سے ہوا نہین تو سنت کنوار نے کرودہ کو جیت لیا ہی کرودہ انمین نہین ہی مین نے تمہاری بدہ
پہیر دی کہ تمنے برہمن کو روکا جو اچھا میری یہہ تھی بہر کسیکے ساتھہ جدہ کرون اسواسطے یہہ سراپ لوایا فقط یعنی
یہہ غصہ تمہارا تمہاری طرف سے نہین کسواسطے کہ تمنے غصہ کو کہو دیا ہی یہہ میری مرضی تھی کہ تمنے بددعا کی
اور جو اونکی بددعا کو دور کردون تو ہوسکتا ہی پہر جے بجے بہگوان کے سامنے کہڑے ہوئے سری بہگوان
نے کہا کہ ای جے بجے یہہ بددعا تمکو میری مرضی سے ہوئی ہی نہین تو سنت کنوار نے غضب پر فتح پائی ہی
مین نے تمہاری سمجھہ پھیر دی کہ تمنے برہمن کو روکا جو کہ میری مرضی یہہ تھی کہ مین کسیکے ساتھہ جنگ
کرون اسلئے یہہ بددعا دلوائی انتہی اب فرمائیے سری بہگوان نے جے بجے کو سراپ دلواکر کیون فتنہ وفساد
برپا کرایا اور صدہا عابدون اور خداپرستون پر آفت نازل کی پہر یہان سے ایکبات اور بہی متعلق
جواز نسخ کے ثابت ہوتی ہی یعنی اول حکم وشٹ ہو جانے جے بجے کا نافذ فرمایا پہر یہہ بہی فرماتے ہین کہ
اگر مین چاہون تو سراپ کو نوارن کردون یعنی اوس حکم سابقہ کو رد کردون اگر نسخ محال اور ممتنع ہے تو
سری بہگوان کسطرح کہتے ہین کہ مین حکم سابق کو رد کردون جو چیز کہ ممتنع ہی وہ تو مشیت مین نہین
آسکتی قولہ قطع ازین اوتعالی بندون کے حق مین سعادت دارین چاہتا ہی یا نہین برتقدیر تسلیم
شق اول کسواسطے شیطان کو بنایا اور مجبور ارادہ فاسدہ کو چہ عدم نہ کہا یا برتقدیر تسلیم شق ثانی سے
صوم وصلوۃ وحج وزکوۃ بیکار ہی کہ اوتعالی دنیا و آخرت مین اونکی نیکوئی سے سروکار ہی انتہی اقول
یہہ تکرار آپکا محض بیکار ہی بار بار ایک بدکار کا نام زبان پر لانا آپکی جہالت ہی جواب تحقیقی تو بہت جگہہ
پاچکے ہو مگر یہہ فرمائیے کہ خدایتعالی آپکی عقیدہ مین بندون کے حق مین سعادت دارین چاہتا ہی یا
نہین اگر چاہتا ہی تو اسرونکے ازلا وابدا کیون بری کام کرائے اور قوائی بہیمیہ کو جو باعث افعال ذمیمہ
مین ہر ایک انسان مین کیون رکہا اور مجرد تحریک فاسد کے اوس قوہ کو معدوم کیون نکیا اندر کو کسواسطے
واسطے گمراہ کرنے بہت عابدون کے سامان عطا کیا اور قدرت بخشی مجرد پیدا ہونے کے حسد کی لازم تہا کہ اندر کو راہ

تھے پھر کیونکہ تاکہ عابدان خدا کو فسق و فجور پر لگاتا اور بر تقدیر شق ثانی کے اونکو اسطرح کیا آدمی اعمال
حسنہ کے کیون تعلیم دی کہ اونکی بہبودی تو منظور نظر اصلا نہ تھی جب آپ ان امور کا جواب دیجئے تو سبب
ہے کہ دیوتا شاید اگر ایسے اعتراضات بیہودہ سے دست کش ہو رہین گے پھر بھاگوت کے گیارہوین اسکند ادھیائی
گیارہوین مین ہے کہ برہما اور مہادیو اور سب دیوتون نے کرشن جی سے کہا کہ تمہاری زیادتی سے ہر ایک کی
نجات ہوتی ہے بہشت مین جگہ نہین ہے اور دوزخ خالی پڑا ہے آپ دنیا سے غائب ہو جائیے یہہ سنکر سری کرشن نے کہا
کہ دیوتو تم سچ کہتے ہو اب عنقریب مین یہان سے غائب ہوتا ہون انتہی مختصرا فرمائیے کہ اب معبود بقول آپکے بندون
کے حق مین سعادت دارین چاہتا ہے یا نہین اگر بر شق اول دیوتاؤنکا کہنا کیون مانا اور دوزخ خبر بہشت ہمیشہ نیکو کار
حسد کرتے ہین اور آدمیونکی بہبودی کے روادار نہین ہوتے کیون منظور کیا اور بر شق ثانی سب احکام بید کے
عبث اور بیکار ہین کہ آپکا معبود اونکی سعادت سے بیزار ہے اسکا جواب دیجئے یہہ قصہ جو مجھکو ابھی اوپر لکھا گیا ہون
اوسمین بھی بہت سے نوان شقین بہت صاف پیدا ہوتی ہین انکا جواب دیجئے **قولہ** یہہ قول اعجاز محمدی کا کہ
او تعالی نے کسو سے علی الحساب کیا اور بلا انبیا الخ یکقلم نے سروپا ہے کہ یہی کہتا ہے کہ خدا پر گرفت نکرو اور جو
او تعالی پر دخل بیجا کرتا ہے کہ کیون اوتار لیتا ہے اور کسو اسطرح اودنا ور کسی کو بغیر ارادہ پاداش نہین دیتا
انتہی لالہ جی صاحب اعجاز نے تو یہہ کہا یا نہین کہا کہ خدا پر گرفت نکرو مگر آپنے تو اس سے بڑھکر اس حکم کو مخلوق
کے حق مین بھی نافذ ٹھہرایا ہے اچھا یکہ فی الحجرہ خاص اسی حکم کا بنایا ہے اور صفحہ ٥ تحفۃ الاسلام پر اوسکو ثبت
فرمایا ہے عبارتہ ہکذا فی الحجرہ اگر از دست صاحب کرامات کار خلاف شریعت پدید آید آئینہ بدان معترض نباید کرد
کہ آن کار مشتمل بر نکات بسیار و اسرار بیشمار میباشد و اگر از بزرگی کار خلاف شریعت سرزند در آن کار کسی را
پیروی او نباید کرد و بر زبان طعن نباید کشاد ع خطای بزرگان گرفتن خطاست انتہی الی غیرہ جب آپکا
یہہ عقیدہ ہے اور پھر آپ نے قادر مطلق دانای کل پر بیہودہ اعتراضات جو عقلا اور نقلا سراسر بیجا اور
واہی ہین پیش کئے تب صاحب اعجاز بھی اسطرح آپکے پیچھے پڑے اب لالہ جی آپ کہان دیوالا نکالے بھاگے
جاتے ہین یہہ دہڑا ترازو تو آپ ہی باندہ کر متاع کاسد کو اوسی سے وزن کرکے بطور تحفۃ الاسلام مین
مسلمانون کے سامنے پیش کرتے تہے جب صاحب اعجاز نے مطالبہ اور مواخذہ شروع کیا اور آپکے اوزان
کو جانچا اور اوسی ترازو دہڑی کی بنا پر آپکو ٹکا سا جواب دیا تو اب ٹہیر لوٹ کر کہہ ہر کو چلے لالہ جی صاحب اعجاز
کیطرف سے آپکو آپ ہی کی جنس کم عیار کا ثمن مناسب سے کر دی خویش آمد نی پیش چاہ کن را چاہ در پیش
آپ نے جیسا کیا ویسا پایا اب واویلا کیون مچاتے ہو آپ کے حق مین بقول آپکے وہ مثل صادق
آئی کہ خود را فضیحت و دیگران را نصیحت پیدا کرنے شر و شیطان پر اول کسکی طرف سے گفتگو شروع ہوئی بھلا

آپ ہی یہہ فرماوین کہ نکلا کس سی شر پہلے خلاصہ کلام یہہ ہی کہ آیا آپکے عقیدہ مین یہہ امر مسلم ہی یا نہین
کہ مقدورات مین سی جو شی کہ ظہور مین آئی اوسکی ظہور کی بابت قادر مطلق پر اعتراض وارد ہی یا نہین اگر آپکے
عقیدہ مین روا ہی تو تم جواب ہی سی کیون جان چراتے ہو اور اگر روا نہین تو تم کس منہ سی اعتراض
فرماتے ہو اور بایں ہمہ آیندہ بہی باز نہین آتے ہو اوسی قسم کے خرافات بکی چلے جاتے ہو اور جب دوسرا
مواخذہ کرتا ہی تو روا و یلا مچاتے ہو **قولہ** کلام اعجاز محمدی کہ اگر اوتعالی سبکو ایک دین پر جسیع لاتا الخ
صاحب اعجاز کے تو یہہ الفاظ نہین آپ کی خیانت پردازی ہی بعینہ اونکے الفاظ لکہکر اونپر اعتراض
کیجیے **قولہ** بر تقدیکہ اوتعالے کو ایکدین پر اجتماع انس و جان منظور ہوتا تو اہل عالم کے دلمین حقیقت
دین واحد کی بٹہاتا اور قطعاً خلق نار و جنت نہ فرماتا خدا ہی محمد کے نزدیک اختلاف ادیان مقبول ہی اور
بہا دفضول انتھے یہہ گفتگو سراسر نامعقول ہی اور ہر ملت و ہر مذہب مین نامقبول ہی لالہ صاحب فرماوین کہ
اگر خدا ہی ہنود کے نزدیک اجتماع سب آدمیون اور سب اسروپونکا ایک دین پر منظور ہوتا تو تمام اہل عالم کو
ایک ملت پر چلاتا اور جنگ و جدال سراسر دونکا قطعاً بند کراتا اور قطعاً نرک اور سرگ نہ بناتا غرضکہ خدا کے
ہنود کے نزدیک اختلاف ملل محمود ہی اور بید و شاستر اور جہاد سراور اسروپونکا قطعاً مردود ہی لالہ جی یہہ
تو کنوئین کے آواز ہی جیسی کہوگی خود بخود ویسی ہی سنوگے اور ہم تو جواب تحقیقی بھی بحوالہ بید دینگے
آپکو دیکہے ہین آپ سی جواب اپنی الزامات کا نہ دیا گیا نہ دیا جاویگا آپ نے کوئی جواب معقول اب تک نہین
دیا اور جو وسیلہ اپنی بریت کا تصور فرمایا وہ محض حیلے نے ثبات ٹہرایا **قولہ** قریش اور مجوس اور
یہود اور نصارے محمد صلعم سی جہگڑتے تہی اور طلب دلیل کرتے تہی کہ ہم کسطرح خلاف حکم حاکم کرتے ہین اور
تم کیونکر اوسکی حکم پر چلتی ہو اگر اپنی دعوی مین سچے ہو تو آسمان سی فرشتہ بلاو معجزہ دکہلاو پر
محمد صلعم خاموش رہتی تہی یا کہتی تہی کہ میری رسالت پر خدا و فرشتے گواہ ہین انتہی لالہ جی افتراپردازی
کا انجام بخیر نہین جہوٹی باتین بناتے ہو اور دلین نہین شرملتے ہو صدہا معجزہ یہود و نصاری اور
مشرکین عرب کو دکہلا ہو کہ اونکو دیکہی سی ہزارہا اہل انصاف ایمان لائی مگر جو لوگ کہ دونون اونکی ہٹ
اور ہٹ دہرمی لیسی ہوئی تہی باوجود قیام حجج اور معجزات کے راہ پر نہ آئی اب سن لیجئے حال حجج قطعیہ کا
بمقابلہ قریش اور مجوس کے کہ یہہ دونو فریق مانند ہنود ہند کے بت پرست اور آتش پرست اور
ستارہ پرست تہی سو قرآن شریف مین بہت دلایل قطعیہ اوپر شناعت پرستش مخلوق کے اور
وجوب پرستش خالق تعالی کے موجود ہین عمدہ ایسی ایسی دلیلین قاطع ہین کہ مثل اونکی کسی کتاب مین
اور ملت والونکی نہین باوجودیکہ بیدانتی لوگ بھی عوی توحید کا کرتے ہین مگر مثل دلایل قرآنی کے

ایک دلیل بھی توحید کی بعید ونہین نہین ہر حسین وجود ایسی حجج قطعیہ کے جو لوگ اپنی ہٹ دہرمی سے باز
نہ آئی تو ضرور ہوا کہ ایسی جاہلونکو صفحہ ہستی سے معدوم کیا جاوے تاکہ اثر اونکی جہالت کا اور ونکو جاہل
نہ بناوے آپ پیشنی حجج قاطعہ کا بیان بمقابلہ یہود و نصاری کے کہ اونکو برابر نشان دیکھے و مقامات
جہاں کتب عہد قدیم اور عہد عتیق کے تراجم مین خبر بعثت جناب رسالت مآب صلعم کی مرقوم تھی اور
باوجودیکہ اہل کتاب نے اکثر ایسی ایسی خبرین اپنی کتابون سے نکال ڈالی تہین اور اکثر ترجمون مین از روی
تحریف کے نسبت ایسی ایسی خبرون کے کچھہ کا کچھہ ترجمہ کر دیا تہا پہر بھی بہت مقامات سے صاف خبر صدق
نبوت جناب رسالت مآب صلعم خدا کی قدرت سے باقی رہگئی تھی چنانچہ ابتک بھی باوجود عناد اہل کتاب
اور تصرفات کی تراجم مین وہ خبرین بہت صاف صاف پائی جاتی ہین اس سے زیادہ اور کیا حجت قائم
باقی رہگئی اسپر بھی نصاری سے مباہلہ کے اوپر معاملہ قرار پایا مگر اونہون نے اس سے بھی انکار کیا اور یہود
سے آخر کار یہہ کہا گیا کہ اگر تم سچے ہو تو آرزوی موت کرو اور پہر یہہ بھی اونکو جتا دیا گیا کہ تم ہرگز آرزوی
موت نکروگے چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ وہ اوسپر بھی آمادہ نہوئی غرضکہ حجت بھی اونپر تمام ہوئی اور ایک معجزہ
بھی چھپا نا ظاہر ہوا رہا حال معجزات کا سو ایسے ایسے معجزات عظام دکھائے کہ کبھی دیکھنے اور سننے مین نہ آئی
تھی چاند کو دو ٹکڑے کر دیا گیا پتھرون نے شہادت ادا کی درختون نے بندای بلند گواہی دی غرضکہ
ہزارہا معجزہ دکھائی یہانتک کہ کسیکو مجال انکار نرہی مگر از راہ ہٹ دہرمی اور عناد اور حب جاہ کے
کبھی اونکو محمول اوپر سحر کے کبھی نظر بندی پر کیا چنانچہ صاف خبر اسکی موجود ہی قالوا انما سکرت
ابصارنا بل نحن مسحورون پس وہ کونسی بات تہی کہ جسمین حجت اتمام کو نہ پہنچی باقی رہا یہہ امر کہ قرآن
اونپر نامہ آسمانی لیکر کیون نہین اوترا یا اونکو کیون نظر نہ آیا سو امر اول تو ایسا ہی کہ بجز انبیا کے
اور کسی پر اوترنا نامہ آسمانی کا نہین ہو سکتا اور امر ثانی کا حال یہہ ہے کہ جب انکا عناد درجہ غایت
کو پہنچ گیا تہا اور دیکھی ہوئی چیز انکو نادیدہ کر دیتے تھے اور سحر اور نظر بندی پر محمول کرنے لگتے
تھی پس اونسے ہرگز توقع اسکی نہ تھی کہ پہر بھی وہ ایمان لادین بلکہ اسکو بھی وہ انہین امور پر محمول کرتے
کہ جن امر پر اور معجزات کو محمول کرتے تھے چنانچہ صاف خبر اسکی دیگئی ونقلب افئدتہم وابصارہم
کما لم یومنوا بہ اول مرۃ ونذرہم فی طغیانہم یعمہون ولو اننا نزلنا الیہم الملئکۃ وکلمہم الموتی
وحشرنا علیہم کل شیء قبلا ما کانوا لیومنوا الا ان یشاء اللہ ولکن اکثرہم یجہلون پہر یہہ بھی
غور کرنے کی جگہہ ہی کہ اگر فرشتہ اونکو دکہائی دیتا تو بلا شک کسی آدمی ہی کی ہیئت مین نظر آتا
اوسکو دیکھنے کے بعد پہر وہی آش در کاسہ تہا کہ اول اوسکی تکذیب کرتے یعنی بے شک کہتے کہ یہہ تو

فرشتہ نہین نظربندی ہی یا سحر ہی یا کوئی مرد اجنبی ہی چنانچہ قران مین وارد ہی ولو جعلنہ ملکا
لجعلنہ رجلا وللبسنا علیہم ما یلبسون حال امم سابق سی استنباط کرنا چاہئی کہ باوجود اسکی کہ بعض
آدمیونکو فرشتے بھی نظر آئی مگر اسپر بھی وہ ایمان نہ لائی اور چونکہ قرآن سی صاف ظاہر ہی کہ معاندین
محض ازراہ استہزا اور حیلہ سازی کے ایسی ایسی معجزات طلب کرتے تھی اور اونکا ارادہ ہرگز یہ نتھا
کہ درصورت ظہور اُن معجزات کے بھی ایمان لاوین چنانچہ بعض بعض معجزات اونکی منہ مانگی دکھائی گئی مگر
وہ ایمان نہ لائی پھر بار بار اونکی طلب کے موافق معجزات کا اظہار محض بیکار تھا قران شریف مین وارد ہی
وما تاتیہم من آیۃ من ایات ربہم الا کانوا عنہا معرضین ولو نزلنا علیک کتابا فی قرطاس فلمسوہ
بایدیہم لقال الذین کفروا ان ہذا الا سحر مبین وقالوا لولا انزل علیہ ملک ولو انزلنا ملکا لقضی الامر
ثم لا ینظرون ولقد استہزئ برسل من قبلک فحاق بالذین سخروا منہم ما کانوا بہ یستہزؤن قل سیروا
فی الارض ثم انظروا کیف کان عاقبۃ المکذبین وان یروا کل آیۃ لا یومنوا بہا پس ظاہر ہوا کہ
دیکھنا فرشتونکا اصلا علت تامہ ایمان لانے ایسی قاسیۃ القلوب کی نہین ہی اور زیادہ تر قرآن سے
اور کیا معجزہ ہوگا کہ ابد الدہر صفحہ عالم پر باقی ہی اور ما وعین او عا ہی کہ ان کنتم فی ریب مما نزلنا علی
عبدنا فاتوا بسورۃ من مثلہ وادعوا شہداء کم من دون اللہ ان کنتم صادقین فان لم تفعلوا و
لن تفعلوا الآیہ دیکھئی ۱۳۰۰ برس سے منکرونکی کانون پر یہہ نقارہ بجایا جاتا ہی کہ لن تفعلوا لایا تون بمثلہ
باوجود اسکی نہ کوئی ایسا کرسکا نہ آیندہ کرسکی پس اس سی زیادہ اور معجزہ باقیہ کیا ہی کہ اسکو چھوڑکر لی ایمان
حاسد معاند لوگ اوسکو معجزہ ٹھہراوینگی اور اوسپر ایمان لاوینگی جناب لالہ اندرمن صاحب آپ اُن نئے ایمانون کا
حال جو محض ازراہ عناد اور حب جاہ کے ایمان کیطرف رجوع نہین کرتے تھی اپنا سا ہی تصور فرماوین آپ حقی
حال خسارت مآل پر غور کیجئی کہ باوجودیکہ دلائل وافرہ اوپر اثبات توحید اور الزامات کفر و شرک اور اثبات
نبوت جناب رسالت مآب صلعم کتب عہد عتیق و قدیم سے آپ نے قرآن مین دیکھی ہین تسپر بھی آپ کیسی نادان
بنتے ہین اور اُن دلائل کو کہ مانند مہر نیم روز کے قرآن مین بوضاحت تمام تابان ہین آپ کس کس طرحکے مغالطہ اور
حیلہ سازیون سی اونکو نادیدہ گرداننی ہین اور ازراہ بے ایمانی کسقدر بیحیائی پر کمر محکم باندہ کر فرماتے
ہین کہ اگر کسیوقت حضرت بدلائل عقلی و براہین شافی غالب آئی ہوتی تو اپنی کتابین دکھلاتی اتنی آپکو شرم تو
نہ آئی اسی بیحیائی کے بہروسی پر دعوی کیا تہا کہ ہمکو مدت ہوئی کہ قرآن کو لفظاً لفظاً دیکھتے ہین اور غور
کرتے ہین اب ہم آپ سی کہتی ہین کہ جیسی براہین قاطعہ عقلیہ قرآن مین اثبات توحید پر موجود ہین آپ علاوہ اونکے
دو تین دلیلین تو اپنی بید دن سی نقل کیجئی اسی بات پر ہمارا اور آپ کا فیصلہ ہی اگر آپ قاصر رہی اور انشاء اللہ

قائم رہتی رہیں تب تو ہرگز قصد مناظرہ کا نہ کیجئے کہ باوجود قصور اور عجز تام کے پہر ارادہ مناظرہ کا کمال شرم کی
ہے **قولہ** باقی رہی یہہ بات کہ محمد صلعم کی نسبت انہوں نے کیوں نہیں مانی اور کسواسطے انکی در پے ایذا
ہوئے انتہی اگر چہ ہمکو آپ سے استفسار وجہ نہ ماننے نصیحت کا نہیں کیا ہے آپنے سوال اپنی طبیعت سے تراشا اور اسکے
جواب میں مفہوم مردود بیان کیا سو ہم آپ کے اس مفہوم مردود سے ہی آپکی جہالت اور بیوقوفی ثابت کرتے
ہیں آپ نے اسکے جواب میں فرمایا کہ کفار نرم دل تھے یا سخت دل شق اول کو غلط بنایا اور وجہ غلط ہونے
کی یہہ بیان کی کہ اصحاب پیغمبر صلعم نے ہزارہا بنی آدم کو قتل کیا حالانکہ شق اول خود آپ ہی کی ٹھہرائی
ہوئی ہے یعنی یہہ کہ کفار نرم دل تھے ہم نے مانا کہ اصحاب پیغمبر صلعم نے جو مسلم تھے اور نفوس لئے بہت کا فروں کو بیدینوں
کو بت پرستوں ظالمان کفار ہند کو قتل کیا تو انکی فعل سے نرم دلی کفار ظالمان کفار ہند کی کیونکر منتفی
ہوئی ایک شخص کی شرارت دوسرے شخص کی نسبت پر باوجود تباین اخلاق اور ملت کسطرح دلالت کر سکتی ہے
کیا یہی طریقہ استدلال کا کفار ہند کے بیدوں میں ٹھہرایا گیا ہے کیا اسکو جہلاء ہند حکمت اور معقول سمجھتے
ہیں لالہ جی تمکو اب فاحت وجہالت میں مرتبہ ہفت ہزاری کا حاصل ہوگیا پس اب بروئے مثل صادق آئی کہ
ہرگوئی کہ تھوا ہی بگو خیر یہہ بھی تسلیم کیا کہ کفار نرم دل نہ تھے دوسری شق پر یعنی اس تقدیر پر کہ وے سخت دل
تھے آپ فرماتے ہیں کہ یہہ شق حضرت کی نادانی پر دال ہے کہ سخت دل کو سمجھانا آہن سرد کو ٹھوکنا ہے مگر کمال جہالت
اور بیوقوفی آپکی ہے آپکو مطلق کسی بات کا شعور اور ادراک نہیں ہمکو جواب تحقیقی اس جہالت کا دینا ضرور
نہیں کیونکہ ہر صاحب عقل آپکی اس تقریر کو جہل پر محمول کریگا مگر ہاں جواب الزامی یہہ ہے کہ اندر بڑا نادان ہے
کہ زمین شور پر پانی برساتا ہے کہ ایسی زمین پر پانی برسانا آہن سرد کو ٹھوکنا ہے مہاراجہ کرشن چندر اور بیاس جی
اور پرسرام اور بہیم بڑے نادان تھے کہ درجودہن کو واسطے مصالحہ پانڈوں کے نصیحت فرماتے تھے اور آہن سرد کو ٹھوکتے
تھے راجہ رام چندر بڑے نافہم تھے کہ راون کو سمجھاتے تھے کہ سیتا کو واپس کردے پر ہماجی اور بشن جی سخت احمق
تھے کہ گنیش جیکو سمجھاتے تھے کہ مہادیو جی سے مقابلہ نکر اگر پند و نصیحت سخت مزاجوں کو محمول اوپر نادانی کے ہے تو
یقین ہے کہ کوئی رشی اوتار ایسا نہ ہوگا بلکہ خود ذات پروردگار بھی ہم صفیر ہر من لالہ اندرمن کے بلوغ سے
نہ بچیگا قطعہ بڑی حد سے لالہ کی اب بیوقوفی ہے مگر رنگ لائی نیا یہہ فضولی ہے کہ اس نے شوخی کے انجام میں تو
انہیں کا ہے سر اور انہیں کی ہے جوتی ہے مگر لالہ صاحب آپ اس قرار کو یاد رکھیں کہ سخت دلوں کو نصیحت کرنا اولی
ہے ہم بہت جلد اور بنا پر اس اقرار کے ان سے مواخذہ کرینگے **قولہ** جو لوگ نرم دل اور خدا ترس ہیں کسیکو
اذیت نہیں دیتے انتہی اگر مراد یہہ ہے کہ ناحق اذیت نہیں دیتے اور خواہش نفس سے خون گردن پر نہیں لیتے تو بجا ہے
جسطرح پر اہل اسلام کہ کبھی آپنے اغراض نفسانی کیواسطے کسیکو نہیں ستاتے چنانچہ حال جناب رسالت مآب سے خبر

ہے کہ ما انتقم رسول اللہ صلعم لنفسہ قط الا ان تنتہک حرمۃ اللہ یعنی کبھی انتقام نہیں لیا رسول اللہ صلعم
نے اپنے نفس کیواسطے مگر یہہ کہ جب ہتک کیا گیا ہو خدا کی تعظیم اور حرمت کا اور اگر مراد یہہ ہو کہ عموماً خواہ لائق
تعزیر اور قصاص اور حد اور قتل واجب ہو یا نہ واجب ہو کسی جاندار کو اذیت نہیں دیتی تو یہہ حماقت لالہ جی کی
ہی اور اونکے کتب معتبرہ کے بھی خلاف ہی جیسا کہ ابھی اونکی بید مین ہی کہ چہتری کا کام ہی ششتر یعنی سلاح
باندہنا اونکو واجب ہی کہ جو دشمن گیان کا ہو اوس سے سنکہہ ہو کر جدہ کرے یعنی مقابل ہو کر جہاد کرے تہے
جو لوگ کہ نہایت جبن کے باعث نفاق اور دشمنان دین سے مقابلہ اور جہاد نہیں کرتے وہ نرم دل اور
خدا ترس نہیں ہیں بلکہ بزدل اور بندہ نفس ہین کہ تن پروری کے سبب عجز اوٹہاتے ہوئے گہبراتے ہین اور
گہر وہین لینگے اور چوڑیان پہنکر بیٹہہ جاتے ہین اور بیان اونکا خود لالہ جی فرماتے ہین **قولہ** چنانچہ ہنود
کہ مور و مگس کو نہین ستاتے اور قتل پیش اور کیک سے گہبراتے ہین انتہی منشاء اسکا نہایت جبن ہی ورنہ
جہان کہین داؤ پاتے ہین حیوانات درکنار آدمیون کے قتل ناحق مین دریغ نہین فرماتے ہین بکری اور پیل تو
ایکطرف آدمیونکو ہضم کر جاتے ہین مصداق اسکا شروع گیتا کرشن مقدمہ جنگ مہابہارت ملاحظہ فرمائیے
ارجن نے رزمگاہ مین بزرگون اور مخدومون اور برادرون اور فرزندون اور دوستون اور رشتہ دارون اور
خیر اندیشون کو دونون فوجون مین کہڑا دیکہا تب اونکی الفت سے اوداس ہو بولا کہ ای کرشن یہہ اقربا جو بارادہ محاربہ
رزمگاہ مین کہڑے ہین انکے انجام کو دیکہنے سے میری عضو سست ہوئی جاتے ہین اور میرا منہہ خشک ہوتا ہی اور
کپکپی لگتی ہی اور بدن کے بال کہڑے ہوتے ہین گاندیو کمان میرے ہاتھ سے گری جاتی ہی اور دل گہبراتا ہی
شگون ناقص ہوتے ہین اور جاندارون کے قتل سے کچہہ سود نہین ہوتا ہی مجہے فتح اور سلطنت کی تمنا نہین
جنکے عیش و آرام کیواسطے سلطنت درکار ہے وہی جان سے ہاتھہ دہوئی ہوئے مرنے کو مستعد کہڑے ہین یہہ سب
مرشد اور بزرگ اور خسر اور خسر پورہ اور مصاحب ہین گو یہہ مجہے قتل کرین لیکن مین انکا قتل روا نہین رکہتا
دہرتراشٹ کی بیٹون کے قتل کرنے سے کچہہ نفع نہین بلکہ ان بدافعالون کے خون سے ہات کو آلودہ کرنا نا
ہے علاوہ اسکی یہہ سب قرابتی ہین انکا خون کرنے سے کیا نفع ہی یہی تباہی خاندان کی باپ مندی اور اس
رای کے خلاف کوئی خیال نہین ہوتا ہلاک ہونے سے خاندان کے فرد ہوگے تمام رسوم خاندان کے نیست و نابود
ہو جاوینگی اور ناقص رسوم جاری ہونگی کمال بیجا ہی جو ارادہ کردن جسکے سبب گناہ عظیم ہو وے ہی اور اپنی عیش
کیواسطے سبب قتل خاندان کا ہوئی دہرتراشٹ کے بیٹے جنکے ہاتو مین ہتہیار ہین مجہہ خالی ہات کو قتل
کرین مختار ہین مین انتقام نہ لیونگا پس مجہے اجر عظیم ہوگا عین وقت جنگ مین ارجن نے یہہ باتین کہین اور
تیر و کمان کو ہاتہہ سے گرا دیا اور غمگین ہو کر رتہہ مین بیٹہہ گیا انتہی دیکہیے نامردی اور بزدلی ارجن کی باوجود
سپہ سالار لشکر جرار کا اور سامان جنگ کا مہیا اور موجود تہا مگر پہر بھی مقتضای جبن ہندیہ کی اوسنے بزدلی

سے کیسا گھبراتا تھا اور لالہ اندرمن کیطرح کیسی حیلی بہانے لاتا تھا اور کیسی کیسی باتین بناتا تھا آخر کار جسطرح پر منشی لالہ
اندرمن پر کوڑا اکراہ جری کرکے کرشن جی نے اوسکو ٹھونسا اور زیادہ سرزنش اور عتاب کیے تب کچھ سدبراہ ہوا تب
سننے آنے سریکرشن جی کی (جب ارجن خشم منم ہوا کرشن نے کہا کہ درست جہل کی کم بختونکی یہہ حالت ہوتی ہے)
سن لیجیے لالہ اندرمن ان الفاظ کو محصور ارجن نہ سمجھیے بلکہ عموماً ان سب جہال کے حق مین ہین جو آپ کیطرح جہاد
پر اعتراضات پیش کرتے ہین آئندہ اس بحث مین ہم آپکو انہین الفاظ سے خطاب دینگے کہ آپ کے معبود کے الفاظ
مین بُرا نمانیے بلکہ عین سعادت جانیے (افسوس ہے کہ ایسے وقت مین تجھپر یہہ حالت کیون ہوئی ایسی سمجھ دو
بیکنٹھہ ملتا ہے نہ ادیمان ہوتی ہے اسوقت ایسی حرکت نکر کہ سخت نازیبا ہے اور دل کے ضعف کو دور کر کے
جنگ کرنے کو مستعد ہو) دیانند نیت ہوا کہ یہہ تخیلات ارجن کو بسبب ضعف قلب کے جسکو جبن کہتے ہین پیدا
ہوئی تھی اور جسطرح پر لالہ صاحب ازراہ جبان القلبی کے خیالات باندہتے ہین وہ بھی بمقتضای اثر زمین پنجاب
کے بیہودہ خیالات باندہتا تہا اور لڑنے کو بُرا جانتا تہا جسطرح پر لالہ جی ترک قتال کو باعث سعادت تصور
کر رہے ہین وہ بھی ایسا ہی سمجھتا تھا مہاراجہ سریکرشن نے یہہ سب امور ناپسند کیا اور یہہ بھی صاف کہدیا
کہ ایسی سمجھ سے سعادت اخروی حاصل ہوگی پس ظاہر ہوا کہ جو جہاد کو برا سمجھتے ہین حسب تصریح سریکرشن جی
اونکو سعادت اخروی حاصل نہین اس مقام پر الہیدہاری شرح مین پس اودہیا رکی ایسی سمجھ والون پر جیسی لالہ
جی کی سمجھ ہے بہت لعنت ملامت فرماتے ہین اور حکم جہالت اور حماقت کا اونپر دیتا اور قدیگا ایسی
ایسی سمجھ کے سبب لگاتے ہین ہم نے اوسکا لکھنا بسبب تطویل ضرور نجانا (تو اوہ فکر کرتا ہے جو اسموقع
مین آجاتا ہے باآنکہ اپنے تئین عقلمند سمجھتا ہے جسکو تھوڑی سی بھی عقل ہوگی ہے وہ ایسے وقت مین یہہ فکر
نہین کرتا ہے کہ جان جاویگی یا رہیگی) لالہ جی کان کہولکر سنئیے یہہ کیسا مستحکم کلام حکیمانہ ہماری عقائد کے موافق ہے
اب جو قتل وقتال وخونریزی پر اعتراض کرتے تھے آپکو مہاراجہ سریکرشن نے کیسا بیوقوف بے درجہ کا ٹھہرایا اور
اونکے کلام سے واضح ہوا کہ آپکو تھوڑی بھی عقل نہین (غور کرکے سمجھیہ چندروز پیشتر ہین اور تو اور یہہ جو اس
مین انمین سے کوئی نہتا اور چندروز کے بعد بھی انمین سے کوئی کسیطرح سے نہ مریگا) لالہ جی اس اشلوک پر غور کیجیے یقین
یہہ ہے کہ آپکی تو کیا حقیقت ہے آپکے بڑی بڑی پنڈتونکا بھی فہم یہانتک نہ پہنچا ہوگا لہذا ہم اسکی شرح
کرتے ہین سنئیے یہہ جواب ہے آپکی بیہودہ سرائی کا جو عموماً آپنے جانداروں کے قتل کو ناروا ظاہر کیا ہے مدعا یہہ
کہ یہہ جتنی جاندار ہین سب حادث ہین اور آخر انکو فنا ہے آخر ایکروز مرینگے اور جب یہہ باقی نہین رہ سکتی تو پہر انکو
باقی رکھنے کا فکر کرنا جہالت عظیم ہے بلکہ بہتر یہہ ہے کہ جب انکا قتل مقتضای مصلحت ہو اوسیوقت بیدریغ تہ تیغ
کئے جاوین کیونکہ جب یہہ حادث وفانی ہین باقی نہین رہ سکتی پس انکی بقا کا فکر عبث ہے چنانچہ آگے اس سے
فرماتے ہین (پس جو صاحب استقلال اور صاحب عقل) مانند اہل اسلام کی (ہین وہ ایسی جہالت مین مبتلا نہین ہوتی

تلبغے ماریجانے کا ازراہ جہالت ہندوانہ کے کچھہ اندیشہ نہین کرتے اور جب مقتضای وقت ہوتا ہی بید رلیعۃ تلوار
پکڑتے ہین اسیطرحپر (اے ارجن تلوار پکڑ اور جنگ کو تیار ہو) لالہ اندرمن کیطرح جامہ نامردی نہین (جس
طرح انسان کہنہ جامہ کو اوتار کر پھینک دیتا ہی اور نیا پہن لیتا ہی اسیطرحسی نفس ناطقہ جسم کہنہ کو چھوڑکر دوسرا
جسم قبول کرتا ہی) پس تیرے مارنے مین کس چیز کا خوف ہے (اگر نفس ناطقہ کو پیدا اور فنا ہونیوالا فرض کرو تو بھی
یہہ خیال تم کرتے ہونا جائز ہی کیونکہ جو پیدا ہوا وہ مریگا اور جو مریگا وہ پیدا ہوگا پس یہہ سلسلہ جاری رہیگا
اور کبھی قطع نہوگا پھر تجھہ فکر لا حاصل ہے عناصر کی ابتدا نے شکل ہے اور آخر کو بھی بے شکل ہوگا درمیان
مین مشکل ہوئی ہین پس یہہ مثل ترحم کے ہی پنج کے مقابلہ مین ترحم کی کچھہ حرمت نہین نفس ناطقہ ہمیشہ
موجود ہی جسم کے قتل ہونے سی قتل نہین ہوتا پس مخلوقات کی اجسام کا فکر کرنا فضول ہی) سن لیا لالہ جی
اب بھی ایسے مواقع مین کہ جہان محو کردینا نفوس و اجسام ثابتہ کا صفحہ ہستی سی مقتضای مصلحت ہو آپ کو کچھہ
عذر رہ گیا دیکھو تو ہماری عقاید کی کسقدر تائید آپکے معبود کے کلام سے واضح ہی اور اس سی بڑہکر سنئی
(اگر اپنی دہرم کو نگاہ کری تو بھی وقت جنگ میدان مین پیٹھ دکھانا بیجا ہی کہ چھتری کا کام آگے بڑہکر
تلوار چلانا ہی اسوقت تجھہ بہشت بلا طلب میسر ہوتا ہی پس اسوقت کو غنیمت سمجھہ) دیکھئی یہہ بعینہ ترجمہ ہے
کلمہ حکمہ حکیم لاثانی کا جو فرماتا ہی الجنۃ تحت ظلال السیوف ۶ باغ فردوس ہی تلواروں کی سایہ تلے
(یا درکہہ اگر تو میدان مین مریگا بہشت مین جگہہ پاویگا اور جو فتح پاویگا ہند کا بادشاہ ہوگا اب تو کچھہ پس
پیش نکر اور جنگ کر رنج و راحت اور یافت و نایافت اور فتح و شکست کو برابر سمجھہ اور حیرت کو دور کر اور مستعد
ہوکر جنگ کے کرنے سی گنہگار نہوگا) اب کدہر کہہ گئی ہمصفیر اہرمن لالہ اندرمن جو برخلاف اپنی معبود کے
تو سنجی کررہی تھی کیا اب بھی جہاد کو گناہ عظیم قرار دوگے (اب تک بموجب سانکہہ شاستر کے جسمین امتیاز
جسم و جان کی ہی تجھہ تلقین کیا اب بموجب جوگ شاستر کے بیان کرتا ہون تاکہ تو قید افعال سی رہا ہو اس
فعل سی تنزل نہوگا اور نہ گنہگار ہوگا اور مرگ کی خوف سی آزاد ہوگا) آزادی مرگ سی جو اد نہون نے
یہان بیان کی مطابق ہی مضمون آیہ کریمہ لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِیْنَ قُتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ اَمْوَاتًا بَلْ اَحْیَاءٌ عِنْدَ
رَبِّھِمْ یُرْزَقُوْنَ فَرِحِیْنَ بِمَا آتَاھُمُ اللّٰہُ مِنْ فَضْلِہٖ (حکماء کی رای واحد ہی گو کہ اونکی جسم متعدد ہوتے
ہین) جسطرحپر مسئلہ جہاد مین جوگ شاستری مانند رای اہل اسلام کی رای دیتی ہین (اور یہہ لا کا فکر ہمیشہ
بنوع مختلف رہتا ہی) جیسی لالہ اندرمن اور اونکی ہم صفیرون کا (جو جاہ و حشم کو طلب کرتے ہین بید کے
حکم کے خلاف کرتے ہین پس وی حق سی واصل نہین ہوتے) سچ ہی انما الاعمال بالنیات ۱
دین کیواسطے لڑنا نہ پئے طمع بلاد کے اہل اسلام اسی شرع مین کہتے ہین جہاد (تو اس ہی عمل کے لایق
ہی اور بدلا اسکا کچھہ نہین پس تو یقین سمجھہ کہ مین کوئی فعل نہین کرتا ہون پس جو ابدی ہی تیری ذمہ کچھہ نہوگی

جنگ کو دلیر ہوا اور عمل کو ترک کر اور کمال وزوال کو برابر سمجھہ اور حسب موقع وقت کے کام کر اسکا نام جوگ ہی
بیوقوف جوگ فقیری اور ترک تعلقات کو جانتے ہین اور حقیقت مین جوگ معنی ہین اپنے موقع پر فعل کرنا چاہیے
کہ مناسب وقت کے عدل سے فعل کرے اے ارجن تو نے برعکس سمجھا ہی جب غور کرے ثبات حاصل کریگا جوگی
ہوا ہی مختصراً ہم سوط الجبار مین فرضیت جہاد کو بہت دلایل عقلیہ اور نقلیات کتب ہنود سے ایسا ثابت کر چکا
ہون کہ ہنود کی مجال چون وچرا کی نہین ہی اور بقدر ضرورت یہان بھی کچھہ لکھا گیا مگر بہت دیر ہوگئی کہ لالہ
جی کے اقوال خسران مآل نظر سے رہ گئی اب تو اونکی خبر لیتا ہون لالہ جی فرماتے ہین کہ ہنود مورد مگس کو نہین
ستاتے الخ اونکو یہہ لکھتے ہوئی شرم تو نہ آئی اونہون نے تو جامۂ بیحیائی کا پہن لیا کیون صاحب مورد مگس
مین تو یہہ پرہیز اور آدمی کو قتل کر ڈالنے مین اسقدر دلیر کہ بیچاری کنتھا بانچنی والے نصیحت فرمانیوالے شاگرد
بیاس جی جو تمہارے مین وعظ و نصیحت فرماتا تھا صرف اس جرم مین کہ اوسنے عین کتھا بانچنی مین تعظیم دی بلرام
جی بہنے کمتی کی موت مار ڈالا کیک اور پشن کے خون کی تو اسقدر قدر ایک نامی گرامی عالم کا خون ایسا ہدر
کسی نے یہہ بھی نہ سوچا کہ اس بیچارے نے کیا خطا کی تھی دیکھو دہیاے ۸ بہاگوت اسکند دہم قتل مورد مگس
تو جرم عظیم سمجھا جاوے اور وہ بیچارا دہوبی بارادہ خارتگری کپڑون کے ہاتھہ سے بلرام جی اور سری کرشن جی
کے عمداً مفت مارا جاوے اوسکا خون کسی شمار مین نہ آوے رکمنی جی کے عشق مین او کہا کی چاہ مین متر بندا
کی محبت مین یہہ صف آرائیان فرمائی جاوین اور ہزارون جانین ماری جاوین سسپال راجہ سورسین کا نواسہ
مہاراجہ کرشن چندر کی پھوپھی کا بیٹا سری کرشن جی کے ہاتھہ سے مارا گیا رکم برادر رکمنی کو بلرام نے مار ڈالا کرشن جی
نے اپنے ماموں کنس کو قتل کیا اور اوسکی ساتھہ اور بہت قتل عام ہوا پرسرام نے تمام چھتریون کا قتل عام
کیا کہ نام بھی عالم مین چھتری کا نہ رہا سوا اسکے اور وقایع قتل عام ہنود کے بہارت اور بہاگوت مین بہت
مرقوم ہین دیکھہ لیجیے اور طرفہ یہہ کہ اکثر قتال اور عورتون اور چھین لینے گھوڑون اور دیگر خواہشات نفسانی
اور حرکات شیطانی وقوع مین آیا ور سنجائے قتل خاندان کرشن ہی کی نسبت فرمائیے کہ آیا وہ اہل اسلام کے
ہاتھہ سے وقوع مین آیا یا ہنود ہی نے اونکو مورد مگس اور کیک اور پشن سے بھی کمتر تصور فرمایا اور دار البوار کو
پہونچایا علاوہ برآن مورد مگس اور کیک و پشن کے ایذا دینے مین تو آپکو اسقدر پرہیز اور انسان
پر منو جی کے چھری خوب تیز ہی باب ۸ - اشلوک ۲۷۰ و ۲۷۱ و ۲۷۲ - ۲۸۰ و ۲۸۱ صفحہ ۴۱۴ مجموعہ منو جی کے شاستر کا
ملاحظہ فرمائیے اوسمین یہہ حکم ہی کہ اگر کوئی شودر کسی اعلی فرقہ کے آدمی کو گالی دے تو اوسکی زبان کاٹ
لیجاوے اگر کوئی شودر برہمن کے پاس ایک فرش پر بیٹھہ جاوے تو اوسکی چوتڑون کا گوشت کاٹ ڈالا جاوے
اگر شودر برہمن کو دہرم کی بات بتاوے تو اوسکی منہ اور کانون مین کہولتا تیل ڈالین شودر جو خود
مارا جاوے تو اوسکے قتل کا کفارہ مذہب کی رو سے وہی ہی جو بلی کتے چھپکلی مینڈک اور اور بہت سے قسم کے

جانورون کے مارڈالنی کا کفارہ ہی پس ظاہر ہوا کہ مخاطب صحیح ابیات شیخ سعدی شیرازی کو آپکے اکابر او
آپکے شاستری ہی ہین **ابیات** بنی آدم اعضای یکدیگراند ۞ کہ در آفرینش زیک گوہراند ۞ چو عضوی بدرد
آورد روزگار ۞ دگر عضوہا را نماند قرار ۞ تو کز محنت دیگران بیغمی ۞ نشاید کہ نامت نہند آدمی ۞ اور آپ
سمجھ لیجئے کہ ہماری ملت مین قتل انسان بتعمد شدید گناہ ہی جن جن امور پر کہ آپکے اکابر نے آدمیونکو قتل
کیا ہی یا اونکے قتل کا فتوی دیا ہی ہماری ملت مین وہ قابل قصاص کے ہین اگر کوئی واعظ بوجہ تعظیم کے
کے ظلماً مارا جاویگا تو قاتل بوجہ قصد کے مارا جاویگا اگر کوئی کم مرتبہ کا انسان کسی اعلے مرتبہ
والے کو کوئی بات ایمان اور شرع کی بتادے اور اس جرم مین وہ مارا جاوے تو ضرور ہی کہ قاتل قصاص
پاوے مگر چونکہ ہم اور بانی بید دونو اس پر متفق ہین کہ انسان بجہت ایمان اور معرفت اور تہذیب اخلاق کے
سایر حیوانات اور جمادات سے ممتاز ہی پس جب وہ ایمانی اور شرک اور کفر اور اخلاق قبیحہ مین آیا پر تو معلوم
ہوا کہ ترک خصایل مذکورہ تو بکلی ترک فرما ناصحون کا درپے آزار ہونے لگا اور احتمال یہہ پیدا ہوا کہ گند اسکی
کفر اور خصایل رذیلہ کی پہیل کر اور فرا جو کلین فساد ڈالے تو وہ بسبب فقدان صفات موجبہ شرف انسانی
کو مرتبہ انسانی سے گر کر مرتبہ حیوانی سی بھی کمتر درجہ مین آگیا **ابیات** شہوت ار غالب شود پس کمتر است ۞
از بہایم این بشر کان ابتر است ۞ قسم دیگر با خران ملحق شدند ۞ خشم محض و شہوت مطلق شدند ۞
وصف جبریلی در ایشان بود رفت ۞ تنگ بود آن خانہ و آن وصف رفت ۞ مردہ گردد شخص چون بیجان
شود ۞ خر شود چون جان او بی آن شود ۞ زاغ گردد چون سپہ زاغان رود ۞ جسم گردد جان چو او
بی آن شود ۞ زانکہ جانی کان ندارد ہست پست ۞ این سخن حق است و صوفی گفتہ است ۞ گر کسی او ماند تنہا
تو آن ز حیوانی دگر باید پدید ۞ لاجرم اسفل بود از سافلین ۞ ترک او کن لا احب الآفلین ۞ زانکہ استعداد تبدیل
و نبرد ۞ بود ش از پستی و آنرا فوت کرد ۞ بار حیوان را چو استعداد نیست ۞ عذر او اندر بہیمی روشنی است
۞ زو چو استعداد شد کان رہبر است ۞ ہر غذائی کو خورد مغز خر است ۞ گر پلید درخورد او چون شود ۞
سکتہ و بعقلیش افزون شود ۞ پس ہرگاہ بدخصال آدمی صفات انسانیہ سے برطرف ہین تو وہ گویا نوع
انسانی ہی سے خارج ہین اور مصداق اعضای یکدیگرکے نہین ہین لہذا اہل اسلام کسی طرح مصداق اور مخاطب
ابیات سعدی کے قتل کرنے مین ایسے حیوان خصائل کی نہین ہوسکتی ہے چونکہ دندان تو کرم او فتاد
نیست دندان برکنش ای اوستاد ۞ منشی الکہ ہاری شرح گلستان مین لکہتی ہین کہ اگر بادشاہ کسی کو دفع ظلم کے
جنگ کری وہ داخل جہاد ہی طبیب کسی کا ہاتھہ یا پانوکاٹے گنہگار نہین بادشاہ جو خونی کو دار پر
چڑہاوے ناز یبا نہین اوستاد جو شاگرد کو برائے تربیت زد و کوب کری ظالم نہین ہان جو اپنے مطلب سے
کسیکو بد کہتا ہی یا کسیکی مذمت کرتا ہی یا کسیکا نقصان کرتا ہی یا کسیکی ایذا کرتا ہی وہ گنہگار ہوتا ہے

قولہ قطع نظر ازین کفار و محمد صلعم دونو عاقل تھے یا جاہل برتقدیر تسلیم شق اول نصیحت کفار عبث و تحصیل
حاصل تھی کہ عاقل کے لئے احتیاج نصیحت نہیں برتقدیر تسلیم شق ثانی محمد صاحب لیاقت وعظ نرکھتے تھے کہ
مثل کفار جاہل تھے ع خفتہ را خفتہ کے کند بیدار و شق دوم بلاشبہ برحق ہے وگرنہ درمیان محمد اور کفار
نوبت دست و گریبان نہ آتی انتہی اول تو ہم لالہ جی کی حکمت ہندیہ اور مناظرہ دانی کا بیان کرتے ہین کہ
لالہ جی ایسے احمق قوم کے فرد کامل ہین اور ایسی جہالت انگیز ین کی عمدہ جاہل ہین کہ جنھین کبھی نام علم
حکمت کا نہین ہوا اور فن مناظرہ اور میزان کی تو ہوا بھی اونکو نہین لگی احمق کو اس کی یہہ تو شعور بھی نہین
کہ جو قضیہ منفصلہ بنا کر ازراہ جہالت کے پیش کیا ہی کس قسم کا ہی آیا درمیان دونو جزؤن انفصال
کے تضاد و عناد ہی یا نہین صورت منفصلہ حقیقیہ کی بنائی ہی مگر بیوقوف یہہ نسمجھا کہ انفصال حقیقی
اس مادہ مین صریح غلط اور بالبدیہہ باطل ہی پس جواب تحقیقی ایسے الو کے سوال کا اسیقدر کافی ہی
س مر بریدا مرغ شے ہنگام را گو کہ بغیر از وقت عنبا نددراو طرہ ہے کہ ہم سوط الجبار اور سیف القہار
اور شح المبین مین برابر اوسکی ایسی انفصال پر بھی جرح کرتے چلے آئے ہین مگر با اینہمہ زحمت اہل اس
اتبک انفعال نہین ہوا ظاہر ہے کہ اگر کچھ بھی علم و حکمت کا شائبہ ہند مین پایا جاتا تو یہہ سر آمد ہندیان
اس سی متنبہ ہو کر لیلین شرماتا اوسکو باوجود اسقدر تنبیہات اور تہدیدات کے اتبک کچھ سمجھ آئی ذاک
وہ ہمارے مواخذات اور عبارت کو بھی سمجھا نہین ہی وہ اتبک یہہ بھی نہین جانتا کہ اس قسم کے مفہومات
مردود و کیواسطے شرائط کیا کیا مقرر کی گئی ہین ازراہ بوالہوسی اور جہل مرکب کے دخل در معقولات کرتا
ہے صاف مدعا اوسکا صرف حاصل کرنا روٹیون کا ہی چندین مشکل برای اکل ہے گو حکمت ہندی
کا تکلیا ہی دیوالا کو روٹی تو کما کہا ہی کیطور سی لالا جی فرمائیے مہاراجہ بسین بران لالہ اندر من بجہہ آپ کا
قضیہ کس قسم کا ہی آیا حقیقیہ عنادیہ ہی یا مانعۃ الجمع یا مانعۃ الخلو اگر مانعۃ الجمع اور مانعۃ الخلو ہے تو
آپ کا استدلال ناتمام ہی اور اگر حقیقیہ عنادیہ ہے تو معاندہ طرفین پر دلیل قائم کیجئے اسکی مثال یہہ ہی
کہ مثلا کوئی شخص آپ سی پوچھے کہ فرمائیے کہ برہما جی اور یہہ گدہا جو فلانے کمہار کے ہان بندہا ہی دونو
عاقل ہین یا جاہل ہین آپ اسکا کیا جواب دینگے یا یہہ پوچھے کہ لالہ اندر من اور کلوا کتا دونو انسان ہین
یا حیوان تو فرمائیے کہ اب اسکا کیا جواب عنایت کیجئیگا مین بہت منتظر ہون کہ آپ عنایت فرماکر ان دونون
سوالون کا جواب ایک پرچہ پر رقم فرماکر مجکو مرحمت فرمادین کہ مین اسکی انکشاف آپکی حکمت ہندیہ کے کسی
مطبع مین اوسکو چھپواؤن اور حق جھننے آپکی جناب مین پونہچاؤن علاوہ بران امید وار عفو قصور کا
بھی ہون کہ اس مقام پر مین نے ذرا سختی سی آپکو لکھا ہی وجہ اوسکی خود آپ بھی جانتے ہین کہ محض منہ زوری
آپکی ہی اسجگہہ آپ زیادہ جہاگ لائے ہین اسکی مین نے دو ہاتھ دباکر لگائی ہین آئندہ آپکی کان کہڑے

دیتا ہون کہ اگر آپ راہ راہ چلے جاوینگے اور منہ پر رکہینگے تو آپکو جہنکا بھی نہ دونگا ورنہ سوٗ الجبار تو آپکے واسطے تیار ہے آپنی مصداق اُن تمثیلات اور ابیات کی جنکو آپ یہان لائی ہین کہ کسطرح پر طابق النعل بالنعل از سر تا پا مطابق ہین لیشن جی ایک جانور سی جسکا نام گڑہی گنجپ ہوا تینون صاحبونکی گتیش جی سے دست و گریبان ہونیکی نوبت پونہچی بقول آپکے یہہ ست جاہل محض تہی حکایت جالینوس الخ دیدہ دست در گریبان دانشمندی زدہ گفت اگر این دانا بودی کار یش بنادان نرسیدی اور منشی مہا دیو جی اور منشی کنہیے دست و گریبان ہوے اور انکا جوتر سول سینہ پر انکی پڑا تو ابتک داغ بر دل ہین اور ادہر انکا ہاتہہ جو آنکی گلی پر پونہچا تو ابتک گلو سیاہ ہین بر مہا دیو مہاراج ایسے بر سر جنگ و پیکار ہوے کہ انکا انکار بید دکنے فیصلہ کیا پھر بھی جہگڑا رفع نہوا یہانتک کہ پانچوان سر برہما کا کام آیا آپکے بقول فصیحے یہہ دونو جاہل محض ہین ابیات دو عاقل را نباشد جنگ و پیکار نہ دانائی ستیزد با سبکسار اگر نادان بوحشت سخت گوید خردمندش بنرمی دل بجوید دو صاحب دل نگہدارند موئی ہمیدون سرکش و آزرم جوئی و گر بر ہر دو جانب جاہلانند اگر زنجیر باشد بگسلانند واللہ لالہ جی دیکہئے تو کیسی پھبتی ہوئی **قولہ** قطع نظر ازین محمد صلعم کفار کا مارا جانا چاہتے تہی یا ایمان لانا بر تقدیر تسلیم شق اول حضرت کو رحمۃ للعالمین کہنا خلاف واقع ہی کہ اکثر کفار انکی بد دولت دنیا مین مقتول اور عاقبت مین مخذول ہوئی بر تقدیر تسلیم شق ثانی حکم جہاد بے بنیاد ہی کیونکہ قبول ایمان متعلق بدل و جان ہی نہ قتال و جدال انتہی اول تو ہم آپکی منفصلہ ہی مین جرح کرتے ہین کہ حقیقیہ ہے یا نہین شق اول باطل ہی کہ جمع بین الجزءین بھی بسبب اختلاف احوال اور تعدد افراد کے ہو سکتا ہے شق ثانی پر آپکا استدلال ناتمام ہی ہے آپ پہلے اپنی تقریر درست کیجئے اور سلیقہ مناظرہ کا سیکہئے بعد اسکے حوصلہ مناظرہ کا فرمائیے ثانیا رحمت عامہ مقتضی اسکی ہے کہ ہر بدکردار اپنی سزا کو پونہچی چور کو قطاع الطریق کو سزا دینا عین رحمت عام ہے دغا بازیون کو جو باٹ تراز و مین فریب کرین تدارک کرنا عین فائدہ کا انام ہے **ع** اگر نیکمردی نماید عسس بنیارد بشب خفتن از دزد کس جاہلون اور انکے ایمانونکو خواری اور ذلت دنیا مین عین رحمت ہے اور انکی حمایتیون کو ذلیل اور رسوا کرنا عین عنایت ہی برہما کا سر پانچین کاٹا جانا عین مقتضای مصلحت عامہ تہا اندر کو سزا دینا عین حکمت تامہ تہا **ع** سر جاہلان بر سر دار بہ کہ جاہل بخواری گرفتار بہ شق ثانی پر جو آپ نے تقریر کی ہی کوئی دم گذرتا ہے کہ وہ خود آپ ہی کی گلوگیر ہوتی ہی اندر کے انتظار کیجئے **قولہ** قطع نظر ازین جسقدر کفار کہ بغیر قبول اسلام جہاد مین مارے گئے اگر زندہ رہتے تو احتمال تہا کہ کسی وقت مین اسلام لاتے چنانچہ اکثر کفار اسلام لائے انتہی مختصرا آپ ہمکو یقین قطعی ہو گیا کہ اہل ہند اشد جاہل ہین اور ہند مین کبہی علم و حکمت کا نام بہی نہ تہا اور انکو کسی چیز کا سلیقہ نہین کیونکہ جب آپ سا حکیم سرآمد حکمای ہند ایسی ایسی جہر دلیلین کہ اوپر جہالت اور حماقت

کے دلائل کاملہ مین پیش کرے تو جاننا چاہیئے کہ خطہ جہالت آباد ہند مین کبھی نام و نشان علم کا نہ تھا ایک فرد کے
احوال سے دوسری فرد کے حال پر استدلال کرنا اہل ہند کی ہی جہالت ہے ورنہ حکما کی کتب میزان مین تو اس قسم
کی دلیل کہین آجتک نہ لکھی گئی اور نہ سنی گئی اندر نے جو گوتم کی زوجہ سے زنا کیا اور اوسکی پاداش مین ہمہ تن
زچ بنگیا تو بمقتضاے اس استدلال کے لازم آیا کہ مہادیو جی اور برہما اور کشن جی کا بھی یہی حال ہوا ہوگا اور
دیوتا بھی ایسی جنجال مین پھنسے ہونگے مہاراجہ سر کرشن اوتار نے جو بہت سی زناکاری کی تو اور اوتار بھی ایسی
بدکرداری مین مبتلا ہوئے ہونگے بہت آدمی کہ ابتدا مین فاسق فاجر تھے اور اخیر مین بہت صالح اور سنیاسی
ہوگئے تو لازم آیا کہ سب آدمیون کا خاتمہ بخیر ہوا ہو قراین سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ پر مرض مالیخولیا کا اندنون
بہت غلبہ ہے پر خدا کچھہ دوا کیجئے ایسا نہو کہ نوبت کچھہ اور زیادتی کی پہونچے **قولہ** پھر قول اعجاز محمدی کا کہ
ہر شخص کے لئے موت ضروریات سے ہے الخ مثل صداے گزر خرو بانگ شتر ہے انتہی لالہ جی یہہ تو وہی مضمون ہے جو
گیتا مین سر کرشن جی نے اپنے منہ سے نکالا ہے جسکے فرمانے کے بعد وہ کہتے ہین پس مخلوقات کے اجسام کا
فکر فضول ہے پس اوسکو آپ چاہیئے معتبر ٹھہرا یا وہان شتر بنا **قولہ** ورنہ محمد صاحب جنگ احد مین قتل
حمزہ کو موعود بتلاتے اور اسقدر واویلا نہ مچاتے کہ جسوقت قریش پر غالب آونگا ستر اشخاص اونکی قتل کراونگا
انتہی یہہ سب لالہ جی کی افترا پردازی ہے کہ بلا حوالہ کتاب معتبر کے ہذیان سرائی کر رہے ہین ستر آدمی کا قتل
تو کیا معنی خود وحشی بن حرب جو قاتل جناب حمزہ رضی کا تھا وہی جناب رسالت مآب صلعم کے حضور مین آکر اسلام لایا
اور حضرت نے کسیطرح کا رنج اوسکو نہ پہونچایا چنانچہ اوسنے بعد اسلام کے قتال ردۃ مین مسیلمہ کذاب کو قتل
کیا اور اوسکا مقولہ ہے قتلت خیر الناس نے الجاہلیۃ وشر الناس فی الاسلام لالہ جی یہہ شان انبیا نہین
کہ از راہ نفسانیت ارادہ کسیکے قتل کا کرین یہہ تو خاصہ آپ ہی کے اکابر کا ہے کہ خبط نفسانی ہی کیواسطے
لڑین مرین اور ایک جان کے بدلے ایکعالم کو قتل کرین چنانچہ مہابھارت مین قصہ پرسرام کا مذکور ہے کہ اپنے باپ
کے بدلے تمام چھتریونکو قتل کر ڈالا اور تخم چھتریون کا باقی نچھوڑا **قولہ** قطع نظر ازین اگر دو شخص باہم
لڑین اور ایکدوسرے کو قتل کرے تو سلاطین محمدیہ کو لازم ہے کہ قاتل کو پاداش قتل نہ پہونچاوین بلکہ جنگ و
جدل کو آلہ موت معہود تصور فرماوین انتہی صاف معلوم ہوتا ہے کہ لالہ جی کے دماغ مین خلل ہے کچھہ علاج
کراوین شرح اسکی یہہ ہے کہ جب لالہ صاحب نے تحفۃ الاسلام مین حکم جہاد کو اور بیرحمی خدا تعالی کے محمول
کیا تو صاحب اعجاز نے اونکو جواب دیا کہ جسکا خلاصہ یہہ ہے کہ موت ایسی چیز ہے کہ جس سے چارہ نہین اور جہاد
منجملہ بہت سے اسباب موت کے ایک سبب ہے ایسی ایسی موت کی اور بھی اسباب ہین مانند وبا وغیرہ کے پس جب
اور اسباب موت کی سبب سے خدا تعالی کو بیرحم نہین کہتے تو جہاد کی بنا پر بھی بیرحم کہنا روا نہین جسنے ہزارون
سنیاسی مار ڈالے غالباً عقیدہ لالہ جی مین حکم خدا کے تو نہ مارے ہونگے پرسرام نے ہزارون ہزار چھتریونکا

خون کیا ظاہر الالہ صاحب کے اعتقاد مین بے شک یہہ بات ہوگی کہ بدون حکم خدا کے وقتل عام نہین ہوا اور جنت قتال اور خونریزیان اکابر ہنود کے ہاتون سے واقع ہوئین گو کہ وہ سب قتل عام بطمع دنیا اور حظ نفس کے ہوا ہو نہ واسطے اعلاء کلمۃ اللہ اور جاری کرنے طریقہ ہدایت اور بیباک چلنی کے پہر بھی ظن غالب ہے کہ بسبب ان جدال اور قتالون کے عقیدہ لالہ جی کا بھی یہہ ہوگا کہ بحکم خدا ہی واقع ہوا پس جب ان اسباب موت کو خدا کی بیرحمی پر محمول نہین کرتے تو جہاد کے بارے ہی کیون مرتے ہو کہ اوسکی بناپر الزام بیرحمی کا خدا پر دہرتے ہو الغرض جب اس قسم کی حجت قاطعہ صاحب اعجاز نے پیش کی تو لالہ جی کو کچہہ سمجہہ آئی اور اعتراض بیرحمی کا جو خدا تعالی پر ازراہ جہالت کرتی تہے اُس سے باز آئے مگر ازراہ حماقت کے پہلی قول سے رجوع کرکے مخلوق پر اعتراض کرنے لگے یعنی اول تو یہہ فرمایا کہ مخالف کا پسر یا برادر جنگ مین قتل کیا جاوے اور مخالف اسپر جزع فزع خلاف جزع و فزع لانا ایک مہمل لفظ ہی جزع فزع کرنا تو البتہ ہو سکتا ہے جزع و فزع لانا ہرچند لالہ جی کی ہر ہوس تک بندی نے اونکو غلطی مین ڈالا ہے اونکے نزدیک یہہ قاعدہ مسلم ٹہیرا ہے کہ الفاظ غلط اور خلاف محاورہ ہو جاوین تو ہو جاوین تک بندی کہین نجاوے آمدم برسر مطلب لالہ صاحب کی کمال حماقت ہے کہ ہمارے جزع فزع کو دلیل اسکی قرار دیتے ہین کہ حکم جہاد بیرحمی خدا تعالی کی ہے لالہ جی یہہ نہین سمجھتے کہ مثلا اگر اونکا بھائی یا بیٹا بسبب کسی بیماری کے مرجاوے یا اونکی کنبے مین وبا پڑی اور اونکی خاندان کے سب آدمی مرجاوین تو بالیقین وہ جزع و فزع کرینگے پس اگر جزع اور فزع مخلوق کو دلیل بیرحمی خدا تعالی قرار دینگی تو اس الزام کو کیونکر دفع کرینگے پہر اسیطرح کا احمقانہ کلام اونہون نے یہہ پیش کیا کہ قاتل سے قصاص لیا جاوے الخ یہہ کلام انکا پہلے کلام سے بھی زیادہ حماقت آمیز ہے اسلیے کہ یہان بحث یہہ ہے کہ آیا حکم جہاد دلیل اوپر بیرحمی خدا تعالی کے ہے یا نہین مطلب صاحب اعجاز کا بہت واضح ہے کہ اسباب موت کو دلیل بیرحمی خدا تعالی کا قرار دینا حماقت کی بات ہی اور ظاہر ہے کہ یہہ کلام لالہ صاحب کا کسیطرح پر مطلب صاحب اعجاز مین خلل انداز نہین مگر ہان چونکہ لالہ صاحب کے نزدیک قتل کرنا جاندار کا عموماً دلیل بیرحمی کی ہے تو اونکی اصول پر لازم آتا ہے کہ کوئی آدمی قصاص مین نہ مارا جاوے حالانکہ قصاص تو یکطرف رہا اونکی شاستر کے رو سے تو اگر شودر برہمن کو تیاگ یا اونکی تعلیم کرے تو اوسکو مار ڈالنا واجب ہے قتل و قتال اور جنگ و جدال عورتون پر روا ہے اونکی اکابر نے حظ نفسانی کیواسطے فتنہ و فساد عظیم برپا کیا ہے پس یہہ کلام لالہ جی کا خود اونکے حق مین مضر ہے اونپر واجب ہے کہ اپنی دلیل کا آپ ہی جواب دین **قولہ** موسی کو مناسب تہا کہ قتل قبطی الی قولہ تفصیل اس مقام کی حملہ ہند مین قلم بند ہوا ہے تحفۃ فتح المبین کو ملاحظہ کیجیے کہ حضرت باطلین کو وہان کیسی شکست فاش دی ہے **قولہ** بنا بر امن و امان مخلوق و دفع فساد مفسدان و رفع ظلم ظالمان طریقت بادشاہانہ ہے سنت رسالت پناہ انتہی اگر طریقت بادشاہ عہد واسطے امان مخلوق کے کافی ہے اور سنت انبیا کو اوسمین کچہہ دخل نہین تو زمین عہد سلطنت کنس مین برہما جی کے پاس کیون فریاد کی گئی تہی اور کشن جی نے واسطے دفع ظلم کے کیون اوتار لیا تہا اس سے یہہ امر ثابت ہوا

کہ لالہ جی کے نزدیک ظہور اکثر اوتارون کا محض قتال بیجا اور فتنہ انگیزی کیواسطے ہوا ہے نہ واسطے آسایش
خلایق اور آرام نیکوکارون کے ہمنی بیان تذکرہ کنس اور سری کرشن کا صرف واسطے الزام ہنود کی مطابق انکی
عقاید فاسدہ کے لکھا ہی ہمارے نزدیک جیسا نابکار بزہ کار وہ تھا ویسی ہی گنہگار بدکردار یہہ بھی تھی جیسی لودہم
ویسی ہان انکی چولی نداونکا کان **قولہ** قول اعجاز محمدی کہ کرشن نے کنس وغیرہ ظالمونکو قتل فرمایا الخ
بہتان ہے بیان ہی قتل کنس بطور خونریزی ہی نہ بطور ظالم کشی کے ہی بلکہ بطور کرامت و خرق عادت کی ہی
کہ سری کرشن نے بحالت طفلی بروش کشتی پہلوان عظیم الشان کا کام تمام کیا انتہی ہمنے فرض کیا کہ کشتی ہی
مین کنس کا کام تمام کیا آخر ایک انسان کو جان سے تو مار ڈالا لفظ قتل اور خونریزی زبان پر نہ کہئے مگر مفہوم قتل مین
تو کچھ کسیطرح کا شک نہین الفاظ پر تو مدار کار نہین لفظ نہین قتل کا استعمال کیجیے یا کشتن کہئے یا مار ڈالنا فرمائیے یا
کام تمام کرنا زبان سے نکالئے حاصل سبکا ایک ہی ہی یہہ نہایت حماقت ہی کہ اگر لفظ (کام تمام کرنا) کہئے تو الزام
بربت ہو جاوے اور قتل بولئے تو قباحت لازم آوے علی ہذا القیاس یہہ امر کہ اگر کسی سلاح سے قتل کیا جاوے تو کچھ قباحت
لازم آوے اور اگر ہات پاؤن کی قوت سے بلا استعانت اسلحہ عمداً مار ڈالین تو الزام مرتفع ہو جاوے اگر یہہ امر لالہ جی کے نزدیک
مسلم ہو تو موسیٰ ع پر قتل قبطی کا کیون الزام دیتے ہین انہون نے تو کسی سلاح سے نہین مارا تھا مہر یہہ جو لالہ جی
کہتے ہین کہ بطور خرق و کرامت کنس کو مارا تھا یہہ امر تو نہایت مغزنکن لالہ صاحب ہی کیونکہ استمام مین تمامک
لالہ جی کی اس قول پر ہی جو انہون نے تحفۃ الاسلام مین لکھا ہی کہ اگر در خدای محمدیان صفت رحمت بودے بنا بر
رواج دین اسلام عالم را بناحق قتل نکنانیدی الخ اور یہہ امر ظاہر ہے کہ خرق عادت جو بطور کرامت کی ظاہر ہوتی
ہے وہ ایسا امر ہی کہ خدا تعالی نے اپنی رضامندی بغیر اسباب ظاہری کے محض اپنی قدرت کاملہ سے ظاہر
کیا ہی پس اس فعل سے کرشن جی کے مطابق تشریح لالہ جی کے لازم آیا کہ خدا تعالی نے خود کنس وغیرہ کو قتل کرایا
اور انکی قتل سے راضی ہوا اور چونکہ لالہ صاحب صاف اقرار کرتے ہین کہ قتل کنس کا بطور ظالم کشی کے نہ تہا اس قول
سے یہہ بھی ثابت ہوا کہ وہ بسبب کسی ظلم کے مقتول نہین ہوا پس لامحالہ ناحق مارا گیا جب یہہ سب امور متحقق ہوئی تو اب
لالہ صاحب یہہ الزام صاحب اعجاز کا اپنے اوپر سے کسطرح اوٹھا سکتے ہین کہ اگر در خدای تو صفت رحمت بودے عالمی را بناحق
قتل نکنانیدی لالہ جی آپ نے سوط الجبار اور سیف القہار اور فتح المبین اور خلعت الہنود کو ملاحظہ کیا ہوگا دیکھئے تو
جب آپ نے کسی الزام کے دفع کا ارادہ فرمایا ہی خود آپ ہی کی تقریرون سے اندفاع الزام تو یکطرف وہ الزام
نہیں ایسا تمام ہو گیا کہ کسیطرح ٹالا نہ ٹلیگا بلکہ علاوہ اس الزام کے دو تین الزام اور غیر ممکن الدفع آپکی ملت پر عاید
ہو گئے ~ شد غلامی کہ آب جو آرد ~ آب جو آمد و غلام ببرد اور یہہ جو آپ فرماتے ہین کہ حالت طفلی مین
ایسا کیا یہہ قول آپکا محض غلط ہی یہہ امر تو اوسوقت وقوع مین آیا ہی جب تمام کرم راس بلاس اور چیر ہرن
اور عیش و کامرانیون گوپیون کے ساتھ عمل مین لا چکے ہین پس ان پر نابالغ کے حق مین تو آپکی تقریر پر تل

مشہور صادق آئی کہ ع گوسالہ ما پیر شد و گاؤ نشد ❊ **قولہ** ہر صغیر و کبیر پر مفہوم ہی انتہی لالہ جی کے اس فقرہ کی اہل معانی مین دہوم ہی دیکھیئے تو رعایت تک بندی کی کہانتک ملحوظ ہی کہ صیلہ مفہوم کا غلط ہوجاے تو ہوجاے تک بندی ہات سے نجاوے کبھی کسی کلام مین صیلہ لفظ مفہوم کا پر نہین آتا پس یہہ کلام دلیل تام اوپر جہالت لالہ جی کے ہی ❊ **قولہ** یہہ قول اعجاز محمدی کہ شنکراچارج نے جہاد کیا غلط محض ہی شنکراچارج نے روی زمین کے اہل ادیان سے بحث اور مباحثہ کیا اور کل کو مات دیا انتہی ظاہرا بحث و مباحثہ اونکا ایک بازیچہ طفلان اور لہو لعب رائگان بقول لالہ جی خالی بیہودہ بات سے معلوم نہین ہوتا شتی نمونہ از خرواری مباحثہ لالہ جی ہی کو دیکہنا چاہیئے ایسی ہی حکومت طلبی اور عبادت فنا فی وغیرہ وجوہ تسعہ مصرح فساد ضلالت شکن ہی کام مین لاے ہونگے اور انکار لالہ جی کا جہاد شنکراچارج سے محض غلط ہی تاریخ مین ملاحظہ کیجئے صرف جین اور بودہ کہ اسعر صہ مین یعنی تقریبا سنہ ہجرۃ نبی آخر الزمان صلعم مین ہندوستان مین بہت پہیلے ہی تہے انسے اور شنکراچارج سے مقابلہ اور مباحثہ ہوا اور جب وے لوگ رو براہ نہوے تو اوسنے اونکو بہت ایذا دی اور مار کر اکثر بلاد ہندوستان سے نکالدیا خصوصا ملک دکن مین کئی مرتبہ وہ بہت ستاے گئے اور مغلوب کئے گئے دیکہئے تاریخ ہند اور تاریخ جین چنانچہ الکہہ دہاری جو بڑا حامی مذہب بید و شاستر ہی دیباچہ الکہہ پرکاش مین صاف اس امر کا اقرار کرتا ہی کہ جین شاستر والون نے بہت خرابیان شنکراچارج سے اوٹہائی ہین اسلئے وہ بید کے مذہب والون سے اپنا راز پوشیدہ رکہتے ہین لالہ جی نے کسی کتاب معتبر سے تفصیل مباحثہ شنکراچارج کی زیب قلم نہین فرمائی اور نہ یہہ ثابت کیا کہ شنکراچارج نے صرف تقریر زبانی ہی پر اکتفا کیا اور جب وے لوگ نمانے تو اونکو اونکے حال پر چہوڑ دیا اور کچہہ تعرض انسے نفرمایا اور اونکو کچہہ نستایا اور ہرگاہ کہ ہم تواریخ مذکورہ اور خود اقرار پیشواے ہنود سے خراب کرنا اور ستانا اور بار کر نکالدینا شنکراچارج کا قوم جین اور بودہ کو ثابت کرچکے پس مجرد انکار لالہ جی کا بلا دلیل اصلا قابل التفات کے نہین پہر یہہ قول لالہ جی کا کہ شنکراچارج نے روی زمین کے اہل ادیان سے مباحثہ کیا سراسر غلط اور بالبداہت صاف جہوٹ ہی ایسا فاش جہوٹ بولتے ہوے اونکو کچہہ شرم نہین آتی یہہ بہی اک اثر لعنت کا کہ اسی بیباک بیحیا بنگئے زمانہ شنکراچارج کا سنہ ہجرۃ نبی آخر الزمان صلعم اور سنہ رفع مسیح عم تقریبا ہی کہ اسعرصہ مین مسلمان اور یہود اور نصاری اکثر بلاد مین موجود تہے اور پہر بہی رایات منصورہ اسلام کی حدود ہند مین ہوا سے نصرت و اقبال مین خوب ہی لہرا رہی تہی لالہ صاحب اپنی ہی کتب معتبرہ سے ثابت کرین کہ اسعرصہ مین شنکراچارج یا اور کسی ہندو نے بلاد روم و شام اور فرنگستان مین جاکر یہود و نصاری سے مباحثہ کیا یا ترکستان اور فارس اور عرب اور خراسان اور سرحد ہند مین اہل اسلام سے مناظرہ فرمایا یہہ بات کچہہ مخفی نہین سب چہوٹی بڑی جانتی ہین کہ شنکراچارج یا کسی ہندو نے اوسطرف کو منہ بہی نہین کیا

پس قول لالہ صاحب کہ شنکر اچارج جینے روی زمین کے اہل ادیان سے بحث و مباحثہ کیا صاف جہوٹ اور بیتکی
اور کمال بیشرمی ہے ہم اس امر کو بھی تسلیم نہین کرتے کہ شنکر اچارج نے جین اور بودہ سے مناظرہ کیا ہو
کیونکہ اگر واقع مین کچہہ بھی مناظرہ ہوا ہوتا تو دلایل فریقین کے کسی کتاب مین مدون ہوتین اور سوال و جواب یقین
کے لکہے جاتے حالانکہ تحریر دلایل فریق ثانی تو درکنار خود دلایل شنکر اچارج کے بھی جنسے اونہون نے جین اور بودہ
پر غلبہ پایا کسی کتاب مین مرقوم نہین پس تذکرہ مباحثہ شنکر اچارج کا بھی اک بات بے ثبات مانند دیگر افسانجات ہنود
کے ہی **قولہ** بہرکیف محمد صاحب نے بزور و ظلم روی زمین پر اسلام پہیلایا انتہی اسکا جواب تو ہم بہت مواقع
دیچکے ہین عنقریب خوب واضح لالہ جی کے کہنی کرینگے یہان صرف بسبب مناظرہ انوکی جناب مین گذارش کے
قابل ہی کہ اس مقام پر تو بحث اسکی تہی کہ لالہ صاحب نے جو تحفۃ الاسلام مین لکہا تہا کہ اگر در عہد محمدیان صفت
رحمت کے بود بنا بر رواج اسلام عالمی را قتل نمیکردند الخ بحث اسکی نہ تہی کہ آیا اسلام بزور پہیلایا گیا ہے یا
نہین پس بہرکیف لالہ صاحب کا صاف دلالت کرتا ہی کہ لالہ صاحب مانند کیتیون کے سرگرم مشاغبہ ہین مناظرہ
سے انکو علاقہ نہین **قولہ** لیکن چونکہ در حقیقت حقیت سے معرا ہی روز بروز کم اعتبار و سرد بازار ہوتا جاتا ہی یقین ہے
کہ عنقریب نظر خلائق سے گر پڑیگا انتہی یہہ تو یاوہ گوئی لالہ صاحب کی ہی کہ قرآن اور اسلام روز بروز کم اعتبار اور سرد
بازار ہوتا جاتا ہی بلکہ صاف جہوٹ ہی یہہ سچ ہی کہ حکومت و سلطنت اہل اسلام ۵۰۰ برس پیشتر روی زمین پر
زیادہ تہی اب بنسبت اوس عرصہ کے کم ہی مگر ترقی اسلام اور شہرہ قرآن مین کچہہ کمی نہین اوس عرصہ مین جسقدر مسلمان
روی زمین پر تہے اب بنسبت اوسکی کم نہین بلکہ بہت زائد ہین مگر شرطیہ لالہ صاحب نے بید و شاستر کی ملت کو بیخ
و بن سے اکہاڑ پہینکا کیونکہ یہہ امر بہت ظاہر ہی کہ جسقدر ہنود روی زمین پر ۸۰۰ برس پیشتر تہے اب اوسکا نصف بہی
نہین اور جیسا شہرہ کتب ہنود کا اوس عرصہ مین تہا اب ہزاروان حصہ بہی نہین خود لالہ صاحب اقرار کرتے ہین
کہ پیشتر سب آدمی بید پڑہتے تہے اب برا العین ملاحظہ کیجیے کہ بید خوان لاکہہ مین ایک بہی نکلیگا خود بیدون کا
وجود ہی ایسا جاتا رہا کہ گویا کچہہ تہا ہی نہین چنانچہ الکہدہاری وغیرہ اسپر اقرار کرتے ہین اور شاہد عادل شاہد
عدل ہی کہ اگر شرق سے غرب تک تلاش کیجیے تو پتہ بہی نہ لگیگا پس نسبت بیدون کے البتہ یہہ قول لالہ صاحب کا ٹہیک
ٹہیک ہی کہ چونکہ بیدہای ہنود در حقیقت حقیت سے معرا ہین روز بروز کم اعتبار اور سرد بازار ہوتے گئے انجام کار نیست و
نابود ہوگئی صاحب اعجاز نے صفحہ ۲۹ و ۳۰ پر اس مدعا کو خود قول الکہدہاری حامی بیدون سے بہت اچہی طرح
ثابت کر دیا ہی چنانچہ عبارت الکہدہاری بلفظہا یہہ ہی دو ہزار سال سے منجملہ ۳۶ قوم کے ۳۳ قوم کو اور ۳۶
قوم کی مستورات کو بید و شاستر پڑہنے کی ممانعت ہوئی رفتہ رفتہ علم و عمل بید کا بالکل جاتا رہا اب برائے
برہمنون مین سے دس چارون بید اور چہون شاستر کے پنڈت ہونگے ورنہ ۳۶ قوم کے مردم جو کچہہ جانتے
ہین وہ علم معاش ہی علم معاد نہین ہی نتیجہ بیعلمی اور جاہلی کا ظاہر ہی اگر کوئی غور سے دیکہی تمام ہندوستان میں

تھا یا اور اکثر آدمی ہین نو سو برس سی پہلے یہہ سب بید اور شاستر کے مذہب مین تھے اب نصف کے قریب مسلمان ہوگئے اور اکثر ان اندر سو برس کے کرشتان ہوگئے اب بھی آمدنی کی مسدود ہی اور خرچ کی روز بروز زیادتی ہے بزرگون کا قول ہے ؎ براحوال آنکس بباید گریست ٭ کہ پیدا کند نوزدہ خرچ بیست ٭ تو اس حساب سے گمان ہوتا ہی ؎ گر ہمین مکتب است واین ملا ٭ کار طفلان تمام خواہد شد ٭ جو برای نام ہندو ہین اونکا یہہ حال ہی کہ مسلمان قصاب کی دوکان سی گوشت لیکر کھاتے ہین جو محمد صلعم کے کلمہ سی ہوتا ہی اور جو اسکے کہ محمدیے ہندو کی جھٹکے کے گوشت کو کھانا حرام مطلق سمجھتے ہین دہلی کی ۳۶ قوم کو اور اور شہرون کی اکثر اقوام ہنود کے لوگ بھشتی سے پانی بھرواتے ہین اور دو پکھال مین لاتا ہی محرم مین اکثر ہندو تعزیون کے اوپر نوحہ حرکت کرتے ہین جنکو مسلمان بھی ناجائز سمجھتے ہین اکثر ہندو شہیدون اور غازیون اور پیرون کی قبور سے مراد چاہتے ہین جسکو محمدی بھی گناہ سمجھتے ہین گو کہ اس بیان سے بعضی نا انصاف بنظر سرسری ناخوش ہونگے مگر جب غور کرینگے تو معلوم ہوگا کہ یہہ حرکات سب خلاف بید اور شاستر اور پوران کے محض خام طبعی سے مروج ہوئی ہین ہند مین جسقدر ہندو ہین اونمین سی نصف عورت ہین اور نصف مرد اور مرد ۳۶ قوم کے ہین اونمین سی براہمن نام تین قوم کے مردم کو بید کے پڑہنی کا ادہکار ہی اور کل مستورات اور ۳۳ قوم کے مردم کو ادہکار نہین ہی اس حساب سی ۷۲ آدمی مین تین آدمی بید کے پڑہنی کے ادہکار ہین پس جنکو ادہکار ہی اونمین سی ذہن کی بھی مشکل تمام دستیاب ہونگی اس سبب سے عوام بید و شاستر کے احکام سی ناواقف ہوگئے مستورات کے پابند ہوگئے بید و شاستر کا پڑہنا جو عام نے چھوڑ دیا اس سبب سے اب چارون بید کا فراہم ہونا سخت مشکل ہے اور جو معتبر کتب ہین وہی بھی مثل بیدون کے نایاب ہوگئین انتہی اینہمہ شبہات الکھدہاری صاحب کہ بلا رو رعایت و میل تعصب داکرہ علاج یک یک کجروی و سرکہ جبینی و فضولی معترض ناحق پسند خواہد شد صاف تمہید و تقریر فقیر نیست تعاقلان جو دیانند انہی لالہ صاحب نے اس تقریر کا کچھہ جواب نہ دیا بلکہ سنتی ہی اسکی ایسی دم بخود ہوگئی کہ گویا کچھہ تھی ہی نہین خیر کچھہ مضایقہ نہین الا لالہ صاحب جواب دین شاید حسب عادت یہہ کہینگی کہ بعد کلجگ پہر بدستور سابق عود کر آویگا اول تو یہہ بھی ایک افسانہ ہی بالفرض اگر ایسا ہی ہو تو جو مخلوق پیدا ہوگی اسکی بید بھی اور ہونگی جیسا کہ مہابھارت وغیرہ کتب معتبرہ مین مرقوم ہی کہ بید ہر قران مین تو عدیگر ہوتے ہین یہہ بید تو کسی صورت سی خود بہ شہادت کتب معتبرہ ہنود عود نکرینگے برخلاف شیوع ملت اسلام اور قرآن مجید کہ جس روز سی اسکا ظہور ہوا ہی روز بروز روز افزون ترقی ہی اور ایک زمانہ ایسا آویگا کہ وقت ظہور امام مہدی اور جناب عیسی علیہما السلام کے ایسی دہوم دہام سی غلبہ اسلام کا ہوگا کہ سب کفار نگونسار ہوجاوینگے اور ہر طرف پہریری رایات اسلام کے نصرت و اقبال کے ساتھہ لہراوینگے قولہ سورہ اعراف مین ہی الخ پوری آیت یہہ ہی

وَلَقَدْ ذَرَأْنَا لِجَهَنَّمَ كَثِيرًا مِّنَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ لَهُمْ قُلُوبٌ لَّا يَفْقَهُونَ بِهَا وَلَهُمْ أَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُونَ بِهَا وَلَهُمْ

آذان لا یسمعون بہا اولئک کالانعام بل ہم اضل اولئک ہم الغافلون یعنی پیدا کیا ہمنی واسطے جہنم کے اکثر جن اور انس کو اونکے دل ایسے ہین کہ وہ کچھ نہین سمجھتے اونسے اور واسطے اونکی آنکھین ہین کہ جنسے اونسے دیکھتے نہین اور واسطے اونکے کان ایسے ہین کہ اون سے وہ سنتے نہین وہ مانند چوپایون کی ہین بلکہ اون بھی گمراہ وہی ہین غافل اس آیت کے مضمون کی حقیت مین کوئی صاحب عقل کچھ شک نہین کر سکتا بہت آدمی مانند لالہ اندرمن کی مصداق مضمون اس آیت کے اب موجود ہین لالہ جی یہان جست زن ہین کہ یہہ آیت بھی درایت کرتی ہی کہ جہاد عبث ہی کسواسطے کہ جن لوگونکو اوسنے تعالی نے جہنم کیواسطے مخلوق کیا ہی جہاد سی کیونکر ایمان لا سکتے ہین انتہی اول تو سبحان اللہ لالہ جی کی دیکھئے فرماتے ہین درایت کرتی ہے ظاہرا معنی درایت کے لالہ جی کو معلوم نہین ورنہ یہ نہ کہتے کہ درایت کرتی ہی مگر چونکہ یہہ کلمہ عربی ہی اور انکو عربیت مین کچھ استعداد نہین اسلئے غلط کاری مین معذور ہین ثانیا چونکہ اس قسم کے آدمی کہ مطبوع القلوب ہین اور علم باری مین اونکا عدم ایمان ازل سے ہی ثابت ہی باتفاق ہمارے اور یہہ لوگ عالم مین ہر قرن مین موجود تھے اور اب بھی ہین اور حسب تصریح لالہ صاحب مرقومہ صفحہ ۱۶۱ نصیحت اور وعظ امر ضروری ہے پس اس بناپر ہم کہتے ہین کہ بدی نہین جو واسطے پند و نصیحت کے حکم ہی بقول لالہ صاحب کے عبث محض ہی کیونکہ جو لوگ ایسے ہین کہ علم الہی مین مطبوع القلب ہین وہ کسیطرح پر راہ نہین ہو سکتے فرمائیے لالہ جی اسکا کیا جواب ہے جو جواب آپ نے سوچا ہو اوسکو بیان کیجئے ثالثا ہم یہہ کب کہتے ہین کہ جہاد کے سبب سے سب کفار مومن ہو جاتے ہین بلکہ بہت مارے جاتے ہین اور ذلیل و خوار ہوتے ہین مگر شر و فساد کمتر ہو جاتا ہی پس اگر وہ ایمان نہ لائے تو نہ لائے شر و فساد اونکا تو ہر آئینہ معدوم ہو گیا پس بحالت نہ ایمان لانے ایسے لوگون کے بھی جہاد ہر آئینہ ثمر مقصد جلیل کا ہوا لالہ جی اندرا حماقت کے جہاد کو عبث محض کیونکر بتلاتے ہین دیکھئے بقول لالہ جی کے اندر نے ہزارون جاہلونکو قتل کیا چونکہ وہ دم قتل تک نور معرفت و ایمان سے بے بہرہ رہے تو اس تقریر پر لالہ جی کے لازم آیا کہ اندر عبث مرتکب قتل ہزارون آدمیون کا ہوا مخفی نرہی کہ لالہ اندرمن نے صفحہ ۲۱ تحفۃ الاسلام مین اوپر اسی آیت کے یہہ اعتراض کیا کہ بنظر بہ آیت مذکورہ چنان مفہوم میگردد کہ خدا مانند بادشاہ ظالم مہربانی و عدالت خود را از نظر انداختہ بسیارے را برای کفر و جہنم آفریدہ و ہلاکت ابدی برای ایشان خواستہ چہ جای آنکہ نیکی و مہربانی در حق ایشان خواستہ باشد پس ہر آئینہ بدر حمت و عدالت خداوند نقصی رسید و گرد جبر و ظلم بر دامن او تعالی نشست و نصیحت دادن و تعلیم نمودن و کتاب فرستادن و پیغمبر مبعوث کردن و حکم بجہاد دادن بیفائدہ و باطل خواہد بود زیرا کہ ہرگاہ خدا از روز ازل کافری در حق ایشان قسمت کرد دیگر چہ فائدہ کہ بایشان نصیحت و تکلیف ایمان دادہ شود انتہی اسکے جواب مین صاحب ہدیہ نے یہہ لکھا کہ پیدایش ان دونون نوعون کی واسطے عبادت اور معرفت کے ہی چنانچہ قرآن مین وارد ہے کہ ما

خلقت الجن والانس الا لیعبدون اور اس آیت میں لام جو جہنم پر داخل ہے لام حقیقی تعلیل نہیں ہے
بلکہ لام عاقبت ہی جیسا کہ شاعر عرب کے قول میں ہی لدوا للموت وابنوا للخراب پس سب ندمان مرزایان
لالہ صاحب کی بنی اور جہل مرکب میں انتہی مختصر الالہ جی ازراہ جہل مرکب اسیر آمادہ ہوئے کہ خاک اڑا کر
چاند کو چھپا ہی چنانچہ فرماتے ہیں صاحب ہدیہ ایک شعر مجہول اور مہمل بلا تحریر نام مصنف و کتاب سند
لاکر اور حق سے ہاتھ اٹھا کر کہتا ہی کہ لفظ لجہنم میں لام علت کی لئے نہیں بلکہ انجام کار کیواسطے الخ لالہ جی تم
بڑے ہی عقلمند ہو تمنے کیا سمجھ کر یہہ تقریر احمقانہ پیش کی شعر مستدلہ صاحب ہدیہ کو جو تم مجہول اور مہمل بتاتے
ہو کچھ بھی دلیل فرماتے ہو وہ تو بہت واضح المعنی ہی اوسمیں کیا بات ہی جسکی سبب تم اس شعر کو مجہول
اور مہمل بتاتے ہو مگر ہان تم بسبب جہالت کی اوسکی معنی نہیں سمجھ سکتی تمہاری وہ مثل ہی کہ ناچ نجانے تو ن
آنگن ٹیڑھا پھر ظاہرا معلوم ہوتا ہی کہ تم لام عاقبت کی منکر ہو اگر واقع میں تم اوسکی منکر ہو تو تم اشد
جاہل ہو اپنی جہالت کی دفع کیواسطے کتب لغت علی الخصوص مغنی لبیب دیکھو کہ اونمیں بہت تصریح کے
ساتھہ اس لام کے نام بحسب اصطلاح بصریہ اور کوفیہ کے لکھی ہیں اور اگر تم اس لام کے منکر نہیں
تو تمنے جو کچھہ نسبت صاحب ہدیہ کے لکھا ہی بہت جھک مارا تھے اور بیفائدہ اپنا حلق پھاڑا ہی پھر ایک عجب توقع
تمہاری یہہ بھی کہ کہتی ہو کہ ایک شعر بلا نام مصنف الخ اس سے ظاہر ہی کہ تمکو بات کہنی کا بھی سلیقہ نہیں اگر
یہہ کہتی کہ شعر بلا نام شاعر الخ تو ایک بات تھی اور تم جو نام شاعر کا دریافت کرتے ہو ہمکو نام شاعر کی بتانیمیں
کچھہ عذر نہیں مگر ہم بنظر امتحان استعداد سامی اول آپ سی دریافت کرتے ہیں کہ آپ اس لام کی حقیقت کا
اقرار کرتے ہیں یا نہیں اول آپ اسکا جواب دیجئے اگر اقرار کروگے تو استفسار نام شاعر کی ضرورت نرہیگی
اور اگر اقرار نکروگے تو میں نام اس شاعر کا مع اور چند سند کے واسطی اعلان آپکی جہالت کی بیان
کرونگا قولہ فقیر راقم گذارش کرتا ہی کہ برین تقدیر لازم آتا ہی کہ اکثر جن و انسان قبضہ اقتدار حق سبحانہ
سی باہر نکل گئی کہ اوتعالی نے اونکو طاعت کیواسطے بنایا اور اونہوں نے بغاوت شروع کی انتہی بھلا
بہشتی لالہ جی کی اثر ہی کا سبب سی پادری فنڈر کا سو خبط جو کہ صاحب استفسار نے پادری صاحب کا نشہ اوتارا
ہی ہمنے لالہ جی کی بہشتی سوط الجبار میں خوب جھاڑ دی ہی جلد اول فصل کتب ملاحظہ فرماوین حاجت
اعادہ کی نہیں ہی مگر لالہ جی جو یہہ بیہودہ سرائی کر رہی ہیں اونہوں نے کچھہ بھی سوچا ہی کہ بعینہ یہی مضمون
برادران اینکے ہدیہ جدید میں مرقوم ہی کہ انسان واسطے جاننی علم الہی کے اور نیک عمل کرنیکے پیدا ہوا ہی انتہی
اور یہہ بھی بدیہی ہی کہ اکثر آدمی بمعرفت بعلم مبدا اعمال عالم میں موجود ہیں پھر بقول فقیر راقم گذارشگر مدعا
کے لازم آیا کہ اکثر جن و انس خود قبضہ اقتدار و احاطہ اختیار خدای ہنود سے باہر نکل گئی اور فعل مختار اور فاعل
بالاختیار ہو گئی کہ اوسنی اونکو علم و معرفت اور نیک عمل کرنیکے لئے بنایا اور انہوں نے یہہ سر اوٹھایا کہ نیکی ترک

فَیُنَبِّئُکُم بِمَا کُنتُمْ تَعْمَلُونَ ۞ إِنَّمَا یُرِیدُ اللّٰهُ لِیُعَذِّبَهُم بِهَا فِی الدُّنْیَا وَتَزْهَقَ أَنفُسُهُمْ وَهُمْ کَافِرُونَ
علاوہ بران اس سے مترشح ہوتی لالہ جی کی ہی کہ احکام تقدیری کو ہی احکام تشریعی کے ساتھہ مقابلہ کرنے مین یہہ امر پیش نظر
کی رہے بھی متحقق ہی کہ جو کچھہ مقدر ہو چکا ہے وہی ظہور مین آتا ہی اور باقتضای تقدیر بعض آدمی اور جن ایسا عمل کرتے ہین کہ
انکے سبب سے جہنم مین جاتے ہین اور ایسے اعمال جو باعث دخول جنت ہون انسے ظہور مین نہین آتے مگر اس بنا پر احکام
تشریعی کو معطل نہین کیا جاتا ہر چند کہ لالہ جی تقدیر کے قایل نہین اور بجای تقدیر اونہون نے اعمال نشاءۃ
سابقہ کو قایم کیا ہی مگر اس مذہب باطل مین بھی یہہ امر مسلم ہی کہ جو کچھہ مقتضای اعمال نشاءۃ سابقہ کا ہو
وہی ظہور مین آویگا اور بمقتضای اعمال سابقہ بعض انسان و جن ایسے ہی اعمال کرینگے جو باعث دخول جہنم
ہون اور اعمال صالح جو سبب دخول جنت ہون اونسے وجود مین نہین آوینگے باینہمہ اس بنا پر احکام تشریعی کو
معطل اور بیکار قرار نہین دیتے اگر لالہ جی بربنای احکام تقدیری دیکھتے ہین کہ جہاد کو بیفایدہ سمجھتے ہین
تو لازم ہی کہ بربنای اقتضای اعمال نشاءۃ سابقہ کے تمام احکام بید و شاستر کو بھی عبث اور بے سود
محض ٹھہراوین ورنہ مابہ الفارق بیان فرماوین دیکھی رو براہ ہونا در جودہن اور راون وغیرہما کا خواہ
بحکم تقدیر جیسا کہ مذہب اہل تحقیق کا ہی خواہ باقتضای اعمال نشاءۃ سابقہ کے جیسا کہ مذہب فاسد لالہ جی کا
کسیطور پر مقصود تہا مگر باینہمہ کرشن جی اور بیاس جی اور نارد جی اور پرسرام جی اور راجہ رام چندر جی نصیحت
مین سعی بلیغ فرماتے تھے اور بموجب حکم شریعت کے ان بداعمال کو بہت سمجہاتے تھے **قولہ** سورہ ذاریات
مین برعکس اسکی ہی وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنسَ إِلَّا لِیَعْبُدُونِ مَا أُرِیدُ مِنْهُم مِّن رِّزْقٍ وَمَا أُرِیدُ أَن یُطْعِمُونِ
یعنے نہین پیدا کیا مینے جن اور انس کو مگر اسواسطے کہ عبادت کرین نہین چاہتا مین اونسے کچھہ رزق اور
نہین چاہتا کہ کہانا کہلاوین انتہی یہہ بھی جہل مرکب لالہ جی کا ہی اسلئے کہ جب ہم اوپر کچھہ ٹھہرا چکے ہین
کہ لجہنم مین لام مآل ہی اور لیعبدون مین لام تعلیل کا ہی تو باہم کچھہ متعارض نہین ادہیای ۲ اشلوک
اا بہاگوت مین لکہا ہی کہ شیو اور برہما اور سارے دیوتا اکاس مارگ سی سری کرشن چندر کے درشن کو آئی
ہات جوڑ بنتی کرنے لگے کہ جتنے جیو جگ مین ہین تمہارے درشن کے پرتاپ سے سارے مکت گامی ہوے
جاتے ہین سرگ مین اتنی ٹھور بھی نہین ہی اور نرک سارے ریتے پڑے ہین سواب کرپا کرکے جگت لیلا
ہو جبکہ یہ باتین سن چکے تب جادون کا بہار اوتار کے اپنے نجدہام مین آئی سری کرشن جی مہاراج دیوتونکی بنتی
سن دل کرکے کہا ہی دیوتو تم ست کہتے ہو کلجگ کی آیو سی پانچ برس بیتے ہوگئی ہین اب تم نشچے رکہو
اس جگت سی انتردہیان ہوتا ہون انتہی یعنی ایکدن شیو اور برہما اور سب دیوتا عالم بالا سے کرشن کی زیارت
کو آئے اور ہاتھہ جوڑ کے خوشامد کرنے لگے کہ جتنی ارواح اس عالم مین ہین تمہاری زیارت کی فیض سے نجات
پاتی جاتی ہین بہشت مین کچھہ بھی جگہہ نہین رہی اور سب دوزخ خالی پڑے رہینگے سو آپ مہربانی فرماکر اس عالم سے

غائب ہو جاتی اور جادون کا بوجہ اوتارکے اپنی خاص مقام مین آئی کرشن نے دیوتونکی خوشامد سنکر کہا
کہ ای دیوتو تم سچ کہتے ہو کلجگ کی عمر سی پانچ برس گذر چکے اب تم اطمینان رکھو عنقریب اس عالم سی غائب
ہوتا ہون پہر اوسی اسکند کے ۱۲ ادہیای مین ہی اودہو جی سری کرشن سی کہتی ہین جتنی جیو سنسار مین ہین
سبکو مکت کیون نہین سری کرشن کہتی ہین کہ ہی اودہو اسمین ایکبات ہی جو ساری جیودنکو مکت ہو جاتی تو جو کوئی
بندہی ہوئی ہین کیا سمجہتی کہ ہم بندہ رہی ہین اور جو کوئی موجہہ روپ ہین وی اوسکی سکہہ کی سار نجانتی پر ایکدن سارے
جیودنکی مکت ہوگی انتہی یعنی اودہو کرشن جی سی کہتے ہین کہ جتنی ارواح عالم مین ہین سبکی نجات کیون نہین
ہوتی کرشن جی کہتے ہین کہ ای اودہو اسمین ایکبات ہی کہ جو سب ارواح کی نجات ہو جاوی تو جو ارواح بندھی
ہوئی ہین وے کیا سمجہین کہ ہم بندہ رہی ہین اور نجات کے قابل مین وی اوسکی ارام کی قدر نجانتی مگر لیکدن سب ارواح
کی نجات ہوگی انتہی جب یہہ مضامین متحقق ہوئی تو اب یکہیئے کہ ان مضامین سی ثابت ہی کہ بہشت و دوزخ بالارادہ
پیدا کئی گئے ہین اور علت غائی اسکی یہہ ہی کہ بعض ارواح کو بہشت مین اور بعض کو دوزخ مین بہیجا جاوی اور
بعض ارواح کو بالارادہ نجات نہین دی گئی اور یہہ ارادہ ازلی ہی اسلئے کہ بالاتفاق مایا ازلی ہی جب یہہ
سب امور متحقق ہوئی تو تصدیق مضمون آیہ کریمہ ولقد ذرأنا لجہنم کثیرا من الجن والانس الایہ کے اور
عقاید ہنود کے بہی بخوبی متحقق ہوئی اور بہارن اپنکہید یجربید مین مرقوم ہی کہ انسان واسطی جاننی علم الہی اور نیک
عمل کرنے کے پیدا ہوا ہی انتہی پس یہان سی تصدیق آیہ کریمہ وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون کی ثابت
ہوئی جب دونو آیتون کی تصدیق ہنود کی کتب معتبرہ سی بخوبی ثابت ہوگئی تو اب لالہ جی فرماوین کہ اگر مجموعہ
دونو آیتون پر یا بالانفراد ایک ایک آیہ پر کیا محل اعتراض باقی رہا جو کچہہ اعتراض کرینگی وہی اعتراض انکی
بیدون اور اونکی معبودون کے کلام پر وارد ہوگا قولہ کہان ممکن ہی کہ اوتعالی جنون اور انسانون کو
اپنی عبادت وطاعت کی لئی مخلوق فرماتی اور وہی سرکشی اور کافری پر کمر باندہین انتہی جب یہہ امر ممکن نہین تو
یہہ بید جسکو لالہ جی کتاب آسمانی قرار دیتی ہین جہوٹی ہین کیونکہ بہارن اپنکہید یجربید مین مرقوم ہی کہ انسان واسطی
جاننی علم الہی اور نیک عمل کرنیکے پیدا ہوا ہی اور ہم برای العین دیکہتے ہین کہ اکثر آدمی بیمعرفت اور بیعلم
اور بد اعمال بالفعل موجود ہین پس اتنہ وہی مسلمات لالہ جی کے بطلان بیدون کا جیسا کہ چاہیئے ثابت ہوگیا مگر جہا
لالہ جی آپنے اعجاز قرآن جب آپ کچہہ کلمات نسبت قرآن مجید کے زبان پر لاتے ہین وہی کلمات واسطی ابطال
بیدون کے کافی ہو جاتے ہین ع کرامت ایک نمایان ہی کہ اعجاز اسکو کہتے ہین ع اب سنئی جواب تحقیقی انکی
یاد رہے آیتون کا کہ لام جو لیعبدون پر داخل ہی لام غائیہ ہی بلکہ وہ لام ہی جو علل غائیہ پر داخل ہوتا ہی اور یہی
ہی موضوع اس لام کا باقی رہا ارادہ حصول خارجی اس غائیہ کا سو یہہ ایک امر آخر ہی کہ اصلا مقتضای لام
غائیہ کا نہین جب یہہ امر متحقق ہوا تو ظاہر ہو گیا کہ کچہہ اشکال دربارہ ذیل معنی آیہ مین نہین کیونکہ اسمین کچہہ شک

وشبہہ نہین کہ پیدایش انس وجن کی اورعطای عقل وادراک معقولات اُن دونونکو حیثیت کامل اس امر کی رکہتی ہی کہ
انسی عبادت اپنے خالق کی ظہور مین آوے اور یہی عبادت غایتہ کمالیہ انکی پیدایش کی ٹھہرائی گئی پس بازرہنا
بعض افراد کا نایع غایت ہونے عبادت کا نہین ہی اور یہہ امر کچہہ محتاج زیادہ تشریح کا نہین کیونکہ ظاہر ہی کہ
جیسا فاعل نے مواد متناسبہ سے ایک ہیئت مجموعیہ کسی غایتہ کی واسطی ترکیب دی ہی تو بمجرد اس فعل سے جو چیز کہ
علت غائی تہی علت غائی ٹھہر گئی گوکہ حصول خارجی اُس غایتہ کا ظہور مین نہ آوے مثلاً ایک شخص نے ایک توپ
قلعہ شکن بنائی تو جب وہ توپ مرتب و تیار ہو چکی تو گوکہ اُس توپ سے وہ کام نلیا گیا بلکہ بجای ستون یا منار کے کسیکو
کسی جگہہ منصوب کردیا گیا تسپر بھی قلعہ شکنی علت غائی اُس توپ کی ٹھہر گئی اور نصب کردینا اسکا بجای ستون یا منار
کے نایع غایتہ ہونے قلعہ شکنی کا نہوا دیکہو برادران انگہد جیبید کہ اس سے واضح ہی کہ علت غائی پیدایش
دہرم شاستر کی رفع مخالفت آرا رسلاطین ہی حالانکہ بالبدیہتہ ظاہر ہے کہ اختلاف آرا رسلاطین مین ہر زمانہ
مین موجود رہا اور رہیگا پیدایش دہرم شاستر سے خلاف نہ کبہی رفع ہوا نہ آیندہ رفع ہو علی ہذا القیاس ہزارہا
نظایر موید اس مدعا کے موجود ہین مگر چونکہ لالہ جی حقیقت علل اربعہ سے بسبب جہل مندوانہ کے واقف نہین ہین
اور درپے دخل در معقولات کے ہین لہذا علت جہل مرکب مین مبتلا ہین اب اسنے استعمام پر تقریر دلپذیر جناب مولوی
معنوی قدس اللہ سرہ العزیز کی کہ جس سے بہت سے شبہات تعارض دونو آیتون کے مندفع ہوتے ہین اور تصدیق
مضامین دونون آیتون حقیت اور جہاد کی متحقق ہوتی ہی **اشعار** کافران کا زند در نعمت جفا + باز در دوزخ
ندا شان ربنا + کہ لئیمان در جفا صافی شوند + چون وفا بینند خود جافی شوند + مسجد طاعات شان جز دوزخ
است + پای بند مرغ بیگانہ فخ است + ہست زندان صومعہ دزد و لئیم + کاندران ذاکر شود حق را مقیم + چون
عبادت بود مقصود از بشر + شد عبادتگاہ گردنکشان سقر + آدمی را ہست در ہر کار دست + لیک ازو مقصود این
خدمت بدست + ما خلقت الجن والانس این بخوان + جز عبادت نیست مقصود از جہان + گرچہ مقصود از کتاب آن
فن بود + گر تو بالش کنی ہم می شود + لیک ازو مقصود این بالش نبود + علم بود و دانش و ارشاد سود + گر تو
میخی ساختی شمشیر را + برگزیدی بر ظفر ادبیر را + گرچہ مقصود از بشر عالم بدست + لیک یک آدمی را معبدیست
معبد مرد کریم اکرمتہ + معبد لئیم استخفتہ + مر لئیمان را بزن تا سر نہند + مر کریمان را بدہ تا بر دہند + لاجرم
حق ہر دو مسجد آفرید + دوزخ آن خوارا و اینہا را آفرید + اس تقریر اور اس کلام کو جو آیتہ کریمہ ولقد ذرانا لجہنم مین
واقع ہی لام مآل ہ ٹھہرایا جاوے تب بھی کچہہ اعتراض وارد نہین ہوتا **قولہ** اس آیت سے یہہ بھی جانا جاتا ہی کہ اللہ تعالے
کچہہ کہاتا بھی کہاتا ہی ورنہ کیونکر فرمایا ہی کہ مجکو جن وانس سے کچہہ خواہش رزق وطعام کی نہین کسواسطی کہ جو کوئی اکل
وشرب سے بری ہی وہ یہہ تخصیص ہرگز نہین کرتا انتہی استدلال پیر ہند کی قابل تماشا ہی قضیہ سالبہ کو کہ بسیطہ ہے
مستلزم موجبہ کلیہ یا جزئیہ کا نہین ہوتا از راہ حماقت جبلی اور جہل ہندی کے مستلزم موجبہ کا قرار دیتے ہین

کبھی بھی نام نشان علم و حکمت کا ہندوؤں میں ہوتا تو لالہ اندرمن سے آدمی جاہل ہنود ایسی ایسی حماقتوں میں گرفتار ہوتے لالہ جی
آپنے تو بہت مباحثوں سے کرایا ہے کہ جو بقول آپکے اہل ادیان روے زمین سے واقع ہوئی ہیں بلا حظہ کئے ہونگے
پس معلوم ہوا کہ اُنہوں نے ہی جیسی اور بیہودہ سے اسی طرح کی جہالت آمیز تقریریں کی ہونگی گر بود بش زر
ہندوستان نمونہ ئی کہ باشد کار ہند و واژگونہ ہی پھر لالہ صاحب جو یہہ فرماتے ہیں کہ یہہ تخصیص ہرگز نہیں کرتا اُسمیں
حماقت بالائے حماقت ہے یہاں کوئی کلمہ تخصیص کا نہیں خود لالہ صاحب کے ترجمہ سے ظاہر ہے کہ یہاں کسی قسم کا نہیں
نہیں قصر الصفۃ علی الموصوف ہے نہ قصر الموصوف علی الصفۃ پس لالہ جی جو لفظ تخصیص کا زبان پر لائے ہیں منشا اوسکا بجز
جہالت اور حماقت لالہ جی کے اور کچھہ متصور نہیں جناب لالہ اندرمن صاحب غور کیجئے کہ مثلاً آپ اپنے کسی خادم کو
کہیں بھیجیں کہ اُس جگہہ پر جاکر ہماری بڑائی کیا کیجیو اور ہماری عظمت لوگونکو سُنایا کیجیو اور ہماری یاد میں رہا
اور وہ نالائق وہاں جاکر آپکے واسطے ناقص چیزیں جمع کرے اور جب آپکو اسکا علم حاصل ہوا اور آپ فرماویں
کہ کمبخت یہہ تونے کیا کام کیا ہے میں نے تجھہ سے کب نہیں کہا تھا کہ میرے واسطے ناقص چیزوں کا ذخیرہ کیجیو آیا
اس کلام کا یہہ مستفاد ہے کہ آپ اُن ناقص چیزوں کے طالب ہیں اور وہ چیزیں آپکے حال کے مناسب ہیں جنسے
آپکو بہت منع کیا کہ آپ کرشن جی کی نصیحت مانکر بات تراز دے سے بار بار اگرچہ مباحثہ اور مناظرہ آپکا کام نہیں
مگر آپ کب سنتے ہیں ہر جگہہ الزام کہاتے جاتے ہو اور باز نہیں آتے ذرے خود ہی دل میں غور کرو کہ کیا بیہودہ
تقریر ہے جو آپنے کوئی کتاب منطق یا مناظرہ کی بھی دیکھی ہے یا نہیں اگر دیکھی ہو تو بیان کیجئے کہ یہہ استدلال آپکا کس قسم
کی حجت ہے اقترانی ہے یا استثنائی ہے استقرا ہے یا تمثیل ہے کچھہ تو بولو کچھہ تو زبان کہولو خیر یہہ تو جہالت اور
حماقت آپکی تھی کہ قرآن سے موہن اثبات کہانے پینے کی بحث خدا تعالی کرتے تھے مگر اُس جرح الکلب کا تو جواب
دیجئے جو صفحہ ۱۴ سطر اول و دوم تحفۃ الاسلام میں آپنے بہیسے نقل کی تھی کہ دیگران از خوردن باز تر میشوند
وارد تعالی ہمیشہ مستجوز وماندہ نمیشود الخ نرسنگہہ اوتار جیسے کہ بید میں ہے کہ وہ آتما جب چاہے تمام عالم اُس سے
برآمد ہو وے جب چاہے کار و بار سے ہاتہہ کہینچے اور ملکوں اور جلائیگے اُسکو کہا دیوے اور اپنے تئیں اوسکو کہلاوے آپ
آپکو شرم نہیں آتی کہ ایسی تصریح سے چشم پوشی کرکے اپنے عیوب در پیش لگاتے ہو قولہ اس آیت سے یہہ ثابت
ہوتا ہے کہ خدا تعالی نے جن و انسان کو اپنی عبادت کیلئے مخلوق کیا مگر وہی سرکشی میں آئی اسواسطے ہیاں ناچار
آفریدگار کو اپنی مخلوق سے جہاد وغیرہ ذکر نا پڑا اور محمد صاحب کی امداد ضرور ہوئی انتہی کبہی خاتمہ ہی اس
تکرار کا ہوگا یا نہیں تہوڑی سی بحث میں کئی جگہہ اسمضمون کا تکرار فرما چکے ہیں اور پہر بار بار اوسکو زبان پر لائے
چلے جاتے ہیں خیر کیا مضائقہ ہے ہم بھی کررالبیر آپکے پیچھے ہیں برہمنان اپنکہہ یجر بید کی عبارت جو دوسری
جگہہ لکھی گئی اُس سے ثابت ہے کہ خدا تعالی نے آدمیونکو واسطے معرفت اور عمل خیر کے پیدا کیا ہے مگر بقول آپکے
وہ ایسی سرکشی سے پیش آئے کہ کسی نے زوجہ معبود ہنود کو بہگایا کسی نے اونکے معبود کی ماں باپ کو قیدی بنایا

اور عابدونکو ستایا کسی منی دیوتونکو بہت سی مار بہگایا کسی نے بیدونکو چرایا آفریدگار سی جب کچہہ بن آیا تو قالب سور اور مچھلی اور آدمی کو اختیار کیا اور ریچھون اور بندرون کی استمداد کا محتاج ہوکر اونسی جنگ و جہاد فرمایا اور جب ارادہ انکو سمندر کا دلین جہایا تو قدرت کاملہ سے وہ کام انجام نپایا لاچار ہو کیصورت سنگ پہاڑ کے نیچی اپنی تئین بٹہایا اور مورد تشنیع ابیات لالہ اندرمن کا اپنی تئین ٹھہرایا سبحان اللہ تعالی اللہ یہہ کیا شان خدا ہی کہ جسکے حق مین یہہ بہتان روا ہی جو کوہ قاف کو دم مین ہٹادے زمین و آسمان پلمین مٹادے وہ ایسا عاجز ولاچار ہووے کہ جسم عنصری درکار ہووے لالہ جی اگر اسباب ظاہری کا تابع آپکی نزدیک استمداد اور احتیاج ہی تو آپکے دین پر ہزارون اعتراض وارد ہونگی اور آپ سی کچہہ جواب بن آویگا اور ہر ایک شخص یہہ کہیگا **نظم** معلق حکم سی جسکی زمین ہو ہی آسمان نے ستون چرخ برین ہو وہ ایسا عاجز ولاچار ہو جاہی کہ اٹھانا کوہ کا دشوار ہو جاہی کہ نہ جبتک آپکو جہوہ بناوے کہ پہاڑ اوسکی ہرگز نہ بن آوی **نظم** بید برہما کو لکھہ کے دی تو دی پر حفاظت کچہہ ونکی کر نہ سکے چہین کر اونسی لیگیا یک دیت ہوگیا چیرہ دست وہ عفریت تم لیکے پوچھا انہین تم دریا ہی خالی الذہن رہگئی برہما ذات اقدس نے صورت ماہی کی جبتلک آپ اختیار نکی قدرت محض سے وہ دبدبی ہوئی تعر دریا سے باہر آ نہ سکی غور کیجی کہ شکل کون و فساد قالب عنصری سی استمداد کب روا ہے یہہ ذات اقدس پر یہ ہی جہالت ہنود کی یکسر **قولہ** مثال جہاز لنگکاف و نیل فاسد کی اصل و خلاف عقل ہی کیونکہ دنبل و غیرہ امراض ظاہری و جسمانی ہی اور جہل و کفر علل باطنی و روحانی ہی پس جہان بعد المشرقین ہی بڑی مشکل تو یہہ ہی کہ لالہ صاحب نسیان زائد از حد غالب ہی صفحہ ۱۰۵ پر تمثیلا اسی بحث جہاد مین ابیات شیخ سعدی کو خود ہی لائی ہین ع بنی آدم اعضای یکدیگر اند کہ در آفرینش زیک گوہر اند چو عضوی بدرد آورد روزگار دگر عضوہا را نماند قرار چونکہ ظاہر ہی کہ کفار کسیطرح اعضای اہل اسلام نہین وہان لالہ جی کو تمثیل مین خیال ظاہری اور معنوی اور روحانی اور جسمانی کا نہوا جب صاحب اعجاز نے بطور رد نقل لالہ جی کے یہہ بیانکیا کہ جو عضو بسبب کسی فساد کے ناکارہ ہوجاوے اور احتمال سرایت اوسکی مادہ فاسدہ اور خبیثہ کا اور اعضا کیطرف قوی ہو تو اوسکا قطع کردینا عقلا واجب ہی اسطرح اگرچہ کفار بنی نوع ہین لیکن جب فساد اور خبث اونکا یہانتک پونچی کہ احتمال فتنہ و فساد عام کا ہووے تو محو کردینا اونکا صفحہ روزگار سے عین مقتضای عقل ہی اب جو یہان لالہ جی روحانی اور جسمانی کا تفرقہ درمیان نہین لاتے ہین وہان یہہ تفرقہ کیون خاطر سی جاتا رہا تہا مخفی نرہی کہ تفرقہ امراض روحانی اور جسمانی کا اسموقع مین ایک جہالت لالہ جی کی ہی یہہ کلیہ عام ہی کہ جب کسی قسم کی علل و امراض اسطور کی ظہور کرین کہ اونکا مادہ خبیثہ منقطع نہو سکتا ہو تو مقتضائی عقل عقلا دہر یہہ ہی کہ جس محل مین وہ مادہ پیدا ہووے اوسکو ہی معدوم کردیا جاوے دیکھو مہاراجہ رامچندر نے جب دیکہا کہ راون باوجود افہام و تفہیم کے رو براہ نہین ہوتا اور مادہ خبیثہ جہل کا جو اوسکے ذہن مین سرایت پاگیا ہی

انتظاع اوسکا متوقع نہین پس واسطے ہلاک کرنے اُس بیماری کے بنای جہاد کی ڈالی اور نقش اوسکا صفحہ ہستی
سے محو فرمایا ہر گز نہو کہ آپکے مسلمات سے ہی کہ امراض جسمانی نشار لاحقہ کی متفرع ہین اور علل روحانی نشار
سابقہ کے اور علل روحانی سبب ہین امراض جسمانی کے چنانچہ آپ اِس رسالہ اور تحفۃ الاسلام اور دیگر رسائل مین
اِس امر پر بہت اصرار فرماتے ہین تو یہہ قول آپکا کہ فیما بین بعد المشرقین ہی صریح مناقض اوسکا ہی کیا آپکے نزدیک
اتصال وارتباط سبب ومسبب اور علۃ ومعلول ہی کا نام بعد المشرقین قرار پایا ہی کیا حکمت ہندیہ نے اسی ارتباط
کو بعد المشرقین مین تجویز فرمایا ہی مجکو آپکے حال خسارت مال پر کمال ملال ہی آپ اِس مباحثہ مین ایسے حواس باختہ
ہین کہ ہر مقام پر مجنونانہ گفتگو کرتے ہین ایک امر کو اصل اور بنا اپنی ملت کی ٹھہراتے ہین تھوڑی دیر کے بعد
اوس سے رجوع فرماتے ہین ؎ فما تکون علے حال تدوم بہا ٭ کما تلون فے اثوابہا الغول ٭ کبھی اقرار کرتے
ہو کبھی انکار کرتے ہو **قوله** لہذا دونونکا معالجہ متفاوت ہی مثلاً مریض اول رجوع بطبیب یونانی یا شرائی
سے ناچار ہوا اور بیمار ثانی کیواسطے استعمال نسخہ نصیحت وپند درکار ہی انتہی اقول التزام تکبندی کی بدولت فقرہ پہلا
آپکا بسبب تعقیدات کے اہل معانی کے نزدیک ملحق بچیستان ہو رہا ہی مگر ہمکو اُس سے کیا سروکار ہی اصل مدعا مین ہم
بحث کرتے ہین کہ یہہ قول بھی آپکا آپکے اصول کے صاف برخلاف ہی کیونکہ جب یہ امر قرار پایا کہ زخم داغ نا کرد
کردار نشار سابقہ کا ہی اور آپکے اعتقاد اور اقرار کے مطابق سزای اعمال ہر آئینہ واجب ہی پس مطابق آپکی ان
تقریرون کے جو آپ نے مسئلہ تقدیر مین کی ہین رجوع بطرف اطبا یونانی اور ہندی کے محض بیکار ہی بلکہ
اسحالت مین بھی رجوع علاج روحانی کیطرف واجب جیسے خود آپ ہی کے مسلمات سے آپکا قول کہ مریض اول رجوع
بطبیب یونانی وشرائی سے ناچار ہی بدیہی البطلان ہی علی ہذا القیاس یہہ مقولہ آپکا کہ بیمار ثانی کیواسطے الخ خلاف آپکی
کتب معتبرہ کی ہی دیکھئے اشلوک ۳۰ و ۳۱ و ۳۶ و ۳۷ کرشن گیتا مطبوعہ مطبع کوہنور صفحہ ۲۰ و ۲۱ بہ ہر مرام مین
خود نظر کردہ تُرا لرزیدن از جنگ سزاوار نیست کہ در طریقہ کہتریان ہیچ کار بہ از شیوہ جنگ نہ [illegible] دروازہ
سرگ خود بخود بر شہیدان جنگ باز است کہتریان صالح و فرخندہ طالع اینچنین جنگ رامی یابند اگر کشتہ
شدی سرگ جای تست انتہی مہابہارت پرب ۱۲ طاعتی بہتر ازین نیست کہ بمردانگی وصبر در میدان کشتہ شود کہ در
دم آخرین ازین عالم پاک رفتن بجز دو چیز نیست یکی آنکہ درویش بیگان چندان کنند کہ ازینعالم باسنور رود
دوم آنکہ بتیغ کشتہ شود و زگناہان پاک شود انتہی ان تصریحات سے بخوبی ثابت ہوا کہ علل روحانی کی تدبیر
پند ونصیحت نہین ہی بلکہ بہتر جناب جہاد سے کوئی تدبیر واسطے ان امراض کے نہین **قوله** بہرکیف رفع علت
کفر وجہل کے لئے جہاد شافی نہین ہی انتہی اگرچہ لفظ بہرکیف سخن تکیہ آپ کا بیمحل ہی مگر مضمون آپکی الفاظ کا
صحیح ہی واقع مین رفع علت کفر وجہل کے لئے جہاد شافی نہین کیونکہ رفع علت عین شفا ہی اور شفا کیواسطے
کسی شی کا شافی ہونا بیشک حیز نفی مین ہی یعنی رفع علت کفر کیواسطے جہاد شافی نہین ہی بلکہ علت کفر کیواسطے

شانی ہی جیساکہ ادہیاے ۴ مین کرشن جی فرماتے ہین کہ برائی نگہبانی نیکوکاران و ہلاک ساختن بدکاران و
بہت حفظ طریقہ نیکوکاری در ہر جگ بوجود می آیم انتہی چاپال انکہدا تھربن بید مین ہی کہ چہتری پر واجب ہی کہ
جو دشمن گیان کا ہو اوس سی مقابل ہوکر جہاد کری انتہی **قولہ** کیونکہ ایمان موقوف بدل و جان ہی انتہی لالہ جی اس
فقرہ کے معنی ہم یہہ سمجھی اگر با بمعنی پر ہے یعنی موقوف اوپر دل و جان کے ہی تو استدلال آپکا سراسر مہمل ہی
کیونکہ دل و جان جو موقوف علیہ ہی معدوم نہین پس جب دل و جان بقیۃ السیف موجود ہی تو آپکو جہاد سے
بسبب حفظ اور شیوع ایمان کے ہونے مین کیا تامل ہی اور اگر باء الصاق ہی تو عبارت آپکی سراسر مہمل خلاف سیاق
ہے **قولہ** قطع نظر ازین جراح کسیکی جان کا خواہان نہین ہوتا انتہی یہہ بھی غلط فہمی آپکی ہی اسلئے کہ جراح
واسطی حفظ ایک فرد خاص کے اُس فرد خاص کے کل جسم مین سی ایک عضو ذی حیوۃ کی حیوۃ کو قطع کرتا ہی اسیطرح
جہاد واسطی حفظ عام ایک نوع کے بعض افراد فاسدہ کی حیوۃ کو قطع کرتا ہی جیساکہ کرشن گیتا سی ظاہر
ہے **قولہ** برخلاف عداے اسلام کہ قتل کفار پر آمادہ ہی انتہی اور معبود ہنود اس امر مین فرمانبردار سے
خداے مطلق کی بجالاکے مطابق اوسکی فرمان کے واسطہ استیصال اوس فرقہ بدکردار کے قالب اختیار کرکے
بار بار آتا ہی چنانچہ یہہ امر مضمون اشلوک کرشن گیتا سی بصراحت تمام واضح ہی **قولہ** قطع نظر ازین عمل جراح باعث
درمان تن ہی اور فعل غازی موجب نقصان بدن ہی انتہی یہہ بھی لالہ جی برن اندرمن کا ایک احمق پن ہی
اگر فعل جراح مصلحت کلی ہی اور جب مصلحت جزئی کیواسطی قطع حیوۃ جز روا ہے تو مصلحت کلی کیواسطی بدرجہ اولی
قطع حیوۃ افراد معدودہ بہت بجا ہی **قولہ** قطع نظر ازین جراح زن و فرزند مریض مین طمع نہین کرتا انتہی
اسیطرح جہاد بھی واسطی طمع عورات کے مشروع نہین ہی البتہ مقابلات جو اکابر ہنود سی ظہور مین آئی بطمع
زن و زر و زمین کے تھی جیساکہ کتب معتبرہ ہنود سی خوب ثابت ہی **قولہ** اہل جہاد غیر مذہبون کی عورتون
سے صحبت کرتے ہین اور فرزند و زن کو بندی پکڑتے ہین انتہی لالہ جی اول یہہ فرما دین کہ بندی پکڑنا کس
زبان کا محاورہ ہے اردو مین کوئی سند اسکی رکھتی ہون تو پیش کرین ظاہرا ہوس تکبندی نے پابندی محاورہ سے
آزاد کیا ہی اب اصل مدعا سنئی کہ اس سے لازم نہین آتا کہ جہاد واسطی لینے عورات اور لونڈی غلام بنانے کفار کے
مشروع ہوا ہی جسطور پر کہ علت غائی عمل جراح کی حصول جزئی ہی اسیطرح پر علت غائی جہاد کی دفع آفت کلی ہی
اس ضمن مین اگر جراح کو کچھہ مال و متاع حاصل ہو دے تو اوسکی سبب کوئی صاحب عقل یہہ نہین کہہ سکتا کہ علت
غائی علم و عمل طب کی حصول مال ہی اسیطور پر ضمن جہاد مین اگر ملک اور مال و سبایا مجاہدین کے ہاتھہ آوین تو
اُس تمتع کو علت غائی جہاد کا ٹھہرانا عین جہالت ہی **قولہ** اگر واسطی معالجہ معترض کے کوئی جراح پیش آوی اور
اوسکی اہل حرم کو ہات لگادی اوسوقت اس تشبیہ کی شناعت و قباحت مفہوم معلوم ہو جاوے انتہی اول تو لالہ
جی ہم زبان یہہ فرما دین (واسطی معالجہ کے پیش آنا) کس زبان کا محاورہ ہے کوئی سند رکھتی ہون تو پیش کرین نیا ایسا

لالہ احمق کو کوئی یہہ سمجھا دے کہ یہہ کونسا قاعدہ ہے کہ تمثیل میں مشبہ ساتھ مشبہ بہ کے بہمہ وجوہ مطابق ہو جاوے
دیکھو سنو لالہ جی کو لکھتے ہیں کہ لالہ اندر من طوطی ہند ہیں اگر کوئی شخص اس تشبیہ سے یہہ گمان کرے کہ جسطرح پر
طوطی کی نوک و دُم ہوتی ہے لالہ اندر من کو بھی نوک و دُم ہونی واجب ہے تو خود لالہ جی ہی فرما دیں کہ وہ
شخص لالہ جی کیطرح سخت احمق اور جاہل کہلا دیگا خود لالہ جی اوتاروں کے باب میں تشبیہہ و جہ و بدن
میں اپنی مفنقات میں بتصریح بیان کر چکے ہیں کہ مشبہ اور مشبہ بہ سب امور میں مماثل ہو دیں پس کمال و قاحت
لالہ جی کی ہے کہ اس مقام میں ہر ایک امر میں مطالبہ مماثلت کا درمیان مشبہ اور مشبہ بہ کے کرتے ہیں علاوہ
براں ہم از روی تصریح مہابھارت اور منوشاستر کے جب ثابت کر چکے ہیں کہ مال غنیمت ملک مخالفین سے
خارج ہو کر داخل ملک غانمین ہو جاتا ہے پس مثلاً اگر اہل اسلام نے لالہ جی اور اونکے ہم مذہب مشرکین پر جہاد
کیا اور لالہ جی مغلوب ہو کر اپنے زن و فرزند کو چھوڑ بھاگے اور اہل اسلام اونپر دستیاب ہوئے تو زن و فرزند
لالہ جی کے خود بموجب تصریحات مہابھارت اور منوشاستر کے ملک اہل اسلام کی ہو گئے جب وہ مملوک اہل اسلام
کی ہو گئے تو لالہ صاحب کو اس امر میں ہم سے کیا شکایت ہے کہ اونکی منکوحہ و غیرہا کو اہل اسلام نے اپنی صحبت سے
قرار فرمایا یا اونکو لونڈی غلام بنایا اگر اسکی شکایت کیجئے تو بیاس اور منوجی سے کیجئے **قولہ** قطع نظر ازین
جہاد للہ ہے یا للدنیا شق اول غلط ہے کیونکہ اگر جہاد للہ ہوتا تو قران جابجا مسلمانوں کو ترغیب مال غنیمت
نہ دلاتا انتہی شق اول تو لالہ جی ایسی صحیح ہے کہ تمام روی زمین پر آج تک اسکا ایسا اثر ظاہر ہے کہ کوئی شخص اسکا
انکار نہیں کر سکتا دیکھہ لیجئے کہ نو سو برس پہلے ہند میں ہی کچھہ بھی نام خدا پرستی کا نہتا اور بجز بت پرستی کی
اسلام اور ایمان سے کوئی بھی واقف نہتا آج اثر جہاد کا براہی العین معاینہ کر لیجئے کہ کسقدر اہل اسلام
موحدین اسی کفرستان ہندوستان میں موجود ہیں اور کس دھوم دھام سے پانچ وقت غلغلہ ندای اشہد
ان لا الہ الا اللہ کا آسمان تک پہونچتا ہے اگر اسپر بھی لالہ کو دباطن جہاد کے للہ ہونیکا انکار کرے اور آنکھہ پر
بنیت حق پوشی ٹھیکری دہرے تو اوسکی قساوت قلبی ہے ~ چشم بد اندیش کہ برکندہ باد عیب نماید
ہنرش در نظر ~ باقی رہا معاملہ غنائم کا سو وہ ایک انعام اور تفضل خدا کریم کا ہے کہ اوسنے اہل اسلام کو منصور اور
کفار کو مقہور کرکے اونکے مال و متاع و زن و فرزند پر مسلط کیا اور اس جان نثاری کا جو اہل اسلام نے اونکی
اعلاء دین کی تہی صلہ عاجل بہہ دیا غرضکہ وعدۂ عطای غنایم سے کسی طرح یہہ امر لازم نہیں آتا کہ جہاد للہ
نہوا اگر اس ملازمہ پر لالہ صاحب کوئی دلیل عقلی یا نقلی رکھتے ہوں تو پیش کریں عبادات بدنیہ اور مالیہ میں
بہت عبادات ایسی ہیں کہ اونسے مقصود بالذات قربت الی اللہ ہوتی ہے مگر اونکے ضمن میں بیشتر مطالب دنیویہ
بھی حاصل ہو جاتے ہیں پس حصول مطالب دنیویہ جو ضمناً حاصل ہوتے ہیں مستلزم اسکا نہیں کہ ان عبادات کو زمرہ تقرب سے
خارج کرکے داخل طریقہ حصول دنیا کردیں مثلاً اعمال حسنہ اور پر بنا مذہب ہنود کی جو بجا لاتے جاویں تو انپر ایک

اثر یہہ بھی متفرع ہوتا ہی کہ جسم نشار لاحقہ کا زخم و آزار سی محفوظ رہتا ہی مگر حصول اس مقصد دنیوی سی یہہ لازم
نہین آتا کہ اُن اعمال کو بوجہہ اسکے قرار دیا جاوے اب ہم کچھہ مختصراً ہیچ دانی لالہ صاحب کی بیان کرکے تعیین
ناظرین بغور ملاحظہ فرماوین یہان مقصود ہمارا صرف یہہ ہی کہ لالہ جی کی ناواقفی طرق استدلال اور قواعد میزان
و مناظرہ سی ہم ظاہر کرین اصل مدعا مین کچھہ بحث نہین کیونکہ اصل مدعا مین جسقدر بحث تھی وہ اوپر مفصل ہو چکی
لالہ جی فرماتے ہین کہ جہاد للہ ہی یا للدنیا الخ ہم کہتے ہین کہ یہہ منفصلہ لالہ جی کا کس قسم کا ہی آیا حقیقیہ ہی یا مانعہ
الجمع یا مانعہ الخلو شق اول باطل ہے کیونکہ بین الجزئین تنافی نہین ہی ممکن ہی کہ دونو جمع ہو جاوین بر تسلیم
شق ثانی استدلال لالہ جی کا باطل ہے کیونکہ جب ارتفاع جزئین ممکن ہی تو ایسی قضیہ کا استعمال مین لانا عین جہالت
ہی اور بر تسلیم شق ثالث ہرگاہ کہ لالہ جی نے کوئی برہان اوپر شناعت یا استحالہ جمع جزئین کے قائم نہین کی تو دلیل
اونکی عین دلیل اونکی جہالت اور حماقت پر ہی پہر لالہ صاحب فرماتے ہین کہ قران ترغیب مال غنیمت دلاتا ہی الخ
اونپر لازم تہا کہ ایسی آیت کہ جس سی صرف ترغیب مال ہی کی مستنبط ہوتی تحریر فرماتے نہ یہہ کہ بیدلیل ایک دعوی
سخن بیان مین لاتے پہر لالہ جی فرماتے ہین کہ ادراک کیا جاتا ہی الخ دیکہیو تو کسقدر غلط کلام ہی ظاہرا معلوم ہوتا
ہی کہ ہنوز معنی ادراک کے بھی اونکو معلوم نہین اور ہمکو تصریح اوسکی ضرور نہین اگر بجواب اس تحریر کے کچھہ اصرار
کرینگے تو ہم اونکو بخوبی سمجہا دینگی **قولہ** نقض جہاد سی عہد شکنی بھی لازم آتی ہی کیونکہ جبتک محمد صلعم کمزور و
ضعیف تھی تو دلکو سمجہاتے تھی کہ فاصبر علی ما یقولون اور بات بناتے تہی کہ لکم دینکم ولی دین یعنی تم اپنی
دین پر رہو ہم اپنی دین پر رہین نہ تم ہمکو ستاؤ نہ ہم تمکو ایذا دین جسوقت محمد صلعم کے یار و مددگار کثیر ہوئی اپنی
عہد سی انحراف کیا پس معلوم ہوا کہ شق ثانی بجا و سزا اور کار جہاد بنا بر اجراے خواہش دنیا انتہی لالہ بیہودہ سرا
مرض مالیخولیا مین مبتلا ہی دعوی تو یہہ کرتا ہی کہ نفس جہاد سی نقض عہد لازم آتا ہی اور اوسپر دو آیتین دلیل
لاتا ہے فاصبر علی ما یقولون اور دوسرے لکم دینکم ولی دین مگر آن گندہ جہل نہ سمجہا کہ پہلی آیت مین تو
حکم ہے پیغمبر صلعم کو اسکا کہ اونکی طعن اور سخت کلامی پر صبر کرو کچھہ کسیطرح کا معاہدہ کفار سی نہین کہ ہم تمپر جہاد
نکرینگی اور کبہی تم سی نہ لڑینگے دوسری آیت مین یہہ ہے کہ جب تم اوسکی عبادت نہین کرتے جسکی ہم عبادت کرتے ہین
اور ہم اوسکو نہ پوجین گے جسکو تم پوجتی ہو تو ہمکو ہماری اعمال کی جزا ہی اور تمکو تمہاری اعمال کی سزا ہی یا
یہہ کہ تمکو تمہارا دین ہی ہمکو ہمارا دین ہی اس آیت مین بہی کچھہ معاہدہ کفار سی جہاد نکرنے جہاد کی تعیین
ہے بلکہ ہم اوپر ثابت کر چکے ہین کہ یہہ کلمات (ولی دین) اعلام ہی اوپر وقوع جہاد کے کیونکہ جب یہہ امر
قرار پایا کہ ہم اپنی دین کے احکام پر عمل کرینگی اور ظاہر ہی کہ ہماری دین مین جہاد مشروع ہے تو بالبداہت ثابت ہوا
کہ ہم تمپر جہاد کرینگے اوسیطرح پر اکثر مقامات مین صبر کو موقت اوپر توجیہہ حکم کے فرمایا ہی چنانچہ سورہ بقر
مین ہی فاصبروا حتی یحکم اللہ اور دوسری آیت مین وارد ہی حتی یاتی اللہ بامرہ اور استعمال پر بہی یعنی ظلم مین

بعد اسمضمون کے یہہ الفاظ وارد ہین قل کل متربص فتربصوا الایہ یعنی ہر ایک منتظر ہو پس تم بہی منتظر ہو اور
اس سے صاف ظاہر ہے کہ عنقریب کچہہ حکم سخت جاری ہونیوالا ہی غرضکہ ان دونو آیتون کی کسیطرح پر
ثبوت معاہدہ کا نہیں ثبوت ترک کیطرف شائبہ معاہدہ بہی مستنبط نہین ہوتا پس دعوے لالہ جی کا کہ نقض جہاد
الم محسن نے بیاد اور محض ہذیان سرائی ہی شاید لالہ جی کو نقض عہد سری کرشن کا یاد آگیا جو اونہون نے
بھیکم پتامہ سے عہد فرمایا تہا کہ اس لڑائی مین ہتہیار نہ اوٹہاونگا اور جب بازار کارزار گرم ہوا تو وہ عہد توڑ دیا
کہ اوسیوقت بہیکم نے مطعون کیا پہر لالہ جی نے ازراہ جہالت کے جو یہہ فرماتے ہین کہ تم اپنے دین پر رہو
الم یہہ اونکی عین جہالت ہی یہہ الفاظ نہ آیت کے کسی کلمہ کا ترجمہ ہین نہ حاصل مضمون آیت ہی لالہ حماقت
شعار کو تو اتنی بہی سمجہہ نہین کہ الفاظ آیتہ الفاظ خبر ہین اور لالہ موقوف جو لکہتا ہی کہ تم اپنے دین پر رہو
الخ یہہ الفاظ امر از قسم انشا ہین ترجمہ الفاظ خبر کا بلفظ انشا کیونکر صحیح ہو سکتا ہی لیکن چونکہ علم و عقل اور
شرم و حیا سے بحسب جبلی قوم کے معرا ہی بے تامل منہہ مین جو آتا ہی بکدیتا ہی **فائدہ** لالہ جی یہان بہت صراحت
کے ساتہہ اقرار کرتے ہین کہ قبل از شروع ہونے جہاد کے پیغمبر صلعم کے یار و مددگار کثیر ہوئی چنانچہ یہہ مقولہ
انکا کہ جسوقت محمد صلعم کے یار و مددگار کثیر ہوئی سامان جنگ و جدل ترتیب پایا الخ صاف اقرار اسکا ہی کہ
قبل از ترتیب سامان جنگ یار و مددگار کثیر ہو گئی تہی اب ہم ہر موقع پر کہ جہان لالہ جی نے اس اقرار کے
برخلاف یاوہ گوئی کی ہی اونکو یہہ اقرار یاد دلاوینگے **قولہ** پہر سورہ انعام مین ہے کہ من یشاء اللہ یضللہ
ومن یشاء یجعلہ علی صراط مستقیم اس آیت سے واضح ہوتا ہی کہ انسان رد و قبول ایمان مین مجبور ہی بہر کیف
جہاد لڑنا خدا سے لڑنا ہی دین و ایمان کا معاملہ دلی ہی بزور جبر کوئی قبول نہین کر سکتا انتہی عجب مہمل اور
حماقت آمیز تقریر ہی کہ اول ایک آیت لکہی کہ جسکا مدعا یہہ ہی کہ ہدایت اور ضلالت مشیت ایزدی پر منحصر ہے
پہر اوسکی بعد ایک بہر کیف بیموقع پہینکا پہر اوسکی بعد بولے کہ جہاد خدا سے لڑنا ہی اور اوسکی دلیل یہہ بیان
کی کہ ایمان معاملہ دلی ہی غرضکہ اول سے آخر تک سب کلام خبط اور بے ربط ہی یہہ امر کہ آدمی رد و قبول ایمان مین
مجبور ہی اسکی یہان کچہہ بحث نہین یہہ امر مسئلہ تقدیر مین مواقع متعددہ مین طی ہو چکا ہی اور ہم ثابت کر چکے ہین
کہ بید ہنود اس مسئلہ مین ہمارے اعتقاد کے تابع ہین مگر ہان وہ فرماوین کہ جب مہا بہارت سے یہہ امر ثابت ہی کہ
سیتا جی کو راون بسبب دعای برہما جی کے لیجاویگا تہا یعنی برہما جی نے دعا کی تہی کہ راون سیتا جی کو لے
بھاگے اور خدا تعالی نے یہہ دعا اونکی قبول کی اور اس دعا کی اجابت کی سبب جب تقدیر خدا تعالی کر راون
سیتا جی کو لے بہاگا تو پہر فوجکشی مہاراجہ رام چندر کی راون پر اور جدال و قتال بقول لالہ بیس برس کے خدا سے
لڑنا ٹہہرا علی ہذا القیاس کنس وغیرہ زنادقہ جسقدر اوتارون وغیرہم کے ہاتہہ سے مقتول ہوئے ہین کفر اور زندقہ
انکا بموجب تعلیم بیدون کے بدون مشیت ایزدی نہ تہا پس اوسے بہی مقاتلہ مطابق تقریر لالہ اندرمن کے خدا سے

سی لڑائی باندھی ہوئی بھاگوت کے تیسرے اسکند مین مرقوم ہی کہ خدای ہنود نے جی بجی سی یہہ فرمایا کہ میری رضا
ومشیت ایزدی یہہ ہی کہ تم زمین پر جاؤ اور میرے ساتھہ عداوت کرو اور مین تم سی تین بار اوتار لیکر لڑون پس مطابق تقریر
لالہ جی کے معبود مقرر ومعبود سخت جاہل ہے کہ اپنے ساتھہ آپ ہی اوتار لیکر درپے کارزار ہے خدای ہنود ان
نت قید بیعقلی مین مرتا ہی کہ اپنے نفس سے آپ ہی سدا لڑتا جھگڑتا ہی لالہ جی ان امور کا جواب عنایت کرین پھر
خدا تعالی سے لڑنا دین ہنود مین کچھ مذموم نہین بڑی بڑی عارف اور رکھیشر اور کارکنان قضا و قدر ہمیشہ
خدا تعالی سے لڑتے چلے آئے ہین اور بسا اوقات غالب بھی ہو گئی ہین مہادیو جی کیشو نارائن جی سی کیسی لڑے کہ
اونکو داغ بردل کیا گر رنے کیا اونکا ناک مین دم کیا بہیکم پتامہ نے پرسرام کو کسقدر خستہ اور دل شکستہ کیا
اندر اور مہادیو جی چند بار سریکرشن جی سی بمقابلہ ومقاتلہ پیش آئے اور بڑی بڑی لڑائی ہوئی گنیش جی نے سری نرائن
اور سب دیوتاؤن کو کیسی ہزیمت دی حالانکہ یہہ سب بزرگ باعتقاد ہنود بڑے بڑے عارف اور رکھیشر اور منجملہ کارکنان
قضا و قدر کے ہین پس ظاہر ہوا کہ دین ہنود مین معبود سی جدال و قتال نامحمود نہین ہی پھر لالہ جی نے ہمارے ساتھہ
کیا منہ لیکر یہہ فقرہ لکھا ہی الا بوجہہ لیس فیہ حیا اور یہہ جو فرماتے ہین کہ بجبر وزور کوئی ایمان قبول نہین
کر سکتا انتہی ہم کب ایسا ایمان نفاق کو امور اخرویہ مین معتبر سمجھتے ہین اور مشروعیت جہاد اس غرض سی اصلا نہین بلکہ
مدعا جہاد کا یہہ ہی کہ یا صلاح و سداد پر سب متفق ہو جاوین یا شر و فساد بسبب مغلوبی کفار کے مندفع ہو جاوے
چنانچہ یہہ مضمون ہم مفصل اوپر لکھہ چکے ہین **قوله** خلاصہ آنکہ جہاد عین فساد ہی اور صلح محض سداد ہی انتہی
یا یہہ کلمہ بے بنیاد ہی یا جہالت اوتارون کی حد سی زیادہ ہی بڑی تعجب کی بات ہی کہ مہاراجہ رام چندر اور کرشن
وغیرہما نے اس کلیہ بے بنیاد پر عمل نفرمایا یا وہ جاہل محض تھے یا یہہ کلیہ باطل محض ہی اگر کہیے کہ بروز لالہ اندر من
کا اوسوقت نہوا تھا ورنہ وہ اوسکو سر و چشم پر رکھتے تو جواب اوسکا یہہ ہی کہ باعتقاد ہنود وہ تو انتر جامی
تھے ماکان و مایکون کی سب خبر اونکو تھی کیا لالہ اندر من کے بروز کی اونکو خبر نہ تھی مگر لالہ جی یہہ تو فرماوین
کہ اگر کفار صلح پر آمادہ نہون اور شر و فساد سے باز نہ آوین تو کیا حکمت ہندیہ مقتضی اسی امر کی ہی کہ لالہ جی کے
کی کلیہ پر بہر کیف عمل کیا جاوے ذری مہربانی فرماکر اسکا جواب بھی عنایت فرماوین تاکہ ہم اوسپر بہت تفریعات متفرع
کرین **قوله** اسبات پر قرآن بھی شاہد ہی چنانچہ سورہ نسا مین ہی الصلح خیر یعنی صلح بہتر ہی انتہی پیشتر بھی
اس آیت سی لالہ جی نے استدلال کیا ہی چنانچہ اسمقام پر ہمنے لالہ جی کی حماقت اور جہالت خوب ہی ظاہر کی ہی
علاوہ بران ہم خود کہتے ہین کہ صلح بہتر ہی اگر اہل فساد راہ سداد اختیار کرین تو ہرگز آن سی متعرض نہین لیکن
اگر وہ راون کیطرح یا جرجودہن کی مانند براہ نہون تو لالہ جی فرماوین کہ مطابق اقتضای حکمت ہندیہ کے آنکو
اوسیطرح چھوڑ دیا جاوے یا کیا کیا جاوے **قوله** قطع نظر ازین کار پیغمبر پیغام گذاری ہی نہ قتل و مردم آزاری
خود قرآن ناطق ہی وَمَا عَلَى الرَّسُولِ اِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِيْنُ یعنی پیغمبر پر پیغام رسانی واجب ہی نہ زور و جبر انتہی منشا

اِس غلط کاری کا جہل مرکب لالہ جی کا ہی ظاہر دو حال سے خالی نہین یا لالہ جی پیغام گذاری اور جہاد مین مباینت کلی تصور کرتے ہین یا قصر الموصوف علی الصفتہ جو آیہ کریمہ وَمَا عَلَی الرَّسُولِ اِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِیْن مین ہی قصر حقیقی سمجھتے ہین نہ قصر اضافی حالانکہ دونو امر غلط محض ہین امر اول تو بالبداہتہ غلط ہی کیونکہ پیغام گذاری اور جہاد مین اصلا نسبت تباین کلی کی نہین بلکہ صاف نسبت عموم و خصوص من وجہ کی ہی پس جمع ہونا دونو چیزونکا ممتنع نہین ہے اور ثانی بہی صاف دلیل اونکے جہل مرکب لالہ جی کے ہی اگر اونکو کچہہ بہی مداخلت علم معانی مین ہوتی تو ہرگز ایسا تصور نکرتے کیونکہ قصر الموصوف علی الصفتہ مین اگرچہ احتمال قصر حقیقی کا جسطرح قصر الصفتہ علی الموصوف مین ہی پیدا ہوتا ہے لیکن یہہ احتمال مطابق تصریح اور بیان کے جو علماء معانی نے اوس باب مین تحریر فرمائی ہی عقلاً ممتنع ہی ہرگاہ یہہ امر متحقق ہوا کہ آیت متلوہ مین قصر حقیقی نہین ہی تو بطلان استدلال لالہ جی کا صاف و صریح واضح ہوا کیونکہ قصر باضافت قبول کرادینے ایمان کے ہی نہ باعتبار جمیع صفات کے پس معنی آیت کریمہ یہہ ہین تمہارے ذمہ تبلیغ رسالت ہی تمہارے ذمہ یہہ نہین ہی کہ لوگون کے دلمین ایمان بٹہا دو اور ظاہر ہے کہ ایمان دلمین ہر شخص کے بٹہا دینا کام پیغمبر کا نہین یہہ تو امر خدا ہی کے ساتھہ مخصوص ہے اگر چاہی تو تمام عالم کو راہ راست پر لگا دے چنانکہ وارد ہوا ہی وَلَوْ شَاءَ لَهَدٰىكُمْ اَجْمَعِيْن اور یہہ بہی ظاہر ہی کہ یہہ بات عمل جہاد سے بہی ممکن نہین کیونکہ با وجود جہاد کے بہی اکثر آدمی ہر دو بار نہو گئی مارے بہی گئی اور اوطان اور مساکن کو چہوڑ کر جلاء وطنی اختیار کی جزیہ دیا اور ذلت و خواری قبول کی مگر زیر بار ہوئی اور ایمان نہ لائی اور لالہ صاحب جو اکثر مقامات پر لفظ زور اور جبر کا زبان پر لائی ہین ہم نہین سمجہی کہ مدعا انکا کیا ہی ہم کب کہتے ہین کہ بالجبر ایمان قبول کرادینا مشروع ہی چنانچہ خود قرآن مین وارد ہی لَا اِكْرَاهَ فِي الدِّيْن اَنُلْزِمُكُمُوْهَا وَاَنْتُمْ لَهَا كٰرِهُوْن وَمَا اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِجَبَّار لَسْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْل بلکہ جہاد سے صرف مدعا یہہ ہی کہ جو لوگ قاسی القلب اور اشد گمراہ ہین اور از راہ تعصب و قساوت قلبی طریق نیک جاری نہین ہونے دیتے اور ہر چند اغوا اور تضلیل کے رہتے ہین انکو مار ڈالا جاوے یا اونکو ایسا مغلوب کر دیا جاوے کہ احتمال مزاحمت کا نیک روشی اور طریق حسن مین اور اغوا اور تضلیل کا باقی نرہی **قولہ** پہر سورہ صافات مین ہی وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ وَمَا تَعْمَلُوْن یعنی خدا نے پیدا کیا تمکو اور جو کچہہ تم کرتے ہو حاصل آیت یہہ ہی کہ خالق عباد اور افعال عباد او تعالی ہی جبکہ تمامی افعال او تعالی پیدا کرتا ہی پس تکلیف ایمان مخالف حق ہی **اقول** ہم اس ملحدانہ تقریر کے جواب سابقہ مین دے چکی ہین اور ہم ثابت کر چکے ہین کہ بندہ اس عقیدہ مین ہمارا تابع ہی اور لالہ صاحب بہی خود بحث اوتاران مین تحفۃ الاسلام مین صاف اقرار کر چکے ہین کہ کوئی ایسی چیز نہین ہی کہ مبدء کل سے مستغنی ہو پس اونکی اقرار سے بہی ثابت ہی کہ بدون پیدا کرنے خدا تعالی کے کوئی چیز پیدا نہین پس گو کہ لالہ جی بعض سر اوکیون کی اتباع سے اس مسئلہ کا انکار کرین مگر تصریحات اونکی مناقض ہین تکذیب اونکی انکار کی ہین پس اب ہم لالہ صاحب سے دریافت کرتے ہین کہ بندہ کو نہین ہر ایک آدمی کو حکم واسطے ایمان اور بجا آوری اعمال نیک کی ہی یا نہین شق ثانی تو لالہ جی اختیار نکرینگی اور اگر کرینگی تو جہوٹی ٹہرینگی اور شق اول پر یہہ نہین کی کہ ہماری نہین کا

پانو ہی اور یہہ عذر لالہ جی کا کہ اس مقام مین پیش کیا جاویگا کہ افعال قبیحہ خدا تعالی کیطرف سی بسزای جرائم و شرارت سابقہ کے ہین کیونکہ کفر وغیرہ افعال قبیحہ کا منشا کچہہ ہی کیون نہو جبکہ وہ خدا کی طرف سی ہین اور خالق ان کا خدا تعالی ہی اور بموجب مشیت اور تقدیر ایزدی کے اونکا وجود مین آنا ہر آیینہ واجب ہی پس بقول لالہ جی کے تکلیف ایمان اور حکم واسطی بجا آوری نیک اعمال کے مخالفت حق سبحانہ کی ہے **قولہ** فاعل کفر و شرک بندہ ہی یا خدا ہی اگر فاعل سے مراد خالق ہی تو ہم اور بید آپس متفق ہین کہ خالق جمیع افعال کا خدا ہی اور اگر فاعل سی مراد کاسب اور مباشر ہے تو بید اور ہم متفق ہین آپس کہ کاسب بندہ ہی چنانچہ نرسنگہہ اتر جامی انکہیدا تہربن بید کو ملاحظہ کیجئی نسبت دینی والا سب کامون کا آدمی ہی اور کرانے والا ہر فعل کا معبود ہے رسالہ فتح المبین کو ملاحظہ فرمایئی اور اول جواب اپنی اعتراضات کا برہما جی سی طلب کیجئی تب ہمسی الجھیی اور ہمنی تو بحث تقدیر مین آپکو جوابات شافی دیئی ہین اونکو ملاحظہ کیجئی آگے جو آپنی بحث کسب خلق مین کی ہی سراسر جہالت آپکی ہی ظاہر آپ کسب و خلق کو ایک سمجہتی ہین مگر یہہ عین جہالت آپکی ہی صفحہ ۳۰۵ رسالہ فتح المبین ملاحظہ کرکے اسبا مین جو کچہہ لکہنا ہی لکہئی غالب تو یہہ ہی کہ جسوقت اوسکو دیکہہ گئے اس بحث کا نام بہی نہ لوگے **قولہ** جس صورتمین جملہ افعال مخلوق ایزد متعال ہین تو بندہ بے اختیار و ناچار ٹھہرا اور جہاد عبث و بیکار اسیواسطی اکثر مسلمان خدا پر طعن کرتے تھے اور سورہ نساء کی یہہ آیت پڑہتی تھی رَبَّنَا لِمَ كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ یعنی ای پروردگار ہمارے کس لئی تونے ہمپر قتال واجب کیا فقط تفسیر حسینی مین لکہا ہی کہ بروقت نزول آیت جہاد اکثر مسلمانون نے مسلمانی ترک کی اور راہ نفاق لی انتہی افعال عباد مخلوق ایزد متعال کے ہونے سی مجبوری محض بندہ کی لازم نہین آتی دیکہو بید مین باوجودیکہ افعال عباد کو مخلوق ایزد لایزال تسلیم کیا ہی پہر بہی بندہ کو مجبور محض قرار نہین دیا بلکہ مباشر اور کاسب بندہ ہی کو ٹہرایا ہی پہر تسلیم اس امر کے یہی کہ بندہ بے اختیار ہی لازم نہین آتا کہ جہاد عبث اور بیکار ہو کیونکہ جہاد بہی ایک حکم ہے احکام الہی سی اور اوسکا احکام کسی حالت مین عبث اور بیکار نہین ہوسکتی اور چونکہ یہہ مسئلہ تقدیر ہمارے اور بیدون کے درمیان مین متفق علیہ ہی پس اگر لالہ جی اوسکی بنا پر جہاد کو بیکار ٹھہراتے ہین تو اور احکام بید کو کیون نہین مہمل اور عبث تجویز فرماتے ہین سیتا کو راون بحکم تقدیر کے بہاگا تہا راجہ رام چندر نے اوسپر عبث فوجکشی کی علاوہ بران اسصورتمین تو بید دو غلطی ہی جسکی وجوب کے لالہ جی بہی معترف ہین عبث و بیکار قرار پاتی ہین پس کیا وجہ ہی کہ ایک حکم کے استحسان کا تو اقرار فرماتے ہین اور دوسری کو بیکار ٹھہراتے ہین اور یہہ جو کہتی ہین اسیواسطی اکثر مسلمان خدا پر طعن کرتے تہی الخ یہہ افترا لالہ جی کا ہی کبہی کسی مسلمان نے خدا پر طعن نہین کیا جناب لالہ اندرمن صاحب یہہ ہمنی مانا کہ اس قسم کی افترا پردازیان بے شک بحسب اسباب ظاہری ذریعہ آپکی معاش کے ہین مگر یہہ معاش دنیوی اور قبول جہلا چند روزہ ہی آخر ایکدن مرنا ہی انجام کو یہہ تدبیر آپکے حق مین موجب سعیر ہی بلکہ آپکی ۴۲ پشت کیواسطی بید کی روسی سامان طوق و زنجیر

اور یقین تو یہہ ہی کہ دنیا ہی مین عنقریب اس دکانداری کا دوالا نکلتا ہی کوئی دن کی ہی تاخیر ہو آیت سورۂ
نساء کی یہہ ہی فلما کتب علیہم القتال اذا فریق منہم یخشون الناس کخشیۃ اللہ او اشد خشیۃ و
قالوا ربنا لم کتبت علینا القتال لولا اخرتنا الی اجل قریب پس جب فرض ہوا اونپر لڑنا تو یکایک ایک
گروہ اونمین سے ڈرنے لگی آدمیون سی مانند ڈرنے کے خدا سے یا اوس سی بھی زیادہ اور کہنی لگی اے پروردگار
ہمارے کیون فرض کیا تو نے ہمپر لڑنا کیون نہین مہلت دی تو نے ہمکو ایکمدت قریب تک اب خود ہی لالہ صاحب
بددیانتی کو چھوڑ کر فرماوین کہ اس آیت سے یہہ امر کسطرح اور کس کلمہ سے مستنبط ہوا کہ بسبب تقدیر کے اکثر مسلمان
پر طعن کرتے تھی بلکہ اس آیت سے تو کسیطرحکا طعن بھی مظنون نہین ہوتا کلمہ لم اور لولا کلمات طعن نہین اس سے تو تمنا
واسطے عدم فرضیت جہاد کے ایکمدت قریب تک ظاہر ہے اور طعن کا تو کچھہ ذکر بھی نہین پھر تفسیر حسینی کی عبارت
کو لالہ جی نے بالکل تحریف کر کے ازراہ بددیانتی کے اوسکی مراد کے برخلاف ترجمہ کیا عبارت تفسیر یہہ ہی
کہ اگر این سوال از منافقان صادر شدہ چندین عجب نیست واگر از مومنان وقوع یافتہ باشد از روی خوف و بد دلی
سخن گفتہ باشند و باز توبہ کردند وقولی آنست کہ قومی از مومنان بعد از نزول آیت قتال منافق شدند و از جہاد
تخلف ورزیدند این سخن ایشان بود واصح آنست کہ سوال را محمول بر تمنای تخفیف تکلیف دارند بروجہ انکار
تحریف اور بددیانتی بہس برین اندرمن بددیانت کی دیکھیے کہ بجای قومی اکثر ہی لکھا اور پھر یہہ لفظ تفسیر کا کہ
(وقولی آنست) جو دلالت کرتا ہی اوپر ضعف اس قول کے بالکلیہ چھوڑ دیا پھر قول مفسر کا (واصح آنست الخ)
جس سے تضعیف اوس قول کی ظاہر ہی یک لخت اوڑا دیا ایسی بددیانتی کے ساتھہ قصد مناظرہ لالہ جی کا کمال
بیحیائی لالہ جی کی ہی اگر کچھہ بھی شرم و حیا ہو تو منہ نہ دکھاوین اور ہمکو کچھہ شکایت تحریف و تبدیل ترجمہ تفسیر حسینی
ہی کی نہین لالہ جی تو ایسے بددیانت دغاباز مجاہر ہین کہ اونہون نے خود اپنی ہی کتابون کے ترجمہ جہان جہان
کئے ہین کوئی ترجمہ بھی خالی تبدیل و تحریف سے نہین ہی چنانچہ اکثر تراجم کا حال اوپر لکھا گیا اور ایک ترجمہ عبارت
مہابہارت کا جو اس جگہہ لالہ جی نے لکہا ہی اوسکا حال بیان کیا جاتا ہی تاکہ دریافت ہووے کہ لالہ جی نے کسقدر
بددیانتی اوسمین خرچ کی ہی **قولہ** صاحب تفسیر جو کہتا ہی کہ مہابہارت کے شانت پرب مین کہ راجہ پرتہو کو
خداوند تعالی نے حکم عام دیا کہ لوگون کو میری بندگی کے لئے دعوت کر اور جو کوئی انکار کرے اوسکو مار ڈال
اور شنکر اچارج نے اپنی پوتہی مین صاف تحریر کیا ہی کہ بابت توحید بھگوان قتل انسان جائز ہی وہ سراسر بہتان ہی
کہ ہماری یہان بنا بر رواج دین کیسیکے لئے حکم جدال و قتال نہین شانت پرب کے راج دہرم مین یہہ تین اشلوک تو
ہین یعنی وید توران اور سد کیتیسر ون نے راجا پرتہو سے کہا کہ جو بید کی راہ سے دہرم ہے اوسکو تعصب اور شہوت اور
غضب اور طمع اور غرور ترک کر کے بلا تامل اختیار کرے اور جو شخص اپنے دہرم سے گریز کرے اوسکو مانع آوے اور گوشمالی
بلیغ بجالا کہ تو عالم بید ہی انتہی یہہ جو لالہ جی کہتے ہین ہماری یہان بنا بر رواج دین کیسیکو لئے حکم جدال و قتال

نہین ہی یہہ لالہ جی کی ناواقفی اپنی دین سی ہی یا دیدہ و دانستہ جہوٹ بولتی ہین ہمنی سوط الجبار کی جلد اول کے
صفحہ ۱ و صفحہ ۲۴ و صفحہ ۲۳۶ و ۲۳۷ مین بہت دلایل بید اور اور کتب معتبرہ ہنود سی نقل کین ہین جنسے
حکم وجوب جہاد کا مذہب ہنود مین ثابت ہی اعادہ اونکا کچھہ ضرور نہین مگر اسقدر مختصرًا یہان لکہتا ہون کہ
ادھیای ۴ اسکند دہم بہاگوت ترجمہ للوجی کب مین مناقب کرشن مین صاف لکہا ہی کہ سادہون کی سکہہ دینی
کو اور دشٹون کے مارنیکو اور بیدیون دہرم چلانے کو بار بار اوتار لے پربہو آتے ہین انتہی ادھیای ۴۳ اسکند
دہم بہاگوت مین ہی کرشنچندر اسرون کو مار پرتہی کا بہار اوتارنے اور سادہ سنتون کو سکہہ دی دہرم کا پنتہ
چلانے کی لئی اوتار لے آئی تہی انتہی یعنی کرشن نے اشرار کو مار کر زمین کا بار اوتارنے اور نیک اور دیندار
آدمیون کو آرام دیکر ایمان کا مذہب جاری کرنیکے لئی اوتار لیا تہا جب یہہ امر ثابت ہوا کہ بیدیون کے ماننے کو
اور دین کے جاری کرنیکو بار بار اوتار لیتی ہین اور سری کرشن نے بہی واسطی قتل اشرار اور رواج دینی دین حق کے
اوتار لیا تہا پہر یہہ قول لالہ جی کا کہ ہمارے دین مین الخ صریح جہوٹ ہی پہر خود لالہ جی بحث مین اوتارون کی اپنی
ہی زبان سی تحفۃ الاسلام مین باعلان یہہ بیان ہین کہ خدا تعالی در جسمی بروز کردہ دوستان از رنج و تعب میرہاند
بدیدار خویش شادمان میگرداند و مخالفان دین حق را دمار از روزگار برآرد و بمکافات اعمال میرساند انتہی
ہرگاہ کہ خود لالہ جی علت غائی اوتارون کے ظہور کی یہہ قرار دیتی ہین کہ مخالفان دین حق را دمار از روزگار
برآرد و بمکافات اعمال میرساند پس کمال بد دیانتی اور دغابازی اور بیشرمی لالہ جی کی ہی کہ ہمقام پر برخلاف اسکے اپنی
ہی قلم سی لکہتی ہین کرشن گیتا کے ادہیای چہارم مین مرقوم ہی کہ در زمانیکہ روش نیکوکاری از جہان رو بہ
نقصان می نہد و رسم بدکاری بسامان می آید آن ہنگام من باختیار خود خود را ظاہر میسازم برای نگہبانی
نیکوکاران و ہلاک ساختن بدکاران و بجہت حفظ طریقہ نیکوکاری در ہر جگ بوجود می آیم انتہی چونکہ ظاہر ہے کہ
دین حق اور روش نیکوکاری کی حاصل معنی ایک ہی ہین اور اسیطرح بد روشی اور بدکاری کفر و فسق کو شامل ہے
پس ظاہر ہوا کہ وجود اوتارون کا مطابق تعلیم کرشن گیتا کی واسطی حفظ طریق حق اور ہلاک کرنے کفار اور اشرار
اور محافظت اخیار کے ہی اور یہی معنی ہین جہاد فی سبیل اللہ کے دیکہہ لیجئی کہ جبتک کنس مقہور اور مقتول
نہوا متہرا مین طریق حق جاری نہوا اور جبتک مع اپنی اعوان کے راون مارا نگیا لنکا مین دین حق جاری نہوا
علی ہذا القیاس اور چند اوتارون کے عہد مین جبتک اشرار مقہور اور مقتول نہوئی پرستندگان خدا کے سر پر سے
آفت نہ ٹلی جب اوتارون وغیرہم نے اشرار کو قتل کیا اوسوقت دین حق بزعم ہنود جاری ہوا پس باین ہمہ
تصریحات تامہ کمال وقاحت لالہ جی کی ہی کہ فرماتے ہین کہ ہمارے دین مین بنا بر رواج دین حکم قتال نہین علاوہ
ان سب امور کے باوجود تطویل کلام کے لالہ جی نے کہین کوئی ایک روایت بہی اپنی کتب معتبرہ سی نقل نہین کی
جس سے حرمت قتل اشرار کی جو مانع رواج دین اور سد راہ اجرای آئین مشن کے ہون ثابت ہو دے اور ہرگاہ کہ

ادر ثبات تحریم جہاد سے انرر وید وشاستر کے عاجز ہین اور ہنوز کتب معتبرہ ہنود از ہنود کے بید ولی کو جر
جہاد کا ثابت کرنا پس مجرد قول لالہ جی کا کہ بیدلیل محض ہے اصلا لائق التفات کے نہین اب خیانت پردازی
اور تحریف و دغابازی لالہ جی کی ترجمہ عبارت مہابھارت مین ہم بیان کرتے ہین لالہ جی ترجمہ عبارت مہابھارت
سطور پر لکھتے ہین کہ جو شخص اپنے دہرم سے گریز کرے اوسکو مانع آؤ اور کوشش بلیغ بجالاؤ انتہی حالانکہ یہہ ترجمہ سراسر
غلط ہی اصل عبارت مین کوئی لفظ ایسا نہین کہ جسکے معنی گریز کرنے اور مانع آنے اور کوشش بجالانیکے
ہون بلکہ اصل الفاظ سنسکرت کے یہہ ہین [illegible] چہ دہرمات پری بہچلی لرکی کس جن ماتوہ نگہراجن بہاہو
جستس [illegible] دہرسک انہتنا۔ لفظی معنی اسکی یہہ ہو کہ جو کوئی ادہرم سے قصداً بچل جاوے یعنی جہان مین کوئی
آدمی ہو اوسکو باندہے یا خوب تدارک کرے اپنے ہاتھون سے بلا تامل دہرم کی حفاظت کرکے لفظ نگہراجس کے
معنی ہین باندہنا یا پکڑنا یا تدارک کرنا یا سزا دینا لالہ جی نے ازراہ دغابازی کے اوسکی معنی مانع آنا اور کوشش
بلیغ کرنا بیان کئے اور الفاظ بہاہو بہیام جسکے معنی ہین اپنے ہاتھون سے اوسکی ترجمہ سے یکقلم دست بردار ہوئے
لفظ باہہ بادل ممدودہ و نون معنونہ بمعنی دست و بازو کی ہے اور لفظ بہیام بمعنی از یعنی ہاتھون سے بڑی تعجب
کی بات ہے کہ لالہ جی اسقدر بیغیرتی کو کام مین لاتے ہین اور جہان کہین ترجمہ عبارات سنسکرت کا فرماتے ہین بلا
تامل دغابازی اور خیانت کر جاتے ہین اب ہم لالہ جی کی کس بات پر اعتماد کرین غرضکہ کوئی عیب عیوب خلقیہ [illegible]
سے نہین کہ جسمین لالہ جی کو مرتبہ کمال کا حاصل نہین جب اصلی معنے اشلوک کے دریافت ہوئے تو صاف ظاہر ہوا
کہ دین کے چہوڑ دینے والون کا تدارک عمل زبانی مقرر نہین کیا گیا بلکہ وہ عمل ٹہرایا گیا ہی جو متعلق قوت و
بازو کے ہی اور وہ عمل جہاد ہی **قولہ** مخفی نرہے کہ ہندون مین چار برن ہین اور ہر ایک برن کا دہرم
علیحدہ ہے یہان لفظ دہرم بمعنی طریقہ مذکور کے ہی انتہی یہہ حیلہ سازی لالہ جی کی ہی گو کہ ہر برن کا پیشہ
علیحدہ علیحدہ ہی اور تفریق برنون کی باعتبار پیشون اور مکاسب دنیوی کے ہی مگر دہرم ایک ہی ہو اور
دہرم بمعنی پیشہ کے ہرگز نہین ہے اگر لالہ صاحب دہرم کو بمعنی مکاسب دنیویہ کے سمجہتے ہین تو از روی استعمال کے کچہہ سند
اوسکی پیش کرین اور یہان تو لفظ نیت دہرم کا ہی **قولہ** یعنی راجہ پرتہو کو دیوتون اور رکہیشرون نے اجازت
دی کہ تیری راج مین جو کوئی اپنے طریقہ سے باز آوے اوسکو منع کر انتہی لالہ جی نے تحریف لفظی ہی پر اکتفا نکیا
بلکہ بطرف تحریف معنوی کے بہی سعی بلیغ فرمائی تحفۃ الاسلام کے صفحہ ۳۲۷ پر لکہتے ہین کہ برہمن کو واسطے
مجاہدات اور ریاضات اور حفظ احکام شریعت کے مقرر کیا گیا اور پیشوائی عالم معنوی کی اونکو دیگئی
اور چہتری کو اور پسند و ریاست ظاہری کے مقرر فرمایا گیا اور بیس کو واسطے ہر قسم کی تجارت اور داد و ستد
کے متعین کیا گیا اور شودر کو واسطے خدمات تینون گروہون اور مکاسب قلیل اور پیشون ذلیل کے مقرر
کیا گیا ہے انتہی مختصراً اگر ہم تعبیر لالہ جی کو صحیح سمجہین تو لازم آوے کہ مثلاً اگر شودر یا اور کوئی سوائے قوم برہمن

مجاہدات اور ریاضات اور حفظ احکام شریعت اور پیشوائی عالم معنوی کا قصد کرے تو اوسکو منع کیا جاوے اور
کوشش بلیغ اوسکی ممانعت مین فرمائی جاوے حالانکہ یہہ امر سراسر بیدون کے خلاف ہے چہاندوگ اپنکہد سام بید
دیکھو جاپال جو ایک کسبی کا بیٹا تھا اوسنے بیدون کے پڑھنے اور علم معرفت کے سیکھنے کا ارادہ کیا تو گوتم
رکہیشر نے باوجود معلوم ہونے نسب حسب جاپال کے اوسکو خوشی خاطر سے بید پڑہایا چنانچہ امر تعلیم سے وہ عارف
کامل ہو گیا اور رکہیشر مذکور نے کہا کہ تحصیل کرنا منحصر اوپر قوم کے نہین ہے فرمائیے کہ جاپال کو پڑہانے سے قوم کا
شودر بہاالسی نامی گرامی رکہیشر نے کیونکر بید پڑہایا اور مطابق آپکی تعبیر غلط کے اوسکی ممانعت مین
کیون سعی بلیغ نفرمائی ممانعت تو یکطرف اوسکو سب شاگردون مین عزیز رکہا آخر کار وہ طالب عالم معنوی ہوا
کہ انگیلس رکہیشر اور اور بہت طالبعلم اوس سے مستفید ہوتے چہاپکلی اپنکہد جو بید مین مرقوم ہے کہ بید باس اور بدرا
جنک قوم برہمن کی اولاد سے نہ تھی جب انہون نے ارادہ تحصیل علوم اور پیشوائی معنوی کا کیا اونکو کسی نے منع نکیا
اور ممانعت مین سعی بلیغ نفرمائی اگر واقع مین تعبیر لالہ جی کی صحیح ہوتی اور ممانعت فرض ہوتی تو بے شک ایسے
لوگونکی تعلیم و تعلم کی ممانعت مین سعی بلیغ فرمائی جاتی ع حدیث زندہ گویم مردہ در گور ۂ مہاراجہ بیس
برن لالہ اندرمن کہ جنکا پیشہ بقول تحفۃ الاسلام کے تجارت اور داد و ستد ہے پیشوائی مذہب ہنود اور علم
کلام مین برخلاف اپنی برن کے مصروف ہین تو مطابق تعبیر لالہ صاحب کے لازم آتا ہے کہ اونکو ممانعت کیجاوے اور
سعی بلیغ اونکی ممانعت مین فرمائی جاوے علاوہ بران بمقتضائے تعبیر لالہ صاحب کے اونپر یہہ مقولہ بھی صادق آتا
ہے کہ وہی اپنے دہرم سے بہرگئے مگر ظاہر الالہ صاحب اسکو گوارا نکرینگے الغرض جو سے ظاہر ہوا کہ اتہام پر لالہ جی نے
خیانت جبلی کو کام مین لاکر ترجمہ مہابہارت مین تبدیل و تحریف لفظی و معنوی کی ہے مگر حال اونکا اوپر تکذیب
اونکی قال کے دال ہے جب یہہ امر ثابت ہو گیا تو اب ہم کہتے ہین کہ اشلوک مہابہارت مین جو لفظ دہرم کا واقع
ہے اوسکے معنی وہی ہین جو زبان سنسکرت مین متعارف اور مشہور ہین یعنی دین حق اور جو الفاظ نگہراجہ بہاؤ
بہیان مین اوسکے معنی ہین تدارک سخت کرے اپنے ہاتہہ سے اور چونکہ تدارک مشتمل ہے اوپر قتل اور تذلیل اور
جزیہ اور اسیری کے پس جو مدعا جہاد کا ملت اسلام مین ہے مہابہارت کا اشلوک تمام تر موید اوسکا ہے اور
تحریف اور تبدیل لالہ جی کی صاف و صریح بد دیانتی اور افترا پردازی لالہ جی کی ہے اور لالہ جی جو ترجمہ
فارسی مہابہارت کی نسبت لکہتے ہین کہ وہ ناکارہ ہے یہہ بھی سراسر افترا ہے وہ ترجمہ باستعانت ہزارون پنڈتون
کے اور واقفان زبان سنسکرت کی عہد مین اکبر بادشاہ کے ہوا ہے اور دلیل جلی اوسپر یہہ ہے کہ جہان کہین
لالہ صاحب نے خلاف اوسکی ترجمہ لکہا ہے ترجمہ لالہ جی صاف غلط اور مخالف محاورہ اور عبارات سنسکرت
کے اور سراسر محرف اور مبنی اوپر خیانت کی ہے اور ایسا ہی حال ہے ترجمہ اپنکہدون کا کہ ابتک اوسکی صحت پر
واقفان سنسکرت متفق ہین مجرد کہدینے لالہ جی علیم کے وہ ہرگز غلط نہین ہو سکتا اور نیز اوسیواسطے معتقد ہنود طالب

مین مخالفین کی جناب مین التماس کیا ہی کہ جہان اونکو اوپر تراجم کے اعتراض ہو تو بعینہ الفاظ سنسکرت کے
لکھکر لفظاً لفظاً ترجمہ کرین مگر چونکہ لالہ جی خود غلط کار ہین اور بہ نیت مغالطہ عوام کے ہر مباحثہ مین اس سبب
ہماری التماس کو منظور نہین فرماتے اور تسریح الفاظ اور ترجمہ سے ہر جگہ پہلوتہی کرتے ہین مگر چونکہ کاغذ کی ناؤ
کی چل نہین سکتی اسلئی ہر مقام پر اونکا دیوالا نکل جاتا ہی وانتد یحق الحق وہو خیر الفاصلین قولہ بیدمین جو لکہا
ہے کہ اندر دیوتا نے بعض سنیاسیان مکار اور جہانِ بیمعرفت کو قتل کیا وہ رواج دین کے لئی نہین ہے
بلکہ اونکی مکاری اور ریاکاری کی سزا ہی کہ باوجود خود سنیاس لذات و محسوسات مین محو ہو رہی تہی اور معرفت
باطنی اور تصوف نفس الامری سے بے نصیب تہے اسی قیاس پر جہانِ بیمعرفت بہی بسبب عناد و فساد ہی کہ انسان
کے گوشت سی پیٹ بہرتے تہی اور عالم فضا مین فساد برپا کرتے تہی انتہی ہمنے دعوی لالہ جی کیطرف سے یہ تقریر
اعتراض کیہ ہی کہ بید سی ثابت ہی کہ اندر نے ایسے شخصونکو جو جہل مین مبتلا تہی اور بجز لذات محسوسات اور
اشیاء فانیہ کے اور کسی چیز کا شوق نرکہتے تہی قتل کیا اور یہی معنی ہین جہاد کے کہ ایسے جاہلون کے نقش کو
صفحہ ہستی سی محو کردیا جاوے لالہ جی نے اوسکی جواب مین عبارت مذکورہ تحریر فرمائی قبل اسکے کہ ہم لالہ جی جواب
مین جرح و قدح کرین نقل ترجمہ عبارت بید کی مطابق ترجمہ خود لالہ جی کی اور بہی ترجمہ الکہدہاری کے ضرور ہی لالہ
جی صفحہ ۸۰ ا پر تحفۃ الاسلام کی لکہتی ہین کہ نیز اندر دیوتا بعض کسانرا کہ معرفت ندا شتند قتل نمود چنانچہ در انکہب
گو لنگ کہ از رگ بید است مقولہ اندر موجود است سنیاسیانی کہ صاحب معرفت نشدند و نظر بر محسوسات داشتند
من ہمہ را بہ سگان قسمت کردہ دادہ ام و بسیاری را از اہل شہوات و لذات را از عالم خود کہ بہشت باشد زدہ دور
کردہ ام و بسیاری را کہ قول گرفتہ آمدہ بودند چون صاحب معرفت نبودند ہمہ را کشتم و بسیاری از جہان را کہ معرفت
نداشتند در عالم فضا ہم کشتم و در زمین ہم قوم کلانی از جہان بیمعرفت را کشتم و باآنکہ اینقدر بیمعرفت را کشتہ ام
یک موی من ہم ضائع نشد و از اینقدر کشتن ہیچ گنہگار نشدم انتہی ترجمہ الکہدہاری گو لنگ اپنکہد کہ بید اندرنے
کہا کہ ایک شخص جسکے تین سر تہی اوردہ تینون لوک کا حال جانتا تہا مگر آتمان کا گیان نہین رکہتا تہا مین نے
اوسکو قتل کیا تہا جو محسوسات کی لذات کا شوق رکہتا ہی اور فانی چیزون پر نظر رکہتا ہی مین اوسکو سگ اور
سور کی برابر سمجہتا ہون انتہی اب ہم کہتے ہین کہ لالہ صاحب جو فرماتے ہین کہ بیمعرفت سنیاسیون کو جو اندر نے قتل
کیا وہ اونکی مکاری اور ریاکاری کی سزا ہی غلط محض ہی اور سراسر خلاف تصریحات بید اور خود تصریح لالہ جی کے
ہی علت قتل اندر کی کہ جہل اور بیمعرفتی ہے خود اس قول سی لالہ جی کے واضح ہی کہ اندر دیوتا بعض کسان را کہ
معرفت نداشتند قتل نمود اسیطور پر بید مین علت قتل یہہ ہی کہ صاحب معرفت نشدند نہ تذکرہ مکاری اور دغابازی
کا تہ محض لالہ جی کی دغابازی اور مکاری ہی کیونکہ نہ بید مین کچہ اوسکا ذکر ہی نہ لالہ جی کے تحفۃ الاسلام مین اور
بید مین مطابق ترجمہ لالہ جی کے جو یہہ کلمات ہین کہ بسیاری را کہ قول گرفتہ آمدہ بودند چون صاحب معرفت نبودند ہمہ را

کشتم اس سے علت قتل صاف واضح ہی کہ جہل اور بے معرفتی ہی مکاری اور ریاکاری اور یہہ امر ظاہر ہی کہ روز
قول و قرار جسکا بید مین ذکر ہی کسی بنئے بقال ہوکار کے ادہار یا سود و بیوپار کا اقرار نتہا بلکہ مراد اوس سے وہ عہد
و میثاق ہی جو ہر ایک انسان نے بروز الست خداتعالی سے کیا ہی جسکی تصریح قرآن مجید مین ہے الست بربکم قالوا بلی
شہدنا پس صاف مراد بید کی ظاہر ہوئی کہ جب اکثر کفار جاہل بید مین اس عہد و پیمان پر جسکو موثق کرکے دنیا
مین آئے تھے قائم نرہے تو مستوجب قتل کے ہوئے اور اندر دیوتا نے اونکو قتل کیا اور یہی معنی ہین جہاد کے اس
حالت مین اگر مکاری اور ریاکاری لالہ جی کو تسلیم بھی کیا جاوے تو پھر بھی وہ مکاری اور ریاکاری یہہ ہی کہ
از راہ مکاید و حیل کے عہد الست بربکم قالوا بلی سے پھر گئے اور پابند محسوسات دنیویہ ہوکر اعتقاد آخرت اور
توحید واجب تعالی سے منکر ہو گئے اور عالم کو قدیم اور ارواح کو واجب الوجود اور خالق افعال کر مترن کو
اور خالق عالم اور اعمال کو اونکا کہنے لگے پس خود تقریر سے لالہ صاحب کی ثابت ہو گیا کہ باعتقاد اندر دیوتا کے
ایسے آدمی کو کہ یہی ہر منداور منجم چاند سورج کے لوگ سے واقف ہون مگر چونکہ پابند محسوسات ہین ہر آئینہ واجب
القتل ہین ؎ اسپ ہمت تا باختر تاختی ؛ آدمی مسجود را نشناختی ؛ آخر آدم زادۂ ای ناخلف ؛ چند پنداری
تو پستی را شرف ؛ علاوہ برین یہہ امر ربانی اور مسلمہ عقلا ہی کہ اشراک باللہ اور کفر اکبر الکبائر اور ریاکاری اور
مکاری منجملہ کبائر کے ہی اسحالت مین اگر ہم تقریر لالہ جی کو تسلیم بھی کر لین کہ بسبب مکر و ریا اور فساد آ عالم مقتضائے
اندر دیوتا نے خونریزیان فرمائین پس چونکہ بسبب ارتکاب ان کبائر کے جنگ و جہاد و مطابق اقرار لالہ جی شروع
ہے تو کیا وجہ ہے کہ بسبب ارتکاب اکبر الکبائر کے ممنوع ہو الغرض جواب لالہ جی کا اول تو محض غلط اور مبنی بر مکاری
ہے اور بر تقدیر تسلیم بھی اس سے وجوب اور مشروعیت جہاد کی بالالتزام بوجہ احسن ثابت ہی واللہ یقص الحق
وہو خیر الفاصلین علاوہ ان سب امور کے جسقدر قطع نظر اور مفہوم مردود لالہ جی نے صفحہ ۱۶۱ و ۱۶۲ پر لکھی
ہین اس قتال اندر پر بھی وارد ہوتے ہین مثلا قول لالہ جی کا قطع نظر ازین ہر کار کہ آسمانی میسر آئی اوسکو لئی
جدال و قتال حق ہی یا باطل اور قول اونکا کہ قطع نظر ازین حقائلت ستاسیان و جیان مرغوب کردگار ہی یا نہین اور
مانند اونکی اور مفہوم مردود پس لالہ جی پر واجب ہے کہ ان سب قطع نظرون اور مفہومات مردودہ کے بھی جوابات تحریر
فرماوین **قولہ** فی الجملہ ہمارے یہان رواج دین کیواسطے اکراہ و جبر حرام محض ہی انتہی مگر رواج فسق و بیدینی کیواسطے
جائز ہی سات سطر پیشتر بھی اس صفحہ پر لالہ جی نے لکھا ہی کہ فی الجملہ ہمارے یہان ابدا جہاد جائز نہین ایک صفحہ
پیشتر بھی یہہ لکھا ہی ہمارے یہان بنابر رواج دین کسیکے لئے حکم جہاد و قتل کا نہین ہو الغرض اس بحث مین
یہہ دعوی مکرر زبانی لالہ جی کے ہی مگر ابتک کوئی عبارت بید کی جس سے حرمت جہاد ثابت ہو بیان نہین کی
پس جبتک کہ وہ بید سے حرمت جہاد کی ثابت نکرین سب اقوال اونکی محض ہذیان سرائی ہی مجرد قول اونکا مقلدین
یا وریون کے مثبت ایسا امر کا نہین ہوتا کہ بید مین اوسکی ممانعت ہو الحمد للہ کہ وہ بھی محقق دین ہنود سے

وجوب جہاد پر صاف اقرار کرتا ہے پس کیا وجہ ہو کہ ہم قول الکلمہ ماری پر جو بید وشاستر کے موافق ہی اوسکے
کے ترک کو ترجیح دین خلاصہ کلام یہ ہے کہ ہر چیز کی حرمت کیواسطے کوئی دلیل نقلی یا عقلی ضرور ہی اور باوجود سقم
قلیل کلام کے لالہ جی نے کوئی دلیل نقلی لکھی نہ عقلی پس کلام اونکا محض بیدلیل ہے اور چونکہ ہمنے فرضیت
جہاد کی اونکی کتب معتبرہ سے ثابت کر دی اور اونکے پاس کوئی دلیل نقلی حرمت جہاد پر موجود نہین پس حقیقت اور بنا
رکیکہ برخلاف ظاہر عبارات کے انہون نے عبارات مذکورہ مین کی ہین اصلا لایق قبول کے نہین ہین کیونکہ محض اپنی قوم
پرستی اور تقلید باپ دادون کی بنا پر وہ قصد تغییر و تبدیل معانی عبارات مذکورہ کا فرماتے ہین اور دلمین نہین شرماتے
کہ ہرگاہ اونکے اکابر واسطے شہوت پرستی اور اغراض دنیویہ کے جنگ وجدال اور حرب وقتال کے مرتکب ہوئے خود نزاع
مقاتلات عظیم کے مباشر ہوئے ہیں چنانچہ اکثر اشخاص کو مانند گاذر کنس اور سنوت جی کے مار ڈالا پس واسطے قائم کرنے
بنیاد عدل اور طریق نیک اور آئین خدا پرستی اور دفع شر کفار و اشرار کے جو قتال واقع ہووے اوسمین کیا تشکیک
یا اعتراض مین آسکتی ہین یہانتک بحث جہاد کی تھی کہ بعون اللہ تعالی اس معرکہ مین ہم منصور اور اونکے اعوان مسدود
پر فتحیاب ہوئے اور ہمنے بفضل اللہ تعالی وقوتہ احزاب شیاطین کو شکست فاش دی غالب ہے کہ اب وہ اس میدان مین
پھر کبھی سامنا نکرینگے آگے اس سے لالہ جی اور طرف متوجہ ہوئے سو ہم بھی سوط الجبار لیکے ہوئے اونکے پیچھے ہین **قولہ**
صفحہ ۴۰ ، پھر قرآن مین خدا جا بجا قسم کہاتا ہی ہم دریافت کرتے ہین کہ خدا خود بخود قسم کہاتا ہی یا محمد صلعم
دلاتا ہی انتہی اقول لالہ بیوقوف جو ہر مقام مین مفہوم مردود لاتا ہی دلمین اپنا نہین شرماتا ہی کہ مفہوم مردود کیا کیا شرم
ہین اور یہہ قضیہ اونکا منفصلہ حقیقیہ ہی یا مانعۃ الجمع یا مانعۃ الخلو ظاہر ہے کہ منفصلہ حقیقیہ تو نہین کیونکہ کوئی
دلیل عقلی اور تنافی جزئین کے نہین اور بر تقدیر منع جمع اور منع خلو کے تقریب ناتمام ہی پس بجز بیہودہ سرائی لالہ
بیوقوف کے یہہ کلام اونکا اور کسی محمل پر محمول نہین ہو سکتا اسلئے یہہ جواب بھی ضرور نہین **قولہ** کیونکہ سوگند
سست وطریقت کاذبان و کثران ہی انتہی اقول اگرچہ یہہ مقولہ لالہ بیفیروز کا اور کسی پر حجت نہین لیکن چونکہ مقولہ قایل
کا اوسپر حجت تمام ہی لالہ جی پر بر آئینہ حجت ہی پس اس بنا پر ہم کہتے ہین کہ لالہ اندرمن ایک جھوٹا کذاب آدمی ہی کہ اکثر
جگہہ اوسنے قسمین کہاکر کہا ہی کہ بخدا کہ محمد صاحب حیوان بودند چنین بودند ہم اعادہ تقریر لالہ صاحب کا کرکے اونکے
مفہوم مردود کو اوسپر رد کرتے ہین کہ جملہ ہندو اور شیخ جو ہین سو جہان جہان انہون نے قسم کہائی ہی چنانچہ خود
ہی صفحہ ۵ سطر ۱۱ اسی کتاب پر تحریر فرماتے ہین واللہ قرآن کے جملہ فقرات قسمیہ صریح دال ہین کہ قرآن ساختہ
و پرداختہ محمد صلعم ہی سو ہم دریافت کرتے ہین کہ اندرمن خود قسم کہاتا ہی یا چوبی بیدیہ اوسکا تلمیذ رشید
دلاتا ہی بر تسلیم شق اول مطابق اصول موضوعہ اندرمن کے لازم آتا ہی کہ اندرمن سخت کذاب ہی کیونکہ قاعدہ ہی
کہ ہر کاذب بار بار سوگند یاد کرتا ہی کہ لوگون کے دلمین اپنی صداقت جماتا ہی بہرکیف اندرمن قسم کہانیوالے کی بات
قابل اعتبار کے نہین بر تسلیم شق ثانی لازم آتا ہی کہ چوبی بیدیہ اوسکو اندرمن کی بات پر اعتماد نہین تہا لہذا اندرمن

نے قسم کھائی اور اپنی صداقت جتائی اس سے ظاہر ہی کہ باعث قسم اندر من نے اعتبار ہی کلام اُس جیسی برن کی
ہی اب کیہہ پھر کھوئی گئی لالہ اندر من ہم مشرب ابی بن شمان کا تھوکا اونکے مُنہہ مین آیا اور اُنہون نے خود اپنے
تئین مصداق مصرعہ فاعل بت شکن ٹھہرایا ع جو ہو وہی اسلام کے مقابل اوسکی جوتی اوسیکا سر ہے **قولہ** چنانچہ
سورہ قلم مین رقم ہی وَلَا تُطِعْ كُلَّ حَلَّافٍ یعنی قسم کہانیوالی کی اطاعت مکر فقط انتہی وغا بازی اور خیانت پردازی
لالہ جی کی قابل لحاظ ہی کہ اولا تو پوری جملہ مین سے صرف موصوف پر اکتفا کیا اور صفات کو یکقلم چھوڑ دیا پوری آیت
یہہ ہی لَا تُطِعْ كُلَّ حَلَّافٍ مَّهِينٍ هَمَّازٍ مَّشَّاءٍ بِنَمِيمٍ مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ مُعْتَدٍ أَثِيمٍ عُتُلٍّ بَعْدَ ذَٰلِكَ زَنِيمٍ یعنی کہا نمان ہر ایک
ایسی حلاف کا جو حقیر عیب گو چغل خور بانع خیر ظالم گنہگار سخت رو درشت خو ہو اور با اینہمہ حرام کا جنا ہوا اگر
لالہ جی کو کچھہ بھی علوم ادبیہ مین دخل ہوتا تو معلوم کرتے کہ جب تقیید کسی جزو جملہ کے خواہ عمدہ ہو خواہ فضلہ متعلق
کے ساتھہ کیجاتی ہی تو مجموعہ موصوف و صفات حکم مین ایک کلمہ کے ہوتا ہی پس صرف موصوف کو لے لینا اور صفات کو
چھوڑ دینا سراسر جہالت یا خیانت لالہ جی کی ہی ثانیاً لالہ جی ابھی تک معنی حلاف کے بھی نہین سمجھی کہ حلاف کو بمعنی حالف
سمجھا ہی اگر کچھہ بھی علم تصریف سے واقف ہوتے تو لِمَ جانتے کہ بنائی فعّال مین بنسبت فاعل کے کچھہ مزیت ہوتی
ہی زمخشری نے لکہا ہی الحلاف کثیر الحلف فی الحق والباطل یعنے حلاف کی معنی مین بہت قسم کہانیوالا ہی اور
جھوٹ پر بھی سبب ہی کہ حسین واعظ نے صاف یہہ ترجمہ لکہا ہی سوگند خورندہ را بدروغ انتہی پس کمال بیشرمی
لالہ جی کی ہی کہ ایسی ایسی خیانتین واسطی مغالطہ کے فرماتے ہین اور خدمات شیطانی بجا لاتے ہین اسطرح جو اشعار
مولوی معنوی قدس اللہ سرہ کی لکھی ہین اونکی بھی سابق اور لاحق اور سیاق قصہ سے واضح ہی کہ وہان بھی مورد طعن
ایسی لوگ ہین جنکا آیت کریمہ مین مذکور ہی **قولہ** قسم کہانا اور تاکید کلام جتلانا مومن کے لئی ہی یا کافر کیواسطی اظہر ہی
لالہ جی آپ تو سخت جاہل نکلی آپکو علم معانی اور بیان مین کچھہ بھی دخل نہین کاش آپ نے مقدمہ علم معانی مین بحث
اسناد خبری کی دیکھی ہوتی تو ہرگز یہہ ہفوات واہیات زبان پر نہ لاتے اور ہمکو بھی اس مقام پر شرح اوسکی ضرور نہین
اگر آپکو کچھہ بھی فن معانی مین دخل ہوتا تو ہم نے بیشک بیان اوسکا کرتے مگر چونکہ آپ اس فن سے بے بہرہ محض ہین
پس آپکے سامنے ان مطالب کا بیان کرنا اندھے کی راہ پر چراغ دھرنا ہی لیکن ہم لالہ جی سے دریافت کرتے ہین کہ
یہہ قضیہ منفصلہ اونکا عنادیہ حقیقیہ ہی یا مانعۃ الجمع یا مانعۃ الخلو شق اول باطل ہی کیونکہ جمع بین الجزئین ہی
ممکن ہی اور جب حقیقیۃ انفصال باطل ہی تو استدلال لالہ جی کا محض بیکار ہی اور اصلا لائق التفات کے نہین اب
فرمائیے لالہ جی آپ نے کیا سمجھکر یہہ مفہوم مردد پیش کیا ہی یہہ تو ایک ذرا سی بات مین خود بخود رد ہو گیا ہی اب سر نو
تقریر کو درست کیجئی حقیقت یہہ ہی کہ پیش کرنا منفصلا کا آپ کا کام نہین آپ نے مولانا آل حسن کی دیکھا دیکھی یہہ ہوس
برتی ہی آپ یہہ نہ سمجھی کہ کار بوزینہ نیست نجاری **قولہ** بر تقدیر تسلیم شق اول اصلا احتیاج قسم کی نہین کہ مومن
نے الفور نے تاکید تصدیق کرتا ہو انتہی اگرچہ بسبب انفصال حقیقی کے تغیر آپکی تردیدات کا جواب ضرور نہین کیونکہ

جب آپکا استدلال ہی ناتمام ہی تو ایسی بیہودہ کلام بدیہی البطلان کے ابطال کیواسطے ادلہ و دلائل کا لانا کچھ ضرورت نہین گو تاہم بھی ہم واسطے اظہار آپکی جہالت کے کچھ مختصراً لکھتے ہین کہ اگر آپکو کچھ بھی دخل علم معانی مین ہوتا تو تاکید موقوف اوپر عدم تصدیق مخاطب کے نہ سمجھتے کتب علم معانی دیکھتے کہ علماء اُس فن کے فرماتے ہین کہ کبھی ایسا بھی ہوتا ہی کہ منجملہ تین ضربون ابتدائی اور طلبی اور انکاری کے بسبب اقتضای حال کے ایک ضرب بجای دوسری کے مستعمل ہوتی ہی اور مقتضیات اوسکی نہایت ہین کہ تفصیل اُنکی کتب فن معانی مین مرقوم ہی اہل تفاسیر اوسپر اشارہ کرتے گئی ہین پس آپ جو فرماتے ہین کہ شق اول پر اصلا احتیاج قسم کی نہین یہہ آپکی سراسر جہالت ہی **قوله** بر تقدیر تسلیم شق ثانی سوگند کھانی اور کہنا جبلانی ناوانی اور پشیمانی ہو انتہی یہہ بھی آپکی جہالت ہندوانی اور بیسمجھانی ہی متکلم ذمہ دار اسکا نہین کہ مخبر یا اوغاطب نی طلبی کو کرادی البتہ اوسکی ذمہ یہہ ہی کہ منجملہ تینون ضربون مذکورہ کے مقتضای حال جسطور پر ہو اوسی ضرب پر خبر کو سو من بیان مین لاوے یہہ کہ لالہ بیوقوف کیطرح خلاف مقتضای حال کے بسبب جہالت کے مجنونانہ بڑبڑا دی **قوله** کافر ہرگز ایمان نہین لاتا اور تصدیق نہین فرماتا انتہی بیسمجھانی اور عبادت نشانی لالہ جی کی اس کلام سے عیان ہے مسند الیہ واجب التحقیر کہ کافر ہے اوسکو بالفاظ تعظیم یاد کرتے ہین یعنی لکھتے ہین کہ تصدیق نہین فرماتا علاوہ بران یہہ مقولہ انکا جو موکد بلفظ ہرگز ہی سراسر غلط ہی بلکہ نقیض اوسکی صادق ہی کہ بعض کافر ایمان لاتے ہین علم اس مقام پر اس مضمون مردود پیش کی وہ لالہ جی سی کفر اونکی نبی منفردمت یعنی برہما جی کا ثابت کرتے ہین کہ ہرگاہ برہماجی نے افضلیت مہادیو کی باوجود شہادت بیدون کے نکی تو ظاہر ہوا کہ بقول لالہ جی وہ مومن نتھے کیونکہ بقول لالہ جی کے مومن فی الفور بے تاکید کے تصدیق کرتا ہی پس بحکم ضرورت برہما جی بیدون کے کافر اور منکر ٹھہرے اور جب وہ ایک زمانہ مین کافر ٹھہر گئے تو پھر ایمان لانا اونکا مطابق تقریر لالہ جی اصلا محتمل نہین کیونکہ بقول لالہ جی کے کافر ہرگز ایمان نہین لاتا اور تصدیق نہین فرماتا اب ہم لالہ جی سے مطابق اونہین کی تقریر کے دریافت کرتے ہین کہ وہ اونہون نے جو صفحہ ۲۷ اوپر رقم فرمایا ہی کہ ہماری یہان ابداً جہاد جائز نہین تو یہہ تاکید اونکی اپنی تابعین کے واسطے ہی یا مثبتین جہاد کیواسطے بر تسلیم شق اول اصلا احتیاج تاکید کی نہین کہ اتباع اونکی بے انکار بے تاکید تصدیق اونکی کرتے ہین اور بر تقدیر ثانی تاکید اونکی نادانی و پشیمانی ہی کہ مثبتین جہاد ہرگز اونکی قول کی تصدیق نہین فرماتے علی ہذا القیاس اور مواقع مین بھی جہان اونہون نے کلام موکد پیش کیا ہی یہی تقریر اونکی اونکو وبال جان ہی **قوله** یہ اتباع عادت فصحا و بلغای عرب فضول و نامعقول ہی بانی قرآن نے کیا وبال آیا تہا کہ کفار عرب کی پیروی بجا لایا ظاہراً معلوم ہوتا ہی کہ خلل دماغ لالہ جی نے ترقی پکڑی ہی ہرگاہ کہ یہہ امر ظاہر ہی کہ قرآن مجید زبان عرب مین نازل ہوا ہی پس اتصاف اسکا ساتھ فصاحت اور بلاغت کی اسی سبب سی ہی کہ مطابق ضوابط و قواعد فصاحت و بلاغت لسان عرب کے ہی اور ضوابط و قواعد مذکور اکثر عقلیہ ہین مثلا قواعد تاکید کی جیسی کہ تفصیل ضروب ثلثہ مین کتب معانی و بیان مین مبین ہوتی ہین اگر قرآن اُن قواعد کے خلاف ہوتا تو اصلا کلام معجز نہ ٹھہرتا اور فصحا و بلغای عرب اُس اعجاز کے

کلام بنانے سے عاجز ہوتے دیکھی کہ جب اکثر عبارات بید کے خلاف محاورہ و خلاف قواعد زبان سنسکرت
کے پائی گئیں تو اوسپر واقفان زبان سنسکرت نے حکم غیر فصیح ہونیکا نافذ فرمایا اور بہانت بودہی نے انکو
کلام اشخاص غیر و بیاں کا بتایا اور اسیوجہ سے اکبر کی تالیف اور کل کی تالیف ایکزمانہ کی متصور نہوئی چنانچہ مفصل
بحث اسکی اوپر ہو چکی ہی پس غایت قواعد و ضوابط فصاحت کو جو لالہ جی نے ازراہ جہل مرکب پیروی کفار جہاں
ہر آئینہ بیوقوفی لالہ جی کی ہی اتباع فصحای عرب کا ذکر ہی کیا جس حسن و خوبی کے ساتھہ حسب اقتضای حال تمام اصول
و قواعد فصاحت و بلاغت کی قرآن مجید میں ہی فصحای عرب کی عقول اوسمیں حیران ہیں اور اتباع اوسکا تمام انکو
ایسا دشوار ہی کہ ۱۳۰۰ برس سے آجتک ایک سورہ بھی مطابق اوسکی نہیں ہو سکی **قولہ** اگر خدای محمد کا یہہ حال ہی
تو لازم آتا ہی کہ فصحای عرب کیطرح بت پرستی بھی کرتا ہو وہی انتہی لالہ جی یہہ بیہودہ منڈی بانٹنے کی بات نہیں
یہہ مباحثہ علم کلام ہی بیہودہ باتیں آپ سے فقط موجب آپکی آبرو کھوتی ہیں جتنے بطور فرض محال سب آپکے اقوال
تسلیم کر لیں پھر بھی اسسے کیا دلیل ہی کہ اتباع قواعد فصاحت و بلاغت میں فصحا کی سب باتوں کا اتباع لازم آوے
کوئی دلیل عقلی ایسی ملازمہ پر رکہتے ہو تو بیان کیجئے ورنہ محل مناظرہ میں ایسی یاوہ گوئی سے پرہیز فرمائیے ۵ مجال سخن
تا نہ بینی زپیش در بیہودہ گفتن مبر قدر خویش تو یہہ آپکا منہ تھا کہ زبان بشر ہی محل گزشتہ نہیں گو کہ آپ نے
اوسکو زیادہ تر بیہودہ کر رکہا ہی ۵ اعتراض آدم زادہ ایں ناخلف تو چندین ازین تو لیستی را شرف کچھ غور تو فرمائیے کہ
جب آپ فارسی بولتے ہیں تو ہر آئینہ اوسمیں پابندی کلام فصحای فرس مثل حافظ شیرازی اور انوری اور خاقانی
کی کرتے ہیں جب اردو بولتے ہیں تو اتباع میرزا رفیع اور میر محمد تقی اور میر حسن علیہم کا فرماتے ہیں اگر یہہ ملازمہ
صحیح ہی تو لازم آتا ہی کہ آپ ملت اسلام کو جو اونکا طریقہ تہا اختیار فرما دیں تجکو آپکے حال پر اختلال پر بڑا
افسوس ہی آپنے ازراہ جہل مرکب ناحق قصد مناظرہ کا فرمایا ابتدا سے انتہا تک دیکھی کہ کوئی ملازمہ کوئی کلیہ
کوئی قضیہ حملیہ یا منفصلہ آپکا صحیح نہیں بلکہ ازراہ جہالت کے جب کسی قسم کا آپنے استدلال کیا الزام اسکا اپنے
اوپر اولٹا لیا اور مصداق مصرعہ سید بت شکن کا اپنی تئیں خود بنا دیا ہم کہانتک آپکو سمجھا دیں جب سرکشی کی حد
یہانتک پہنچی کہ خود اپنے اقرار سے اپنی تئیں دہری بنایا پھر ہاری ہی کب سکتے **قولہ** قطع نظر ازین ملفوظات کی قسم
کہانی ایمان ہی یا کفر ان انتہی پہر دہی پھر اسکی بولی بولے بالیقین آپ پر مالیخولیا کا غلبہ ہی یہہ تو آپکی تقریر
ایسی ہی جیسی کوئی یہہ کہی کہ لالہ فلانے گدہی ہیں یا گھوڑی ہیں زری نسبت کو کام میں لائی آدمی کا یہہ کام نہیں
کہ آپکی طرح اسقدر بیہودہ گوئی میں مبتلا ہو وہی فرمائیے تو کہ آپکا یہہ قضیہ منفصلہ حقیقیہ ہی یا مانعۃ الجمع یا مانعۃ الخلو
اگر حقیقیہ ہی تو دلیل امتناع منع جمع اور منع خلو کے بیان کیجئے اور اگر حقیقیہ نہیں تو آپ ہی داد انصاف دیجئے کہ کیسا
اپکا استدلال کیونکر تمام ہوا آپکے استدلالات مولانا آل حسن کا تتبع تو کیا مگر چونکہ آپکو فن میزان میں مطلقاً
مداخلت نہیں اسلیے اتباع اونکا نہ آیا اور ہر جگہ الزام جہالت کا اوٹہایا ۵ جس کا کام اوسیکو ساجے اور

اب یہ تو مہہ باحے نوع کار بوزینہ نیست نجاری بچہ گرچہ عقل کی کام مین لائی ہونے ایمان اور کفر کے مسائل
مین نہیں ہو سکتے ہین نہ خدا تعالی قولہ در صورت تسلیم شق اول کیونکر محمد صلعم نے قسم باسوای اللہ کہی
انتہی اقول اگرچہ بسبب تعین نا تمام ہونے استدلال لالہ جی کے ہمپر اونکے استدلال کا جواب لازم نہین مگر پھر ہم
سوط الجبار لیکر ہر اونکو ہر شق پر مضروب اور مجروح کرنے کیواسطے مستعد ہین مخفی نرہے کہ یہ قول لالہ جی کا
مبنی ہو اوپر ایک بنا مختلف فیہ کے یعنی ہم یہہ کہتے ہین کہ خدا تعالی مکلف ساتھہ احکام شرائع کے نہین اور احکام
شرائع کا مقید اور پابند قرار دینا ہمارے نزدیک کفر اور الحاد ہو لالہ جی کا عقیدہ یہہ ہے کہ قادر مطلق بہی تمام
احکام شرائع کا مقید ہی جو احکام کہ شریعت مین واسطے بندون کے ہین وہی اوس قادر مطلق کیواسطے بہی
ہین چنانچہ اسی بنا پر اونہون نے باب عقیدہ مین تمام تر زیادہ سرائی فرمائی ہے اور اسی بنا پر شاہ عبد العزیز کے
اقوال پر تشنیع کی ہے اور اسی بنا پر یہان بہی مباحثہ پیش کرتے ہین خلاصہ اونکی تقریر کا یہہ ہے کہ جب قسم مخلوق کی
خدا کیواسطے جائز ہی تو بندون کیواسطے بہی جائز ہونا چاہیئے مگر یہہ عقیدہ لالہ جی کا مانند اور عقائد کے کفر
عظیم اور جرم وخیم ہے اور بید اور کرشن گیتا کے بہی برخلاف ہی چنانچہ ہم ابطال اس عقیدہ کا سوط الجبار
اور دیگر رسائل مین بوجوہ عقلیہ ونقلیہ ثابت کر چکے ہین مختصر اگر یہان بہی لکہتے ہین بر ہدارن اپنکہد مین لکہا
ہے کہ برہم گیانی کو عمل کے سبب فضیلت ہو نہ رزیلت نیک فعل سے اوسکو نتیجہ نیکی کا نہین ملتا اور بد فعال
سے بدی کا اوسپر کوئی عمل کرنا فرض ہی کیونکہ وہ برہم ہو جاتا ہی اور برہم قادر نیک وبد افعال پر ہے انتہی
اگر مطابق اعتقاد لالہ جی کے احکام شرائع خالق ومخلوق پر یکسان جاری ہووین تو لازم آوے کہ جسطور برہم
قادر نیک وبد افعال پر ہے مخلوق بہی ایسی ہی ہووے اور جس طور پر کسی فعل کے سبب خالق پر عیب وقباحت
وارد نہین ہوتی مخلوق پر بہی وارد نہووے اور سیپارہ چہارم کرشن گیتا مین ہے کہ مین نہ در بند اعمال ونہ خواہش
نتیجہ اعمال دارم انتہی ہرگاہ خود کتب معتبرہ ہنود سے ثابت ہو گیا کہ احکام شرائع کے مخصوص مکلفین کیواسطے
ہین اور قادر مطلق مقید احکام شرائع کا نہین پس تقریر لالہ جی کی مبنی بر جہل مرکب اور مبنی اوپر اصل غلط کے
ہے اور یہی ضرب بید اور کرشن گیتا کی لالہ جی کی دوسری شق پر بہی موجود ہے مخفی نرہے کہ لالہ جی نے ترجمہ جو
صاحب ہدیہ مین خیانت عظیم کی ہے صاحب ہدیہ لکہتے ہین در کلام الہی بحسب عادت فصحا وبلغا تاکید بکلمات ان
وغیرہ وارد شدہ ہمچنان تاکید مضمون کلام بقسم ہم واقع شدہ انتہی لالہ بیقرار نے اس عبارت کا ترجمہ
از راہ نافہمی اور غلط کاری یا خیانت پردازی کے اسطور پر کیا قران بزبان عرب وارد ہوا ہے اور عادت فصحا وبلغا عرب
کی ہے کہ بروقت تاکید مضمون قسم یاد کرتے ہین اسواسطے اور تعالے قسم کہاتا ہے اور تاکید مضامین جتلاتا ہے انتہی دشنام
نہیں قولہ قاعدہ ہی کہ قسم اشیاء جلیل القدر کی کہاتے ہین جنکا درجہ بافوق درجہ قسم ہو دہی انتہی لالہ جی زبان
کو دائرہ تہذیب مین رکہنا چاہئے قاعدہ ٹہرایا ہے اور کسکے لئے بنایا ہے قواعد ضوابط مخلوق کا خالق کو پابند ٹہرانا آپ کی

جہالت ہی ہماری ملت کا یہہ مسئلہ ہی ولله سبحانه ان یقسم بما شاء من مخلوقاته تنبیها علی شرفه یعنی خدا تعالی کو پہونچتا ہی کہ قسم کہاوے جسکی چاہی اپنی مخلوقات مین سے بنظر آگاہ کرنیکے اوپر شرف اوسکی کے کذا فی مجمع البحار

**قوله** اگر ثبوت عظمت اسی پر منحصر ہے کہ اوتعالی اونے چیزون کی قسم کہائی تو خدائی محمدیہ مناسب ہے کہ اشیاء مذکورہ کا سجدہ بہی بجالاوی تاکہ کما حقہ اوسکی عظمت جلوہ فرماوے انتہی اقول لالہ جی آپکو استعداد فہم عبارت صاحب ہدیہ کی تو نہی ہی نہین پہر آپ کیا منہ لیکر اوسپر آمادہ اعتراض ہوئی ہین صاحب ہدیہ کی عبارت یہہ ہی کہ مہند مخلوقات و مصنوعات اند و عظمت و عزت مخلوق بر عظمت و عزت خالق دلالت میکند انتہی صاحب ہدیہ نے یہہ کہان لکہا ہی کہ ثبوت عظمت باریتعالی منحصر ہی اوپران چیزون کے جنکی قسم کہائی ہی پہر آپکا یہہ شرطیہ کہ اگر ثبوت عظمت الخ کس قسم کا ہی آیا لزومیہ ہی یا اتفاقیہ اگر اتفاقیہ ہی تو آپکی جہالت ہی کہ محل استدلال مین قضیہ اتفاقیہ کو لائی ہین اور اگر لزومیہ سمجہہ ہی ہو تو دلیل ملازمہ کی پیش کیجئی بلا دلیل تو ہم بقول لشت حکیم کے برہما کا قول بہی تسلیم نکرینگے اور یہہ جو آپ بطور دلیل کے لائی ہین تاکہ کما حقہ عظمت جلوہ فرماوی یہہ دلیل لزوم کی نہین بلکہ ایک قضیہ غلط ہی عظمت اوسکی غیر متناہی اور محصور نہین اور ادراک اوسکا کما حقہ امکان سے باہر ہی پس جو چیز کہ ادراک اوسکا ممکن نہین اور ظہور اور انکشاف اوسکا ہماری افہام اور اذہان پر حیز امکان سے خارج ہی آپ اوسکی ایجاب کا کسطرح دعوی کرتے ہین غرضکہ کوئی مقدمہ کوئی دلیل کوئی قول آپکا صحیح نہین مقدمات آپ کے سب واہیات اور استدلال آپکا سراسر غلط خیال دعاوی آپکے سب باطیل اسناد آپکی سراسر مہمل کوئی بات آپکی خالی جہالت سے واسطے نہین غلبہ مالیخولیا کے سبب زمام اختیار آپکے ہاتہہ مین نہین ہم کہانتک آپکی عنان گیری کرین **شعر** تم ہی گجروکے تو حق مین یہہ مثل سیدہی ہی اونٹ رہے اونٹ تری کونسی کل سیدہی ہی **جواب** لالہ اندرمن صاحب آپکو شرم نہین آتی جس چیز کے لزوم کا دعوی باطل آپ خدای عالم پر کرتے ہین وہ چیز تو خود آپ ہی کی کتب معتبرہ سے آپکی خدای مفروض کی نسبت ایسی ثابت ہوتی ہی کہ آپکو گنجایش انکار کی نہین سکتی پوران کے ادہیای ۲۰ دیکہئی کرشن جی جنکو آپ جلے اکہتی ہین فرماتے ہین کہ مین پرستش مہادیو جی مینا یہم انتہی ساخت پرپنا فصل تاج دہرم مین مذکور ہی کہ سری کرشن نے کہا کہ مین از روی اعتقاد کے پرستش برہمنون کی کرتا ہون اور از روی اعتقاد کے ہر صباح سینہ پر ہاتہہ رکہکر ہزار مرتبہ مہادیو کے نام کی تسبیح کرتا ہون مہابہارت مین راجہ جدہشٹر کے قصہ مین لکہا ہی کہ جب برہما واسطی شہادت عفت سیتا کے آئی تو رامچندر اوسکی تعظیم کو با ادب کہڑی ہوگئی انتہی اور ہم برب مہابہارت مین ہی کہ کرشن حق تعالی را پرستش کرد و سجدہ تعظیم پیش آفتاب آتش بجا آورده بجانب کوروان روانہ شد انتہی غرض اس قسم کی اور بہی صدہا مقامات مین تصریحات موجود ہین اب لالہ جی فرماوین کہ مخلوقات کے سامنی سجدہ کرنے کے لزوم کا جو دعوی باطل ازراہ جہل مرکب کر اوپر خداوند عالم کے کرتی ہی اونکی خدایان مفروضہ سے وہ حرکت حسب شہادت کتب معتبرہ ہنود عیاناً وقوع مین آئی سجدہ تعظیم تو کلمہ اونہون

سے تو پرستش مخلوقات کی کی جیسا کہ تصریحات مذکورہ سے صاف ثابت ہی پس ہرگاہ کہ پرستش کرنا برہمنون اور سادہو
وغیرہ مخلوقات کا اور سجدہ کرنا اونکی سامنی خدایان مفروضہ ہنود سے ظہور مین آیا تو لالہ جی کس منہ سے خداوند عالم پر
اور بنا ہی قسم کھانے مخلوقات کے اعتراض کر سکتے ہین ع الا بوجہ لیس فیہ حیا ہو اور مفصل بحث اسکی جلد اول
سوط الجبار بحث اوتار مین مرقوم ہو اور وہ بحث ہر آئینہ قابل ملاحظہ ہی **قولہ** قطع نظر ازین جبکہ قسم مخلوقات
عظمت خالق پر دال ہی تو انسان کو کسواسطے محمد صلعم قسم ما سوی اللہ سے مانع آئے انتہی آپنے اس قطع نظر مین تمام
عبارت مدیہ سے قطع نظر فرمائی انہون نے کہان لکہا ہی کہ قسم مخلوقات عظمت خالق پر دال ہی ذری چشم
بصیرت کو کام مین لائیے ایسے اندہے بہرے نہ بنجائیے پہر عبارت مدیہ کو ملاحظہ فرمائیے اور اپنی جہالت اور وقاحت
پر کچہہ تو شرمائیے **قولہ** خوب بات ہی کہ اگر او تعالی اپنی مخلوق کی سوگند کہاے تو اوسکی عظمت پر دلالت کیجاے اور اگر
انسان سوگند زبان پر لائے تو مشرک ہو جاے انتہی چونکہ ظاہر ہے کہ آدمی جو قسم کے ساتہہ کسی کلام کو موکد کرتا ہی تو علاوہ
تاکید مضمون کلام اکثر یہہ بھی منظور ہوتا ہی کہ مقسم بہ کو مالک نفع و ضر اپنی کا تصور کر کر اوسکو وکیل وکفیل صدق اپنی
کلام کا ٹہراتا ہی اور ظاہر ہی کہ ذات واجب الوجود نفع و ضر سے مبرا ہی پس اوسکا کلام جو مذکر قسم واقع ہوگا اوسمین
بجز تاکید مضمون کلام کے اور کچہہ احتمال نہین اور ظاہر ہی کہ بحسب عقائد اہل اسلام کے نفع و ضر عباد کا مالک حقیقی بجز
خدای تعالی کے اور کوئی نہین اور صورت قسم کہانے غیر کے یہہ شایبہ پیدا ہوتا ہی کہ قسم کہانیوالے نے مالک حقیقی نفع
و ضر کا اوس غیر کو سمجہا ہو لہذا غیر خدا کے قسم کہانے کی نہی وارد ہوئی اور چونکہ نسبت خدا تعالی کے یہہ شایبہ نہین
اسلیے اوسکو پہونچتا ہی کہ جسکی چاہے قسم یاد کرے مگر لالہ جی یہہ فرماوین کہ کیا خوب بات ہی کہ کشن جی نرد اسے اور کشن جی
گوپیون سے مباشرت اور معاشرت فرماوین تو باوجود فسق و فجور مبرا عیوب اور ذنوب سے ٹہرائے جاوین اور اندر اور
برہسپت وغیرہ ہمارے جیسے حرکت ظہور مین آوے تو اونپر الزام زنا اور فسق کا لگایا جاوے اور سزا کو پہونچایا جاوے ایک
بیہودہ تر لالہ جی کی قابل بیان ہی کہ فرماتے ہین کہ دلالت کیجاے ظاہرا معنی دلالت کے اونکو ابتک معلوم نہین کیونکہ
مفعول مالم یسم فاعلہ فعل مجہول کا ٹہرا لاہی مگر چونکہ دلالت لغت عربی ہی اور لالہ جی فہم لغات عربیہ سے معذور ہین
لہذا اس غلط کاری مین مجبور ہین **قولہ** واللہ قران کے جملہ فقرات قسمیہ صریح دال ہین کہ قرآن حضرت محمد کا ہی
ہمکو اس مقولہ کا رد ضرور نہین اسکی ابطال پر ہم عبارات بیس برن فخر ہند وان زمین ہمسمہ اہر من لال اندرمن
صاحب کے بلفظہا نقل کرتے ہین صفحہ ۴۷ صولت ہند قاعدہ ہی کہ ہر کاذب بار بار سوگند یاد کرتا ہی کہ لوگون کے
دلمین اپنی صداقت جمائے بہر کیف قسم کہانیوالے کی بات قابل اعتبار نہین کیونکہ لا تطع کل حلاف مہین الایہ دکہلا لالہ جی
آپنے اعجاز قران اور غیرت اور عظمت رب دیکہا جہان کہین آپنے سر اوٹہایا ہی اوس خدای غیور نے آپ
ہی کی جوتی سے آپکا سر دبایا ہی اور آپکو نہایت ذلیل بنایا ہی **قولہ** بحسب عادت محمد اور خود آفتاب ماہتاب
وغیرہ کی سوگندین کہائی ہین انتہی لالہ جی تمہارا وہ دغابازی اور خیانت پردازی کے باتین تو بہت بنائی ہین

مگر چونکہ وید اصل مصحف مین ہرگز نہین آئی ہین یہہ بات کہتی ہوئی شرم آئی جہوٹ بولکر اپنی اور اپنی ہیٹرلیشت
کی کر یا خراب کرائی محمد صلعم کی ہرگز عادت نہ تہی کہ ماہتاب اور آفتاب کی قسم کہاوین چنانچہ محمد بن اسمٰعیل بخاری
اور سب صحاحستہ روایت کرتے ہین اکثر ما کان النبی صلعم یحلف لا و مقلب القلوب **قولہ** چنانچہ خود صاحب
ہدیہ و اعجاز نے لکہا ہی کہ عرب تعظیم و عظمت آفتاب وغیرہ بجالاتے تہی اور انکی قسم کہاتے تہی انتہی صاحب ہدیہ نے
تو یہہ مضمون نہین لکہا ہی اور یہ سراسر لالہ جی کا افترا ہی البتہ صاحب اعجاز نے رقم کیا ہی مگر اس سے مدعا لالہ جی کا
ثابت نہین ہوتا ہی کیونکہ دعوی لالہ جی کا یہہ ہی کہ محمد صلعم نے بحسب عادت ایسی قسمین کہائی ہین اور دلیل اوپر
یہہ لائی ہین کہ عرب تعظیم و عظمت الخ عادت عرب ہے اور یہ عادات جناب رسول مقبول صلعم کے استدلال علی الخصوص ایسی
عادت مین کہ جسکو بتصریح تمام ممنوع قرار دیا ہو سراسر جہالت لالہ جی کی ہی **قولہ** محمد صلعم عادی قسم تہی یہہ
بات حدیث سی ثابت ہی مثلا ربع سوم مشکوۃ مین حدیث ابو داؤد سی نقل ہے کہ محمد صلعم نے اپنے والد بزرگوار
کی سوگند کہائی انتہی یہہ افترا لالہ جی کا ہی کہ اپنے والد بزرگوار کی قسم کہائی اسلئے کہ حدیث ابو داؤد مین یہہ
کلمات واقع ہین افلح و ابیہ ان صدق اور معنی اسکی یہہ ہین کہ نجات پائی اس مرد نے قسم ہی اوسکی باپ کی
اگر سچا لفظ اب جسکی طرف مضاف ہی وہ ضمیر غائب کی ہی لالہ جی نے ازراہ جہل مرکب کے ترجمہ ضمیر غائب کا لفظ
متکلم سے کیا یا عمدا ازراہ خیانت کے یہہ کہا چونکہ وہ علم عربی مین کچہہ دخل نہین رکہتی اور خیانت پردازی
اونکی جبلی قوم ہی پس ہر آئینہ مجبور ہین آمدم برسر مطلب کہ عادی ہونا قسم کا اسکا نام نہین کہ اتفاقیہ زبان پر کوئی
لفظ آجاوی اور ظاہر ہے کہ یہہ معاملہ ورود نہی سے پہلے کا ہی پس کوئی اعتراض وارد نہین ہوتا **قولہ**
کیا سبب ہے کہ اگر آپ ان قسم مصنوع کی کہائی تو مشرک ٹہرایا جاوی اور اگر خدا سوگند مصنوع پر اقدام
فرماوی تو سوگند صانع قرار پاوی انتہی یہہ تقریر لالہ جی کی مبنی اوپر جہل مرکب کے ہی اونکی نزدیک ظاہرا
یہہ ٹہرا ہے کہ جسقدر احکام جو واسطی عباد کے ہین معبود بہی اونکا مکلف ہی حالانکہ یہہ اصل اونکی مبنی بر خطا
اور کفر اور الحاد کے ہی مین حیران ہون کہ جب نارک اپنکہد اتہربن بید مین صاف یہہ لکہا ہی کہ عالم متقی
اوم کے ہاتہہ سی اگر کوئی برہمن یا سور یا بحیلہ دیگر مقتول ہو جاوی اور استقاط حمل وقوع مین آوی تو کسیکو نہین
پہنچتا کہ اوسپر یہہ اعتراض پیش آوی اور اگر اور کسی کے ہاتہہ سے ایک جانور بہی مر جاوے تو واجب ہی
کہ وہ سزا پاوی اسیطرح اشادک . ۱۰ . ہو کرشن گیتا مین ہی کہ جو سمجہتا ہی کہ مین فاعل کسی فعل کا نہین اگر
تمام اوسکی ہاتہہ سی قتل ہو جاوی تب بہی وہ مجرم نہوگا نرسنگہہ اتر جامی اپنکہد اتہربن بید مین ہی کہ
ایسی شخص سے اگر اتفاقا کوئی خطا سرزد ہو تو وہ گنہگار بہی نہین ہوتا کہ وہ شہوت و غضب سے
کوئی فعل نہین کرتا اور سوای ایک کے دوسرا نہین دیکہتا ہی کیول اپنکہد اتہربن بید مین ہی کہ ایسی
سمجہہ والے کو گناہ اور ثواب کسی حرکت نفسانی اور بشری سی نہین ہوتا لیکن جسکا دل ایسا نہو اور زبان

ایسی نہو وہ ایسا نہین انتہی جب تمثال مخلوقات مین باہم مطابق تصریحات بید کے اسقدر تفاوت پایا جاتا ہے
تو جو ہندو کہ خالق و مخلوق کو احکام مین برابر ٹھہراتا ہی پر آئینہ اشد جاہل اور اپنی عاقبت سی غافل ہے
**قوله** پہر کیت اول تو خدا کو احتیاج سوگند ہی ناشیٔ نہین آپکے اس پہر کیت سی ظاہر ہوا کہ شاید آپکے نزدیک بعض
امور ایسی ہین کہ انکی طرف خدا کو احتیاج بھی ہی ورنہ ایجاد قسم پر معترض ہونا اور ایجاد اور اشیا اور چیزا
پر کیا معنی اور ہوگا وہ یہہ عقیدہ نہایت درجہ کے فساد مین ہی پس ہمکو آپکی بیہودہ تقریر کا جواب دینا ضرور
نہین صرف اسقدر کافی ہی کہ ہم آپکو ہدایت کرین کہ ہماری تحریرات سابقہ کیطرف رجوع کیجئی **قوله** فقرات قسمیہ
قرآن سی لازم آتا ہی کہ محمد صلعم نے گفتار پروردگار پر اعتبار رکھا اور اوسکو بزار کیا انتہی لالہ جی نے یہہ
نیا افترا برپا کرکے زیادہ تر اپنی تئین ذلیل و خوار کیا ملازمہ پر نہ کسی حجت عقلی کا اظہار نہ کسی دلیل نقلی
سے استشہاد کیا **قوله** کیونکہ فقرات قسمیہ مین مخاطب محمد صلعم ہین انتہی اس دلیل سے ملازمہ ثابت نہین
ہوتا بلکہ یہہ عین دلیل جہالت لالہ جی کی ہی اول تو یہہ قول اونکا کہ آیات قسمیہ مین مخاطب محمد صلعم ہین
غلط ہے بہت آیات مین مخاطب عام انام ہین ثانیا یہہ کہ جہان جہان خطاب خاص بطرف پیغمبر صلعم کے ہی
وہان بہی مقصود تبلیغ بالفاظ تاکید بطرف جمہور خلائق کے ہی سوم یہہ کہ ہم اوپر بیان کرچکے ہین کہ بلحاظ
تینون ضربون یعنی طلبی اور ابتدائی اور انکاری کے بروفق مقتضای حال ایک کو بجای دوسری کے
استعمال مین لانا مقتضای بلاغت ہی پس مجرد قسم اور تاکید کلام سی لازم نہین آتا کہ مخاطب منکر ہی ہو اگر
لالہ جی کو کچہہ بھی مداخلت علم معانی مین ہوتی تو ایسی ہذیان سرائی مین مبتلا نہوتے اور اپنی آبرو اہل
علم کے روبرو نہ کہوتے شاید کہ لالہ جی نے حال انبیا برحق کو اوپر بہی مفروض اپنی یعنی برہما کے قیاس
کیا کہ جس طور پر برہما نے گفتار خدای مفروض پر اعتبار نفرمایا اور بسبب اسکی آتش غیظ کردگار کو بہڑکایا کہ
بدولت اوسکی پانچوان سر بھی کٹوایا مگر اسپر بھی یقین نہ آیا اسی طرح پر احوال انبیا برحق بہی اونکی خیال
فاسد مین آیا اسکند پران کاشی کہنڈ کے ادہیای ۱۳ مین مرقوم ہی کہ جب برہما نے دیوتون سی کہا
کہ بزرگ اور مالک اور پیدا کرنیوالا اور پرورش اور فنا کرنیوالا سب موجودات کا مین ہی ہون سب میری
پرستش کرو تو بمجرد سننے اس کلام کے مہادیو نے بسبب غیظ سی دونو آنکہین سرخ کرکے کہا کہ اے
برہما تو ایسی تکبر کی بات کہتا ہی مین جانتا ہون کہ تیری برابر کوئی نادان نہین پیدا اور پرورش
اور فنا کرنے والا عالم کا مین ہون اور بیچون اور بیچگون ہون میرے حکم سی تو پیدا کرتا ہے اور
پہر مین فنا کرتا ہون میری حال سے تو واقف نہین کہ ایسے حرف زبان پر لاتا ہے برہما نے کہا کہ
تمہاری پیدایش بھی مجہہ سے ہی ہے یہہ نیل و بتال سنکر چارون بید جو حاضر تھے انہون
نے جدا جدا دیوتون کے روبرو بیان کیا کہ جو شخص پیدا کرنیوالا اور فنا کرنیوالا اور قادر سب اشیا پر

اور مالک کل موجودات کا اور حاکم ہی یہی مہادیو ہی برہمانے کہا کہ ای چاروں بید و تم کسطرح مہادیو کو مالک کل
جانتے ہو تمام بدن پر خاک ملی ہوئی ہے ژولیدہ مو ہے دنیا کو ترک کر کے پاربتی کے ساتھ رہتا ہی آمین کونسی وضع پرم
برمہہ یعنی خدا تعالی کی پائی جاتی ہے کہ اوسکو مالک عالم قرار دیتے ہو اس ضمن مین ایک نقطے نے کہ سرخ رنگ چہرہ
ہے کہا کہ ای برہما جی یہہ تصویر مہادیو کی واسطے نمود کے ہی ورنہ پرم برمہہ یعنی خدا تعالی یے ہین اور پاربتی
قدرت کاملہ اونکی ہے اور ذات لایزال اور منزہ یہی ہی یہہ سب کچھہ برہمانے سنا مگر دل مین ہرگز یقین
نہ آیا فی الحال ایک تجلی نور کی ظاہر ہوئی اور پانچوان سر برہما کا کہ اوپر تھا جلا دیا اور آواز دی کہ ای
برہما مجھہ مین اور تم مین کچھہ تفاوت نہین برہما اسکے سننے سے آزردہ ہوا اور بولا کہ مین جانتا ہون کہ تم
میری دونو ابرو سے پیدا ہوئے تھے پھر دیناتھہ نے ہاتھہ کی انگلی سے ایک سر برہما کا کہ اوس سے مذمت شیوا
کی کی تھی کاٹ ڈالا انتہی ماشاء اللہ بھی منکر ہو تو ایسا ہو کہ سر کٹوا لے اور کلام خدا پر یقین لائے یہان سے
ایک امر اور بھی ثابت ہے کہ بید والے کفر و شرک پر بہت اصرار رکھتے ہیں کیونکہ مہادیو کو جو مطابق اقرار لالہ اندرمن
نہ پروردگار ہے نہ پروردگار کے اوتار ہین اونکو پرم برمہہ یعنی خدا تعالی بیچون اور بے چگون بتاتے ہین
پس اس سے زیادہ کفر و شرک کیا ہوگا **قولہ** قطع نظر ازین قسم کھانا ممنوع ہے یا مشروع ہے انتہی یہہ سطر فقط
اعادہ قطع نظر سطر ۴ صفحہ ۵۷ کا ہے پس ظاہر ہوا کہ مدعا لالہ جی کا محض مشاغبہ ہے نہ مناظرہ کہ ایک
بات کو ایک ہی بحث مین کئی کئی قطع نظر وغیرہ مکرر لکھا ہے اگرچہ لالہ جی کی سطر سے جو مضمون مکرر ہین ہم پر
ہمیں جواب واجب تھا مگر چونکہ ہم یہان اونکو اور وجوہ دیر اہین سے سوای براہین سابقہ کے ساکت کرینگے
لہذا یہان بھی اونکی تکرار کی طرف متوجہ ہوتے ہین یہہ قول کہ قسم کھانا ممنوع ہے یا مشروع ہے نہایت مہمل
قضیہ ہے دریافت نہین ہوتا کہ مراد اونکی کیا ہے آیا مراد یہہ ہے کہ قسم کھانا ہر کسیکو یعنی خدا تعالی اور مخلوق کو
ممنوع ہے یا یہہ کہ صرف خدا تعالی کو یا یہہ کہ آدمیونکو یہہ بھی نہین دریافت ہوتا کہ آیا مراد ممنوع سے
ممنوع عقلی ہے یا ممنوع شرعی یا یہہ کہ ممنوع سے مراد تو ممنوع عقلی ہے اور مشروع سے مراد مشروع شرعی
یا کچھہ اور تمامی ان شقوق پر تقریر لعیات لالہ جی کی مبنی اوپر جہالت لالہ جی کے ہین کیونکہ اگر شق
اول ہے تو لالہ جی نے جو دو شقون مین حصر کیا ہے اور قضیہ منفصلہ کو بطور منفصلہ حقیقیہ عنادیہ کے لکھا
ہی غلط محض ہے کیونکہ یہان اور شقوق بھی پیدا ہوتے ہین کہ منجملہ اونکی ایک یہہ شق ہی کہ نہ عموماً ممنوع ہے
نہ عموماً مشروع ہی اور یہہ شق لالہ جی نے تحریر نہین فرمائی نہ اوسکے ابطال پر کوئی برہان قائم کی پس باطل
ہوا استدلال لالہ جی کا اور تقریب تمام ہوئی اور اگر شق ثانی ہی تو ہم لالہ جی سے دریافت کرتے ہین کہ مراد
اونکی ممنوع اور مشروع سے ممنوع اور مشروع شرعی ہی یا ممنوع اور مشروع عقلی یا ممنوع عقلی اور مشروع
شرعی یا بالعکس اگر ضرب اول ہے تو لالہ جی سخت بیوقوف ہین کہ قادر مطلق کو مقید شرائع قرار دیتے ہین اور

بطلان اوسکا اوپر مبین ہو چکا ہی علاوہ بران اگر بالفرض ہم یہہ کہین کہ مسدوم شرعی هی تو کیا
قباحت لازم آئی اور یہہ جو لالہ جی اس شق پر لکھتے ہین کہ کیونکر لوگونکو منع کیا یہہ دلیل امتناع شرعی
کی نہین ہو سکتی کیونکہ ظاہر ہے کہ احکام شرعی اکثر ایسے ہین کہ محض آدمیون کے ساتہہ ہین بلکہ دو
صنفون مین باہم متفاوت ہین مثلا مردون کے حق مین اور طرح پر ہین اور عورتون کے حق مین اور
طرح پر برہمنون کے حق مین بید کا پڑہنا اور نصیحت اور تعلیم عموما جائز ہے اور برابر بیٹہنا برہمنون کے
برہمن کو روا ہے سودر اگر برہمن کی برابر بیٹہہ جاوی یا برہمن کو نصیحت فرماوی تو بموجب منو شاستر کے
جسکی تصریح اوپر گذر چکی سزا پاوی پس جب بحسب اختلاف انواع اور اصناف کے احکام شریعت کے متفاوت
ہین تو یہہ دعوی کہ احکام شرع اوپر خالق اور مخلوق کے یکسان نافذ ہونے چاہئین عین جہالت ہی
علاوہ بران ابتک لالہ جی نے ازروی بید کے ثابت نہین کیا کہ حکم شریعت کا خالق اور مخلوق پر یکسان
جاری ہونا چاہئے پس سب جہہ دلیلین لالہ جی کی یاوہ گوئیان اونکی ہین کہ عقل و نقل کے خلاف ہین اور اگر
ضرب ثانی ہے تو ہم کہتے ہین کہ منسوخ عقلی ہی یعنی عقلا ممتنع نہین اور ہرگاہ کہ لالہ جی نے کوئی دلیل اوپر امتناع
عقلی کے قائم نہین کی پس سب ہرزہ گوئی لالہ جی کی اصلا لائق التفات نہین اور باقی ضروب مین یعنیہ منفصلہ لالہ
جی کا حقیقیہ منہین پس اس استدلال مین بہی جہالت لالہ جی کی مثل اور استدلالات کے مانند شمس نصف النہار
کی عیان ہے اور شق ثالث مین کچہہ بحث ضرور نہین کیونکہ یہان بحث قسم خداتعالی کی ہی نہ قسم آدمیون
کی **قولہ** واہ واہ خدای محمدیہ خود قسم کہاتا ہی اور لوگون کو قسم سے مانع آتا ہی پس اوسکی شان
مین مصرعہ گلستان چسپان ہی ع او خویشتن گم است کرا رہبری کند **اقول** اتہی لالہ جی کیا واہ واہ
کرتے ہو کوئی دم گذرتا ہی کہ اولٹی شاقین بہر دگے اور بجای واہ واہ ہاے ہاے کروگے ترجمہ
بہاگوت مطبوعہ لارنس پریس ۱۸۶۶ع اسکندہ دہم ادہیای ۳۳ مین لکہا ہی کہ جب راجہ پرکہت نے
سکہدیو منی سی قصہ معاشرت اور مباشرت کرشن کا گوپیون کے ساتہہ اور معاملہ فسق و فجور نامحصور کا
سنا تو بولا عبارتہ بلفظہ سکہدیوجی ایک بڑا اشچرج ہے بید اور سمرتی جسکے بچن ہون اور پار برہم
بہگوان کہلاتے ہون اور دہرم کے ہیت اوتار دہارن کرین اونکے تئین ایسا کارج کیونکر بہایا جسکو
ساری بید نکہد کہتے ہین یعنی ایسی ہی سکہدیوجی بڑا تعجب ہی کہ بید اور سمرتی جسکے اقوال ہین اور خدای اعلے
کہلاتے ہین اور دہرم کیواسطے اوتار لیتے ہین اونکی دل کو ایسا کام کیونکر خوش آیا کہ جسکو ساری بیدون
نے نہایت گندہ اور خبیث کام ٹہرایا ہی خلاصہ اس تقریر راجہ پرکہت کا مطابق اصول لالہ مدرکن
کے یہہ ہے کہ جب کرشن جی کا یہہ حال ہے کہ از سر تا پا بحر فسق و عصیان مین ڈوبے ہوئے ہین
اور وہ کام کرتے ہین کہ بیدون کی رو سی نہایت مذموم اور خبیث ہین پس بحکم آنکہ جو تی کہتا جلسیون

کی رکھوالی وہ حامی دین کے کیونکر ہو سکتی ہین ؎ نگند جو ہیشہ سلطانی بگدنیا یدز گرگ چوپانی
ع از خویشتن گم است کرا رہبری کند ؛ غرضکہ جب یہہ اعتراض راجہ پریچھت نے پیش کیا تو پھر سکھدیو
منی کہتے ہین ہے راجہ پریچھت اُس پار برہم جوتی سروپ پرمیشر کی اگاده گت ہی کوئی پا نہین سکتا
پھر بھی راجہ گوپیکا اور کرشن مین کچھہ انتر نہین تھا آپ ہی کرشن اور آپ ہی گوپیکا روپ تھا کہ جنکے
ارتھہ پرسناتم نے کریا کری اور اپنی شکت کو پرگھٹ کری جتنی وہ گوپی تہین اُتنی ہی کرشن ہو گئے
تھے اونکی گت وہی جانے یہہ ترا جان اور دیوا اور منی اوسکی گت کو نہین پا سکتے اور ہے راجہ اس
بات کو بچار کر دو جو جگت کے نشے راجہ ہوتے ہین اونکے من کا بھید پایا نہین جاتا اونکا بھید کون پا سکے
دے سارے ہی جگت کے کرتا ہین اور جنکی آد اور مدہ اور انت نہین اونکو کون کلنک لگا سکتا ہے اور دیتا
اونکی گت مین بھرم بھرم شبہہ رہتی ہین اور جن مہاراج کو لوکنا تھہ کی لیلا ساری پاپ اور تاپون کے
نرورت ہونے کے کارن تمکو سروان کرائی ہی اونکو کون کلنک لگا سکتا ہے اور بہولکر کے اونکے
کہیل مین سنساء لانا جوگ نہین اور وہ کہہ ادکرم آسی جگت کے بشئے ہین پربہو کو کچھہ پاپ ہی نہین ہے راجہ
میرے من مین بڑا اچرج آتا ہے تمسا گیانی اور بدہ وان کیون بھرم مانے تم کچھہ سنساء من مین مت
لاؤ اور ایسی بات کہنے جوگ نہین بھگوان کی لیلا اننت اور اپار ہے بید و شاستر اوسکا پار نہین
پاتے ہین انتہے خلاصہ مدعا یہہ ہی ای راجہ پریچھت خداتعالی کی بے پرواشان ہر کوئی اوسکو
پا نہین سکتا ای راجہ گوپیون اور کرشن مین کچھہ مغایرت نہین آپ ہی کرشن تھے اور آپ ہی گوپیون
کے بھیس مین تھی کہ جنکی خاطر خدا ای چہوڑکر کریڑا یعنی کہیل کیا تھا اور اپنی قوت کو ظاہر کیا جتنی گوپیان
تہین اوتنی ہی کرشن ہو گئے تھے اونکی شان وہی جانین اور کوئی دیوتا منی نہین پاتا اور ای راجہ
یہہ تو سوچکر کہ جو کوئی دنیا کا راجہ ہوتا ہے اوسکے دل کا بھید پایا نہین جاتا پھر انکا بھید کون
پا سکے وہ تو سب عالم کے مالک ہین اور جنکی ابتدا اور انتہا نہین اونپر کون گناہ عاید کر سکتا ہے
جنکا حال گناہ دور کرنے کیواسطے تمکو سنایا اون پر کلنک کون لگا سکتا ہے اور بھول کر بھی اونکے
کہیل مین شک کرنا لائق نہین اور بدکاری اور نیکوکاری تو اس دنیا والون کے کام ہین
خدا پر کچھہ گناہ نہین راجہ میرے دلمین بڑا تعجب ہے تم سا عقلمند اور عارف کیون یہہ سوچ کرے
تم کچھہ اندیشہ نکرو ایسی بات کہنے کے لائق نہین خداتعالے کے افعال اور اقوال دور ہین
بید اور شاستر بھی وہانتک نہین پہونچتی انتہے جب یہہ حال منکشف ہوا تو اب لازم آیا کہ مہاراجہ

بیس رن اپنے معبود مفروض کی حالات پر توجہ تام فرماکر زبان پر لاوین کیا ہی یا ہی خدا ہے ہنود محرمات اور ممنوعات اور اعمال خبیثہ کو عمل مین لاتا ہے اور اوروں کو اُس سے منع فرماتا ہے پس اسکی شان مین یہہ مصرعہ صادق آتا ہے ع او خویشتن گم است کرا رہبری کند تو یہان سے کئی امر ثابت ہوئے ایک یہہ کہ جو کام بندون کے حق مین قبیح اور نامشروع ہو ضرور نہین کہ خدا کے حق مین ناجائز اور ممنوع ہو پس ثابت ہو گیا مدعا ہمارا اور باطل ہو گئین سب تقریرین لالہ جی کی دوسرا یہہ کہ اصول ہنود پر یہان تک تاکید ہے کہ جو امور عقلاً اور نقلاً خدا پر محال اور ممتنع ہین مثلاً مباشرت اور معاشرت ساتھہ عورات کے اگر صدور ان کا بھی خدا تعالی سے پایا جاوے تو اوسپر اعتراض کرنا لائق نہین پس جو امور کہ ممتنع اور محال نہین اونکی بنا پر جو لالہ صاحب خدا تعالے پر معترض ہوتے ہین مطابق تصریح بہاگوت کے کمال نالایقی لالہ جی کی ہے تیسرا یہہ کہ گوپیان اور کرشن مین کچھہ تفاوت اور مغایرت نہین پس لازم آتا ہے کہ گوپیان بہی حسب اعتقاد ہنود کے اوتار اور عین آلہ ہون جو تہا یہ کہ فعلیت ذات کرشن سے جاتی رہی چنانچہ یہہ قول جنکے ارتبہ پر پہنچا تہا ہم کے یعنی پر تہوین یعنی الوہیت چہوڑ دی اور جب انفکاک الوہیت ذات کرشن سے ثابت ہوا تو الوہیت ذاتی اور حقیقت کرشن کی نہ ٹھہری کیونکہ جو شی کہ ذاتی اور حقیقت ہوتی ہے انفکاک اوسکا اوس سے ممتنع بالذات ہے پس باطل ہوا قول لالہ جی کا جو اوتارون کے باب مین بتکرار رقم فرمایا ہے کہ الوہیت ذاتی و حقیقی اوتارونکی ہے **قولہ** بتایا جاتا ہے کہ محمد قران غیر ہے اور مالک زمین و آسمان غیر ورنہ اسطرح سے کیا لکہتا کہ مجکو پروردگار آسمان و زمین کی قسم کہ یہہ ہے اہتر کچھہ حماقت لالہ جی کی اور جہالت اونکی ہے علم بدیع سے بہی کیونکہ خلاصہ مدعا لالہ جی کا یہہ ہے کہ بجاے رب المشارق والمغارب کے یہہ فرماتا کہ رب یعنی مجکو اپنی قسم ہے الفاظ متکلم سے جو عدول ہوا اور لفظ غیبت کلام میں آیا اس سے واضح ہوا کہ مدلول کلمات غیبت اور ہے اور متکلم اور ہے حالانکہ یہہ محض ناواقفیت لالہ جی کی علم بدیع سے ہے اسلیئے کہ علم بدیع مین تصریح کی گئی ہے کہ عدول غیبت سے بطرف خطاب و تکلم کے اور خطاب سے بطرف غیبت و تکلم کے اور تکلم سے بطرف خطاب و غیبت کے منجملہ انواع کلام کے ہے اور نام اسکا التفات ہے اور کلام فصحا مین بہت واقع ہوتا ہے امرؤ القیس سے تطاول لیلک بالاثمد ونام الخلی ولم ترقد وبات وباتت لہ لیلۃ کلیلۃ ذی العاير الارمد وذلک من نبا جاءنی وخبرتہ

انفکاک الوہیت در اوتاران

عن ابی الاسود ؎ آمن تذکر جیران بذی سلم ؎ مزجت دمعا جری من مقلة بدم ؎ یالائمی فی الہوی
العذری معذرة ؎ منی الیک ولو انصفت لم تلم ؎ ابوالطیب ؎ من الجاذر فی زی الاعاریب ؎ حمر الحلی
والمطایا والجلابیب ؎ ان کنت تسئل شکا فی معارفہم ؎ فمن بلاک بتسهید وتعذیب ؎ ازورہم وسواد اللیل
یشفع لی ؎ وانثنی وبیاض الصبح یغری بی ؎ اور زبان عربی مین یہہ امر بہت شایع ہی کہ جب متکلم اپنے
تئین اپنی کسی صفت کے ساتہہ بیان کرنا چاہتا ہی بسا اوقات لفظ تکلم سے عدول کرکے بلفظ غایب
بیان کرتا ھی ع نحوی الغنائم او یموت کریم ؎ یعنی جمع کرینگے ہم غنائم کو یا یہہ کہ مرجاویگا کریم
مطلب یہہ ہے جمع کرینگے ہم غنائم کو یا یہہ کہ مرجاونگا مین لالہ جی اگر فنون ادبیہ سے ناواقف تھے تو
اُنہون نے اپنی ہی بید کو بغور دیکہا ہوتا اور نہین تو اپنے ہی ترجمہ پر جو تحفة الاسلام مین بیان
صفات الٰہی مین رقم کیا ہی غور فرمائی ہوتی بید کا مضمون وہ خود اسکہہ جہانڈوک شام بید سے نقل کرتے
ہین کہ اوا رزمین کلان تر است وہمہ را محیط او ست الخ پس اوپر بنا اعتراض لالہ صاحب کے لازم آتا ہی کہ
متکلم نے اپنے تئین ناصیہ بیدون کا اور ہی اور بدلول غیبت کے لفظون کا اور قولہ فی الجملہ او تعالی کے لیے قطعاً
سوگند جائز نہین انتہی دلیل بات بقول لشٹ حکیم کے ہم رہماکی ہی نہین شستی شعیے بالواستال لالہ
ہر رجہ گو تعکیں شمار قطار مین ہین قولہ متواتر قسم کہانا اپنے سیکن ورد ہمکو جتلاتا ہی اور مخاطب کو اپنی طرف سے
اپنے اعتبار ٹہراتا ہی انتہی باوجود جواب شافی پانیکے پہر اوسی مضمون کا زبان پر لانا عبث کلام کو بڑہانا اور اپنے
تئین یاوہ گو بتانا ہی اسی باب مین چند جگہہ اسی مضمون کو بیان کیا ہی اور ہمنے اونکو ایسا اڑہی باتون
لیا ہی کہ خود اونہین کی زبان سے اونکو جہوٹہا اور بے اعتبار بنا دیا ہے یقین ہی کہ بعد اسکی ملاحظہ کے
دم بخود ہو جاینگے اور پہر نام بہی ایسا اعتراض کا زبان پر نلاینگے قولہ محمد صلعم نے قسم کہائی کہ آج سے ابد آباد
اپنی نفس پر شہد حرام کیا بعد چند روز کے قسم توڑ دی جائز ٹہرائی انتہی باوجودیکہ ہمنے سوط الجبار مین انکو
حکایت کرشن اور ارجن اور جدہشٹر کی یاد دلائی پہر بہی بلا تعرض جواب کے اُنہون نے وہی مردود بات رقم فرمائی
ہمنے سوط الجبار مین تفصیل اس مقام کی بہت وضاحت کی ساتہہ لکہی ہی اور مہابہارت کرن پرب سے یہہ ثابت کر دیا ہی
کہ تحلیل ایمان حسب فرمان معبود بمفروض ہنددان بہی جائز ہی اور ہماری ملت مین تو کفارہ بہی اُسکا فرض کیا
گیا ہی اُنکی یہان کفارہ درکنار چند دشنام ہی کو معاوضہ توڑنے قسم کا قرار دیا گیا ہی چنانچہ مہابہارت کرن پرب
مین مرقوم ہی کہ ارجن نے راجہ جدہشٹر اپنے بڑے بہائی کی مارنیکی لئی تلوار کہینچی اور سری کرشن سے کہا کہ جو کوئی مجہہ
سے یہہ کہی کہ کمان کانڈیو دوسرے کو دیدے یا مجکو پر خور کہی تو مین نے عہد کیا ہی کہ مین اُسکو مار ڈالونگا اور راجہ جدہشٹر
نے تمہاری سامنی مجہسے تنگی ہو کر کہا کہ کمان کانڈیو اپنی دوسرے کو دیدے پس مین راجہ کو مارتا ہون سری کرشن نے کہا کہ

تجھپر لعنت ہی جو کچھہ تونے عہد کیا ہی نادانی سے تھا سچ کہنا اگرچہ بہتر ہے مگر بہت ایسی مواقع مین کہ دروغ کہنا سچ کی مانند ہی ارجن نے کہا کہ جو کچھہ تونے کہا سچ ہی مگر میری عہد کا علاج کیا ہی سری کرشن نے کہا کہ تو اپنی عہد کو اسطرح پورا کر کہ راجہ جدہشٹر کو پوچ کہہ اسقدر بیحرمتی اوسکی کہ تجھسی واقع ہوگی تو عہد تیرا پورا ہوجاویگا جب تو الفاظ نا ملائم اوسکی نسبت کہیگا یقین جان کہ تونے اوسکو مار ڈالا پس ارجن نے زبان کہولی اور راجہ جدہشٹر کو نہایت برا کہا اور کہا کہ ہم تیرے اعمال کے سبب سے دوزخ مین گئی اور نحوست سے تیری قماربازی کے ہم مصیبت و راحت کی منہ دیکھی ہی جو تین تیری برے اعمال سی کچھہ ہی کہ اوسکے وبال مین طرفین سی کشتے زمین پر تڑپتے ہین اور روتے ہین اے کم بخت زبون طالع سخنان زبون کہکر زیادہ اس سے ہمکو دکھہ نہ دے اور خشم مین تلا بعد ازان ارجن اس برا کہنی سی نادم ہوا اور تلوار میان سی نکالی کہ اپنی تئین قتل کرے کرشن نے کہا کہ اگر اپنی تئین ماریگا دوزخ مین جاویگا علاج اسکا یہہ ہی کہ اپنی تئین سراہ کہ جسنے خودستائی اور اپنی مدح کی مقرر اوسنی اپنی تئین قتل کیا ارجن نے خودستائی شروع کی اور بہت اپنی اور اپنی سلاحون اور اپنی شجاعت کی تعریف کی جدہشٹر نے کہ یہہ سب باتین نا ملائم ارجن سے سنی تہین بطور عذرخواہی کے کہنی لگا کہ مجھسی وہ کام واقع ہوا ہی کہ تم سب نے اوسکے سبب سے تکلیف اوٹھائی ہین آتش سوزان ہون خانوادہ جلانے کیواسطے اور بدترین آدمیون کا ہون اور اسکا وبال تجھپر ہوا اور بری کامون کا مرتکب ہوا ہون اور نادان اور کاہل ہون اور ادب اور قاعدہ بزرگون کا مین نے ملحوظ نہین رکہا اور درشت اور ناہموار ہون بہتر تو ہے سر جدا کر یا مجکو جنگل کو چلا جانی دی یہہ کہکر جدہشٹر اوٹہہ کہڑا ہوا اور متوجہ صحرا کا ہوا تب سری کرشن تعظیم اوسکی بجالائی اور اپنا سر اوسکی پاؤنپر رکہا اور بہت معذرت کی جدہشٹر نے سری کرشن کا سر اپنی پاؤن سے اوٹھایا بعد ازان سری کرشن نے ارجن سی کہا کہ مقابلہ والون کو جو تونے مارا ہی اور کسیکی مجال تہی جو انکو مارتا تجہہ بن اور کون ہے جو انپر فتح پاوی انتہی اجتناب لائندین صاحب آپ ہی انصاف سی فرمائی کہ طریق تحلیل ایمان عقلاً وہ بہتر ہی جو رب العالمین نے بتلایا ہی یا جو خدای مفروض ہنود نے ٹھہرایا ہی آپکو شرم نہین آتی کہ ایسے ایسے ضوابط جو عقلاً و نقلاً مستحسن ہین اعتراض فرماتے ہین اور اوسی بات کے ضوابط جو عقلاً و نقلاً سراسر مستہجن ہین اور دین ہنود مین ہین اُن سے چشم پوشی کرجاتے ہین بعد ملاحظہ مراتب مذکورہ کے اب وہ پھر کمیت اور فی الجملہ جو یہان آپنے جمع کئی ہین اپنے معبود مفروض پر اونکو خرچ کیجئے یہان سے ایک بات اور بہی ثابت ہوئی کہ خدای مفروضہ ہنود ایسا ذلیل و خوار ہی کہ کرشن ناکس کے پاؤن پڑتا ہی اور اپنی آبرو بادی کرتا ہی کبہی کرن خوشامد مین حد سے گذرتا ہی کبہی جدہشٹر کی جوتیون پر سر دہرتا ہے طلا برا آداب خدائی ہنوز سیکھہ نہین چکا ہنوز تعلیم از کرشن اور معاندین ہی کا پابند ہے

**قولہ** تفسیر بیضاوی مین لکھا ہے کہ شہد حفصہ کے یہان پیا اور جماع عایشہ اور سودہ اور صفیہ سے کیا انتہے لالہ جی آپ نے شرم و حیا کو قطعاً رخصت کیا آپکو تفسیر بیضاوی کے دیکھنے کی بھی نوبت نہ پہنچی ہوگی مگر آپ پر امر آنکہ مین آگئی پادری صاحبون کی کاسہ لیسی سے آپ نے دینی اور اپنی ستر پشت کی کریا خراب کی ہم پیشتر آپکو آگاہ کر چکے تھے کہ پادری فنڈر اور اسمتھ اور فریچ اگرچہ دعوے عربی دانی کا آپ کیطرح کرتے ہین مگر وے نصیب کے ہرچند آپ سے کچھ زیادہ ہون لیکن بوی عربیت بھی انکے مشام تک نہین پہنچی اور افترا پردازی تو آپ کی مانند انکی بھی جبلی ہے اب سنئے عبارت تفسیر بیضاوی کی وقیل شرب عسلا عند حفصة فواطأت عایشہ سودة وصفیہ فقلن لہ انا نشم منک ریح المغافیر فحرم العسل معنے اسکے یہہ ہین کہ اتفاق کیا عایشہ نے سودہ اور صفیہ سے پس ان سب نے کہا پیغمبر صلعم سے کہ ہم کو آتی ہے بو لہسن پیاز کے تم سے پس حرام کیا پیغمبر صلعم نے شہد کو آپ نے جو باتباع پادری صاحبون کے واطأت عایشہ سودہ وصفیہ کے معنی یہہ لکھے ہین کہ جماع عایشہ اور سودہ اور صفیہ سے کیا سراسر جہالت پادری صاحبون کی اور حماقت آپکی ہے اول تو تواطات اور وطی کے معنون مین فرق ہے قاموس مین مرقوم ہے واطأہ علے الامر وافقہ یعنے کہتے ہین کہ واطأہ علے الامر معنی اسکے یہہ ہین کہ موافقت کی پس واطاء کو جو بمعنے جماع لیا ہے سراسر افترا اور جہل مرکب ہے ثانیاً ازراہ حماقت اور جہالت کے یہہ نہ سمجھے کہ یہان لفظ واطأت لفظ مونث ہے فاعل اسکا مذکر کیونکر ہوسکتا ہے ثالثاً بعد لفظ عایشہ کے لفظ سودہ مفعول بلا عاطف ہے لفظ سودہ عایشہ پر معطوف کسی طرح نہین ہوسکتا الغرض کہ آپ پادریون کی ڈنڈی کو پکڑے ہوئے سخت کورانہ راہ چلتے ہین جہان ان کا پانو پھسلتا ہے آپ اوندھے منہ سر کے بل گر پڑتے ہین **قولہ** یہان سے ظاہر ہے کہ جس وقت محمد صلعم جدائی ماریہ پر صبر نکرسکے مرتکب عہد شکنی کے ہوئے انتہے یہہ تو لالہ جی کی محض توہم اور بدمستی ہے کہ ازراہ تیرہ درونی کے ایک نئے اصل بات کو بلا دلیل فرماتے ہین کہ ظاہر ہے ہان ظہور اور ثبوت اسکا نام ہے جیسا ہمنے ثابت کر دیا ہے کہ سری کرشن جی نے بھیکم پتامہ سے عہد واثق کیا تھا کہ اس لڑائی مین ہتھیار نہ پکڑونگا جب بھیکم نے عرصہ جنگ کا ان پر بہت تنگ کیا تو صبر نکرسکے اور مرتکب عہد شکنی کے ہوئے اور حسب تصریحات بیدکے آپ جہنم کو گئے اور ستر پشت کو اپنے ساتھ جہنم مین لیگئے یا جسطور پر عہد ارجن کا توڑ ڈالا اور ایک حیلہ بنایا اور ارجن کی زبان کو بسبب دشنام دہی جدہشتر کے گندہ کرایا

**قولہ** تفسیر مدارک و کشاف میں ہے پیغمبر صلعم نے حفصہ کو طلاق دی اونکا وتیرہ اول روز ماریہ قبطیہ
کے گہر اقامت کی انتہی اصلاً ثابت نہیں بلکہ ایک قول نہایت ضعیف ہے اسی سبب سے صاحب
مدارک نے اوسکو قیل کرکے تعبیر کیا ہے تاکہ دلالت کرے اوپر ضعف اس قول کے ایک کلمہ
لالہ جی نے سطر ۱۲ صفحہ ۹۷ میں بجملہ کلمہ آیت کے اسطور پر لکھا ہے (ومن یعد اللہ) اس سے
عربی دانی لالہ جی کی اور بطلان اونکے اس دعوی کا کہ ہم سالہا سال سے قرآن کو دیکھتے
ہیں اور ایک ایک لفظ پر اوسکے غور کامل کرتے ہیں بخوبی ثابت ہوا اور تائید ہمارے قول
کی بنسبت لالہ جی کے ع خر عیسی اگر بمکہ رود + باز آید ہنوز خر باشد + عیاناً ظاہر ہوئی جسقدر
لالہ جی اور اونکے مقتدایوں یعنے پادریوں نے ہذیان سرائیاں اس باب میں کی ہیں سبکا
جواب ہم نے سوط الجبار میں لکھدیا ہی اور یہہ جو جابجا لالہ جی کہتے ہیں کہ یہہ آیت محمد صلعم نے بنائی
ایسی بیہودہ و بلا دلیل بات اصلاً قابل جواب نہیں **قولہ** ہر دانا ادراک کر سکتا ہی کہ حضرت نے
حفصہ کی علیحدگی گوارا نکی اور طلاق سے رجعت فرمائی انتہی لالہ جی سا بیوقوف تو البتہ یہہ کہہ
سکتا ہے اور کوئی دانا تو یہہ بات زبان پر بھی نہیں لا سکتا کیونکہ اول طلاق دینا ہی حفصہ کا صحیح نہیں تانا
عموماً رجعت کرنا بعد طلاق کے بموجب حکم خدا تعالی کے دلیل اسپر نہیں کہ حفصہ کی علیحدگی گوارا نکرسکے
یہہ معاملہ ایسا نہیں جیسا کہ سری کرشن جی اور رکمنی جی کا تہا کہ اول تو اوسکو کہدیا کہ میرے گہر سے چلی جا اور
شوہر تلاش کر لی جب یہہ سنکر غش میں آگئی تو ضبط نکرسکے اور اپنی گود میں لیکر اوسکی چہاتی پر ہاتھ دہرا اور
جامہ سے اوسکا منہ پونچھنے لگے اور کہنے لگے کہ میری پیاری آنکھیں کہول تیری اس حالت سے میرا دل بیقرار
ہوا جاتا ہی اور صدمہ عظیم دل پر گذرتا ہی الخ چنانچہ یہہ حکایت مفصلاً بالفاظ ترجمہ بہاگوت للوجی کے
اوپر مرقوم ہوئی ہی یا ایسا معاملہ تہا جیسا کہ سری رامچندر نے پہلے تو سیتا جی کو گہر سے نکالدیا اور جنگل میں
ڈالدیا جب تحمل نکر سکے تو بالمیک سے ایکبات بتوائی کہ اوسکے ذریعہ سے پہر وہ اونکے گہر میں آئی **قولہ**
حضرت نے زینب سے زید کا نکاح کیا چندروز بعد محمد صلعم زید کے گہر گئے اور زینب کو دیکہکر اوسکے
حسن پر مفتون ہوئے چنانچہ صاحب تفسیر احمدی وغیرہ کہتے ہیں کہ اوسوقت حضرت نے یہہ الفاظ زبان
سے فرمائے سبحان اللہ مقلب القلوب انتہی لالہ جی آپ تو سخت بیحیا نکلے آپ کو جہوٹ بولتے
ہوئے نہ خدا سے شرم آتی ہے نہ مخلوق سے ہرچند کہ آپ ایسی ایک قوم کے فرد کامل ہیں
مگر جن میں بازار جہوٹ اور دغا کا بہت گرم ہے مگر وے لوگ بھی کسی حیلہ کے وسیلہ سے کب
ایسی حرکات رذیلہ کے ہوتے ہیں آپ تو ایسے بیباک نکلے کہ کہلا کہلی افترا پردازی اور دغا

بازی پر سرگرم ہوئی اور بیہدہ کی تصریحات کہ جن مین وعید دوزخی ہونیکی ہے جو مثل آیات و احادیث سترشتون سے موجود ہین
پس پشت پہینکدیا آپ نے بحوالہ تفسیر احمدی اور زاہدی کے یہہ مضمون لکہا ہے حالانکہ دونو تفسیرون مین
نہایت درجہ کا تشدد اوپر بنانیوالون اس حکایت بیبنیاد کے بتصریح تمام مرقوم ہے چنانچہ عبارت تفسیر احمدی کی
بلفظہا نقل کیجاتی ہے وقد شدد الامام الزاہد النکیر علی من فسر قولہ تعالی وتخفی فی نفسک بتعلق قلبہ صلی اللہ علیہ وسلم بہا
او ذہب الی ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابصرہا کذا وکذا لانہ منزہ من الصغائر والکبائر وشانہ اجل من ذلک انتہی
یعنی تحقیق بہت سخت انکار کیا ہے امام زاہد یعنی صاحب تفسیر زاہدی نے اوس شخص پر جسنے تفسیر قول خدای تعالی (وتخفی فی
نفسک) کی ساتہہ تعلق قلب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زینب کے ساتہہ کی ہے یا کہا ہے اوسنے کہ دیکہا پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے
اسکو اس طور پر کیونکہ آنحضرت صلعم منزہ ہین صغائر اور کبائر سے اور شان اونکی برتر ہے اس سے فقط الٰہی ذری آنکہ
کہولکر تو دیکہو جس چیز کا امام زاہد اور صاحب تفسیر احمدی اشد انکار کرتے ہین اور اسکے قائل پر الزام شدید دہرتے ہین اسکو
آپ از راہ افترا پردازی اور دغابازی کے آنحضرت کی طرف منسوب کرتے ہین فانہا لا تعمی الابصار ولکن تعمی القلوب التی فی الصدور
قولہ پہر کیف زینب نے محمد صلعم کا کلام سن لیا اور حال معلوم کیا اگرچہ تو ان پہر کیونکہ گنتی گنتے بہول گیا ایک صفحہ اور
چند پہر کیف کہان تک یاد رکہون قولہ اس آیت کا مضمون تفسیر احمدی سے حرفا حرفا ترجمہ کیا گیا ہے انتہی ای لعنۃ اللہ
کی اسی دغابازی کا نام ترجمہ حرفا حرفا ہے اب بس قابل نہ ہے کہ آپ کی صورت بہی کبہی روا ہو جس چیز پر تفسیر احمدی ہی
بحوالہ تفسیر زاہدی کے اشد انکار ہے اوسکو آپ مضمون تفسیر احمدی کا قرار دیتے ہین آپ کو شرم نہین آتی غیرت ہو تو ڈوب
مرو اور تفسیر احمدی اور زاہدی ہی پر منحصر نہین سوای اونکے اور علمانے بہی اس قصہ موضوعہ پر اشد انکار کیا ہے
چنانچہ علامہ تورپشتی رحمہ نے کتاب معتمد کی فصل دوم مین لکہا ہے کہ اما آنچہ در تزویج زینب یاد کردہ اند از نہمہ بازبیان
تر نہفتن یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم را بروی نظری افتاد و علاقی اندرونی پیدا شد این دروغ محض و بہتان صریح
است و ہرگز ہیچ ناقلی کہ بہ نقل کلام وبیش اعتدادی داشتہ باشد یا ہیچ راوی کہ بروایت وی اعتمادی تواند بود
یاد نکردہ است پس آنچہ قصاصان وبیدینان در زبان مردم انگندہ اند کہ نظر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بروی آمد
ودلش متعلق شد وگفت سبحان اللہ مقلب القلوب شعبہ البیت از آنچہ منافقان گفتند در زمان رسول صلی اللہ علیہ وسلم
وہر آنکہ بعلم نقل آشنا بود داند کہ این حدیث از مفتریات زنادقہ است انتہی مختصرا ہم مواقع عدیدہ پر لکہہ چکے ہین کہ جب تک
کوئی خبر مطابق قواعد صحیحہ کے بلحاظ متن خبر اور رجال عدالت وحفظ رواۃ اور سلسلہ جب تک کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم مرفوع متصل نہو تب تک ہماری ملت مین اس خبر کا اعتماد نہین وہ خبر مدار احکام ہے نہ اوسپر کچہہ اعتماد ہو سکتا ہے
پس اگر کسی شخص نے ایسی خبر بسیر ویا کو لکہہ بہی دیا ہو تو بہی وہ خبر بسبب عدم ثبوت کے بالاتفاق استناد کے نہین شیخ جلال
عمر بن عبد الرحمن حاشیہ کشاف مین لکہتے ہین کہ یہہ قصہ موضوعہ خلاف نص قرآن کے ہے چنانچہ عبارت اونکی بلفظہ

اکیسی جاتی ہو لان اللہ تعالی اعلم انہ مبدی ما اخفاہ ولم یظہر غیر تزوجہا فقال زوجناکہا فلو کان المضمر محبتہا او ارادۃ
طلاقہا لاظہرہ تعالی انتہی یعنی خدا تعالے نے آگاہ کیا اسپر کہ خدا تعالے ظاہر کریگا اوس چیز کو جسکو دل میں پیغمبر نے مخفی کیا
تہا اور سوای تزویج زینب کے کلام الہی میں اور کسی امر کا اظہار نہیں پس اگر محبت زینب یا ارادہ طلاق زید زینب کو
پیغمبر علیہ السلام کے دل میں مضمر ہوتا تو البتہ خدا تعالے مطابق اپنے فرمانے کے اسکا ظاہر کرتا اور شیخ اجل محشی نے بہی تفسیر میں
کہ نقل فی المعالم عن زین العابدین رضی اللہ عنہ فان کان اللہ قد اعلمہ انہا ستکون من ازواجہ وان زیدا سیطلقہا فلما قال
لہ امسک علیک زوجک عاتبہ اللہ تعالی وقال لم قلت امسک علیک زوجک وقد اعلمتک انہا ستکون من ازواجک
وہذا قول حسن اقول وہو المتعین انتہی یعنی نقل کیا گیا ہی معالم میں جناب امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے کہ خدا تعالے نے آگاہ فرمایا
تہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اسپر کہ زید طلاق دیگا زینب کو اور ہوگی وہ تمہاری ازواجوں میں سے پس جبکہ فرمایا رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے زید سے کہ رہنے دو اپنی زوجہ کو یعنی طلاق مت دو تو عتاب فرمایا خدا نے اسپر کہ تم کیون ایسا کہا حالانکہ
ہمکو آگاہی ہو چکی تہی اسپر کہ زید طلاق دیگا زینب کو اور ہوگی زینب تمہاری ازواج میں سے اور یہہ قول حسن ہے
شیخ محشی کہتے ہیں کہ یہی قول متعین ہے یعنی اسکے سوا اور کوئی بات نہیں کیونکہ وہ قصہ موضوعہ کسی حدیث صحیح سے ثابت نہیں
بلکہ برخلاف نص قرآن کے ہی خلاصہ کلام یہ ہے کہ قصہ موضوعہ جو لاہیجی نے نقل کیا ہے کسی حدیث صحیح میں نہیں اور وہ قرآن کے
خلاف ہے اور معنے تخفی فی نفسک کے یہہ نہیں کہ محبت زینب کی یا ارادہ طلاق زید کا زینب کے دل میں چھپائے تہی بلکہ معنی اوسکے یہہ ہیں
کہ تم اوس امر کو جو پیر کشف ہو گیا تہا خوف طعن منافقین سے چھپاتے ہو اور خدا تعالے اسکا ظاہر کرنیوالا تہا چنانچہ خدا تعالے نے امر تزویج
زینب کو ظاہر کیا اور فرمایا کہ زوجناکہا لکی لا یکون علی المؤمنین حرج فی ازواج ادعیائہم پس ظاہر ہوا کہ جو امر خدا نے اسی کلام میں
ظاہر کیا اسیقدر پیغمبر علیہ السلام کے دل میں مضمر تہا کیونکہ اگر سوای اسکے اور کچہ بہی مضمر ہوتا تو مطابق نص صریح ما اللہ
مبدیہ کے اسکو بہی ظاہر کیا جاتا اور ہرگاہ کہ بجز امر تزویج کے اور کوئی اظہار نہیں کیا گیا تو دریافت ہوا کہ بجز اسکے
اور کوئی امر مضمر ہی نہ تہا اور یہہ جو کہتے ہیں کہ زینب کے جمال تعلق قلب پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا زید سے کہا اسنے
زینب کو طلاق دینے زینب کا ارادہ کیا یہہ صاف غلط ہے اور صریح برخلاف اوس روایت کے ہے جو صحیح بخاری میں کتاب
التوحید باب وکان عرشہ علی الماء میں منقول ہے جاء زید بن حارثۃ یشکو الحدیث یعنی آئے زید بن حارثہ پاس پیغمبر صلی اللہ
علیہ وسلم کے شکایت کرتے تہے اخلاق زینب کی پس ظاہر ہوا کہ وجہ طلاق دینے زید کی وہ تہی جو اوس قصہ موضوعہ میں مذکور
ہی بلکہ باعث طلاق ناموافقت باہم کی تہی یہان معاملہ مہادیو جی کا سا نہ تہا جو شیو پران میں منقول ہے کہ قبل از نکاح
جو نظر مہادیو جی کی گوری جی پر پڑی تو بمجرد دیکہنے حسن وجمال گوری جی کے فریفتہ ہو کر کہا یہہ جنبش ابروے غضب سے تمہارا
ملتفت کیسو غضب سے ہے اور طالب مجامعت ہوئے مگر جب اونہوں نے لعن وطعن کیا تب اوس ارادہ سے باز ہوئے معاملہ برما جی کا سا
تہا جسطور پر کہ شیو پران میں لکہا ہے کہ سر انجمن جو انگشت حنائی گوری جی کی دیکہہ پائی تو غلبہ شہوت سے منزل ہو گئے جیسا

ہوا دیونے سرزنش زمانی تب عقل آئی سے جو دیکہا شنیدہ ہوئے چشم غضب + زمین پر گر پڑی سو رہا ادب + معنی یہہ تہیدا کہ
ترجمہ کسی جگہ نقل کیا ہی اس سبب سے ضرورت تفصیل کی اس مقام پر نہین قولہ معلوم ہوتا ہی کہ محمد صلعم نے جو دل مین یہی کہا تہا کہ
اپنی جورو اپنے پاس رہنے دو وہ بالکل ظاہرداری تہے یہہ شبہا غلط ہی معنی جو اوپر معنی آیت اور اقوال علماء کے بیان کئے اون سے بخوبی ظاہر
ہی کہ جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے دل مین محبت زینب کی مضمر تہی نہ ارادہ طلاق زید کا اور باوجودیکہ یہہ امر منکشف ہو گیا تہا
کہ انجام کار زید اور زینب مین موافقت نہ آویگی اور نوبت مفارقت کی پہونچیگی اور زینب اہل ازواج مطہرات ہو گی پہر بہی
یہہ چاہتے تہے کہ جہانتک ہو سکے تب تک زینب بدستور زید کی ہی نکاح مین رہے اور باہم اونکے مفارقت واقع نہو اور جہان تک ممکن ہو
زبان طعن منافقین بند رہے مگر مشیت اور حکم ایزدی یہی تہا جب مجبور ہوئے تب زینب کو حبالہ نکاح مین لائے قولہ تفسیر حسینی مین
مذکور ہے کہ جب زینب کے زید نے طلاق دی محمد صلعم بلا اذن زینب اوسکے گہر گئے وہ بولی کہ یا رسول اللہ بلا خطبہ اور گواہ کس طرح
تشریف لائے محمد صلعم نے جواب دیا کہ اللہ المزوج وجبریل الشاہد یعنی تزویج کرنیوالا خدا ہے اور جبریل گواہ ہے اقول تفسیر حسینی مین اصلا
یہہ لفظ نہین کہ جب زینب کو زید نے طلاق دی تو پیغمبر صلعم بلا اذن الخ بلکہ عبارت تفسیر حسینی کی یہہ ہے فلما قضی زید منہا وطرا
زوجنکہا یعنی چون زید طلاقش داد و عدت بسر آمد ما او را بتو دادیم بعد از نزول آیۃ سید عالم بخانہ زینب رفت بی دستوری
وی زینب گفت یا رسول اللہ بی خطبہ و گواہ حضرت فرمود کہ اللہ المزوج وجبریل الشاہد انتہی پس ظاہر ہوا کہ جناب رسالتمآب صلی اللہ
علیہ وسلم بمجرد طلاق زید کے زینب کے گہر نہین گئے تہے بلکہ جب عدت گذر گئی اور آیت نازل ہوئی تب اونکے گہر پر تشریف لیگئے تہے اور
درصورت یہہ ہے صحیح مسلم مین اس طور پر مروی ہے لما انقضت عدۃ زینب قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لزید فاذکرہا علی قال فانطلق
زید حتی اتاہا وہی تخمر عجینہا قال فلما رایتہا عظمت فی صدری حتی ما استطیع ان انظر الیہا ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ذکرہا فولیتہا
ظہری ونکصت علی عقبی فقلت یا زینب ارسل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یذکرک قالت ما انا بصانعۃ شیئا حتی اوامر ربی فقامت
الی مسجدہا ونزل القرآن وجاء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فدخل علیہا بغیر اذن قال فقال لقد رایتنا ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
اطعمنا الخبز واللحم حین امتد النہار الحدیث خلاصہ یہہ ہے کہ جب گذر چکی عدت زینب کی فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زید سے کہ یاد کر
تو زینب کو مجہہ سے یعنی پیغام نکاح کا زینب کے پاس لیجا پس گئے زید زینب کے پاس اور وہ گوندہتی تہی آٹا کہا زید نے کہ رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تجہکو یاد کرتے ہین کہا زینب نے مین کچہہ نہین کرونگی جبتک اپنے رب سے مشورہ نکرلون پس کہڑی ہوئین اپنی
نماز پڑہنے کی جگہہ مین اور اترا قرآن اور آئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اونکے گہر بلا اذن کے اور کہلایا ہمکو رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے گوشت
اور روٹی جب دن چڑہ گیا الحدیث اس حدیث سے ظاہر ہی کہ یہہ الفاظ جو تفسیر حسینی مین مذکور ہین کہ بلا خطبہ واللہ المزوج وجبریل الشاہد
انکی کچہہ اصل نہین اور کسی حدیث صحیح مین وارد بہی نہین ہوئی بلکہ معلوم ہوتا ہی کہ پیشتر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے
زید کو یہہ پیغام لیکر بہیجا تہا اور بعد کو خود تشریف لے گئے اور مطابق دستور کے عقد نکاح منعقد ہوا اور
ولیمہ کا کہانا بہی ہوا چنانچہ صحیح مسلم اور جامع ترمذی مین بہت صراحت کے ساتہ یہہ الفاظ کئی حدیثون مین

منقول ہیں کہ تزوج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زینب بالمدینۃ فدعا الناس للطعام الحدیث یعنی نکاح کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زینب سے مدینہ میں اور بلایا آدمیوں کو واسطے کھانا کھلانے کے قولہ زینب بغیر نکاح و گواہ ازواج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں داخل ہوئی تھیں یہہ جہالت لاہجی کی ہے لغات عرب سے کیونکہ وہ تزویج اور تزوج میں بسبب جہالت کے تمیز نہیں کرسکتے مزوج کہتے ہیں متولی نکاح کو اور حدیثوں کے متولی نکاح ہونے سے یہہ لازم نہیں آتا کہ تزوج واقع نہوا ہو بلکہ برعکس اسکے بطریق اولی تزوج جیسا کہ چاہیے ثابت ہوا اور فخر کرنا زینب کا اس امر میں تہا کہ متولی نکاح زینب کا خدا تعالی ہے چنانچہ فرمایا زوجکہا اور متولی نکاح اور ازواج کے انکے اولیا تہے پس اس سے ثبوت تزوج واضح ہے نہ یہہ جیسا لاہجی نے از راہ جہل مرکب کے سمجہا ہے اور گواہ نکاح کے وہی لوگ ہیں جو بیان کرتے ہیں کہ تزوج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زینب بالمدینۃ غرضکہ نکاح زینب کا بہی حسب طریق معہود مانند نکاح اور ازواج کے ہی واقع ہوا ہے صرف فرق اتنا ہے کہ متولی نکاح زینب کا خود خدا تعالی ہے اور متولی نکاح اور ازواج کے انکے اولیا ہیں علاوہ بریں صاحب تفسیر حسینی نے بہی یہہ نہیں لکہا کہ نکاح زینب کا جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم سے نہیں ہوا بلکہ انکی تفسیر سے اور بہی آیات قرآن سے وقوع ازدواج کا صاف ثابت ہے پس یہہ قول لاہجی کا کہ بدون نکاح زینب پر تصرف کیا سراسر خیانت پردازی اور دغابازی لاہجی کی ہے اور جو عقد کہ اعلان و توعین پایا اور صدہا آدمی اسپر گواہ موجود تہے اور سیکڑوں آدمیوں نے اس عقد کے ولیمہ کا کہانا کہایا اوس عقد کو اوپر کا نہ ہر پتا کے قیاس کرنا ہر آئینہ خیانت اور دغابازی لاہجی کی ہے قولہ تفسیر حسینی میں ہے کہ جب زینب عورات رسول صلعم میں شامل ہوئی تو لوگوں نے زبان درازی شروع کی کہ محمد اوروں کو کہتا ہے کہ بیٹوں کی عورتیں حرام ہیں اور خود بیٹے کی بی بی گہر میں رکہتا ہے پیشتر حکم شرع میں پسر خواندہ پسر صلبی کی مانند شمار کیا جاتا تہا انتہی عبارت تفسیر حسینی کی بلفظہ یہہ ہے بعد از واقعۂ زینب بر زبان طعن بے ادبان دراز شد کہ اینمرد دیگران را میگوید کہ زن پسران بر شما حرام است و خود میخواہد زن زید را کہ پسرخواندہ بود و در حکم شرع مثل پسر صلبی میداشتند پس خیانت پردازی اور دغابازی لاہجی کی عیاں ہے کہ بجائے بے ادبان لکہتے ہیں کہ لوگوں نے ایسا کہا جس سے ظاہر ہو کہ سب لوگ عموما ایسا کہتے تہے اور تخصیص بے ادبوں کی نہی اور ترجمہ اس عبارت کا کہ (زید را کہ پسرخواندہ بود و در حکم شرع مثل پسر صلبی میداشتند) از راہ بد دیانتی کے یہہ لکہتے ہیں کہ پیشتر حکم شرع میں پسر خواندہ مثل پسر صلبی کے شمار کیا جاتا تہا حالانکہ دونو عبارتوں میں زمین و آسمان کا فرق ہے کیونکہ مدلول عبارت تفسیر حسینی کا صاف یہہ ہے کہ بے ادب لوگ زید کو کہ پسر خواندہ تہے احکام شرعیہ میں مثل پسر صلبی کے جانتے تہے لاہجی جو فروش گندم نما کے ترجمہ کا مدلول یہہ ہے کہ پیشتر نزول آیت سورہ احزاب کے پسر خواندہ حکم شرع میں مانند پسر صلبی کے شمار کیا جاتا تہا حالانکہ یہہ امر سراسر غلط اور خلاف عبارت تفسیر کے ہے کبہی پسر خواندہ مانند پسر صلبی کے شرع میں سمجہا نہیں گیا یہاں تک کہ آیت سورہ نساء میں جسمیں حکم تحریم ازواج ابناء کا ہے صاف یہہ کلمات موجود ہیں و حلائل ابنائکم الذین من اصلابکم

پیدا ہوئی کہ بید کی رو سے اپنا گہر جہنم مین بنایا اور شتر پشت کو دوزخی ٹہرایا **قولہ** سطر ۱ صفحہ ۱۸۱ تفسیر حسینی اور روضۃ الاحباب مین لکہا ہی الخ سخت بی ایمانی لالہ جی کی ہی خلط و مزج عبارات کا کر کے اپنے مضمون کاسد و فاسد کو ملا کر اپنے جی سے عبارتین بنا کر تفسیر حسینی اور روضۃ الاحباب پر حوالہ کرتے ہین لالہ جی اس بیحیائی کے بہروسے پر اراوہ مباحثہ کا کیا ہی غیرت ہو تو مونہہ نہ دکہاؤ پس جبتک آپ بلفظہا عبارات روضۃ الاحباب اور تفسیر حسینی نہ لکہینگے بالفعل ترجمہ نہ پیش کرینگے ہم آپ کو جواب نہ دینگے کیونکہ ہم کو تضیع اوقات منظور نہین ہی اور آپ نے تو اس ہرزہ سرائی کو روٹیون کا ذریعہ مقرر کیا ہی **قولہ** روضۃ الاحباب مین عائشہ رضی سے منقول ہی الخ انسے سمجہ لی لالہ جی کی دیکہو روضۃ الاحباب سیر کی کتاب ہی اگر لالہ جی کو کسی روایت سے استدلال منظور ہی تو بہ حوالہ کتاب حدیث روایت لکہینگے اس سے لالہ جی اسپر معترض ہین کہ آیت حجاب و آیت استیذان پیشتر سے کیون نہین اوترین سو یہہ ایک حمق لالہ جی کا ہی مصلحت الہی ہین جس وقت جس آیت کا نزول مناسب تہا اور جس رسم و رواج کا چہوڑنا دنیا جسوقت مین مقتضای حکمت کاملہ متصور ہوا اوسیوقت مطابق مصلحت اور حکمت کاملہ کے حکم جاری ہوا اگر اصل موضوعہ اپنی کو لالہ جی صحیح سمجہتے ہین تو جواب اس کا دین کہ خدای ہنود نے پہلے سے راون کو کیون نہ مقہور کر دیا کنس کو پیشتر ہی کیون نہ مار ڈالا کہ نوبت اسقدر کشت و خون اور فتنہ و فسادات کی پہونچی پہر مہاراجہ ہری کرشن نے جو عذر اوٹہا لیجانے کپڑون عورات برج کا اسطور پر بنا کر پیش کیا ہی کہ ننگا نہانا ندیون مین ممنوع ہی اس اصل موضوعہ پر قبل از وقوع واقعہ ہی اس کا تدارک کیون نکیا کہ غایت درجہ کی بیحیائی کی نوبت پہونچائی علی ہذا القیاس بہت امور دین ہنود مین ایسے ہین کہ بعد از وقوع واقعہ تدارک اونکا کیا گیا ہی کیا لالہ جی کے نزدیک وہ سب امور محمول اوپر بے علمی خدای ہنود کے ہین یہان پر لالہ جی مانند شتر بیمار کے ذری ٹہڑی چلے ہین اور زبان پر لفظ سطلق العنانی وغیرہ از راہ گستاخی کے زبان لائی ہین سو ہم اونکی تادیب کیلئے دو چار جہٹکے اون کو دیتے ہین یعنی اونکو شرم نہین آئی کہ آج تک اون کے چار ورنون مین خصوصا اونکے برن مین یہہ دستور جاری ہی کہ اونکی عورات کہلی بندون کوچہ و بازار مین گاتی بجاتی مردنگ کی تال پر ٹہوکر لگاتی ناز و کرشمہ دکہاتی نظر بازون کے جان و دل مین سماتی ہوئی جاتی ہین نہ اونکے دلی وارث کچہہ لجاتے ہین نہ وہ خود کچہہ شرماتی ہین اگر لالہ جی اس کا انکار پیش لاوینگے تو ہم عیانا اون مقامات خاص پر اونکو لیجا کر کہڑا کر کے دکہا دینگے اور اگر زیادہ چون و چرا کرینگے تو سر بازار پکڑوا دینگے علاوہ وایسکے اور بہت خاص خاص امور ہین کہ جن کا بیان کرنا خالی از پردہ دری لالہ جی نہین ہی لہذا ہم اونکو تحریر مین نہین لاتے سہ مصلحت نیست کہ از پردہ برون افتد راز ورنہ در مجلس رندان خبری نیست کہ نیست آپکے گہر کے ہین اپنی ہی نظر مین سوراخ و بلہ دیو کی بیٹی کرشن جی کی چہوٹی بہن سو بہدرا جی کے لے بہاگنے کا

قصہ یا مہری یا نہین اگر یاد نہو تو اوہیاے ۱۴۶ بہاگوت سکند دہم ترجمہ للوجی کب ملاحظہ فرمائیے اوس مین لکہا ہے
کہ ارجن سنیاسی کا بہیکہ بنا ہی ڈنڈکمنڈل لے دوارکا مین جا ئے ایک چبوترا ٹہور دیکہہ مرگ چہالا بچہا کے آسن مار
بیٹہا چوپایی چار ماس برکہا برہ رہیو ٭ کاہو مرم نہ تاکو لہیو ٭ سنت جان سب سیون لاگے ٭ لسن ریت تاسون
انراگے ٭ داکو بہید کرشن سب جانو ٭ کاہو سون تن ناتہہ بکہانو ٭ ایک دن بلدیو جی بہی ارجن کو سادہ سمجھ
گہر بوانی لیگئے جون ارجن بہوجن کرنے بیٹھے تیون چندر بدنی مرگ لوچنی سوبہدرا جی ورشٹ آئین دیکہتے
ہی ایدہر تو ارجن موہت ہو سب کی ڈیٹھہ بچا کے پہر پہر دیکہنے اور من ہی من یہہ بچار کرنے لگا کہ دیکہیو بدہاتا
کب جنم تری کی بدہ ملا دے ادہر سوبہدرا جی اوس کے روپ کی چھٹا دیکہہ ریجہہ من ہی من یون کہتی تہی
چوپایی ہر گز ترپ نہین سنیاسی ٭ کہہ کارن بہیا یہہ ادہ واسی ٭ اتنا کہہ ادہر تو سوبہدرا جی گہر مین جا ہی
پت کے ملنے کی چنتا کرنے لگی اور ادہر ارجن بہوجن کرکے اپنے آسن پر آ بیٹھے ملنے کے اپائے انیک کا
کی بہاونا کرنے لگا اسمین کچھ ایک دن پیچھے ایک سمے شیوراتری کے دن سب پورباسی کیا استری کیا پرکہ
نگر کے باہر شیو پوجن کو گئے تہان سوبہدرا جی اپنی سکھی سہیلیون سمیت گئین اونکو جانیکا سماچار پائے ارجن
بہی اپنے رتہہ پر چڑھ دہنک بان لے وہان روبستہت ہوا جون شیو پوجن کر سکھیون کو ساتہہ لے سوبہدرا جی پہرین
تیون دیکہتے ہی سوچ سنکوچ تج ارجن نے ہاتہہ پکڑ سوبہدرا جی کو اوٹہا رتہہ مین بیٹھائی اپنی باٹ لی چوپایی
سنکے رام کوپ کریو ٭ بل موسل کاندہی لے دہریو ٭ میری بہن سوبہدرا پیاری ٭ تاکو کیسی ہری بہکاری ٭
انتہی مختصر اخلاصہ یہہ ہے کہ ارجن نے آرزوی وصال سُبہدرا خواہر کرشن مین فقیر کا بہیس بنا کر دوارکا مین جا کر ایک
ذری سی جگہہ مین مرگ چہالا بچہا کر آسن جمایا اور دلمین یہہ ٹہرایا ؎ رستہ روکے لی بہاگین گے ہو سو سو ہو ٭
کیا ملیگی نہ کبہی راہ مین آتے جاتے ٭ چار مہینے برسات کے وہان رہا مگر اوسکو کسی نے نہ پہچانا نہ اوس کا مدعا جانا مگر کرشن کو
اوسکا بہید معلوم ہوا لیکن کسی سے اونہون نے نہین کہا ایک روز بلدیو جی ارجن کو فقیر سمجھکر گہر لوا لیگئے ارجن
کہانا کہانے بیٹہا ہی تہا کہ ماہ پیکر آہو منظر سوبہدرا جی سے دوچار ہوا چشم چار ہوتی ہی ادہر تو ارجن فریفتہ
ہوکر ادہر ادہر سے نظر بچا سوبہدرا کو تاکنے لگا اور دل مین سوچنے لگا کہ دیکہئے حاجت روا ہی کل کب جنم تری کی
بدہ ملاتا ہے اور سوبہدرا جی سے ہمارا وصل کراتا ہی ادہر سوبہدرا جی آپ ہی مائل ہوکر دل ہی دل مین کہنے لگین
یہہ تو کوئی راجہ ہے سنیاسی نہین یہہ کس کے لیے فقیر بنا ہی یہہ کہکر ادہر تو سوبہدرا جی گہر مین جا کر آرزوی وصال
کرنے لگین ادہر ارجن اپنے آسن پر آکر ملاقات کی تمنا کرنے لگا آری ؎ این آتش عشق در دو سینہ ٭ یکجا ہی بود
دو آبگینہ ٭ این تیغ نگاہ فداز دو سو فرق ٭ آری دو زبانہ دارد این برق ٭ شعر قلق وہان جو گذرا تو یاں
غم ہوا ٭ رنگا جی جو یان وہان خادم ہوا ٭ چند روز گذر گئے تب تو ارجن بہت گہبرائے اور دل کی تسلی کو بہت

دہرم پریہہ مہاجہارت کا دیکہہ لو مگر چونکہ حاجت روای شہوات کی نری پیر دن ہی کے گنڈون سے متصور نہین ہے
کمر مین بہی کچہہ زور چاہیئی لہذا وہ دغا بہی واسطے کاریاری سقدر کا ماتریون کے کام نہ آئی انجام کار یہہ ہوا
کہ اول تو رکمنی جی نے فرمایا کہ جاؤ تم اور کسیکے گہر جا بیٹہو جب اونکی اپنی خاندان کے لحاظ سے دوسرا خاوند
کرنا مناسب سمجہا اور خواہ مخواہ گلے پڑ ہی تو مجبور ہو گئیں دیکہو سکند دہرم بہاگوت کی ادہیای ۶۱ اور سہی مانند
اور ونکو بہی کچہہ بٹہ سکے مگر جب قدر لنگار کو سنبہال نسکے اور حسب مراد اونکی خواہش برا نہوئی تو دو سب کی
سب جوش جوانی اور وفور مستی سے یہان تک مست شہوت اور از خود رفتہ ہوئین کہ بر سر انجمن بمجرد دیدار جمال
سانت پسر کرشن کی فوارہ منی کے ہر ایک سے جاری ہو گئی دیکہو سکند پوران کاشی کہنڈ کی ادہیای ۴۸ جناب للہ
اندرمن صاحب یہہ کا یونکا بالد دہتاکہ جسکو گہر بیکی مہاراجہ سری کرشن ابتدای عمر سے عادی تہے یہہ تو ذوات الشہوات
کام کردہ والی چیزین تہین یہہ تو بقدر قوت ہی گہیری جاسکتی ہین ع مروت بیار آوانگہی زن کن + قدم الخروج
قبل الولوج اگر از راہ بوالہوسیکی اس مقدار بشمار عورتون کو نگہیرتے تو نوبت الیسی فضیحت کی کہ اغیار تو درکنار
بیٹہی ہی کو دیکہکر اوسکے حسن جمال پر فریفتہ ہوکر منزل ہو گئین کیون پہونچتی ع چراکاری کند عاقل کہ باز آید پشیمانی
قولہ سو وقت حضرت تنگ آئی کہ اونکی مقدور سے زیادہ نان ونفقہ طلب کرتی ہین پس محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اونکو
دہمکایا کہ جبرئیل یہہ آیت لایا ہی یا ایہا النبی قل لازواجک ان کنتن تردن الحیوۃ الدنیا وزینتہا فتعالین امتعکن
واسرحکن سراحا جمیلا وان کنتن تردن اللہ ورسولہ والدار الاخرۃ فان اللہ اعد للمحسنات منکن اجرا عظیما انتہی
اگرچہ لالہ جی نے جو کچہہ یہان لکہا ہی بدون حوالہ کتاب کے لکہا ہی اور اکثر باتین جہوٹی بنائی ہین مگر ہمکو تطویل کلام
ضرور نہین ہم یہہ کہتے ہین کہ عورات کا خاصہ ہی کہ اکثر باتون پر دیکہا دیکہی اصرار کرتی ہین یہہ امر کچہہ کثرت ازواج
اور قلت پر منحصر نہین دیکہو سیتاجی نے اوس ہرن کو دیکہکر راجہ رامچندر سے اصرار کیا کہ اسکو پکڑ لاؤ سری کرشن جی نے بیاہ
خاطر ست بہوما اپنی زوجہ کے راجہ اندر سے کلپ بچہ کا سوال کیا بسوامتر نے اپنی زوجہ کی ہٹ پوری کرنیکو آپ
برہمن سے کام دہینگا سی مانگی راجہ جسرت نے بی بی کی ہٹ سے راجہ رامچندر کو جلاوطن کیا اسکند تیسری بہاگوت میں
مرقوم ہی کہ کشب برہما کی دو زوجہ تہین ایک کا نام دتی دوسری کا نام ادتی سو ادتی سے دیوتا پیدا ہوئی کیراج
کرتے تہے اور دتی کے بیٹون کو راج نصیب نتہا دتی نے بہت خدمت کشب جی کی کی کشب جی نے مہربان ہوکر
کہا کہ تیری مراد کیا ہی اوسنے کہا کہ تم ایسے بیٹے زور آور مجہکو دو کہ دیوتاؤن کو مارین کشب نے دلمین سوچا
کہ دیوتا دہرم اتما ہین اونکو کیونکر دکہہ دون مگر دتی کی سیوا کرنیسے بل بس ہو گئے تہے مختصر اوہر اودہسے کہنے مین تہوڑی
دیر ہوئی وقت شام سکے مغلوب شہوت ہوکر کشب کے پاس خواہش جماع مین پہونچی کشب نے کہا کہ شام سے چار گہڑی رات گئی
تک اور چار گہڑی رات رہی سے صبح تک ایسا وقت ہی کہ مہادیو اور پاربتی بیل پر سوار ہوکر پہرتے ہین جس کسی

عذابی یا دین دیکہتے ہین آپ مہربان ہوئے ہین اور جس کسیکو دنیا کو بیجا کام مین دیکہتے ہین اوسکی نسبت کہتے ہین کہ اسکی مراد پوری ہوجاوے اور یہہ نہین سمجہنا چاہئے کہ مہادیو جی بہادری بہاری ہین اونکو کسی سے آزار پہنچنا نہین چاہتا کام کرتا ہے اسکو اچہا کہتے ہین اور بد دعا دیتے ہین ہر چند کہ کشب جی نے انکار کیا مگر دیتی نے بہت ہٹ کی تو ناچار کی آخرکار اوسکی آرزو کشب نے پوری کی اور یہہ کہا کہ ہوتت مین جو تونے ایسا کام کرا دو لڑکے تیری پیٹ سے ایسے پیدا ہونگے کہ سارے جہان اور برہمنو نکو اونسے رنج پہونچیگا غرض جسطرح کے قصص کتب ہنود مین مذکور ہین اگر لکہون تو دفتر چاہیے الغرض جن لوگون کے پیش راہ نور وحی ربانی نہین وی لوگ اندہے بہرے ہوکر ظلمات کے چاہون مین اوندہے منہہ گرتے ہین اور عورات کی خواہشون پر آمادہ ہو جاتی ہین چنانچہ واقعات مذکورہ مین ایسا ہی ہوا اور نوبت جنگ و جدال اور خونریزی ہوائی یہہ سب محض واسطے حصول متاع دنیوی کے پہونچی اور جن لوگونکی دستگیر وحی یزدانی ہوتی ہے باتباع حکم ان کنتن تردن الحیوۃ الدنیا وزینتہا فتعالین امتعکن واسرحکن سراحا جمیلا ایسی خواہشون پر عورات کی نہ کرش اسماد نیز تہدید کرتے ہین جیساکہ باتباع مضمون ہدایت مشحون آیۂ کریمہ کے جناب رسالتمآب صلے اللہ علیہ وسلم نے عمل فرمایا اور ثمرہ اسپر یہہ مرتب ہوا کہ جملہ ازواج مطہرات نے بعد سننے آیت کریمہ کے خدا اور خدا کے رسول اور دار آخرت کو اختیار کیا اور پہر کچہہ تکرار نکی کاش اگر اسیطور توفیق عمل اوپر مضمون آیت کے راجہ سرامچندر اور جسرتہ اور بسوامتر اور کرشن جی اور کشب جی کو ہوتی تو کیون ذلیل اور گمراہ ہوتے اور پرائے مال کی طمع مین اپنا ایمان کہوتے الحاصل جب یہہ امر ثابت ہوا کہ مضمون آیت کریمہ مین حکمت کاملہ ہے تو اجہل الزمن ہیمن برن اندر سین جو لیس آیت پر از راہ حماقت کے معترض ہین سراسر بیوقوفی اونکی ہے کیا اونکے نزدیک یہہ بہتر تہا کہ حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم بہی ایسا ہی عمل فرماتے جسطرح پر اکابر ہنود نے عورات کی خواہش پوری کرنیکے واسطے اپنا دین و ایمان کہویا اور ذلیل و حیران ہوئے اور پرائے مال کی لالچ مین معاملات عظیم برپا کرائے بڑی شرم کی بات ہے کہ عورات ناقصات العقل کی خواہشہای نفسانی پوری کرنے پر تو یہانتک آمادہ ہوئے ہین اور زر فریزیان فرماوین کہ ہزارہا جانین کہوا دین اور اگر نام بہی جہاد فی سبیل اللہ و اعلاء کلمۃ اللہ کا سنپاوین تو چوڑیان پہنکر گہر مین بیٹہہ جاوین ؎ گر بود شیر نیستان نہ نہ + کہ بشب نگہ رہند زدزد انگوزہ + قولہ مگر جب کہ استیلای پیری نے ظہور کیا چار ناچار طلاق دینی پر تیار ہوئی الخ اقول جی یہہ مناظرہ کی خوبی نہین کہ طیش زا دہ باتین افترا و افترا پردازی اور دغا بازی بنا کر تحریر مین لائی جاوین اگر ایسا ہی آپ اس قول مین سچے ہین تو ثبوت اسکا کسی کتاب معتبر سے لائیے ورنہ اس قسم کی دروغ بیانیون سے باز آئیے کہ بجز خرابی عاقبت کے آپکی اور آپکی سرتلشت کے حق مین نتیجہ ان افترا پردازیون کا

نہیں ملے تو یہ القیاس ہے آپ یہہ لکھتے ہین کہ اسواسطے عورت اپنا نفس بخشتی ہے یہہ آیت بنائی کہ یہہ آیت آئی ہے لا یحل
لک النساء من بعد الخ یہہ بھی آپ کی دغابازی اور افترا پردازی ہے علاوہ برآن ہرگاہ کہ آپ خود ادہر لکہہ چکے
ہین کہ صرف بخشنے سے کوئی عورت داخل ازواج مطہرات نہین ہو سکتی جبتک کہ جناب پیغمبر علیہ السلام ارادہ
اوسکے نکاح کا نہ فرماوین اور ارادہ نکاح کا امر اختیاری تہا پس یہ چیز کا رد و قبول امر اختیاری تہا اوسکی قبول
کے انسداد کے لئے جو آپ ازراہ افترا کی نزول آیت کو قرار دیتے ہین سراسر حماقت آپ کی اور جہل مرکب ہے قولہ
پہر جب کہ حضرت قریب مرگ ہوئے شرم آئی کہ میری عورتین دوسرون سے نکاح کرینگی تب یہہ آیت نازل کی لا ان
تنکحوا ازواجہ ابدا الخ یہہ بھی آپ کی دغابازی اور افترا پردازی ہے نہ اس آیت کے نزول کا یہہ سبب ہے اور
نہ یہہ آیت قرب وفات مین نازل ہوئی آپنے سخت بےحیائی اختیار کی ہے کہ ہر جگہہ بنیون والی بےحیائی کو باعلان
پیش کرتے ہین اور خدا سے نہین ڈرتے قولہ مفسر حسینی نے اس آیت کا سبب ورود یہ ظاہر لکہا ہے کہ صحابہ مین سے
ایک نے کہا تہا کہ حضرت انتقال فرماوین اور بی بی عائشہ میرے نکاح مین آوین اور دوسرے کے بھی یہی بات دل مین
سمائی تہی مگر زبان تک نہین آئی تہی پس حضرت نے عائشہ تصرف صحابہ سے بچائی اور آیت نازل فرمائی انتہی اقول
جی نے جلد تاجی پن کی یہان بھی ظاہر فرمائی اور تہمت صریح صاحب تفسیر حسینی پر لگائی یہہ جو لکہا ہے پس حضرت نے
عائشہ الخ نام و نشان بھی اسکا تفسیر حسینی مین نہین جسقدر کہ تفسیر حسینی مین یہان لکہا ہے وہ بلفظہ لکہا جاتا ہے کہ
آوردہ اند کہ یکی از صحابہ گفتہ بود کہ اگر پیغمبر را وفات در رسد من عائشہ را بخواہم و دیگری را در خاطر گذشتہ بود و بر زبان نیاورد
انتہی لفظہ آوردہ اند جو تفسیر مین مرقوم ہے دلالت کرتا ہے کہ یہہ روایت کچہہ ثابت نہین لالہ جی نے اسکو بالکلیہ از راہ
دغابازی اور افترا پردازی سے ترک کیا اور جو کچہہ تفسیر مذکور مین لکہا ہے اسمین بھی کچہہ باتین اپنی طرف سے بنا کر ازراہ
افترا پردازی کے اسکو ترجمہ تفسیر حسینی کا ظاہر کیا بالفرض جسقدر صاحب تفسیر حسینی نے بطور روایت ضعیف کے لکہا
ہے اگر صحیح بھی سمجہا جاوے تب بھی مستلزم کسی قباحت کا نہین کیونکہ وہ معاملہ قبل از ورود حکم شرعی کا ہے ہان جو
امور کہ صاف صاف شرعاً ممنوع ہین اونکا مرتکب ہونا یا انکا قصد کرنا مذموم ہے جسطور پر کہ حالات برہما
اور مہادیو اور بشن اور اندر اور سری کرشن اور سورج دیوتا اور چندرما دیوتا اور برہسپت پیر و مرشد دیوتاونکا
اوپر ہم نے بیان کیا ہے یا جسطور پر برن دیوتا مہدر دختر ماہ کو جو انبا برہمن کے ساتھہ منعقد ہوئی تہی لے بہاگے چنانچہ
قصہ اسکا ۱۳ پرب مین مہابہارت کے اسطور پر لکہا ہے کہ مہدر دختر ماہ را کہ ماہ بہ انبا برہمن دادہ بود و برن
کہ برو عاشق بود در حالت غسل از دریا برد برہمن در غضب آمدہ آبہای روان را جذب کرد و زمین خشک گردید
و دریا ہا از پیش راہ برخاست و برہمن بشہر برن رفتہ آبہارا خوردن گرفت الخ یا جسطور پر اسنی کمار دیوتون
نے دختر راجہ سرجات پر جو چمن کہنشی کے عقد مین تہی دانت لگایا چنانچہ قصہ اوسکا بن پرب مہابہارت مین اسطور

مرقوم ہی کہ اسنی کا بار شتر رابہ سر بات کہ بعقد می رکشیدہ بود و گفتند کہ چرا بار انکشی کہ بہ پیر ضعیف است میا تہی
بیابا ہر دو درالنبوہ مین قبول کرنا تہے دیکہیے حال ان نامی گرامی میزون دیوتون کا کہ بنجملہ اونکی ایک برن بانی کر
سوکل مین اوسنی کا بڑی حکیم اور طبیب دیوتون کے ہین عورات منکوحہ غیار کا وار لگاتے تہے اور یہہ تہہ اوراد کی
سے بر تگی زندگی ہی مین ارادہ و ارتکاب ارتعیم کا رکہتی تہی قولہ روضۃ الاحباب اور مدارج النبوۃ مین مرقوم ہی
کہ طلحہ بن عبداللہ عائشہ پر عاشق رہتا تہا اور اکثر کہتا تہا کہ جب محمد صلی اللہ علیہ وسلم مر جاوینگے ہم عائشہ سے نکاح کرینگے
جب کہ محمد صلعم نے طلحہ کے ارادہ سے اطلاع پائی فی الفور سورہ احزاب کی یہہ آیت نزول آئی انتہے ای لا ابالی حیا
یہہ افترا تا بکجا ہی ایمان کچہہ تو دل مین شرما اور خدا کا خوف بجالا در روضۃ الاحباب اور مدارج النبوۃ مین اس مضمون کا
نہ پتا ہی نہ نشان ہی ای ایمان تو نے اسی بد زبانی اور بے ایمانی پر تحفۃ الاسلام مین دعوی اتہہ مین لینے کا راز د
عقل کا کیا ہی جب تو مناظرہ مین پسپا ہوا ہی تو تو نے افترا پردازیون کو اپنی نجات کا ذریعہ ٹہرایا ہی مگر اس
افترا پردازیون سے تو خود بسبب کے بموجب دوزخکا ایندہن ہوا اور اپنی ستر پشت کو دوزخ مین داخل کر دیا قولہ
بعض نے کہا ہی کہ یزید بن معاویہ عائشہ پر مرتا تہا اور محمد صلعم کے مرنیکا انتظار کرتا تہا لہذا آیت نازل ہوئی
انتہی ای لا ابالی حیا سراپا دغا تجکو شرم نہین آتی کہ صریح جہوٹ بولتا ہی تو نے یہہ بہی دلمین سوچا کہ یزید بن معویہ لعنۃ اللہ
تا نیہ ہین سے اوس نے تو جناب رسالت آب صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکہا بہی نہین اگر تجہکو کچہہ بہی غیرت ہو تو ڈوب مر
اور یہہ لعنت زدہ منہہ سامنے نکر ہی جو نکہ تو بمقابلہ دین حق کے پیش آیا قدرت حق دیکہہ کر اوس نے تجکو کیسا جہوٹا
بنایا اور تیری کذابی کو کیسا ظاہر فرمایا مگر اسپر بہی تجکو شرم و حیا نہین تجہکو اپنی دوزخی ہونے کی تو کچہہ پروا نہین اپنی
ستر پشت کی بیکسی پر ترس کیون کر یا خراب کی سخت ناخلف پیدا ہوا کہ ستر پشت کو اپنے ساتہہ لے ڈوبا ہی
ہوا کہ وہان ستر پشت کا بہی اپنے سر پر دہر لعنۃ اللہ علیک و علی اعوانک جناب لالہ اندرمن صاحب نے جو لکہا ہی
شرائی جو کچہہ آپ نسبت ازواج مطہرات کہہ رہی یہہ معاملہ آپکے اوتارون اور اکابرون کی جورو نکا ہی اور ان
اور مہابہارت مین آپنے سنا ہوگا کہ راون سیتا جی کو جو آپکے خدا کی منکوحہ کی جورو تہی لے بہاگا اور مدت دراز
تک اپنے محلون مین رکہا بہ سبب جو پیر و مرشد دیوتون کا ہی اوسکی جورو کو چندرما دیوتا لے بہاگا اور اوسکے ساتہہ
زنا کیا کہ جس سے بدہ پیدا ہوا اور اوس ولد الزنا کی اولاد مین چہہ و نبسی ہین کہ جن مین سے مہاراجہ سر کرشن جی بہی گئے
آدہ پرب مہابہارت اور کاشی کہنڈ اسکند پوران دیکہہ لیجئے پہر بڑی عیور راجا جو پانچون پانڈو تہے جنکو ہنود دیوتون
اوتار قرار دیتے ہین اون مین سے جو بڑے نامی گرامی جدہشٹر دہرم کے اوتار ہین انہون نے دروپدی کو جو اون پانچون کی
جورو تہی اور بڑی مہا پرش آپکے تان کے تہے باختیار خود دنگی پر و سپرد یا اور اپنے ہاتہون دروپدی کو تفویض کر دیا
پہر باوجود موجود ہونے پانچ خصمون کے اسکو ایک فاسق زانی جنگل مین سے لے بہاگا دن یہ مہابہارت کو دیکہہ لیجئے

برکا سرنے جو خاص دست گرفتہ مہادیوجی کا تہا اوس نے بطمع پاربتی جی کے مہادیوجی کے سر پر دست درازی کی
کیا کرون فرصت بہت کم ہے اور کتاب نہایت ضخیم ہوئی جاتی ہے نہین تو برہما جی سے لیکر آپ تک ساری کیفیت
لکہتا تاہم جسقدر لکہہ چکا ہون اگر تمکو کچہہ بہی غیرت ہو تو اوسکو دیکہکر ڈوب مرو مگر یاد رہے کہ اگر کچہہ بہی
زیادہ چین چپڑ کی تو انشاء اللہ تعالیٰ کسی نہ کسیطرح فرصت حاصل کرکے ساری قلعی کہولونگا اور چارون
برنون کی برہما جی سے لیکر آپ تک کہولونگا اور ولد الزنا ہونا چارون برنونکا آپ ہی کی کتب معتبرہ سے
جیسا چاہیے ثابت کرکے مشتہر کرونگا ابتک پاس لحاظ بعض بعض ہندوونکا ہے کہ جنکے سبب مجملا لکہتا چلا جاتا
ہون آیندہ اگر زیادہ آپ کا اصرار پاؤنگا تو مجبوری لوک قلم پر لاؤنگا قولہ خدای محمد پر کیا آفت آئی الخ لالہ جی آفت
تو آپ ہی کے مفروض معبودون پر ہمیشہ پڑتی چلی آئی ہے مہادیو تو ترسول سے یہان تک آفت آئی کہ اب تک
داغ بر دل ہین گرزکے ماری مہاتما آفت کے تہ خے مین گرفتار ہوے کہ بغیر خوشامد کے کچہہ بن نہ آیا بہیکم پتامہ نے
یہان تک دل شکستہ اور خستہ کیا کہ میدان ہی مین پران چہوڑ چہوڑ دیا آلیسال کے زخم سے ایسی آفت سر پر آئی
کہ میدان چہوڑکر اولٹی پاؤن بہاگے اور بیہوش ہو گیے جرا سندہ کے خوف سے متہرا چہوڑ بہاگے رکمنی پر جو ظلم
گذرا تو اونکا دل ہی ٹوٹ گیا سیتا جی کو جو راون اوڑا لیگیا تو کیسی کیسی آفات اور مصائب مین مبتلا ہو کر
دشت و کہسار مین مارے مارے برسون سرگردان رہے سری کرشن جی کو کہ کبہی گوہ کہلایا کبہی اور کبہی بن کہلایا پہ تمنی کیا کیا
نہ ہمین شفق مین کہلایا اس مقام پر انہین چند واقعات پر اکتفا کرتا ہون اگر مرضی پاؤنگا تو اور بہت حکایات
تحریر مین لاؤنگا قولہ اگر کوئی کہے کہ حضرت کی عورتین تعظیما اور تکریما غیر کے لیے حلال نہین کی گئین تو جواب
یہہ ہے کہ اول سے او تعالیٰ نے محمد صلی اللہ علیہ سلم کو عورات مخصوصہ کیون نہین عنایت فرمائین اوسوقت
تعظیم و تکریم کہان گئی تہی انتہی دیکہیے تقریر دبیر ہند کی کہ واسطے ثبوت اونکی جہالت کی کافی ہے لالہ جی آپ تو
بڑے بید وان تہے ہندوان ماہر علم شاستر و پران ہین کیا اسی قسم کے بیہودہ استدلالون پر مدار بید و شاستر و پران
ہے حقیقت یہہ ہے کہ اگر اوس مجموعہ جہالت تک بوی علم و عقل پہونچی ہوتی تو آپ سا سرگروہ ہندوان جہالت
کی گند مین مبتلا نہوتا یہہ اوسی شجرہ بے ثمر یعنی بید پر خار کے چہنے کا اثر ہے کہ آپ سے بیدوان کو نہ مقاصد
اتہہ پر اطلاع نہ علم استدلال کی جو بندیان اسلام کی زبان پر ہی تکیہ جسکے آپ سخت جاہل کندہ ناتراش ہین
یہہ بہی نہین سمجہتے کہ جو شی کہ متفرع کسی سبب پر ہوتی ہے حصول اوسکا بعد تحقق سبب کے ہوتا ہے نہ کہ قبل از
تحقق سبب کے پس تعظیم اور تکریم ازواج مطہرات کی بعد تحقق سبب تکریم و تعظیم یعنی زوجیت نبی کریم صلی اللہ
علیہ وسلم کی ناہوئی اور چونکہ قبل ازین اوسی سبب تکریم و تعظیم ہی متحقق نتہا پس مرہ تکریم و تعظیم بہی ثابت نتہ
حاصل نتہی مثال اسکی آپ اپنی ہی اوپر غور کرکے دیکہہ لیجیے کہ مثلا ایک بہنی آپ کی معشوقہ جو آپ کی کوت مین ہے

اور اسکے اور آپکے نسب میں چہ پشت سے زیادہ کا فاصلہ ہو اور منکوحہ کسی کی ہو بعد ازان شوہر اوس کا مرجاوے تو چونکہ مطابق تصریحات جناب مرقومہ تیغ چہ میں کے دوسرا نکاح اوسکا بموجب حکم شاستر کے روا ہی چنانچہ عبارت آپکی بلفظہ صمصام چہ مین مولفہ آپکی سے نقل کیجاتی ہی فی الحال ہندو لوگ بسبب عدم علوم دینی کے دوسری مرتبہ عورتکے ازدواجکو ناشروع جانتے ہین مگر دہرم شاستر کی راہ سے جائز ہی بار ہم وغیرہ کو دیکھ لیجئے اور ہمنے بھی رسالہ سبقت ہند مین مسئلہ ہذا کو مفصلا لکھا ہی انتہے بلفظہ پس ہونٹ وہ آپ پر بھی حلال ہی اور آپکے والد بزرگوار پر بھی حلال ہی یا مثلا کوئی ایسی عورت با کتخدا کہ آپکے نکاح مین بھی آسکتی ہی اور آپکے والد کے نکاح مین بھی آسکتی ہی لیکن جب وہ مثلا آپکے باپ کے نکاح میں آئی اور آپ کی سوتیلی مان کہلائی تو آپ پر اور آپکے حقیقی بہائی بہتیجون اور بہانجون وغیرہم پر جو آپ کے باپ کی اولاد مین ہین حرام ہوگئی اور بسبب ازدواج والد جناب سامی کے وہ حلت جو قبل از ازدواج والد جناب سامی کے تہی جسبر بحرمت ہوگئی تو یہہ حرمت بسبب احترام و تکریم آپکے باپ کے تعظیما اور تکریما آپکے حق مین اور آپکے بہائی بہتیجون بہانجون وغیرہم کے ثابت ہوئی پس اگر کوئی شخص اجہل الناس آپکی طرح یہ بات کہے کہ قبل از ازدواج والد جناب سامی تعظیم و تکریم کہان گئی تہی جو از روی شاستر کے مناکحت اوسکی آپکے ساتہہ روا تہی تو آپ ہی غور کیجئے کہ آپکے مانند کسقدر بیوقوف اور جاہل سمجہا جاویگا ہمنے آپکو بہت سمجہایا اور سری کرشن جی کا مقولہ یاد دلایا کہ دخل در معقولات بیس برزن کا کام نہین آپکو دونہا کہ ناٹک ترازو چہوڑکر علم کلام مین دخل فرمایا آخر کار دیکہئے کہ آپ ہر مقام مین کیسی کیسی الزام اوٹہاتی ہین جب کہ آپکو تفصیل اشیاء محرمہ کی بہی معلوم نہین اور حرمت لذاتہ اور لغیرہ اور اون دونوں کے احکام مین آپکو کچھہ تمیز نہین تو آپکی بوالہوسی ہی کہ اہل اسلام کے ساتہہ مناظرہ پر آمادہ ہوئی ہین ؎ ای شغال بجمال بچہ منبر ✦ ہیچ بر خود غلط چہ داستی مپر ✦ راہ کہ طاؤسان گذشت مہتان ✦ خواہ بی رونق بمالی در جہان ✦ ای سگ بازاری گزین بشست از حرص و جوش ✦ پوستین شیر را بر خود مپوش ✦ غرہ شیر تست بجز امتحان ✦ نقش شیر دانکہ اخلاق سگان ✦ چون محک دیدی سیہ گشتی چو قلب ✦ نقش شیری رفت و پیدا گشت کلب ✦ **قولہ** بعد موت و طلاق تو شوہریت و زوجیت حسب عقائد مخالفین باقی ہی نہیں رہتی لکھتے آپنے جو یہہ تخصیص فرمائی کہ بحسب عقائد مخالفین نکاح باقی نہین رہتا اس سے ظاہر ہوا کہ آپ کی ملت مین بعد طلاق و موت کے نکاح بدستور باقی رہتا ہی مگر یہہ آپکا توہم باطل ہی کیونکہ طلاق نام ہی قطع سلسلہ نکاح کا اور موت سبب ہی قطع حیات کا اور جب احد الزوجین کی حیات منقطع ہوگئی تو سلسلہ نکاح کا بحکم ضرورت منقطع ہوگیا دیکہئے راجہ پرورداکی زوجہ جب بعد ممات کے بہشت کی اپسرا ہوگئی تو اوسکے ساتہہ اگرچہ اولاد راجہ پرورداکی مباشرت کی اگر نکاح راجہ پرورداکا

بدستور باقی رہا تہا تو علاوہ از دیگر قباحات کے نہایت بے شرمی اور بیحیائی کی بات ہی کہ باپ دادا کی منکوحہ
سے بحالت قیام نکاح کے بیٹون پوتون نے بہشت مین مجامعت کی اور ایسی جگہہ ایسے جرم عظیم کے مرتکب ہوئے
دیکہیے بن پرب مہابہارت کا پہر بہاگوت سے ثابت ہی کہ رکمنی جی سیتا جی کی اوتار ہین اگر سیتا جی کا نکاح راجہ
رام چندر سے بدستور باقی تہا تو بڑے غضب کی بات ہی کہ منکوحہ راجہ رام چندر کی بحالت بقاے نکاح کے سری
کرشن جی سے ہم بستر ہوئین پہر یہ گاہ کہ بعد مرجانے شوہر کے نکاح ثانی عورات کا آپکے شاستر کی رو سے روا ہے
اگر نکاح شوہر متوفے کا بدستور باقی رہتا ہی تو ایکعورت دو شوہرون کے نکاح مین معاً آجاتی ہے اور
یہہ کمال وقاحت اور قباحت ہی اسیطرح اگر عورت مطلقہ کا باوجود طلاق کے آپکی ملت مین نکاح باطل نہین
ہوتا تو فرمائیے کہ جب اوسنے دوسرے شوہر کے ساتہہ نکاح کر لیا تو کیا وہ منکوحہ دونو شوہرونکی رہی مثلاً
اودم پرب مہابہارت سے ثابت کہ راجہ ججات کی لڑکی کا اول نکاح راجہ ہرجس سے اور پر وسوگہور وان کے
ہوا اور بعد چہوڑ دینے راجہ ہرجس کے اوسیطرح وہ نکاح مین راجہ دیوداس کے آئی اور بعد طلاق دینے
راجہ دیوداس کے اوسیطرح ازدواج راجہ بہوج مین آئی اور بعد چہوڑ دینے راجہ بہوج کے اوسیطرح بسوامتر
کے نکاح مین گئی تو کیا لالہ جی کی ملت مین بعد تطلیق زوج اول اور تزوج زوج ثانی کے نکاح زوج اول
کا بدستور باقی رہا اور آخرکار وہ زوجہ چارون شوہرونکی ایک ساتہہ قرار پائی خلاصہ کلام یہہ ہے کہ دین
ہنود مین بعد تطلیق یا موت شوہر کے نکاح جاتا رہتا ہی یا نہین جاتا اگر جاتا رہتا ہی تو عین مدعا ہی اور اگر
نہین جاتا تو شاستر کی رو سے جو حکم جواز نکاح ثانی کا ناقد ہی کیونکر صحیح ہو کہ عورت منکوحہ ایک شخص کی
باوجود بقاے نکاح کے دوسرے کی نکاح مین آجاوے غرضکہ شق ثانی باطل محض ہے پس شق اول متعین ہوئی اور
جو مذہب اہل اسلام کا ہی تسلیم اوسکی ہنود پر بہی واجب ہے **قولہ** برتقدیریکہ محمد صلعم کی عورات غیرون
کے استعمال مین آئین تو حضرت کی عزت وعظمت مین قطعاً فرق نہین آسکتا کہ پس از طلاق و انتقال
تعلق زوجیت معدوم ہے انتہی کیہہ فرمائیے کہ صورت مفروضہ سبق مین جب مثلاً آپکے والد کا انتقال ہو گیا اور
تعلق ازدواج کا جاتا رہا پس اگر آپنے اپنی سوتیلی مان کے ساتہہ اپنا نکاح کر لیا تو ظاہر اطلاق آپکی تقریر
کے تعظیم اور تکریم مین کچہہ خلل نہ آیا کیونکہ تعلق ازدواج جو باہم آپکے والد اور آپکی سوتیلی مان کے تہا
معدوم محض ہی اگر آپ یہہ دعویٰ کرین کہ آپکے والد متوفی کا بعد مرجانے کے رشتہ زوجیت کا ٹوٹا نہین
تو ہوگا کہ آپکی سوتیلی مان نے بموجب حکم شاستر کے کسی غیر بیٹے کے ساتہہ نکاح کر لیا تو کیا آپ کے
عقیدہ مین یہہ قرار پایا کہ وہ اسوقت تین شخصونکی جورو ہو گئی اور معاذ دو شخص متوفی اور تیسرا شوہر حال
ایکوقت مین اوسکے شوہر ٹہہرے یہہ امر تو لالہ جی کمال بیحیائی اور نہایت بے شرمی کا ہی آپکو اختیار ہی چاہیے

اسکو امتیاز کیجیے اور آپ ایک بیچاری کو مانند ذرو پدی کی متعدد جسموں کی جورو قرار دیتے اصل یہ ہے کہ
آپ اصل کریمہ و تعلیم کو جو تفسیر حسینی میں واقع ہے مطلقاً نہیں سمجھے حالانکہ مراد اسکی صاف ظاہر ہے کہ
ہرگاہ بسبب ازدواج پیغمبر صلعم کے ازواج مطہرات کو ایک کرامت عظمیٰ حاصل ہو گئی تو اب بسبب اس
کرامت کے حرمت انکی واجب ہوئی اور گو کہ از روی حکم شرع کے نکاح بعد وفات احد الزوجین کے جاتا
رہتا ہے مگر جو کرامت کہ حاصل ہو چکی ہے بزوال نکاح بھی زائل نہیں ہو سکتی پس جسقدر آپنے گفتگو یہاں
کی ہے سب مبنی اوپر جہل مرکب کے ہے **قولہ** ورنہ کل مسلمانوں پر دیوثی اور بیغیرتی عاید ہوتی ہے کہ بعد
طلاق و وفات اونکی جورواں سے اغیار نکاح و جماع کر سکتے ہیں انتہی آپکو شرم نہیں آتی اگر کچھ بھی غیرت
ہوتی تو وہ بے مروتی جسمیں کہ خود اقرار کر چکے ہو کہ شاستر کی رو سے نکاح ثانی روا ہے اور مستفاد آپکے
کلام کا استقام پر یہ ہے کہ باوجود طلاق اور موت زوج کے نکاح جاتا نہیں رہتا پس دیوثی اور
بیغیرتی تو آپ پر اور آپکے اکابر پر ختم ہو چکی کہ اونکی منکوحات سے باوجود بقای نکاح کے اغیار مباشرت
اور مباشرت کر سکتے ہیں صورت منفردہ اسبق میں آپکی کمال درجہ کی دیوثی اور بیغیرتی ہے کہ آپکی سوتیلی
ماں باوجود باقی رہنے نکاح والد جنابعالی کے کسی غیر شخص سے مطابق احکام بید و شاستر کے ہم بستر
ہووے راجہ جگابٹ جو مورث اعلی جدسیوں اور کوروون اور پانڈوون کے تھے آپکے بقول سخت
دیوث اور بڑے بیغیرت تھے کہ انکی بیٹی برضامندی اونکی چار شوہروں سے ہم بستر ہوئی پراسرجی پدر بیاس
جی بقول آپکے از بس دیوث اور بیغیرت تھے کہ ستونتی جسکو آپ منکوحہ اونکی قرار دیتے ہیں باوجود بقای
نکاح کے اونکی راجہ سنتن کے ساتھ مناکحت اور مجامعت کی الغرض یہ قبیح و قباحت آپکے اکابر پر
اور آپ پر اور آپ کے بید و شاستر پر ایسا وارد ہوا کہ کسی صورت سے اٹھ نہ سکیگا اور چونکہ اہل
اسلام کے نزدیک یہ ہے کہ بعد طلاق اور موت احد الزوجین کے عورت منکوحہ نہیں رہتی اور نکاح
زائل ہو جاتا ہے پس انپر یہ الزام کسیطور عاید نہیں ہو سکتا **قولہ** اگر غیرت و عزت اسی پر محصور ہے
کہ اپنی مستعملہ اور مقبوضہ عورت دوسرے کے قبض و تصرف میں نہ آوے تو محمد صلعم کے سوای تمام انبیاء
اولیا اور مومنین مرض دیوثی اور بیغیرتی میں مبتلا ہیں انتہی لالہ جی آپ پر مالیخولیا کا غلبہ ہے بہرچند
شفاخانوں میں جایئے اور علاج کرائیے یہاں حصر عزت و غیرت کی کیا بحث ہے یہاں تو صرف کرامت اور
عظمت میں کلام ہے اور ظاہر ہے کہ اگر کسی فرد خاص یا افراد متعدد میں ایک قسم کی عظمت و کرامت
خدا نے عطا فرمائی تو مفقود ہونا اوس کرامت و عظمت کا اور افراد میں باعث بیعزتی ان افراد کا نہیں ہو سکتا
آپنے یہ قرار دیا ہے کہ کرامت جیسا دسنے ازواج اوتاروں کے اس سبب سے ہے کہ خداتعالی نے بلا

وساطت ازواج اونمین بیوند فرمایا ہی پس آپنے جو یہان تقریر کی ہی اگر وہ آپکے نزدیک نتیجہ صحیح ہو تو ہر کوئی کہہ سکتا ہے کہ اگر عزت و غیرت اسی پر منحصر ہے کہ بلا وساطت روح کے خدا تعالی جسم لیکے رحم مین بروز فرماوے تو لالا اندر من اور سب کہتیشر اور دیوتا اور سب خود مرض بے غیرتی مین مبتلا ہین فرمایئے کہ اسکا جواب کیا دیجیئیگا یا اپنے اوپر الزام دیوتی اور بیغیرتی کا لیجیئگا یا اپنی جہالت کو تسلیم کیجیئیگا اور یہان جو آپنے انبیاء کا ذکر کیا ہی یہہ بھی آپکی جہالت نامہ ہی کیہ خاصہ کچھہ ازواج مطہرات نبی آخرالزمان ہی کا نہین بلکہ ازواج مطہرات سب انبیاء کی بسبب مشرف ہونے کے ساتھہ زوجیت انبیاء کی کرامت و عظمت مین اس درجہ پر پہنچتی ہین کیہ بسبب مزید کرامت و عظمت کی حکم امہات المومنین کا رکہتی ہین پس یکی عین جہالت ہے کہ ساتھہ اولیاء و کافہ مومنین کے آپنے اسمقام پر انبیاء کو شامل کیا ہی **قولہ** اگر کوئی کہے کہ قرآن مین ازواج حضرت کو ام المومنین کہا ہی اسلئے وہ مسلمانون پر حرام ہین تو جواب یہہ ہے کہ جیسے قرآن مین ازواج محمد صلعم کو مادر مومنین کہا ہی ویسے ہی محمد صلعم کو پدر مسلمین لکھا ہی انتہی لالہ جی آپ سخت بیحیا کذاب نکلے کہ دور دراز تک ہتہ مصحف مجید کے سے پرانے آج موجود ہین اونمین کہین بھی یہہ مضمون نہین ہی بلکہ صاف لکہا ہوا موجود ہی ما کان محمد ابا احد من رجالکم الایہ اسقدر بے حیائی تو اختیار نکرو کچھہ تو خدا سے ڈرو خدا پر نظر کرو روٹی کما کہانے کے اور بہت اسباب ہین یہہ سمجہا کہ اس ذریعہ سے عوام ہنود آپکی بہت خدمت کرینگے اور آپ بلا دقت حرام کی روٹیان کہا کر اپنا پیٹ بہرینگے مگر ہزار لعنت ہی اس شکم پروری پر کہ خود آپکو اور اپنی سترپشت کو بموجب کم بخت جہنم کا لقمہ بنا کر ہیٹ بہرا ع بس نشکار خوک آمد صید عام پر رنج بیحد لقمہ زو خوردن حرام پر **قولہ** چنانچہ تفسیر حسینی آیت ہذا کی بابت کہتا ہی کہ مصحف ابی و قراۃ ابن مسعود مین یہہ آیت اسطرح پر آئی ہے وہو اب لہم وازواجہ امہاتہم انتہی ہم اوپر ثابت کر چکے ہین کہ ابی بن کعب کی قراۃ بعینہ قراۃ ابن کثیر کے ہے کہ متواتر منقول ہی اور مصاحف موجودہ مین مرقوم ہی اور ابن مسعود کی قراۃ بھی بعینہ قراۃ عاصم کوفی کی ہے کہ بتواتر منقول اور مصحف مین مکتوب ہی اور ان دونون قرات مین الفاظ وہو اب لہم ہرگز نہین پس برخلاف ان قراۃ متواترہ مکتوبہ کے جو الفاظ کسی روایت شاذہ مین وارد ہوئی بھی ہون اصلا داخل قرآن نہین ہو سکتی پس استدلال لالہ جی کا اصلا مفید اونکے مدعا کا نہین علاوہ برآن ہیچمدانی اور جہالت لالہ جی کی ظاہر ہی کہ جواب اونکا کسیطرح پر ہماری مدعا مین زد و قدح نہین کر سکتا کیونکہ ہمارا مدعا یہہ ہی کہ ازواج مطہرات پیغمبر عم امہات المومنین ہین لالہ جی نے اوسپر یہہ جرح کی کہ قرآن سے ثابت ہی کہ پیغمبر عم باپ مومنین کے ہین حالانکہ اسکی کسیطرح پر بطلان ہماری دعوی کا نہین ہوتا کیونکہ ابوۃ پیغمبر صلعم کے مانع امومیت ازواج مطہرات کی نسبت مومنین کے نہین ہو سکتی پس مین حیران ہون کہ لالہ بیخرد نے کیا

ہیوندہ وسرائی کی ہی ہان اصل جبلا لالہ جی کا جو کچھہ ہی یعنی دیکھنی والونکی نظر مین ایک کتاب ضخیم نظر آوی البتہ حاصل
ہوگیا کو کہ ارباب عقول کے نزدیک یاوہ ہرائی لالہ جی کی ثابت ہوئی اگرچہ کچھون خاطر لالہ جی کا کچھہ ارادا در تہا اور
یہہ تمہید محض تھی تو وہ سخت احمق ہین اور فن مناظرہ اور منطق سی سراسر جاہل ہین کہ تمہید پر اکتفا کر کے اصل کو
چہوڑ بیٹھے تنہی نرے کہ کلمات اب لہم مین جو ضمیر مجرور رلفتے (ہم) واقع ہی اور اسیطرح پر جوا مہاتہم مین ضمیر
مجرور یعنی ہم ہے یہہ ضمیر جمع مذکر کی ہے ضمیر جمع مونث نہین جس سے یہہ امر ثابت ہو کہ پیغمبر کو عورت مومنات
کا حکما باپ ٹھہرایا گیا ہی پس اگر روا شاذ و کو ہم مثل خبر احاد بھی فرض کرین تب بھی کسیطور پر کچھہ توہمات جہلا کو راہ
نہین اور تفسیر و بیان حقیقی اور حکمی کے ہم بہت تفصیل کے ساتھہ سوط الجبار کے صفحہ ۱۶۲ جلد اول مین بیان
کر چکے ہین لالہ جی اوسکو دیکھہ لیین قولہ واہ واہ محمد صلعم تو فرزندون کی جوروں سی مانوس ہین اور فرزند اوتکے
بیبیون سی مایوس انتہی لالہ جی یہہ آپ کا خندہ ندامت ہی ورنہ مقام تو یہہ ہی کہ آپ اسکو معکوس ای ما ہی کچھہ شرم
نہین آتی کہ سورج دیوتا نے اپنی اولاد سی یعنی لی لی کنتی سے مجامعت فرمائی برہما جی دچہہ کی بیٹی یعنی اپنی
پوتی پر برد نحت نکاح مہادیو جی کے ایسے فریفتہ ہوئے کہ مجرد دیکھنی انگشت حنائی کے منزل ہوگئی پس بہگوان
نے باعلام یہہ حکم صادر فرمایا کہ تفرقہ درمیان بیٹی اور جورو اور مان اور بہن کے سراسر بیجا اور عین خطا ہی آدپرن
مہابھارت سی یہہ بات ثابت ہی راجہ ور کنوان عرف راجہ کور بیٹی سترن عرف لگجن کے از بطن تتی دختر آفتاب کے
تھی اونکی نسل مین چہہ پشت بعد راجہ پانڈ صلبی نواسا سورج دیوتا کا ہوا اور یہہ بھی ثابت ہی کہ بیبی کنتی مدخولہ
سورج کی تہین کہ انھون نے سورج کے نطفہ سی کرن کو جنا تہا پس ظاہر ہوا کہ راجہ پانڈ کا نکاح اونکے نانا کی
مدخولہ کے ساتھہ ہوا پہر یہہ بھی اوسی پرب سے ثابت ہی کہ راجہ سترن مذکور الا دختر سورج دیوتا کی اولاد میں سے
اہیں یہہ بھی ظاہر ہوا کہ راجہ سترن کا نکاح اون کے نانا کی صلبی بیٹی کے ساتھہ واقع ہوا یعنی دو اپنی حقیقی
خالا کو اپنی عقد مین لائے مہابہارت کے بن پرب مین مرقوم ہی کہ ارجن با اوربسی گفت کہ تو زن راجہ پرور وابودہ
پنج پسر در خانہ او زا دہ دما پانڈوان وکوروان ہمہ از نسل راجہ ایم اوربسی گفت کہ ما پسرا آن نیستیم کہ زن
یککس بودہ باشیم بسیارے از فرزندان راجہ پرور راکہ باین مقام رسیدہ واند بمن صحبت داشتہ اند انتہی مختصرا متسی پران
مین لکھا ہی کہ برہما نے اپنی بیٹی کو اپنی جورو بنا کر دیوتا اون کے سو برس تک رکھا پہر اوسکو اپنی بیٹے سیوم نہند
سے بیاہ دیا انتہی چنانچہ بحث اسکی تحفۃ الہند اور سوط الجبار مین مرقوم ہی الغرض یہانسی بخوبی متحقق ہوا کہ اکابر
ہنود مرتکب زنا اور مجامعت کے ساتھہ مان اور بیٹی اور خالہ اور نواسی اور مدخولہ جد کے ہوئی ہین اور اپر کسی نے
انہوں ہی بید و شاستر کے انکار نہین کیا بلکہ حکم کشن بہگوان کا عموما یہہ ہی کہ کوئی عورت خواہ مان ہو خواہ بہن
خواہ اور کوئی رشتہ دار قریبہ ہو حرام نہین پس لالہ جی اپنی گریبان مین منہہ ڈالکر نہین دیکھتی کہ اپنی عیوب سے

قطع نظر کرکے اور وتیر جہوٹے الزام لگاتے ہین جناب رسالت مآب صلعم سے کوئی فرزند ہی نہ تہا چار بیٹے جو آنحضرت
صلعم کے پیدا ہوے تہی سب خرد سالی مین ہی انتقال فرما گئے تہے بموجب قول لالہ جی کا کہ محمد صاحب کے فرزند دن
کی جورؤن سے الزم سرزد ہی بے ایمانی اور بد ذاتی اور خیانت پردازی ہے مگر لالان اونکا یہہ مقولہ اونکے اکابر پر
راست آتا ہے کہ اونکے اکابر اپنی بیبیون اور اپنی صلبیہ لڑکیون اور اپنی ماؤن اور اپنی خالون اور اپنی
ابھد اونکے مدخولات سے سرگرم معاشرت وکنار و بوس اور نالوس ہین اور بعض شاستر ہی انکی اس زمانہ مین اس
طریقہ اباہی اور اکابر سے اونکے زن و مرد کو مایوس کہین برہما جی آپ تو گوری جی کی انگشت حنائی پر نظر
پڑتے ہی ایسے بیخود ہو جاوین کہ سر ابھمن انزال فرماوین گنگا کے زانو کی شمع فانوس ہوتی ہی اوسپر یہہ
ستم کرین کہ بہشت سے اوسکو نکلوا دین کرشن جی صدہا گوپیون لڑکو سچا سے زنا کرین اور اپنی رانیون پر
یہہ ستم روا رکہین کہ اونکو بیٹے کی طرف بہی نظر بہر کے نہ دیکہنے دین اور مصداق قول شاعر کے ہون ع
غیرت از چشم برم روے تو دیدن ندہم ؛ رشک بنگر کہ ترا سوی تو دیدن ندہم پہر دیکہئے تو کسقدر ظلم عظیم
اور جرم فخیم ہے کہ آپکے اکابر نے برہمنو نکو حطام دنیویہ کی طمع دیکر عورات کا ستی ہونا باعث
اجر عظیم ٹہرایا ہے اور جسقدر تقریرین یہان آپ نے کی ہین اس جرم مخترعہ پر طابق النعل بالنعل صادق
آتی ہین حالانکہ بید مین اشد ممانعت نفس کشی کی موجود ہی چنانچہ جاپال اپنکہد اتہربن بید مین لکہا ہی
کہ بعضی اپنے تئین دریا مین غرق کرتی ہین بعضی آگ مین زندہ جلجاتی ہین بعض برف مین اپنے تئین گلاتے
ہین یہہ راہ نجات کی نہین ہے انتہی مہابہارت کے سانت پرب مین لکہا ہی کسیکہ خود را از دست خود کشد
او جاپال دوزخ ہست و ہیچ جا او را راہ نیست انتہی پس ایہمہ جو آپکے شاستریون نے قاعدہ ستی ہونے کا
برخلاف احکام بید کے ایجاد کیا ہے صاف ظاہر ہے کہ جو جو توہم پرستیان آپ نے یہان کی ہین وہ سب
اصول اور اسباب حقیقی ستی کرانے عورات کے ہین اور وہی اسباب اور وجوہ ہین ستی ہونے ۱۶۱۰۹ رانیون
مہاراجہ کرشنچندر اور راجاؤن کی رانیون کے ذرہی ولین غور کیجے اور حرفاً حرفاً مطابق کرلیجئے قولہ
چنانچہ چند مومنین اور مومنات نے گواہی دی کہ صفوان بن معطل نے عایشہ سے زنا کیا اور محمد صاحب
بہی یقین لائے اسواسطے عایشہ کو اوسکے باپ کے گہر بہیجدیا مگر جبکہ حضرت پر عایشہ کی جدائی گران گذری عمر و عثمان
وغیرہ صحابہ سے دریافت کرنے لگے ہر ایک نے کہدیا کہ عصمت عایشہ برقرار ہے البتہ علی کی صلاح یہہ تہی کہ عایشہ
کو طلاق دین لیکن حضرت سے یہہ بات نہایت دشوار تہی کہ عایشہ کیطرف کشش خاطر بسیار تہی انتہی لالہ جی
آپ سخت بیحیا ہین آپ نے تیغ چوبین مین بہی اپنی کذابی کے جوہر دکہائے تہے مگر ہمنے سیف القہار سے
اونکو قطع کردیا تہا پہر بہی آپ ذرہ بہی نہ شرمائے اور پہر اوسی افترا پردازی پر آئے تمپر خدا کی لعنت ہے دیکہو

قرآن مین صاف آیا ہی کہ فاذ لم یاتوا بالشہداء فاولئک عند اللہ ہم الکاذبون یعنے جب اوسپر گواہ نہ لائے
تو وہی خدا کے نزدیک جھوٹے ہین اس سے صاف تکذیب آپکے قول کی واضح ہی جو لوگ ایسا کہتے ہین اونکا حال بھی
قرآن مین صاف مرقوم ہی اذ تلقونہ بالسنتکم وتقولون بافواہکم ما لیس لکم بہ علم وتحسبونہ ہینا وہو عند اللہ
عظیم یعنے ایکدوسری کی زبان سے لیتے ہو اور منہہ سے کہتے ہو وہ بات کہ جسکا علم نہین اور سمجھتے ہو اسکو آسان
حالانکہ یہہ خدا کے نزدیک بھاری بات ہی اس سے ظاہر ہوا کہ جن لوگون نے یہہ قصہ برپا کیا تھا محض افتراء تھا
تھا نہ ازراہ علم ویقین اور احادیث صحیحہ مین مروی ہی کہ جب یہہ خبر عائشہ رض کو پہونچی تو وہ اپنی مان باپ کے گھر
گئین اور ان سے اس افترا کا ماجرا پوچھا اور پھر اپنے گھر کو چلی آئین چنانچہ ترمذی کی روایت مین موجود ہی کہ

وعکت فقلت لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی بیت ابی فارسل معی الغلام فدخلت الدار فوجدت ام
رومان فی السفل وابوبکر فوق البیت یقرء فاخبرتہا واستعبرت وبکیت فسمع ابوبکر صوتی تفاضت عیناہ فقال
اقسمت علیک یا بنیۃ الا رجعت فرجعت الحدیث یعنی یہہ خبر سنکر مین بیمار ہوگئی پس اجازت مانگی مین نے
اپنے باپ کے گھر جانے کی رسول اللہ صلعم سے پس انہون نے غلام کو میرے ساتھہ کردیا پس پہونچی
مین اونکے گھر پس پایا مین نے اپنی مان ام رومان کو نیچے کے مکان مین اور ابوبکر چھت پر قرآن پڑھتے تھے
پس یہہ خبر کی مین نے اپنی مان کو اور حیران ہوکر روئی مین کہ آنکھون سے آنسو میرے بہنے لگے تو سنی ابوبکر
نے میری آواز اور بہنے لگی اونکے آنسو پھر کہا اونہون نے کہ مین تجکو قسم دلاتا ہون کہ تو اپنے گھر کو لوٹ
جا تو پھر تو لوٹ گئی مین اپنے گھر کو انتہی مختصراً اس سے ظاہر ہوا کہ حضرت عائشہ رضہ خود واسطے اطلاع حال اپنی باپ
کے گھر گئین تھین اور پھر اوسیوقت لوٹ آئین تھین اسصورت مین جو اندرمن بئس البدیل ہر من نے یہہ لکھا ہی
کہ عائشہ کو اونکے باپ کے گھر بھیجدیا سراسر تلبیس ابلیسانہ ہی مگر لالہ جی گریبان مین منہہ ڈالکر دیکھین اور
حال فریفتگی اپنے اکابر کا سنین اور اپنی اس سب تقریر کو اوسپر محمول کرین اور انصاف سے دیکھین کہ
یہہ تقریر اونکے اکابر کے حال پر مطابق النعل بالنعل کیسی صادق آتی ہے راون سیتا جی کو پکڑ لایا اور
مدت مدید تک وہ اوسکی محلوتین رہین اور بہت سے آدمیون نے اونکے زنا کی راون کے ساتھہ اجودھیا
مین چرچا کی چنانچہ اسبات پر راجہ رامچندر نے ایسی حالتمین کہ وہ حاملہ تھین انکو گھر سے بدر کرکے جنگل
بیابان مین چھوڑ دیا بعد ازان اسمیدھ جگ کرکے اول تو بھائیونکو اوسی جنگل مین بھیجا جب اون سے
کام کا سرانجام نہوا تو خود پہونچے اور لشکر کی مردہ بیجان ہوتی اونکا ملکا سیتا کو پھر گھر مین لائی چنانچہ یہہ امر
مہابھارت اور رامائن وغیرہ کتب معتبرہ ہنود سے ثابت ہی اور آپنے بھی مسائل سابقہ مین اسپر اقرار کیا
ہی جب یہہ حال ہی تو یہہ مقولہ آپکا بہ تبدیل چند لفظ یہان خوب صادق آیا کہ راجہ رامچندر کا دل مضطر ہوا

گلعذار پر بہت مائل اور جگر اوس دختر آتش کے سوز فراق سے لالہ ستان داغدار اور سینہ ناوک مژگان ابرو
کمان سے گھایل تہا جب یہہ خیال کیا کہ وہ بھی روٹھہ گئی اور جنگل مین راجہ صاحب کی جدائی ہی اوسکو جوش
آئی تو دل ہی دل مین کہنے لگے قطعہ لوگ کہتے ہین جو وہ بیزار ہے تو بھی نہ بول ✤ تیر گہ کھینچ رہی سی
کچھ یک دم منع پر آجائیگا ✤ لیک سچ تو یہہ ہے وہ بروٹھی تو روٹھی مجھسی پر ✤ دل میرا بس مین نہین مجہسے
نہ روٹھا جائیگا ✤ اول تو تدبیرین بتاتے رہے اور بہانیونکو روانہ فرماتے رہے ع بلبلم رسیدہ جانم تو
تو بیا کہ زندہ مانم ✤ پس از انکہ من نمانم بچکار خواہی آمد ✤ جب کچھہ بن نہ آیا تو آخر کار ایک حیلہ بنایا اور گھر کے
بل چلکر اپنے تئین اوسی جنگل مین اونکے قدمون تک پونہچایا اور جسم خستہ فراق کو مردہ ٹھہرایا ع پہ بستر
افتم و مردن کنم بجاہ خویش ✤ بدین بہانہ مگر آرمش بخانہ خویش ✤ کشتی کہ ہست در دل تکدار دیدنسان
پا بجنازہ گر نیائی بمزار خواہی آمد ✤ — دوسرا قصہ مہاراجہ سری کرشنچندر اور رکمنی جیکا سننے او دھیا ہی آہ اسکند
دہم بہاگوت مین مرقوم ہے کہ جب نارد جی نے اوصاف حسن و جمال رکمنی جیکے سری کرشن سی بیان کئے تو
بحکم آنکہ ع نہ تنہا عشق از دیدار خیزد ✤ بسا کین دولت از گفتار خیزد ✤ کرشن جی اوسپر فریفتہ ہوگئی اور رات
دن اوسکا خیال اونکی دلمین رہنے لگا چنانچہ منشی جگنا تھہ اپنے ترجمہ منظوم مین لکھتے ہین **نظم**

کھنیا نے سنی حسن رکمنی کا
اوسیکا لب پہ تھا ہر دم فسانہ
نگاہ شوخ کی تعریف سنکر
سدا تھا صورت سنبل پریشان
سدا مشتاق روی مہ لقا تھا

سنا تھا بار بار دسی چرچا
ہمیشہ بیکلی سے بہر دیدار
خدنگ عشق رکھتا تھا جگر پر
فدا ہی قامت دے ساخت تہا
زبان پر ورد نام دل ربا تھا

محبت تھی اسی سے غائبانہ
برنگ نرگس شہلا تھا بیدار
زبانی سنکے وصف زلف جانان
برنگ فاختہ دل باختہ تہا
غرضکہ جس روز سے نارد جی

کی زبانی اوصاف حسن و جمال رکمنی کے سنی تھی سیدہ بہ فراق سے اشک جاری ہی اور عجیب حالت طاری تہی **غزل**

تعریف سنی جو رکمنی کی
قابو مین ہی عقل کی باگ
بیتابی سی نام کو بدل کر

مفتون ہوئی طبع کرشن جیکی
توسن نے جنون کے خیرگی کی
پڑہنی لگے بیت مصحفی کی

ظاہر ہوتی سب جنون کی آثار
رہنی لگا دلپہ ہاتھہ ہر دم
شاہد رہیو تو اے شب ہجر

چھپتی نہین طرز عاشقی کی
سینہ مین جو دل نے بیکلی کی
جھپکی نہین آنکھہ کرشن جی کی

قصہ مختصر جب سگائی رکمنی جی کی سسپال کے ساتھہ ہوگئی اور برات آئی اور لگنا بہی بندھ گیا تو مہاراجہ صاحب
رکمنی کو لے اوڑنے کی تو یہہ کرم کر بیٹھے مگر آخر کو مطعونی خلائق کا خیال کیا اور اوسکو صاف جواب دیا اور فرمایا
کہ جو کوئی پہلوان تمہارے لائق ہو اوسکے گھر جا بیٹھو مین کچھہ تم سے محبت نہین رکھتا القصہ بات سی تو یہہ کہہ بیٹھی
لیکن دل کسکا لا دین جو سپرد دین ع نہ صبر در دل عاشق نہ آب در غربال ✤ حیران ہی کہ وہ نازنین برگشتہ

کو رسنے لیا گرپہر جو دل لوٹ پوٹ ہوا تو مضطر ہو کر گہر کو لوٹ آئی اور یہہ مضمون بزبانہ لائی کہ امروز بصورت برہمن سیاہ بمنزل ما رسید من تعظیم او نمودم و پرستش فراوان کردم و آداب مہمانداری بجا آوردم و در خانہ جای برای خواب او مہیا ساختم گفتم ہر چہ تمنای تو باشد بران عمل نمایم بدین نہج او را در خانہ فرود آوردم و درین منزل فعل فاحش از غفلت انجام شد دران او ہ نگناہ زن ہست نہ گناہ و اندر نہ گناہ من اتہی مختصر آذرمی دیکہو کہ گہیشر جی باوجود ظہور فعل فاحش کے بسبب جذبہ عشق عورت کے کیسی برات تینوں کی فرماتے ہیں اور ایک عورت کی محبت کے سبب مجرموں کو جرم سے بچاتے ہیں حالانکہ تینوں مجرم جرم کبیرہ کے ہیں گہیشر جی تو اس سبب سے کہ انہوں نے اپنی جورو کو اُس بدکردار کے پاس خود سُلایا اور آگ کو اور پرمیشور کو خود انہوں نے جمع فرمایا باینہمہ گہیشر جی کو دیکہئے کہ دونوں کا شعلہ ٹہہرا کر کیسے بری الذمہ اور بیگناہ بنتے ہیں بقول آنکہ بہُس میں چنگاری ڈال جمالو دور کہڑی اور وہ دونو صاف وصریح مجرم ہیں اور مجرم ہونے میں کیا شک وشبہ ہے مگر یان عورت کو اوپر بنا رونین ہنود کے جگہہ عذر کی باقی ہے کہ عورت کی بریت کیونکر اُس سے تو قصہ سو در سن برہمن اور دہرم کا کافی ہے کیونکہ اُس قصہ سے ثابت ہی کہ اگر برہمن ہنود کی عورت اُس سے مباشرت کا ارادہ کرے تو عورت اوسکی صدا طاعت سے قدم باہر نہ دہرے کہ موجب سعادت دارین مانند زوجہ سو در سن کی اوسکے حق میں ہی اور ظاہرا اسی بنا پر گوتم رکہیشر نے اپنے تئیں بہی اُس جرم سے بری سمجہا ہی مگر راجہ اندر صاحب کی کوئی وجہ بریت کی پیدا نہیں ہوتی سوا ہی ان حکایات کے اور بہت اس قسم کے واقعات ہیں کہان تک قصہ کشب جی اور دتی اور ادتی کا اوپر مذکور ہو چکا ہی اُس سے ظاہر ہے کہ عورت کی خاطر سے کشب جی نے کیا حرکت بیجا کی ہے **قولہ** محمد صلعم نے عدم ثبوت زنا ہی عورات کی تسلی فرمائی اور سورہ نور کی یہہ آیت بنائی انتہے لالہ جی تمکو شرم نہ آئی ہر گاہ کہ تمہاری ملت میں اصل زنا ہی میں کچہہ برائی نہیں تو تمکو ثبوت و عدم ثبوت زنا میں گفتگو کرنا کمال بے حیائی ہے راجہ کرشچندر نے صدہا گوپیون سے زنا کیا بلرام جی نے بہی اور بہین کو بیوں سے حرامکاری کی برہسپت نے اپنے اوستاد کی زوجہ سے اور چاند نے برہسپت کی زوجہ سے سورج دیوتا نے کنتی اپنی نواسی سے مہادیوجی نے رکہیشرون کی جورؤن سے اندر نے اپنے پیر و مرشد کی اور گوتم کی جورو سے بشن جی نے برندا سے فعل شنیع کیا پانچون پانڈو دروپدی سے مدت العمر خلاف حکم شرع کے سرگرم مجامعت اور مباشرت رہے اور چونکہ صفحہ ۵۴ اور ۵۶ کتاب تحفۃ الاسلام میں آپنے اقرار کیا ہی کہ یہہ مجامعت اونکی خلاف حکم شریعت تہی اور یہہ بہی آپنے اوسی کتاب میں اقرار کیا ہے کہ جو جماع کہ خلاف حکم شرع ہو وہ زنا ہے پس وے پانچون اور چہٹی دروپدی تہے مدت العمر مرتکب ناکاری کے رہے اور اونکا تدارک تو درکنار وہی سب بڑے مہاپُرش اور اوتار اور اخیار شمار میں آتے ہیں علے الخصوص دروپدی جی تو ہر گی بہگتنی کہلاتی ہیں جب باوجود ثبوت زنا کے آپکی ملت میں کچہہ تدارک اسکا نہیں بلکہ مرتکبان زنا کے آپکے پیشواؤں میں گنے جاتے ہیں تو کہاں ضرورت آپکی ہی کہ ثبوت اور عدم ثبوت

زنا کے باب مین کبھی حرف زبان پر لاتے ہین **قولہ** حاصل آیت یہہ ہی کہ اگر کوئی شخص عورت محصنہ کو مشغول زنا دیکھے تو خاموش ہو جاوی یا چار گواہ لاوی انتہی آپ پر خدا کا قہر اور لعنت ہو ایک سطر بیشتر جو ترجمہ آیت کا لکھتے ہین اوسکے برخلاف اپنی ہی زبان سی کہتے ہین ہر چند کہ ترجمہ آیت کا بسبب بے شعوری اور نے علمی کے آپ سی صحیح نہو سکا پہر بھی جو ترجمہ ناقص آپ نے خود کیا ہی اُس سے بھی تکذیب آپکے قول کی ثابت ہی دیکھو ترجمہ آیت مین آپ لکھتے ہین کہ جو لوگ عورات محصنہ کو زانیہ بتلائین یہان برخلاف اوسکے کہتے ہین کہ عورت محصنہ کو مشغول زنا دیکھے حالانکہ دونو معنو نمین زمین آسمان کا فرق ہی سیتا جی کو اجودھیا کے لوگون نے زانیہ بتایا مگر اون سے کچھہ عصمت مین اونکی فرق نہ آیا اگر اونکو وہ مشغول زنا دیکھہ پاتے تو پہر آئینہ معاملہ برعکس ہو جاتا اگر آپکے نزدیک مفہوم دونو لفظونکا ایک ہے تو سیتا جی کی عصمت سے ہاتہہ اوٹہائی اور اگر دونون کے مفہوم مین تفاوت عظیم جانتے ہو تو بسر انصاف آئی اور اپنی دغا بازی پر اعتراف فرمائیو اب سُنیے حاصل آیت یہہ ہی کہ جو لوگ عورات محصنات پر الزام زنا کا لگاتے ہین اونپر واجب ہے کہ چار گواہ واسطے اپنے قول کے تصدیق کے سناوین اگر چار گواہ ہون سی وہ اپنے قول کی تصدیق نہ پہنچاوین تو اونپر حد قذف جاری کرنی چاہئے یعنے ۸۰ کوڑے ماریجاوین اور اونکی شہادت کبھی قبول نہ کیجاوے اور یہہ حکم عین حکمت کاملہ ہی کیونکہ اگر خوف تدارک کا نہو گا تو ہر فاسق فاجر افترا برپا کریگا اور محصنات پر الزام زنا کا دہریگا اور مفسدہ عظیم برپا ہو ویگا البتہ جن لوگونکی ملت مین زناکاری جائز ہے اور اکثر اوقات باعث ازدیاد منزلت اور موجب حسن عاقبت قرار پاتی ہے اور زانیہ مورد تحسین اور آفرین کی ہوتی ہے جسطرح پر کہ زوجہ سودرسن اور دروپدی کے حالات سی عیان ہے بلکہ جو لوگ کہ کبھی حرف انکار وزنا زبان پر لائی وہ مستوجب عقوبت اور نفرین قرار پائی جیسا کہ اجودھیا کے شیو پوران

ترجمہ منشی شنکر دیال ہو خاطر لفظم

رکہیشر ایک جا خلوت نشین سمجھے
گئے لینے کو ارباب پرستش
زنون کے پاس بیٹا بانہ پوچھے
ہزارون نے شراب وصل کی نوش
ہوئی غواص دریاے قلق مین
نہ رغبت ہو کسی زہرہ جبین پر
مگر اُس لنگ نے آفت مچائی
حقیقت کی سری برہما نے اظہار
بنی مہمان شیو سنکر تمہارے

بیان کرتے ہین یون سوت نکو ذات
سر کیلاش پر مسکن گزین سمجھے
ہوا شیو کے ولیکن جوش مستی
کہ جیسی شمع پر پروانہ پوچھے
بیابان سی رکہیشر ہو کے آئے
دعا یون کی سدا شیو کے حق مین
اوسی دم لنگ شنکر گر پڑا صاف
قیامت دیوتون کے سر پر آئی
سری برہما نے فرمایا کہ یہہ بات
ہوئی خود رونق افزا گہر تمہارے

ستو یہہ اتفاق حسن کی بات
غرض اکدن وہ ارباب پرستش
جو نہی آما دہ عشرت پرستی
ہوئین غائب ہزارون ہوش مد ہوش
شگفتہ غنچہ سب پژمردہ پائے
کہ لنگ شب گرے کٹ کر زمین پر
جدا قالب سی ہو کر گر پڑا صاف
رکہیون نے زراغم سی ہو کی ناچار
بڑی تم سی حماقت کی ہوئی بات
قدم دہو دہو کے چرنامرت لیتے

جگہہ شنبہو کو سنگاسن پہ دیجے
غرض سب رکہہ مونہہ مفتر دعا ت
نہین خود صورت ار گہنہ بہوانی
پرستش سب بنے کی آنکہونسی سرسے
کرین سب لنگ پوجا باد لشاد

عورتین مین تمنے اونکے پوجا کی
ڈالی کہینچکر چاہی شفاعت
ہوا وہ مستقل لنگ آخر کار
زمین پر آسمان سے پہول برسے
اِسی سے حاصل ارام ہو گا

جہالت کی حماقت کی غفلت کی
ہوا گوری کو جوش مہر مامتا
ہوئی خلقت تمی عشرت سے سرشار
کیا پہر یون مہا شو جی نے ارشاد
پس مردن بخیر انجام ہو گا

حاصل کلام یہہ کہ جب ملت ہنود مین زنا معیوب نہین بلکہ جن لوگون نے مرتکبین زنا کو بددعا دی اور نفرین کی اونپر آفت عظیم آئی اور برہما نے اونکو ملامت فرمائی اور آلہ زنا کی طاعت اور عبادت باعث نجات آخرت قرار پائی پس بے شک اونکے نزدیک قذف اور تہمت زنا کی کسیطرح مذموم اور معیوب نہین یہی باعث ہی کہ لا الہ اندر آیت کریمہ پر کہ عین حکمت ہے اپنے اصول اور فروع کے لحاظ سے طعن فرماتے ہین اور ہیا ہو بہا سکند پوران کاشی کہنڈ مین مرقوم ہے کہ جب عورات ہنود کی سن بلوغ کو پونہچتے ہین اور اونکی فرج پر بال نکلتے ہین اور اونکی چہاتیان نوکین نکالتی ہین تو دیوتا اور گندہرپ درجہ بدرجہ اونکے ساتھہ معاشرت فرماتے ہین پس ظاہر ہوا کہ ہنود کی عورتون مین کوئی ایسی نہین کہ تختہ مشق دیوتون اور گندہرپون کی نہین اور کوئی ایسی نہین کہ اوسپر اطلاق زانیہ کا نہو سکے جب یہہ حال ہے تو اونکو تہمت کی شناعت کا کیا خیال ہے ؎ عبث ہے رندون کے حق مین ملامت ای ناصح + جو غرق بحر ہین شبنم کا اونکو ڈر کیا ہے ؛ **قولہ** اور شہادت قبول نکیجاویگی جبتک گواہ یون نہ کہین کہ ہمنے زید کو فلانے وقت فلانے جگہہ ہندہ سے زنا کرتا ہوا اسطرح پر دیکہا جیسے سرمہ دانی مین سلائی اتہے یہہ جواب فرماتے ہین کہ شہادت قبول نکیجاویگی یہہ آپکی جہالت ہی حکم یہہ ہے کہ حد زنا عاید نہوگی جبتک گواہ ایسی تصریح سے بیان نکرینگے آپ نے ازراہ جہل مرکب کے قبول شہادت اور وجوب حد کو ایک سمجہا حالانکہ دونون مین بہت فرق ہے اگر حاکم کے نزدیک ملامست وغیرہ حرکات نامشروع ثابت ہونگی تو اوسکو تعزیر دینے کا اختیار ہے مگر حد زنا لازم نہین آتی اور یہہ امر بر آئینہ تمامتر معقول ہے کیونکہ حد زنا حقیقت زنا پر واجب ہوتی ہے اور زنا ملامست وغیرہ دواعی مجامعت کا نام نہین ہے پس جبتک زنا نہ ثابت ہو گا حد کیونکر جاری ہو سکتی ہے اور زنا متحقق نہین ہوتا جبتک کہ کیفیت میل فی المکحل کی پائی نہین جاتی اور شرط چار گواہون کی بہی مبنی اوپر حکمت کاملہ کے ہے اغلب ہے کہ زنا زانی اور مزنیہ پر یعنی دونو پر عاید ہوتی ہے اور غالباً دو آدمیون کا ایک جریمہ مین ایک حرکت کی سبب جان سے مارا جانا لازم آتا ہے پس جبتک کہ نصاب شہادت ہر ایک جان کے ہار یجانے کیواسطے کامل نہو جاوے یعنی چار گواہ کی شہادت کامل نہووے مقتضای احتیاط نہین ہے کہ دو جانین ایک جریمہ مین اس سے کمتر نصاب شہادت پر قتل کیجاوین ۔ اور بیشتر صاحبان عقل نے ایسے معاملات مین کہ جنمین ایک فعل دو فریق پر موثر ہوتا ہے اونمین نصاب

شہادت چار گواہ سے کم تجویز نہین کی دیکھو قانون نمبر دہم سنہ ۱۸۳۲ء کو کہ ارباب کونسل نے معاملات تقسیم میراث مین
باہمی شرکا کے گذرنا شہادت چار گواہونکا ضروری سمجہا ہے اور اوس سے کمتر کو معتبر نہین ٹھہرایا غرضکہ جسقدر قیود
اور شروط جاری کرنے حد زنا مین ہماری شریعت مین مرعی ہین سب مبنی اوپر کمال حکمت کے ہین اگر جہلا اوسکو نہ سمجہین تو
جہلا انکی جہالت ہے ؎ گر نہ بیند بروز شپرہ چشم ۞ چشمۂ آفتاب را چہ گناہ ۞ راست مینی ہزار چشم چنان ۞
کور بہتر کہ آفتاب سیاہ ۞ قولہ بہ بحث تحفۃ الاسلام کے باب دوم مین مع اسناد تفصیلوار مذکور ہوا ہے سے
بھی سوط الجبار اور سیف القہار سے آپکی خبر لے لی ہے اب آپ یہان کیا حرکت مذبوحی کرتے ہین ہمنے سیف القہار
مین خوب ثابت کردیا ہے کہ ہنود مین اکثر اشخاص مرتکب زنا کے ہوئے اور باوجود ثبوت زنا کے کسی نے اونسے کچہہ بہا
بلکہ اکثر اونمین سے داخل پیشوایان ہنود ہوئے ہان ایکمرتبہ مہادیو جی نے ارادہ تعزیر چندرمان دیوتا کا فرمایا
تہا جسوقت کہ اوسنے تارا زوجہ پیرو مرشد سے زنا کیا تہا چونکہ جناب برہما صاحب خود ایسی بلا مین مبتلا تھے کہ سرسوتی
دیونون کے اپنی بیٹی سرستی کے ساتہہ مشغول رہے اس سبب سے ہمیشہ ملجا اور ماواے زانیون اور بدکارون کے
رہتے تھے لہذا چندرمان کی سفارش پر آمادہ ہوئے اور مہادیو جی کے ہاتھہ سے اوسکو بچا دیا اور چونکہ مہادیو جی
خود بھی اس بدکرداری مین ملوث تہے کہ رکہیشرون کی جورون سے اونہون نے بکمال بیحیائی فعل بد کیا تہا کیا ہوا
کہ از راہ ظاہرداری کے حوصلہ تعزیر دینے چندرمان کا کیا تہا جب سفارش برہما جی کی موافق مرضی باطنی اون
تک پہنچی تو تعزیر دینے سے باز رہے اسیطور پر انرودہ پوتے سری کرشن جی کے بعلت زنا کے ساتہہ اوکہا کے ماخوذ
ہوئے اور اوکہا کے باپ نے اس جرم مین انکو قید کیا اور یہہ خبر کرشن جی کو پہنچی تو اس زانی فاسق کی حمایت پر
مستعد ہوکر بہ ارادہ پرخاشجوئی کی اور بعد مقاتلۂ عظیم کے اوسکو مع اوکہا مزینہ کے اپنے گہر لائے اور گہر لاکر اون
دونونکا نکاح کردیا الغرض اس قسم کی اور حکایات بہت ہین کہ لکہنا اونکا موجب تطویل کتاب ہے پہر با اینہمہ
حمایت اور عنایت وپناہ دہی زانیون کے لالہ جی کو شرم نہین آتی کہ فرماتے ہین کہ بہرکیف حضرت نے زانیون
پر عنایت فرماکر یہہ حدیث فرمائی ۔ دس ہزار برس مہاراجہ رام چندر جی نے سلطنت کی مدت دراز تک کرشن جی
فرمانروا رہے اس جرم کا کوئی مجرم بہی اونکی عہد حکومت مین کسی قسم کی سزا سے سزایاب نہوا اگر کوئی سزایاب ہوا ہو
تو لالہ جی اوسکو کسی کتاب معتبر سے ثابت کر دکہاوین بہلا مہاراجہ سری کرشن چندر جی تو خود ایسی آفت مین گرفتار
تھے مہادیو ہی نہین اونکا تو سب خاندان مرد و عورت اس مرض کی بیمار تھے اگر وہ ایسے فاسق فاجرون کے
حمایتی ہوئے تھے تو کچہہ تعجب تہا اور راجہ ہای نامدار جو گذرے ہین اور اونکا انصاف و عدل زبان زد ہنود
رہے اونپر کیا بلا آئی تہی کہ اونکے عہد مین بہی کوئی اس قسم کا مجرم سزایاب نہوا دیکہئے راجہ دیوداس
کے عہد یعنی ست جگ مین کسقدر کثرت زنا اور فحش الفواحش کی ہوئی کہ باپ بیٹی سے اور بیٹا ماں سے

اور بیحیائی بہن سے مرتکب زنا ہوا یہانتک کہ خود راجہ دیو داس کی عورتون اور بیٹون مین یہہ حرکات شائع ہوئین
اور بیا ہی ۵۰ کاشی کہنڈ اسکند پوران ملاحظہ کیجئے اوسمین بصراحت لکہا ہی کہ زنان شوہر را گذاشتہ با ہر کہ دل
راغب می شد می پیوستند و ہمان قسم مردان نیز بعمل می آوردند بلکہ بسیار زنان و دختران محل خاص راجہ ہمان نہج
پرداختند انتہی عہد پرسرام مین سب چہترانیان برہمنون سے زنا کراتی تہین اور اونسے اولاد حاصل ہوتی تہی آد
پرب مہابہارت کا دیکہئے اوسمین لکہا ہی در ایام گذشتہ در عالم چہتری نماند زنان چہتریان بعد طہارت از حیض
غسل کردہ پیش برہمنان می آمدند و برہمنان با ایشان صحبت میداشتند و آنہارا فرزندان پیدا میشدند ہمچنان
بار دیگر از برہمنان چہتری پیدا شدند انتہی مختصراً غرضکہ کوئی دور ادوار سابقہ مین ایسا نہین گذرا کہ جسمین ایسی فحش اور
اور ایسی بیحیائی ہنود مین شائع اور ذائع نہوئی ہو اور حد و تو یکطرف کبہی تعزیر کا حکم بہی نافذ نہوا باوجودیکہ شاستر
کی رو سے سزا زنا کی کچہہ ایسی سخت نہین چنانچہ باب ۹ اشلوک ۲۳۵ و اشلوک ۲۳۷ منو شاستر سے واضح ہوتا ہی
کہ پوجاری کا قتل اور شراب پینا اور پوجاری کا سونا چرانا اور عورت کا اپنی حقیقی باپ یا دہرم کے باپ سے زنا
کرانا یہہ سب جرم ایک قسم سے اجل ہین اور ایک ہی سزا ان سبکے لئی مقرر ہی اور وہ سزا اول تو یہہ بیان کی گئی
ہی کہ پیشانی پر داغ دینا اور جلاوطن کرنا اور انسانون کی صحبت سے بالکل خارج کرنا بشرطیکہ اوس جرم کا کفارہ
نہ دیا جاوی جو پیشانی پر داغ دینے کے عوضمین ایک بڑا جرمانہ دینا پڑتا ہی اور یہہ سزا ہر فرقہ کے ساتہہ متعلق
ہی مگر بعد اسکی یہہ ہدایت کی گئی ہی کہ اگر پوجاری مجرم ہو اور کفارہ ادا ہونا قرار پاوی تو اوسط جرمانہ ادا
کریگا اور اپنی مال و متاع اور کنبہ سے محروم نکیا جاویگا اور باب ۸ اشلوک ۳۷۶ و ۳۸۲ لغایت ۳۸۵
ظاہر ہوتا ہی کہ زنا کی پانسو درعایت ۵۰۰۰ سے ہزار پنون تک جرمانہ کی سزا ہی فصل ا جلد سوم مہابہارت
مین مرقوم ہی کہ اگر برہمن زنا کند او را سزا ندہند یا اخراج نماید و اگر دہقان زنا کند ازوی جرمانہ گیرد کہ این تنبیہ در
دنیا و آخرت او را پاک میسازد انتہی سوای اسکی اور بہی اقوال مختلف بلحاظ حیثیت عورت کے پائی جاتی ہین
مگر سب سراسر خلاف عقل کے ہین اور اس قسم کی پریشان گوئیون سے واضح ہی کہ بید مین کچہہ زنا پر سزا تجویز نہین
کی گئی اگر لالہ جی کوئی بید کی ایسی سرتی جسمین زنا پر کچہہ سزا بیان کی گئی ہو یاد رکہتی ہون تو بحوالہ سیف
انگیند کے تحریر فرماوین جب لالہ جی کے دین ملت کا یہہ حال ہی تو کمال بے شرمی اونکی ہی کہ اپنی گہر سے تو
بالکل بے خبر ہین باہر والون پر اعتراض کرتے ہین **قولہ** اسطرح حضرت نے مسلمانون کو کوشش کے ساتہہ
سمجہایا کہ اگر تم سے زنا سرزد ہووے تو ظاہر نکرو بلکہ مخفی رکہو انتہی لالہ جی نے ازراہ جہل مرکب در حمق
ہندوانہ کے دو امر دن جداگانہ کو ملا کر خلط مبحث کر دیا ہی حالانکہ ان دونون مین تفاوت عظیم ہی امر
اول یہہ کہ مجرم کو اقرار کرنے سے منع کر دیا جاوے دوسرا یہہ کہ اور لوگون کو مجرم کی ترغیب سے اوپر اقرار کر

جرم کے مسموع فرمایا جاوے دعوی لالہ جی بابت امر اول کے ہے نہ بابت امر ثانی کے جو لوگ کہ آئین سیاست اور
قوانین سلطنت سے واقف ہین امر ثانی کو مذموم سمجھتے ہین اور مجرمونکو علے العموم اور بالخصوص ایسے مجرمون کو جو
مرتکب ایسے جرائم کے ہوئے ہون کہ جنپر حدود و قصاص لازم آتا ہے ترغیب دیکر اونسے اقرار کرانے کو اچھا نہین
سمجھتے برخلاف اسکے کہ اگر کوئی شخص اپنی خوشی سے بلا ترغیب اور تحریص اقرار جرم کا کرے تو اوسکو معیوب
نہین سمجھتے لیکن چونکہ ہنود حسب طبع پر اور امور معقول سے جاہل محض ہین آئین و قوانین سیاست و سلطنت سے
بھی آگاہ نہین یہی وجہ ہے کہ لالہ اندرمن جو بڑے واقف بید و شاستر کے ہین وہ دونو امرونمین جو کچھ فرق ہے
اوسکو سمجھ نہین سکتے اب ہم متوجہ ہوتے ہین اسطرف کہ جس حدیث سے اونہون نے استدلال کیا ہے آیا اس سے
مدعی لالہ جی کا ثابت ہوتا ہے یا امر دوم جسکی ہمنے اوپر تشریح کی ترجیح ہوتا ہے لالہ جی اپنے دعوی پر یہہ دلیل
لائے ہین کہ ماعز بن مالک نے ہزال نامی ایک شخص کی کنیز سے زنا کیا اور اوسکے مالک سے اقرار کیا انتہی
لالہ جی سے ترجمہ حدیث کا نہوسکا اور بہت الفاظ حدیث کا ترجمہ ازراہ بددیانتی کے چھوڑ گئے ہم اون کو
بالفاظہ نقل کرتے ہین — عن یزید بن نعیم بن ہزال عن ابیہ قال کان ماعز بن مالک یتیما فی حجر ابی فاصاب
جاریۃ من الحی فقال لہ ابی ائت رسول اللہ صلعم فاخبرہ بما صنعت لعلہ یستغفر لک وانما یرید بذلک رجاء
ان یکون لہ مخرجا روایت ہے یزید بن نعیم بن ہزال سے کہ وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہین کہ تھا ماعز
بن مالک یتیم بیچ پناہ اور پرورش میرے باپ کے پس پوچھا وہ ایک کنیزک قوم پر پس اوس سے میرے
باپ نے کہا کہ جا تو پیغمبر خدا صلعم کے پاس اور خبر کر انکو اسکی جو تو نے کیا ہے شاید کہ تیرے حق مین استغفار
کرین اور جز این نیست کہ وہ ارادہ کرتا تھا اسی امید دا بہی اسکی کہ ہو واسکی واسطے کچھ بچاو ہو جاوے الخ
پس ظاہر ہوا کہ ترجمہ لالہ جی کا سراسر غلط ہے اور علاوہ بر غلط کاری خیانت بھی لالہ جی کی واضح ہے کہ
ترجمہ ان الفاظ کا بالکل چھوڑ دیا جنسے یہہ امر ثابت ہوتا ہے کہ ہزال نے ماعز کو ترغیب دی اور آمادہ
کیا اسپر کہ وہ اپنے جرم کا اقرار کرے پیغمبر صلعم کے سامنے حالانکہ یہہ امر مناسب نہ تہا کیونکہ جب معاملہ ایسا قضا
مین پہونچیگا تو ہر آئینہ درحالت ثبوت حکم اجرا حد کا نافذ ہوگا چنانچہ حدیث ابو داؤد و نسائی مین وارد
ہے فما بلغنی من الحد فقد وجب یعنی مجھہ تک معاملہ حد کی نوبت پہونچیگی تو ہر آئینہ حد واجب ہوگی اور چونکہ
ہزال نے ماعز کو ترغیب دیکر اوسکو آمادہ اوپر اقرار جرم کے کیا تھا اس سبب جناب رسالت مآب صلعم
نے ہزال سے فرمایا کہ لو سترتہ بثوبک کان خیرا لک قال ابن المنکدر ان ہزالا امر ماعزا ان یاتی
النبی صلعم فیخبرہ رواہ ابو داؤد یعنی اگر چھپاتا تو اوسکو اپنے پردہ مین تو ہر آئینہ بہتر ہوتا تیرے
حق مین ابن منکدر کہتے ہین کہ ہزال نے ماعز کو حکم کیا تھا اسکا کہ وہ پیغمبر صلعم کے پاس جاکر اپنی

کی ضروری انتہے اور چونکہ حدیث سابق سے ظاہر ہوا ہے کہ ماعز ایک یتیم تھا کہ ہزال نے اسکو پرورش کیا تھا و
اونکی پناہ مین تھا امتثال اونکی حکم کا بنظر اخلاق واجب اوسپر ضروری تہا لہذا ہزال کو مناسب تہا کہ اوسکو
ایسے اقرار پر امر فرماتے اونکی حق مین جو کچھہ جناب رسالت مآب صلعم نے فرمایا عین منشاء قواعد
قوانین نصفت و آئین سیاست تہا پس جو لالہ جی بسبب عدم وقوف کے اوپر قواعد جہانداری و قوانین اجرای
حدود و قصاص کے اس معاملہ مین حرف زن ہین یہہ اونکا جہل مرکب ہی اور حمق مندوانہ ہی حاصل کلام یہہ ہے
کہ اس حدیث سے امر اول جسکی بابت لالہ جی مدعی ہین ہرگز ثابت نہین بلکہ امر ثانی کہ جو عین مطابق قواعد
عدالت اور سیاست کے ہی واضح ہے جہابہارت کے سانت پرب مین مرقوم ہے کہ اگر گناہی از دوست
بوقوع آید کہ موجب ایذا و ضرر ہی و دہست باشد پس آن دوست را باید کہ دران تحمل نماید و اگر از برادر و
خدمتگار و زن گناہی بوقوع آید و آن ہنوز ظاہر نشدہ باشد باید کہ دران باب اضطرابی نماید اور سیاسی
جہالم کا شبی کہنڈ اسکند پران مین ہی کہ چند سخن لایق نہفتن است کہ با کسی بر زبان نیارد یکی نام پیر و مرشد کہ مرشد
تلقین کردہ و اگر کسی را زر بیار دادہ و غیبت کسی نمودہ و جماع کہ کردہ و عیوب خانہ خود و عمر و دولت خویش و
عشقبازی و گناہی کہ مخفی بعمل آمدہ و بزرگی و صفائی و پاکی و تعریف خود و احوال مقروضی و خرید و فروخت تجارت
و دختر خود بہ شخصی کہ دادہ باشد نام او بر زبان نیارد درون این امور موجب فواید عظیم است انتہی دیکہی کہ مضمون
کلام سید الانام علیہ الصلوۃ والسلام کا کسقدر اتباع کرتا ہے مگر کیا کیجئے کہ لالہ جی کو نہ عقل ہی نہ علم نہ اپنی ملت کی
کتابون کے مضامین پر خبر ہے محض از راہ جہل مرکب یا از بو الہوسی کے آمادہ اعتراضات واہیہ کے اوپر
شریعت کاملہ کے جو عین حکمت سے ہوتے ہین قولہ الحاصل برتقدیرکہ یا غیر موافق تلقین حضرت کے کوئی دروغ بیان
لیتا مثلاً کہتا کہ مین نے اس عورت کا بوسہ لیا تو فوراً سزا ہی زنا سے نجات پاتا انتہی ہم لالہ صاحب سے
دریافت کرتے ہین کہ ایسی صورت مین کہ ایک شخص یہہ کہی کہ مین نے زنا کیا ہی اور جب حاکم اس سے بنظر تحقیق
وقوع زنا ہی واقعی کے استفسار کرے کہ مراد تیری اس لفظ سے کیا ہی آیا بوس و کنار ہی اور وہ یہہ جواب دے کہ ہان مراد
میری بوس و کنار ہی تو بموجب شاستر کے اوسپر سزا زنا کی واجب ہوتی ہے یا نہین اگر واجب ہوتی ہی تو
بسوال کتاب جواب دیجئے اور اگر نہین واجب ہوتی تو اپنی حماقت پر اقرار کیجئے پھر یہہ بہی فرمائیے کہ آپکے شاستر
کی رو سے اقرار مجنون کا اور سکران کا معتبر ہے یا نہین اگر معتبر ہی تو کمال حماقت آپکے شاسترون کی ہی کہ
حدود و قصاص مین کہ ضرر جان اور جسم ہی اسقدر بے احتیاطی جائز رکھی ہے کہ لحاظ فلات اور جنون کا
کچہہ نہین کیا اور بلا تامل حدود و قصاص کو اوپر اقرار مجنون اور سکرات کے جاری رکہا ہی اور اگر معتبر نہین
تو کیا وجہ ہی کہ تحقیق ان امور کی بروقت اقرار کے نکیا دہی پس آپنے جسقدر ہذیان سرائی یہان فرمائی ہے

سراسر حماقت آپکی ہے علاوہ بران ہم آپ سے استفسار کرتے ہین کہ ایسے ایسے جرائم کہ جنمین قصاص اور
اہلاک مجرم لازم آتا ہی اوسکے اقرار و نمین اورنیز اوسکے اثبات مین اور شہادات مین آپکے شاسترون مین
کچھ شرائط اور قواعد مقرر ہین یا نہین اگر مقرر ہین تو ذرا مہربانی فرماکر بحوالہ کتاب بیان فرمائیے اور جو
کچھ شرائط اور قواعد منضبط نہین ہین بلکہ منحصر اوپر صوابدید اور مصلحت برہمنون کے ہین تو ایسی بیہودہ
شاسترون سے ہاتھ اوٹھائیے علاوہ ان سب امور کے آپ جیسا چاہیے ویسا سمجھیے بہرحال اسقدر تو ہر آدمی
مسلم ہے کہ بوقت تکمیل شرائط ثبوت کے مجرم جرم زنا پر بشرط احصان سزا قتل کے شریعت غراء مین واجب
ہے آپ فرمائیے کہ آپکی ملت مین زنا کی کیا سزا ہے بجز اسکے کہ سر مونڈکر باہر نکالدیا جاوے چنانچہ مہابہارت
کے ساست پرب مین مرقوم ہی کہ برہما درین سوال حکم کردہ است کہ اگر از برہمن گناہ کبیرہ بظہور آید پادشاہ سر
او تراشیدہ از ملک خود اخراج نماید انتہی اور چونکہ زنا بہی گناہ کبیرہ ہے پس لامحالہ اسکی بہی سزا مطابق فرمان
برہماجی کے ہی اودہیای ۹۷ کاشی کہنڈ مین مرقوم ہے کہ از شنیدن این اودہیای گناہ زنا بزن مرشد دور
شود اور ادہیای ۶۷ مین اوسیکے مرقوم ہی کہ بغیر پرستش ترلوچن لنگ گناہ زنا بزن پیر و برہمن و مرشد محض از
یکدفعہ پرستش کردن انتہی اب آپ ہی دونون متون کے احکام پر غور فرماکر انصاف سے کہیے کہ برہماجی نے
زیادہ تر عنایت مجرم جرائم کبیرہ پر مبذول فرمائی ہی یا شریعت محمدیہ مین اونکے حال پر رعایت ہی اور جس
ملت مین جرائم کبیرہ کی ایسی سزای خفیف مقرر ہو اوس ملت کے آدمی کیا منہ لیکر اور کسی ملت و مذہب پر معترض
ہوسکتے ہین الا لوجہ لیس فیہ حیاء **قولہ** بہرکیف حضرت نے مردان زانی پر عنایت کرکے یہہ حدیث فرمائی
اور زنان زانیہ پر رعایت کرکے سورہ نور کی آیت بنائی انتہی لالہ جی آپکو شرم نہ آئی جب آپکی ملت مین یہہ
بات قرار پائی کہ اگر کوئی ہندو کسی برہمن کو اپنی جورو سے مشغول عیش و کامرانی دیکھہ پاوے تو کچھہ تعرض
نفرماوے بلکہ اوسکی تسلی اور تسکین کے لئے یہہ کلمات زبان پر لاوے کہ آپ بفراغت تمام اپنے کام مین مصروف
رہئے بندہ باہر کو جاتا ہی اور اس تواضع اور تسلی سے اجر عظیم پاتا ہی چنانچہ دہرم پرب مہابہارت مین
بعد تفصیل قصہ زوجہ سودرسن برہمن کے لکہا ہی کہ برہمن با زن سودرسن گفت کہ میخواہم کہ یکبار با تو
صحبت دارم زن منفعل گردید بعد از ان بخاطرش رسید کہ شوہرش گفتہ بود کہ ہرچہ از تو طلب بکند دریغ
نداری پس زن با آن برہمن گفت کہ خوش باشد کہ ہرچہ مراد تو باشد لیکن برہمن برخاست و دست آنعورت
گرفتہ اندرونخانہ بردو بر بالای چہپرکہٹ نشستند کہ شوہرش سودرسن بہمان زمان رسید و بخانہ رفتہ دید کہ
برہمن با زنش بر چہپرکہٹ نشستہ است سودرسن را اصلا آن صحبت بخاطر گران نیامد و آن برہمن گفت کہ ہرچہ
مراد شما باشد بکنید و زن را گفت کہ خدمت این مرد تقصیر مکن و گفت کہ من بیرون میروم تا شما بفراغت

صحبت وارتد انتہی مختصراً اور آگے اِس سی یہہ بھی مرقوم ہی کہ اِس تواضع اور خاطر داری کے سبب درسن
اور اوسکی جورو ہدا برہمچ علیا پر فائز ہوئی پیشتر ہم قصہ مہادیوا اور رکہیشرونکی جوروونکا شیوپوران سے
نقل کر چکے ہین کہ جب مہادیو جی نے رکہیشرونکی جورون سی زنا کیا تو رکہیشرون نے اونکو بددعا دی اور ہما
نے اُن رکہیشرون پر نہایت لعنت ملامت کی کہ مہادیو کا تمہاری عورتون سی زنا کرنا عین سعادت تمہاری
اور سرفرازی تمہاری عورتونکی تھی تمکو بددعا دینی ہرگز نہ چاہیئی تھی الغرض جب آپکی ملت مین یہہ حکم ہو اور
زنا کرانا جورون سی عین سعادت اور سرفرازی ہی پس آپکو شرم نہین آتی کہ از راہ بیحیائی کے اور روبہ
حرفرن ہوتے ہوے بھلے اپنے گہرکی تو خبر لو بعد اوسکی باہر والون کا دامن پکڑو ایک مرہہ ان قابل بیان ہے
کہ یہہ تاب اِس امر کی بحث مین تہا کہ باوجود فصاحت اور بلاغت کے اور خوبی عبارت کے قرآن مجید
کذب اور مبالغات نہ موہومہ سی خالی ہے لالہ جی نے اُس بحث سی تو کنارا کیا مگر محض بطور مشاغبہ کے امور
خارجہ از بحث کو درمیان مین لا کر پھر اسپر بھی اصول کچھہ بحث نہین کی فروع مسائل مین بحث کرنے لگی علاوہ
برین ایک مجنونانہ بڑ ہانکی اونکی تقریر نامربوط سے یہہ معلوم نہین ہوتا کہ آیا علل فرعیہ استفسار کرتے ہین یا علل
پر کچھہ الزام دہرتے ہین بتصریح رقم نہین فرماتے کہ یہہ امر خلاف عقل ہے یا نقل ہے بیشمار ہر کیفون سی کتابکو
طول دئی چلے جاتے ہین اگرچہ ایسی ایسی یاوہ سرائیان اونکی جو محض خلاف داب مناظرہ ہین لایق جواب کے
نہین لیکن ہم بہی اونکی سب قسم کے مغالطات اور جہالات کی قطع اور ردع کیواسطی سیف القہار و سوط الجبار
کو لئی ہوئی اونکی پیچہے ہین کہانتک بذریعہ مشاغبہ کے اپنی تئین بچاوینگی **قوله** غرض حضرت آنکہ جبتک
دیکھنی والا گواہ تلاش کرے زانی اور زانیہ اپنی راہ لین اور باداش سے محفوظ رہین انتہی اگرچہ غرض
شارع کی جو کچھہ ہی وہ عنقریب بیان کیجاویگی لیکن اگر کسی شخص کی یہی غرض ہو جو لالہ جی نے لکھی ہی تو
اسقدر بھی اُس سی ہزار درجہ بہتر ہے کہ لالہ جی ایسی حالت دیکھکر زانی اور زانیہ سی یہہ کہین کہ آپ بفراغت تمام
عیش مین مصروف رہئی بندہ باہر جاتا ہی جیسا کہ قصہ سودرسن اور مہادیوا اور عورات رکہیشرون سی ثابت
ہی اور حاضر لانے چار گواہ ہونکا جو حکم ہماری شریعت مین ہی وہ واسطی اثبات اور جاری کرنے کے ہی یعنی اگر کوئی
شخص ایسا معاملہ دیکھی اور قصد جاری کرانے حد کا اُن دونوں پر کرے اور دار القضا مین معاملہ پہنچاوے
تو اوسپر واجب ہے کہ اپنی دعوی کا ثبوت مطابق قاعدہ ممہدہ کے پیش کرے کیونکہ بغیر ثبوت کامل کے حاکم حکم
اجراء حدود کا نہین کر سکتا ہماری شریعت مین یہہ حکم نہین ہے کہ اگر کوئی ایسا معاملہ دیکھی تو ہنود کے
قواعد کے مطابق زانی اور زانیہ سی کچھہ تعرض نکرے اور اونکو تسلی اور دلاسا دیکر یہہ کہدی کہ آپ اپنی کام
مین مصروف رہئی بندہ باہر کو جاتا ہی بلکہ لازم ہی کہ اوسکی دفع مین کوشش کرے تا اُن اوسکو اجازت

قتل کرنے اور قایم کرنے حد کی باختیار خود نہیں ہے کہ ایسی اجازت موجب نسبات ذاتی عظیم کی ہے اب ہم لالہ صاحب
یہہ استفسار کرتے ہین کہ اونکی بید و غیرہ مین ایسی واقعات مین کیا قاعدہ اور حکم معین ہے آیا یہہ قاعدہ قرار پایا ہی کہ
خود اوسی وقت بدون حکم حاکم کے حد جاری کردی یا واسطی جاری کرانے حد کے رجوع بطرف حاکم عدالت کرکے
شق اول تو سراسر نامعقول اور باعث ہزاران ہزار فتنہ و فساد کی ہی یہی وجہ ہی کہ کسی ملت اور مذہب اور
کسی آئین عدالت مین قایم کرنا حدود و قصاص بلکہ تعزیرات کا بھی محول او پر اوس شخص کے جسکے حق مین جنایت
واقع ہوئی ہی نہین کیا گیا ہی بلکہ جمیع ملل اور جمیع قوانین اہل عقل مین اس امر کا بہت اہتمام کیا گیا ہی کہ حاکم
خود متکفل اقامت حدود و قصاص اور تعزیرات کا رہے اور دوسرا اونکو نہ حوالہ کیے اور غور کیجیے کہ اگر
اس خاص معاملہ مین اقامت حد کو اوس شخص پر محول کیا جاوے کہ جسکے حق مین جنایت واقع ہوئی تو لازم آتا ہی
کہ سب جنایات اور قصاصات اور تعزیرات مین بھی یہی قاعدہ قایم کیا جاوی اور جب ایسا ہوگا تو ہزاروں ہزار
فساد برپا ہونگے اور امن و امان بالکل مملکت سے اوٹھ جاویگا اور سلطنت سلطان کی محض بیکار ٹھہریگی
پس ایسے قانون کو کہ محض قانون جہل ہے کوئی عاقل پسند نکریگا اور ہرچند کہ ایسا قانون محض مبنی اوپر
جہل کے اور سراسر خلاف عقل کے ہی پھر بھی ہم یہہ کہتے ہین کہ لالہ جی بلا حجت اور قوانین عقلیہ سے قطع نظر
کرکے اپنی ہی آئین جہالت آگین بیدیہ شمر اور دفتر ابتر شاستر سے اس قاعدہ کو ثابت کرین الغرض بتقریر
ماسبق سے شق اول تو محض باطل ٹھہری اب رہی شق دوم یعنی یہہ کہ حدود و قصاص کو اوپر اہل جنایت
کے مفوض نکرکے خود حاکم متکفل اونکا رہے تو ہم کہتے ہین کہ جب یہہ معاملہ دار القضا مین پہنچے تو ایا قاضی
پر واجب ہی کہ مطابق قواعد عدالت و نصفت کے دعوی کو ثابت پہنچاکر حکم اقامت حد کا نافذ کری یا بدون
ثبوت کے بمجرد دعوی دعویدار کے حکم اجرای حد یا قتل مدعا علیہ کا صادر فرماوی شق دوم تو ہر آئینہ باطل
اور ظلم صریح ہی گو کہ ازراہ جہل کے لالہ جی یا اونکے بید و شاستر اوسکو پسند کرین مگر صاحبان عقل کبھی ایسی مظلمہ
کو جائز نکہین گے رہی صورت اول سو وہ عین ہماری شریعت برحق کا حکم ہی کہ بدون ثبوت کے شہادت
معتمدین سے حکم اجرای حد کا نہین ہو سکتا اب رہی یہہ بات کہ جب کسی شخص نے اپنی عورت محصنہ پر ایسا
الزام لگایا اور دار القضا مین اس معاملہ کو پہنچایا اور کوئی گواہ اس معاملہ کا نہین تو ظاہر ہے کہ یہہ الزام
نسبت کئی امر کے موثر ہی اول نسبت ناموس اور عفت عورت کے دوم نسبت صحت نسب ولد کے جو اوس کی بطن
سے متولد ہوگا تیسرے نسبت اجرای حد زنا کے اوپر عورت کے اور حد قذف کے اوپر مرد کے یعنی اگر وہ دعوی
محض افترا ہی تو مرد بسبب افترا کے مستوجب حد قذف ہی اور مولود ہر آئینہ صحیح النسب منسوب بطرف زوج کی ہی
اور اگر وہ دعوی ثابت اور صحیح ہی تو عورت سزاوار حد زنا کی ہے اور نسب مولود کے زوج سے منتفی ہی اور اگر دعوی

مشتبہ ہی تو کوئی اور حکم اِس خصوص مین جاری ہونا واجب ہے اور ہرگاہ کہ یہہ مخاصمہ درمیان زن و شوہی کے
اِس قسم کا ہے کہ اوسکی ثبوت کیواسطے گواہ نہین ہین اور حکم قطعی اوسکی بطلان اور کذب اور افترا کا بھی
بالجزم نہین ہوسکتا پس شارع نے ازروی حکمت کاملہ کے اوسکے فیصلہ کا طریق اونہین کے مقاسمہ پر اسطور پر
ٹہرایا کہ اول مرد چار مرتبہ یہہ کہی کہ مین گواہی دیتا ہون بخدا کہ مین سچا ہون اور پانچوین مرتبہ یہہ کہی کہ
لعنت خدا کی ہووی مجہپر اگر مین جہوٹا ہون پس حکم اِس لعان کا یہہ ہے کہ حد قذف مرد سے ساقط ہوجاویگی
اور باہم زن و مرد کے تفریق کردیجاویگی اور پہر عورت کو حکم دیا جاوے گا کہ وہ چار مرتبہ یہہ کہی کہ مین گواہی
دیتی ہون بخدا کہ یہہ مرد جہوٹا ہے اور پانچوین مرتبہ یہہ کہی کہ خدا کا غضب ہووے مجہپر اگر مرد سچا ہووی اگر
عورت اِس لعان سے انکار کرے تو بقول شافعیؒ مستوجب حد کی ہی اور بقول ابو حنیفہ لایق حبس کے ہی اور اگر
اوسنے بھی یہہ لعان کیا تو سزا سے بری کردیجاویگی اور بچہ جو پیدا ہوگا وہ منسوب بطرف عورت کے ہوگا
اور نسب اوسکا مرد سے منفی ہوگا جب یہہ امر واضح ہوا تو اب ہم لالہ جی سے استفسار کرتے ہین کہ اونکو اس
طریق فیصلہ پر کیا اعتراض ہی آیا ایسی مخاصمہ مین کوئی صورت فیصلہ کی اِس سے بہتر اونکی بیدون اور شاستر و نمین
مرقوم ہی اگر کچہہ ہووی تو لالہ جی بحوالہ بید اور شاستر کے اوسکی تشریح فرماوین ورنہ جو کچہہ اونہون نے اسباب مین
لکہا ہی سب ہذیان سرائی ہی مگر ہان لالہ جی کو گنجایش اِس امر کی ہی کہ مطابق اپنے اصول اور کتب معتبرہ کے
یہہ فرماوین کہ ایسی مخاصمہ مین بسبب لحاظ شناعت اونہین تین امرون کے جو اوپر مذکور ہوئی ضرورت حکم
کی واقع ہوتی تھی اور وہ تینون امر مطابق اصول ہنود داخل شنایع نہین کیونکہ جب اونکی ملت مین یہہ ٹہرا ہے
کہ اگر مرد اپنی عورت کو ساتہہ کسی مرد کے مصروف عیش و کامرانی دیکہہ پاوی تو مرد کو لازم ہی کہ اونکی عیش و
نشاط مین خلل نہ پونہچاوی بلکہ اونکی تسلی کرکے خود باہر چلاجاوے علاوہ بران ادہیای چہلم سکند پوران کاشی
کہنڈ مین مرقوم ہے کہ دختریکہ از حرام حمل گیرد بعد انداختن حمل پاک می شود انتہی اِس سے ظاہر ہوتا ہی کہ غایت
الامر یہہ ہے کہ خبث اُس فعل کا تا وقت وضع حمل موثر ہوگا بعد وضع حمل کے بموجب حکم پوران مذکور کے پاک و
صاف ہوجاویگی پس کچہہ ضرورت جاری کرنے کسی حکم کی نسبت سزای قذف تہمت کی جو متفرع امر اول پر
ہی نہین اسلیے کہ سزا اوپر الزام لگانے کسی امر شنیع کے متفرع ہی اور ہرگاہ کہ اصول ہنود پر صحبت ساتہہ
اغیار کے امر شنیع نہین تو نسبت کرنا اوسکا کسی عورت کیطرف بطریق اولی کچہہ مذموم نہین یا افترانی کی نسبت
جب ملت ہنود مین یہہ امر قرار پایا ہے کہ اگر عورت اپنی ہوشیاری سے کسی غیر کے نطفہ سے بچہ جنے تو وہ
بچہ بہی شوہر کا ہی ہوتا ہے اور بیٹا اوسکا کہلاتا ہے اور میراث پاتا ہی چنانچہ ادہیای گیارہوین سکندا
پوران کاشی کہنڈ مین مرقوم ہی کہ فرزند ہفت قسم است قسم ششم آنکہ زوجہ خود نطفہ از برہمن گرفتہ پیدا کند

انہی اس قسم کے ہیچ بر ہی بڑ ہوا کار ہنود مین گذری ہین جس طور پر ارجن اور بہیم لپران راجہ پانڈو کو نسبت اُن دونوں کے شرایط عمل نیوگ بہی نہین پائی جاتین کیونکہ حسب تصریح لالہ اندرمن کے جو انہون نے تحفۃ الاسلام مین فرمائی ہی جب ایکمرتبہ اس عمل سے لڑکا پیدا ہو جاوے تو پہر عمل نیوگ جائز نہین اور چونکہ کنتی کے پیشتر ان دونو سے جد ہشتر اور کرن پیدا ہو چکے تہی اور بقید حیات تہی پس شرایط جواز عمل نیوگ کی بہی یہان پائی نگئین علاوہ بران اور بہت نقایص اسکے موجود ہین غرضکہ یہہ مخاصمہ نسبت امر دوم کے بہی ملت ہنود مین کچھ موثر نہین ہو سکتا رہا امر سوم سو انکی ملت مین عورت زانیہ مستوجب کسی سزا کی نہین دیہیا ۱۵ اسکند پوران کاشی کہنڈ دیکہو کہ تارا زوجہ برہسپت نے چاند سی زنا کرایا اور بدہ اُس سی متولد ہوا اور برہما جی کے سامنی اپنی زنا کرانے اور ولد الزنا ہونے بدہ کا اقرار کیا مگر برہما جی نے بابتہ کچھ تعرض نفرمایا بلکہ اُس ولد الزنا کا منہ چومکر اُسکا نام بدہ رکہا علے ہذا القیاس صدہا گوپیون نے کشن جی اور بلرام جی سے زنا کرایا مگر کوئی نام سزا کا بہی زبان پر نلایا پس ہرگاہ کہ یہہ امر متحقق ہوا کہ ملت ہنود مین بجرم زنا کرانیکے عورت پر حد واجب نہین تو نسبت امر ثالث کے بہی یہہ مخاصمہ کچھہ موثر نہ ٹہیرا اور جب تینون امر کچھہ تاثیر اس مخاصمہ کی نہوئی تو بالبداہتہ لازم آیا کہ ایسی مخاصمہ مین ملت ہنود مین کچھہ حکم دینا ضرور نہین ظاہر ایہی وجہ ہے کہ لالہ اندرمن معاملہ لعان کو بطور طعن کے بلحاظ اصول اور قواعد اپنی ملت کے معرض بیان مین لائی ہین مگر یہہ نسمجہے کہ اصول و قواعد انکی ملت کے جو مبنی بر کمال بے حیائی اور بیعقلی کے ہین مخصوص بساتہ ہنود کے ہین سوای انکے اور ملت والے ایسی ایسی بیحیائیان کب جائز رکہہ سکتی ہین اب ہم افترا پردازیون لالہ جی کی نشہ یم کرتے ہین جو انہون نے نقل عبارت کتب اسلامیہ مین کی ہین **قولہ** ممکن نہین کہ چار گواہ بہم پونہچا دی انتہی لالہ نے حیا نشان دیکر یہہ مضمون تفسیر حسینی مین کہان ہی صدہا نسخے تفسیر حسینی کے مطبوعہ اور قلمی موجود ہین اُنمین نشان بہی اس مضمون کا نہین ہی پس اوسکو شرم نہین آتی کہ اپنی طرف سی عبارتین بنا بنا کر کتب اسلامیہ کیطرف منسوب کرتا ہی **قولہ** روایت ابوہریرہ مین ہی الخ ہم اول روایت ابی ہریرہ کو بالفاظہا صحیح مسلم سی لکہتی ہین تا کہ غلطی لالہ جی کے ترجمہ کی ظاہر ہو وہی عن ابی ہریرۃ قال قال سعد بن عبادۃ لو وجدت مع اہلی رجلا لم امسہ حتی آتی باربعۃ شہداء قال قال رسول اللہ صلعم نعم قال کلا والذی بعثک بالحق ان کنت لاعاجلہ بالسیف قبل ذلک الحدیث روایت ہی ابوہریرہ سے کہ کہا اُنہون نے کہ کہا سعد بن عبادہ نے کہ اگر پاؤن مین اپنی اہل کے ساتہہ کسی آدمی کو تو کیا نہ قتل کرون اسکو جبتک کہ نہ لاؤن چار گواہ کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلعم نے ہان کہا سعد نے حق ہی قسم ہی اُس ذات کی کہ جسنے بہیجا ہی تجکو برحق تحقیق مین اس شان پر تہا کہ عجلت کرون اوسپر ساتہہ تلوار کے قبل اس سی یعنی آپکا فرمانا برحق ہے

اور قبل اس حکم کے ببری یہہ شان تہی کہ مین ایسی حالت مین بارشوالنی بین عجلت کردن مخفی نرہی کہ لعض ترجمو نے ترجمہ معنی کلا مین غلطی کی ہے اور اوسکو حرف ردع سمجہتے ہین حالانکہ معنی ردع بلحاظ حال متکلم اور تقریر تصدیق لعنت ہرگز صحیح نہین ہو سکتی کیونکہ جس حال مین مخاطب نبی صلعم ہین اور سعد بن عبادہ جلیل القدر صحابی اور نہایت صاحب ادب اور صاحب اخلاق ہین چنانچہ اسی کلام مین بہت اعتقاد اور ادب کے ساتھہ فرماتے ہین والذی بعثک بالحق نبیئے بہت اچہی طرح اسکلام مین بہی تصدیق نبوت نبی صلعم کی اور اپنے اعتقاد کے تقریر کرتے ہین پس کب ہو سکتا ہی کہ بجواب کلام نبی علیہ السلام کے کلمہ ردع کا کہ حاصل اوسکا تنبیہ اور زجر ہی زبان پر لاوین اسلئے بر آئینہ معنی کلا کے اسمقام پر حقا ہین جس طور پر کہ کلام الہی مین آئی ہین کلا لئن لم ینتہ الایہ **قولہ** حضرت نے جوابدیا کہ حکم الہی اسیطرح ہے الخ آپ نے یہہ کس عبارت کا ترجمہ کیا حدیث کے الفاظ ہمنے تمہارے اوپر لکہے ہین اوسمین کونسا لفظ ہی کہ جسکے یہہ معنی ہین کہ حکم الہی اسیطرح پر ہے اس سی ظاہر ہوا کہ آپکو کچہہ استعداد فہم لغت عرب کی نہین ہی **قولہ** سعد بولا یون نہین خدا کی قسم الخ ترجمہ کلا کا یون نہین عموماً غلط ہی خصوصاً اسمقام مین توکسیطرح بلحاظ سیاق عبارت اور حال متکلم صحیح نہین ہوسکتا چنانچہ اوپر ہم تشریح کر چکے پہر آپنے خدا کی قسم کس لفظ کا ترجمہ کیا ایسی الفاظ حدیث کا ترجمہ مطلقا نہو سکا **قولہ** اوسکا تلوار سے علاج کردن الخ جناب لالہ اندرمن صاحب آپ نے تو خراغ نحو قن نحو مین تالیف فرمائی ہی بڑی تعجب کی بات ہی کہ اعاجلہ کا ترجمہ آپ یہہ لکہتے ہین کہ علاج کردن لالہ جی لعجلت کچہہ علاج دماغ کا کیجئے ظاہرا آپکے حواس مین خلل آگیا ہی اکو اگر کچہہ مواد لغات مین دخل ہوتا اور بوی علم نحو بہی آپکے دماغ تک پہنچی ہوتی تو ایسی غلطی فاش نکرتے آپکو ترتیب ق ع ل کی بہی تمیز نہین کہ آپنے ع ج ل کو ع ل ج سمجہا اب بہی اگر سمجہوگے اور غیرت رکہتی ہوگے تو منہ سامنے نکروگے اور دعوی عربی دانی سے باز آوگے ورنہ بیشرمی کا دامن بہت وسیع ہی ؂ ای شغال بلے جمال نہ ہنر ٭ ہیچ بر خود ظن طاؤسی مبر ٭ **قولہ** پہلی اجتماع گواہ سے الخ کہین تو خدا سی ڈرا کرو اور کچہہ شرم کیا کرو قبل ذلک کے کیا یہہ معنی ہین کہ پہلے اجتماع گواہ سے مگر تم بہی لاچار ہو جہل مرکب اور شیطان کے پنجہ مین گرفتار ہو عقل نہین رکہتے علم نہین رکہتے جہل وحمق مین مبتلا ہوا اور باینہمہ عیوب اہل اسلام سی مناظرہ کی ہوس مین پڑے ہوے ؂ ناز را روئی بباید ہمچو ورد ٭ چون نداری گرد بدخوئی مگرد ٭ زشت باشد روی نازیبا و ناز ٭ سخت آید چشم نابینا و درد ٭ **قولہ** صحیح بخاری مین ابن عباس سی مروی ہی الخ جیسطرح اجل الزمن اندرمن نے حدیث سابق کا ترجمہ غلط کیا ہے حدیث بخاری کا بہی ترجمہ سراسر غلط لکہا ہی اسلئے ہم حدیث بخاری سی بالفاظہا لکہتے ہین اور بعد تحریر الفاظ حدیث قولاً تشریح جہالات اندرمن کی کرینگے ان ہلال بن امیۃ قذف امراتہ عند النبی صلعم بشریک بن سحماء

فقال النبی صلعم البینة او حد فی ظہرک فقال یا رسول الله صلعم اذا رای احدنا علی امراته رجلا ینطلق یلتمس البینة فجعل النبی صلعم یقول البینة والا حد فی ظہرک فقال ہلال والذی بعثک بالحق انی لصادق فلینزلن الله ما یبری ظہری من الحد فنزل جبریل وانزل علیه والذین یرمون ازواجہم فقرء حتی بلغ ان کان من الصادقین فانصرف النبی صلعم فارسل الیہا فجاء ہلال فشہد والنبی صلعم یقول ان الله یعلم ان احدکما کاذب فہل منکما تائب ثم قامت فشہدت فلما کانت عند الخامسة وقفوہا و قالوا انہا موجبة قال ابن عباس فتلکات ونکصت حتی ظننا انہا ترجع ثم قالت لا افضح قومی سائر الیوم فمضت وقال النبی صلعم ابصروہا فان جاءت به اکحل العینین سابغ الالیتین خدلج الساقین فہو لشریک بن سحماء فجاءت به کذالک فقال النبی صلعم لولا ما مضی من کتاب الله لکان لی ولہا شان انتہی **قوله** ہلال بن امیة نے شریک بن سحما کو اپنی عورت سے زنا کرتا ہوا دیکھکر محمد صلعم کو اطلاع دی انتہی سراسر خلاف حدیث کے یہہ ترجمہ ہے حدیث کی الفاظ مین ایک لفظ بھی اسپر دلالت نہین کرتا کہ واقع مین اوسنے دیکھا تھا اسلئے کہ الفاظ حدیث یہہ ہین ان ہلال بن امیة قذف امراته عند النبی صلعم بشریک بن سحماء الحدیث یعنی ہلال بن امیة نے الزام لگایا اپنی عورت پر پیغمبر صلعم کے سامنے ساتھہ شریک بن سحماء کے اور ان الفاظ سے یہہ بات نہین پائی جاتی کہ آیا اسنے دیکھا تھا یا تہمت لگائی تھی پس لالہ جی نے جو دونو احتمالون سے ایک احتمال کو بالجزم قائم کرکے اپنے توہم کے موافق عبارت لکھی اور اوسکو ترجمہ حدیث کا ٹھہرایا اونکی جہالت ہے یا افترا کہ صریح **قوله** اونہون نے کہا کہ چار گواہ لا ورنہ تیری پشت پر ۸۰ کوڑے لگین گے الخ لالہ جی آپ نے یہہ کن لفظون کا ترجمہ کیا حدیث مین تو لفظ ثمانون یا جلدة یا سوطا جسکا ترجمہ ۸۰ کوڑے ہون مذکور نہین پہر آپ نے یہہ کیسا ترجمہ کیا ہے اسمقام پر ہمکو صرف اظہار آپ کی جہالت اور کم استعدادی کا منظور ہے کہ آپ سے دو تین جملون کا بھی ترجمہ صحیح نہین ہو سکتا سنی سنائی باتین زبان پر لاتے ہو **قوله** اجتماع گواہ نہین الخ سراسر طبعزاد مضمون لالہ جی کا ہے اس مضمون کا کچھہ بھی تذکرہ حدیث مین نہین ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ لالہ جی نے صحیح بخاری دیکھی بھی نہین جو کچھہ کہین سے سن پائے ہین اوسکو ترجمہ حدیث کا سمجھے ہین **قوله** کہ حکم الہی اور شریعت نامتناہی ہے یہہ ہے الخ یہہ لالہ نے شک واہی ہے اولا تو کوئی لفظ حدیث مین ایسا ہرگز نہین کہ جسکا ترجمہ یہہ ہوتا ثانیا شریعت کو جو موصوف بہ نامتناہی کیا ہے سخت حماقت لالہ جی کی ہے یا وہ شریعت کو نہین جانتے کہ کسکو کہتے ہین یا ہنوز نامتناہی کے معنی اونکو معلوم نہین یا اسقدر عقل نہین رکھتے کہ اسبات کو سمجہین کہ اتصاف شریعت کا بعدم تناہی کے ساتھہ محال ہے اور طرہ سب پر یہہ ہے کہ اپنی حماقت اور جہالت کو منسوب بحکیم ربانی کرتے ہین بیان مجکو ایک حکایت شاہ و باز اور نیچے آٹا دال نیچے ہو اسلکی یاد آئی

مثنوی سی نقل کرتا ہون ؎ علم آن باز یست گوارشہ گر بخت ٭ سوی آن کپیر کو می آرد بخت ٭ تاکہ تماجی
پر داد لادراٗ ٭ دید آن باز خوش دخوش زا درا ٭ پایکش بست و پر خش کوتاہ کرد ٭ ناخنش برید و قوتش کاہ کرد
گفت نا اہلان نکردند بسازٗ ٭ پر فزود از حد و ناخن شد دراز ٭ مہر جاہل را چنان دان ای رفیق ٭ کجرود جاہل
ہمیشہ در طریق ٭ **قولہ** پس اونمین سی ہر واحد پر واجب ہے کہ چار بار گواہی دی الخ لالہ جی آپ نے اسی قابلیت پر
دعوی کیا ہی کہ ہمکو خوبی عبارت قرآن کی کچہہ معلوم نہین ہوتی آپ تو قرآن کی ایک آیت کا ترجمہ بھی صحیح نہین کرسکتی
آپکو لغات عرب سی کچہہ بھی واقفیت نہین جہالت آپکی اس سی ثابت ہی کہ آپ ترجمہ فشہادۃ احدہم اربع شہادات
کا یہہ کرتے ہین کہ اونمین سی ہر واحد پہ واجب ہی بہلا کہان احدہم کہان ہر واحد آپ نے کرشن جی کی نصیحت
نہ مانکر عبث خامہ فرسائی اور ہذیان سرائی فرمائی اور ہماری تضیع اوقات کرائی اسی حیثیت پر کتاب چراغ نحو
فن نحو مین تالیف فرمائی ہی آپکو شرم نہ آئی **قولہ** اور عورت کے ذمہ سی حد زنا دفع ہوتی ہی الخ اب جہل
مرکب لالہ جی کا حد سی گذر ااور اونکی حماقت کا کچہہ ٹہکانا نہ رہا یدرء عنہا العذاب کا یہہ ترجمہ کرتے ہین کہ عورت
کے ذمہ سی اسطور پر حد زنا ساقط ہوتی ہے الخ یہان لفظ حد زنا کہان ہی کیا لالہ جی آپکے ذہن مین عذاب
اور حد زنا دونو مترادف ہین اگر آپ ایسا سمجہی ہین تو آپ سخت جاہل ہین کہ آپکو مشہور لغات عرب کے معانی پر بہی
علم نہین پس محض بوالہوسی اور بوالفضولی آپکی ہی کہ اوپر ترجمہ کرنے آیات قرآن کے مستعد ہوئی ہین آپ نے
اپنی برت اور اپنی لیاقت اور اپنی استعداد پر خیال کرکے نصیحت پر کرشن جی کے عمل فرمایا ہوتا اور نون تیل بیچ
کہایا ہوتا آپکو مناسب تہا کہ حدود علم کلام مین قدم دہرتے اور اپنی تئین رسوا کرتے ؏ کار لوزینہ نیست گاجر بیچے
**قولہ** حاصل آیت یہہ ہی کہ اگر مرد اپنی زوجہ کو غیر سے ہم صحبت دیکہہ لے اور چار شخص کی گواہی سی ثابت
نکر سکے اور عورت چار بار اقرار نکرے تو حکم الہی یہہ ہی کہ مرد چار بار شہادت دی الخ یہہ بہی جہل مرکب یا افترا
لالہ جی کا ہی اونکو شرم نہین آتی کہ آپ ہی نے ترجمہ آیت کا اسطور پر کیا ہی کہ جو لوگ اپنی جوروُن کو زنا تہمت لگاتے
ہین اور اپنی جان کے سوا گواہی نہین لاتے پس اونہین سی ہر واحد پر واجب ہی الخ اور اس سی ظاہر ہے
کہ حکم ملاعنہ اسپر مبنی ہی کہ زوج زوجہ کی زنا کرنے کا اظہار کرے نہ اسپر کہ زوج زوجہ کو غیر سے ہم صحبت
دیکہہ لے کیونکہ اگر زوج نے ایسا معاملہ دیکہا اور دار القضا مین اظہار نکیا تو اوسپر ملاعنہ واجب نہین اور
اگر اوسنے یہہ معاملہ نہین دیکہا اور محض از راہ تہمت کے ایسا اظہار کیا تو ہر آئینہ ملاعنہ واجب ہی اسصورت مین
جو لالہ جی نے حکم ملاعنہ کو مبنی اوپر دیکہنے اس معاملہ کے کرکے اوسکو حاصل آیت قرار دیا ہی سراسر جہالت
ہے یا افترا پردازی مگر یان ایسی صورت نہین کہ کوئی ہندو اپنی عورت کو کسی برہمن سی مشغول عیش دیکہا مگر اپنی
بیاہی تو برہما جی کا البتہ یہہ حکم ہی کہ کچہہ حرف زبان پر نلاوے بلکہ باہر چلا جاوے اور اونکی تسلی فرماوے کہ بندہ

باہر جاتا ہو آپ بفراغت تمام عیش و کامرانی مین مصروف رہیگی۔ پھر یہہ جو لالہ جی لکھتے ہین کہ عورت چار بار اقرار
کرے الخ تعشیہ چار بار کی اسمعاملہ مین جہالت لالہ جی کی ہی چار مرتبہ اقرار کرنا واسطے ثبوت حد زنا کے واجب ہے
سقوط حد قذف ملاعنہ کیواسطی کچھہ شرط چار بار کی نہین اگر عورت نے ایکمرتبہ بھی اقرار کر دیا تو حد قذف مرد سے
ساقط ہو جاویگی اور ملاعنہ نکرایا جاویگا لالہ جی پر لعنت خدا کی ہے کہ جس چیز سے جاہل محض ہین اوسمین دخل کرکے
رسوا اور ذلیل ہوتے ہین قولہ ہرگیف بروقت نزول اس آیت کے الخ لالہ جی لفظ ہرگیف یہان کیسا بولے
ہو حدیث مین تو ایسا لفظ نہین جسکا ترجمہ ہرگیف ہو اور مقام بھی ہرگیف کا نہین پس یہہ بھی ایکی ایک جہالت
ہے کہ الفاظ مہملات سے کتاب کو طول دیا ہی قولہ پس عورت نے بشکل شریک بچہ جنا اوسوقت محمد صلعم نے فرمایا کہ کیا
کرون حکم شریعت اسیطرح ہی ورنہ بخوبی عورت کو سزا دیجاتی یہہ بھی افترا لالہ مفتری کا ہی حدیث مین نہار نہ یہہ لفظ نہین
کہ جسکا کیا کرون ترجمہ ہو وہی لالہ کذاب بیحیا نے اپنی طرف سے یہہ لفظ بنایا ہی بلکہ الفاظ حدیث یہہ ہین لولا
ما مضی من کتاب اللہ لکان لی ولہا شان یعنی اگر نہوتی وہ چیز جو قائم ہوئی خدا کی کتاب سے تو میری اور اوسکی کچھہ اور
شان ہوتی مراد یہہ ہی کہ اگر کتاب اللہ کہ جسمین اعتبار قیافہ اور مظنہ کا احکام شرعیہ مین نہین کیا گیا اور مقتضای
حجج و دلایل پر عمل کرنے کا حکم نافذ ہی نہوتے تو مین بھی ظن و تخمین اور قیافہ پر عمل کرکے کچھہ اور طرح پر اسمعاملہ مین
حکم دیتا حاصل یہہ ہی کہ حاکم کو نہین چاہیئے کہ مظنہ اور وہم و گمان بلادلیل کے عمل کرے اور چونکہ قیافہ محض
مظنہ ہی کچھہ حجت قطعی نہین پس اوسکی بنا پر حکم قطعی نافذ کرنا نہین چاہیئے قولہ حاصل آنکہ محمد صلعم نے بذریعہ آیت
مذکور کے یہہ مسئلہ جاری کیا کہ اگر کوئی اپنی عورت کو الخ پھر لالہ یاوہ سرا نے اسی تقریر کا اعادہ کیا جو سطر دوم
اسی صفحہ مین لکھی تھی سو جواب اوسکا بیشتر مذکور ہو چکا ہی ہمکو ضرورت تکرار کی نہین قولہ اور اگر زوجہ گواہی نہ دے
تو اوسپر اصلا حد زنا عاید نہو وے انتہی ہم اوپر لکھہ چکے ہین کہ ایسی حالت مین بقول شافعی ؒ حد زنا اور بقول
ابو حنیفہ ؒ سزای حبس عورت پر واجب ہی پس جو کچھہ لالہ جی نے یہان لکھا ہی بربنای قول شافعی ؒ محض افترا ہی اور
بربنای قول ابو حنیفہ ؒ کچھہ مفید بحق لالہ جی کے نہین ہی کیونکہ اگرچہ حد واجب نہین مگر اور قسم کی تعزیر اور سزا واجب
ہوئی قولہ اور اگر دونون گواہی دین اور سوگند کھا دین تو زن خاوند کے درمیان صرف تفریق کافی ہی انتہی
یہہ بھی لالہ کذاب مفتری کا افترا ہی صرف تفریق ہی نہین بلکہ نفی نسب مولود بھی واجب ہی جیسا کہ بلال بن امیہ
ہی کے معاملہ مین واقع ہوا چنانچہ بتصریح تمام حدیث ابی داؤد مین مروی ہی نفرق رسول اللہ صلعم بینہما وقضے
ان لا یدعی ولدہا لاب ولا ترمی ولا یرمی ولدہا ومن رماہا او رمی ولدہا فعلیہ الحد الحدیث یعنی تفریق کر دی رسول
اللہ صلعم نے ان دونو مرد و عورت مین اور حکم دیا کہ نہ نسبت کیا جاوے بچہ اوسکا طرف باپ کی اور نہ تہمت کیجاوے
عورت اور نہ اوسکا بچہ اور جسنے متہم کیا اوسکو یا اوسکے بچہ کو اوسپر حد واجب ہی قولہ برتقدیریکہ عورت حاملہ

ہووے تو دیکھا جاوے کہ بچہ کسکی صورت جنی اگر بصورت زانی جنی تو عورت کو لئی سزا نہین مگر وہ بچہ دنیا مین ولدالزنا ہے اور آخرت مین جنت سے نے نصیب ہے جیساکہ روایت مشکوۃ سے ظاہر ہے انتہی یہہ جو لالہ جی فرماتے ہین کہ عورت کے لئی سزا نہین بوجہ اسکی ہم اوپر بیان کر چکے ہین کہ ظن و توہمات کو احکام شرعیہ مین کچھہ دخل نہین اور اس قسم کے مظنات و توہمات موجب ثبوت حدود و بلکہ موجب ثبوت تعزیرات بہی نہین ہو سکتی اور یہہ جو فرماتے ہین کہ بچہ دنیا مین ولدالزنا اور آخرت مین جنت سے نے نصیب ہے یہہ اونکا افترا ہے اور اس سے زیادہ افترا پردازی اونکی یہہ ہے کہ کہتے ہین کہ جیساکہ روایت مشکوۃ سے ظاہر ہے مشکوۃ مین اصلا یہہ نہین کہ بچہ ولدالزنا اور جنت سے نے نصیب ہے اصل یہہ ہے کہ جب لالہ جی مناظرہ مین از بس مغلوب اور دست پاچہ ہوئی پس بقول آنکہ مرتا کیا نکرتا افترا پردازی کو اپنا پشت و پناہ سمجہا ہے مگر یہہ افترا پردازیان اونکی ہلاک کرنے پر زیادہ تر معین ہوئی اور اونکو مع اونکی سات پشت کے جہنم مین لیجلین ہم اوپر بروایت ابوداؤد ثابت کر چکے ہین کہ جناب رسالت صلعم نے صاف حکم نافذ فرمایا کہ لا ترمی ولدہا یعنی بچہ متہم نہین پس یہہ کہنا لالہ مفتری کا کہ بچہ ولدالزنا ہے سراسر افترا بمقتضای جبلی قوم ہے چونکہ اسمقام پر لالہ جی تذکرہ اولاد زنا کا لائی پس طرۃ اللباب ہم مختصر اونکی شاستر معتبرہ کے احکام اس باب مین لکھتے ہین باب مشکوۃ ۹ ۵ الغایت ۱۶۱ و ۱۶۷ الغایت ۱۰۰ الجموعہ منوجی ملاحظہ طلب ہے اس سے واضح ہے کہ منجملہ اقسام بیٹون کی ایک بیٹا اس قسم کا ہے کہ شوہر کے مدت تک گہر سے باہر رہنی کی حالت مین کسی نامعلوم باپ کے نطفہ سے پیدا ہوا ہو اور ایک قسم کا بیٹا وہ بھی ہے جو اوسکی بیبی کے پیٹ مین زمانہ شادی مین تھا اور اس شخص کو خبر نہ تہی اور انہین قسمون مین وہ بیٹا بھی داخل ہوتا ہے جو کسی شخص کے بیٹی کا حرامی بیٹا ایسی شخص کے نطفہ سے ہو جس سے وہ آخر کار شادی کر لی یا ایسی عورت منکوحہ کا بیٹا جسنی اپنی خاوند کو چہوڑ دیا ہو یا ایسا بیٹا جو کسی بیوہ سے پیدا ہوا ہو اور اپنا لیا گیا ہو اور سکند پوران کاشی کنڈ مین ایک قسم بیٹے کی یہہ بھی لکہی ہے کہ زوجہ خود برہمن کے نطفہ سے بچہ جنی ظاہرا انہین بیحیائیونکی بنا پر جو اونکی ملت مین پائی جاتی ہے لالہ جی مسئلہ لعان پر معترض ہوئے ہین مگر دلین نہین شرماتے کہ ایسی ایسی بیحیائیون اور نلے شرمیونکو تو جائز ٹھہراتے ہین اور مسئلہ لعان پر طعن فرماتے ہین **قولہ** تعجب ہے حضرت کی دانائی اور رسائی سے کہ بلال بن امیہ کی عورت کا بچہ بسبب عدم مشابہت پدر کے ولدالزنا ٹھہرایا انتہی لالہ نے ایمان یہان بہی خیانت جبلی کو کام مین لایا جناب رسالت مآب صلعم نے اس بچہ کو کب ولدالزنا ٹھہرایا بلکہ صاف حکم نافذ فرمایا کہ لا ترمی ولا یرمی ولدہا چنانچہ بحث اوسکی مفصل اوپر گذر گئی **قولہ** زید بن حارثہ کی بیٹی اسامہ کے باب مین قیاس ہذا کو کارنفرمایا انتہی لالہ جی ظاہرا آپکے دماغ مین کچھہ خلل ہے حواس جمع کر کے بات کہئی حضرت صلعم نے نہ قرائن مولود کے حق مین قیافہ اور منطنہ کا اعتبار کیا نہ حق اسامہ بن زید مین قیافہ کو دخل دیا اور نہ کسی معاملہ مین ظن و تخمین کو کبہی حکم شرعی کا مدار ٹھہرایا چنانچہ مشکوۃ مین حدیث متفق علیہ ابوہریرہ سے مروی ہے

کہ عبارت اوسکی بالفاظہ نقل کی سوای اسکی باوجود خیانت لالہ جی کے جسقدر انہون نے لکھا ہی اُس سے کچھ امر ثابت نہین ہوتا کہ جناب رسالت مآب صلعم نے پیشتر حکم نفی نسب اسامہ کا زید سے دیا تھا اور بعد تصدیق قیافہ شناس کے حکم ثبوت نسبکا نافذ فرمایا پس جسقدر لالہ جی نے یہان خامہ فرسائی کی ہی سب ہذیان سرائی ہے

**قولہ** پیروان امام شافعی صریحا اقرار کرتے ہین کہ حضرت رسول اللہ صلعم نے قیافہ شناس کی تصدیق کی الخ
صاف و صریح افترا لالہ سبحانہ کا پیروان شافعیؒ پر ہے بغیر حوالہ کتاب مذہب شافعیؒ کے اور بغیر نقل کرنے عبارت کے ازراہ بدذاتی کے عموما اتہامات لکھدینی سخت سزائے ایمانی لالہ جی کی ہی اتباع امام شافعیؒ کی عموما قیافہ پر ہرگز عمل نہین کرتے جسطرح حنفیہ اوسپر اعتماد نہین کرتے البتہ جہان دو نطفون مین بسبب وطی جائز کے شبہ پڑی اور کوئی دلیل ترجیح کی قائم نہو دی اور بسبب عدم قیام دلیل کے امر مشکل ہو جاوے ایسے مقام پر شافعیؒ نے قیافہ پر عمل کرنیکا فتوی دیا ہی نووی جو اتباع شافعیؒ مین مجتہد فی المذہب ہین شرح مسلم مین لکھتے ہین واتفق القائلون بالقائف علی انہ انما یکون فیما اشکل من وطئین محترمین کالمشتری والبائع یطآن الجاریۃ المبیعۃ فی طہر قبل الاستبراء من الاول فتاتی بولد لستۃ اشہر فصاعدا من وطی الثانی ولدون اربع سنین من وطی الاول اور یہی اُس کتاب مین لکھتے ہین **قولہ** صلعم الولد للفراش دلیل علی ان الشبہ وحکم القافۃ انما یعتمد اذا لم یکن ہناک اقوی منہ کالفراش کما لم یحکم صلعم بالشبہ فی قصۃ المتلاعنین خلاصہ قول نووی یہہ ہی کہ قائلین بالقیافہ متفق ہین اسپر کہ اعتبار قیافہ کا اور کہین نہین مگر اوس صورت مین کہ مشکل پڑجاوی بسبب دو وطیون جائز کے جس طور پر جاریہ مبیعہ کے ساتہہ بائع نے وطی کیا ہو اور قبل از استبراء اوسکو اوسی طہر مین بیع کر دیا اور مشتری نے اوسی وطی کیا اوسی طہر مین اور بچہ پیدا ہوا ایسی مدت مین کہ دونو کے نطفہ سے اوسکے پیدا ہونیکا احتمال ہوا اور قول رسول اللہ صلعم الولد للفراش دلیل ہے کہ اعتماد مشابہت کا بحکم قیافہ شناسونکے نہین ہوگا مگر اوسی صورت مین کہ جب کوئی دلیل اُس سے قوی موجود نہو مانند فراش کی چنانچہ حکم نکیا رسول اللہ صلعم نے اوپر بنا مشابہت کے قصہ لعان کرنیوالونمین انتہی جب مطابق تصریح نووی کے کہ اکابر شافعیہ مین ہین مذہب شافعیؒ کا واضح ہو گیا پس لالہ جی نے جو عموما اعتبار قیافہ کو منسوب بطرف شافعیؒ کیا ہی سراسر افترا پردازی ہی

**قولہ** المختصر آیت مذکورہ سے واضح ہی کہ موہبات زانیہ پر خدا ورسول کی نہایت رعایت ہی اور غایت عنایت ہی الخ لالہ جی یہہ تو آپکی جہالت و ضلالت ہی رعایت و عنایت کیا معنی آیہ لعان مین تو تصریح لعنت و غضب کی ہی چنانچہ صاف یہہ الفاظ وارد ہین ان غضب اللہ علیہا ان کان من الصادقین مگر آپکو شرم نہین آتی کہ شاید حیا منہ ہماری سامنی کرکے یہہ فرماتے ہین گھر گھاٹ کو دیکھکر بات کیا کیجئی آپ نے جو کچھہ فرمایا حقیقۃ یہہ آپ کے گھر کا معاملہ ہی کہ برہمنون سے بغرض خاطر بلاتردد زنا کراتین اور کچھہ پرسو ہین دلیمین بلاتین اگر شوہر صاحب آجاوین اور دیکھہ پاوین تو ہرگز کچھہ مزاحمت نہہ پہنچاوین بلکہ یہہ کہکر باہر جاوین

کہ بندہ باہر جاتا ہے آپ بنانے کپڑے لیکے فرہرا اڑا دین اور اس خوش اعتقادی کے ساتھ زنا کرانے سے دونو
سعادت دارین حاصل فرما دین اور اگر کچھ بھی غیرت کا خیال دلمین لا دین تو اپنے تئین مورد نفرین برہما کا ٹھہرا وین
اور باتباع بید کی رچاؤن یعنی گوپیون کے لکر خوب ناچین گا دین تھئی تھئی مچا دین تالیان بجا دین ننگی ہوکر دام
لہگا مین نہا دین نظر باز دنکو خفیہ پیغام سلام بھیجکر بلا دین کہ کپڑے اونکے لیکر درختون پر چڑھ جا دین اور ہمہ تن
عریان اندام نہانی جبتک نہ دکھا دین کپڑے اونکو واپس نفرما دین ۲۲ ادہیاے بہاگوت دسوین اسکندہ مین جبکہ پریچہت راے
مین مرقوم ہیکہ ساری گوپیان لاج پھانس کو توڑکے ہاتھ جوڑکے کرشن چند مہاراج سے کہہ اوٹھین اور بنتی
کرتی ہیئین ہے موہن جی ہم تمہاری داسی ہین جو چاہو سو کرو تب راجہ کرشن چند مہاراج سبہگ سرگوت کنیا اونکا
نہار کے پریم اور پریت اونکی کی بس ہو گئے اور اونکے بستر دیدئے اور ایک ایک اکیلی اکیلی انکے کرشنچند مہاراج
کے پاس سے اپنے چیر لیگئین راجہ پریچہت سکھدیوجی سے پوچھتے ہین ہے مہاراج کرشن بہگوان کی تم نے لیلا برنن
کری دی تو پورن برہمنیت سے کرنیوالے ہین انکو یہ انیت کیسی بہائی سکھدیو کہتے ہین ہے راجا جو استری
ننگی جل مین جاتی ہے اوسکو بڑا پاپ ہوتا ہے اسکا پراچت کب دور ہوتا ہے جب آن پرس کے سنمکہہ آوے اس کارن
کرشنچند مہاراج نے ایسا اوپاؤ کیا انتہی بلفظہ یعنی سب گوپیان شرم وحیا کو توڑکے ہاتھ جوڑکے کرشن کے
سامنے آئین اور خوشامد کرکے کہنے لگین کہ موہن ہم تمہاری لونڈیان ہین جو چاہو سو کرو کرشن نے سبکا سب بدن
یعنی ایک ایک عضو اندام نوخیز گوپیونکا معاینہ فرماکر محبت و پیار مین آکر اونکے کپڑے دیدئے اور ایک ایک اکیلی
اکیلی کرشن کے پاس سے اپنے کپڑے لے گئین راجا پریچہت سکھدیو سے پوچھتے ہین کہ تمنے کرشن جی کا یہہ قصہ
بیان کیا وہ تو خدا نیک کام کرنیوالے ہین اونکو یہہ بدکاری کیسے آئی سکھدیو فرماتے ہین کہ اے راجا جو عورت
ننگی پانی مین جاتی ہے اوسپر بڑا گناہ عاید ہوتا ہے اور وہ گناہ اوسکا اوس وقت جاتا ہے جب وہ اجنبی مرد کے سامنے
آتی ہے اسلئے کرشن نے ایسا کام کیا انتہی۔ جناب لالہ اندرمن صاحب اپنی ملت کے اس حکم کو ملاحظہ کیجیو دیکھیو کہ
کسقدر نظرباز و فاحشہ عورتون کے فحش و بدکاری کی رعایت اور حمایت ہے اور کسقدر اونکے حال پر توجہ اور عنایت
ہے کہ جب فاحشہ بدکار ہندو ہونکو آشنا دنکو اپنا نظارہ کرانا اور اندام نہانی دکھانا منظور ہو تو ننگی ہوکر پانی مین جاوین
تاکہ بموجب حکم شریعت ہنود کے کیسے خزانہ کفارہ گناہ کے بہانہ اندام نہانی کے نظارہ کرا دین سو نظربازون
کی لالہ جی حمایت اسکو کہتے ہین کہ رعایت اسکو کہتے ہین عنایت اسکو کہتے ہین کہ دکھانا فرج کا یارون کو جب مین
طہارت ہے دیکھو بچشم غور دیکھین خوش ہدایت اسکو کہتے ہین ہو قولہ اگر سود گندہ سے اعتراض کرین تو اونپر حد زنا آوین
انتہی لالہ جی آپ تو بہت سرگرم دعوی عربی دانیکے ہین ذری غور سے فرمائیے کہ یہان انتقال یعنی اعراض کے کیا معنے
ہین ایسے ایسے کلمات خلاف محاورات اور خلاف لغت جو آپ اپنی اظہار قابلیت کیواسطے تحریر فرماتے ہین آپ پر اطفال

دلبستان خوب توقعہ اوڑاتے ہین اور آپکو محض ناواقف اور ہیچمدان ٹھہراتے ہین پہر یہہ جواب فرماتے ہین کہ حد زنا
عاید نہین ہوتی یہہ بہی آپکی دغابازی اور افترا پردازی ہے شافعیؒ کے نزدیک ہر آئینہ حد زنا لازم آتی ہے
اور ابوحنیفہ کے نزدیک اگرچہ حد زنا عاید نہین ہوتی مگر اونکے نزدیک سزاے حبس واجب ہی غرضکہ دونو مذہبون
مین ہر آئینہ سزا واجب ہے اب آپ فرمائیے کہ آپکی ملت مین ایسی حالتمین کیا سزا دیجاتی تھی بحوالہ بید و شاستر تعین
اوسکی کیجیے **قولہ** اگر سوگند و شہادت پر آمادہ ہو دین تو شوہر سے تفریق حاصل کرکے یار کے کنار مین جاسوین
اقول پہلے تو یہہ فرمائیے کہ یہان جو آپنے تفضیل کا استعمال فرمایا ہی آیا کچھ سمجھکر بولے ہو یا نے ہنگام لونچی
کی ہے یہہ مقام صیغہ متعدی کا نہین یہان تو صیغہ لازمی آنا چاہیئے مگر کیا کرو کہ عقل و علم سے معذور ہو اس سبب
سے مجبور ہو پہر غور فرمائیے کہ اگر واقع مین عورت بیگناہ ہی تو تہمت اتہام آپکا اوسپر لائق اسکی ہے کہ آپ پر
حد قذف واجب ہوا اور اگر وہ حقیقت مین بدکار ہی تو یہہ تفریق ہر آئینہ بمقتضاے حکمت ہی کہ ایک ساتھہ فراش
ہونا ایکعورت کا چند مردون سے مانند کنتی اور دروپدی وغیرہما کے عقلاً نہایت مذموم اور مستقبح ہی فصل
رابع دہرم مہابہارت دیکہو اوسمین لکہا ہی اگر زنے با شوہر نیک معاش نکند شوہر را لغر باید کہ آنرا بگذارد انتہے
باب ۹ شلوک ۷۰ لغایت ۹ مجموعہ منوجی دیکہو اونمین لکہا ہی کہ جو زوجہ اپنی گہر سے بلاسبب بارہ مہینے تک باہر رہے
اور اوسکی جانب سے غافل رہے اوسکو بالکل طلاق دیجاتی ہی انتہی پس اوپر بنای ہذیان سرای لالہ جی کے ہر شخص
کہہ سکتا ہی کہ برہما کی فاحشہ عورت پر کمال عنایت ہی اور زناکاری کی نہایت درجہ کی ہدایت ہی کہ جب اونکا دل عیاری سے
یاری جوڑنے اور شوہر سے عقد توڑنے پر راغب ہو تو خاوند سے نیک معاش نکرین یا بارہ مہینے تک آشنا کے گہر رہین
تاکہ بموجب حکم شاستر کے شوہر سے جدائی حاصل کرکے یار کے گہر مین جا پڑین اور اگر غور کرو تو یہہ بہی ایک ظاہر داری
ہی ورنہ جواز عمل نیوگ اور ازدواج ایکعورت کا ساتھ چند شوہر کے اور مزید اہتمام خاطرداری برہمنون کا واسطے
گرم بازاری زناکاری کے سامان کافی ہے **قولہ** شیخ عبدالحق نے مدارج النبوۃ مین لکہا ہی کہ اگر کوئی اپنی بیبی سے
غیر مرد کو مشغول زنا دیکہکر مار ڈالے تو حاکم کو چاہیئے کہ اوسکو قتل کرے مگر اوسوقت کہ چار گواہ نہ سناوے یا وارثان
مقتول سے اقرار نکرواوے انتہی لالہ جی آپ سے ترجمہ عبارت فارسی مدارج النبوہ کا بہی نہو سکا ہم کچھ اس امر سے کہ آیا یہہ
مضمون مدارج النبوۃ مین ہی یا نہین تعرض نہین کرتے استفسد آپسے استفسار کرتے ہین کہ مثلاً کوئی ہندو کسی ہین
یا اور کسی قوم کے مرد کو مار ڈالے اور جب وارثان مقتول دعوی قصاص کا کرین تو جواب مین یہہ کہے کہ اس مقتول کو
اپنی زوجہ سے مشغول دیکہکر مار ڈالا ہی تو آیا ہنود کے بید و شاستر مین ایسی حالتمین کیا حکم ہی کیا یہہ حکم ہی کہ مجرد
سننے جواب قاتل کے قاتل کو قصاص سے بری کر دیا جاویگا یا کچہہ ثبوت بہی اس جواب کا اوس سے لیا جاویگا اگر
شق اول مختار ہی تو سراسر جہالت اور خلاف راے عقلا روزگار ہی اور اگر شق ثانی ہی تو اعتراض کرنا شیخ عبدالحق پر

میں نادانی ہے ہان اوپر اصول موضوعہ ہنود کے ایک امر محل اعتراض ہے یعنی کلام شیخ عبدالحق سے پایا جاتا ہے کہ اگر قاتل گواہوں سے اپنا جواب ثابت پونچا دے یا وارثان مقتول سے اقرار کرا دے تو حاکم اوسکو قصاص سے بچا دے یہ البتہ بیجا امر خلاف اصول موضوعہ ہنود کے ہے کیونکہ اونکے اصول پر شوہر کو بمشاہدہ لیس یا غیر کے بھاگ پا لونا پہر آجانا اور زانی اور مزنیہ کی تسلی فرمانا واجب تھا نہ یہ کہ زانی کو مار ڈالنا یا کچھ کہہ منہ سے نکالنا چنانچہ قصہ دوسرے اور مہادیو جی سے واضح ہے پس بحالت تصدیق و تصحیح جواب قاتل کے بھی قاتل ہر آئینہ مرتکب قتل انسان کا برخلاف منشاے ضوابط شرعیہ ہنود کے ہوا اس سبب سے لازم آیا کہ قاتل سے قصاص لیا جاوے اور کسی حالت میں اوسکو بری نکیا جاوے اب تک کبھی گنگو مہاراجہ پیسرن اوتارا ہرمن لالہ اندرمن بھی کیسی لنبی کے دینی پڑی کس منہ سے شیخ عبدالحق پر اعتراض کیا تھا ذرہ بھی منہ تو سامنے کر دیہان تو آپکی تقریر کچھ عجب رنگ لائی اولٹی اوزار آپکے گلے میں آئی ہے دیکھی لیس تیری چالاکی آنکھیں تو ہم سے چھپا نملا ÷ **قولہ** روضۃ الاحباب مدارج النبوۃ میں منقول ہے الخ ہم اس امر میں کہ یہ ترتیب روضۃ الاحباب اور مدارج النبوۃ میں ہے یا نہیں کچھ بحث نہیں کرتے صرف یہاں لالہ جی کو اس معاہدہ کیطرف ہدایت کرتے ہیں جو جانبین یا ہم اونکے درمیان ٹھہرا تھا اگر وہ اس عہد سے پھر گئے تو صاف صاف عہد شکنی کا اقرار کریں تاکہ ہم بھی اونپر خصم کی پوتھیوں سے الزام دیں ورنہ سخت بیشرمی لالہ جی کی ہے کہ ہم سے مطالبہ کتب معتبرہ کا کرتے ہیں اور آپ لحاظ اوسکا نہیں رکھتے روضۃ الاحباب مدارج النبوہ داخل کتب حدیث نہیں ہیں اونسے حجت لانا لالہ جی کا محض وا ہی ہے ہم اونکی ایسی ایسی بیہودہ باتوں پر اونکا جواب نہ دینگے تاوقتیکہ وہ نقض عہد کا صاف صاف اقرار نکرلینگے **قولہ** یہاں سے جانا جاتا ہے کہ محمد صلعم بروقت ضرورت احکام بناتے تھے انتہی چونکہ محمد صلعم خدا کے پیغمبر تھے اور واسطے جاری کرنے احکام الہی کے حسب ضرورت قوم بندگان خدا کے مبعوث ہوئے تھے پس اگر وقت ضرورت بندوں کے مطابق وحی الہی کے حکم شرعی جاری فرمایا تو لالہ جی اسمیں کیا قباحت سمجھے ہیں اگر کچھ قباحت سمجھے ہیں تو تصریح بیان کریں ورنہ ایسی یاوہ گوئیاں اونکی بیجا تطویل کتاب کی اور کچھ مفید نہیں ہیں اور وجود اور ظہور اعیان اور احکام کا بروقت ضرورت کے اگر لالہ جی کے نزدیک دلیل اسکی ہے کہ وہ احکام خدا کیطرف سے نہیں تو منجملہ احکام دہرم شاستر کے کوئی حکم بھی خدا کیطرف سے نہیں کیونکہ پرانوں میں لکھا ہے کہ برہما نے عالم پیدا کیا مگر پرورش نکرسکا تب اندر اور جم اور بشن اور سورج وغیرہ پیدا کئے گئے جب اونسے بھی سرانجام خدمت خلائق نہوسکا زمین دیوتا کو پیدا کیا کہ بہت کچھ خدمت کرتی ہے اسکو شوبہ فرض کر وجب برہما نے دیکھا کہ بادشاہ اختلاف رای سے انتظام عالم کا بخوبی نہیں کرسکتے ہیں تب دہرم شاستر پیدا کیا انتہی مختصراً اگر لالہ جی کو اپنے قول پر اعتماد و صحت ہے تو پہلے اعیان مذکورہ اور دہرم شاستر جو وقت ضرورت برہما جی سے ظہور میں آئے ان سبکو جعل اور نے اعتماد قرار دیں آگے اس مسئلہ تمہ پر لالہ جی اعتراض کرتے ہیں جان العمر گاے بیلوں سکے گوہ کہانیوالے اور پیشاب پینیوالے ایک امت ظاہر مطہر

پر معترض ہوویں آپکو شرم نہیں آتی کہ گاہی کا پیشاب پینا اور اوسکا گوہ کھانا آپکی ملت میں موجب طہارت ہے پہر
آپ کیا منہ لیکر کسی پر معترض ہو سکتے ہیں ادہیایہ ۳۵ کاشی کہنڈ اسکند پوران دیکھیئے کہ اوسمین ہنود کو یہہ حکم
دیا گیا ہے کہ صبح نہدہی بول و سرگین مادہ گاو نوشد بعد ازان غسل نماید انتہی اسپر اور کتابونمین بہی آپ کی
ملت کی بہت تصریح ہے اور یقین ہے کہ آپ بھی اسکا انکار نکرینگے بلکہ ہر روز وہ آپ بھی پہلے پیشاب پیتے ہونگے
اور گوہ کھاتے ہونگے بعد اوسکے عمل گایتری اور سندہیا بجالاتے ہونگے کیونکہ بغیر گوہ کہانے اور پیشاب پینے
کے وہ عمل پورا نہیں ہوتا چنانچہ ادہیای ادہیای مین مرقوم ہے کہ ہرگاہ انسان بخواب خفتہ برابر مردہ باید شمرد
بغیر غسل پاک نمی شود در روش غسل را مفصل بیان نمودند کہ سرگین مادہ گاو و کنجد و کشمش پیش خود گرفتہ بہ اچمن نمودہ
گایتری خواندہ موی جعد بندد و فلان افسون خواندہ بگوید کہ از تمام گناہان پاک شدم و مراوات خود یا بم بعد غسل
بآفتاب آب دادہ بر آسن نشستہ دیگر سندہیا وغیرہ نماید **قولہ** مفسرین و مورخین نقل کرتے ہیں کہ اتفاقاً ایک رات
لشکر اسلام منزل نے آب مین فرود آیا اور قبل از صبح ارادہ کوچ رکہتے تھے اس اثنا مین گلوبند عائشہ گم ہوا
لہذا توقف درمیان آیا حتی کہ روز روشن ہوگیا حالانکہ اصحاب مین سے بعض محدث ہوئے تھے اور بعض جنب کوئی
شخص شکایت اس حکایت کی ابوبکر کے پاس لایا پس ابوبکر خیمہ عائشہ مین در آیا دیکھا کہ حضرت رسالت پناہ
بی بی عائشہ کی کنار مین سر رکہے ہوئے سوتی تھی بمجرد ملاحظہ اسحالت کے عائشہ پر زبان طعن دراز کرنے لگا محمدؐ
نے خواب سے سر اوٹھا کر اور حال صحابہ سے اطلاع پاکر فرمایا کہ فی الحال جبریل آیا ہے اور سورہ نساء کی یہہ آیت
(یعنے آیہ تیمم) لایا ہے انتہی لالہ جی نے بلا حوالہ کتاب اور نام مفسر کے یہہ مضمون لکھا ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اپنے
دل سے بہت باتین زاید کی ہین ہرچند کہ بسبب لکھنے نام کتاب کے ہمکو کچھہ تعرض ضرور نتہا لیکن چونکہ یہہ حکایات مناسب مقام
کے کتب ہنود سے اسباب مین طرد اللباب لکھنی ضرور ہین اسلئے نتایج لالہ مین قولاً قولاً کچھہ مختصر کلام کرتے ہین **قولہ** بر وقت
احتیاج محمد صلعم احکام بناتے تھے اور بنابر انتظام امت وحی بتاتے تھے انتہی اگر مدعا لالہ کا اسبارہ سے یہہ ہے کہ
بدون وحی کے ایک حکم جاری فرماتے تھے اور اوسکو حکم خدا ظاہر کرتے تھے تو یہہ بیدلیل بات ہے اگر لالہ صاحب اسپر
کوئی دلیل رکہتے ہین کہ یہہ حکم خدا کیطرف سے نہین ہے تو اوسکو پیش کیون نہین کرتے اگر یہہ کہین کہ احکام خدا کیطرف سے قبل از
احتیاج صادر ہوتے ہین تو یہہ بہی ایک بیہودہ بات ہے اور اسپر بہی کیا دلیل ہے اور لالہ جی کی اس تقریر کی بنا پر
لازم آتا ہے کہ احکام وید و دہرم شاستر کے سب طبع زاد برہما جی کے بدون وحی کے ہین کیونکہ اونہونے وہ احکام
بر وقت ضرورت کے ترتیب دئے ہین جیسا کہ انکے پران مین مذکور ہے اور حال اسکا مفصلاً مرقوم ہوچکا ہے
حکم تبدیل جنس و حال و سانت کا جسکا قصہ اوپر مفصلاً مرقوم ہوچکا ہے آپکے معبود کیطرف سے عین وقت احتیاج اور بنظر
انتظام آیندہ نافذ ہوا یعنی جب اُن کے حسن پر لیان آپکے معبود کی فریفتہ ہوکر سر انجمن منزل ہوگئیں تب حکم اسکی

حسن وجمال کے زوال کا صادر ہوا علے ہذا القیاس قصہ پاربتی جی اور مہادیو جی کا ہم اوپر لکھ چکے ہیں کہ ایک
میدان میں دونو ہمہ تن عریان عیش وکامرانی میں مصروف تھے چند شخص جا بدل بریاضت آگئی اور سرعت پاربتی جی
نے کپڑے پہنے اور دلمیں برا مانا تب یہہ حکم نافذ ہوا کہ اس میدان میں جو کوئی نر آویگا وہ عورت ہو جاویگا دیکھو یہہ
حکم بروقت احتیاج اور انتظام آیندہ کے واسطے نافذ ہوا ہے علے ہذا القیاس اور بہت احکام کتب معتمدہ ہنود میں
اسی قسم کے موجود ہیں کہ بروقت ضرورت اور بنظر انتظام آیندہ کے نافذ ہوئے ہیں کیا یہہ سب احکام لالہ جی
کے نزدیک بہی بسبب خواہشوں نفسانی کے بدون وحی ربانی کے جاری ہوئے ہیں **قولہ** اس روایت سے
کئی امر برآمد ہوتے ہیں اول آنکہ ہرگاہ محمد صلعم عائشہ رضہ کے پاس سوتے تھے جبرئیل وارد ہوتے تھے اور لحاظ
جنابت اور ننگے ستری کا فرماتے نہ تھے انتہی یہہ بیحیائی لالہ جی کی ہے اول تو از راہ افترا کے مترجمین کی عبارت
کو بدلدیا الفاظ حدیث کے یہہ ہیں فقام رسول اللہ صلعم حین اصبح علی غیر ماء فانزل اللہ عز وجل آیۃ التیمم
الحدیث یعنی پس کہڑے ہوئے رسول اللہ صلعم جس وقت کہ صبح نے طلوع کیا بغیر پانی کے پہر اوتاری اللہ عز وجل نے آیۃ
تیمم کی انتہی ظاہر ہوا کہ نزول آیت کا بعد بیداری اور بعد قیام رسول اللہ صلعم کے ہی پس لالہ جی نے جو بتبدیل
عبارات مترجمین اپنی طرف سے یہہ عبارت لکہی ہے کہ ناگاہ محمد صلعم خواب سے سر اوٹھا کر اور حال صحابہ سے اطلاع پاکر
لے ان فرمایا کہ فی الحال جبریل آیا اور سورہ نساء کی یہہ آیت لایا الخ سراسر افترا پردازی لالہ جی کی اور کمال درجہ کی بیحیائی
کہ اپنی جی سے عبارتیں از راہ افترا بناکر اور شرم وحیا کو ترک فرماکر آمادہ اعتراضات ہوئے ہیں ثانیا عبارات موضوعہ
مفترای لالہ جی سے بھی ثبوت جنابت اور ننگے ستری کا نہیں ہے صرف سو جانا ہماری ملت میں موجب جنابت وبے ستری
کا نہیں پس یہہ قول لالہ جی کا کہ لحاظ جنابت اور ننگے ستری کا نہیں کرتے سراسر جہالت لالہ جی کی علم مناظرہ سے اور
دلیل تام اونکی حماقت پر ہے کہ ایسے مقدمات سے ایک نتیجہ کو متفرع کرتے ہیں کہ جنسے اصلا ثبوت اسکا نہیں ہوتا البتہ
ہنود میں خواب اونکی شرع کی رو سے موجب جنابت کی اور عادت کے لحاظ سے باعث بے ستری کی ہے اسکند پران کی تہی
کہنڈ میں ادہیای ۴۰ میں لکہا ہے کہ ہرگاہ انسان بخواب رفت برابر مردہ باید شمرد وبغیر غسل پاک نمی شود انتہی منہ
اونکی زن ومرد کا ہی کہ بروقت خواب ہمہ تن عریان ہوتے ہیں ظاہرا لالہ جی نے اپنی ملت وعادت پر اہل اسلام
کو قائم کیا ہے یا خیال رونق افروزی جناب سری بشنو جی کا دیو کی کے پاس تب پیدا ہونے جسم ننگے سری
سری کرشن جی کے بطن دیو کی سے بحالت جنابت ونفاس میں لالہ جی کے خیال میں سمایا چنانچہ خود تحفۃ الاسلام کے
صفحہ ۱۰ میں رقم فرماتے ہیں کہ بشنو یعنی ذاتیکہ محیط کل اشیاست ظاہر گشت بستہ لو یجرد دیو کی دانستہ کہ
وقت ظہور او از جہت آن آفرین است پس از گفتگوی بسیار خدای کتا دانش دیو کی وبسدیو را از برای مصلحت
گوناگون بغفلت مبدل ساخت کہ سری کرشن را طفل خود دانستند انتہی مختصرا جناب لالہ اندرمن صاحب جنت

کا آپ نے یہہ واقعہ تحفۃ الاسلام مین رقم فرمایا ہی عین وقت برہنگی اور نفاس و برکی جی کا تہا کہ ہماری اور آپکے بالاتفاق بلا خلاف وقت جنابت کا ہو پس کیونکر ایسی جنابت کیحالتمین سری کشنو نے دیوکی کے پاس فرج کر کے اونکو سرافراز فرمایا اس تقریر کی بنا پر کچہہ اسکا جواب آپ رکہتے ہون تو عنایت کیجئے اس بنا پر تو ہم یہہ کہہ سکتے ہین کہ یہہ حکایت قطعاً باستناد آپ ہی کی مسلمات کے بے اصل قرار پاتی ہے صرف یہہ ہی حکایت نہین بلکہ معتمد ہی کتاب بہاگوت کی تہی جسکے حوالہ سے آپنے یہہ قصہ لکہا ہی نامعتبر ہی جاتی ہے **قولہ** دوم خلوۃ دختر و داماد مین بیٹہے محابا جانا مسلمانون کے نزدیک ممنوع نہین تہے آپ نے سمجہا یا حدیث کے کس لفظ کا ترجمہ کیا یہہ بہی آپکا افترا ہے چونکہ ہماری شریعت مین یہہ حکم ہی کہ جب ان اوقات مین کسیکے گہر جاؤ تو بلا استیذان نجاؤ چنانچہ بحث اسکی اوپر گذر چکی ہے پس بالیقین یہہ امر ہی کہ جناب صدیق اکبر جو کہ از بیش پابند حکم شریعت تہے بلا استیذان خیمہ عایشہ مین تشریف لیگئے ہونگے نہ بےمحابا جیسا کہ آپ نے ازراہ افترا لکہا ہی البتہ بےمحابا چلے جانا اجنبی مردون کا وقت خلوت زن و مرد کے دستور مستمرہ ہنود کا ہی چنانچہ ہم اوپر قصہ بہرگ من اور نارد اور مہادیو کا لکہہ چکے ہین کہ جہان سری کشنو جی اور لچہمی جی یکجا چپر کہٹ پر پڑی تہین بہرگ منی بیہرمہا بلاتامل گہسے چلی گئی اور ایک لات کشن جی کی چہاتی پر ماری کہ اوسکی نشان بہی وہی جاگ پڑی نارد بلا تامل کشن جی کے خلوت خانون مین ایسی حالاتمین چلیگئے کہ کسی رانی سے وہی مصروف معاشرت تہے کسی سے مشغول ملاعبت تہے کسی روٹہی ہوئی کو مناتے تہے کسی کو دوسریسے لڑاتے تہے کسی سے تیل اپٹنا بدن پر ملواتے تہے کسی سے سرمہ کنگہی لیے ہوئی سنگار کراتے تہے چنانچہ کہیشر مہادیو اور پاربتی جی کی خلوت مین ایسے وقت مین خلل انداز ہوئی کہ وہ دونو ہمہ تن عریان عیش و نشاط مین مصروف تہے جلندہر لیپر مہادیو جی خود مطابق اقرار جناب سامی مندرجہ حملہ ہند کے کس بیحیائی کے ساتھ عین نشست گاہ مین پاربتی جی کے گہس گیا اسقدر بیخبر رہئیے ذرہی ان حکایات کا بہی تو لحاظ رکہا کیجئے **قولہ** سوم آنکہ اگرچہ مسلمانون کے سُرین مین چرکین لگا ہوا اور کپڑی منی مین سنا ہو لیکن جبکہ خاک منہ اور ہاتہون سے لگالیوین فوراً پاک ہو جاوین اقول آپکی فہمی نرہی کہ نجاست دو طرح پر ہے ایک حقیقی مثلا پیشاب یا سرگین وغیرہ نجاست کا لگجانا دوسرے حکمی مثلا عرق وجنبی حالت احتلام مین یا مجامعت تیمم واسطی رفع حدث اور نجاست حکمی کے ہی اور واسطی رفع نجاست حقیقی کے پاک کرنا عضو و کپڑے کا پانی سے واجب ہی اور جب ایسی صورت واقع ہووے کہ پانی نمل سکتا ہو وہی تو اگر بدن پر کہین نجاست لگی ہو تو مٹی سے اُس نجاست کو صاف کرنا لازم ہی اب ہم لالہ جی سے دریافت کرتے ہین کہ مثلا ایسی صورت واقع ہو وہی کہ لالہ جی ایسی جگہہ پر پہنچین کہ جہان پانی نہین تو آیا لالہ جی اپنی گو وہ بہری کہوں کو تمام منزل لئے پہرینگے اور بدبو بہ چرکین کی سونگہتے رہینگے یا مٹی سے کچہہ تدبیر اوسکی کرینگے اگر صورت اول ہے تو وہ نہایت خبیث اور ناپاک نجس المزاج مین اور اگر صورت دوم ہے تو مسلمانون

اعتراض کرنا جبتک مارتا ہی اور گوہ کہاتا ہی باقی امور جو لالہ جی نے لکھے ہین اونپر واجب ہی کہ عبارت اصل کتاب
یا ترجمہ کی بلفظہ لکھین ورنہ اونکے عذریات کا جواب ہمپر ضروریات سی نہین **قولہ** سطر ۲ صفحہ ۱۹۰ ورنہ اسکی کیا احتیاج تھی کہ
جسوقت محمد کو صف اولی کی ہی حرج کی اطلاع آئی اوسیوقت اللہ تعالی نے وحی نازل فرمائی انتہی لالہ جی تم تو
بیوقوف ہکی یہہ تو وقت ہین ضرورت و احتیاج نزول وحی کا تہا اگر اسوقت وحی آتی تو اور کونسا وقت
نزول کا تہا مخفی نرہے کہ جب جبلی دغابازی اور افترا پردازی کی لالہ جی نے اکثر بلا حوالہ کتاب کے کچہہ عبارات
لکھی ہین اور اکثر عبارت اپنی طرفسے بناکر منسوب بکتب کر دی ہین لہذا ہم انکو مطلع کرتے ہین کہ جبتک
لالہ جی اصل کتاب یا ترجمہ کی عبارت بلفظہ نہ لکھینگے ہم انکو جواب نہ دینگی **قولہ** صفحہ ۱۹۰ محمد صلعم نے طرف کعبہ
کا جواب درست دیا لیکن عمل نکیا ورنہ بطرف کعبہ کے مُنہ لانے اور قبلہ بنانے کی کیا حاجت تھی انتہی لالہ جی
آپ قبلہ کے کیا معنی سمجہے ہین اور کسوجہ سے آپ قبلہ ہونے مسجد حرم کو خلاف اَیْنَمَا تُوَلُّوا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰہِ کے
کہتے ہین جب یہہ بات ٹھہری کہ جس طرف مُنہ کروگے تو بیشک سامنا خدا کا ہی تو ہر آئینہ لازم آیا کہ جب بیت اللہ
کیطرف منہ کروگے تو بلا شک سامنا خدا کا ہوگا پس تخصیص توجیہہ کی ایک عبادت خاص مین بطرف سمت خاص
کے کچہہ معارض اور مخالف اینما تولوا فثم وجہ اللہ کے نہین اور لالہ جی اوسپر کسی طور پر معترض نہین ہوسکتے
کیونکہ تحفۃ الاسلام مین اونہون نے سورج کو قبلہ عبادت سندہیا کا ٹھہرایا ہی اور تمثال اوتارون کو جو تیجالہ
مین ہوتے ہین قبلہ عبادت بنایا ہی چنانچہ فرماتے ہین کہ ہنود کہ در بیت الاصنام سوای پیکر اوتار صورت دیگر دیوتا را
لعنت کنند بہر حال دران صور معتقد و قبلہ عبادت ہمان یکصورت اوتار را باید دانست الحر پرنو پنکہیدا تہرین مین
مرقوم ہی کہ جو کوئی کچہہ اچہار رکہتا ہو تین شبانہ روز فاقہ کرے اور گہاس کا فرش رکہے اور مشرق کیطرف منہہ
رکہے اور ہزار دفعہ پرنو کا ذکر کرے انتہی جب یہہ امور متحقق ہوئے تو اب لالہ جی پر واجب ہی کہ یا فاینما تولوا فثم
وجہ اللہ سے منکر ہوکر معتقد ہونے خدا کے کسی سمت خاص مین ہو وین یا جس طور پر در باب توجہ قبلہ کے اہل
اسلام پر معترض ہوئے ہین خود اپنا اور اپنے بید بنانے اور سندہیا کے ٹہہرانیوالے پر بہی اعتراض کرین یا
اپنی جہالت اور حماقت پر اعتراف فرماوین اور کلام مبسوط اسباب مین جلد ثانی سورۃ البقرہ صفحہ ۱۹۰ پر گذر چکا
ہے اوسکو دیکہہ لیں **قولہ** صحیح بخاری مین مذکور ہی کہ ثابت بن قیس الخ آپنے صحیح بخاری دیکہی ہی نہین اور دلیل
تو یہی اوسپر یہہ ہی کہ آپ نقل عبارت سے یک لخت عاجز رہے آپنے اکثر مضامین غلط لکہے ہین کہ صحیح بخاری مین انکا
نشان بہی نہین اس افترا پردازی سے کچہہ مدعا آپکا حاصل نہین ہوتا بلکہ عبث آپ بموجب تعزیرات ہند کے خود
دوزخ کے ایندہن ہوتے ہین اور اپنی سات پشت کا کہوج کہوتے ہین پس آپ جبتک عبارت حدیث صحیح بخاری
کی بلفظہ نہ لکہینگے یا کسی ترجمہ معتبر سے نقل ترجمہ بلفظہ نہ کرینگے ہم آپکی افترا پردازی کا جواب نہ دینگے **قولہ** حاصل کلام

لازم کرشن سے آنکھ لڑائی راجہ بجات کی بیٹی کا حال بہت جگہ ذکر کر چکا ہے کہ کیہور برہمن کی دلالی سے چار
مردوں کے تصرف میں رہیں اور یہ کہ طلاق و نکاح ثانی ملت ہنود میں باقرار لالہ اندرمن اور بغیر برات
بجالت جائز قرار پایا تو اونکا تہو کا اونکے منہ میں آیا اور جو جو فضول گوئیاں لالہ جی نے یہاں کی ہیں
ان سبکا مصداق اونہوں نے ملت ہنود کو خود اپنے اقرار سے ٹھہرایا پس اسکو زیادہ تر توجہ اونکی طرف مردود
نہیں مگر ان مقصد لکھنا واجب آیا کہ فعل تمہارا کردینا عورات کا اس سے زیادہ کہیں پایا جاتا ہے جیسا کہ جناب
رامچندر جی نے سیتا جی کو کردیا تھا کہ گھر سے باہر نکالدیا اور جنگل میں ڈالدیا اپنی دولتسرا کو ویران فرماکر
بالمیک جی کے غریب خانہ کو آباد کیا پھر حیرانی یہ ہے کہ لالہ جی کو کس درجہ تک حماقت نے گھیرا ہے یہ خیال نہیں
فرماتے کہ خلع اور طلاق میں بعد نکاح ثانی کے بھی عورت فراش صرف ایک ہی مرد کی ہو سکتی ہے یہ نہیں ہو سکتا
کہ تین تین چار چار مردوں کی ایک ساتھ مدخولہ ہو وہی برخلاف اسمیں جہالت آگین ہنود کے کہ مثل دروپدی کے
کنتی وغیرہا کے ایکعورت کئی کئی مردوں کی ایک ساتھ مدخولہ ہو سکتی ہے اور وہ بیچارے ماں بھی لاچار ہیں کیا کریں کہ جیسا
جراتی ہے اونکو انہیں اعمال اور افعال کی تعلیم دیجاتی ہے کہ شروع بہار جوانی سے کبھی گنہ پر ایک سے تر ہی اور اڑاتے
ہیں کبھی جو ہوتا تو نوبت بنوبت سیر فرماتے ہیں یہانتک وہ خوگر معاشرت کی ساتھ عیاشان ہنود کے رہی
ہیں قولہ یہاں کیسی معلوم ہوتا ہے کہ جبتک عورت نے جور شوہر سے عالیشہ کے روبرو گلہ نہیں کیا تھا اور تعالی کو
عدم تقرر تعداد طلاق کی قباحت معلوم نہ تھی انتہی اقول ایسی بیہودہ سرائیوں کا جواب کئی بار دیچکے ہیں مگر چونکہ یہ مقدمہ
مسلمہ لالہ جی کا ہے لہذا یہ تیر اونکا اونکے بید و شاستر پر خوب چلا کیونکہ بموجب اقرار انکے ہر جگہ بید میں مرقوم ہے
کہ جب برہما نے دیکھا کہ بادشاہ اختلاف رائے سے انتظام سلطنت کا بخوبی نہیں کرسکتے ہیں تب دہرم شاستر کو
پیدا کیا انتہی پس مطابق تقریر لالہ جی کے لازم آیا کہ جبتک برہما کیلئے مشاہدہ نے نقلی عالم کا بسبب اختلاف آرا سلاطین
کے نکیا تابی بید و شاستر کو علم نے نقلی کا حاصل نہوا جب برہما جی برای العین مشاہدہ فرمالیا تب دہرم شاستر کو
پیدا کیا ہم رسایل سابقہ میں چند مقام پر قصہ سکر دیوتا اور کینچ کا لکھ چکے ہیں کہ جب دیوتوں نے کینچ کو مارکر اور اوسکی
خاکستر کو شراب میں ملاکر سکر کو پلادیا اور اوسکی قباحتیں سکر پر ظاہر ہوئیں اوسوقت سکر دیوتا کی زبان سے حکم
حرمت شراب کا اسطرح پر صادر ہوا کہ جو کوئی شراب پیتا ہے اوسکی عقل زائل ہوجاتی ہے آیندہ سے جو برہمن شراب
پیئے گا وہ دوزخ میں پڑیگا اور سب اعمال اوسکے حبط ہوجاوینگے پس ظاہر ہوا کہ جبتک واقعہ تعلیم سکر دیوتا
پر نگذرا تبتک بانی شریعت ہنود پر حال قبح شراب نوشی کا منکشف نہوا بلکہ یہ بھی علم نہ آیا کہ شراب پینے
سے عقل میں فتور آجاتا ہے جب وہ واقعہ ظہور میں آیا تب حکم حرمت شراب کا نافذ ہوا تھا گوتسکے ۲۴ - اسکند
میں ہے کہ جب برہما جی نے ستت بھگوان کی کہی کہ میں سشٹ کو کہاں رکھوں جگہ نہیں تب بھگوان نے بیچارا کر برہما

ست کہتا ہی اور اپنے من لائی کہ پرتھی کو ہرنا چہ دیت لیگیا ہے وہان سے لانی چاہیئے یعنی جب برہما نے خود
خدا کی کبری اور کہا کہ مین خلق کو کہان رکھون جگہہ نہین تب خدا نے سمجھا کہ برہما سچ کہتا ہی اور اپنے دلمین یہ لائی
کہ زمین کو عسرنا چہ دیت لیگیا ہی وہان سے لانا چاہیئے الخ لالہ جی غفلت اور لاعلمی اسکا نام ہی کہ جبتک برہما نے
اظہار نکیا تھا تب تک کچھ علم نہتا جب برہما نے سمجھایا تب سمجھ آئی کہ برہما سچ کہتا ہی اسیطرح اور بہت حکایات ہین کہ
لانا اونکا بالاستیعاب باعث اطناب ہی لیس جو اعتراضات اس قسم کے لالہ جی پیش فرماتے ہین اپنے پانون مین
کلہاڑی لگاتے ہین قولہ اس آیت کی شان نزول ہدایت کرتی ہی کہ جب محمدؐ کو معلوم ہوا کہ اہل اسلام یہود سے
آمیزش رکہتے ہین تو خوفناک ہوئی کہ مبادا مسلمان مختلف لوگون کی صحبت سے عقل و درایت پائین اسواسطے آیت
بنائی اور یہود کے اختلاط سے نہی فرمائی انتہی عقل و درایت فرقون مختلفہ کی جیسی کچھ ہی کسی صاحب عقل و درایت
پر مخفی نہین چونکہ اور فرقون سے یہان کچھ مباحثہ نہین لہذا فرقہ ہنود کی عقل و درایت مین گفتگو کرتا ہون کہ
جس فرقہ کے لالہ اندرمن فرد خاص ہین ہیچمدانی اور جہالت اونکی علم مناظرہ اور میزان سے خود اونکی اسی
تقریر سے بچند وجوہ ظاہر ہے اول یہہ کہ کلمات آیت یہہ ہین لَا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُونَ الْكَافِرِينَ أَوْلِيَاءَ مِنْ دُونِ
الْمُؤْمِنِينَ وَمَنْ يَفْعَلْ ذَٰلِكَ فَلَيْسَ مِنَ اللَّهِ فِي شَيْءٍ اور ترجمہ لفظی اس آیت کا یہہ ہی کہ نہ ٹھہراوین مومنین کافرون
کو اپنا دوست اور امامون کا متولی سوای مومنین کے اور جسنے ایسا کیا پس نہین ہے وہ خدا کی راہ مین کچھہ چیز
اب ہیچمدانی اور نادانی لالہ جی کی قابل لحاظ ہی کہ ایتہ مین نہی موالاۃ کی کافرون کے ساتھہ ہے اور لالہ صاحب بربنائے
ملاقات خرخزن ہوئی آیتہ مین مطلقاً ملاقات کی نہی نہین بلکہ ایسی ملاقات جو درجہ موالات کو پہنچی اوس سے
ممانعت فرمائی گئی اور چونکہ ظاہر ہے کہ باہم کفر و ایمان کے نسبت معاندت کی ہی پس نسبت موالات کی درمیان
مومن اور کافر کے ہرآئینہ شان ایمان سے مستبعد ہی دوم لالہ جی جو کہتی ہین کہ پیغمبر صلعم خوفناک ہوئی الخ یہہ عا انکا
کسی کلمہ سے آیت کے مستنبط نہین ہوتا پس یہہ سراسر افترا پردازی لالہ جی کی ہے سوم و عقل و درایت یہود مین کیا
تھی جو اہل اسلام مین نتھی اہل مدینہ قبل از مشرف باسلام ہونے کے ہمیشہ اختلاط تام یہود کے ساتھہ رکھتے تھے قبل از اسلام
وہ عقل و درایت اونکو حاصل نہوئی جو بعد از مشرف باسلام ہونے کے حاصل ہوتی جو کچھہ عقل و درایت کہ یہود سے
ممکن الحصول تھی وہ تو قبل از اسلام ہی حاصل ہوچکی تھی اور باوجود اوسکی اونہون نے دین یہود قبول نکیا اور اسلام
کیطرف رجوع فرمایا اگر یہود مین کچھہ عقل و درایت ہوتی تو اہل مدینہ جو یہود کے ساتھہ مین قبل از اسلام اختلاط تام
رکھتے تھے دین یہود اختیار کرتے اور دین اسلام کیطرف رجوع نلاتے پس صاف واضح ہوا کہ ایسی عقل و درایت جو اہل
عقل و درایت کے نزدیک پسندیدہ ہو وہ جیسی ہنود مین نہین ہی ویسی ہی یہود مین بہی اصلا نہین تہی چہارم
یہہ کہ اسی سورہ مین چند آیات ہین جنسے ظاہر ہی کہ یہود جو بعض اہل اسلام سے ملاقات رکھتے تھے محض از راہ

نفاق تھی اندر حقیقت وہی لوگ نسبت سب فرقون کے اہل اسلام سے والمومنین سے شدت عداوت رکھتی ہین یا ایہا الذین
آمنوا لا تتخذوا بطانۃ من دونکم لا یالونکم خبالا ودوا ما عنتم قد بدت البغضاء من افواہہم وما تخفی صدورہم
اکبر الآیہ یعنی اے ایمان والو نہ ٹھہراؤ دلی دوست اپنا سوا اپنے وہ لوگ کوتاہی نہین کرتے تمہاری تباہی مین
اور دوست رکھتے ہین تمہارے رنج اور دکھہ کو تحقیق ظاہر ہوئی دشمنی اونکی زبانی باتون سے اور جو کچھہ کہ دی
دلین چھپاتے ہین بہت زیادہ ہے سورہ مائدہ مین ہی لتجدن اشد الناس عداوۃ للذین آمنوا الیہود والذین
اشرکوا ایسے ہر آئینہ پاویگا تو اشد الناس دشمنی مین مومنون کے ساتھہ یہود اور مشرکین کو الغرض جب انکی
یہہ چال ہے تو اونکے ساتھہ دلی دوستی پیدا کرنے سے جو نہی فرمائی گئی تو ہر ایک اہل عقل و درایت پر بحکم عقل
موجبات و اسباب نہی اور حکمت نہی کے بخوبی عیان ہین نہ یہ کہ لالہ منفور خاند العقل والدرایت نے از راہ کجی
فہم کے تصور کیا ہے ؎ چشم بد اندیش کہ برکندہ باد ۔ عیب نماید ہنرش در نظر ۔ تیری ایکہند سجربید کی سرتی ہم
کہ جو آتما کے منکر ہین اور آخرت کو نہین مانتی اور اپنے دل سے بات بناتے ہین اور کلام عام اور خاص کو تمیز نہین
کرتے ایسے اشخاص کی صحبت سے دور رہنا لازم ہے وہی علم جسکے سیکھنے سے معرفت حاصل نہین ہوتی اونکو بہی
زیادہ مطالعہ کرنا سچا ہیے پر سیتہ دیوتا دیسنا کر وہے اونسے اپنی صورت زہد کی بنائی اور اورونکو علم
اودیا کی تربیت کی اور اثرونکو ہم کا جہونٹ سمجہایا غرض اس ترکیب سے اکثر گمراہ ہوتی آسمانی منبع ہے کہ گویی
وہ قصے اور کہانی مین پڑی ہی جنکا سر اور پیر کچھہ نہین اور انپر عمل نکرے کہ کچھہ اسکا اصل نہین اتہواب کہ ہر کہو کہ تعصب
اہرین لالہ سیاہ دل اندر من کیسے ہنگام نو ابنجی کرتے تھی اس بیچ اصول و فروع پر اونکی عقل و درایت نے کجھہ
پر افشانی کی ہے یا نہین اگر نہی موالاۃ کو جو آیہ کریمہ مین وارد ہے محمول اوپر توجیہ نا معقول کے فرماتے ہین
تو بطریق اوسی ضرب اس بید کی اپنی پشت پر اوٹہاتے ہین کیونکہ آیہ مین تو نہی موالات ہی سے اور یہان
نہی مطلق صحبت سے ہی مگر اونکو بسبب فوت عقل و درایت کے اسکی بہی کب پروا ہے ؎ شاد مکہ از رقیبان
دامن کشان گذشتی ۔ گو مشت خاک ما ہم بر باد رفتہ باشد ۔ قولہ الغرض محمد صلعم پر خوف غالب تہا کہ
خدا نخواستہ مسلمان مختلف لوگونکی ملاقات سے تعلیم پائین اور میری اطاعت سے ہاتہہ اوٹھا دین انتہی جب لالہ
جی مناظرہ سے عاجز آتے ہین تو بر سر افترا آتے ہین اور جہوٹی باتین بناتے ہین اگر لالہ جی نہی موالات کو
محمول اوپر اپنی توجیہہ نا معقول کے فرماتے ہین تو صاف صاف فرما دین کہ بید مین جو نہی واقع ہے اسکی
کیا عذر پیش لاتے ہین ہیچمدانی لالہ جی کی قابل لحاظ ہے کہ بجای مخالف کے لفظ مختلف لاتی ہین لیکن چونکہ اس امر
مین مجبور ہین کہ لغات عربیہ سے واقف نہین لہذا ایسی غلط کاریونمین معذور ہین پہر لالہ جی یہہ تو فرما دین کہ اہل
اسلام سے بہتر کونسا فرقہ ہے کہ جسکی دین کی اصول و فروع ایسی معقول ہون جسطرح اہل اسلام کی ہین

جان ڈیون پورٹ کہ نصرانی ہے اپنے رسالہ مطبوعہ شہر لندن مین لکھتا ہی کہ عقائد اہل اسلام سقدر عقل پر مبنی ہین کہ ہر ایک حکیم موحد بلا حجت و تکرار قبول کر لیگا اور حصہ دوم مین بہت صراحت کے ساتھہ معقول ہونے شریعت محمدیہ کا معترف ہوا ہی لالہ جی خود دین نا محمود ہنود کو ہی دیکھہ لین کہ کیسا آئین جہالت آگین ہے کہ نہ جسکے اصول منضبط نہ فروع محکم نہ کوئی کتاب مستند نہ راوی معتمد نہ کسی کتاب کی سند محض قصے واہیات اور اوہام و خرافات ہین اور حال دین اسلام کا مانند شمس نصف النہار کی ظاہر ہے کہ کوئی فرقہ ایسا نہین کہ جسکو اہل اسلام نے مباحثہ مین مغلوب کیا ہو ان قوم ہنود نا مسعود کبھی مقابلہ نہ آئی تھی سو لالہ جی نے اونکی بھی خبر خوب لوائی قولہ منقول ہی کہ غنائم جنگ بدر سے ایک گلیم کم ہوا بعض مسلمان نے گلیم محمد صلعم کو چوری لگائی انتہی لالہ تیرہ دل کا یہہ بھی افترا اور قول باطل ہی ہرگز کسی مسلمان نے نسبت حضرت رسالت مآب صلعم کے ایسا گمان نہین کیا جس جس کتاب مین یہہ روایت نقل کی ہی وہان صاف صریح لفظ منافقین کا موجود ہے دیکھو تفسیر حسینی مین صاف یہہ الفاظ مین جمعی سیہ گلیمان از زرق و نفاق نسبت ان بسید علی الاطلاق صلوات اللہ علیہ کردند تفسیر کشاف مین ہے فقال بعض المنافقین لعل رسول اللہ صلعم اخذہا یعنی کہا بعض منافقین نے کہ شاید رسول اللہ صلعم نے لے لیا ہی اوسکو لالہ جی نے سخت بیحیائی اختیار کی ہے کہ کوئی بات بجز افترا پردازی کے تحریر نہین فرماتے جہنمی ہونے نشتر پشت کی اونکو کچھہ پروا نہین ہم چشموں سے کچھہ شرم و حیا نہین غرضکہ علامات سعادت کی اونسے تمامہا مفقود اور امارات شقاوت کی سب انمین موجود ہین ع لعنت آنبا شد کہ کج بینت کند ۞ ہر چند پر غیظ دیر کینت کند ۞ یہہ بھی ایک اثر مباحثہ اسلام کا ہی کہ اسقدر جوتی پیزار سہتے ہین اور پہر باز نہین رہتے قولہ اس روایت و آیت سے ادراک کیا جاتا ہی کہ مسلمانان طبقہ اول کے نزدیک محمد صلعم نہایت نہ لے اعتبار و سیہ کار رکھی تھی حال اس افترا پردازی اور دغابازی لالہ جی کا مفصل مذکور ہو چکا ہی مگر واقع مین لالہ جی کے معبود عاقبت نا مسعود کرشن جی جو سبب سرقت دود دکہن کے ہنود مین ملقب با کہنچور معروف ہین ایسی غیر معتبر خیرہ سر تھے کہ خود اونکے معتقدین انکی چوری اور سر زوری کا یقین قوی رکھتی تھے ادہیائے ۰ اسکند دہم بہاگوت کو ملاحظہ کیجئی لکھتا ہی کہ ستراجت اپنی استری سے کہنے لگا کہ ایکدن سری کرشن نے مجھہ سے مَن مانگی اور مین نے نہ دی اس سی میری مَن مین آتا ہی کہ اوسنی میری بہائی کو بن مین جا کے مارا اور مَن لی ہے اوسکا کام ہی دوسرے کی سامرتھہ نہین جو ایسا کرے ستراجت کی استری نے اپنی سکھی سہیلی سے کہا کہ پرشن کو کرشن جی نے مارا اور مَن کو لیا وہی سب آپسمین بیٹھہ چرچا کرنے لگین ایک دن سے ہوتے ہوتے سری کرشن کے رنواس مین جا پہنچا یہہ سنتے ہی سبکے جی مین آیا کہ ستراجت کی استری نے یہہ بات کہی ہوتو نہوگی ایسی کہہ اوداس ہو سب سری کرشن کو برا کہنے لگین انتہی ترجمہ للوجی کب آپسنی ترجمہ لالہ گنپت رائے ستراجت

نے جانا پرسین سیرے بھائی کو سریکرشن نے من کے کارن مار ڈالا ہی اور یہہ بات بسدیو جی اور بڑون سے سنی اور ایسے کرشنچندر سے کبھی ستراجت ایسی بات کہتا ہی جو تمنے ایسا کارج کرا تو تمہاری جوگ یہہ بات تہی اِس سے صاف ظاہر ہوا کہ ستراجیت خسر کرشن جی کے تو بالیقین اونکو چور اور رہزن یقین کرتے تھی علاوہ اونکے بسدیو جی والد کرشن جی کے اور بڑے بڈہے اور مرد یا تمام سریکرشن اور جمیع اکابر و اصاغر معاصر کرشنچندر جی کے بہی اسدرجہ پر اونکو نا معتبر اور دغاباز چور لٹیرا ہر وار جانتی تھی کہ بمجرد بیان ایک شخص سے ستراجت اونکے دل مین ارتکاب اِس جرم کا نسبت کرشن جی کے متیقن ہو گیا کہ اونکو برا کہنے لگی پس بقول لالہ جی کے سنے او نہم کرشن جی جو رتہی یا بسدیو جی اور بڑی بڑی بڈہے معاصر کرشن جی کے کم رتہی اب کہ ہر کہو ہی گنی اتار اہر من لا کہہ سیاہ دل اندر من ندی ساینو آکر خود ہی انصاف سی فرمادین کہ آیا قول معاندین منافقین کا در باب انبیاء الزامات کے قرین قبول ہو سکتا ہی یا اعتقاد معتقدین موافقین او اقارب اور عزیزون کا لالہ جی اگر کچہہ بہی شرم ہو تو ڈوب مرو اور معصومہ فاضل بت شکن پر اعتقاد واثق کرو ع جو ہر دو ہی اسلام کے مقابل اوسکی حجت ہی اوسکا سر ہو آگے بیچہدانی لالہ جی کی بہی لایق بیان ہی لکہتے ہین کہ ادراک کیا جاتا ہی اِس سی ظاہر ہے کہ اونکو معنی ادراک بہی معلوم نہین اور یہہ بہی تحقیق سمجہو کہ ادراک متعدی فعل سی ہی یا انفعال سی ترجمہ ادراک کا ہی سمجہنا کوئی صاحب عقل یہہ نہین کہہ سکتا کہ سمجہنا کیا جاتا ہی مگر جو نکہ وہ عقل و علم دونو سی معذور ہین پس ایسی ایسی غلطیو نمین مجبور ہین آگے اِس سے جو صفحہ ۲۰۱ و ۲۰۲ پر لالہ جی نے کچہہ عبارتین انداء افترا اپنی گہر سے پیدا کر کے اونکو موسوم بمفسرین کیا ہی ہم اونکا جواب مدبنگی لالہ جی نے سخت بیحیائی اختیار کی ہی کہ عبارات مفسرین مین ہر جگہہ تحریف کرتے چلے جاتے ہین اور ذرا نہین شرماتے قولہ بہر کیف اوتعالی ہمیشہ حسب مراد محمد صلعم احکام نافذ فرماتا تہا انتہی جبکہ یہہ ظاہر ہے کہ کوئی ارادہ رسول مقبول صلعم کا از راہ خواہش نفسانی نتہا جیسا کہ قرآن مجید مین ارشاد ہی اِنَّ صَلٰوتِیْ وَنُسُکِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اِس حالتمین مراد محمد صلعم کی عین مراد خدا ہی اکبر اعظم تہی پس ان معنی مین

| | | |
|---|---|---|
| جو حکم نافذ ہوا حسب مراد محمد نافذ ہوا | نظم چون قضای حق رضای بنده شد | حکم او را بنده خواهنده شد |
| ستی و تکلف نی پی فردوس و ثواب | بلکه طبع او چنین شد مستطاب | زندگی خود نخواهد بهر خود |
| نی پی ذوق حیات مستنه | هر کجا امر قدم را مسلکی است | زندگی و مردگی پیشش یکیست |
| بنده کش خوی و خصلت این بود | نی جهان را امر فرمایش بود | سیل و جو ها بر مراد او دوند |
| اختران زان سان که او خواهد شوند | زندگی و مرگ سرهنگان او | بر مراد او روانه کو بکو |

آگے اِس سے جو لالہ جی نے چند ورق یاوہ سرائیون سی سیاہ کئی ہین اور عبارات تفسیر حسینی کا ترجمہ از راہ دغابازی کے برخلاف اصل عبارات کے لکہا ہی اور مجنونانہ بڑ ہانکی ہے ایسی خرافات اور مفتریات

قابل جواب کے نہیں دایہ مناظرہ یہہ ہے کہ اول کوئی دعویٰ پیش کرین اور اوسپر دلیل مستند لاوین جب دو یر خلاف
دواب مناظرہ کے بڑہانکتے ہین اور اپنی جی ہی عبارتین بناکر منسوب تفاسیر کرتے ہین پس ایسی بیہودہ مہرائیونکی
طرف متوجہ ہونا اپنی اوقات ضائع کرنا ہے اور بیہودائی لالہ جی کی اس سے ظاہر ہے کہ آیت کریمہ کو اپنے صفحہ
۲۰۲ کی سطر ۱۳ مین لکہا ہے اَللّٰهُ يَشْهَدُ بِمَا أَنْزَلَ إِلَيْكَ أَنْزَلَهُ بِعِلْمِهِ وَالْمَلَائِكَةُ يَشْهَدُونَ اس سے ظاہر ہی کہ بوئی
عربیت بہی اونکے مشام جان تک نہین پہنچی پس جو کچہہ اونہون نے دعوی قرآن کے سمجہنے کا کیا ہی محض خیرہ سری
اونکی ہے **قولہ** صفحہ ۲۰۶ فقیر راقم عارض مطلب ہے کہ اس آیت (لَا تَأْكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ) پر عمل آجتک
نہین ہوا انتہی مجتہدین امت کی تفسیر مین اس آیت کی اقوال مختلف ہین اور مطابق اوسکی مقلدین ہر ایک مجتہد
کے عمل کرتے ہین امام نووی نے شرح مسلم مین لکہا ہی وَاخْتَلَفُوا فِي أَنَّ التَّسْمِيَةَ وَاجِبٌ أَمْ سُنَّةٌ فَمَذْهَبُ
الشَّافِعِيِّ وَطَائِفَةٍ أَنَّهَا سُنَّةٌ فَلَوْ تَرَكَهَا سَهْوًا أَوْ عَمْدًا حَلَّ الصَّيْدُ وَالذَّبِيحَةُ وَهِيَ رِوَايَةٌ عَنْ مَالِكٍ وَأَحْمَدَ
وَقَالَ أَهْلُ الظَّاهِرِ إِنْ تَرَكَهَا عَمْدًا أَوْ سَهْوًا لَمْ تَحِلَّ وَهُوَ الصَّحِيحُ عَنْ أَحْمَدَ فِي صَيْدِ الْجَوَارِحِ وَهِيَ مَرْوِيٌّ عَنْ ابْنِ
سِيرِينَ وَأَبِي ثَوْرٍ وَقَالَ أَبُو حَنِيفَةَ وَمَالِكٌ وَالثَّوْرِيُّ وَجَمَاهِيرُ الْعُلَمَاءِ إِنْ تَرَكَهَا سَهْوًا حَلَّتِ الذَّبِيحَةُ وَالصَّيْدُ
وَإِنْ تَرَكَهَا عَمْدًا فَلَا انتہی پس ظاہر ہوا کہ مذہب شافعی یہہ ہے کہ حکم تسمیہ کا استحبابی ہی حکم وجوبی نہین ذبیحہ
مسلم عامدًا بلا تسمیہ بہی حلال ہے اور ابن سیرین اور ابو ثور اور دیگر علماء ظاہر کے نزدیک متروک التسمیہ
عامدا اور ناسیا کسی حالمین حلال نہین اور ابو حنیفہ اور مالک اور سفیان ثوری اور جمہور علماء کے نزدیک متروک
التسمیہ عامدًا حلال نہین اور ناسیًا حلال ہے پس یہہ جو لالہ جی کہتے ہین کہ آجتک آیہ کریمہ پر عمل نہوا
صاف افترا ہے کیونکہ جس مجتہد نے جیسا حکم آیہ کا سمجہا ہی اوسنے اور اوسکی مقلدین نے آجتک اوسی پر
عمل کیا ہی مگر ہان یہہ قول اونکا دین ہنود پر وارد ہوتا ہی اسلئے کہ منکل اتہربن بید مین لکہا ہی کہ شراب
پینا بد فعلی ہے انتہی حالانکہ اسپر آجتک عمل نہین ہوا شنکر دیوتا اور کرشنچندر اور بلرام جی اور چندر شیکھر وغیرہ
اکابر ہنود کا شراب پینا مہابہارت اور بہاگوت سے ہمنے مواقع عدیدہ مین ثابت کر دیا ہی اور اب تک بہت
اقوام ہنود شراب پیتے ہین اور اوسکو جائز سمجہتے ہین بید مین کئی جگہہ لکہا ہی کہ اپنی ہاتہون اپنی جان کا ہلاک کرنا اور
پانی مین اپنے تئین ڈبانا اور آگمین اپنے آپکو جلانا اور برف مین گلانا ممنوع ہی دیکہو حاشیہ اتہربن بید حالانکہ
ہنود علی العموم بالاتفاق ستی ہونا اور برفستان مین اپنے تئین پونہچاکر گلا دینا اور دیگر اسباب ہلاکت کو راہ نجات
سمجہتے ہین پس ظاہر ہوا کہ اکثر احکام بید کے ایسے ہین کہ اکابر و اصاغر ہنود نے اونکو لغو سمجہکر کبہی اونپر عمل نکیا
**قولہ** قرآن مین مردار اور خون اور خنزیر کا ایک حکم ہی انتہی لالہ جی آپ زبان عربی سے جسمین قرآن نازل ہوا ہی واقف
ہی نہین پہر آپ کا جہل مرکب ہی جو یہہ کہتے ہین کہ قرآن میت حیوان و جنین ہی دیکہو کسی ترجمہ قرآن کو اوسمین اسطرح

مین کیا لکھا ہی اور جو خون قران مین حکم لحم خنزیر کا رکھتا ہی وہ دم مسفوح ہی مطلقًا النفاس جو چیزین کہ بعد
ذبح کے لہو انکا ممنوع ہی وہ ایسی ہین کہ قابلیت ذبح کی رکھتی ہین اور ذوات الاوداج والاعناق مین سے ہین
اور ملخ پس جو کچھ آپنے زبان سرائی کی ہی آپکا جہل مرکب ہی **قولہ** علمای محمدیہ براو حدیث دو خون حلال بتاتے
ہین ایک سپرز دوسرا جگر اور بعضون نے شش کو بھی اسپر قیاس کیا ہی انتہی ظاہر ہے کہ یہہ تینون چیزین از قسم
دم مسفوح نہین ہین بلکہ اطلاق دم کا بھی اونپر محض از رہی مجاز کے ہی ورنہ در حقیقت وہ خون نہین ہی چنانچہ یہ
امر فن طب سے ثابت ہی **قولہ** ابوجہل وغیرہ کہتی تہی کہ محمد صلعم سے کسی بات مین ہم کم نہین ہین پس ہمپر کیون کر
وحی نازل نہین ہوتی انتہی مین حیران ہون کہ اس قسم کی یاوہ گوئیون سے مدعا لالہ یادورام کا کیا ہی اگر کفار ایسا کہتی
تہی تو اونکی کہنی سی عظمت و نبوت مین محمد صلعم کے کیا خلل آسکتا ہی مگر یہہ طعن سرکرشن پر وارد ہی کہ بہت لوگ جو
ہنود و برہم تھے اونہون سے کرشن جی کی تحقیر حد سے زیادہ کی تہی اونہی مین ہی وہ اسکند دہم بہاگوت کی دیکہیے راما
سیپال پھوپی زاد کرشن جی کا بزبان حال قال مجمع عام مین کہتا ہی کہ بڑی منصب تیمپری ہی اور نند گوپال کیسا
کی پوجا بہی جسنے برج مین جنم لے گوال بالونکی جوٹہی چہاچ کہائی تسی کی اس سبہا مین پرہوتائی ہنسی اور بڑائی
جسنے گوپی اور گوالنون سے بہہ کیا اسیکو اس سبہا مین سب سے بڑا بنا دیا جسنے دودہ دہی ماکہن گہر گہر چورا کے کہایا
اوسیکا جس سب سے پل گایا باٹ گہاٹ مین جسنے لیا دان اوسیکا یہان ہوا سنمان جسنے پتنا رہی سے چہل بل کر کے
کیا اوسیکی سب نے پوجا کر پہلے تلک دیا جسنے برج مین سے اندر کی پوجا اوٹہائی اور پربت کی پوجا ٹہرائی پہر پوجا
کی سب سامگری گرکے کہٹ لوایا جانے کس آپ ہی کہا گئی تو بہی اوسے لاج نآئی جسکی جات اور پات اور مایا اور پتا
کل دہرم کا نہین ٹہکانا اوسی کو اگلے اپنا سبی کرانا انتہی یعنی بڑی بڑی مرتبہ والے بیٹہی ہی اور نندگوپال کہ بیٹے یعنی
کرشن کی پوجا ہوتی جس شخص نے گوال بالون کی جوٹہن کہائی اس مجمع مین اوسیکی پرتہتا ہوئی اور بڑائی جسنے
گوالنون اور گوپیون سے زنا کیا اوسکو اس مجمع والون نے مرتبہ بڑائی کا دیا جسنے دودہ دہی گہر گہر چورایا اور کہایا اسیکا
سب نے تلک چڑہایا راہ گہاٹ پر جسنے بہیک اور خیرات لی اوسکو یہان لوگون نے بڑائی دی جسنے دغا اور فریب سے
پرائی عورتون سے حرام کیا اوسکو سب نے پہلے بڑائی کا انعام دیا جسنے اندر کی پوجا چہوڑائی اور پہاڑ کی پوجا
ٹہرائی اور پہاڑ کے پاس جا کر سب جانکے سامان کو آپ کہا گیا اور اوسسے کبھی وہ کچہہ نہین شرمایا جسکی ذات پات
اور مادر پدر کی کچہہ تحقیق نہین ایسی مجہول النسب کو بڑا جاننا بہلا ترین عقل کی کہین ہے غرضکہ جب دسنی ایسی ایسی
سو عیب کرشن جی کے مجمع عام مین بیان کر کے حاضرین مجلس اور خود کرشن جی کو لاجواب کیا اور واقع مین کچہہ
اوسنے بیجا کیا تہا اتہی تو سچ ہی تہا جواب اوسکا کیا ہوسکتا تہا پس جواب تو اوسکی بن نہ آئی مگر زبان خنجر سے سر
تنہا غیر موجودی اور ناحق بیگناہ سسپال کو اکیلا کر کے قتل کیا پہر یہہ بات بنائی کہ اسکی مان سے مین نے عہد کیا تہا کہ

یہہ مجکو سنو انکو لیا ان دیگا تب مین ہسکو مار ڈالونگا تیرا رفیق کرشن جی کا جو بھیم لیپہر کنتی عمہ زاد اونکا تہا خود اوسکی زبان سے او منشاء اونکو دریافت کیجئے ہر طرح کے عیوب اونکی بربرو اوسنے بیان کئے ہین چنانچہ اوپر ہمنے بہا بہارت سے اونکو نقل کیا ہے اور سری کرشن نے بہی اونکو تسلیم کرلیا ہے دیکہو آغاز اسمید پرب مہابہارت کا **قوله** تبیان مین نقل ہے انتہی ہم لالہ جی کی افترا پردازی بہت دیکہہ چکے ہین جبتک وہ عبارت کتاب کی یا ترجمہ معروفہ کی عبارت بلفظہ نقل نکرینگے ہم اونکو جواب نہ دینگے اور ترک کرنا نقل عبارت کا جو لالہ جی نے اپنا شعار ٹہرایا ہے اس سے صاف افترا اور خیانت لالہ جی کی واضح ہے کہ اپنی طرف سے عبارتین بناکر منسوب طرف کتب اہل اسلام کرتے ہین

**قوله** پس خدا نے محمد نے اپنی دمہ سے ترجیح بلا مرجح ساقط کرنی چاہی انتہی بہت دیر ہوئی تہی کہ لالہ جی بوالہوسی کو کام مین نہ لائے تہے اور بحث عقلی سے پیش آئے تہے یہان بحث ترجیح بلا مرجح کی اونہون نے شروع کی یعنے محمد صلعم کو کیون نبوت عطا کی اور بعض کفار جو اپنے تئین افضل محمد صلعم سے کہتے تہے اونکو خلعت نبوت کیون نہ عطا ہوا پس ہم اونکی جہالت کو ظاہر کرتے ہین کہ لالہ جی جو از راہ بیوقوفی کے خدا تعالی کے کام مین ترجیح اور مرجح کو درمیان لائے ہین وہ یہہ تو فرما دین کہ جو علل و وجوہ ایجاد و درپیدا کرنیکے علم باری تعالی مین ہین آن تک فہم ناقص لالہ جی کا پونہچ سکتا ہے یا نہین اور کارہا ے باریتعالی کیواسطے علل خارجیہ ضرور ہین یا نہین ہم لالہ جی سے دریافت کرتے ہین کہ جن موجودات کی ازلیت کے لالہ جی قایل ہین وہ موجودات دو حال سے خالی نہین یا واجب الوجود ہین یا ممکن الوجود دشق اول تو از روی تصریحات بید ون کے بہی باطل ہے ہرچند کہ صاحب تحفۃ الاسلام لبعض اعیان کے وجوب وجود کا از راہ حماقت کے قایل ہوا ہے مگر وہ قول اوسکا خود اوسکی تصریحات سے باطل ہے رہی شق ثانی اوسپر ہم یہہ کہتے ہین کہ ہرگاہ بحالت امکان وجود منکے وجود و عدم دونون ایکدرجہ مین ہین پس وجود اونکا از روے تقریر لالہ جی کے ترجیح بلا مرجح ہے ہمنے لالہ جی کو بارہا منع کیا ہے اور بید کرشن گیتا کے حوالہ دیا ہے کہ نون تیل کا بیچنا جو آپکا کام ہے اوسیکو ذریعہ معاش کا ٹہرائیو اور علوم عقلیہ مین مداخلت نہ فرمائیے مگر اونکو سری کرشن جی اور ہماری نصیحت پر دہیان کب ہے یہہ بہی ایک اثر جہل مرکب ہے اور اس بحث مین تو اگر کچہہ بہی دلمین انصاف کرینگے تو معلوم ہوجاویگا کہ وجوہ ترجیح از قسم اخلاق و صفات تدسیہ کے جو جناب رسالت مآب صلعم مین موجود تہی اور کسی مین موجود نہتی چنانچہ وہ لوگ خود اسکی معترف تہے چنانچہ ہرقل شاہ روم کے سامنے اونہون نے مجمع عام مین اسپر اقرار کیا تہا ان مال و متاع مین بعض لوگ اپنے تئین زیادہ بتانے تہے سو اس زیادتی کو کچہہ حصول نبوت مین مداخلت نہین **قوله** قریش قران کو افسانہ بتاتے تہے اور حضرت کو دیوانہ ٹہراتے تہے انتہی لالہ بفرور سخت جعل از تیرہ روز ہے یہہ نہین سمجہتا کہ مخالفین حمقا کے اس قسم کے افسانہ جات واہیات سے افسانہ ہونا قران کا اور دیوانہ ہونا رسول رحمن کا کسی طرح ثابت نہین

ہوتا اگر یہی بات ہے تو لالہ جی بید کو بھی جھوٹا تصور فرما دین کیونکہ بجز ہندو کے اور سب اہل ملل اوسکو قصہ کہانی
جگہ خرافات وہ نہیں کہتے ہین بلکہ اکثر ہندو بھی مثل برہمان سماج بیلی وغیرہم اوسکو کلام ربانی نہین جانتے علے
ہذا القیاس اکثر مقامرین کرشن کرشن کہنا من رام چندر فی ذاتی تصور کرتے تھے اور اونکی اعمال و افعال اور عیب و نقص الزام
دھرتے تھے مہادیو اور اندر جو اکابر دیوتا ہیں باوا برہما آئی جسکو جوگی مشہور ہین پرسرام
نے مقابل ہو کر ... جب رام چندر کو بروقت توڑنے کمان کے کیسا سخت سست
کہا لچھمن جی نے پرسرام کو کلمات زجر و توبیخ سے اوسکا جواب دیا اور ... لیا غرضکہ ہزارہا واقعات اور
حکایات ایسی ہین کہ اگر لالہ جی اپنے اس قول کی صحت پر اصرار فرماوینگے تو اوسکی بنا پر اپنی ملت و مذہب سے
یکدست ہاتھ اوٹھا دینگے **قولہ** قریش مثل قران بدمیان لا سکتے تھے بلکہ اوس سے بہتر بنا سکتے تھے اقول
صریح جھوٹ ہے ہرگز ایسا نہیں کر سکتے تھے اگر کر سکتے تو ذلت و خواری اور قتل و اسیری کیون گوارا کرتے
ایک سورہ ایسی بناکر سب ذلتون سے نجات پاتے مجرد کہدینا کافی ہے کہ ہم قران کی مانند کہہ سکتے ہین یہہ
بات لازم نہین آتی کہ وہ ایسا کہہ سکتے ہیں ایسا تو بہت کذاب مفتری دعوی باطل کر سکتے ہین خود لالہ جی بہی
تو قریب قریب اوسکی ہرزہ سرائی کرتے ہین مگر اب تک کوئی بیہودہ سرا باوجود لاف و گزاف بیہودہ کے ایسا
کہہ سکا پس ظاہر ہوا کہ اونکا یہہ قول بہی مانند ہرزہ سرائیون لالہ جی کا تہا والکفر ملة واحدة ۔ ص بچنین
بیہودہ گوئی میتوان گفتن اگر تو بتی داری بگو ور قدرتی داری بیار **قولہ** خدا تعالی ایرادی تصدیق
قران سے لاچار و بے اختیار تہا انتہی اقول یہہ پہیلی لالہ جی کی قابل لحاظ ہے کہ مدلول اس قول کا یہہ ہوا کہ خدا
تعالی لاچار اور بے اختیار برہان تصدیق قرآن لایا حالانکہ یہہ امر دعوی باطلہ مخترعہ لالہ جی کا سراسر خلاف ہی
یہہ تو ایک پہیلی لالہ جی کی ہی کہ وہ ... توافی مین بے اختیار ہو جاتے ہین اور مطلب ... جو کچھ دل مین سماجاتا ہے زبان پر
لے آتے ہین اور باعث اسکا بے علمی اور جہالت علم معانی و بیان سے ہے اب ہم اصل بات پر توجہ کرتے ہین برخلاف
اور براہین تصدیق قرآن کے خود قرآن ہی برہان تصدیق قرآن ہے ع آفتاب آمد دلیل آفتاب ؛ دیکہو تیرہ سو
برس گذرے کہ جب سے ... وَإِنْ كُنْتُمْ فِي رَيْبٍ مِمَّا نَزَّلْنَا عَلَىٰ عَبْدِنَا فَأْتُوا بِسُورَةٍ مِنْ مِثْلِهِ
وَادْعُوا شُهَدَاءَكُمْ مِنْ دُونِ اللَّهِ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ فَإِنْ لَمْ تَفْعَلُوا وَلَنْ تَفْعَلُوا فَاتَّقُوا النَّارَ
الَّتِي وَقُودُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ أُعِدَّتْ لِلْكَافِرِينَ یعنی اگر تم شک مین ہو کتاب سے جو ہم نے اوتاری اپنے بندہ پر تو لاؤ ایک
سورہ مانند اسکی اور بلاؤ اپنے مددگارون کو خدا کے سوا اگر ہو تم سچے پس اگر نہ لاؤ اور ہرگز نہ لا سکوگے تو بچو
اوس آگ سے کہ جسکا ایندہن ہین آدمی اور پتھر الایہ آجتک کوئی مثل اوسکی نہ بنا سکا پہر کہئے کہ آپکو اوسکی صحت مین
کیا شک رہا اور اس سے زیادہ کیا دلیل ہوگی کہ ... مباہلت کرنے مشرکین و مخالفین ... کافی

کچھہ اوتر نہ آیا اور سنت کنوار بہت ہنسا اور برہما سی کہا کہ مجکو سارے تو بڑا کہتے ہین تو میری بات کا اوتر کیون نہین دیتا
اور سبھا مین جو اور دیوتا تھے وہ بھی ہنسی اور برہما اپنی من مین بڑا لجت ہوا اور ہردی مین میرا دھیان کیا ہی اور جب
مین ہنس روپ دھارن کرکے برہما کی سبھا مین آیا سنت کنوار مجھہ سی بولا کہ تو کون ہی اور کہان سی آیا اور کیا
تیرا نام ہے اور کیا برن ہی مین بھی اپنے من مین سچارا سنت کنوار کو بڑا گھمنڈ ہو رہا ہی دور اوسکا دور کیجئے
سو مین نے سنت کنوار کو اوتر دیا کہ مجکو کچھہ گیان اور بدھ نہین اری پانچ تت کرکے ساری سریر مین تیرا بھی اور
میرا بھی کچھہ تیری میرے سریر مین کیا بھید ہی اور جو تو یہہ کہی کہ آتما نرالی نرالی ہی تو مین جانا تو بڑا مورکھہ ہی یہ آتما
جو تیرے مین ہی سو میری مین ہی اور ساری سرشٹ مین بھر پور ہی دوسرا کون ہی جسکا تم نام پوچھتے ہو اور جو سنکوار
اس بات مین بڑا لجت ہوا الغرض کرشن جی فرماتے ہین کہ سنت کنوار نے برہما سی پوچھا کہ مین نے تیرت بہت کئی ہین اور
بہت کتھا سنی لیکن دل کا رنج سی نہین چھوٹا سو کس طریق سی چھوٹے برہما سی کچھہ جواب نہ آیا اور سنت کنوار بہت ہنسا اور
برہما سی بولا کہ مجکو سارے بڑا کہتے ہین تو میری بات کا جواب کیون نہین دیتا اس محفل مین جو اور دیوتا بیٹھے تھے
وہ بھی ہنسی اور برہما اپنی دل مین بہت شرمندہ ہوئی تب مین نے ہنس روپ بنایا اور محفل مین آیا سنت کنوار مجھہ سی کہنے
لگا کہ تو کون ہی اور کہان سی آیا ہی اور تیری قوم نام کیا ہی مین نے بھی اپنی دل مین سوچا کہ سنت کمار کو بڑا غرور ہوا
ہے اسکا غرور دور کیجئے سو مین نے سنت کنوار کو جواب دیا کہ مجکو کچھہ علم و عقل نہین اری پانچ عنصر کرکے سب اجسام
ہین تیرا بھی اور میرا بھی کچھہ تجھہ مین اور مجھہ مین فرق نہین اور جو تو یہہ کہی کہ روح مین جدی جدی ہین تو تو بڑا بیوقوف
ہے اے سنت کنوار جو پرماتما تجھہ مین ہی سو ہی مجھہ مین ہی اور وہی سب مخلوق مین ہی دوسرا کون ہی جسکا تم نام
پوچھتے ہو سنت کمار اس بات سی بڑا شرمندہ ہوا الغرض نسن لی جناب لالہ اندرمن صاحب آپنے حکایت انہی و غیر برہما
جی کی دم بند کرنا اسکا نام ہی جیسا سنت کنوار نے برہما جی کا کیا منصب رسالت اس سی زیادہ اور کیا ہوگی
یعنی جس کام کی تعمیل کیواسطی انبیا بھیجے جاتے ہین وہ یہی ہی جو سنت کمار نے برہما سی دریافت کی تہی حیف
ہی آپکی دینا سبر پر کہ جسکام کیواسطی بھیجی گئی تھے اسکا بھی انجام نہو سکا اور بسبب جہالت کے جواب نہ آیا اور اپنی تیئین
انھو کہ سنت کنوار اور دیوتاؤن کا بنایا اور اونکی نالیاقتی خود ذات مقدس کو بھگتنی پڑی کہ صورت کون و فساد اختیار
کرکے ہنس کی شکل بنکر خود تشریف لائی اور مطالب تفسیر سنت کنوار کو سمجھائی ؎ وزیری چنین شہریاری چنان
جہان چون نگیرد قراری چنان بحر شاہ چون فرعون وہامان وزیر شہ ہر دو را نیو وزیر بنگی گزیر علاوہ ان
امور کے اسکند وہم بھاگوت مین انہین سنت کنوار کو جو تہا اوتار قرار دیا ہے اور دوار کی نسبت آپنے تحفۃ الاسلام اور دیگر
رسایل مین لکھا ہی کہ وہ روح حیوانی اور انسانی اور ربانی ہی سے مرا ہین خود مبدء کل اونکو اجسام مین بروز فرماتا ہی
پھانسی سے وہ سب تقاضا مین آپکے باطل ہو گئی سوال جواب کرشن جی او سنت کنوار کے متعلق علم و عقل کے ہی کا مورد

سے ہین کہ کشنجی یہان عناصر اور روح کو بیک نمط اپنی اور جسیم مخلوقات کے ساتہہ متعلق بیان فرماتے ہین تعلق پرہما
کا اپنی اور جملہ مخلوقات کے ساتہہ ایکطور پر ظاہر کرتے ہین حالانکہ یہہ امر سراسر آپکے بیان کے خلاف ہے کہ کشنجی
سنت کنوار کو متکبر اور بے علم اور بیعقل فرماتے ہین کیا وہ مبدء کل جسنے جسم سنت کنوار مین بروز فرمایا ہوا احمق
اور بیعلم تہا اور یہہ مبدء کل جسنے جسم کرشن مین بروز کیا تہا صاحب عقل اور صاحب علم تہا کیا آپکے نزدیک وہ
ذات منبع کل ہو سکتی ہین یا ذات واحد مبدء کل علم اور بیعلمی اور عقل اور بیعقلی کے ساتھہ متصف ہو سکتا ہے
جناب لالا اندرمن صاحب آپ نے اہل اسلام سے مباحثہ فرماکر اپنی ملت کی بہت رسوائی کرائی ہمنے رسایل سابقہ مین جناب
مین عرض کیا تہا کہ اگر زبان بند رکہوگے تو جسقدر ہم لکہہ چکے ہین اس سے زیادہ آپکو رسوا کرینگے مگر آپ باز نہ آئے اور
دفتر اپنی رسوائی کے کہلوائے اب بہی اگر باز آؤگے تو بہت سی فضیحت سے بچ جاؤگے ورنہ بہت پچتاؤگے اور زیادہ
پشیمانی اوٹہاؤگے ہمنے بہت باتین آپکی ملت کی کتب مین ایسی پائی ہین کہ ہنوز معرض بیان مین نہین آئی ہین اگر آپ
زیادہ طول دینگے تو ہم بہی کوتاہی نکرینگے ع مصلحت پردہ دری ہین نہین ورنہ صاحب ؎ آپکے گہر کے ہین اپنی ہی
نظر مین سوراخ ؎ **قوله** الغرض حضرت نے مسلمانونکو معصیت پر دلیر کیا اور اس آیت کا حوالہ دیا کہ نماز کفارہ گناہ
ہے انتہی یہان لالہ جی از راہ بوالہوسی کے آیت قرآن مجید پر معترض ہوئے ہین اِنَّ الْحَسَنٰتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّاٰتِ یعنے
حسنات کہو دیتی ہین سیات کو حالانکہ یہہ کلمہ مسلمہ جملہ صاحبان عقل کا ہے اور ہنود کو تو اوسکی تسلیم مین کچہہ عذر
نہین ہو سکتا کیونکہ تصدیق اوسکی خود کتب معتبرہ ہنود سے واضح ہے بارہوین پرب مہابہارت مین مرقوم ہے گناہان غلیظ
کہ از تو سرزدہ باشد علاج آن آنست کہ بدعاے استاد و بید و مادر توسل جوئی و خوشنودی ایشان خواہی بطفیل
ایشان ہرطور گناہ کبیرہ کہ باشد امید چنانست کہ رفع گردد و شایستہ بہشت شوی انتہی اسکند ششم بہاگوت مین لکہا
ہے کہ اچہی کرنی سے پاپ نشٹ ہو جاتے ہین پر بات یہی ہے کہ اوس سے پیچہے کہونٹی کرم نکرے یعنی حسنات سے سیات
دور ہو جاتے ہین مگر یہہ بات ہے کہ پہر مرتکب سئیات کا نہو سکل اپنکہد اتہربن بید مین ہے کہ جو اس اپنکہد کو پڑہے
اور سمجہے اور اوسپر عمل کرے وہ آواگون کے بندہن سے مکت پاوے انتہی ادہیائے ۳۳ بہاگوت کی اسکند دہم کی بہی
جسمین بیان معاشرت اور زناکاری کرشن جیکا بہت مفصل مرقوم ہے خاتمہ پر آن حکایات طرب انگیز کے لکہتا ہے کہ یہہ
کتہا پنچ ادہیائی جسمین راس کریا برنن کی ہے پرم پونیت ہے جو کوئی من اور چت کو لگاکر کے سرون کرے اوسکی گرو رجنم
کے پاپ نرورت ہو جاوین اور پورن بہگت اور مکت پد کا ادہکاری ہووے انتہی یعنی جو کوئی اس ادہیا کو جی لگاکر
سنیگا گرو رجنم کے پاپ اوسکی جاتے رہینگے اور پورا عابد ہوکر نجات کے لایق ہو جاویگا لالہ جی تمکو شرم نہ آئی
کچہہ تو شرماؤ اور حیا کو کام مین لاؤ غور تو کرو کہ جب ایسے فحش قصہ کہانی جنکا زبان پر لانا عقلاء نے معیوب جانا اور
سنانا باعث نجات ابدی اور کفارہ گرو رجنم کے گناہون کا ہو جاوے پہر تم کس منہ سے حسنات کے کفارہ ہونے

ہر فرزند ہو سکتی ہیں ادھیاے ۹ کاشی کہنڈ اسکند پوران مین ہے کہ از شنیدن این ادھیا گناہ کبیرہ یعنی کشتن برہمن
و کشتن گاو و مادر و زن و طفل و انداختن حمل و دزدیدن طلا و خوردن شراب و برہمن و ہمبستر شدن با زن استاد یعنی گرو
و مانند آن و خوردن غذای ممنوعہ ہمہ دور شوند انتہی ادھیاے ۷ مین اوسیکو مرقوم ہے کہ بطور پرستش کردن پوجن
لنگ گناہان سہ جنم پاک می شوند ہر کہ برہمن و ماد گاو و زن و دختر و طفل را کشتہ و شراب و دیگر ممنوعات خوردہ و
بزن پیر و برہمن و زن باکرہ زنا کردہ و آتش بخانہ غیر مردم زدہ و خلائق بیوجہ رنج رسانیدہ و از ایمان خود برگشتہ
و طریق باحق شناسان پیش گرفتہ این جمیع گناہان محض از یکدفعہ پرستش ترلوچن دور شوند ادھیاے ۹۳ مین یہہ مرقوم
ہے کہ ہر کہ دیدار بہگیشر لنگ مہادیو یافتہ از گناہان سہ جنم فراغت یافتہ و باز از تناسخ نجات یابد و ہر گاہ نام
این لنگ بزبان آرد گناہان دو جنم سوختہ شوند و ہر گاہ نام این بگوش رسید گناہان یک جنم او سوختہ شدند انتہی
ایسے کیسے ہر کہو ہی گئی حال لنگ دیو کلاں لالہ اندرمن سرپرست ہندوان ہم کیش اہرمنان فرمی تشنہ تو سامنے کرین
کیون صاحب الت مہادیو کو تو آپکے رسول جنسے یہہ پران منقول ہین یعنی برہما جی کے نزدیک ایسی مقبول ہو کہ
اوسکے ذکر و دیدار و تصور کو بخشش فرمائی علاوہ ہیجان حظوظ جسمانی کے بارہ کفارہ عیوب روحانی بہی تصور فرمایا
جاوی اور حسنات آپکو ایسے برے لگین کہ اونکی کفارہ ہونے پر آپ لب اعتراض کہولین ہیہی تشنہ لعنت خدا کی غیرت
ہو تو ذرا مرد فور کرو تو یہہ مقولہ آپ کا آپکے اکابر پر طابق النعل بالنعل صادق آتا ہی مردون اور عورتون کے
واسطی آپکی ملت کی کتابین معاصی میں ہین کہ اوسکو ستکرا اور مہادیو جی کی آلت کا ورد ہین تصور کرکے حفظ و نشاط
مین اگر جو چاہین کرین اور کراوین اور انہین معاصی ہیہی کو شفای اسقام ذنوب عیوب ٹہہراوین تف برین بیحیائی
و لعنت برین رسوائی ع بیحیا باش ہر چہ خواہی کن ۞ قولہ صفحہ ۲۱۱ صحیح بخاری و مسلم مین روایت ابی ہریرہ
کا حاصل یہہ ہے کہ موسی نے جناب باری مین عرض کی الخ خلاصہ اس بیہودہ سرائی کا یہہ ہے کہ موسی نے ایک چیونٹی کے
کاٹنے کے سبب بہت چیونٹیونکو جلا دیا مگر تم از بس بیحیا اور سراپا افترا ہو گئے ہو تمکو جھوٹ بولتے کچھہ شرم نہین آتی
بتاؤ کہ بخاری اور مسلم مین یہہ مضمون بنایا ہو تمہارا کہان ہے تمپر خدا کی مار ہے اور نیک لوگونکی پھٹکار نطفے بموجب
تعلیمات بید کے تم خود جہنم مین گئی اور اپنی ۷ پشت کو ہمراہ لیا خوب کیونکہ پیدا ہی کہین تو شرمایا کرو آخر تو
آدمی کہلاتے ہو آدمی کا یہہ کام نہین کہ ایسی بیحیائی اختیار کرے ۵ آخر آدم زادہ آدمی تا تکلف نو جت
پیدا ہی تو لیستی را شرف کو اور ذری مہابہارت کو دیکہو آپکے اکابر نے ایک چہوٹے سانپ کیواسطی کسقدر سانپونکو
مارا کرشن جی نے تہوڑی سی بات پر ایک جنگل وسیع جلا دیا اور ہزارون جاندارون کا خون اپنی گردن پر لیا
ذری تو گریبان مین منہ ڈالکر دیکہو تم کس منہ سے اور دوسرے پر معترض ہو سکتی ہو جس بنا پر جہان کہین نام خدا کا
زبان پر لاتے ہو اس سے ہزار چند زیادہ الزام اوٹہاتے ہو قولہ صفحہ ۲۱۲ ہو بتان سی وہ عقیدہ مسلمانون کا باطل

ہوتا ہی کہ بعثت محمد صلعم بہدایت عام انام کے لئے تھی انتھی لالہ بیفروز کی حماقت قابل غور ہی از راہ نادانی اس آیت سے کہ
وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهٖ لِيُبَيِّنَ لَهُمْ الایہ استدلال اوپر بطلان عقیدہ مبرہنہ کے کرتا ہی اس احمق بیتمیز
سے کوئی پوچھی کہ اس آیت مین کونسا کلمہ ہے کہ اوسکی قول کا موید ہی معنی آیت کے یہہ ہین کہ نہین بہیجا ہمنے کوئی
نبی مگر اوسکی قوم کی زبان مین تاکہ بیان کرے اونکی لئی اس سی یہہ کسطرح ثابت ہوا کہ وہ نبی غیر قوم کیواسطی مبعوث
نہین مگر حق یہہ ہی کہ لالہ بیخرد فن مناظرہ اور میزان سی جاہل محض اور مالیخولیا مین مبتلا ہی پس جیسا کچھہ وہم خیال
بند ہجاتا ہی زبان پر لاتا ہے ؎ سگی را اگر کلوخے بر سر آید ز شادی بر جہد کان استخوانیست ؛ اگر نعشی دو کس
بر دوش گیرند ؛ لئیم الطبع پندارد کہ خوانی ست ؛ قولہ صفحہ ۲۱۳ سطر ۱۳ کالشمس فی الوسط السماء انتھی
جیسی ہین جناب لالہ اندرمن صاحب آپ تو بہت سرگرم دعوی عربیدانی تھے یہہ فی الوسط السماء کیا ترکیب ہے
آپکے اس قول سے آپکی بہرد بازاری ظاہر ہوتی بہتر یہہ تھا کہ کچھہ دنون اور بہی اہل اسلام کی کفش برداری اختیار
کرتے اب تو آپ از ان سو رانده و ازین سو درمانده خزی الدنیا والاخرہ ہو گئی ؎ گئی دو نو جہان کے کام
سے ہم نہ ادہر کے ہوئی نہ اودہر کے ہوئی ؛ نہ خدا ہی ملا نہ وصال صنم نہ ادہر کے ہوئی نہ ادہر کے ہوئی قولہ صفحہ ۲۱۶
اس آیت سی کئی امر مفہوم ہوتے ہین انتہی یہان از راہ جہل مرکب کے لالہ جی اس آیت مین بحث کرتے وَلَا تُكْرِهُوْا
فَتَيٰتِكُمْ عَلَى الْبِغَاۤءِ اِنْ اَرَدْنَ تَحَصُّنًا لِّتَبْتَغُوْا عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَمَنْ يُّكْرِهْهُّنَّ فَاِنَّ اللّٰهَ مِنْۢ بَعْدِ اِكْرَاهِهِنَّ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ تمنے
نہ مجبور کرو اپنی لونڈیونکو اوپر بری کام کے اگر وی ارادہ کرین تحصن یعنی بچنی کا اور جس شخص نے کہ مجبور کیا اونکو پس
خدا تعالی اونکے مجبور کرنے کے بعد بخشنی والا ہی اور رحیم ہی الایہ لالہ جی یہان کہتی ہین کہ اس آیہ سی کئی امر مفہوم
ہوتے ہین اول آنکہ بانی قرآن ایسا بیہوش تہا کہ جبتک حکایت اشاعت زنا خدمتمین حضرت کے نہ آئی اُس بیچارہ
نے اطلاع نپائی انتہی ہم اس یاوہ گوئی لالہ جی کا جواب کئی جگہہ اوپر لکھہ چکے ہین قطع نظر اوسکے لالہ تیرہ دل نے
یہہ امر کہان سی مستنبط کیا کہ اُس وقت تک اطلاع نہوئی اگر لالہ حماقت شعار کے ذہن نا ہنجار مین یہہ ہی کہ وقت وحی آنے
سی پیشتر موجبات حکم پر حاکم حقیقی کا مطلع ہونا محال ہی تو اس مقدمہ باطلہ حماقت آمیز پر کچھہ دلیل ہو پیش
کرین ورنہ ایسی لغویات بلا دلیل تو یہہ ہماجی کی بہی اہل نظر کے سامنی سراسر حقیر و ذلیل ہین لالہ جی کے قال و قیل
کی توکیا وقعت ہی مگر چونکہ مقدمہ مسلمہ لالہ جی کا ہی اور اسپر اونکے حجت ہی لہذا ہم یہہ کہتے ہین کہ یہہ تمام دہرم شاستر
ہنود کا بے اصل محض اور خدا کی طرفسی نہین کیونکہ برہمان اپنکہد ججر بید مین ہی کہ جب برہما نے یہہ دیکہا کہ بادشاہ
اختلاف رای سی انتظام عالم کا نہین کرسکتی تب دہرم شاستر پیدا کیا انتہی پس لالہ جی کا تہو کا لالہ جی کے منہہ مین آیا کہ بانی
دہرم شاستر ایسا بیہوش اور حق فراموش تہا کہ جبتک اشاعت اختلاف اوسکی مشاہدہ مین نہ آئی اُس نادان
ناعاقبت اندیش نے کچھہ اطلاع نپائی تیتری اپنکہد ججر بید مین ہی کہ برہسپت دیوتون کا گرو ہی اوسنے اپنی صورت

زہرہ کی جدائی اور اسکو انکو علم اور دریا کی ترتیب کی اور اثر انکو سچ کو جہوٹ اور جہوٹ کو سچ سمجہا غرضکہ اس
ترکیب سے اثر گمراہ ہوگئے اسواسطے ضرور ہے کہ کوئی قصہ اور کہانی نہ پڑہے جسکا سر اور پیر نہین انتہی پس بموجب
مقدمہ مسلمہ لالہ جی کے لازم آیا کہ بانی بید مانند بید کے ایسا خشک مغز تہا کہ جبتک فہم قصہ بے سبب کا معائنہ
کر لیا تب تک تحریم سماعت قصص و حکایات واہیہ کا اور اونپر عمل کرنے کا حکم ندیا مہابہارت اور جوگ بششٹ سے
ہم سوط الجبار مین ثابت کر چکے ہین کہ پہلے شراب برہمنون پر حلال تہی بعد واقعہ کنہ کے جب جنون نے کاسہ کنہ
کو شراب مین ملاکر شکر کو پلادیا تب سے یہہ حکم ہوا کہ شراب برہمنون پر حرام ہے اور آئندہ جو برہمن شراب پیوے گا
اوسکے اعمال حبط ہو جاوینگے پس بموجب اصول موضوعہ لالہ جی کے لازم آیا کہ شارع ملت ہنود ایسا جاہل و غافل
تہا کہ تا وقتیکہ واقعہ شکر دیوتا اور کنہ کے اوسکو قباحت شراب نوشی کا کچہہ اصلا علم نہ تہا اسکند پران کاشی کہنڈ
مین ہے کہ جب رانیان معبود ہنود کی سانت کو دیکہکر متزلزل ہوگئین اور نارد نے اس واقع شنیع کی معبود ہنود کو خبر
کی تب حکم زوال حسن و جمال سانت کا نافذ ہوا پس بقول لالہ جی خدائے مفروض ہنود ایسا بیخبر اور سلیم ہے کہ جبتک
ایک فعل شنیع کی خبر اوسکو نارد نے نہ پہنچائی تب تک اوسنے اطلاع نپائی اور پیشتر سے کچہہ تدبیر نفرمائی غرضکہ اس
قسم کے واقعات بہت ہین اگر مفصل لکہون تو ایک کتاب مجلد چاہئیے لہذا چند واقعہ پر اکتفا کیا **قولہ** دو مرورد
آپ سے پہلے اہل اسلام اپنی کنیزین زناکیواسطے دیتے تہے انتہی لالہ جی اردو بہی بہول گئے یہہ کس زبان کا محاورہ ہے کہ
کنیزین زناکیواسطے دیتے تہے ہان اونکو یہہ لازم تہا کہ یہہ کہتے کہ ہنود مین اب تک یہہ دستور ہے کہ اپنی کنیزوں بلکہ جوروں سے
زنا کراتے ہین قصہ زنا کرانے ازواج بحتر برجا اور اوسکی کنیز کا ساتہہ بید بیاس جی کے اور بید اپنے دہرتراشٹ
اور پانڈو اور بدر کا ہنود مین مسلم الثبوت ہے کنتی زوجہ پانڈو کا زنا کرانا باجازت راجہ پانڈو اپنے شوہر کے اندر اور دہرم
اور ہوا سے بہت مشہور ہے آپ بہی جابجا اسکے قایل ہوئے ہین اور چونکہ شرایط نیوگ کی جو آپنے تحفۃ الاسلام مین رقم فرمائی
ہین اس مقام مخصوص مین مفقود ہین پس لا محالہ آپکو مجال اسکی نہین کہ اس زنا کو حلال اور عمل نیوگ کہے روا ہین گو کہ یہو
سو واقع مین زنا ہی ہے خیر یہہ تو ایک اظہار آپکی بیحیائی کا تہا اب سنئے کہ ہر گاہ آپ خود صفحہ ۲۱۵ سطر ۱۵ و ۱۶ مین بہ
تصریح تمام رقم فرماتے ہین کہ یہ آیتہ معاملہ مین عبد اللہ بن ابی کے جو رئیس المنافقین تہا نازل ہوئی ہے پہر آپ سخت بیحیا
ہین کہ اپنی بات کا بہی خیال نہین رکہتے اور برخلاف اوسکی اس شناعت کو منسوب باہل اسلام کرتے ہین اگر شرم تو نہین
آتی غیرت ہو تو منہ نہ دکہاؤ اور ڈوب کر مر جاؤ مگر ہان آپ تو اس قسم کے فرد کامل ہین کہ جنکا مقولہ یہہ ہے بے شرم جہ
کسی است کہ پیش بیان بیاید حطام دنیوی کے مقابلہ مین آبرو کا خیال کرنا اونکے نزدیک خطا ہے یہی وجہ ہے کہ
آپنے بیحیائی کو ذریعہ معاش کا مقرر کیا ہے پہر یہہ بیان مبنی ہے اوپر تسلیم اس امر کے کہ سبب نزول آیتہ کا وہی ہے
جو لالہ جی نے تسلیم کیا ہے اور اگر قطع نظر اس سے کیجئے تو مطلقا اسپر یہی دلالت نہین کرتی کہ کسی عہد وجود مین بہی ایسا ہوا ہو

کیونکہ نہی امکان وجود منہی عنہ کی تو البتہ مقتضی ہوتی ہی اور وجود منہی عنہ کی اصلا مقتضی نہین ہوتی اگر لالہ جی ہماری اِس تقریر کو سمجھہ سکتے ہین تو درصورت عدم تسلیم کے اُسکے مقدمات پر جو کچھہ جرح کر سکتے ہین پیش کرین ورنہ ایسی ہذیان سرائیون سی باز رہین **قولہ** سوم آنکہ الفاظ اِن اردن تحصنا سے معلوم ہوتا ہی کہ اگر کنیزکان نہ زنا سی بچا رہنا چاہین تو مسلمانون کو اختیار ہے کہ خواہ باکراہ خواہ برضا وہ زنا کرائین انتہی لالہ جی کی عقل ماری گئی ہو انکی بیوقوفی پر ذری خیال کرنا چاہیے کہ اگر کنیزکان کفار جن کا آیت مین بیان ہی بطوع رغبت حسب دستور اپنی مالکان کے زنا کرانا چاہین گی تو اکراہ کی مصداق ہرگز نہین ہو سکتین پس یہہ کہنا لالہ جی کا کہ اگر وہ بچنا نچاہین تو اختیار ہی کہ خواہ باکراہ اونسی زنا کراوین صاف وصریح مجنونانہ کلام ہی باقی رہی شق ثانی یعنی خواہ برضا تو وہ بھی حماقت لالہ جی کی ہے کیونکہ قرآن مین اسجگہہ نہی اکراہ کی ہی رضا کی یہان کیا بحث ہی خلاصہ تقریر لالہ جی کا یہہ ہے کہ منطوق آیت کریمہ تو وہ ہی جو ترجمہ کیا گیا اور مفہوم کی دو شقین پیدا ہوتی ہین ایک یہہ کہ اگر وہ زنا پر بطوع رغبت راضی ہون تو اونکو زنا کرانے پر اکراہ کیا جاوے حالانکہ یہہ کلام حماقت انجام کہ مشابہ ہذیان کے ہی کسی کلام صحیح کا مفہوم نہین ہو سکتا کیونکہ جب وے بطوع رغبت راضی ہون تو پہر اکراہ کے کیا معنی شق دوم یہہ کہ اگر وہ زنا پر راضی ہون تو اونسی زنا کرائین یہہ شق دوم پہلی شق سی بھی زیادہ تر دلیل اوپر حمق لالہ اندرمن کے ہی کیونکہ یہہ کسی قسم کا مفہوم منجملہ اقسام مفہوم مرعیہ کے بابت اِس آیت کے نہین ہو سکتا مین بالیقین کہتا ہون کہ لالہ جی اِس سی واقف نہین کہ منطوق کلام کیا ہوتا ہی اور مفہوم کسکو کہتی ہین اور کن کن شرائط کے ساتھہ اعتبار مفہوم کا ہوتا ہی اور کن کن صورتون مین اعتبار اُسکا نہین کیا جاتا چونکہ علم معنی و بیان اور علم استنباط احکام خطہ جہالت آباد ہند سی مفقود ہی اسلئی اگر وہ مسائل متعلق علوم مذکورہ سی جاہل رہی تو اِس جہالت مین مجبور ہین مگر حماقت اونکی یہہ ہی کہ باوجود جہالت تامہ کے ایسی علوم مین کہ بنسبت جاہل محض ہین دخل فرماتے ہین اور جہلاء ہند مین بیٹہکر اپنے تئین بوجہہ بجکڑ بتاتے ہین اِس دانشمند سے کوئی پوچھی کہ مفہوم لاتکرہوا کا بحالت انتفاء شرط کے اگر ہو تو ہو سکتا ہی کہ بسبب غباوت معنوی کے یہان کسی طرحپر اُسکا اعتبار نہین ہو سکتا الفاظ اختیار و اجازت جو مفہوم مخالف مین بیان لایا ہی کس قاعدہ سی مستنبط کئے ہین اور اسکو بارہا سمجہایا ہے کہ کرشن جی کی نصیحت پر عمل کرکے نون تیل کے بیچنی کو ذریعہ معاش کا ٹھہراوی اور اہل اسلام کے ساتھہ مناظرہ پیش کر اپنی ملت اور اہل ملت کو ذلیل نہ بناوی مگر چونکہ جہل مرکب اور مرض مالیخولیا مین از بس مبتلا ہی نہ ہماری نصیحت مانتا ہی نہ کرشن جی کی مخالفت کی کچہہ پرواہ ہے جو کچہہ جی مین آتا ہی دیوانون کیطرح بکتا چلا جاتا ہے **قولہ** چہارم آنکہ الفاظ من یکرہہن فان اللہ الخ سی مفہوم ہوتا ہی کہ جن کنیزون سی بجبر واکراہ زنا کرایا جاتا ہی اونپر اوتعالے رحم فرماتا ہی اور اہل جبر واکراہ کی کچہہ خبر نہین لیتا اور اونکے حق مین کچہہ حکم نہین دیتا انتہی معلوم نہین کہ بچیلا لالہ [illegible] جاگتا ہی یا سوتا ہی یہہ بہی نہین جانتا کہ منطوق کسکو کہتی ہین اور مفہوم کیا ہوتا ہی کہ مغفرت کنیزان مکرہات کو مفہوم

کلام ٹھہراتا ہی احمق الناس کی سمجھ مین ابتک یہہ بھی نہین آیا ہی کہ یہہ توضیح منطوق کلام سے مفہوم کا بیان کیا کلام
بے اور ایسے ہی شخص لینے اکراہ کنندگان کو جو مفہوم کلام بتاتا ہی اپنی حماقت ناظرین کو باعلان تمام جتاتا ہی اہل
علم و دانش جو فرماوین اور اس احمق بیغور کو سمجھاوین کہ مفہوم ان اللہ من بعد اکراہہن غفور رحیم کا یہ جبر لینا اکراہ
کنندگان کس طرح ہو سکتا ہی ع دیا سلائی جسے سمجھا یا کہ سرکنڈا + ہوا ہی صاحب لشکر نما کے اک جھنڈا + ہوا ہے
باغ جہان سے کیون ہو دل ٹھنڈا + کہ مرغ مینی کا بچہ کہتی ہی انڈا + حضور بلبل بستان کو ہو نرا اینچی + پہر یہہ جو کہتا کہ
کہ اکراہ کنندگان کے حق مین کچھ حکم نہین دیتا دیکھو تو کس درجہ کا احمق ہی بصیرت باطنی سے تو محروم ہی ظاہرا
ظاہری بصارت بھی اوسکی مسدود ہے کہ چشم نے خود آیت کے کلمات مین یہہ کلمات نقل کئے ہین کہ اکرہوا عنہا کم
علے البغاء جب یہہ بھی تصریح موجود ہی پہر قول اسکا کہ اکراہ کنندگان کے حق مین کچھ حکم نہین دیتا ہی آئینہ ای بیت
مررود شے ع گر نہ بیند بروز شب پرہ چشم + چشمۂ آفتاب را چہ گناہ + راست خواہی ہزار چشم چنان + کور بہتر کہ
آفتاب سیاہ + آگے اس سے لالہ جی فرط جہالت سے اور اس امر کے معترض ہوئے ہین کہ قران نجماً نجماً نازل
ہوا ہے دفعۃ واحدۃ نازل نہین ہوا یہہ اعتراض ابتدا مین بھی امثال لالہ جی کیطرف سے پیش ہوا تھا چنانچہ حکایت
قران مین واقع ہی وقال الذین کفروا لولا نزل علیہ القرآن جملۃ واحدۃ یعنی کہتے ہین کافر کیون نہین اتارا
گیا اوسپر سب قران دفعۃ واحدۃ خدا تعالی نے انکو جواب دیا کہ کذلک لنثبت بہ فؤادک ورتلناہ ترتیلا اسنے
اوتارا ہمنے یونہی بتدریج تا کہ خوب ثابت کر دین ہم تیرے دلکو اس سے اور پے در پے پڑہا ہمنے اوسکو بدر بدر جا
ولا یاتونک بمثل الا جئناک بالحق واحسن تفسیرا یعنے نہین لاتے مین وہ تیرے حق مین کوئی مثل مگر لاتی ہین ہم
اوسکا جواب محقق اور نہایت بہتر اور دو بیان سے اس جواب مختصر مین بہت امور کیطرف اشارہ ہی چنانچہ منجملہ
اونکے چند امر کا بیان کیا جاتا ہی ایک یہہ کہ نسبت نزول ایکدفعہ کے نزول متفرق بتدریج کا واسطے تثبت
قلب کے زیادہ تر نافع ہی اور یہہ نہ سمجھا جاوے کہ یہان سے خاص تثبت قلب جناب رسالت مآب ہی مراد ہی بلکہ
جہان کہین خطاب نبی سے ہوتا ہی بحالت نہونے قرینہ خصوصیت کے عامہ مومنین بھی مخاطب ہوتے ہین چنانچہ
یہہ طریق خاصہ مخاطبات قران ہی نہین اور کتب الہیہ مین بھی یہی طریق مرعی ہی پس مراد یہہ ہے کہ واسطے تثبت
تمہاری اور جو مومنین کہ تمہارے ساتھ ہین اونکے قلوب کی تثبیت کیواسطے ایسا کیا گیا دوسرے یہہ کہ قرآن ناسخ
بعض احکام کتب اولین اور یہی ناسخ بعض احکام اپنی کا ہی اور اسپر اکثر جہلا نے زبان طعن دراز کی تھی اور
جب ایک طعن کا جواب پاتے تھے تو زبان بدلکر کچھ اور بات بناتے تھے علاوہ بران اور بہت بہت حیلون
اور بد فعلیون سے وقتاً فوقتاً پیش آتے تھے اور مطابق اقتضاء اوقات مختلفہ اعتراضات متفرقہ کا جواب
پاتے تھے اور یہہ امر بدون اسکے کہ ازمنہ متفرقہ مین نزول قرآن ہو حاصل نہین ہو سکتا تیسرے یہہ کتاب ہے

کہ تا قیام قیامت امام امت محمدیہ رہیگی کوئی کتاب اسکی بعد نازل نہوگی پس اہتمام اسکی حفظ کا زیادہ تر منظور الہی ہوا
پس بسبب ظاہری عالم اسباب مین اوسکی حفظ اور انتشار کا یہہ ٹھہرایا گیا کہ نجوما نجوما نازل فرمایا گیا تاکہ آیات منزلہ
زبان زبان ذہان ذہان منتشر ہو جاوین اور قلب پیغمبر اور قلوب مومنین کو اوسکی حفظ اور انتشار پر اطمینان اور
ثبات حاصل ہو، اس سبب سے نجوما نجوما نازل فرمایا گیا اور یہی وجہ ہی کہ خدا کے کرم و فضل و عنایت تامہ سے
جیسا کہ عہد حیات جناب رسالتمآب صلعم بعد نسخ و انساء کے تہا ویسا ہی بلا تغییر ایک نقطہ اور ایک حرف کے
بدستور ثابت و محکم ہی اور تا قیامت ایسا ہی حفظ اور انتشار مین روز افزون رہیگا دیکہو کتب اولین جو دفعۃ
واحدۃ نازل ہوئی تہین ایسی مشہور اور منتشر عالم مین نہوئین بلکہ جب بسبب حوادث کے نسخ مکتوبہ مفقود ہوگئی تو اصل
کتب کا نام و نشان بہی باقی نرہا لالہ جی اپنے بید ونکو بہی دیکہین کہ جنکا نزول دفعۃ واحدۃ برہما پر اعتقاد فرماتے
ہین ہر زبان و ہر آوان مین اوسمین زمانہ ستجگ سی برابر تحریف اور کمی بیشی ہوتی چلی گئی اور آج وہ بالکلیہ معدوم
ہو گئی بلکہ ابتدا ہی مین بہی جب اُن کو ایک دیت چرالیگیا تو خود برہما جی خالی الذہن معطل محض رہگئی پہر جب ضرورت
واقع ہوئی تو خود محتاج اسکی ہوئی کہ چاند سی بید ونکو حاصل کرین کاش اگر وہ متفرق بنائی گئی ہوتے تو خود برہما
جی اور ہزارون آدمیونکو محفوظ ہوتے اور بسبب چرالیجانے دیت کے ایک نسخہ کو کچہہ حرج واقع ہوتا اور ذات
اقدس کو مشکل کون فنسا و اختیار کرنے نہ پڑتی اور برہما جی کو چاند کا منت کش ہونا نہ پڑتا اور چونکہ علم ازلی مین
تہا کہ آخر زمانہ مین دین محمدی ابدیہ کتاب ایزدی مصلح اور مکمل سب ادیان اور سب کتب اولین کی ہوگی اس
سبب سے یہہ اہتمام جو حفظ قران کیواسطی از روی اسباب ظاہری کے عالم اسباب مین فرمایا گیا اور کتب کی نسبت
رعایت اوسکی ضرور نہوئی کیونکہ تکمیل اُن سبکی بذریعہ اس کتاب محکم کے علم ازلی مین ٹھہری ہوئی تہی علاوہ ان
وجوہ کے اور بہی بہت وجوہ مقتضی قران کے نجوما نجوما نازل فرمانے کی ہین کہ اکثر مفسرین نے اونکو لکہا ہی مگر
اس مقام پر اُنکا کہنا ضرور نہین کیونکہ لالہ جی نے ازراہ بوالہوسی کے انہین وجوہ مذکورہ سی تعرض کیا ہی اب قسم
لالہ جی کی ہذیان سرائی پر توجہہ کرتے ہین مخفی نرہی کہ کفار عرب اگرچہ مانند لالہ جی کی اشد معاند ایمان و قران کی تہی
پہر بہی فی الجملہ پاس حیا اونکو تہا اور مانند لالہ جی کی عقل سے بہی بہرہ نہ تہی معقول جواب سنکر ساکت ہو جاتے تہے
چنانچہ یہہ جواب سنکر سر بگریبان ہو ہی اور بشیری کو کام مین لائی لالہ جی جو بحسب البیل اونکی جہالت آبا و مرزبوم
ہند کے اقوام مین سی ایک قوم بیعقل و بیشرم کے فرد کامل ہین شرم و حیا اور عقل کو ترک کرکے اٹہہ ہو اب پہر
پہر قران مین سہو ہم اونکی قرار واقعی خبر لیتے ہین اور تا بدر وازہ اونکو پہنچا ہی دیتے ہین قولہ کہان سی
معلوم ہوتا ہی کہ نزول اندک اندک سی دل قرار پاتا ہی اور ایک بارہ سی جنبش کہا جاتی انتہی جب آدمی سمجہا ہو جاتا
ہے تو سرا سر انکار بدیہیات آتا ہی جسکو تہوڑی سی بہی عقل ہوگی خوب سمجہہ لیگا کہ یہہ قول لالہ جی کا ہذیان پیہا

اولیات ہی اہل عقل انصاف فرماویں کہ بہلا کسی شخص پر ہزار جلد دفعۃً واحدۃً ویرہی جاوین یا اُن ہزار جلدونکو برسون
کی مدت میں اوسپر دفعۃً فوقتاً پڑہا جاوی ان دونو طریقون مین کونسا طریق ایسا ہی کہ وہ شخص بہ ثبات قلب اور اطمینان
کامل اُن جلدونکو اپنی ذہن مین محفوظ رکہہ سکتا ہی برہماجی پر بقول باطلہ لالہ جی کے بید دفعۃً واحدۃً نازل ہوئی اگر
نزول یکبارہ مشوش نہیں تہا تو وہ نہون نی بمجرد نزول اُن سبکو کیون نہ یاد کرلیا اُس نسخہ کے کہوی جانیسی خالی الذہن
اور پریشان خاطر کیون ہوگئی کاروبار عالم کے ثبات و استقرار مین کیون فرق آگیا اونکو حاصل کرنے مین ذات منزہ
الصفات کو شکل کون و فساد کیون اختیار کرنی پڑی برہماجی اُنکے حاصل کرنیمین کبہی چاند کی کبہی مشتری کی کبہی
مہادیوجی کے منت کش کیون ہوتی یہانتک اُن بیدونکو بہولے کہ فضایل مہادیو کو جو چارون بید مین ہین کم
قیاس کرکے یہی تینون مہادیوجی پر فضیلت دینی لگے اور باوجودیکہ بیدونمین بصراحت بیان فضایل مہادیو کا
کیا پہر بہی اونکا قول ثابت اور مطمئن تہوا دیکہو مہابہی ۲۱ کا تہی کہنڈ اسکند پران کے لکہا ہی کہ برہما گفت کہ بزرگ
مالک جمیع موجودات و پیداکنندہ و پرورش کنندہ و فناکنندہ منم جملہ پرستش من نمایند مہادیو بغضب پر از خشم
سرخ کردہ گفت ای برہما چہ سخن تکبر کہ میگوئی مثل تو نادان کسی نیست پیدا و پرورش کنندہ و فناکنندہ و بیچون
بیچگون منم این قال و قیل شنید زہر چہار بید کہ حاضر بودند عرض نمودند کہ ای مہادیو و برہما بر مالکیت کہ فنا با
شما قصہ نیست پس جیرانم سام بید و رگہ بید و یجر بید و اتہرون بید علیحدہ علیحدہ بر زبر جمیع دیوتہ ہا بیان نمودیم
کہ آفرینندہ و فناکنندہ و قادر بر جمیع اشیا و مالک کل موجودات و حاکم من ہمین مہادیوجی ہستند برہما گفت کہ
ای چار بید شما بچہ قسم مہادیو را مالک میدانند برہمہ تن خاکستر مالیدہ و ژولیدہ مو از ہمہ دنیا تارک ہمراہ پاربتی
میباشد کدام و نسخ پرم برہم در بین یافتہ اند درین ضمن لفظی کہ سر دفتر بیدہاست گفت ای برہما این تصور مہادیو برای
نمودہ است و الا ایشان پرم برہم ہستند و پاربتی قدرت کاملہ اوست و ذات لایزال و منزہ است این ہمہ
شنیدہ بدل برہما ہرگز یقین نگشت انتہی مختصراً آپ ہی غور کیجیی اور انصاف کو ہاتہہ سی نہ دیجئی باوجودیکہ ایسا بیان
کافی در باب فضایل مہادیوجی کے بیدونمین موجود تہا پہر انکار کرنا برہماجی کا اُس سی اور یقین نکرنا اور ثابت القلب
اُس بیان پر نہونا دو حال سی خالی نہین یا تو دیدہ و دانستہ کلام الہی کے منکر تہی یا بسبب عدم انضباط اور عدم
حفظ کے ایسا انکار شدید کرتی تہی اگر صورت اول ہی تو وہ رسول کاہیکو ہوئی بلکہ اشد کافر اور زندیق ٹہہری اور
صورت دوم مین مدعا ہمارا ہی کہ نزول یکبارگی باعث عدم اطمینان قلبی اور موجب عدم حفظ ہوا و ہو المطلوب ایک
لفظ لالہ جی نے صفحہ ۲۱۶ کی سطر مین لکہا ہی (داو) اس مہمل لفظ کے کچہہ معنی سمجہہ نہین جاتے شاید شوق تکبندی
مین خیال مہملات کا نہین رہا دجنگ الکسی یعنی دیعم **قولہ** اگر کوئی کہی کہ بنابر سہولیت حفظ محمد صلعم پر یکبارگی
تمام قرآن نازل نہین ہوا تو جواب یہہ ہی کہ اتنا فا جملہ قرآن حفظ کرانا قدرت الہی سی ممکن تہا یا نہین اگر نہین ہہم

مسلم الثبوت اور مشاہدات سے ہے کہ جب کوئی بڑی کتاب کسیکو پڑہائی جاتی ہے یا یاد کرائی جاتی ہے تو سبقاً سبقاً
پڑہاتے ہیں دفعۃً واحدۃً نہیں سکہاتے اور عالم اسباب میں یہی دستور مروج ہے اسیطور پر تعلیم قرآن رسول اکرم انکا
اور اونکے اصحاب علیہم الرضوان کے حق میں مرعی ہوئی کیونکہ یہہ طریق واسطے حفظ کے سہل ترین طریقوں حفظ کا ہے
لالہ جی نے اگرچہ شروع بحث میں ازراہ حماقت اور انکار بدیہیات کے اسکی نسبت یہہ عذر کیا تہا کہ کہاں سے معلوم
ہوتا ہے الخ لیکن اس جواب میں کچھہ سوچ سمجھکر اوس سے دست بردار ہوئے اور اس طریق کو چھوڑکر دوسری راہ
جہالت کی اختیار کی حالانکہ یہہ طریق اونکا طریق اول سے بھی زیادہ گمراہی اور جہل مرکب ہے جواب میں فرماتے
ہیں کہ حفظ کرانا جملہ قرآن کا آناً فاناً قدرت الہی سے ممکن تہا یا نہیں حالانکہ یہہ مقولہ اونکا کمال حماقت اور جہالت
انکی ہے اور اس مقولہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ انکو کچھہ بہی مداخلت فن میزان اور مناظرہ میں نہیں اور یہہ بھی ظاہر
ہوتا ہے کہ اہل ہند فنون عقلیہ سے بالکل بے بہرہ محض ہیں ورنہ لالہ جی بڑا حکیم ہند کہ آج ہنود میں اوج پکڑ رہے
ہیں طرق استدلال سے ایسا ناواقف اور جاہل کیوں ہوتا اور بمقابلہ اہل اسلام کے پیش آکر اپنی اور اپنی
ملت کی آبرو کہوتا ظاہر ہے کہ واسطے اثبات ترجیح اور استحسان اس امر کے کہ قرآن نجوماً نجوماً نازل ہوا جو وجہہ لالہ
جی نے خود بیان کی ہے اوسمیں کوئی مقدمہ ضروریہ نہیں کہ جسکی نقیض ممکنہ عامہ ہو سکے پس جواب میں جو لالہ جی
بربنائے امکان عام یاوہ سرائی کرتے ہیں سراسر جہالت اونکی ہے کہ بسبب جہل مرکب کے اتنا بہی نہیں سمجہتے کہ
مجرد امکان عام نزول دفعۃ واحدۃ کا اصلا مناقض مقدمات ترجیح کا نہیں ہو سکتا ہم منجملہ مفہوم مردد لالہ
جی کے تسلیم کرتے ہیں کہ ایسی کونسی شئے متصور الوجود ہے کہ قدرت الہی سے ممکن نہیں بے شک و شبہ ممکن تہا کہ بطور
خرق عادت خدا تعالی پیغمبر صلعم اور اونکے اصحاب رضی اللہ عنہم کو دفعۃً آن واحد میں قرآن یاد کرا دیتا لیکن اس
امکان سے لازم نہیں آتا کہ شئی ممکن قوۃ سے فعل میں بہی آجاوے اگر لالہ جی کے نزدیک یہہ امر مسلم ہووے کہ جمیع
ممکنات کا وجود میں آنا ضروری ہے تو بتصریح رقم فرما دیں تاکہ ہم اونکو خوب احمق بناویں اور جب یہہ امر قرار پایا
کہ سب ممکنات کا قوۃ سے فعل میں آنا ضرور نہیں تو اب بر تسلیم اس شق کے جو لالہ جی وغیرہ نے یہہ یاوہ سرائی
کی ہے کہ بر تقدیر تسلیم شق اول کیونکر اللہ تعالی نے محمد صلعم کو تمام عبارت ایکدم میں حفظ نکرائی سراسر جہالت لالہ
تیرہ بروزگی ہے یہہ استدلال لالہ صاحب کی تمامتر مشابہ اسکے ہے کہ کوئی یہہ کہے کہ لالہ اندرمن کی ناک بند گاؤدم
کی دم کا ہونا ممکن تہا یا نہیں بر تقدیر تسلیم شق اول اللہ تعالی نے اونکے کیوں دم نہ لگائی اور انکی بے عزتی
اس دم سے کیوں نہ چہپائی بر تقدیر شق ثانی خدا تعالی قادر مطلق نہیں لالہ جی کو لازم تہا کہ وجوہ ترجیح میں جو
کچھہ گفتگو اور اعتراض رکہتے تہے پیش فرماتے نہ یہہ کہ بحث امکان وجود کی درمیان میں لاتے اور الزام دم داری
کا اپنے اوپر اوٹہاتے ۵ حل جاہل ہمچنان دان ابی فیق * کجرو وجاہل ہمیشہ در طریق * پہر ایک بیہودائی لالہ

کی اور بھی ظاہر ہے کہ لکھتے ہین آنا فانا جملہ قرآن محمد صلعم کو حفظ کرانا ممکن تھا اور اس شق پر اسطرح حرف زن ہین
کہ ایکدم مین تمام قرآن کیون نہ حفظ کرایا حالانکہ معنی آنا فانا کے منفصلا دفعۃ واحدۃ کے ہین معنی الفاظ عبارت
لالہ جی مرقومہ شق اول کے یہہ ہوئے کہ حفظ کرانا قرآن کا بتدریج آنا بعد آن یعنی انات متعددہ مین ممکن تہا
پہر اوسپر یہہ جرح کہ دفعۃ واحدۃ یعنی ایک آن مین کیون نہ حفظ کرایا صریح حماقت اور جہالت ہی اگر شق اول
مین یہہ فرماتے کہ ایک آن مین یا ایکدم مین یا دفعۃ واحدۃ حفظ کرانا ممکن تھا اور پہر اوسپر یہہ جرح کرتے
تو ایک موقع تھا حالانکہ شق اول مین تو برخلاف اوسکے لفظ آنا فانا بولا اور طلب اعتراض اوپر دفعۃ واحدۃ
کے کھولا ایک جہالت ہو تو اوسپر گرفت کرون جہان ہزارون جہالتین جمع ہون اوسکی کہانتک فکر کیجئے دفتر
بھرون سو صفحے ہمتو یہہ سمجھے تھے کہ ہوگا کوئی زخم + تیرے سینہ مین بہت کام رفو کا نکلا + سچ ہو لالا اندرمن آپکا
کام مناظرہ نہین آپ نے کرشن جی کی نصیحت مانی ہوتی ذرہ دیکھو تو اسمقام پر کسقدر جہالت آپکی ظاہر ہوئی شاید یہان
تو شرماؤ قولہ کسواسطے ۲۳ برس محنت اٹھوائی انتہی لالہ جی تمنے تمام عمر گنوائی تمکو ابتک یہہ سمجھ نہ آئی کہ ایک
کتاب کا ۲۳ برس مین یاد کرانا موجب محنت ہے یا ایک ساعت مین باعث مشقت ہے اور دونون طریقون مین کونسا طریق
مبنی بر سہولت ہے جب تم اسقدر احمق اور بیوقوف ہو تو تمنے عبث مناظرہ کی مشقت اوٹھائی اور اپنی جہالت عالم
مین بکہوائی تمکو مناسب تہا کہ کرشن جی کی نصیحت پر عمل کرکے نون تیل بیچ کہاتے اور بحث و مباحثہ مین کچہہ
دخل نفرماتے ع کار بوزینہ نیست نجاری + گرگہہ چہوڑ تماشے جاہی + ناحق چوٹ چرا کہائی قولہ بر تقدیر
تسلیم شق ثانی خدائی محمدیہ قادر مطلق نہین ہے انتہی بھلا اور کوئی ملت والا ایسی بات کہی تو کہی لالہ جی کس منہ سی
یہہ بات زبان پر لائی ہین آیا نہین شرماتے کہ تحفۃ الاسلام صفحہ ۶۳ مین رقم فرماتے ہین کہ نہ قدرت رکہنے سی
خدا تعالے کے اوپر ایجاد ارواح کی قدرت کاملہ مین کچہہ نقصان نہین آتا ہرگاہ کہ اونکے نزدیک ایک عالم
بزرگ یعنی عالم ارواح قبضہ قدرت سی باہر ہی تو پہر اگر کوئی اور چیز بھی قبضہ قدرت سی کسی اور وجہہ کی بنا پر باہر
ہوگی تو کیا قباحت لازم آئی اور جواب تحقیقی بیانات سابق اور لاحق سی واضح ہے قولہ مگر درینصورت خدا تعالی
کو مناسب تہا کہ جبرئیل کو سارا قرآن بعینہ یاد کرا کر معہ متین حضرت کی روانہ فرماتا اور محمد صلعم فی الفور کاتبان
زود نویس کو بلا کر ایکدو دن مین نقل کراتا انتہی جواب شافی اس جہالت کا تو یہی ہے کہ مناسب تہا کہ خدا تعالی لالہ جی
کے دم لگاتا اور اونکی مقعد کو اپنی قدرت کاملہ سی بدون استعانت کپڑون کے چہپاتا ای لالہ بمجرد قطع نظر اوسکے
کے تونے یہہ تو غور کی ہوتی کہ بعد بعثت اور شروع نزول قرآن مین اسقدر مومن کاتب زود نویس کہان تھے
کہ دو دن بلکہ دو برس مین بہی تمام قرآن کو لکہہ لیتے اور پہر یہہ تو سوچا ہوتا کہ بالفرض اگر کاتبان لکھہ بھی
لیتے تو چونکہ حضرت پڑہی ہوئی تھی تو لازم آیا کہ اوس مکتوب کو کاتبون سے سبقا سبقا پڑہتی پس اسمین دکیا

خوبی نکلتی کہ سبقاً سبقاً تعلیم خود منزل القرآن مین حاصل تھے بلکہ وہ صورت نہایت مستحسن اور یہ شکل نہایت
مستحسن ہے ایک ہیچدانی لالہ جی خود غلط کی دیکھو کہ لکھتے ہین کہ جبرئیل کو سارا قرآن لفظیہ یاد کرا کر الہ بالیقین انکو معنی
لغت معلوم نہین لہذا اوسکو بمعنی دفعۃً واحدۃً سمجھتا ہی حالانکہ دونو مین تفاوت عظیم ہی لفظیہ کے معنی اچانک کے
ہین یعنی واقع ہوجانا ایک شی کا اچانک اسطور پر کہ اوسکو وقوع کا کچہ خیال اور گمان نہو گو کہ بعد اوسکی تکمیل بتدریج
زمان ممتد مین ہو پست امن فہمات الفد کہان یہہ معنی کہان دفعۃً بیچارہ کیا کرے لغات عربیہ سے تو نابلد محض ہے
ازراہ بوالہوسی اور جہل مرکب کے ہر جگہ مین دخل دیتا ہی اور الزام جہالت اپنے اوپر لیتا ہی **قولہ** قطع نظر ازین [illegible]
کو مناسب تہا کہ کل عبارت قرآن کی زیر تحریر لا کر اور مجلد بنا کر بلا واسطہ یا بواسطہ جبرئیل کے ترسیل کرتا انتہی کیون ایسا
کرتا اسکی کیا ضرورت تھی اگر کوئی دلیل اوپر اس ضرورت کے رکھتے ہو تو پیش کرو ورنہ ایسی یاوہ سرائی سے باز رہو بیدلیل
کلام تو برہما جی کا بھی اہل نظر کے آگے ذلیل ہی پس بزرگون کی کیا حقیقت ہی پھر کچہ بھی غور کی ہوتی کہ اسصورت
مین بھی لامحالہ پڑہنا سبقاً سبقاً لازم آتا اور یہہ سب تکلف بی سود قرار پاتا ہیچدانی لالہ جی کی اس فقرہ مین بھی ظاہر ہی
کہ ترسیل بمعنی ارسال لائے ہین حالانکہ ترسل مین تفعیل ہرگز بمعنے ارسال نہین آتا ظاہرا موس قافیہ جبرئیل نے لالہ جی
کو اوپر ترسیل کے آمادہ کیا احمق الناس یہہ نہین سمجھتا کہ حسن قوافی اوپر صحت الفاظ کے مبنی ہی اور محض تکبندی بلا
رعایت اصول معانی و بیان کے سراسر حماقت و ملامت ہی مگر کیا کرے علم سے معذور ہی لہذا مجبور ہے آگے جو بابت [illegible]
موسیٰ اور توریت کا لکھا ہی بنا ہی فاسد علی الفاسد ہی ہم اوپر لکھہ چکے ہین کہ اہتمام حفظ قرآن کا نسبت اور کتب
کے زیادہ تر مرعی ہوا علاوہ برآن موسیٰ علیہ السلام نوشت و خواند مین دستگاہ کامل رکھتے تھے اور بنی اسرائیل
جنمین وہ مبعوث ہوئے تھے اکثر خط و کتابت استعداد تمام رکھتے تھے اور نبی آخر الزمان صلعم اور قوم اونکی امی تھی پس قیاس
انکا اوپر اسباب مین قیاس مع الفارق ہی خلاصہ کلام یہہ کہ جسقدر گفتگو ہوئی اوپر تثبیت قلب اور مزید حفظ کے
تھی اور ازبسکہ حکم مدینہ کے یہہ امر ثابت ہوا کہ جس طرز پر نزول قرآن ہوا وہ درباب حفظ و ضبط و شہرت کے زیادہ تر موثر
ہی اور لالہ جی نے اگرچہ بہت کاغذ مانند اپنی قلب کے سیاہ کیا مگر کوئی دلیل جو قادح مقدمہ مذکورہ ہو پیش نہین کی
فضول مقدمات پر بحث کرتے رہے مگر جو اصل مدعا تہا اوسکی ردسی قطعاً قاصر ہوئے پس وجہ اول جو منجملہ وجوہ ترجیح
ہمنی صدر بحث مین لکھی ہی بالتر د ثابت ہوگئی اور اوسکی صحت مین کچہ شک و شبہہ نرہا آگے اس سے لالہ جی وجہ دوم
مین بحث فرماتے ہین **قولہ** اگر کوئی کہے کہ آیات قرآن باہم ناسخ و منسوخ ہین تو ناسخ کے لئے تاخر اور منسوخ کے لئے
تقدم لابد ہی لہذا اوقات متعددہ مین قرآن نازل ہوا تو جواب اسکا یہہ ہی کہ اول تو نسخ کلام خالق انام یک لخت تمام
ہی انتہی ایجاد اور اعدام موجودات انام دلیل تام اوپر ثبوت اور قیام نسخ کے موجود ہی پس قول لالہ جی کا بالبداہت
مطرود اور مردود ہی جیسا کہ بہت مفصل مذکور ہوا **قولہ** لذنم بحسب عقیدہ اہل اسلام ناسخیت و منسوخیت کلام

وقت واحد مین بہی ممکن ہی انہین حضرات نی لاالہ کذا بہ سے ان واحد مین ایسا نہین ہوسکتا بلکہ ممکن من الفعل وراہ
ممکن من الاعتقاد ونیز پہلے ہے جیسا کہ اوپر مشرح مذکور ہوا ہی **قولہ** چنانچہ پیشتر ازین آیت نسخ ہجاء نماز نسخ ذبح
اسمٰعیل تفصیل وار رقم کیا گیا انتہی لالہ مست خیال پر موقت کی چڑہی ہی ہوش و حواس اونکی قایم نہین غور نہین کرتے
کہ کسقدر کلام طویل اور دراز وقت کے بعد حکم نسخ ہجاء نماز کا نافذ ہوا ہی اور علی ہذا القیاس ناسخ ذبح اسمٰعیل کئی جز
کے بعد توقف صدور حکم سے ظہور مین آیا اگر لالہ جی ازمنہ مختلفہ کو ازراہ کورباطنی اور انکار یہہ سمجہا کہ آن واحد
یا وقت واحد سمجہین تو اس قساوت قلبی کا کچہہ علاج ہمارے پاس نہین ہے؎ ای کہ دایم بخویش مغروری * گر ترا عشق
نیست معذوری * زہد عشق نیست در سر تو * زو کہ تو مست آب انگوری * علاوہ بران فرض کیا جاوے کہ
بعض احکام مین وجود ناسخ و منسوخ کا ایک زمانہ مین پایا گیا پہر بہی اس سے لازم نہین آتا کہ سب احکام منسوخہ کی
نسبت ضروری ہی کہ وجود ناسخ و منسوخ کا ایک ہی زمانہ مین ہووے بہت احکام ایسے ہین کہ زمانہ دراز تک جاری رہے
اور بعد زمانہ دراز کے منسوخ ہوئے پس بلحاظ ایسے احکام کے تقدم زمانی آیات احکام منسوخہ کا اوپر آیات احکام
ناسخہ کے برابر بینہ ضرور ہوا اور یہہ امر بجز اسکے کہ قرآن کا نزول ازمنہ مختلفہ مین ہوئی اور کسیطور متصور نہین ہوسکتا
پس باطل ہوگئی سب قیل وقال لالہ جی کی اور ثابت ہوا مدعا ہمارا اس مقام مین بہی اظہار ایک بیجائی لالہ جی کا مناسب
معلوم ہوا لکہتے ہین کہ ترقیم کیا گیا ظاہرا ازراہ جہالت ترقیم کو بمعنی نشستن اور لکہنے کے سمجہا ہی حالانکہ یہہ غلط
محض ہے تفعیل رق م کا ان معنو مین ہرگز مستعمل نہین بلکہ اوسکا اور معنی ہین اور بیان اونکا ہمکو ضرور نہین اگر
لالہ جی اپنی جہالت پر متنبہ ہوکر سکوت فرماوینگے تو خیر اور اگر ازراہ جہل مرکب کچہہ حرف زبان پر لاوینگے تو اوس
وقت ہم اونکو سمجہا دینگے **قولہ** اگر کوئی کہے الخ یہان لالہ جی نے بحث اسکی شروع کی کہ قرآن مین اکثر جواب
ہین سوالات مومنین اور اہل کتاب اور مشرکین کے اور یہہ سوالات کئی قسم کے ہین ایک یہہ کہ بسبب حدوث کسی حادثہ
کے یا وقوع کسی واقعہ کے مومنین طالب تدبیر اور احکام کے ان حوادث اور وقایع مین ہوئے پس خدا کیطرف سے انکو
ہدایت فرمائی گئی دوسری یہہ کہ بسبب معلوم ہونے حقیقت کسی شی کے کوئی مستفسر اوسکی حقیقت کا ہوا اور اوسکا
جواب دیا گیا تیسرے بسبب وسواس یا بسبب خلاف بیانی اہل کتاب کے کسی مومن کو کچہہ تردد ہوا اور مستفسر اوسکا ہوا
چوتہے مخالفین نے ازراہ تعنت اور فساد کے کوئی اعتراض کیا یا کوئی دلیل اپنی کسی عقیدہ باطلہ پر پیش کی یا بغرض
امتحان پیغمبر صلعم کے ایسا سوال کیا کہ جسکی نسبت کتب اولین سے یہہ بات متحقق تہی کہ اسکا علم کسی پیغمبر یا اور کسی
کو نہین ہی اور مثل اسکی اور بہی چند قسم کے سوال ہین کہ اونکی تفصیل کچہہ ضرورت نہین کہتی غرضکہ جب کسی
اس قسم کے سوالات مین سے کوئی سوال پیش کیا تو بر طبق اوسکی سوال کے جواب اوسی وحی سے دیا گیا اور ظاہر ہی
کہ سب قسم کے جملہ سوالات اور وقت واحد مین پیش نہین ہوئی تہے بلکہ ازمنہ مختلفہ مین پیش کئے گئے تہے پس بحسب اختلاف

ازمنہ جوابات برطبق سوالات نازل ہوتی اور یہہ امر بدون نزول وحی کے ازمنہ مختلفہ مین کسیطور پر متصور نہین لہذا
نازل ہونا قرآن کا نجوماً نجوماً مناسب ہوا لالہجی ان امور کی نسبت از راہ جہالت ہندوانہ کے رقم فرماتے ہین کہ
سوالات مذکورہ تصنیف حق سبحان ہین یا تالیف انسان ناتوان انتہی حماقت اور جہالت لالہجی پر غور فرمایئے
کہ اس مقام پر جواونہون نے صفت انسان مین ناتوان بڑہایا اس سے کیا فائدہ اسجگہہ حاصل ہوا یہان کچھہ بحث
ضعف و قوت کی نتہی کہ ایک لفظ مہمل بڑہا کر اطناب ممل مین پڑے مگر حق یہہ ہے کہ بسبب نادواقفی کے علم معانی اور
بیان سے بھی کچھہ آفات اونپر وارد ہوتی ہین خیر یہہ تو ایسا ایک امر ہے کہ بحکم الجاہل معذور لالہ صاحب اسمین مجبور ہین
اب ہم اصل مدعا مین بحث کرتے ہین کہ سوالات مذکورہ اس قسم کے ہین کہ مضامین اور مفہومات اونکی آدمیون
کے ہین اور ترتیب کلمات اونکی کلام ربانی ہین پس یہان ایک شق ثالث پیدا ہوئی کہ مفہوم مردد لالہجی سے خارج ہے
اب لالہجی فرماوین کہ ہرگاہ علاوہ مفہوم مردد لالہجی کے ایک تیسرا مفہوم پیدا ہوا تو یہہ قضیہ منفصلہ اونکا کیا
قرار پایا آیا مانع الخلو یا مانع الجمع یا منفصلہ حقیقیہ ظاہر ہے کہ بسبب پیدا ہونے شق ثالث کے حقیقیہ اور
مانع الخلو نہ ٹھہرا اور بسبب اسکے کہ دونو مفہوم مردد لالہجی مین کچھہ تناقض اور تضاد نہین ہے تو لفظ وہ سوالات
باعتبار مضامین تالیف انسان اور باعتبار کلمات و عبارات مرتبہ حق سبحان ہین پس مانع الجمع کا بہی مصداق
نہوا اب فرمایئے کہ اب یہہ کس جانور کی بولی بولی تہی اور کس بنا پر آپنے لکہا ہی جہالت ترجمان کہولے تہی آدمی کا
تو یہہ کام نہین کہ ایسی مہملات واہیات زبان پر لایا کرے اور اپنی دسطی اضحکہ اہل عقل بنایا کرے آپکو مناسب
تہا کہ اپنی فہم اور استعداد پر نظر کرتے رہتے اور بوالہوسی ترک کرکے جو کچھہ کہتے سمجھہ کر کہتے۔ ایاز قدر خود
بشناس ؎ ای انی فرعون ناموسی مکن + تو شغالی ہیچ طاؤسی مکن + ماند احوالت بدان طرفہ مگس + گر
ہمی پنداشت خود را ہست کس + از خود او سرمست گشتہ بے شراب + ذرہ خود را بدیدہ آفتاب + **قولہ** شاید
و معقول یہہ تہا کہ اوتعالی سوالات و جوابات ترتیب دیکر اور اول سے آخر تک جایزہ لیکر جملہ قرآن یکبارہ
ارسال کرتا انتہی ہر ایک حرف اس عبارت کا نامعقول اور مجہول ہے لالہجی فرماوین کہ اوسکی معقولیت پر کیا دلیل
ہے بلا دلیل بات کا کہنا سخت نامعقولیت آپکی ہے اور یہہ جو آپ فرماتے ہین کہ مدت مدید تک تکلیف تالیف
مین نہ پڑتا انتہی یہہ آپکی سخت حماقت اور عین جہالت ہے آپ نے حسب اعتقاد اپنی ذات منزہ الصفات کو آدمیون
پر قیاس فرمایا ہے یہی سبب ہے کہ معتقدان تکالیف کو اپنا خدا ٹھہرایا ہے ای آگندہ جہل تو بالیقین ابتک یہہ نہین
سمجہا کہ اوسکی علم کے اعتبار سے تو تمام صفحہ عالم و ماکان و مایکون دفعۃ واحدۃ موجود و معلوم ہے وہان اختلاف
ازمنہ اور حدوث زمانیات کا کیا کام ہے مگر خیر و سری تیری ہے کہ تو اوسکو پابند تکلیف ٹھہراتا ہے علاوہ برین
لالہجی آپ سے لیے اپنی دلیل یہہ تو غور کی ہوتی کہ اگر تالیف باعث تکلیف ہو تو آپ کے عقیدہ مین بیدون کی

نالیت اور تفریق اور تجزیہ مین بھی خدا تعالی کو تکلیف ہوئی ہوگی غایۃ الامر یہہ کہ بہت مدت تک تو نہین مگر تھوڑی
دیر تک تو کچھہ تکلیف ہوئی ہی ہوگی پس اگر ایک آن کی تکلیف اوسکو گوارا ہی تو بیس پچیس برس کی تکلیف مین
قباحت کیا ہی پہر آپ نے یہہ بھی سمجہا ہوتا کہ ہرگاہ ہنوز سوالات کا خارج مین وجود ہی نہ تہا تو کسطرح یہہ کہا
جا سکتا ہی کہ اون لوگون نے جو یہہ سوال کیا تو اوسکا جواب یہہ ہی اور جبکہ ہنوز ان لوگون نے وہ سوال بھی
نہین کیا تہا تو اوسکو سوال اونکا قرار دینا صریح کذب اور محض افترا تہا پہر آپ جو یہہ لکہتے ہین کہ اول سے آخر تک مادہ
لیکر الم آپکی عقل ماریگئی ہی پرسش مین آو جایز وکس چیز کا لاتے ہو ایسی خرافات زبان پر لاتے ہو اور اوسکو انداز
نامعقولی و بیعقلی سے معقول ٹہہراتے ہو اور یہہ جو آپ فرماتے ہین کہ او تعالی کو مناسب تہا کہ پیشتر از ارادہ
ایجاد فرماتا اور آناً فاناً محمد صلعم کو کل قرآن سمجہاتا انتہی جواب جو بعد از وقوع سوال دیا جاتا ہی زیادہ تر موقع قبول
و حسن مین ہوتا ہی اور بدون وجود سوال کے بغیر ضرورت کے کس عاقل نے وزن جواب کو پسند کیا ہی پس مقبول
بھی لالہ جی کا مبنی بر جہالت بندہ دانہ ہی **قولہ** بہرکیف برین تقدیر لازم آتا ہی کہ باقی قرآن کو معلوم تہا کہ یہود
نصاری کیا کیا اعتراض پیش کرینگے الخ لالہ جی اس بہرکیف برین تقدیر کے معنی تو بیان کیجئے بہرکیف بھی اور
برین تقدیر بھی یہہ دونو کلمہ متضاد ہ آپنے کس قاعدہ کے مطابق جمع کئے اب حرف مدعا سنئے کہ یہہ کچہہ خوبی مناظرہ
کی نہین کہ مباحثہ بیہودگی بات ٹہہرایا جاوے مواقع مناظرہ مین جیلی تو کسی بازرہی یہہ تو ن تیل کا بہاؤ دیکہنا
کہ جبتک بات جو جی مین آئی مطابق اوسکے زبان پر لاتی یہہ جو آپ فرماتے ہین کہ لازم آتا ہی آپکے ملزوم کس چیز
کو ٹہہرایا ہی اور آپکے نزدیک لازم کس قسم کا قرار پایا ہی آیا لازم الماہیۃ یا لازم الوجود اور پہر لازم مفارق یا
لازم غیر مفارق ذرہ اسکی تصریح کیجئے تا کہ آپکی مناظرہ دانی معلوم ہو اور بڑا تعجب یہہ ہی کہ ہر جگہہ آپ دعوے
لزوم کا تو فرماتے ہین مگر اجراء دلیل لازمہ سے ہر جگہہ عاجز آتے ہین پس بقول انشاء حکیم بلا دلیل تو بزرگون کے
اقوال بھی نہ لے اثر ہین اور آپ سی بس برنون کے مہملات اور ترہات تو محض گوزشتر ہین آپکے اس کے جس قدر
بلا دلیل آپنے باتین بنائی ہین اور اپنا حلق و دہان پہاڑا ہی چونکہ آپ اقرار دلیل سے قطعاً عاجز ہین لہذا
او نمین سے ایک بھی قابل التفات نہین **قولہ** مثلا تفسیر و لقد فتنا الذین من قبلہم فلیعلمن اللہ الذین صدقوا و
لیعلمن الکاذبین کی بابت کشاف مین نقل ہے کہ جسوقت مہجع جنگ بدر مین زخم تیر مقتول ہوا اور اوس کے ماں باپ نے
جزع و فزع شروع کیا ہر چند اصحاب سمجہاتے تھے مگر وہ گریہ و زاری سے باز نہین آتے تھے جبکہ کچہہ نہ بنی تب حضرت
نے سورۂ عنکبوت کی یہہ آیت تسلی انتہی یہہ سب تار و پود انہدام منی از قسم وساوس اہرمنی ہین ذرہ کا رے
اوسکی باور دلی پر کہ جسنے ایسی اولاد کذاب ناشدنی جنی کہ جسکو سبب حب حکم کے آکی ستر پشت گہر دن پر
اور سوختنی ہی اسی لالہ تیرہ دل اسپا کچہہ تو دلمین شرما کشاف کے ہزارہا نسخے مطبوعہ اور قلمی اب موجود ہین یہہ

عبارت جو تونے نقل کی ہی کشاف کی کس عبارت کا ترجمہ ہی بھیا کو ہزار جگہہ شرمایا ہو اور جھوٹا بنایا ہی مگر داورے
نے شرم تو ہم کے فرد کامل کچھ بھی انفعال حاصل ہوا ہو تو کیا مجال جناب لالہ اندرمن میری بات کو سچ جانیے برا نا
مین نے یہان کچھ خلاف نہین لکھا ہی اگر آپکو اس مین کچھ شک ہو تو عبارت کشاف کی بالفاظہا نقل کر کے لفظاً
لفظاً ترجمہ کیجیے آپ تو کیا کشاف کی عبارت سمجھینگے اپنے معاونین اخوان الشیاطین کو بلائیے اور انسے کشاف کی عبارت
پڑہوا کر ترجمہ کرائیے اور اپنی اس عبارت منقولہ سے ملائیے پہر دریافت فرمائیے کہ آپ نے کسقدر جھوٹ بکا ہی اور افترا بالکیا
اگر کشاف آپکو اور آپکے اعوان اخوان الشیطان کو نملے تو ہمارے پاس قدم رنجہ کیجیے اور نقل عبارت کشاف کی کر لیجیے
**قوله** ہم دریافت کرتے ہین کہ او تعالی لوگونکی حقیقت سے آگاہ ہی یا نہین بر تقدیر تسلیم شق اول اسکو آزمانا کار عبث ہی اور
اگر کار عبث ہی تو بانی بید نے کیون ہوا اور آگ کا امتحان لیا کرشن جی کا اوتار لیکر یہہ کار عبث ہزار مواقع پر کیون کیا گیا
وہ اونکی حقیقت سے آگاہ نتہا یا مثل لالہ اندرمن کے گمراہ تھا کہ عبث کام کرتا تہا ہم سوط الجبار اور اس کتاب مین
اسمعیلیہ مین بھی لالہ جی کو بہت کہتا کہلا چکے ہین اور ناک چنے چبا چکے ہین مگر بیحیائی لالہ جی کی ہی کہ بار بار اسباتین
گفتار نابکار زبان پر لاتے ہین اور دل مین نہین شرماتے **قوله قطع نظر** ازین خدای محمدیہ نے مسیح کو آزمایا تہا یا اونکی یاد کر
اتنے لالہ جی کی عقل ماری گئی ہی قرآن مین آپکے آزمانیکا ذکر کہان ہی لالہ جی کو خبط ہی یا ہذیان ہی کہ دہان دربان
اونکی خواہان دہانہ وغنان ہی **قوله** اہل امتحان کسیکی خواہان جان نہین ہوتے اتنے لالہ جی سدا ہی گہر مین بیٹھے بیٹھے
بنا رہی ہو کبھی کسی معرکہ کے امتحان مین بہی گئی ہو معاملہ امین بیٹھے ہوئی دہنی کا نقاب منہ پر ڈالکر خلخال و گہونگرو کی جہنین
جہنین اور بالیونکی چہم چہم ہمیشہ دیکھی ہی کبہی کسی میدان مین نعرہا ہی عرش تو پون اور صداے جمجہم شمشیر ہای آبدار کی
بھی کان مین پڑی ہی کچھ معلوم ہی کہ صف آرایان نامدار اپنی عساکر جرار کا کیسا کیسا امتحان لیتے ہین اور کیسی کیسی
مواقع مہلکہ مین اونکو جہنکا دیتے ہین کسی کیمپ مین کبھی وقت کار آزمائی کے آپ نے تشریف ارزانی فرمائی ہی جہان
ہزارہا سوار و پیادے برابر شستہ شستہ ضرب توپہای غران کے مقابل کرائے جاتے ہین اور تمشالہای قلاع اور برج اوڑائے
جاتے ہین اس میدان کو کبھی تشریف لیجاتے تو برای العین مشاہدہ فرماتے کہ کسقدر آدمی جان سے گئے اور کتنی گہوڑے کہیت
رہے شاہ نامہ اور جہانگیرنامہ اور نادر نامہ اور تاریخ یمینی فتوح شام و مصر وغیرہ کتب وقائع عظیمہ دیکہی کہ قبل سکے
کہ اعدا پر فوجکشی کرین کیسی کیسی امتحان سخت سپاہ کے کہ جنمین نہایت درجہ کا خطرہ جان کا تہا لیے گئی ہین اخبار مصر اور دیگر
اخبارات واقعہ سباسٹپول کہ آپکی یاد مین ہوا ہی اگر آپنے دیکھے ہوتے تو معلوم ہو جاتا کہ امیران روس نے امتحانا کیسی کیسی
جلادت دکہائی اور اس امتحان مین کسقدر سردارونے اپنی جان گنوائی چنانچہ منجملہ اونکے ایک امتحان یہہ تہا کہ جس فصیل
پر قلعہ کے برابر طرف مقابل کا گولا بم اور دیگر قسم قسم کا پے درپے پڑتا تہا عین اوسی موقع پر چند امیر شطرنج کی بساط بچھا کے
مصروف برد و مات ہوئے اور امتحان یہہ تہا کہ دیکھیں کون اس موقع پر موت سے خوف کہاکر چال چوکتا ہی چنانچہ اسموقع

پرچند امیرون کو لنگ قضا ہوئی مگر چونکہ آپ منجملہ پردہ نشینان ہند کے اُن سوالکن البیشوہی ہین کہ جو سننا مانے مانی ہو
ڈرجاتے ہین اور گہوڑونکی جولانیان اگر خواب مین دیکہین تو چارپائی سے گرجاتے ہین آپ طریقون امتحان کو کیا جانین اور
اہل امتحان کی قدر کیا سمجہا تین سہو جو کچہہ مذکور ہوا اُن امتحان لینیوالونکا بیان تہا کہ جنکو بعد انقطاع علاقہ روح کچہہ علاقہ
نہین رہتا پس اگر جان آفرین وجانستان کہ بعد قطع علاقہ جسمانی کے زیادہ تر قرب اُس سے پیدا ہوتی ہے اگر ایسا
امتحان پورا کرے تو عین عنایت ہے ؎ از نین یاری کہ بعد از مرگ تو + رشتہ یاری اگر دو د و تو + جان تن
بردی وہ جانی ہنوز + درد دادی و درمانی ہنوز + ملک دل کردی خراب از تیغ ناز + وندرین ویرانہ سلطانی
ہنوز + ہردو عالم قیمت خود گفتہ + نرخ بالا کن کہ ارزانی ہنوز + **قولہ** برتقدیریکہ پدر ومادر بہیم کی تسلی منظور خدا
ہوتی تو بلاشبہ بہیم کو زندگی از سر نو عطا ہوتی انتہی اگر حکمت کاملہ تابع جہالت لالہ یا دہ سرا ہوتی تو یہہ حکومہ جلی
لالہ غیبی کی روا ہوتی اگرچہ جہل مرکب لالہ جی کا نہین تو اِس شرطیہ پر دلیل کیا ہے یا نسے دلیل کلام بکدیا ہے مہابہارت
درونہ پرب مین لکہا ہے کہ جب ابہمن پسر ارجن مارا گیا تو بید بیاس جی کہ منجملہ ۲۴ اوتار کے ہین واسطے تسلی جدہشٹر
کے تشریف لائے اور فرمانے لگے کہ ابہمن خود معلوم است کہ نسبت راجہ ہای گذشتہ چہ رتبہ داشت جائیکہ آنہا را قدر عالم
تکلہ ہشتند دیگر را چہ امکان ہست انتہی چونکہ اعتقاد لالہ جی مین اوتار عین خدا ہین پس اگر لالہ جی اپنے شرطیہ کو صحیح سمجہتی
ہین تو بیان بہی فرما دین کہ اگر تسلی جدہشٹر وغیرہ منظور خدا ہوتی تو بلاشبہ ابہمن کو سر نو زندگی عطا ہوتی **قولہ** بتقدیریکہ
جوابات قرآن خدا کیطرف سے ہوتے تو شافی ہوتے نہ اختلافی انتہی اگر لالہ جی نے اسقدر ہتشافی ہوتے تو یہہ بہیات کے کیون
نافی ہوتے بمقابلہ شافی کے لانا اختلافی کا دلیل کافی اور بنے انصافی اور جہل وافی لالہ جی کے ہے یہہ سب یاوہ سرائی
لالہ کی ہر آئینہ مبنی بر اصتسامت ہے ورنہ وہی صاف فرما دین کہ جوابات مین کیا اختلاف ہے **قولہ** اگر جواب سوال عمرو کا از
طرف الٰہی ہوتا تو بالیقین باصفائی ہوتا کہ فلان روز قیامت آئیگی اور تیزی عورت لڑکا یا لڑکی ظاہر لائیگی انتہی
اگر لالہ تیرہ باطن واہی ہوتا تو بالیقین سر آگاہی ہوتا کہ یہہ جواب جو اوسکو ملا ہے درست و بجا ہے اور اوسکی سوال
کا یہی جواب تہا جو دیا گیا ہے کیونکہ جن جن چیزون کا حال سایل نے دریافت کیا تہا منجملہ ان اشیا کے ہین کہ کسی
شخص کو اونپر آگاہ کرنا مقتضای حکمت کاملہ نہین لالہ جی فرما دین کہ اسمین کیا اختلاف ہوا اور پہر اسکا بہی جواب
دین کہ آیا واجب ہے کہ سایل کو ہر چیز کا علم دیا جایا کرے اور اپنے جواب پر جو کچہہ برہان عقلی یا نقلی رکہتے ہون وہ
بہی پیش کرین بلا دلیل آپکی بات گدہے کی لات سمجہی جاویگی پہر لالہ جی کی نادانی یہان بہی ظاہر ہے کہ لکہتے ہین کہ تیری
عورت لڑکا یا لڑکی ظاہر لائیگی حالانکہ یہہ سراسر خلاف محاورہ اردو کے ہے جہل مرکب سے ہوس تک بندی مین گرفتار
ہین اور بسبب جہالت کے غلط کاری سے لاچار ہین **قولہ** صفحہ ۳۴۴ لفظ عسی بمعنی شاید ہے اور کلمہ شکیہ ہے انتہی لالہ جی تم
کیا جانو کہ عسی کے کیا معنی ہین اور شاید کے مواقع استعمال کیا ہین تم آٹے دال کا بہاؤ تا اور کرو تشریح لغات مین

مت پڑہو یہہ تمہارا کام نہین ع کار بوزینہ نیست نجاری ۞ عسی کو کلمہ شک کس نے لکہا ہی اوسکا نام تو ہمکو بتائو
آپ تو بہت جوش وخروش سے دعوی عربیدانی کا کرتے ہین مگر معلوم ہوتا ہی کہ آپنے مایہ عامل بہی نہین پڑہی اوسکو
پڑہنیوالے بہی جانتے ہین کہ افعال مقاربت کلمات شک نہین اتنی ہی قابلیت پر چراغ نحو تالیف کی ہے بات بات مین جہالت
آپکی روشن ہوتی جاتی ہے خدا بچانی اوسمین کیا اندہیر کیا ہوگا آپ منتہی شرح لغت عسی کی کہ اسکے دو معنی ہین ایک
رجا دوسرے یقین شک کے معنی مین کبہی مستعمل نہین ہوتا اور کلام الہی مین ہمیشہ بمعنی یقین کے آتا ہے قال ابو
عبید وعسی من اللہ ایجاب فجاءت علی احدی لغتی العرب لان عسی رجاء ویقین فقال ظنی بہم کعسی ای
ظنی بہم یقین یعنی کیا جاتا ہی کہ ظن مراد انکی طرف سے مانند عسی کی ہی یعنی مانند یقین کے ہی **قولہ** صفحہ ۲۲۴ بحقیقت
شیطان نادان حق سبحان ضرر رسانیدہ الخ انتہی لالہ جی کو پہر شیطانی حرکت یاد آئی اور گفتار شیطنت شعار مین
ہنگام زبان چلائی جواب دندان شکن اسکے اپنے محل پر پا چکے ہین یہان انکی جواب مین اسیقدر کافی ہے ؎
سر برپیدا این هرزه نے هنگام را ٭ که بغیراز وقت جنباند درا ٭ **قولہ** صفحہ ۲۲۵ بیت الخ لالہ جی نے مصرعہ تضمین
بیت کے آپکی یاد سے اوتر گئی یا خباثت ہندوانہ اور دغابازی بیانہ یہان بہی آپ کر گئے ہم سے سنئے ؎
خدائی ہندوون کو دیکہئے کیسا وہ انگہڑ ہے ٭ کہ اک حیوان کا ہے سر اور انسان کا دہڑ ہے ٭ پہر اسپر دیکہو
اندرمن کو کیا بکتا وہ گہاوڑ ہے ٭ خدای مذہب اسلام کیا تزویر کی جڑ ہے ٭ کہ جسکی نغمہ سنجی واقعی مجذوب
کی بڑ ہے ٭ ہیچمدانی لالہ جی قابل اظہار ہی لفظ تزویر کو بذال معجمہ سمجہا ہی **قولہ** صفحہ ۲۲۹ اور ایک ایک آیت
کی شان نزول مین کتاب مبسوط بنائی جاویگی اور احقاق حق وابطال باطل کو بخوبی جلا دی جاویگی انتہے
لالہ جی نے جب دیکہا کہ انکی عروس فکر نظارگیان کی چشم مین ازبس نازیبا و کریہ منظر ہے اور کسی طرز پر پسند
خاطر اہل نظر نہین تو مشاطت و دغابازی اور افترا پردازی جو فروشی گندم نمائی بسیانہ سے کام لیا اور حلہ قلب قوانی
سے اوسکو بنیئے کی بہو کی مانند آراستہ کرکے پیش کیا لیکن جبکہ اہل اسلام نے اُس حبالہ الشیطان کو محک امتحان پر آزمایا
تو قلب پیش کردہ لالہ جی مانند قلب لالہ سیاہ و دل کے تیرہ و تاریک نظر آیا اسی سبب سے کسی نے اوسکو بحکم الخبیثات
للخبیثین پسند نہ فرمایا مخفی نرہے کہ یہہ بات لالہ جی نے اوپر اس قول صاحب تحفۃ الہند کے ترتیب دیا ہی کہ قرآن
باوجود رنگینی عبارت واسلوبی قوانین صرف ونحو کے جہوٹ سے خالی ہی انتہی پس اسبات مین لالہ جی پر واجب تہا
کہ کسی قسم کا جہوٹ قران کا ثابت کرتے اسباب مین یہہ بحث نتہی کہ آیا قرآن کتاب آسمانی ہی یا نہین کیونکہ
کتاب الہی ہونا قران کا تو ابواب متقدمہ مین ثابت ہو چکا ہی لالہ جی نے باوجودیکہ صفحہ ۲۴۳ سے تا صفحہ ۲۴۹ جہوٹا
پڑا نکی ع مغز ما خورد و حلق خود بدرید ٭ مگر دعوی عبید اللہ صاحب سے سراسر قاصر رہا اور کسی بات مین کذب مضامین
قران آن سے ثابت نہوسکا انجام کار یہہ ہوا کہ بسبب شدت عناد اور برگشتگی راہ سداد سے افترا پردازیون اور دغابازیون

کو بہت کام مین لائی اور اپنی مصدرات بکو غیبۃ کو منسوب باہل اسلام کرنا چاہا پر از بس زیادہ دغابازی سے یہہ بات لکہنا
شروع کیا کہ فلانی کتاب مین یون لکہا ہی اور فلانے شخص نے یہہ کہا ہی مگر عبارت کتاب یا ترجمہ مردفہ بالفاظہا نقل
نکیا جس سے زیادہ بیحیائی بسانہ کو خرچ فرمایا مگر کچہہ ثمرہ نپایا ہر ایک صاحب عقل نے سمجہہ لیا کہ ہرگاہ عبارات کتب و تراجم
کو بالفاظہا نقل نہیں کرتا تو بلا شک و شبہہ تہمت دہرتا ہو حسد کی بیماری مین ایسا مبتلا ہی کہ نہ طعن خلایق کو ترس کرتا
ہے نہ لعن خلایق سی ڈرتا ہے اب یہان سی بحث اِس قول پر صاحب تحفۃ الہند کی شروع ہوتی کہ ماخذ فقہ و اصول شریف
و کلام قران ہی لیکن عقل سلیم اور فہم مستقیم درکار ہی لالہ جی حسب عادت یہان بہی جہالت پیدا و ندہ دکہلاتے ہین چنانچہ
فرماتے ہین کہ فقہ اور اصول مین علمیت کے کوئی بات نہین کہ قاعدہ مستمرہ ہی کہ اہل ہر ادیان اپنی کتاب سے اصول و فقہ اخذ کیا
کرتے ہین انتہی لالہ جی کو شرم نہین آتی کہ فقہ و اصول کو داخل علوم نہین تصور کرتے علم استنباط احکام اور علم الاحکام کو
ازراہ جہل کے ایک شی غیر معتد بہ سمجہی ہین اور یہہ جو لکہتے ہین کہ اہل ہر ادیان الخ صریح دروغ بیفروغ ہی یہہ تو فرمائیے
کہ ہنود مین علم اصول منضبط کب ہوا اور کسنے کیا اور کون کون سی کتاب اوسکی موجود ہی اگر علم اصول اونکے یہان منضبط
ہوتا تو لالہ جی سا عالم ہنود استنباط احکام مین کیون مانند خر در گل کے جہل کے دلدل مین پہنسا رہتا فرمائیے کہ مسئلہ
اوتاروں کا کس قاعدہ پر مبنی ہی مستنبط ہوا مسئلہ نیوگ کا کس اصل پر متفرع ہوا مسئلہ حرمت گوشت گائے بیل کا کس بناء پر
مبنی ہی مسئلہ وجوب تجدد ازدواج کا کن قواعد پر متفرع ہی یہہ جو اختلاف ہنود مین ہی کہ اب بیاس جی کو کبہی کہتے ہین
اور اسکند پران اور بہاگوت مین انکو اوتار بشن بہگوان مانند رام چندر اور کرشن اور پرسرام کے ٹہرایا ہی ان دونو
قولونکی ترجیح کیونکر کرین کونسی قواعد مین خیر لحاظ کیا جائے و پانچ مردون کے ساتہہ ایک عورت کا نکاح کرا دینا کس قاعدہ
پر مبنی ہی آیا بید سی یہہ امور بعبارۃ النص یا باشارۃ النص یا بدلالۃ النص یا باقتضاء النص ثابت ہوتے ہین ذری
مہربانی فرما کر تفصیل انکی رقم کیجئے اور طرق دلالت الفاظ معانی پر جو آپکے کسی اصولی نے لکہی ہون بالفاظہا مع ترجمہ
اردو کے ضبط تحریر مین لائیے تاکہ آپکے قول کی صحت پر یقین ہو دی ورنہ مقالات بیہودہ طبل تہی ہیں **قولہ** نصرت
اہل سنت و جماعت کتب وجودیان سی ماخوذ ہی انتہی کیا خوب ــ میری سی آگ لائی نام رکہا بیسندر ہے آپ خود معترف
ہین اوپر قدم عالم اور وجوب وجود ارواح کے گواہی دیتا ہی پس آپ کس منہہ سی باوجود تعدد واجب الوجود کے
ہنود یونکو وجودی قرار دیتے ہین آپنے جو وحدت وجود کی تقریر از روی بید اور بیانات اپنی اکابر کے تحفۃ الاسلام اور
دیگر رسایل مین کی ہی اوسی تو تمام زنے وحدتی آپکی ظاہر ہے پس آپ کس زبان و دہان سی ہنود یونکو وجودی ٹہراتے
ہین بہلا جب آپ صاحب کیم ہند صفحہ ۲۰ تحفۃ الاسلام پر یہہ رقم فرما دی کہ الوہیت و معبودیت موقوف بر وجوب و قدم
مطلق نیست بلکہ موقوف بر وجوب و قدمی ست کہ با کمال قدرت و ارادہ و علم و غیر آن است کہ مثل آن ما فوق آن در
دیگری متعین نگردد مقصود آنکہ او تعالی بکمال قدرت و علم و ارادہ خویش از سائر ارواح ممتاز و مشخص است انتہی

اور آپنے اس قول پر سنت اسر اپنکہد مجر بید کو شاہد قرار دیا ہی پس آپ ہی فرمائیے کہ وہ کونسا ہندو ہی جو آپکے اور اس اپنکہد کے برخلاف نام وحدت وجود کا زبان پر لاسکی آپکو شرم نہین آتی کہ خوشہ چینان زرتشتیان کی نسبت یہہ کہتے ہین کہ ادنسی اہل اسلام نے علم تصوف حاصل کیا زرتشتی تو شرماؤ اس علم مین آپکے یہان کل سرسبد بیاس جی ہین اور شاید بیاس جی کا نتیجہ ہی کہ وہ خوشہ چینان آئین زرتشتی سے ہین چنانچہ دساتیر مین جو نامہ موسومہ بنامہ ست وخشور سے اوسمین مرقوم ہی کہ چون بیاس ہندی بہ بلخ آمد گشتاسپ زرتشت را بخواند و با وخشور یزدان آمدن آن گفت پیغمبر پاسخ داد که تیره دان آسان کند پس شہنشاه پرموده تا از ہر کشور فرزانگان را خواند چون ہمه گرد آمدند زرتشت از آفرین خانه برآمد بیاس نیز در انجمن درآمد و با وخشور یزدان گفت ای زرتشت از پاسخ و راز گذاری جنگر نگاه جہانیان آہنگ گزیدن کیش تو دارند و جز بن فرجودهای تو بسیار شنیده ام و من مردی ام ہندی نژاد و بدانش در کشور خود بی مانند رازی چند سربسته دارم که از دل بزبان نیاورده ام چه گردیه گویند که اہرمنان آگہی یا بر من کیش دیو پرست دہند چه راز دل من ہیچ گوشی نشنیده اگر درین انجمن یک از ان رازہا بر من خوانی بائین تو درآیم زرتشت گفت که پیش از آمدن تو یزدان از ان رازہا آگہی بخشیده پس این در نشیم را از آغاز تا بانجام برو خواند چون بشنید و چم برسید و بمغز رسید یزدان را نماز برده و بائین درآمد و بہند باز گشت انتہی دیکہو یہہ دساتیر ہماری بنائی ہوئی نہین پارسیونکی کتاب ہی وہی اسکو کتاب آسمانی سمجہتے ہین گو کہ وہ کتاب آسمانی نہو مگر پہر بہی خالی اس سے نہین اوسکو مثل کتاب تاریخ سمجہا جاوے بہرکیف مدعا ہمارا ثابت ہی کہ بیاس بلخ مین جاکر دین زرتشت مین داخل ہوی چنانچہ یہہ قول دساتیر کا (و بہ بائین درآمد) یعنی دین زرتشت مین کہ باعتقاد دساتیر یہہ آئین ہی داخل ہوئی اور یہہ عقیدہ تناسخ تابع فروں اور عقیدہ عبادت عناصر و آفتاب کا جو ہنود رکہتے ہین عقیدہ دساتیر کا ہی اور معلوم ہوتا ہی کہ آج سے سات سو برس پیشتر ہر شخص خوب جانتا تہا کہ ہندوونکا عقیدہ دین آتش پرستون کا ہی اور کتابین اونکی تراجم استا و ژند کتب آتش پرستان کے ہین چنانچہ بوستان مین جو شیخ سعدی علیہ الرحمہ نے برہمن بتخانہ کی تعریف کی ہی تو اوسمین اوسکو بالفاظ دانای استا و ژند سرایا ہی وہ لکہتے ہین ہمین برہمن پرستود م بلند کہ ای پیر دانای استا و ژند اس سے صاف ظاہر ہوا کہ اوس زمانہ مین ہر کوئی یہہ جانتا تہا کہ برہمنان ہند تابع استا و ژند ہین اور اصل ماخذ اونکی کتابون کی استا و ژند ہین بڑی تعجب کی بات ہی کہ کیش برادران زرتشت ہماری مقابل ہو کر یہہ کہین کہ تصوف کتب وجودیان ہند سے ماخوذ ہی یہہ تو فرمائیے کہ کون سے پنڈت صاحب نے دیار عرب مین جاکر تصوف کو شائع کیا تہا یا ہند مین آکر کسی مسلمان نے کسی پنڈت صاحب سے تصوف سیکہا سب اقوال آپکے اس بحث مین از قسم یاوہ سرائی و ہرزہ درائی اور بادہ پرستی اور توہم پرستی ہین **قولہ** بر تقدیریکہ تصوف قرآن سے نکلا ہوتا تو سنیون کی مانند شیعہ بہی ممدوح جانتے حالانکہ امامیہ اثنا عشریہ تصوف کو علی الاطلاق مذموم جانتے ہین **اقول** لالہ جی آپکو معلوم ہوتا ہی کہ جو گمراہ لوگ تصوف کو برا جانتے ہین وہ قرآن کو بہی نہین مانتے چنانچہ خود آپنے

اپنی عاقبت کیون خراب کی علیٰ ہذا القیاس آپنے جو تذکرہ احادیث نصاری کا لکہا ہی یہہ بہی آپکا افترا ہی کتب نصاری
موجود ہین اونمین نام ونشان بہی قصہ اصحاب کہف کا نہین اسیطرح پر جو کتب مجوس کا تذکرہ کیا ہی سراسر جہوٹ بکا ہی
ہرگاہ کہ آپنے نہ نام کسی کتاب کا لکہا نہ عبارت کو نقل کیا تو بلا سند جسقدر آپنے ہذیان سرائی کی ہی اصلا لایق التفات
نہین دیکہیے ہمنے سرقہ آپکا اکابر کا کتاب دساتیر سے کیسا ثابت کیا ہی اگر ایسی وجہ ثبوت کامل آپ بہم پہونچاتے
تب آپکو حرف زنی زیبا تہی ورنہ جسطرح پر آپ بلا دلیل وسند افترا پردازی فرماتے ہین ہر بدذات بہیا کرسکتا ہی
ہم سوط الجبار مین ان سب افترا پردازیون اور بدذاتیون لالہ جی کے جواب مفصل لکہ چکے ہین ناظرین اوسکا ملاحظہ کرین اسمقام پر
تکرار اوسکا ضرور نہین جانتے مگر لالہ سنپت جو معارضہ کلام صاحب ہدیہ پیش آیا ہی اب ہم اونکی طرف توجہ کرتے ہین صاحب ہدیہ نے
لکہا ہی کہ اگر قصص منزلہ قران در کتب سابقہ مذکور باشند کدام سرقہ ثابت شد چراکہ قران مصدق کتب سابقہ است انتہی
صاحب ہدیہ بعد فرض کرنے اس امر کے کہ قصص جو قران مین ہین اگر مطابق کتب سابقہ کے ہون اور ان تراجم موجودہ مین
مطابق اصل کتابون کے ترجمہ کیے گئے ہون تو اس سے سرقہ لازم نہین آتا کیونکہ درمیان قرآن اور جمیع کتب آسمانی کے
باہم مطابقت واجب ہی قران کچہہ مخالفت کتب سابقہ سے نہین رکہتا بلکہ مصدق انکا ہی اور یہہ قول انکا ہر آیینہ محقق
اور مبرہن ہے غور کیجیے کہ ایک استاد دو طالب علمونکو ایک مضمون تعلیم کرتا ہی پس بسبب توافق مضمون معلمہ کے اگر
کوئی شخص یہہ بات کہے کہ ایک طالب علم نے دوسرے کا مضمون چرایا ہی تو خود لالہ جی ہی غور کرین کہ وہ شخص مانند لالہ جی
کی کسقدر بیوقوف سمجہا جاویگا لالہ جی سے کچہہ جواب تقریر صاحب ہدیہ کا نہ بن آیا اور فی الواقع تقریر اونکی ایسی مدلل اور
مبرہن ہی کہ اوسکا کچہہ جواب نہین مگر از راہ حماقت ہندوانہ کے لب ہی پریشان گوئی کہولے اور حیوانات کی بولی بولے
کہ بر تقدیریکہ محمد صلعم توریت وانجیل کی تصدیق فرماتے تو لابد مثل قران اونکی بہی حفاظت وتلاوت فرماتے انتہی
احمق الناس یہہ نہ سمجہا کہ تصدیق مستلزم حفاظت وتلاوت نہین اگر لالہ جی اوپر اس ملازمہ کے کوئی دلیل رکہتے ہون
تو پیش کرین ورنہ بمقابلہ کلام مدلل ایسی بزرہ سرائی سے پیش آنا کمال بیحیائی ہی پہر لالہ جی نے یہہ خیال فرمایا ہوتا کہ
کتب سابقہ تو پہلے ہی سے محفوظ نہین رہی تہین پس سخت جہالت لالہ جی کی ہی کہ کہتے ہین کہ حفاظت وتلاوت کیجاتی
جو کتاب کہ موجود ہی نہین اوسکی تلاوت وحفاظت کسطرحپر ہوسکتی ہی رہی تراجم موجودہ سو اول تو یہہ امر بدیہی
کہ حکم ترجمہ کا حکم اصل کتاب کا نہین ثانیا یہہ کہ وہ تراجم خود باعترافات اہلکتاب تمامتر مطابق اصل کتب کے نہین پس
کیا وجہ ہی کہ مثل قران کے کہ کتاب الہی ہی ایسی کتابونکو جو نہ کتب آسمانی ہین نہ تمامتر اونکی تراجم مین حفاظت وتلاوت ضرور
ہووے ہی غرضکہ معارضہ لالہ جی کا عین دلیل حماقت ہندوانہ لالہ جی کی ہی ٥ مگر لود مش زہندوستان نمونہ + کہ باشد
کار ہندو واژگونہ + **قولہ** نہ کہ وہان سے مضمون مطلوبہ تو چراتے اور باقی کو منسوخ ٹہہراتے انتہی ضمن معارضہ مین یہ کلام
پیش کرنا دلیل جہالت لالہ جی کی ہی کیونکہ امر متنازعہ فیہ تو یہی سرقہ ہی جو ہنوز مدعا لالہ کا ہی پس اوسی مدعا کو دلیل گردانا

اور یہی مصادرہ میں لانا مصادرہ علی المطلوب ہے اگر لالہ جی کو کچھ بھی علم مناظرہ اور میزان سے واقفیت ہوتی تو اس
جہالت مین کیون مبتلا ہوتے ع آنکس کہ نداند و بداند کہ بداند + در جہل مرکب ابد الدہر بماند + **قولہ** مرت
ہم ہی محمد صلعم کیطرف نسبت سرقہ نہین کرتے بلکہ عربان عہد حضرت بہی یہی کہتے تھے انتہی سگ زرد برادر شغال کا
بہائی ہے سیت دو نو مار و ایک ہی کہیت الکفر ملۃ واحدۃ مسطور پر لالہ مناظرہ مین مغلوب ہو کر بڑیان سرائی کرتے ہین ذرا
ایسا ہی کہتے تھے انکی اقوال و افعال مانند اقوال و افعال لالہ جی مستند نہین مگر ہان لالہ جی فرماوین کہ اسکا جواب کیا ہے کہ بہت سے
بڑے بڑے برہمن معتقدان بید و شاستر بید کو بنا ہوا آدمیون کا ابتک کہتے ہین چنانچہ بید مرہمنے اوپر ثابت کر دیا ہے
اب خود لالہ جی ہی بانصاف سے کہین کہ قول معتقدین کا قابل احتجاج ہے یا قول منکرین کا **قولہ** بجنسہ عبارت جلالین
سے وہو قین نصرانی کان النبی صلعم یدخل علیہ یعنی وہ ایک آہنگر نصرانی تہا کہ محمد صلعم اوسکے پاس تشریف لیجاتے
تھے اور کچھ کچھ دریافت فرماتے تہے انتہی لالہ جی ہم اسواسطے آپ سے مطالبہ نقل عبارت کتاب کرتے ہین دیکہو تو کہ
آپنے جو عبارت جلالین کی نقل کر کے اوسکا ترجمہ کیا تو آپکی بد ذاتی اور بیحیائی اور دغابازی اور افتراپردازی
صاف عیان ہوئی اے لالہ بے ایمان تو نے جو عبارت جلالین کی نقل کر کے ترجمہ مین ازراہ بد ذاتی کے یہہ لکہا ہے
کہ اور کچھ کچھ دریافت فرماتے تہے یہہ اصل عبارت مین کہان ہے بیحیا تجکو شرم نہین آتی تجہپر لعنت خدا کی ہے تو نے
اپنا منہ گنوایا اور اپنی سترپشت کو جہنم مین پوہچایا ایک بیحیائی لالہ صاحب کی قابل بیان ہے لکہتے ہین کہ بجنسہ عبارت
جلالین یہہ ہے ظاہر ازراہ حماقت بجنسہ اور بلفظہ اور بعینہ مین تمیز نہین کر سکتے کیا کرین علم سے معذور ہین اور عقل
سے بمراحل دور ہیں غلط کاری مین مجبور ہین آگے ایک بیہودہ قصہ خرزلیار لکہا ہے اسکا جواب دندان شکن پیشتر پاچکے ہین
یہان اعادہ اوسکا ضرور نہین **قولہ** قطع نظر ازین فرض کیا ہم کہ قران مصدق کتب اولین ہے مگر یہہ تو کہیے کہ احادیث مطالب
احادیث یہود و نصاری سے مراد کیا ہے اتنی مین نہین سمجہا کہ مراد لالہ جی کی احادیث یہود و نصاری سے کیا ہے آیا سواے تورات
کے باقی کتب عہد عتیق کو احادیث یہود اور سوا اناجیل اربعہ کے باقی کتب عہد جدید کو احادیث نصاری تصور فرماتے ہین یا اور کچھ
کتابین ہین کہ جنمین احادیث مرقوم ہین اگر مراد باقی کتب عہد قدیم و جدید ہین تو انمین مسائل و قصص مذکورہ کے ثبوت
دیجیے اور جو کچھ اور کتابین ہین تو انکا نام بیان کیجیے اور عبارات اور تراجم اوسکے اون مقامات سے نقل فرمائیے اور واضح ہو کہ
جبتک آپ نام کتاب کا نہ لکہینگے اور عبارت اوسکی بالفاظہا نقل نہ کرینگے تو یہ سب دوسرا بیان آپکی افترا محض متصور ہونگی علاوہ
اسکے سب اتہوا بالفرض اگر کچہ مضامین مطابق کسی کتاب سابق کے بھی ہون تو ثبوت سرقہ کا کیا ہے کیا مطابقت اور سرقہ لالہ صاحب کے نزدیک ایکچیز ہے **قولہ**
قطع نظر ازین محمد صلعم نے شرک و آتش پرستی کو دور نہین کیا بلکہ رواج دیا انتہی ایک لالہ جی کی یاوہ سرائی ہے کیا بات ہے تمام عالم
خوب سمجہتا ہے یہہ قول لالہ جی کا جہوٹ ہے ہر چند کہ لالہ جی نے ازراہ دغابازی انکار بدیہیات شیوہ اپنا ٹھہرایا ہے مگر خاک ڈالنے سے کہین چاند چھپ
سکتا ہے منجملۃ النبیین و مؤمنین علی الاتفاق کہتے ہین کہ توحید کو جیسا چاہیے تہا ویسا ہی محمد صلعم نے رواج دیا اور بنا شرک کو ذرا بیخ و بن سے برکند کیا

مسٹر جان ڈیون پورٹ لکھتے ہین - یہہ بات آپکی صفات باطنی پر خوب دال ہی کہ سب سے پہلے جو لوگ ایمان لائے وہ آپ کے دوست اور اہل خاندان تھی جو آپ کی عادات سی خوب واقف تھی اگر معاذ اللہ آپ فریبی ہوتے تو یہہ لوگ آپ پر ہرگز ایمان نہ لاتے اور اونپر بھی یہہ فریب ظاہر ہو جاتا - درحقیقت یہہ بات کبھی ثابت نہین ہوئی کہ محمد صلعم نے ترویج شریعت یا اثبات دعوی نبوت کے لئی مکر اور حیلہ کئے یا جھوٹے معجزے دکھائے - اسلام حضرت کی حیات ہی مین تمام عرب مین قائم ہو گیا اور بت پرستی کی بیخ و بن باقی نہ رہی ایسی کامیابی حضرت کو بسبب شجاعت اور قوت جنگ کے نہ حاصل ہوئی تھی بلکہ اسکی وجہہ یہہ تھی کہ اپنے مذاہب کو مہذب اور درست کیا ممالک کو مغلوب اور مفتوح کیا اس طریقہ کو جو چاہین سو سمجہین لیکن حق تو یہہ ہی کہ اُن طریقونکی نسبت جو اُس زمانہ مین عرب مین جاری تھے یہہ طریقہ بہت طاہر اور پاک بلکہ خود طہارت اور پاکیزگی ہے - بعد فتح مکہ کے آپ حسب احکام قران حج بجا لائے اور حجر الاسود کے قریب کھڑے ہو کر باواز بلند خدای برحق کا نام لیا اور بتون کو بیخ و بن سی اکھاڑ ڈالا - اسلام حضرت کی حیات مین تمام عرب مین قایم ہو گیا اور بت پرستی کی بیخ و بن باقی نہ رہی - آپ کے بعد خلفا نے بھی اُس تلوار کو نیام مین نہ رکھا جبتک کہ اُس سی ایک سلطنت وسیع جسمین اقالیم ایشیا یورپ اور افریقیہ شامل ہین قایم نکر لی - اہل اسلام نے زیر سایہ رایات عمر اور خالد اور اور خلفاء آنحضرت فتح پر فتح حاصل کی اور فارس فلسطین شام مصر یکے بعد دیگرے حملہ آوران اسلام کے مطیع و منقاد ہوئی بارہ برس کے عرصہ مین ان لوگون نے ۳۶ ہزار شہر اور قصبے اور قلعے اپنی مطیع کر لئے چار ہزار شوالے اور گرجے برباد کر دئی اور ۱۴۰۰ مسجدین اپنے ہم مذہبون کیواسطے تعمیر کین اور ان ملکونپر بھی کفایت نکی بلکہ جبتک کہ باشندگان حبش کو مغلوب نکر لیا اور تمام اقلیم افریقیہ اسکندریہ سی طنجیر تک معہ ملک ہسپانیہ اپنی سلطنت قاہرہ مین داخل کر لی جبتک دم نلیا - ٹامس کارلائیل صاحب نے اس پیغمبر اولو العزم کا حال ایسی بے تکلفی اور انصاف اور لطافت سی بیان کیا ہی کہ راقم کا جی نہین چاہتا کہ اوسی چھوڑ دی مورخ موصوف کہتے ہین کہ اُس عقیل باشندہ صحرا (یعنے آنحضرت صلعم) کی جسکی چشم سیاہ اور پر نور تھی اور دل کشادہ اور خلیق تھا حرص و طمع نہتی بلکہ اور اور خیالات تھی وہ شخص متین اور اولی العزم تہا اور اُن لوگون مین تہا جو ہمیشہ سرگرم اور مستعد رہتے تھی اور جنکو خود حق تعالی نے صداقت کے لئی پیدا کیا ہی اور لوگونکا تو یہہ حال ہی کہ مصنوعات اور مسموعات پر عمل کرتے ہین اور اونہین پر قناعت کرتے ہین لیکن وہ شخص (یعنے آنحضرت صلعم) ہمیشہ خود تہا اور اوسکا نفس تہا اور نفس الامر تہا وہ بڑا راز ہستی اوسی شخص کی ذات مین عیان تہا اور وہی شخص اس سر مکنون کی عزت و جلال کا مظہر تہا ایسا صدق و صفا جیسا ہستی بیانکیا کچھ نہ کچھ خدا سی علاقہ رکھتا ہی اور ایسی شخص کا کلام ایک صدا ہے جو خود خدا کے دل سی نکلتی ہے لوگ توجہ سی سنتے ہین اور اونہین واجب ہے کہ بگوش دل سنین اوس آواز کو نہین تو اور کسی بات کو نہ سنین اسواسطے کہ اور جتنی باتین ہین اُس آواز کے مقابلہ مین سب مثل ہوا کے ہین ہمیشہ سی ہزار دن جبال

ہنگام ہجوم اور سیاحت مین اُس شخص کے دلمین خطور کرتے تھے یہہ خیالات بیشتر کہ مین کیا ہون نیز ہستی غیر محدود جسمین مین رہتا ہون اور جسے عالم کہتے ہین کیا ہی اور حیات اور موت کیا چیز اور مجھکو کیا یقین کرنا چاہئے اور کیا کرنا چاہئے کہ وہ خدا واحد کو دنیا کے سیاہ پتھرون سے اور دشت نکلتے تہا ہون نے اوسکے سوالات کا جواب نہ دیا اور نہ اُس شخص کو افلاک نے جواب دیا جو ہم اپنے ملکون اور نورانی ستارون کے گردش کر رہے تھے کسی چیز نے اوسے جواب نہ دیا بلکہ اُس شخص کا دل اور وحی الٰہی آکر جواب دیتے تھے راقم کہتا ہے کہ محمدؐ ایک شخص جانشین نے ایسا کیا کہ اوسکے خاندان نے اوسے پیغمبر جانا محمدؐ ایک غریب عرب نے اپنے ملک کے قبائل وحشی مفلس برہنہ اور گرسنہ کو ایک گروہ معقول اور منضبط کر دیا اور انہین ساری دنیا سے علیحدہ خصایل و اطوار تعلیم کئے ۔ تیس برس سے کمتر زمانہ مین اس مذہب کے لوگون نے سلطان روم کو شکست دی اور بادشاہان فارس کو مغلوب کیا شام و عراق و مصر کو فتح کیا اور تمام بلاد بحر ظلمات سے بحر اخضر اور دریاے جیحون تک مقبوضہ کئے اور بارہ سو برس کے عرصہ مین اونکی سلطنت سواے ملک ہسپانیہ کے اور کسی ملک سے ممالک مذکورہ مین سے نہین گئی بلکہ اُن لوگونکا مذہب شمالی اقالیم ایشیا وسط افریقیہ اور کنارہ ہے بحر اخضر پر پھیلتا گیا اور ابتک پھیلتا جاتا ہے محمد پیغمبر اولی العزم ایسے تھے جیسا کہ بیان کیا گیا اونکی عقل اور سرگرمی نے ایسا مذہب بنا کیا جسنے پیروان زردشت کو ایسا مغلوب مقہور کیا کہ فقط چند خاندان متفرق اور منتشر اونمین سے باقی رہگئے اور ہندوستان پر حملہ کیا اور مذہب قدیم براہمہ کو اور نیز مذہب بُدھ کو جو اوس سمے وہانتک پھیلا تھا مغلوب کیا اور دریاے گنگ کے اُس پار کر دیا اور اس مذہب کے لوگون نے بہت قدیم اور معزز صوبہ جات ہندوستان عیسائیون کے قبضہ سے نکال لئے اُس ملک کے تمام بلاد شرقی اور افریقیہ رومی مصر سے آبنا ہے جبرالٹر تک فتح کر لئے اقلیم یورپ کے بلاد مغربی پر حملہ کیا اکثر بلاد ملک ہسپانیہ لے لئے اور ساحل دریاے لوار تک بڑھ گئے اور ان ملکون فتح کرنے سے خود روم پایہ تخت مین زلزلہ ڈالدیا اور آخر الامر بلاد روم جدید یعنی قسطنطنیہ مین بفتح و فیروزی اپنی حکومت و ملت قایم اور مروج کی ۔ راقم کہتا ہے کہ یہہ بات قابل لحاظ ہے کہ حضرت موسیٰ و عیسیٰ نے بمقتضاے زہد و تقوی نبوت بڑی خوشی سے یہہ خبر دی تھی کہ زمانہ آخر مین ایک ایسا نبی مبعوث ہوگا جو ہم سے بھی افضل اور اعلے ہوگا اور شاگرد مسیح نے بھی وعدہ کیا ہے کہ فارقلیط یعنی تسلی دہندہ آئیگا یہہ دونون پیشگوئیان بلاشک و شبہ اشرف الانبیا اور خاتم النبیین یعنے آنحضرت کی بارے مین ہین اور آپ ہی کی ذات پاک مین ان کی تکمیل ہوئی ۔ آنحضرت کے مسایل مین ابہام بالکل نہیں تھا قرآن سے خوب ظاہر ہے کہ آنحضرت بڑے موحد تھے آپنے بتون اور آدمیون اور سیارات اور ثوابت کی پرستش کی بالکل ممانعت فرمائی ۔ اسلام ایک ایسا مذہب ہے جسکے اصول مین سبکو اتفاق ہے اور جسمین کوئی ایسی کنہ نہین جو زبردستی مان لینی پڑے اور سمجھہ مین نہ آئے آنحضرت مشرق مین پیدا ہوئے اور آپنے اپنے مذہب کو قایم رکھا اور بت پرستی کو ملک ایشیا اور افریقیہ اور مصر کے اکثر حصون سے بالکل نیست و نابود کر دیا چنانچہ ان ملکون مین ابتک خدا تعالی واحد اور حقیقی کی پرستش جاری ہے لاکھون آدمیون کے دلمین اس عرب کے نبی کی ظاہری اور باطنی برکتون نے جگہہ پکڑی اور ہماری

باطنی اس امر کی مقتضی ہی کہ ہم یہہ خیال کرین کہ حقیقت مین آپکے معتقدین دل سی قایل تہی اور یہہ سمجہ جاتی تہی کہ آپ پر وحی ازل ہوتی ہی اور آپ سچی ہین ضرور ہی کہ تشکر کو انکو آپ کا مذہب بسبب اسکی عمدہ قواعد اور قوانین کے خدا کیطرف سے الہام ہوتا معلوم ہوا ہوگا آپ کا مذہب زردشت کی مذہب سے زیادہ خصا اور حضرت موسی کے مذہب سے زیادہ پاک معلوم ہوتا تہا آنحضرت کے مذہب کی نسبت اسبات سی اور بہی معلوم ہوتی ہی اگرچہ اس مذہب کو نکلی ہوئی ایکسو دس برس ہوا مگر اوسمین اوسکے بانی کی مانند مخلوق کی پرستش وغیرہ نہوئی اور اہل اسلام نے اپنی رسم و قیاس کی متابعت نہین کی اور خدا تعالی کی پرستش پر قایم رہی اور اوسکی جای بتون کو نہ پوجنے لگی انکے عقیدہ کی بنیاد یہہ چند الفاظ ہین جسکا ترجمہ یہ ہے مین خدا اور اوسکی نبی محمد کا یقین کرتا ہون - آپکی تمام عمر کے ہر ایک کام سی یہہ بات بخوبی ظاہر ہے کہ آپ مین بلند نظری کا عیب ہرگز نہتا اور جب ہم اس امر پر غور کرین کہ آپ نے باوصف اسبات کے کہ اسلام کو آپکے زمانہ حیات مین ہی خوب رواج ہوگیا اور آپکو لا انتہا حکومت حاصل ہوگئی مگر آپنے ہرگز اسسے اپنا ذاتی فایدہ اوٹہایا اور زمانہ وفات تک ایسی ہی سیدہی سادی وضع رکہی جیسی پہلی تہی تو یہہ امر اور بہی زیادہ ہماری قول کا موید ہی کہ آنحضرت بلند نظر نہ تہی - یہہ امر یقینی ہی بت پرستی کا معدوم کرنا اور خدا تعالی واحد مطلق کی عبادت کا ایسی قوم مین بنا ڈالنا جو نہایت درجہ کے بت پرست تہی اور خدا کو بالکل بہولگئی تہی حقیقت مین ایسا کام تہا جسکے واسطی خدا تعالی نے مقرر کیا ہو یہہ بہی امر یقینی ہے کہ آنحضرت صلعم نے عرب مین خدا تعالی واحد مطلق کی عبادت قایم کی اور اس ملک سی بت پرستی ایسی معدوم کر دی کہ وہ ایکہزار کے عرصہ سی اب تک پہر کبہی کسیطرح سی ظاہر نہوئی - کیا یہہ بات خیال مین آسکتی ہی کہ جس شخص نے اس نہایت ناپسند اور حقیر بت پرستی کے بدلہ جسمین اوسکے ہموطن (یعنی اہل عرب) مدت سی ڈوبے ہوئے تہی خدای واحد برحق کی پرستش قایم کی ایسی بڑی بڑی اور اہم الاثر اصلاحین کین مثلاً اولاد کشی کو موقوف کیا نشہ کی چیزون کے استعمال کو اور قمار بازی کو جس سی اخلاق کو بہت نقصان پہونچتا ہی منع کیا نہایت سی کثرت ازدواج کا جو بہت قدیمین رواج تہا اوسکو بہت کچہ گہٹاکر محدود کیا غرضکہ ایسی بڑی اور سرگرم مصلح کو ہم فریبی ٹہہرا سکتی ہین اور یہہ کہہ سکتی ہین کہ ایسی شخص کی تمام کاروائی مکر پر مبنی تہی - نہین ایسا نہین کہہ سکتی - بے شک محمد صلعم بجز دلی نیک نیتی اور ایمانداری اور کسی سبب سی ایسی استقلال کے ساتہہ اپنی کاروائی پر ابتدا آنزول وحی سی جو خدیجہ سی بیان کی اخیر دم تک جبکہ عایشہ کی گود مین شدت مرض مین وفات پائی مستعد رہ سکتی تہی - جو لوگ ہر وقت اونکے پاس رہتی تہی اور جو اون سی بہت ربط ضبط رکہتی تہی اونکو بہی کبہی اونکی ریاکاری کا شبہہ نہین ہوا اور کبہی اونہون نے اپنی نیک برتاو سی تجاوز نہین کیا - یکی ایک نیک اور اعتقادی طبیعت شخص جسکو اپنی خالق پر بہروسا ہو اور جو ایمان اور رسم و رواج مین بہت بڑی اصلاح کرے حقیقت مین صاف صاف خدا کا ایک الہام ہوتا ہی اوسکو ہم کہہ سکتی ہین کہ خدا کا پیغمبر ہے - اسبات پر کیون یقین نکیا جاوے کہ اسکو زمانہ اور اپنی ملک مین اپنی قوم کو خدا کی وحدانیت اور تعلیم سکہلانیکی لیی اور اونکی حالت کے مناسب آنکو ملکی اور اخلاقی امور

مین نصیحت کرنیکے لئے خدا نے بھیجا تھا اور بت بازی اور بنیاک داڑہی کا واعظ تھا۔ ایڈورڈ گبن صاحب لکھتے ہین کہ محمد
کا مذہب شکوک اور شبہات سے پاک ہے قرآن خدا کی وحدت پر ایک عمدہ شہادت ہے کہ پیغمبر نے بتون کی انسانون کی
ستارون اور سیارون کی پرستش کو اس معقول دلیل سے رد کیا کہ جو شی طلوع ہوتی ہے غروب ہو جاتی ہے اور جو حادث ہے وہ فانی
ہوتی ہے اور جو قابل زوال ہے وہ معدوم ہو جاتی ہے۔ اوسنے اپنی معقول سرگرمی سے کائنات کی بانی کو ایک ایسا
وجود تسلیم کیا جسکی نہ ابتدا ہے نہ انتہا ہے وہ کسی شکل مین محدود نہ کسی مکان مین اور نہ کوئی اوسکا ثانی موجود ہے جس سے
اوسکو تشبیہ دے سکین۔ وہ ہمارے نہایت خفیہ ارادون پر بھی آگاہ رہتا ہے۔ بغیر کسی اسباب کے موجود ہے۔ اخلاق اور
عقل کا کمال جو اوسکو حاصل ہے وہ اوسکو اپنی ہی ذات سے حاصل ہے۔ ان بڑی بڑی حقایق کو پیغمبر نے مشہور کیا اور اسکے
پیرو ون نے اونکو نہایت مستحکم طور سے قبول کیا اور قرآن کے مفسرون نے معقولات کے ذریعہ سے بہت درستی کے ساتھ اونکی تشریح
اور تصریح کی ہے ایک حکیم جو خدا تعالی کے وجود اور اوسکی صفات پر اعتقاد رکھتا ہو مسلمانون کے مذکورہ بالا عقیدہ
کی نسبت یہہ کہہ سکتا ہے کہ وہ ایسا عقیدہ ہے جو ہماری موجودہ ادراک اور قواے عقلی سے بہت بڑھکر ہے اسلئے کہ جب ہمنے
اوس نامعلوم چیز (یعنے خدا) کو زمان اور مکان اور حرکت اور مادہ اور حس اور تفکر کے اوصاف سے مبرا کر دیا تو پھر ہمارے
خیال کرنے اور سمجھنے کے لئے کیا چیز باقی ہے وہ اصل اول (یعنے ذات باری تعالی) جسکی بنا عقل اور وحی پر ہے محمد کی
شہادت سے استحکام کو پہنچی چنانچہ اوسکے معتقد ہندوستان سے لیکر مراکو تک موحد کے لقب سے ممتاز ہین اور بتونکو ممنوع
سمجھنے سے بت پرستی کا خطرہ مٹا دیا گیا ہے۔ مسٹر ٹامس کارلیل صاحب کہتے ہین کہ ہم لوگون (یعنے عیسائیون) مین
جو یہہ بات مشہور ہے کہ محمد ایک پرفن اور فطرتی شخص اور گویا جھوٹ کے اوتار تھے اور اونکا مذہب دیوانگی اور خام
خیالی کا ایک تودہ ہے اب یہہ سب باتین لوگون کے نزدیک غلط ٹھہرتی جاتی ہین جو جو جھوٹ باتین دور اندیش
اور مذہبی سرگرمی رکھنے والے آدمیون (یعنے عیسائیون) نے اوس انسان (یعنی محمد صلعم) کی نسبت قائم کی تہین
اب وہ الزام قطعاً ہماری روسیاہی کے باعث ہین چنانچہ ایک یہہ بات مشہور ہے کہ پاکوک صاحب نے جب گروٹیس صاحب
سے پوچھا کہ یہہ قصہ جو تمنے لکھا ہے کہ محمد نے ایک کبوتر کو تعلیم کیا تہا کہ وہ اونکے کان مین سے سیل نکالا کرتا تہا اور
جسکی نسبت مشہور کیا تہا کہ وہ فرشتہ ہے جو اونکے پاس وحی لایا کرتا ہے تو اوس قصہ کی کیا سند ہے تو اونہون نے جواب دیا کہ
اس قصہ کی کوئی سند اور کچھ ثبوت نہین حقیقت یہہ ہے کہ اب وہ وقت آگیا ہے کہ ایسے ایسے قصونکو بالکل چھوڑ دیا جاوے۔
جو جو باتین اس انسان (یعنے محمد صلعم) نے اپنی زبان سے نکالین بارہ سو برس سے اٹھارہ کروڑ آدمیون کے لئے بمنزلہ ہدایت
کے قائم ہین ان شمار کروڑ آدمیونکو بھی اوسیطرح خدا نے پیدا کیا ہے جسطرح ہمکو پیدا کیا اسوقت جتنے آدمی محمد کے کلام پر
اعتقاد رکھتے ہین اوس سے بڑھکر اور کسیکے کلام پر اس زمانہ کے لوگ یقین نہین رکھتے پھر کیا ہم یہہ خیال کر سکتے ہین کہ جسے
کلام خدا کے آثار مطلق کی اسقدر مخلوق زندگی بسر کر گئی اور اوسی پر مر گئی کیا وہ ایسا کھیل ہے جیسا ایک بازیگر کا ہنر

مین اپنے نزدیک ہرگز ایسا خیال نہین کرسکتا بلکہ مین نسبت اور چیز دکھ کے اوسپر جلد یقین کرتا ہون اگر جہوٹی اور
کی باتین دنیا مین اسقدر زور آور ہون رواج پکڑ جاوین اور مسلم ٹھہر جاوین تو پہر اس دنیا کی نسبت کوئی کیا سمجہیگا
اس قسم کے خیالات جو بہت پہیلے ہوئے ہین بہت ہی افسوس کے قابل ہین اگر ہمکو خدا کی سچی مخلوقات کا علم کچہہ حاصل
کرنا منظور ہو تو ہمکو ایسی باتون پر یقین کرنا ہرگز نہین چاہیئے وہ باتین ایسی زمانہ مین پہیلی تہین جبکہ توہمات کو
بہت دخل تہا اور اونہین توہمات کے سبب سے خیال تہا کہ آدمی کی روحین غمگین خرابی
مین پڑی ہوئی ہین جو اونکی ہلاکت کا سبب ہے میرے نزدیک اس خیال سے کہ ایک جہوٹے آدمی نے ایک مذہب قائم کیا اور
کوئی اوس سے زیادہ بد اور ناخدا پرست خیال دنیا مین نہین پہیلا۔ بہلا یہہ کب ہو سکتا ہی کہ ایک جہوٹا آدمی جو چونہ اور
اینٹ اور اور مصالح کی حقیقت کو نہ سمجہتا ہو اور پختہ مکان بنالے وہ پختہ مکان کا ہیکو ہو گا بلکہ خاک کا ایک ڈہیر ہو گا
۳۰۰ برس تک اوسکو کب قیام ہو سکتا ہی اور اٹھارہ کرور آدمی اوسمین کب رہ سکتی ہین بلکہ ابتک وہ مکان کبہی کا سر کے
بل گر پڑا ہوتا ضرور ہے کہ ایک آدمی اپنے طریقو نکو قانون قدرت کے مطابق کرے اور قدرت کے سامانون کی حقیقت
کو سمجہے اور اوسپر عمل کرے ورنہ قدرت سے اوسکو یہہ جواب ملیگا کہ نہین یہہ ہرگز نہین ہو سکتا جو جو قانون اور
قاعدے خاص ہین وہ خاص ہی رہتے ہین عام نہین ہو جاتے افسوس ہے کہ کوئی شخص مثل کاگلسترو یا اور ایسے ہی بہت سے
دنیا کے شریر اور دغا باز لوگون کے چند روز کے لئے اپنی فند فطرت سے کامیاب ہو جاتے ہین مگر اونکی کامیابی ایک جعلی
ہنڈوی کی مانند ہوتی ہے جسکو وہ اپنے نالائق ہاتہون سے جاری کرتے ہین اور خود ہلاک تباہ رہتے ہین اور اوروں نکو
اوسکے سبب سے نقصان پہونچاتے ہین مگر قدرت آگ کی شعلون اور اور ایسی ہنگامون اور اوسی قسم کے اور غضبناک ظہور
سے ظاہر ہو کر یہہ بات بہت غضب اور قہر سے دنیا پر ظاہر کر دیتی ہے کہ جعلی ہنڈویان جعلی ہی ہین لنتہے —
جارج سیل صاحب بھی ترجمہ قرآن مین اس شخص کی تکذیب بہت سرگرمی کے ساتہہ کرتے ہین جسنے مانند لا الہ کی عزت کچہہ
دین اسلام کی کی تہی چنانچہ وہ لکہتے ہین کہ مین اوس سے متفق نہین بلاشک وشبہ محمد صلعم بخوبی اپنے دلمین یقین
رکہتے تھے کہ خدا واحد ہے جو اوسکا سب سے بڑا مسئلہ تہا جسکے پہیلانے مین اونکو توجہ تام تہی انتہی دیکہئے سب اقوال
مخالفین اسلام کے ہین جنسے بہت بڑی عظمت دین اسلام کی ثابت ہی والفضل ما شہدت بہ الاعداء۔ کفار عرب سے
برابر توحید پر جہگڑا رہا اہل کتاب سے اسی توحید کی بنا پر مباحثہ ہوا اول مسئلہ اسلام بھی توحید ہی اسی مسئلہ پر
مشرکین بر سر جنگ تہے اجعل الالہۃ الہا واحدا ان ہذا لشیء عجاب یہی مسئلہ تہا جس سے اہل کتاب لڑ رہے تہے یا اہل
الکتاب تعالوا الی کلمۃ سواء بیننا وبینکم الا نعبد الا اللہ ولا نشرک بہ شیئا ولا یتخذ بعضنا بعضا اربابا من دون
اللہ یا اہل الکتاب لا تغلوا فی دینکم ولا تقولوا علی اللہ الا الحق انما المسیح عیسی ابن مریم رسول اللہ وکلمتہ القاہا
الی مریم وروح منہ فامنوا باللہ ورسلہ ولا تقولوا ثلثۃ انتہوا خیرا لکم انما اللہ الہ واحد الآیۃ خلاصہ کلام یہہ ہے

کہ ہرگاہ منی لقین دیمنا منین . سواس تمام اوپر کمال توحید دین اسلام کے اقرار کرتے ہیں پھر لالہ تیرہ دل کہ قرحس
مین مرتے ہیں نہا اونکا قول محض بے سود اور ہر آئینہ مردود ہے **قولہ** دوسری شرک وآتش پرستی مابہ اخذ رسمیات
قریش ومجوس ہین اقول لالہ مرقوف کیسا احمق ہے یہہ نہین سمجہتا کہ رسمیات ہر اہل دین کی مبنی اوپر اصول اسی دین
کے ہوتی ہین پس رسمیات قریش اور مجوس کہ تمامتر مبنی اوپر اصول شرک وآتش پرستی ہین کوئی موحد اونکو کس
حیثیت سے پسند کرکے اپنے معمولات سے نہین ٹھہرا سکتا اور طرفہ یہہ ہے کہ اپنے اس مقولہ پر لالہ جی دلیل کیا خوب لائے ہین کہ
جس سے سراسر حماقت اور جہالت اونکی ثابت ہے فرماتے ہین کہ ورنہ محمد صلعم اخذ مطالب کتب یہود ونصاری کے بہی گرد
نجاتے اور اونکی تصدیق سے ہاتہہ اوٹہاتے کہ بقول قرآن یہود ونصاری بہی شرک کرتے ہین کہ ابنیت عزیر والوہیت
مسیح سے نہین ڈرتے انتہی دیکہو تقریر نامربوط دبیر ہند کی جو انشا پردازی مین دم بہرتے ہین اور جہلا ہمہ
اپنے تئین منشی صاحب کہلا کر دل خوش کرتے ہین مقدمہ اولے اونکا کہ محمد صلعم اخذ مطالب کتب یہود ونصاری
کے گرد نجاتے مصادرہ علی المطلوب ہے صاحب بدیہہ کب اس امر کے قائل ہین کہ مسائل دین محمدی کتب سابقہ
ماخوذ ہین بلکہ اس بحث مین امر متنازعہ فیہ تو یہی امر ہے کہ آیا اصول مذہب اسلامی از روی وحی کے نبی صلعم
آخر الزمان کو تعلیم کی گئی ہین یا انہون نے یہود ونصاری وغیرہم کی کتابون سے سیکہی ہین لالہ جی کہ فن مناظرہ
اور میزان منطق سے جاہل محض ہین اسی مقدمہ متنازعہ کو جو اونکا عین مدعا ہے ہر بار مقدمات دلیل مین پیش کرتے ہین پس جہالت
اونکی ایسی ظاہر عیان ہے کہ قابل تشریح وبیان نہین مقدمہ دوسرا لالہ جی کا کہ یک قلم تصدیق کتب سابقہ سے ہاتہہ اوٹہاتے
انتہی سراسر جہالت اور ضلالت ہے تصدیق توریت وانجیل اور جمیع کتب الہیہ ہماری اصول دین مین داخل ہے محمد صلعم
اونکی تصدیق سے کیون ہات اوٹہاتے مگر تصدیق کتب سابقہ اصلا مستلزم اخذ رسمیات یہود اور یہی مستلزم اسکی
نہین کہ تعلیم قرآن حدا یتاً بی کسی طرح قسمی نہین ہے جیسا کہ اوپر مذکور ہوا مقدمہ سوم لالہ جی کہ بقول قرآن الخ ایک محض ناشی
کلام ہے لالہ جی از راہ جہل مرکب کے یہہ نہین سمجہتے کہ اگر یہود ونصاری نے برخلاف کتب الہیہ کے ایک عقیدہ فاسد
اختیار کیا تو اس سے کتب الہیہ مین کیا سقم جو مانع تصدیق کتب مسطورہ ہو پیدا ہوا اور یہہ امر کہ یہہ عقیدے
یہود ونصاری کے ہر آئینہ اونکی کتاب کے خلاف ہین کچہہ محتاج دلیل نہین خود لالہ جی نے اور اونکی پیشوا نے
اقرار کیا ہے کہ ابنیت عزیر توریت اور دیگر کتب عہد عتیق مین نہین ہے عقیدہ الوہیت مسیح ہم کہ بعینہ عقیدہ الوہیت
اوتارونکا ہے جسکو لالہ جی نے پادری کی کتابون سے مستنبط کیا ہے اصلا اناجیل سے ثابت نہین بلکہ سراسر خلاف اونکے ہے
یہی وجہ ہے کہ جب مولانا آل حسن سلمہ اللہ تعالی نے پادری صاحب سے اوس مطالبہ برہان نقلی وعقلی کا کیا تو پادری صاحب
دلیل نہ لا سکے اور مانند لالہ جی کی مجبور ہوکر فرمانے لگے کہ یہہ مسئلہ حد فہم سے باہر ہے اور عقل اوسکے ادراک سے قاصر اور یہی وجہ
تہی کہ جناب رسالت مآب صلعم وقت مباحثہ کے بموجب وحی ربانی کے یہود ونصاری سے صاف فرماتی تہی تعالوا الی کلمۃ

سَوَاءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ اَنْ لَا نَعْبُدَ اِلَّا اللّٰهَ وَلَا نُشْرِكَ بِهٖ شَيْئًا وَلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَيَا اَهْلَ
الْكِتَابِ لَسْتُمْ عَلٰى شَيْءٍ حَتّٰى تُقِيْمُوا التَّوْرٰىةَ الآية اِذْ قَالَ اللّٰهُ يَا عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ ءَاَنْتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ اتَّخِذُوْنِيْ وَاُمِّيَ اِلٰهَيْنِ
مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ قَالَ سُبْحَانَكَ مَا يَكُوْنُ لِيْ اَنْ اَقُوْلَ مَا لَيْسَ لِيْ بِحَقٍّ اِنْ كُنْتُ قُلْتُهٗ فَقَدْ عَلِمْتَهٗ تَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِيْ وَلَا اَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِكَ اِنَّكَ اَنْتَ
عَلَّامُ الْغُيُوْبِ مَا قُلْتُ لَهُمْ اِلَّا مَا اَمَرْتَنِيْ بِهٖ اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبَّكُمْ الآية اگر کہین ایسے عقاید کفر و شرک کے وہ لوگ
اپنی کتابون مین پاتے تو نے شک و شبہ بروقت مناظرہ کے اونکو واسطے اثبات اپنے عقاید کے ساتھ لاتے پس لالہ جی
جو عقاید فاسدہ اہل کتاب سے استدلال اور لزوم ترک تصدیق کتب سابقہ کے کرتے ہین صریح جہالت اونکی ہے بعد
اسکے لالہ جی نے اور اقوال صاحب حیدریہ کچھہ لاطائل بحث کی ہے ہم اوسکی طرف توجہ ضرور نہین جانتے کیونکہ صاحب حیدریہ نے
طرفۃ اللباب اکثر روایت روضۃ الصفا کی نقل کی ہے چونکہ ہم روایات کتب سیر سے کچھہ سند نہین لاتے اور نہ انکی روایات
مستند قرار دیتے ہین لہذا اوسکی بابت کچھہ مباحثہ ضرور نہین جانتے مگر بعض بعض امور ایسے ہین کہ اونمین بطور تفریح طبع کے
کچھہ گفتگو کیجاتی ہے **قوله** کہ ہنود و یہود قدیم الایام سے تکذیب قران پر آمادہ ہین لیکن آجتک کسیکا ایک مو بھی
ایستادہ و نظر نہ آیا علی الخصوص نصاریٰ کہ بر سر کوچہ و بازار بطلان قران کرتے ہین مگر کسیکی نیشم کندہ نہین ہوتی اتہی
لالہ جی یہہ اپنی مونہہ کی مونہہ مین ہی رہنے دو اور خاموش ہو رہو ایستادگی یہود اور نیشم ناکندہ نصاریٰ آپ نے
بچشم اشتیاق ملاحظہ کی ہوگی مگر بسر انصاف آئی اور براہ اعتساف پر نگاہ نہ کی ہزارہا ہندو چوٹیان منڈا کر مسلمان
ہوئے ہین ہزارہا آدمی چاروں برنون کے ہندوستان مین لاکھون یہود اور نصاریٰ اور آتش پرست اور اقالیم
مین مسلمان ہوگئی ہین اور ہوتے چلے جاتے ہین اگر بسبب قساوۃ قلبی کے بعض گروہ قاسیۃ القلب رو براہ نہوئے تو
اونکی قساوت قلبی ہے **س** باران کہ در لطافت طبعش خلاف نیست * در باغ لالہ روید و در شور بوم خس * صُمٌّ
بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ہیچمدانی لالہ جی کی قابل اظہار ہے لکھتے ہین قدیم الایام الخ یہہ کیا ترکیب ہے اور اسکی کیا معنی ہوئے اور یہہ
کس زبان کا محاورہ ہے اور یہہ غلط ترکیب قاعدہ کی رو سے کسطرح جائز ہو سکتی ہے پھر لکھتے ہین کہ بطلان قران
کرتے ہین الخ معلوم ہوتا ہے کہ بطلان کے معنی اونکو نہین معلوم اور یہہ بھی نہین جانتے کہ بطلان لازمی ہے یا متعدی اور
نا فعل متعدی کا واقع ہو سکتا ہے یا نہین **قوله** قطع نظر ازین استماع قران انشقاق یوسف تن صرف ولید بن مغیرہ کے
کے لئے مخصوص ہے یا کل منکرین کیواسطے انتہی اول تو لالہ جی کا یہہ کلام محض مہمل اور بے معنی ہے کیونکہ جملہ اول مین انشقاق
مبتدا رہی اور یوسف تن مضاف الیہ حکم مین فاعل کے اور استماع قران متعلق اوسکا ہے اور مخصوص خبر ہے اور ولید
بن مغیرہ کے لئے متعلق اوسکا ہے اور جملہ ثانیہ جو جملہ اولی پر معطوف ہوا اوسمین صرف مبتدا مذکور ہے پس بسبب عطف
کے خبر اسکی وہی ہوئی جو خبر جملہ معطوف علیہ کی ہے اسحالتمین باعتبار ترکیب کلام لالہ جی حاصل کلام لالہ جی کا یہہ ہوا
کہ انشقاق واسطے ولید کے مخصوص ہے یا واسطے کل منکرین کے مخصوص ہے جب یہہ ظاہر ہوا تو فساد کلام لالہ جی کا صاف

عیاں ہو گیا یعنی یہہ بات کہنی کہ کل کیواسطے مخصوص ہے سراسر جہالت ہی کیونکہ تخصیص اور تعمیم کو ایک جگہہ جمع کیا
جب کل کیواسطے ہے تو خصوصیت کہاں رہی اور جب مخصوص ہے تو کل کیواسطے کیونکر ہو سکتا ہی اگر کوئی کہے کہ واسطے
بعض نا واقفی اور نادانی کے ایسے الفاظ لاتے ہیں مدعا اونکا یہہ ہی کہ انشقاق صرف بنظر ولید کے ہر ایک سکریں
کیواسطے ہے تو اسصورت میں ہم یہہ کہینگے کہ یہہ قضیہ منفصلہ لادجی کا کس قسم کا ہوا آیا منفصلہ حقیقیہ ہی یا مانعة الجمع یا
مانعة الخلو ظاہر ہے کہ حقیقیہ تو نہیں کیونکہ ارتفاع جزئین ممکن بلکہ محتمل ہے کہ مخصوص واسطے ولید ہی کے ہو نہ واسطے کل
کے ہو بلکہ بعض اور بھی افراد ہوں کہ اونمیں یہہ امر پایا جاوے اور جب ارتفاع جزئین متحقق ہے تو مانعة الخلو بھی نہوا
رہگیا مانع الجمع سو منع جمع بر تقریب لالہ جی اتمام اور موجب اثبات مدعا یا ابطال دو شقوں کے محض خیال خام ہی
اب فرمائیے لالہ جی آپ تو بڑے ماہر منطق ہیں کیا آپ تشجر سے تحریکا یہی اثر ہو کہ تینوں قسم کے استدلالات جو طرز محرری
اور تمام تر خلاف علم میزان کے ہوں آپ سے پیدا ہوتی ہیں آپ تو مبہت شدہ مبلسی اس شجر خشک کو تمام اور ہر
قسم کے فنون حکمیہ کا ماخذ ٹھہراتے ہیں پھر کیا سبب ہے کہ آپ سا حامل اس حطب خشک کا جب کچھہ ارادہ مداخلت کا کیا
فنون حکمیہ میں کرتا ہو تو ایسے بیہودہ مسائل گڑھتا ہی اگر کچھہ بھی اوس شجارہ حطب خشک میں اثر علم و حکمت کا پایا
جاتا تو کہیں تو آپ سا ماہر دستکار نہ ہوتا آپ کہانتک اوسکی خارجین کے مدحت کرینگے آخر اوسی آتشدانوں میں
ایکروز جل مرینگے ؎ اگر صد سال گبر آتش فروزد چو یکدم اندران افتد بسوزد وگر ابر آب زندگی بارد تو ہرگز از
بید بر نخوری گو با فرومایہ روزگار مبر کز نی بوریا شکر نخوری قولہ بر تقدیر تسلیم شق اول ترجیح بلا مرجح لازم
آتی ہے انتہی بحذا یہہ آپکا استدلال کہ ظاہر اثر تعلیم حطب تر سے منجو کہ ناظرین ہیں ہے اور تعجب ماہران فن میزان کو
بھلا اگر اسی بنا پر کوئی یہہ کہے کہ گدہوں کو آدم ہونی اور لالہ امدین کے نہونی تو ترجیح بلا مرجح لازم آتی تو آپ اسکا کیا
جواب دینگے کہ آپکے نزدیک مقتضائے طبع ہر صنف و ہر فرد و ہر نوع یکساں ہے مثلاً صاحب ہدیہ عالم و عاقل ہوا اور آپ
جاہل تو کیا ترجیح بلا مرجح لازم آئی ماشاء اللہ کیوں نہو آخر تو تعلیم یافتہ حطب خشک کے ہو آپکی ایسی ایسی استدلالات
سے جہالات بیہودہ بیپایان آشکارا ہوتی ہیں اور بھی توجیہات آپکی آبروی ہنود کہوتی ہے قولہ قطع نظر
ازین گواہی ولید حق ہی یا باطل انتہی یہہ بھی استدلال آپکا لغو و لاطایل ہے آپکی مراد اگر یہہ ہے کہ کل کلمات
ولید کے حق ہیں یا کل باطل تو ہم کہتے ہیں نہ کل حق ہیں نہ کل باطل پس استدلال آپکا بالبداہتہ باطل ہوا کیونکہ
اسصورت میں آپکا قضیہ منفصلہ بطور انفصال حقیقی کے صادق ہی نہ بطور منع خلو کے پھر آپنے جو اوپر فرض
کرنے دو شقوں کے باد و سرائی کی ہے جہل مرکب آپکا ہی کیونکہ جب ایک تیسری شق بھی پیدا ہوتی ہے تو قضیہ آپکا بر
سبیل منع خلو و انفصال حقیقی کے صادق نہیں ہی پس ان دو شقوں کے بطلان سے کچھہ آپکا مدعا ثابت نہیں ہوتا
بعد اگر مراد آپکی یہہ ہی کہ بعض کلمات ولید کے حق ہیں یا باطل تو آپ پر واجب ہے کہ ان بعض کا تعین کیجئے اور بیان فرمائیے

کہ آپ نے کونسی بعض کی نسبت یہہ مفہوم مرد و پیش کیا ہی غرضکہ ہر طرح آپ کا یہہ استدلال قابل التفات کے نہیں اور
سراسر جہالت آپکی ہے **قولہ** صاحب اعجاز محمدی نے عجیب و غریب مالیخولیا پیش کیا ہی انتہی لا الحجی آپکا سر بہر آپ جو
فرماتے ہین کہ صاحب اعجاز دیتا ہے الخ سب آپکا افترا ہے اگر آپ کذاب مفتری نہین تو ترجمہ عبارت صاحب اعجاز
کا کیون نہین تحریر مین لاتے اگر ترجمہ کرنے سے عاجز آتے ہو تو بالفاظہ عبارت نقل کرنے سی کیون جان چراتے ہو
**قولہ** فقیر مؤلف گذارش گر مدعا ہی کہ امور حقہ اونان باطلہ سی اخذ کرکے قرآن مین درج کئی دو علت سی خالی نہین الخ
پہلے آپکی دغا بازی صریح ہے کہ کہتے ہو کہ امور حقہ اخذ کرکے الخ امر متنازعہ تو یہی اخذ ہی کہ جسکے اثبات سی آپ عاجز
محض ہین اور جب اخذ جو آپکا دعوی ہے ثابت نہین تو آپ جو اوسکو ہر استدلال مین تسلیم کرکے اوسکی بنا پر یاوہ
سرائیان کرتے ہین سب یاوہ سرائیان آپکی مصادرہ علی المطلوب ہین کہ بحکم باطل اور لاطائل ہین **قولہ** سرقت مضامین
اسناوزند کے لئی صحبت سلمان فارسی کافی ہی انتہی اولا محض صحبت و ارتباط اخذ کی اصلا کافی نہین محض مصاحبت سی
لازم نہین آتا کہ ایک شخص دوسرے شخص کی مسلوکا اخذ کر ہی بلکہ تعلیم و تعلم شرط ہی جس طور پر بیاس جی نے زرتشت
سے تعلیم پائی ثانیا حالات دوزخ و بہشت و صراط اکثر مکیہ سورتون مین بیان ہین حالانکہ سلمان فارسی اوسوقت
تک عرب مین آئی بھی نہی کیونکہ کتب تحقیق الرجال سے ثابت ہی کہ سلمان فارسی بعد ہجرت پیغمبر صلعم کے ایک یہودی
کی مملوک ہوکر مدینہ مین آئی پس سب ہرزہ سرائیان آپکی خود بخود باطل اور بے اصل ہو گئین **قولہ** الزام صاحب اعجاز کا
کہ بیاس برہما نے اکثر مضامین تصوف کتب اسلامیہ سی سرقہ کرکے بید مین داخل کئی ہین الخ سراسر اتہام ہی کہ بید کلام حقانی و کتاب
آسمانی ہے انتہی یہہ بات آپکی من مانی گہر جانی ہے ہم پیشتر براہین قطعیہ سی ثابت کر چکے ہین کہ بید آپکی کتاب آسمانی نہین اور
بہت سی پنڈت بڑی بڑی عالم ہنود کے اقرار اسکا کرتے ہین کہ بید بنائی ہوئی رشیون کے ہین اور خود اوسکے مضامین
سے واضح ہی کہ وہ کلام ربانی نہین ہین چنانچہ بحث اسکی بہت مفصل گذر چکی ہی **قولہ** کہ ابتدای پیدایش مین بید سری
برہما پر نازل ہوئی ہین انتہی آپ تو پیدایش کی ابتدا اور انتہا کے قایل ہی نہین چنانچہ تحفۃ الاسلام مین مواقع
عدیدہ پر اپنی اس عقیدہ پر آپ نے اصرار کیا ہی پھر یہان کس طور پر آپ فرماتے ہین کہ ابتدای پیدایش مین برہما
پر نازل ہوئی الحق دروغگو را حافظہ نباشد دیکہو وجہ تسمیہ ابطال التناسخ علاوہ بران اسکا کیا ثبوت ہی کہ وہ برہما
پر نازل ہوئی کوئی سند مرفوع متصل بیان کیجئی سوا اسکی اگر یہہ بھی فرض کیا جاوے کہ برہما پیغمبر تھے اور اونپر
کوئی کتاب اتری ہی پھر بھی اسکا کیا ثبوت کہ وہ یہی کتاب ہی جسکو آپ بید کہتے ہین وہ کتاب جسکو پہلے زمانہ کے
ہنود بید کہتے تھے یہہ وہ کتاب نہین کیونکہ اسکند پوران کاشی کہنڈ کے اودہیای ۳۳ سی واضح ہی کہ وہ کتابین
جنکو پہلے زمانہ مین بلفظ بید تعبیر کرتے تھی وہ تھین جنمین مہادیو جی کی نسبت یہہ بیان ہی کہ پیدا کرنیوالے اور
فنا کرنیوالے اور سب چیز پر قادر اور مالک کل موجودات کے اور حاکم اور پرم برہما اور ذات لازوال اور منزہ

مہا بیو رجی ہین انہی لیس اگر آپ اس دعوی مین کہ دو کتابین یہی بید ہین سچے ہین توان بیدون مین جہان یہہ بیان ہو وکہلاوین مہابہارت مین مرقوم ہی کہ بید در ہر قرن بنوعدیگر میگردد چہار جوگ بشسٹ کے اشتم پرکرن پانچوین مین مرقوم ہی کہ سوا اوتار بود وا اوتار کے سمرن یعنی یاد ہین الہ جب جب یہہ اوتار ہیوئیں تب تب بید ارتہہ بدل ڈالے ہین تیتیس اسی پرکرن مین لکہا ہی کہ کتنی بار بیہ بید بگڑے ہین اور کرم انکے بیچے ہین انتہی اب لالہ صاحب فرمائی کہ آپ کون سی قرن کے اور کن بیدون کی نسبت فرماتے ہین کہ برہما پر ابتدای پیدایش مین اوترے پہر اسکند چہارم بہاگوت سی ظاہر ہے کہ راجہ پرتہو کے عہد سی بید گم ہو گئی تہی جسطرح پر کہ اقسام غلہ جاتی رہی تہی راجہ پرتہو نے جب زمین کو دوہا تو پہلے بید نکلے وہ برہمنون نے لئی پہر دیوتون اور گندہربون نے دوہا تو ناچ نکلا الخ چنانچہ عبارت اوسکی یہہ ہی برتہی کو دوہنی کری پہلے بید نکلے برہمنون نے کہا کہ ہمکو یہی بہت ہی پہر دیوتا اور گندہربون نے دوہنی کری ناچ نکلا الخ یہان سی ظاہر ہے کہ اوسوقت سی پہلے بید صفحہ عالم سی محو تہی اور عہد مین راجہ پرتہو ایک چیز نکلی کہ جسکو برہمنون نے بید سمجہا الغرض کہ بعد زمانہ راجہ پرتہو کے بید تصور کئی گئی ہین وہ زمین سی نکلی ہین برہما سے نہین پہنچی اور کچہہ بعید نہین کہ وہ ایسی کوئی کتاب ردی ہو کہ کسی زمانہ مین اہل زمانہ نے بیہودہ اور لغو سمجہکر زمین مین دفن کر دی ہو چند عرصہ کے بعد برآمد ہوئی اور جہلاء ہند نے اوس دفینہ زمین کو آسمانی سمجہا ع برعکس نہند نام زنگی کافور + گر دو ز ہندوستان نمونہ + کہ باشد کار ہندو واژگونہ + فصل موجہہ دہرم مہابہارت مین مرقوم ہی چون برہما از چشم مارایین متولد شد عمل خیر را از ماہ آموخت انتہی اگر آپکا قول صحیح ہوتا اور ابتدای پیدایش مین بید برہما پر اوترے ہوتے تو برہما جی جو مبدا اصول اعمال خیر مین منت کش چاند کیواسطی سیکہنے اعمال خیر کے کیون ہوتے **قولہ** اور بیاس مفسر اور مجتہد دین ہنود ہی انتہی اول تو یہہ فرمائی کہ دین ہنود کیا چیز ہے اور اوسکی اصول کیا ہین ہمنی بہت جگہ آپ سے استفسار کیا ہی اور سوط الجبار مین بہت تصریح کے ساتھ لکہا ہی کہ بجز بت پرستی کے اور کوئی اصل دین ہنود کی قرار نہین پاتی کیونکہ لالہ جی نے جسقدر اصول تحفۃ الاسلام مین لکہی تہی وہ خود پیشوایان ہنود کے نزدیک مسلم نہین ہے چنانچہ بحث اسکی مفصل سوط الجبار مین ہو چکی ہی دوم یہہ قول لالہ جی کا کہ بیاس مفسر اور مجتہد تہے غلط ہی اکابر ہنود نے اور خود برہما جی نے اسکند پوران مین اونکو اوتار بتصریح تمام بیان کیا ہی دیکہو دوسرا اسکند بہاگوت کا اور ادہیای مو کاشی کہنڈ اسکند پوران کا اور بہاگوت کے دوسرے اسکند مین بیاس جی کو بائیسوان اوتار لکہا ہی کاشی کہنڈ کے ادہیای مذکور مین ہی کہ بیاس ظاہر کنندہ بید و پوران اوتار بشن بہگوان است فصل موجہہ دہرم مہابہارت مین ہی کہ بیاس جی را نارایین دانند اگر کسی از نارایین بیود مہابہارت کی تراشت گفت انتہی جب یہہ قرار پایا کہ بیاس اوتار ہی اور اوتار بحسب اعتقاد لالہ جی کے عین بانی بید ہی تو بیاس خود بانی بید ہی نہ مفسر و مجتہد دین ہنود جیسا کہ لالہ جی فرماتے ہین **قولہ** بیاس نے نظر بر قلت استطاعت مردمان کلجگ کی بید کو چار پارہ کر دیا انتہی

یہان اپنی وہ تقریر یاد کیجیے جو نسخ کے باب مین زبانی پڑلائی تہی یعنے ہم دریافت کرتے ہین کہ یکجا ہی رہنا بیدون
کا بہتر تہا یا پارہ پارہ ہونا انکا اگر صورت اول ہے تو کیون پارہ پارہ کیا گیا اور اگر صورت دوم ہی تو پہلے ہی سے کیون
پارہ پارہ ہوا اور بالفرض اگر کوئی امر ایسا پیش آیا کہ مقتضے تبدیل اور تغیر ہیئت مجموعہ بید کا ہوا تو خدا تعالی کو
واجب تہا کہ اُس امر حادث کو کنارہ کرتا نہ کہ اپنی کتاب کو پارہ پارہ کرتا پہر ہم یہہ دریافت کرتے ہین کہ
بید بیاس کے چار پارہ کرنے سے پیشتر بیدون کی کیا صورت تہی اور بید بیاس نے اوسکو کس طور پر چار پارہ کیا ہی
آیا بید پہلے سے ایسی ہی تہی جیسی اب ہین اور بید بیاس نے صرف یہی کیا ہی کہ اوسمین ایک جزو کا نام رکہہ بید
ایک کا نام سام بید ایک کا نام یجر بید ایک کا نام اتہربن بید رکہدیا ہی یا اوسکی ترتیب اور مواقع عبارات
مین کچہہ تصرف کرکے بعض عبارات کو اپنے مواقع سابق سے نکال کر دوسرے موقع مین رکہدیا اور بعد تغیر اور
تبدیل مواقع کے چار پارہ کئے یا کچہہ اور صورت ہی اگر صورت اول ہی تو اسمین قلت استطاعت مردمان
کلجگ کو کیا فائدہ حاصل ہوا پس یہہ حرکت محض فضول اور لغو تہی اور اگر تغیر مواقع یعنے صورت دوم ہی تو
یہہ صاف تحریف ہی کیونکہ تبدیل ترتیب کلمات غالبًا معانی کی تبدیل کے باعث ہوجاتے ہین پس بیاس جی مفسر
نہوئے بلکہ محرف بید ہوئے اور اگر اور کوئی صورت ہی تو اوسکی تصریح کیجئے عبارت اسکند دوم بہاگوت سے اسقدر
ظاہر ہے کہ بیاس جی نے اول تو اُس دفتر پریشان کو اکہٹا کیا پہر اوسمین تصرف فرمایا کہ اوسکی مضامین منتشرہ
کو بطور ابواب اور فصول کے ترتیب دیا مثلا مسائل علوم سلوک جو چارون بید مین منتشر تہے اونکو یکجا کرکے
اونکا نام اپنکہد رکہا اسیطرح اور مضامین کو یکجا کیا ہی یہہ بات نہین ہی کہ پہلے سے ایک بید تہا اوسکی چار
ٹکڑے کئے جیسا کہ آپ سمجہتے ہین اور عبارت بہاگوت کی ہم کئی جگہہ لکہہ چکے ہین اوسکو دیکہہ لیجئے قولہ قطع نظر
ازین بیاس کو کچہہ کم چہہ ہزار برس ہوئے اقول یہہ بہی جہوٹ بات ہی کیونکہ مورخین بیاس جی کے خروج کو
زیادہ ۳۳۰۰ برس سے قرار نہین دیتے چنانچہ تاریخ ہند مولفہ الفنسٹن صاحب مین مرقوم ہی کہ بیدا متی فرقہ کی
بنیاد بیاس جی سے جو بید کے مفروضہ مولف قریب ۱۴۰۰ برس قبل مسیح ع م کے ہوتے ہین منسوب کرتے ہین
غالبًا ایسا معلوم ہوتا ہی کہ اس مولف نے گو وہ کوئی کیون نہوا اُن تالیفون کی منشا اور ضرورت کی نسبت
ایک رسالہ لکہا ہی لیکن کالبروک صاحب کی یہہ رائی ہی کہ باقی پانچ فرقہ ہندو مذہب کے ہین بلکہ جین اور بدہ
کے مذہب کے فرقون سے یہہ فرقہ بنا ہی اسلئے کہ جس کتاب مین اس فرقہ کے مسائل اور عقائد کا بیان ہی چہہ سو برس
پیشتر حضرت عیسی سے لکہی گئی ہوگی انتہی یہہ رائی مسٹر الفنسٹن صاحب اور کالبروک صاحب کی ہی گو ہمین زیادہ تر
باب مین سماتیون کے بیان کو ٹہہرا کر یہہ کہتا ہون کہ خروج بیاس کا بعہد زردشت تہا اور زردشت کی یہی تسلیمات
ہوئی اور ہند مین اگر سرمیان ہی اور دہی آئین زردشتی اور عقاید تناسخ اور ترتیب ادوار زمانہ اور دیوتا

وغیرہ کو اونہون نے ہند مین پہیلایا ہے باتفاق اہل تاریخ ثابت ہی کہ زرتشت آتشپرست ندا ز بعد جناب ارمیا
پیغمبر علیہ السلام سے پیدا ہوا چنانچہ روضۃ الصفا مین مرقوم ہی کہ در تاریخ یاکی بجم مسطور است کہ زردشت حکیم
در زمان گشتاسپ ظاہر شد و او در مبدء حال شاگردی یکی از تلامذہ ارمیای پیغمبر بودہ تا علوم غریبہ بالتمام
آموختے اور چونکہ زمانہ ارمیا پیغمبر علیہ السلام قریب ٦٠٠ برس پیشتر جناب مسیح کے ہوا ہے پس کچھ شک نہین کہ ظہور
بیاس کو عرصہ زیادہ دو ہزار پانچ سو برس سے نہین گذرا اور مین یہہ امر بہی بالیقین کہتا ہون کہ تالیف اپنکہدون
کی بلاشک وشبہہ بعد طلوع نیر عالمتاب اسلام کے ہند مین ہوئی ہی کیونکہ ہندوک اپنکہد اتہربن بید مین حال
شنکر اچارج کا اسطور پر لکہا ہی کہ شنکر اچارج کی تفسیر مین لکہا ہی کہ جب وہ حد سے کثرت کا متوجہ ہوتا ہی پہلے
سنا موجود ہوتی ہی الخ دیکہو یہہ خبر ان باشیہ کی ہی کہ جس سے صاف واضح ہی کہ شنکر اچارج قبل تالیف اپنکہد سے
گذرا ہی اور زمانہ شنکر اچارج کا سنہ ۱۰۰ع ہی کہ جسکے مین آفتاب عالمتاب اسلام نے ظلمات ہند کو روشن کر دیا تہا
اور اکابر اہل اسلام رونق افروز ہندوستان ہو گئے تہے اور جب یہہ امر ثابت ہو گیا کہ تالیف اپنکہدون کی جو مذہب
ہنود مین اصول تصوف مین بعد شیوع اسلام کے ہندوستان مین ہوئی ہی پس صاحب اعجاز نے جو رقم کیا ہی کہ اکثر مضامین
تصوف وسلوک کتب اسلامیہ سے سرقہ کئے ہین الخ اصلا محل اعتراض نہین بلکہ نہایت قرین قیاس ہی اور بیان پل صراط
کا جو بریدارن اپنکہت مجر بید مین اور بیان طبقات بہشت اور درخت طوبی اور شراب کا چہاندوک اپنکہد سام
بید مین ہی یہہ سب مضامین کتب اسلامیہ سے ماخوذ ہین اگر لالہ جی کو اسمین کچہہ عذر ہو تو تالیف اپنکہدون سے پہلی کی جو
کتابین ہون انمین ان مضامین کے نشان دین اور ہرگاہ کہ کتب سابقہ مین یہہ مضامین نہین تو بلاشبہ وشک یہہ مضامین
علماء اسلامیہ اور اونکی کتابون سے ماخوذ ہین قولہ آن دونون کتب اسلام معدوم الانام بلکہ توریت وانجیل بہی
گمنام اور مفقود الایام تہین انتہی یہہ بدلیل کلام کسی فاضل یا عالم کے نزدیک لایق التفات نہین اور تحقیقات
مذکورہ بالا سے ہمنے اصل اوسکی نشت از بام ہی ایک ہیچدانی لالہ جی کی قابل بیان ہی کہ ایک فقرہ مین دو کلمے
محض غلط لکہے ہین ایک معدوم الانام اور دوسرا مفقود الایام اور ہمکو اونکی غلطی کی تصریح ضرور نہین کیونکہ تذکرہ
کنایہ کی بحث الفاظ مین چندان ضرورت نہین اگر لالہ جی اونکی صحت پر اصرار فرماوینگے اور از روی ترکیب الفاظ
کے اونکو صحیح ٹہراوینگے اور کوئی سند استعمال کی پیش لاوینگے تو اوسوقت ہم اونکو بتاوینگے قولہ بید احتمال
سرقت سے تا ابد الآباد منزہ ہی انتہی ابد الآباد پر داخل کرنا ایسے لفظ کا کہ غایت پر دلالت کرے جہالت لازمی
کی ہی قولہ کیونکہ بید سے پہلے کوئی کتاب نہین ہی انتہی ہمنے اسمقام پر اور کبہی پیشتر اس سے تعین زمانہ
بنائے جانے بیدون کا براہین قطعیہ سے ثابت کر دیا ہی اور اوس تحقیقات سے بخوبی ثابت ہی کہ ہم آپنہ تالیف
بیدون کی بہت عرصہ بعد نزول توریت مقدس سے ہی صفحہ ۴۴ مین جو کچہہ یاوہ سرائی کی ہی اور ذہت

باتین بناکر منسوب بمفسرین کی ہین اور کسی مفسر کی عبارت بالفاظہ یا بترجمۂ الفاظ نہین لکہی جوابات انکے بمواقع
عدیدہ پر پا چکے ہین آگے اس سے جو لالہ جی نے بحث اسکی کی ہی کہ علوم متعلق فلسفہ کے قران سے مستنبط ہین یا نہین
ہم اس بحث کو محض فضول سمجھتے ہین کیونکہ جب قران مجید ماخذ علم اشراق کا ہی پس تبعیت استدلال اوسکو مقابلہ
مین محض ایک شی حقیر ہے اور جب وہ ماخذ علم اکبر کا ہی پس اگر علم اصغر کا ماخذ ہوا تو اوسکے کمال مین کچہ خلل
نہین آتا برخلاف بیدون ہنود کے کہ منتہی اونکی علوم صغیرہ تک ہی ہی اور حریم علم اکبر تک اونکو کسیطرح رسائی
نہین چنانچہ یہہ امر جود ہندوک اپنکہد اتہربن بید سے ثابت ہی کہ اوسمین لکہا ہی کہ ایک علم کا نام علم صغیر ہی اور
دوسرے کا نام علم کبیر ہے علم صغیر مراد ہی چارون بید اور اونکی فروعات سے جسمین سے کہ چہہ شاستر اور اٹہارہ پوران
اور صرف و نحو لغت یا کرن اور نظم و نثر اور نجوم اور طب وغیرہ اور علم اکبر مراد ہی علم الہی سے کہ جس سے اوس ذات پاک کو
پاتا ہی کہ جو زوال اور فنا سے آزاد ہی اور اوسکی حقیقت کو ایسا کہ وہ واقعی ہی جانتے کہ یہ عجائب عقل کل اور صانع
تمام مصنوعات کا ہی حیرت سے حیران ہی اور حسرت سے سرنگون ہی انتہی مختصراً قولہ جمیع علوم متداولہ اور فنون
مروجہ بید سے برآئین ہین انتہی ماشاء اللہ کیون نہو کہ بانی بید ذوفنونی اور چوری مین وہی اور ٹہگین کی اور
فتنہ پردازی اور افترا اور حیلہ سازی اور دغابازی مین یکتای زمانہ تہا اسمقام پر ہم اب عبارت کتاب
سامی مرقومہ صفحہ ۲۳۰ چوتہی سطر سے آپ پر الزام دیتے ہین کہ برتقدیریکہ سارے علوم بیدون سے برآتے تو بعضے
شروع اور بعضے ممنوع نہ ٹہرائے جاتے حالانکہ جمیع علوم کو سوای علم باطنی اور معرفت الہی کے تیرہی انکہد
مجر بید مین علم اودیا اور ناقص اور نامعقول قرار دیکر اوسکے پڑہنے اور مزاولت سے ممانعت کی گئی ہی پس اگر
ہم فرض کرین کہ بید ماخذ کسی فن کا ہی تو خود بتصریح بید زیادہ بریت نہین کہ وہ ماخذ علم اودیا کا ہی اور
پڑہنا پڑہانا اوسکا قطعاً ناروا ہے یہی وجہ ہی کہ نارد جی کہتے ہین کہ چارون بید اور اونکی فروع یعنے
شاستر وغیرہ کے مضامین سے بخوبی واقف ہون لیکن ہنوز آتما کو نہین پہچانتا دیکہو چہاندوک انکہد
شام بید اور کیسولی اپنکہد اتہربن دیکہو اوسمین لکہا ہی کہ بید پڑہنے سے آتما پائی نہین جاتی الخ اب
گر آپ زندگی بار دو ہرگز از شاخ بید برنخوری گو یا فرو بایہ بروزگار مسبرگز گرزنیے بوریا شکر نخوری کہ اب اپنے
اعتراضات کا جواب آپ ہی بیان فرمایا ہی اور بتصریح سطر سوم صفحہ ۲۳۰ مرقومہ دیباچہ صفحہ ۲۴۴ پر آپ
ہی کی تحریر سے ظاہر ہے کہ بید صرف ادیکرم کانڈ اور اپاسنا کانڈ اور گیان کانڈ کے مشتمل ہی جیسے فرماتے
ہین کہ علوم طبعیہ اور ہیئت اور ہندسہ اور فن مثرات آیا کرم کانڈ مین داخل ہے یا اپاسنا کانڈ یا گیان
کانڈ مین بیان مفصل اسکا آگے آویگا پہر اسکند ۹ بہاگوت مین مرقوم ہی کہ چارون کتہہ برہما سے بید
اتپت ہوئی اور چار بید یا گاین بید یا شستر بید یا بید برپا یا اوید یا جیسا مجمل اور سندر بنا دیا پرکہیٹ ہوگیا

یونان اور اس زمانہ سے پیشتر بہت گذر چکے ہیں پس منجملہ اور جہالتوں کے یہہ بھی ایک آپکی جہالت ہی کہ بیجا کانہ
جھوٹ بات زبان پر لاتے ہیں اور دلمیں کچھہ نہیں شرماتے پھر لالہ جی زمانہ کلیان پنڈت کا تو نشان بتلایئے کہ جو کسی
نہیں بتلا بحوالہ کسی تاریخ یونانی کے بیان کیجیے وہ تو بعہد اسکندر ثانی رومی ہی حالانکہ اسکندر ثانی سے پیشتر بہت
حکماء عربیہ و یونان ہیں گذر چکے ہیں اب ہم یہان آپکے ایک مقولہ پر صرف بنظر امتحان حکمت ہندیہ کے جرح
کرتے ہیں تاکہ اس سے جہالت آپکی اور آپ کے بیدون کی ظاہر ہو وہی صفحہ ۳۹۹ کی سطر اٹھارہوین زیب
رقم فرماتے ہیں کہ بنسبت فرع کے اصل کو تقدم ذاتی اور زمانی ضرور ہی اور بالاتفاق آپکے حکماکی وجود
عالم فرع وجود ذات باری ہی ہرچند کہ آپکے حکماء کیفیت وجود عالم میں مختلف ہیں چنانچہ اختلاف سانکھہ شاستر
اور بیدانت کا اوپر لکھا گیا ہی مگر نفس اصلیت و فرعیت میں اختلاف نہیں ہیں بحکم آپکے اس قضیہ کے کہ اصل
کے لئے تقدم زمانی ضروری ہی لازم آیا کہ وجود باریتعالی کو اوپر وجود عالم کے تقدم زمانی حاصل ہو اور عالم
کو تاخر زمانی متاخر ہے جب یہہ بات ٹھہری تو قدم عالم کہان باقی رہا کیونکہ جب کوئی چیز متاخر زمانی دوسری
سے متاخر ہوئی تو ہر آئینہ اوسکی واسطے بدایت زمانی لازم آئی اور جب بدایت زمانی لازم آئی تو قدامت
باطل ہوئی اور جملہ اعتراضات جو اوپر تناسخ اور تفرع اعمال کے آپ پر وارد ہوئی ہیں خوب مستحکم ہوگئی اور آپکو
گنجایش اتنی بھی نہ رہی کہ اوپر بناء قدم عالم کے حیلہ جوئی کرین آپ از روئی حکمت ہندیہ کے جواب اسکا دیجیے
اور بفکر جانبری کا کیجیے ورنہ آپکی حکمت ہندیہ کی ترکی تمام ہوئی **قولہ** تار برقی اور جہاز دخانی وغیرہ علم نہیں
بلکہ دستکاری ہی انتہی کیا خوب اتنی فہم و فراست پر دعوی حکمت عملی کیواسطے علم اول درکار ہی اجرائی تار اور جہاز
دخانی اور ریل وغیرہ کو محض دستکاری سمجھنا آپکی عین جہالت ہی **قولہ** بید درخت میوہ دار ہے کہ اس سے
ہزارہا اشجار آشکار و نمودار انتہی بڑا تعجب ہی کہ آپ بدیہیات کا انکار اور کذب صریح پر اصرار فرماتے ہیں
وہ درخت پر خار کہ پربار نہوتا اوسکا مانند شمس نصف النہار کی آشکارا ہی آپ کیسی منہ سے اوسکو میوہ دار قرار
دیتے ہیں ؎ گر بود بش ز ہندستان نمونہ ✽ کہ باشد کار ہندو و اثر گونہ ✽ جہان میں مشہور ہی بیت کہ سب جگہہ
بید سے ثمر نہی ✽ ابر گر آب زندگی بارد ✽ ہرگز از شاخ بید بر نخوری ✽ با فرومایہ روزگار مبر ✽ کز نئے بوریا
شکر نخوری **قولہ** پہرکیف علم نے بید سے ظہور فرمایا انتہی پہرکیف بید ایک شجر بے ثمر ہے اور اس سے توقع پید
آوری کی جہل کا اثر ہے ۔ بن اس جہاڑی کا کہ ہندوستان ہی اوسمیں دیکھیے کہ کچھہ بھی علم کا نشان ہے
لالہ اندر من جو بڑا بید کا ماہر ہے اوسکو دلایل اور مناظرہ میں ظاہر ہے کہ ادراک مسایل علمیہ سے سراسر قاصر
ہے **قولہ** مولوی روم نے دفتر دوم مثنوی میں رقم کیا ہی الخ پہچانی لالہ جی دیکھیے رقم اسم مفعول ہے
اور قاعدہ فعل مالم یسم فاعلہ اور مشتقات اوسکی کا یہہ ہی کہ فاعل کو مبہم کیا جاوی مگر لالہ جی نے فاعل کا

بھی اظہار کیا اور لفظ (کیا) بھی تصریح کہا تو فاعدہ صیغہ اسم مفعول نے کیا دیا ظاہرا ہوش گمشدہ ہی میں
غلط کاری میں گرفتار ہوتے ہیں آمدم بر سر مطلب لالہ جی ابیات مثنوی مولانا قدس اللہ سرہ سے استدلال کرتے
ہیں کہ شجر علم ہند میں موجود ہی یہہ استدلال اونکا مفید مدعا نہیں ہے اسلئے کہ ان ابیات میں اشارہ
بطرف اولیاے کرام اور ابدال اور اقطاب اور علماے عظام امت محمدیہ کے ہی جو اوسوقت ہندوستان میں
مجتمع تھے اگر لالہ صاحب کوئی سند ایسی لاتے کہ جس سے ثبوت وجود شجر علم کا پیش از شیوع اسلام ہند میں ظاہر
ہوتا تو البتہ ایکبات بھی تھی اور ہرگاہ کہ وہ سند ایسی کلام سے لاتے ہیں کہ بعد از شیوع اسلام کے ہند میں
ہوا گیا پس اوس سے اونکا مدعا کسی طرح حاصل نہیں ہوتا دفتر سوم مثنوی کا بعد ۶۶۲ سنہ ہجری مولف ہوا ہے
چنانچہ یہہ امر آغاز دفتر دوم سے ثابت ہی اور یہہ زمانہ وہ تھا کہ بسبب قدوم میمنت لزوم حضرات سہروردیہ
اور خواجگان چشت قدس اللہ اسرارہم کے ہندوستان کا خارستان جہل تبدیل بہ چمنستان علم ہو گیا تھا
**قوله** سورہ بقر وغیرہ میں مرقوم ہے کہ اللہ تعالی نے فرشتوں سے آدم کو سجدہ کرایا معلوم ہوا کہ
قرآن کے نزدیک شرک محمود ہی انتہی ہم جواب اسکا بہت جگہہ دیچکے ہیں لالہ جی جو اسی سوال کو بار بار بالفرض
جواب کے اعادہ کرتے ہیں یہہ خوبی مناظرہ کی نہیں مگر فقط بہارت کے ادھم پرب میں مرقوم ہی کہ کرشن نے سجدہ
آفتاب اور آگ کو کیا فصل متوجہ دہرم میں مرقوم ہی کہ اندر وتا ذکے ہر وقت طلوع کے آفتاب کو سجدہ و کیا
کرشن گیتا اور اسکند پوران اور بہاگوت اور بہارت سے بخوبی ثابت کر دیا ہی کہ ہنود کی کتب معتبرہ میں
واسطے سجدہ اور عبادت عناصر اور آفتاب کے ہر قسم حکم ہے لالہ جی جواب اسکا رقم فرماویں **قوله** سورہ انعام
وغیرہ میں ہی کہ انجام تمام کاروبار زمانہ کے اختیار میں ہی انتہی یہہ سراسر افترا لالہ جی کا ہی ہرگز قرآن میں یہہ کہیں
نہیں **قوله** سورہ بقر وغیرہ میں واسطے طواف کوہستان و مکان کے حکم ہی انتہی حکم طواف بیت اللہ کا بیشک
ہے مگر کیا طواف دیگر اشیا کا علاوہ بیران لالہ جی کس منہہ سے طواف بیت اللہ پر اعتراض کرتے ہیں اونکے تو
خدا ہی مفرد من سے یعنی سری کرشن نے آدمیوں کا طواف کیا ہی اور بالفرض کرد ہو ہو کر پہاڑ ادہیاے ۴۲
بہاگوت اسکندہ دہم دیکہو اوسمین لکہا ہی کہ جب ۱۶ ہزار رکہہ آئی تو سری کرشن نے آسن پر سبکو بٹہا کر اونکی
پاکرمہ کی اور دہوون خود پیا اور سب مجلس پر چہڑکا اور اونکی پوجا کرکے اونکا طواف کیا انتہی پہر خداے
میرو ونیز ہنود نے پہاڑ کا طواف کیا اور کرایا ہی چنانچہ مفصل یہہ قصہ اسکند دہم بہاگوت میں مرقوم ہے
**قوله** سورہ احزاب میں ہی کہ خدا تعالی محمد صلعم پر صلوۃ بہیجتا ہی انتہی کیا قباحت ہی اگر خدا کسی بندہ خاص پر
رحمت بہیجے اور اوسکی ثنا کرے تو لالہ جی نے کیا انکار سے مخفی نرہے کہ صلوۃ کے معنی میں دعا اور
رحمت اور استغفار اور حسن ثنا خدا تعالی کیطرف سے اور بمعنی عبادت معروف بہی ہی چنانچہ صاحب قاموس

لکھتے ہین الصلوۃ الدعاء والرحمۃ والاستغفار من اللہ عزوجل علی رسولہ صلعم وعبادۃ فیہا رکوع وسجود انتہی اور جب صلہ اسکا علی کے ساتھہ آتا ہی تو بمعنی دعا اور رحمت اور حسن ثنا کے ہوتا ہی اور جب لفظ اسکا لام کے ساتھہ مین آتا ہی تو اوسوقت مین بمعنی عبادت مستعمل ہوتا ہے پس معنی یصلون علی النبی کے یہہ نہین ہوسکتی کہ عبادت کرتے ہین نبی کی بلکہ معنی اوسکی یہہ ہین رحمت بھیجتے ہین اور ثنا کرتے ہین نبی کی البتہ معنی صلیت للہ کے یہہ ہین کہ عبادت کی مین نے خدا کی لالہ غافل کہ طرق استعمال لفظ صلوۃ سی جاہل ہے تعدیہ علی اور لام مین کچھہ فرق نہ سمجھکر جو معترض ہوا ہی سر سر جہالت اوسکی ہی قولہ اوتعالی محمد صلعم کی نعت و ثنا مین مصروف ہی دیکہو یہہ کیسا شرک ہی انتہی لالہ جی آپ تو کورباطن ہین دیکھنے والے دیکھتے ہین اور سمجھنے والے سمجھتے ہین کہ نعت و ثنا اور شرک کے درمیان تفاوت زمین و آسمان ہی معلوم ہوتا ہی کہ آپ شرک کے معنی بھی نہین جانتے مگر تمکو شرم نہین آتی تمہاری معبود تو آدمیون کے پانو دہو دہو پیتے ہین مہادیو کی تپشیا اپنی اپنی ذمہ لیتے ہین ادہیای ۲۰ مہابہاگوت اسکندہ ۹ مین دیکہو سری کرشن جی کہتے ہین کہ جمدگن کے بڑے بیٹے یعنی پرسرام اوتار چترکوٹ مین جا رہی اور سدا شیو کی تپشیا کرنے لگی نیز بھی ایسکہد بہاگوت مین ہی کہ نارائن سنت کنوار کے چرنون مین پڑے اسکندہ ۱۱ بہاگوت مین ہی کہ جس سمی جنگلون کو بیادہ اودہ گشت ہوتا ہی بہگوان گرڑ کو تیاگ کر اونکے چرنون دوڑکے اونکے سنکٹ تو اون کرتے ہین انتہی یعنی جب خدا کے عابدون پر کچھہ تکلیف ہوتی ہی تو خدا گرڑ کو چھوڑکر ننگے پانون دوڑکر اونکی تکلیف مرتفع کرتا ہی فرمایئے لالہ جی اگر آپکے نزدیک نعت و ثنا شرک ہی تو اس درجہ کی خدمتگذاری کہ ننگے پانون دوڑکر کے حقوق خدمت بجالانا بدرجہ اولی اشد زندقہ ہے قولہ قرآن مین جا بجا مذکور ہی کہ بدون اطاعت محمد صلعم اطاعت خدا عبث ہی مثلا اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول الآیۃ انتہی لالہ جی آپ تو بڑے بید دان ہین اور بیدون کی نسبت مین اسطرح رطب اللسان ہین کہ بیدون مین ہر فن کا بیان ہی اور ماخذ جمیع فنون کے ہین یہہ کیسی ماخذ فنون ہین کہ جنمین طریق مناظرہ کا بھی صحیح طرح پر موجود نہین دلیل مطابق مدعا کے چاہئی دعوی آپ نے یہہ کیا کہ قرآن مین ہی کہ بدون اطاعت پیغمبر محمد صلعم اطاعت خدا عبث ہی اور دلیل اوسپر یہہ آیت لائی کہ جسکا ترجمہ ہی کہ طاعت کرو خدا کی اور طاعت کرو پیغمبر کی پہر یہہ بھی فرمایئے کہ اسمین شرک کیا لازم آیا جو اصل مدعا آپکا ہی قولہ اس قسم کی آیات سی جانا جاتا ہی کہ اہل اسلام کے اعتقاد مین درجہ محمد درجہ خدا سی اعلے ہی انتہی یہہ آپکا دعوی ہے اور اسپر آپ دلیل یہہ لاتے ہین کہ ہر چند کوئی شخص توحید الہی پر ایمان لاوے مگر بلا اقرار رسالت محمد کافر ٹھہرایا جاتا ہی انتہی اسی جہل مرکب پر دعوی کرتے ہو کہ بید سب فنون کا ماخذ ہی اگر اوس مجموعہ جہالت مین کچھہ بہی وجود کسی علم کا ہوتا تو تم سا دانا ہی بید فن مناظرہ مین کیون گرداب جہل مین غوطی کہاتا آپکا دعوی تو یہہ تہا کہ اہل اسلام کے

دیکھئے اس سے ثابت ہے کہ آپکی ملت میں مہادیو کو آپکے خدای مفروض کی برابر ٹھہرا دیا ہے خود آپکا خدای مفروض
کہتا ہے کہ ای مہادیو جی ہم میں اور تم میں کچھ فرق نہیں جو فرق سمجھیگا وہ دوزخ میں پڑیگا جسنے تمہاری خدمت کی
مجھکو اسیوقت پایا جس سے تمنے کچھ وعدہ کیا یا کروگے اوسکا نباہ میں نے کیا اور کرونگا انتہی **قولہ** سورہ سجدہ و مریم
تحریم سے ظاہر ہے کہ جسم آدم و عیسی و جبریل میں خدا تعالی نے اپنی روح ڈالی انتہی یہہ کہان ہے کہ جسم جبریل میں روح ڈالی ذرا اس آیت کی نشانات
دیجئے لالہ جی تمپر خدا کی مار ہے تمنے سخت بیحیائی اختیار کی جھوٹی باتیں بناتے ہو اور ذری نہیں شرماتے کیون
نہو کس قوم بیحیا کے فرد کامل ہو رہا نفخ روح آدم و عیسی کا اسکا جواب بہت جگہہ پا چکے ہو حاجت اعادہ کی نہیں
مختصر آیہہ ہے کہ آپ میں جو روح ہے کیا یہہ آپکے جد کی میراث سے آپکو پہنچی ہے اگر خدا کی نہیں تو
کیا آپکے باپ دادا کی میراث ہے **قولہ** سورہ قصص اور طہ میں ہے کہ خدا نے درخت عناب اور آگ میں جلوہ
کیا انتہی سراسر افترا ہے لالہ جی نے اس افترا کو ذریعہ روٹیون کا ٹھہرایا ہے اور لطف حطام دنیوی کے
ایسا ہمت کو صرف کیا ہے کہ نشتر پشت کو اپنے جہنم کا ایندھن بنا دیا ہے واقع میں انکے حق میں یہہ روٹی نہیں سؤر
مردار کی بوٹی ہے ع بس شکار خوک آمد صید عام ٭ رنج بیحد لقمہ زو خوردن حرام **قولہ** اسیطرح قران بیان حد
سے بہی خالی ہے انتہی جناب لالہ صاحب آپنے لکھا ہے کہ میں مدت دراز سے قران کو مطالعہ کرتا ہون یہہ
انتہی درجہ کی قساوت آپکی ہے کہ اس چمنستان حدت میں آپکی نظر ایک پھول کی نہ پڑا واقعی یہ ہے کہ الطیبات
للطیبین ع چونکہ برگردد ازو برگرد دست ٭ عالمی گرونده آید در پرت ٭ آپ کا حال بعینہ اس بیل کا سا ہے
کہ بغداد کے جوہری بازار میں اس کنارہ سے اس کنارہ تک چلا گیا جواہرات اور مروارید بازار میں فراوان تھے
مگر اوسکی نظر بجز قشر خربزہ اور کچھہ آیا لعنت اسیکا نام ہے اور قہر خدا کا یہی انجام ہے ع صم بکم عمی فہم لا یرجعون
ع آتشی گر نا درست این دو چیست ٭ جان سیہ گشت و روان مردود چیست ٭ اب یاد فرمائیے کہ جہان آپنے
ذکر مطالعہ قران کا کیا تہا ہمنے وہان آپکو یہہ جواب دیا تہا کہ ع خر عیسی اگر بمکہ رود ٭ چون بیاید ہنوز خر باشد ٭
دیکھئے تو وہ جواب ہمارا کیسا صحیح نکلا کہ آپ ہی کے اقرار سے اوسکی صحت ظاہر ہوئی اور اپنے اس مقولہ پر جو آپ قول
زمخشری سے استدلال کرتے ہیں کہ اسقدر آیتیں احکام اور اسقدر قصص وغیرہ کی ہیں جبتک آپ عبارت
زمخشری کی نہ لکھینگے ہم آپ سے جہوٹہے کذاب مفتری کا خطاب دیکا جواب دینگے علاوہ بران قصص و امثال و وعدہ و وعید
منافی توحید نہیں اور امر و نہی اور حل و حرمت تو صاف مشتمل اوپر ایجاب توحید اور نہی شرک کے ہیں انکو منافی
توحید سمجھنا آپکی صریح جہالت ہے **قولہ** ضمیر نے اس حدیث کو نظم کیا ہے الخ ای لعنت خدا کی شرم نہین آتی
کہ جب تمپر کوئی حجت پکڑتا ہے تو اوسوقت بہانے پوران کا بہی انکار کرتے ہو اور شیعون پر قول ضمیر سے
کہ ایک آدمی عامی مرثیہ خوان ہے حجت اختیار کرتے ہو آگے اس سے جو آپ اس بنا پر معترض ہوئے ہیں کہ

قرآن مین اخلاق محمد صلعم کا بیان ہی آپکی جہالت ہی اخلاق محمدیہ مقدمات علم الٰہیہ ہین پس اونکا بیان کرنا
عین تعلیم علوم الٰہیہ اور ہدایت معرفت ہی مگر آپ فرمایئے کہ اہرابنگہید رگہبید بیدمین مرقوم ہی کہ بید کی رچا مین
بہت تعریف آفتاب کی مرقوم ہی پر نو اتہربنگہید اتہربن بید مین ہے رگہبید مین آگ کی تعریف ہی ججربید مین ہوا
کی شام بید مین تعریف آفتاب اور نور کی اتہربن بید مین تعریف عناصر کی ہی انتہی مختصراً اشلوک ۴۰۰ مگیتا دیکھیے
کہ شام بید کی وہی رچا جو پورن پریت ہی اندر کی تعریف مین ہے انتہی جب بحسب تصریحات بیدوں کی آپکے بید تعریف
دیوتا و آفتاب و عناصر سے مالا مال ہین تو سب بخرافات آپکے ان بیدون کے حسب حال ہین ست زور ہی اتہکید دیکھیے
بانی بید بیان شان سے پایان مجرد ورجا ستان مین کیسا رطب اللسان اور عذب البیان ہی کہ کوئی صفت کمال
مثل قدرت اور علم اور ارادہ اور پیدا کرنے اور مارنے اور جلانے اور پرورش کرنے وغیرہا کے نہین کہ اوسکے
ساتھہ اونکا ثناخوان نہین ظاہراً وہی ویرو سے ڈرتا ہی اور ڈرکے مارے خوشامد کرتا ہی ایسا نہو کہ مملکت وجود
سے معزول کر دین اور مرید ہیران ترسول گلے پر دہر دین ؎ ندای ہندوان کی مثل نزدل کم نکلتا ہی ہستہ
کے ڈر سے جسکا ہر دم دم نکلتا ہی ادہیای ۱۳ اسکند پران کاشی کہنڈ مین مرقوم ہی کہ سری کشن بہگوان از
ست رو وری کہ در بیدست تعریف مہادیوجی کردند اور چونکہ کشن بہگوان آپکے نزدیک عین خدا ہین پس آپکو
کسی عذر کی گنجایش باقی نہین رہی سوا اسکو ادہیای ۱۵ کاشی کہنڈ اسکند پران ملاحظہ کیجیے اوسمین لکھا ہی
کہ کیشو ناراین در کاشی لنگ مہادیو شدہ قیام ورزیدند و بجواب آفتاب فرمودند کہ من پرستش مہادیو نمایم انتہی غور
کیجیے ناراین جو آپکے عقیدہ مین عین خدا ہی اوسنے اپنے تئین ایسا ذلیل و رسوا کیا ہی کہ مہادیوجی کی خوشامد مین
اونکا لنگ بنگیا ہی اور اسقدر پر بھی اکتفا نہین کیا ہی بلکہ اسپر اونکی عبادت کو فخر اور سعادت سمجہا ہی ہمنے اوپر بیان
مہابہارت کی نقل کی ہی کہ مہادیوجی نے فرمایا کہ شام بید مین بجز میری تعریف کے اور کچہہ نہین ہی جب یہ حال ہی
تو آپ کس منہہ سے ہمارے سامنے بات کر سکتے ہین **قولہ** جس شخص کے والدین دوزخ مین ڈالے گئے وہ کیونکر رحمۃ
للعالمین ہو سکتا ہی الخ آپکی عقل پر پردہ پڑا ہی رحمۃ عامہ مین تخصیص والدین کی کیونکر ہو سکتی ہی نبی آخر الزمان
کہ جمیع انام کی دعوت کیواسطے مبعوث ہوئے ہین بعثت اونکی رحمۃ عامہ ہی اگر قبل از بعثت کوئی قریب و بیگانہ
محل رحمت نہو یا بعد از بعثت بسبب عدم رجوع کے رحمت کیطرف رحمت سے محروم رہا تو یہہ اوسکا قصور ہی ؎
باران کہ در لطافت طبعش خلاف نیست ٭ در باغ لالہ روید و در شورہ بوم خس ٭ اور چونکہ برکت رحمت بعثت
نبی کی برکت و رحمت عام ہی اور یہہ رحمت بھیجی ہوئی اس ذات منزہ الصفات کی ہی کہ جسکے نہ کوئی باپ ہے نہ اوسکا
کوئی بیٹا نہ کوئی رشتہ دار ہی پس جس شخص کیواسطے یہہ رحمت نازل فرمائی گئی ہی اوسکو بھی اسباب مین ابوت
بنوت اور قرابت سے کیا سروکار ہی ؎ بندۂ عشق شدی ترک نسب کن جامی ٭ کہ درین راہ فلان ابن فلان چیزی

نصیحت ہمت کے لشکر سے رہزنون کو ہٹا دیتا ہے اس سبب کہ جب دیوجی نے ان سیدہیون کیطرف نہ دیکہا پس ظاہر ہوا
کہ آدمی کیسی ہی عالی مرتبہ تک ترقی کرے لازم ہے کہ اپنی خوبیون کیطرف نگاہ نکرے نظم

ما چو مرغان حریص بے نوا
صد ہزاران دام و دانہ ہست اے خدا

دمبدم پابستہ دام نوایم
ہر یکے گر باز و سیمرغے شویم

بس ستارہ آتش از آہن جہا
وین دل شوریدہ پذرفت و کشہ

لیک در ظلمت یکے دزدے نہان
می نہد انگشت بر استارگان

میکشد استارگان را یک بیک
تا کہ نفروزد چراغے بر فلک

چون عنایاتت بود با ما مقیم
کے بود بیمے از آن دزد لئیم

چون تو با مائی نباشد ہیچ غم
گر ہزاران دام باشد بر قدم

اور یہی ہے اصول اخلاق کہ کبہی خود بینی کے گرد نہ پہرے اور خدا تعالی کیطرف جو توجہ ہے اوسکو قطع نکرے چنانچہ یہی حال تہا جامع مکارم اخلاق نبی آخر الزمان صلعم کا ہر امر مین کہ باوجودیکہ جامع احسن الاخلاق کے تہے جیسا کہ وارد ہوا ہے انک لعلی خلق عظیم باوجودیکہ جزو بہیمی اونکا ہرگز بر متفاد ہوگیا تہا چنانچہ وارد ہوا ہے ولکن اعانتی اللہ علیہ حتی اسلم پہر بہی اللہ ری جامع اخلاق کبہی خود بینی کو ولبین دخل نہ دیا اور خدا کی عنایت سے انقطاع نکیا باوجود اسقدر جمعیت اخلاق کے پہر بہی زبان پر یہی تہا کہ اللہم حسنت خلقی فاحسن خلقی یعنی خدایا جیسا کہ تو نے مجکو خلقت انسانی کہ احسن الخلیقہ ہے عنایت کی ہے ویسا ہی خلق حسن عطا فرما علاوہ بران چونکہ ظاہر ہے کہ خلق حسن منجملہ صفات کمال کے ہے اور صفات کمال محدود نہین اور پایا جانا کسی ایسی صفت کا کسی بشر مین علی وجہ الکمال اس طرز پر کہ کمال اوسکا منتہی ہو جاوے اصلا ممکن نہین کیونکہ یہ امر تو مخصوص ہے ساتہہ خدای متعال کے اگر کسی بشر مین کوئی صفت کمال کی علی وجہ الکمال پائی جاوے تو مساوات اوسکی ساتہہ خدا تعالی کے اس صفت مین لازم آوے پس اس قسم کے ادعیہ اہل عرفان اور صاحبان کمال کے محمول اوپر حصول ازدیاد کمال کے ہین اور اس قسم کی دعاؤن سے ہرگز یہہ لازم نہین آتا کہ جس صفت کمال کے وہ طالب ہین وہ ہر آئینہ اونمین مفقود اور ضد اوسکی اونمین موجود ہے حال کاملین یہہ ہے کہ کیسے ہی درجہ علیا پر پہونچ جاوین ہمت اونکی طلب ازدیاد مدارج سے قاصر نہین ہوتی اور اونکی نظر مین ہر درجہ درجہ سافل معلوم ہوتا ہے پس بمقتضائے اولوالعزمی اور بلندی ہمت کے ہمیشہ وہی طالب کمال مزید کے رہتے ہین برخلاف اکابر ہنود کے کہ اگر بطور استدراج کوئی بات کمال کی اونہون نے اپنی ذات مین دیکہی تو مجرد اوسکی دعوی تفانیت اور انانیت مین گرم ہوئے اور انجام کو مخذول اور ملعون کردئیے گئے چنانچہ حال برہما جی اور مہادیو جی کا ہم مواقع عدیدہ پر لکہہ چکے ہین کہ اوچہی پونجی پر دعوی الوہیت کا کرتے تہے اور آپس مین لڑ مرتے تہے **قولہ** معترض دعوی کرچکا ہے کہ بید کا کہین پتا نہین لگتا جس صورت مین بید نایاب ہے تو معترض نے کہان سے معلوم کیا کہ بید مین توحید قلیل ہے اور تعریف ماسوی اللہ کثیر انتہی اسقدر علم کیواسطے کچھ ضرور نہین کہ مجموعہ بید موجود ہو بہت سا تر انکہدان اور پرانون

سے حاصل ہوسکتا ہے جیسا کہ ہمنے اسی بحث مین ثابت کر دیا **قولہ** معترض کی ولایت مین کچھہ نقصان نہین گرتہ
کہ ریش رکہتا ہے اور دُم نہین انتہی مگر حال لالہ جی کا واقعی برعکس اسکے ہی کہ دُم موجود اور داڑہی کم سے آنکہ
می بینی خلاف آدم ہست نیست او آدم خلاف آدم ہست **قولہ** حاصل کلام آنکہ حدیث و قران سے واضح ہی
کہ قران بالطبع بیان خلق محمد تھا جو آیت قران کی آپنے صفحہ ۲۴۴ پر نقل کی ہی انّک لعلی خلق عظیم اسکے معنی یہہ ہین ہر آئینہ تو
اوپر خلق عظیم کے ہی پس آپنے جو اسکے معنی یہہ رقم فرمائے کہ قران بالطبع بیان خلق محمد ہی قطع نظر اسکے کہ یہہ قول آپکا مانند
آپکی طبع کے مہمل ہی سراسر غلط اور خلاف کلمات قران کے ہی پس منشاء اسکا یا جہل مرکب آپکا ہی یا طبعی افترا ہی اور
معنی کان خلقہ القران کے یہہ ہین کہ تھا خلق انکا قران یعنی حسن مکارم اخلاق کے قرآن مین ہدایت ہی وہی آن
اخلاق کے ساتھہ متخلق تہے اور وہ مقولہ آپکا بلحاظ معنی کان خلقہ القران بہی غلط محض ہے بلکہ آپ نے جو صفحہ ۲۴۲
پر حاصل معنی اس حدیث اسطور پر رقم کیئے ہین کہ جو کچھہ قران مین ہی وہ بالطبع حضرت کے اخلاق مین خود آپ ہی
کے اس قول سے افترا پردازی آپکی اور تناقض آپکے اقوال کا واضح ہی کیونکہ مدلول عبارت صفحہ ۲۴۴ کا یہہ ہی
کہ جو کچھہ ہدایات قران مین ہین وہ امور طبعیہ حضرت صلعم کے ہین کہ خدا تعالی نے انکو اوپر ان ہدایات کے مجبول
فرمایا ہے یہان اسکے برعکس آپ کلمات جہلہ زبان پر لائے ہین دیکہو اعجاز محمدی کہ آپکو آپ ہی کے اقوال سے کیسا فضیحت
کیا اور تناقض الاقوال کا کیسا الزام آپکو دیا اگر آپ بہی کچھہ حیا دار ہوتے تو اپنی آبرو نہ کہوتے **قولہ** بید ناطق ہی کہ
چارون بید پرماتما کی ذات و صفات بیان کرتے ہین اور بالتمام چارون بید اوسکے بیان ذات و صفات مین ایک ہین
انتہی جہوٹہ بات ہی خود بید مین موجود ہی کہ بید کے پڑہنے سے پرماتما پائی نہین جاتی اگر ایسا ہوتا تو نارد جی سا بیدوان
کسطرح یہہ کہتا کہ بیدون اور انکی فروع سے خوب واقف ہون مگر ہنوز آتما کو نہین جانتا اور برہما جو مہبط بیدون
کے ہین کسطرح دعوی الوہیت اور پیدا کرنے مہادیوجی کا کرکے بیدون کی تجلی سے سرکٹوانے اور مہادیوجی سا
عالم بیدون کا کیونکر ذات و صفات سے غافل ہوکر برہماجی سے دریافت کرتا کہ اینجا چرا سکوت اختیار کردہ برہما
گفت کہ بجہہ خاطر آن یگانہ را یاد میکنم مہادیو پرسید کہ بزرگان شما ہستند آن کیست کہ او را می پرستند انتہی دیکہو فصل
موجہہ دہرم مہابہارت بڑی بیدوان نارد جی ہین اسکندہ دوم بہاگوت دیکہو اوسمین مرقوم ہی کہ جب ناردجی برہما
سے اوتپت ہوئی یعنی ملی ایکدن برہما سے کہا کہ دہیان کسکا کرتے ہو اور یہہ کسکی کہتے ہو کہ جو کچھہ اچہا یعنی مرضی
ہوگی سو ہوگا تم سے بڑا کوئی دوسرا بہی ہی جو دہیان اور سمرن اوسکا کرتے ہو مین جانتا ہون کہ مین اوتپت تمسے
پیدا کرنے والے دیوتاون اور ساری سنسار یعنی عالم کے تم ہو دوسرا کون ہی انتہی جب ایسے ایسے بڑے بڑے بیدوان
کا یہہ حال ہی کہ وہ بجز محسوسات اور خالقیت برہما کے اور کچہہ بہی نہین جانتے پس یہہ لاف گزاف لالہ جی کا خواہ از
روی بید دیکہے ہو خواہ طبعزاد محض یاوہ سرائی ہی ع مقالات بیہودہ طبل تہی ست * پہر ہم یہہ دریافت کرتے

ہیں کہ آپ نے جو یہہ لکہا کہ چار دن بید الخ یہہ کسکا مقولہ ہی اور واقعی یہہ مضمون بید میں ہی یا نہیں اگر واقع میں یہہ مضمون بید دن میں ہی تو ظاہر ہوا کہ بید زمانہ بیاس میں بنائی گئے کیونکہ آپکی تقریر صفحہ ۳۰۰ سی واضح ہی کہ چار پاری ہونا بید دن کا زمانہ بیاس میں حادث ہوا پس لامحالہ وہ عبارت جو چار پارہ کی بید دن پر دلالت کرتی ہی زمان بیاس یا بعد بیاس بنائی گئی ہی پہر یہہ قول آپکا کہ بید ناطق ہی کہ چار دن بید الہم دلیل کامل ہی آپکی پریشان گوئی اور ہذیان سرائی پر کہ اول بید کو بلفظ واحد اور پہر بلفظ جمع منضرہی تمام لکہتی ہو آپ اگرچہ اصلاح فسادات بید دن میں بسبب عرق ریزی کی مگر کچہہ پیش نگئی جتنا آپ بناتے گئی وہ بگڑتے گئی جب ایکبات آپ نے بنائی دوسری بگڑ گئی ہے بیطرح زلف گرہ گیر یہہ الجہی ہے سلجہانی سے اور الجہتی ہے جو سلجہاتے ہیں۔ ع تن ہمہ داغ داغ شد پنبہ کجا کجا نہم ✦ لن یصلح العطار ما افسد الدہر ✦ ہے کار خراط سی ہرگز نگئی بید کے خار ✦ ہندرجنیہ ہنوا آپکے گل مالی سی ✦ قولہ مخفی نرہی کہ شنکرا چارج وغیرہ نے بید کے تین درجہ ٹہرائی ہیں اول کرم کانڈ دوسرا اوپاسنا کانڈ سوم گیان کانڈ انتہی اول تو ہم اسکے معنی نہ سمجہی کہ شنکرا چارج نے بید کے تین درجہ ٹہرائی بید کے درجہ ٹہرانی کے کیا معنی ہیں آیا بید صاحب درجات علیا اور سفلی اور وسطی ہے کہ کچہہ درجات اوسکے اسفل اور کچہہ اعلی اور کچہہ متوسط ہیں اگر ایسا ہی ہو تو دلال صاحب نی آن اعتراضات کا جواب دیں جو بحث فصاحت قران میں اونہوں نے پیش کئی ہیں اور اسصورت میں سبہا پرلی کا قول کہ بعض بید الہام سے بنائی گئی ہیں جسکا لالہ جی انکار کرتی ہی صادق ہوا جاتا ہی ثانیاً تفسیری اپنکہد جو بید میں مرقوم ہی کہ جو جابجا مطلق ہیں سب کرم اور اوپاسنا اور جگ اور تپ کے بدہی ہیں یعنی بندی ہیں اور جنا جسم کا حساب حاصل مطلب یہ ہی کہ تین تو تہوڑا سا غور کرکے سمجہہ کہ جب وہ مفہوم ذہنی اور ہوا اور تو اور جو تب اوسکی تلاش کی فکر ہی ضرور ہوا اوسکی ملاقات کی تدبیر بہی لازم ہوا اور جگ اور جوگ وغیرہ کرم اور اوپاسنا بہی واجب ہو جب وہ اور تو ایک ہی ہی اور دوئی کو اوسمیں دخل ہی نہیں اور وہ جان ہی اور تو جسم ہی اور وہ جسم ہی اور تو عکس ہی اور وہ عکس اور تو جسم ہی اور وہ مغز ہی اور تو پوست ہی پہر تلاش کون کسکی کرے دریا میں جو موج اوٹہتی ہی اور جو حباب بنتے ہیں وہ دریا کو کیا تلاش کرتے ہیں اور دریا سی باہر کب تہی ہیں جب یہہ تیری سمجہہ میں آئی وہیں جگ اور تپ اور کرم اور اوپاسنا کرنا حرکت فضول ہی اور یہہ مشق پریشان نے سود ہی یہہ رسومات جہلا کے ڈرانے اور پہسلانے کو ہیں انتہی پس ظاہر ہوا کہ دو درجہ تو محض حرکت فضول اور کار جہلا اور مشق پریشان محض نے سود ہیں رہا درجہ گیان کا یعنی علم معرفت سو ہم خود بید دن سی ثابت کر چکے ہیں کہ وہ مرتبہ بید پڑہنے سی حاصل نہیں ہوتا اور بحسب تصریح منڈک اپنکہد وہ علم کبیر ہے اور بید و شاستر داخل علم صغیر ہیں باہم دونوں کے منافاۃ صریح ہی اسصورت میں گیان کانڈ کو جو شنکرا چارج نے منجملہ درجات بید کے بقول لالہ جی ٹہرایا ہے یہہ قول انکا بسبب مخالفت بید دن کے

ہرگز لائق تسلیم کے نہیں اور غلط محض ہی قولہ کرم کانڈ اور ادیا شنا کانڈ سے بواسطہ صفائی باطن تشریح ذات پرماتما عیاں ہے انتہی یہہ تقریر لالہ جی کی بزبان ہرائی یا از قسم خوابہای پریشان یا مبنی بر جہل چنیدستان ہی یہہ مہمل عبارت جو لالہ جی نے رقم فرمائی ہی اسکا مطلب کیا ہی ظاہرا مراد اسکی یہہ ہی کہ صفائی باطن درمیان اپاشنا اور کرم کانڈ کے اور تشریح ذات کی واسطہ ہی اگر یہہ ہی تو کرم کانڈ اور اوپاشنا کانڈ سے کسی صورت مین تشریح ذات متصور نہین ہو سکتی غایت الامر یہہ کہ کرم کانڈ باعث صفائی باطن کا ہو گا نہ یہہ کہ مبین اور شرح ذات ہو کیونکہ اگر وہ مبین اور شرح ذات ہو تو واسطہ کی کیا حاجت ہی مگر یہہ بات بھی غلط محض ہی کہ کرم کانڈ باعث صفائی باطن ہیرا ہا بلکہ عموما کرم کانڈی بیمعرفت ہوتے ہین اور علی ہذا القیاس اوپاشنا بہی مستلزم صفائی باطن نہین چنانچہ ابن مدعا پر تیتری اپنکہد یجر بید جسکی عبارت ہمنے اوپر نقل کی گواہ ہی علاوہ بران چوتھی ادہیای گیتا کرشن کی دیکھئے اوسمین لکھا ہی کہ کرم جوگ عمدہ چیز ہے اور مین نے سب سے پہلے یہہ علم آفتاب کو سکھایا تھا اور آفتاب نے بیوست من کو اور اوسنے اچہواک کو انتہی بیان سے ظاہر ہی کہ علم کرم جوگ کا بیدون مین نہین اگر ہوتا تو سب سے پہلے برہما کو سکھایا جاتا اور اگر بیدون مین ہی تو آفتاب اور بیوست من اور اچہواک کے لیے مسروق ہی پھر اوسی ادہیای مین مرقوم ہی کہ بعضی کرم کانڈی دیوتون کو پوجتے ہین بعضے اگنی ہوم کرتے ہین اور بعد بیان بارہ قسم کرم کانڈ کے لکھا ہی کہ کرم ہین جنکی تفصیل بیدون مین ہی انتہی جب تحکم کرمون کے اعمال شرک و دیوتا پرستی داخل ہین کہ جنکی عامل کو خود گیتا کے اشلوک ۱ ۲ ۳ مین بیوقوف قرار دیا ہے پس بڑی شرم کی بات ہی کہ اندرمین کرمون کی نسبت یہہ زبان پر لاوین کہ کرم کانڈ سے تشریح ذات پرماتما کا ہے الغرض ہرگاہ کہ بموجب تصریح تیتری اپنکہد یجر بید اور کرشن گیتا کے کرم کانڈ حماقت اور جہالت ہی تو اگر حسب عندیہ لالہ جی یہہ سمجھا جاوی کہ کرم کانڈ سے تشریح ذات پرماتما عیاں ہی تو دو حال سے خالی نہین یا یہہ امر لازم آوی کہ جہالت حماقت سے تشریح ذات پرماتما عیاں ہی یا بانی بیدون اور اپنکہدون کا بیوقوف اور کرشن نادان ہی قولہ اور گیان کانڈ واسطہ حقیقت جدا ہین رطب اللسان ہی انتہی سوسنکرت بیدون مین تو نام ہی نشان اور مقولہ لالہ جی کا صریح البطلان ہے کہ نارد جی بیدوان یہہ بات کہتا ہی کہ بیدون کو بخوبی سمجھتا ہون مگر آتما کو نہین پہچانتا اور کہٹوپی اپنکہد بیان کرتا ہی کہ بیدون سے پرمیشر آتما پائی نہین جاتی اور کرشن جی ادہیای ۱۱ گیتا مین فرماتے ہین ای ارجن مین نے حقیقی صورت اپنی سوای تیرے دوسری کو نہین دکھائی یہہ شکل دیوتاؤن کو دیکھنی نصیب نہین ہوئی یہہ صورت بیدون کے پڑہنے اور جنگلون مین ریاضت کرنے سے بھی دکھائی نہین دیتی ہی انتہی علاوہ بران خود بید کی تصریح سے ثابت ہی کہ علم معرفت علم اکبر ہے اور بید وغیرہ علوم اصغر ہین اس شی اعظم اور اشرف کا وجود اس شی علم

اوسنے اوزرا منصرین کیونکر منصور ہوسکتا ہی سوا ان سب امور کے مجکو لالہ جی کی جہل مرکب پر نہایت تعجب ہی
از راہ حمق جبلی کے حقیقت ذات اور تشریح ذات کو اونہون نے بہت آسان سمجھ لیا ہم کہ بار بار فرماتے ہین کہ فلان
چیز اوسکو بیان کرتی ہے اور فلانی چیز اوسکا نشان دیتی ہی لالہ جی بید تو کیا لبید اور شاستر کیا ذرہ برابر ہے
اوسکی حقیقت کی تشریح اور معرفت بڑے بڑے عارفون اور گیانیون سے نہین ہوسکتی اور سب اوسکی حقیقت کو بیان
سے قاصر اور معترف بعجز ہین ما عرفناک حق معرفتک منڈک اپنشد اتہرین بید دیکہو اوسکی حقیقت کو جیسا کہ وہ
ہے جاننے کو برہما جو عقل کل ہے حیرت سے حیران اور حسرت سے سرنگون ہی اتنے لالہ جی کی حماقت اور جہالت ہی کہ
بار بار لفظ تشریح ذات اور بیان حقیقت زبان پر لاتے ہین قولہ رامانج سوامی وغیرہ کے مذہب مین تمام بید دو
کانڈ پر منقسم ہے اول کرم کانڈ دوم گیان کانڈ کیونکہ اونکے نزدیک اوپاسنا و گیان مین تفاوت نہین ہی اقول
یہہ کیسی نادانی سوامی جی کی ہی کہ ایسا فرماتے ہین مبادی اور مقاصد ایک کسطرح ہوسکتی ہین اوپاسنا یعنی شوق
قلبی ضمن علم کسطرح نہین ہوسکتا عشق و شوق کو اگر مبادی اور مقامات گیان سے شمار کیا جاوے تو بجا ہی مگر
عین علم اور عین گیان اوسکو سمجھنا سراسر جہل ہی اور زیادہ تر جہل مرکب کی بات یہہ ہی جو لالہ جی نقل کرتے ہین کہ
کرم و گیان دونو بلا واسطہ عین ذات پر ہاتما اور متعدد صفات کبریا ہین انہی کسقدر مبتلائے جہل مرکب ہین کہ کرم
کو عین ذات و منفصر صفات قرار دینے اور چلے ہذا القیاس علم کو منفصر و مبین کہتے ہین منشا اس سبکا جہالت ہی
ہے کہ گر لودش ز ہندوستان نمونہ ✦ کہ باشد کار ہندو داژ گونہ ✦ از راہ حماقت یہہ نہین سمجہی کہ
علم اور گیان مقولہ انفعال سے ہے اور تبئین اور تفسیر مقولہ فعل سے ہی اور امر بدیہی ہی کہ جو چیز کہ مقولہ
انفعال سے ہی عین اُس شی کا جو مقولہ فعل سے ہی نہین ہوسکتی جب لالہ اندرمن اور اونکے سوامی جی کسقدر
بھی نہین سمجہتے تو اونکو منصب اسکا نہین ہی کہ برخلاف شنکراچارج کے کوئی حرف زبان پر لاوین شنکراچارج
بھی اگر صحبت اہل اسلام سے فیضیاب نہوتے تو لبید تہا کہ وہ بہی اسیطرح مبتلائے بیہیات اور قایل محالات ہوتے
مگر فیضان صحبت مسلمانان سے اونہون نے تفرقہ درمیان اوپاسنا اور گیان کے کیا اور کرم اور گیان کو
مبین و منفصر ذات قرار دیا چونکہ بکتان فی الجملہ کچہ بحث عقلی آگئی اسلئے مجکو ایکبات اوریاد آئی کہ ہرگاہ بقول
شنکراچارج اور سوامی جی کے تمام بید کرم کانڈ اور اوپاسنا کانڈ اور گیان کانڈ پر یا کرم کانڈ اور اوپاسنا
کانڈ پر مشتمل ہین اور انہین تین یا دو قسمون پر منقسم ہین پہر لالہ جی فرماوین کہ وہ کونسا بید رہگیا جو اور علوم
طبعیہ اور ہیئت اور ہندسہ اور فن میزان وغیرہ کے مشتمل ہے اس تقسیم سے شنکراچارج اور سوامی جی کے
قول صاف ظاہر ہوا کہ آپنے جو اوپر دعوی کیا ہی کہ بید جملہ فنون کے ماخذ ہین یہہ دعوی آپکا محض غلط ہوا اگر
آپ ان فنون کو داخل کسی قسم کے منجملہ اقسام مذکورہ کے تصور فرماتے ہین تو لازم آویگا کہ یہہ سب فنون بلا واسطہ

یا بو اسطہ منصرا در عین ذات ہو وین اور چونکہ یہہ فنون بحکم مشاہدہ یا بالبداہت بسبب ہنود کے اور ملتوں والون
نے الکمال بہت متداول ہین اسلیے وہ لوگ اعلے درجہ کے عالم ذات وصفات اور کامل قرار پاوینگے نذر سوچکر
اسکا جواب دیجئی قولہ تفصیل اس مقام کی دور و دراز ہے انتہی البتہ جاہلونکو بہت دور و دراز معلوم ہوتی ہی
اور تشریح اوسکی لالہ صاحب پر بہت دشوار ہی مگر یہہ مسئلہ کچھ اہم المسائل اور مشکلات سی نہین ہمارے ملت کا
ادنے واقف بھی اس سی بخوبی آگاہ ہی چنانچہ ہمنی بحث تشریح سے اس مسئلہ مین لالہ صاحب کے سوامی جی اور
خود لالہ جی کی تجہیل کی ہے قولہ قطع نظر ازین جسطرحپر کہ اپنکہات علانیہ تشریح توحید مین سرگرم ہین آیا
قران کی صورت ہی کہ اول سے آخر تک مشحون ذات وصفات خداہو وہی انتہی آپ نے اسی قسم کی ہفوات باب
اول تحفۃ الاسلام مین رقم فرمائی تہی اور اپنے نزدیک چند عبارتین اپنکہدون کی مثبت اپنے دعوی کی ٹہراکر اونکو
تحریر مین لائی تہی ہمنی سوط الجبار مین اونکی خوب بہجیان اوڑائی ہین اور فاضل ستشکر نے ثلث الہنود مین اون پر
بہت جرح فرمائی ہین اونکو ملاحظہ کر لیجیے جیسی توحید آپکے اپنکہدون سے ظاہر ہو وہ ناظرین پر مخفی نہین علاوہ
بران بہت ایسی اپنکہد ہین کہ اونمین جمیع صفات کاملہ روح و مادہ اور آفتاب وغیرہما کیواسطے ثابت کی ہین اور بقول آپکے
ارواح کے وجوب وجود کا اونمین اقرار اور اعتراف ہے دیکہیے ست ر ودری اپنکہد اور تیتری اپنکہد پہر کمال تعجب
ہے کہ باوجود اعتقاد وجوب وجود ارواح کے آپ بانی بیدون اور اپنکہدون کو موحد سمجہین جب وجوب
وجود منحصر اوپر ایک ذات کے نہ ہوا تو آپ ہی سمجہکر فرمائیے کہ توحید کہان رہی علاوہ بران ہم ثابت کر چکے ہین کہ
اپنکہد زمانہ شنکر اچارج کے بعد بنائی گئی اور زمانہ شنکر اچارج کے عہد سے پہلے اہل اسلام نے ہند پر تسلط فرمایا کر
اور مسئلہ توحید کو جیسا کہ چاہیے پہیلایا ہے پس اگر اپنکہدون مین ذکر توحید کا ہی تو اثر اہل اسلام کی تقلید کا ہی
اور قرآن مین جو توحید کا بیان ہے اوسپر تو غیر ملت والے بہی متفق ہین چنانچہ بیان اسکا اوپر گذر چکا والفضل
ما شہدت بہ الاعداء قولہ واسطے ثبوت نقصان بید کے سند شاستر کی بیجا ہی انتہی جب آپ خود اقرار کر چکے
ہین کہ اصل اصول مین سب بید و شاستر متفق ہین اور مسئلہ تعطل کا عقلاً و نقلاً منجملہ اصول ایمان کے ہی تو خود
آپکے اقرار سے ثابت ہوا کہ اس مسئلہ پر سب بید و شاستر متفق ہین پس ہرگاہ کہ شاسترون سے تعطل باری تعالی کا
واضح ہو تو بسبب اتفاق بیدون کے شاسترون سے بیدون سے بہی تعطل لازم ہو آپ کیونکر یہہ فرماتے ہین کہ
شاسترون سے استدلال اور نقص بیدون کی ناروا ہی اور تعطل باری تعالی کا ہمنے بحسب اعتقاد بیدون اور
شاسترون اور کرشن گیتا کے سوط الجبار مین بخوبی ثابت کر دیا ہی اور آپکے سب اعتراضات کو جنکا یہان
اب اعادہ کرتے ہین رد کیا ہی قولہ صوارم ہند مین مشرح ہے انتہی اوس قاطع اصول ہند کو آپنے کہان چھپا
رکہا ہی اوسکو کسدن کے لیے رکہہ چھوڑا ہی اگر کسی مطبع مین چہپائی ہو تو نشان دیجئی ورنہ مستعار ہی عنایت کیجیے

مین چت لگا دی جیسی سری کرشن اتھوا سری رام چندر جی کے سروپ کی پوجا کی اچھا ہو اور پرماتمان کے سروپ کو پورب کی اور منہہ کر کے بٹھا دی اور اشنان کرا دی اور پرانایام کرے اور تلسی دل اور دہوپ دیپ نئی بید چندن اچھت سی مہا پریت کر کے پوجا کرے اور پہر سروپ سری بھگوان کا دہیان ہردی مین چرنارببندسے سیس مکٹ تلک کرے انتہی مدعا یہہ کہ جبتک عرفان کامل حاصل نہو تو بید کے موافق نیک عمل کرتا رہے اور سنت کنوار اوتار کے فرمانے کے مطابق سری بھگوان کی پوجا مین دل لگا دی یعنی سری کرشن خواہ سری رام چندر کی جسکی پیکر کی پرستش کی خواہش ہوا وہ پیکر پرماتما یعنی اوتارون کی پورب رخ بٹھا دی اور نہلا دی اور تلسی اور دہوپ دیپ اور شیرینی اور صندل سی بدل پوجا کرے اور پہر دہیان پیکر کا پاؤن سے سر تک دل مین کرے انتہی دیکھئے یہان سی پرستش پیکر اور تماثیل بھاگوت سی جسکو آپ نے شاستر کرکے مانا ہے کیسی صاف ثابت ہی اور اس سی یہہ بھی عیان ہے کہ یہہ عمل بت پرستی بموجب حکم بید اور سنت کنوار کے ہی جسکو بھاگوت مین منجملہ ۲۴ اوتار کے شمار کیا ہے برہارن اپنکہد یجر بید مین ہی کہ سات محافظ جیو اتما اور پرانون کے ہین اور ابر آفتاب آگ اندر زمین بہشت بموجب سرتی بید کے بہی دیوتا ہین اور انہین کی پوجا چاہیئے انتہی جبکہ خود تصریح بید سی پرستش غیر خدا کی واجب ہی پس اس سی زیادہ اور کیا ثبوت درکار ہے **قولہ** بید و شاستر مین کہین نہین کہ ست جگ مین گناہ موجود تہا بلکہ جابجا ہے کہ ستجگ مین گناہ معدوم تہا انتہی واقعات راجہ دلیو داس اور دیگر وقایع جو ہمنے مقامات متعدد پر نقل کئے ہین اکثر ستجگ کے زمانہ کے ہین اور ان سی ظاہر ہے کہ بہت آدمی مرتکب ذنوب کبائر کے اوس عہد مین بہی موجود تھے پس گو کہ بید و شاستر مین یہہ لفظ مرقوم نہون کہ ست جگ مین گناہ موجود تہا مگر اُن وقایع سی وجود گناہ کا اوس زمانہ مین بخوبی ثابت ہی چہہ ہر ناچہہ کا جسمین زمین پر بہت گناہ ہوئی اور دیوتون اور برہمنون کو بہت اذیت پونہچی چنانچہ یہہ بات اسکند ۳ بھاگوت اور دیگر کتب معتبرہ ہنود سی ثابت ہی کیا وہ دور ستجگ نہ تھا برہارن اپنکہد یجر بید مین مرقوم ہی کہ گرفتار ان لذت محسوسات سی جہان بہرا ہی اور پہلے سی تہا اور آیندہ بہی رہیگا انتہی دیکھئے یہہ مضمون ماضی و حال و مستقبل پر حاوی ہی اور چونکہ باعتقاد ہنود اپنکہد کہ خلاصہ بیدون کے ہین قدیم ہین جب انمین تصریح اوپر زمانہ ماضی و حال اور استقبال کے ہی پس اب لالہ جی کو گنجایش کسی عذر کی نہین رہی بھاگوت کے اسکند پنجم مین مرقوم ہی کہ زمانہ رکہب دیوجی مین کہ عین زمانہ ستجگ ہی ایک راجہ ارہن نام تہا اوسنی بید کا دہرم چہوڑ کر ایسا دہرم چلایا تہا جیسا کہ اب سراوگیون کا ہی اور نہی اسکند مین اوسی کتاب کے ہی کہ راجہ چترکیت پسر لوسترا برہمن کے بیٹی اوسکی جوروون نے زہر دیکر مار ڈالا اور یہہ واقعہ پرتہاسر اور راجہ اندر سی بہت عرصہ پہلے کا ہی کیونکہ حسب تصریح کتاب مذکور کے یہہ راجہ

بترکیب دوسرے جسم مین بعد اسکی پیدا ہوکر پرتیا میر ہوا ہے پس یہہ زمانہ عین زمانہ ست جگ ہی علاوہ بران اگر
ستجگ میں گناہ نہی تو قرون مابعد مین جو وجود گناہون کا ہوا سے ابا مجد گناہون نے ظہور کیا یا بقول لالہ جی
کے منصرع ادیگ ساہو قرون سابقہ کے ہین اگر صورت اول ہی تو دعوی تعزیر احمال لاجسبہ کا اور یہ احتمال لغو
کے باطل ہوگیا اور اگر شق ثانی ہے تو یہہ دعوی باطل ہوگیا قولہ منوشاستر کے پہلے ادہیائے مین
استقرار کور ہی کہ ست جگ مین عمر طبعی انسان کی ۴۰۰ برسکی تھی ترتیا مین ۳۰۰ برسکی دواپر مین ۲۰۰
برسکی کلجگ مین سو برسکی پس بالضرور قول یجر بید عمر طبعی انسان کا کلجگ کے بارہ مین ہی اسکی یہہ بنا ہو
لالہ جی کی پیش ستیاد یگی اسرب ایکبد کی یہہ بید مین مرقوم ہی فقرہ ۴۴ کہ پران کے ہمراہ ہمیشہ بدن اور حواس
رہتے ہین اور جہان یہہ جاتا ہی وہ بھی جاتے ہین باآنکہ پران ان سی جدا ہی ۴۸ یہہ پران صورت اور
نام ہوکر پرش کہلاتا ہی اور سو برس تک بدمین قیام کرتا ہی اور اس عرصہ مین حواسون کو انکی جگہہ پر قائم
رکہتا ہے حاصل کلام یہہ کہ آدمی کی عمر سو برسکی مقرر ہی جب قوت حواسون کی زایل ہوتی ہی پران بھی
جسم سی جدا ہوتا ہی اسواسطی اسکا نام ستر ہی یعنی پڑہنے والا یہہ کی رچا کا انتہی فقرہای ماقبل اور مابعد کو ملاحظہ
فرمائیے کہ شمو گاسب قرون سی متعلق ہی ماقبل اور مابعد مین کوئی مضمون ایسا نہین کہ مخصوص ساتھ کلجگ کے ہو
اور سلسلہ مضامین فقرہای ماقبل اور مابعد کا ایسا ہی کہ مجموعہ مضامین مسلسل ایک مضمون ہی پس ہرگاہ کہ کوئی
چیز اوسمین سی مخصوص ساتھہ قرن کلجگ نہین ہی تو بالخصوص عمر طبعی صد سالہ کو مخصوص ساتھہ کلجگ کے
ٹھہرانا ہرگز لایق تسلیم کے نہین اور ہر آئینہ خلاف سیاق و سباق کلام کے ہی ہیراوسی اپنکہد مین مرقوم ہے
کہ منبچہ پڑہنے ہزار مرتبہ کا اندر بسوامتر کو یہہ دیا کہ فرمایا کہ برتہی کے ۳۶ حرف ہین جو انکو ہزار مرتبہ
قرارت کی کرے تو ۳۶ ہزار شمار ہو دین آدمی کی سو برسکی عمر کی ۳۶ ہزار دن ہوتی ہین لکمات یعنی اعراب
حروف کی بجای رات دن کے ہین بسوامتر نے اس کلام کے سمجہنے سی سو برسکی عمر جو طبعی ہی پائی جو کوئی اسکے
حاصل کلام کو سمجہی اور اوسپر عمل کری وہ عمر طبعی پاوی انتہی علاوہ ازین قرائن قسیم کے بیان تفصیل اس امر کی ہی
کہ زمانہ بسوامتر مین بہی عمر آدمی کی سو برسکی طبعی تہی چنانچہ بسوامتر نے وہی عمر طبعی پائی اور چونکہ بسوامتر
زمانہ ستجگ مین تہی چنانچہ واقعہ بسشٹ مین اور بسوامتر سے جو جوگ بسشٹ اور مہابہارت مین مرقوم ہے
واضح اور ترتیا جگ کہ جسمین راجہ رام چندر پیدا ہوئی ہین اوس سی تو کسیطرح زمانہ بسوامتر کو مابعد نہین کہا
جا سکتا کیونکہ جوگ بسشٹ اور دیگر کتب معتبرہ ہنود سی تشریف لانا بسوامتر کا پاس راجہ جسرتہ کے
ایام طفولیت راجہ رام چندر مین اور طلب کرنا انکا راجہ رام چندر کو راجہ جسرتہ سی واسطی اعانت جگ کے
بتصریح تمام ثابت ہی اور وہ زمانہ بالاتفاق دور ترتیا تہا پس ثابت ہوا کہ زمانہ ست جگ اور ترتیا مین بہی عمر

طبعی دیعنی کی سو برس کی تہی اور تخصیص کلجگ کی جیساکہ لالہ جی نے کی ہی بالبداہت باطل ہے تیتری اپنکہد یجر بید مین ہے کہ رکہیشر ولی نے پرجاپت سے سوال کیا کہ جیو آتما کسطرح پرم آتما ہوتی ہے پرجاپت نے جواب دیا کہ اے رکہیشر و تم لیسے نیک افعال ہو کہ تمہارا نطفہ کبہی تلے نہین گرا تمکو معلوم ہو کہ بید کی ہر تی ہے کہ جسطرح سمندر اپنی حد سے باہر نہین نکل سکتا آدمی بہی اپنی عمر معینہ یعنی طبعی سے جو سو برس کی ہی زیادہ نہیں کر سکتا الخ اب فرمایئے کہ یہہ سوال و جواب کیا زمانہ کلجگ کا ہی ساتوین اسکند بہاگوت مین ہی کہ جیسا سو برس کی آیو یعنی عمر ہے جسمین آدہی تو سوتے مین گئی آدہی رہگئی جسمین بارہ برس کہیلنے مین جاتی ہین جب ترن اوستا کو پراپت ہوتا ہے یعنی جوانی کی عمر کو پونہچتا ہے تب استری اور پوترا ور لچہمی اور بہوجن اور بستر کے اوتپت کرنے مین لپت ہو جاتا ہے یعنی عورت اور اولاد اور مال و اسباب کے حاصل کرنے مین مبتلا ہو جاتا ہی (سو ترن اوستہا اسبات مین گنوا دیتا ہی پہر جب برده ہو جاتا ہے نانا پرکار کے سوچ من مین اوتپت ہوتے ہین کہ پوتر دہن کے کارن کوئی ایسا اوپائے کرون کہ میری پیچہے ردٹی سکہہ سے پراپت ہو وی ایسی ہی اگیان بچار مین مرت کو پراپت ہو کے نرک مین جاتا ہی) یعنے پہر جب بوڑہا ہو جاتا ہی طرح طرح کے سوچ دلین پیدا ہوتے ہین کہ اولاد کے لئی ایسی تدبیر کرون کہ میرے بعد آرام سے انکو روٹی ملے ایسی ہی نادانی کے سوچ مین موت آجاتی ہے اور دوزخ مین جاتا ہی الخ یہہ نصیحت ہی پرہلاد کی اپنے ہم عمرونکو اس سے ظاہر ہے کہ زمانہ پرہلاد مین عمر آدمی کی سو برس کی ہوتی تہی کہ اوسنے سو برس کا حساب لگایا ہی اور چونکہ زمانہ پرہلاد کا ست جگ تہا پس ثابت ہوا کہ ستجگ مین بہی سو برس عمر طبعی تہی النا اش اپنکہد یجر بید مین مرقوم ہی کہ جو کچہہ ہے آتما مین ہے اور سوا ہی آتما کے اور کوئی جاودان نہین ہی اور نہ موجود ہی انسان کی عمر طبعی سو برس کی ہے اگر عمر طبعی بہی نصیب ہو وہی دنیا کی لذات کیطرف میل نکرے اور نیک افعالی کو نچہوڑی الخ لالہ جی فرما دین کہ یہان کونسا قرینہ ہی کہ جسکی بنا پر وہ فرماتے ہین کہ قول یجر بید کا بالضرور دربارہ کلجگ کے ہے بلکہ سیاق و سباق کلام اور قراین تعمیم دیگر احکام دلالت تام اوپر تعمیم کے کرتے ہین کچہہ خصوصیت کلجگ کی نہین پس بمقابلہ اسقدر قراین اور دلالات کے قول بیدلیل لالہ جی کا کسیطور پر قابل اعتماد کے نہین ہی اور منواد رکلوک بہٹ وغیرہما کی حقیقت کیا بمقابلہ ایسی دلایل قویہ کے تو بقول الشیئ شئ من کے بلا دلیل قول برہماجی کا بہی ہم نہین مانینگے الغرض جب یہہ امر ثابت ہوا کہ زمانہ ست جگ مین بہی عمر طبعی آدمیون کی سو برس کی تہی تو یہان سے ایک عمدہ مطلب جسکی طرف علماء تاریخ اور عقلاء روزگار دا سطے دریافت کرنیکی حالی امتداد زمان کے زیادہ تر توجہ کرتے ہین حاصل ہوا یعنی زمانہ ست جگ کا وہ ہی کہ جس زمانہ مین عمر طبعی آدمیونکی سو برس کی ہوتی تہی پس از روی تطابق تواریخ دیگر بلاد کے وہ زمانہ ہر آئینہ بہت بعد از زمانہ نوح علیہ السلام کے ہی اور جہلاء ہند جو اوسکی امتداد کو لاکہون

